## فارسی ڈکشنری

یا

# لغات فیروزی

جس میں عربی-فارسی-ترکی وغیرہ زبانوں کے الفاظ مستعملۂ کتب درسیہ وغیرہ کے معنی [illegible] تحقیق و تدقیق سے اردو میں لکھے ہیں اور جسے

بیادگار

عالی جناب آنریبل سر چارلس امفرسٹن ایچیسن صاحب بہادر کے سی ایس آئی-سی-آئی-ای سابق لفٹنٹ گورنر پنجاب

حسب ایمائے

رائے صاحب منشی گلاب سنگھ اینڈ سنز گورنمنٹ پبلشرز سررشتۂ تعلیم پنجاب و منیجر رسنٹرل بک ڈپو پنجاب-

مولوی محمد فیروزالدین صاحب منشی فاضل مدرس اوّل میونسپل بورڈ سکول سیالکوٹ نے

بامداد مولوی علی محمد اور منشی گلاب سنگھ کے تالیف کیا

سنہ ۱۹۰۳ع

مطبع مفید عام لاہور مملوکہ رائے صاحب منشی گلاب سنگھ اینڈ سنز میں طبع ہوئی

# دیباچہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

پایا فیض بیاں زباں نے تجھسے یہ لطف اوٹھایا کام جاں نے تجھسے لیتے ہی ترا نام دہن شیریں ہو لی چاشنی یہ سب دہاں نے تجھسے

حمد خداوند پاک اور نعت صاحب لولاک کے بعد والا تبار اہل نظر کی خدمت بابرکت میں مکنون خاطر کا اظہار قابل گذارش ہے یہ بات کچھ چھپی چھپائی نہیں بلکہ روز روشن کیطرح ہر کہ و مہ پر عیاں ہے کہ جب سے سلطنت برطانیہ کی سرکار دولتمدار نے اس علم و ہنر کے کھوئے گلستان ملک ہندوستان کی آبیاری کی ذمہ داری اٹھائی اسکے لقب جنت نشان نے مجاز کی پستی سے نکلکر حقیقت کی بلندی پر جگہ پائی جدہر دیکھو اہل علم و ہنر کے سدا بہار گلزار لہلہاتے ہیں جنہیں ہزاروں فلاطون زمان بلبل ہزارداستان کیطرح چہچہاتے ہیں یہی ملک پنجاب جو کل تک بیابان جہل کے ظلمات میں تھا آج آفتاب علم کی نورانی شعاعوں سے منور ہے اور یہانتک آج اسکے قصبات و دیہات کا کوچہ و بازار نہیں بلکہ در و دیوار علم کا گہوارہ ہے نظارہ کرنیوالے کی چشم بصیرت کو اسکی علمیت کا نور چندھیا رہا ہے یہ سب فضل و کمال کے چشمہ نورانی منبع عقل و دانش دماغ عالی جناب مستطاب کرنل آر ایم ڈبلیو ہالرائڈ صاحب بہادر ڈائرکٹر محکمہ پنجاب کی شبانہ روز محنت و جانکاہی فضیلت و آگاہی کا ثمرہ ہے جنکا بچہ بچہ دل و جان سے ممنون و مشکور ہے انہی کی توجہ سے فارسی زبان کی تحصیل کے اشتیاق کا ولولہ دلوں میں جوش زن ہے اور اسکے سودائے وصال میں مبتلا ہر مرد و زن ہے کیونکہ اردو جو آج دفاتر سرکاری اور ملک کی زبان ہے فارسی بغیر تصویر بیجان ہے لیکن اسکے خریداروں کیلئے یہ تکلیف کتنی بڑی ہے کہ اردو میں اسکے معنے بتلانے والی نہ کوئی ڈکشنری ہے نہ فرہنگ نہ لغات جس سے وہ مشکلات آسان ہوں اور جس میں وہ مصطلحات بیان ہوں جنکی تحصیل کی سنگلاخ راہ میں طلبہ کیلئے منزل جانکاہ ہیں اگرچہ عرصہ ہوا کتاب کریم اللغات انہیں مشکلات کی رفع کے لحاظ سے شائع ہوئی تھی مگر ان ترقی یافتہ ایام میں الکلام وہ غیر مکتفی ہے اور نیز اسکے غلط نسخوں کی اشاعت کے سبب اعتبار کے درجہ سے گر چکی ہے اسپر لطف یہ کہ زبان انگریزی کے شیوع سے جو ان دنوں ہماری ملکی زبانوں کی تاجدار ہے اور درحقیقت علوم و فنون کا خزینہ بنا ہوا ہے اور بچوں کے خیالات اور فہم پیشتر ہیں کہ جس طرح انگریزی ڈکشنری ہماری کل حاجات برلاتی ہیں مشکل الفاظ کے معنی بتاتی ہیں جن اشخاص کے نام ریڈر میں آتے ہیں انکے مختصر حالات سناتی ہیں ہر علم و فن کی اصطلاحات کی تعریفات بتاکر انکو ہمارے ذہن نشین کرتی ہیں شہروں دریاؤں اور پہاڑوں وغیرہ کے نہ صرف پتہ نشان بتانے سے بلکہ انکا تصویری حال سنانے سے انکا نقشہ ہمارے خیال پر جماتی ہیں مختلف رسم و رواج کے ذکر و داد کا ہے انہیں ایک مجسم صورت میں ہماری چشم بصیرت کے سامنے لاتی ہیں اسی طرح فارسی لغات جامع کل حاجات ہوں قاطع مشکلات ہوں فرہنگ اصطلاحات ہوں جغرافیہ کے مطالب کیلئے بمنزلہ نقشہ جات ہوں تاریخی واقعات اور حالات کیلئے تاریخات ہوں اسلئے ملک کی ضرورت برلانے اور طلبہ کو اور شائق محنتوں اور تکلیفوں سے بچانیکی خاطر جو انہیں غیر مکمل لغات کی وجہ سے پیش آتی ہیں اور انکا بہت سا وقت اور روپیہ بیسود گنواتی ہیں خیرخواہی و ہمدردی کے منظر طلبہ کی بہبودی و بھلائی کے مقصد سے منشی گلاب سنگھ صاحب پبلشر سررشتہ تعلیم پنجاب مینیجر سنٹرل بک ڈپو مالک مطبع مفید عام لاہور نے چاہا کہ بنیاز آگیں محمد فیروز الدین صاحب منشی فاضل امام الدین صاحب ڈسکوی مرحوم مغفور اول مدرس فارسی میونسپل بورڈ سکول سیالکوٹ اور شیدہ درگاہ صوفی محمد سپرنٹنڈنٹ مطبع مفید عام لاہور اہل ملک کی خدمت میں اپنی محنت و جانکاہی کا نمونہ دکھائیں اور ایسی ہی لغات بنائیں جو طلبہ کی خواہشات کو برلائے ان کا وقت اور روپیہ جو ایک ہی لفظ کی تحقیق و تدقیق اور جانچ پڑتال پر مختلف قسم کی لغت کی دیکھ بھال میں صرف ہوتا ہے بچائے۔ ان کا یہ فرمان واجب الاذعان تھا کیونکہ ملک کی بہبودی کے واسطے ایک اعلیٰ نشان تھا اس لئے باوجود کمی لیاقت و استطاعت محض جوش فائدہ طلبہ میں یہ جرات کی اور اپنی ہمت اس کام میں لگادی ایک ایک کتب مروجہ فارسی کو دیکھا بھالا انکے مشکلات کا عطر نکالا اہل علم و فن اور لغت کی کتابوں سے تحقیق و تدقیق کی ضرورت اور حاجت کے موافق مشکل الفاظ اصطلاحات تاریخی واقعات جغرافیہ کے مطالب رسم و رواج کے مقاصد وغیرہ کی تشریح و توضیح کی دوسرے دوبارہ انکو عمیق نظر سے پڑتال کیا کام کی کثرت اور نقل کی محنت میں جو نقص باقی رہے انکو نکال دیا اس ہمہ محنت و جانسوزی کی کتاب موسوم لغات فیروزی نو سال کے عرصہ میں چھپ چھپا کر تیار ہوئی ٭

اس کتاب میں کل الفاظ برہان قاطع غیاث اللغات بہار عجم کے اکثر مصطلحات منشی فاضل و ایم اے کے امتحانوں تک کل نصابوں اور کورسوں کے مشکلات کو حل کیا ہے اور ہر علم و فن کی بڑی بڑی معتبر کتابوں سے بڑی محنت کے ساتھ الفاظ کے معانی کو لکھا ہے جس سے کامل یقین ہے کہ یہ مکمل ڈکشنری بہت مفید ہوگی اور لغتوں اور فرہنگوں سے مستغنی کردیگی ٭

ارباب نظر کی خدمت میں یہ التجا اور استدعا ہے کہ جہاں کہیں کوئی نقص پائیں اطلاع فرمائیں تاکہ دوسرے اڈیشن میں اس کی اصلاح ہوسکے ٭

## علامات

ف۔فارسی۔ ع۔عربی۔ ت۔ترکی۔ ی۔یونانی۔ ہ۔ہندی۔ ر۔رومی۔ س۔سریانی۔ انگریزی۔ پ۔پرتگالی۔ فر۔فرانسیسی۔ عب۔عبرانی۔ مف۔مفرس۔ مب۔معرب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# باب الالف

آب ف لغوی معنی پانی اصطلاحی۔ آبرو عزت۔ فیض۔ دولت۔ دریا۔ موتی۔ جواہر۔ تیغ۔ تلوار جواہر دار خوبی۔ رونق چمک۔ قدر۔ قیمت۔ قانون۔ طرز۔ اور نام ایک رومی مہینہ کا ہے جو ماہ بھادوں سے ملتا ہوا ہے ✦

آبّ ع باپ۔ پدر ✦

اِبا ع انکار کرنا۔ نہ ماننا ✦

آبا عن جد ع باپ دادا سے۔ اصل میں یہ لفظ "عن آب و عن جد" تھا۔ ابا کا لفظ منصوب بہ نزع الخافض ہے۔ یعنی ایسا مجرور جس کا جار محذوف ہے ✦

ابابیل ع جمع ہے ابالہ اور ابیل کی گروہ مرغان اس کے معنی جو عام مشہور دیا سلائی کے ہیں کسی لغت میں نہیں ملتے ✦

اباحت ع جائز اور مباح کرنا ✦

آب آتش لباس ف شراب سرخ

آب ارغوانی }
آب آتش رنگ } ف شراب سرخ
آب آتشین } اشک خونین
آب سرخ }

آباد ف ضد ویران۔ بسا ہوا۔ کبھی خوش اور خوب۔ شاباش۔ ستائش ✦

آبادان مزید علیہ آباد کا ہے ✦

آبادانیدن ف سراہنا تعریف کرنا ✦

آبادی ف بستی ✦

آب آمد تیمم برخاست ف جیسے شخص جس پر کام کا مدار ہو اور جس سے معاملہ ہو گیا تو کسی شخص اور نائب کی کچھ احتیاج نہیں ✦

آب از سر گذشتہ۔ یعنی انتہا ہو یا کسی اپنے آنسوؤں کے پانی میں ڈوب گیا۔ نہایت آفتوں اور حادثوں کے نازل ہونے سے مراد ہے ✦

آب انفعال }
آب خجالت } ف شرمندگی کا پسینا

آب از آتش برآوردن ف۔ ناممکن امر کا کر دکھانا۔ عجیب کام کر دکھانا ✦

آب از دیدہ پاک کردن ف آنکھوں سے آنسوؤں کو پونچھنا۔ رحم کرنا ✦

آبائے علوی ع نو آسمانوں یا سبعہ سیارہ سے مراد ہے ✦

آبان ف آٹھواں مہینہ فارسی سال کا جو اکتوبر سے ملتا ہوا ہے۔ اور نام اُس فرشتہ کا ہے جو لوہے پر موکل ہے۔ ہر شمسی مہینہ کا دسواں دن ✦

آب انار ف سرخ شراب ✦

اِبانت ع روشن کرنا واضح کرنا۔ جدا کرنا ✦

آب انگور ف انگوری شراب ✦

آب بخوردن ف غصہ کھا جانا۔ غصہ پی جانا ✦

آبپاشی ف سینچنا۔ کھیتی کو پانی دینا چھڑکاؤ پانی کا کرنا ✦

آب پشت ف نطفہ انسانی سے مراد ہے ✦

آب بچشم گردانیدن ف آنکھوں میں آنسو بھر آنا ✦

آب بدہان آوردن ف منہ میں پانی بھر لانا ✦

آب بدہان آمدن ف کسی کھانے کی نہایت حرص کے باعث منہ میں پانی بھر لانا ✦

آب بر چہرہ ریختن }
آب بر چہرہ زدن } ف جگا دینا۔ ہوشیار رہنا
آب بر دیدہ زدن } منہ پر پانی کا
آب بر رخ زدن } چھینٹا دینا ✦

آب بر روے کار آمدن ف کسی کام کی گئی ہوئی رونق کا پھر آ جانا ✦

آب بر روی کار آوردن ف کسی کام کی گئی ہوئی رونق کا پھر لانا ۔

آب بر آتش ریختن / آب بر آتش زدن } ف تسکین دینا ۔ غصہ کو فرو کرنا ۔

آب بر بنیاد بستن ف گھر کی ویرانی کے درپے ہونا ۔

آب بر روے آب دویدن ف رونق پر رونق ہونی ۔

آب بردن ف رونق لے جانی ۔ بے رونق کرنا ۔

آب بر ریسمان بستن / آب بہ غربال پیمودن } ف ناممکن امر کا تلاش کرنا ۔ بے فائدہ کوشش کرنی ۔ خو کام کرنا ۔

ابتار ع عطا کرنا ۔ نہ عطا کرنا ۔ یہ لفظ لغات اضداد میں سے ہے یعنی اس کے معنے ایک دوسرے کی ضد ہیں ۔

ابتداء شروع ۔ آغاز ۔

ابتذال ع بیہودہ خرچ کرنا ۔ کھو دینا مجازاً بے اعتباری اور بے قدری ۔

ابتر ع لغوی معنی اس کے دم کٹا ۔ مراد ہے وہ شخص جس کے اولاد نہ ہو ۔ بدچلن آدمی ۔ بگڑا ہوا پریشان پراگندہ ۔ ضائع ۔

ابتسام ع مشتق ہے بسم سے بمعنے مسکرانا ۔ کھلنا ۔ پھول کا کھلنا ۔

ابتشاک ع کٹا ہوا ہونا ۔ بیزتی کرنی جھوٹ باندھنا ۔

ابتغاء ع چاہنا ۔ خواہش ۔

آب تلخ ف شراب تیزاب ۔ شعر

اشک شور ۔ آنسو ۔

ابتلاء آزمائش ۔ آزمانا ۔ بلا میں پڑنا ۔

آبتین ف فریدون کے باپ کا نام ہے ۔

ابتہاج ع خوشی ۔ کھلنا ۔ خوش ہونا ۔

ابتہال ع عاجزی اور زاری کرنی ۔

آب جاویدان ف آب بقا ۔ آب حیات ۔

ابجد ع حروف تہجی ۔ الف با تا ۔

آب جگر ف خوناب ۔ رطوبت جگر ۔

آب جو ف ندی ۔ دولت و مال سے مراد ہے ۔

آب چشم ف آنسو ۔ اشک ۔

آب چشم از کسی گرفتن ف ڈرانا ۔

آب چکیدن از چیزی ف اس چیز کی نہایت تازگی و لطافت سے مراد ہے ۔

آبچین ف وہ رومال جس سے نہا کر بدن پونچھتے ہیں ۔

آب چیزی بردن ف اس کا بے رونق کر دینا ۔ خوار ۔ بے اعتبار کر دینا ۔

ابحار ع جمع بحر دریا ۔ سمندر ۔

آب حرام ف شراب ۔ دنیا کے مال و دولت سے بھی مراد ہے ۔

آب حسام ف تلوار کی دھار سے مراد ہے ۔

آب حیا ف عرق ندامت سے مراد ہے ۔

آب حیات / آب حیوان } ف امرت جس کے پینے سے موت نہیں آتی مجازاً شعر اور معشوق کا منہ ۔

آبخاز ف گرجستان کی سمت میں ایک ولایت کا نام ہے ۔ اور ترکستان میں ایک ملک کا نام ہے ۔ اور ایک قوم کا بھی نام ہے ۔

آبخور / آبخورد / آبشخور } ف نصیب ۔ قسمت ۔ آبخورش ۔ ان جل ۔ تالاب یا چشمہ پانی پینے کا ۔

آب خوردن ف قدرے توقف کرنا ۔

آب خرابات ف شراب پینے سے مراد ہے ۔

آب خوردن دل ف دل کا قوت پکڑنا ۔ اور مسرور ہونا ۔

ابخرہ ع جمع ہے بخار کی ۔

آب خیر کردن ف پانی کا وقف کرنا ۔

ابد ع وہ زمانہ جس کی انتہا نہیں ۔ ہمیشگی ۔

آبدار ف چمکدار ۔ بارونق ۔ پانی رکھنے والا نوکر ۔ اور دولت مند آدمی ۔

آبداری ف چمک ۔ صفائی ۔

ابداع ع کسی نئی چیز کا پیدا کرنا ۔ اختراع ۔

ابدال ع بدل دینا ۔

ابدال ع وہ ستر آدمی جن کے وجود سے دنیا قائم ہے چالیس ان میں سے شام میں ہیں اور تیس اور متفرق جگہوں میں ۔ جب ان میں کوئی شخص مر جاتا ہے دوسرا اس کے بدلے اور قائم ہو جاتا ہے اس واسطے ابدال کہلائے فارسی میں یہ لفظ قلندر اور مرید کے معنی میں بھی آتا ہے ۔

آبدان ف تالاب ۔ پانی کا برتن ۔

آب داشتن ف تر و تازہ رکھنا ۔ سیراب رکھنا ۔

آب در دیدن ف رونے سے مراد ہے ۔

آب در جگر داشتن ف مستی اور تونگری سے کنایہ ہے ۔

آب در چشم یا در دیدہ نداشتن ف بے حیا ہونا ۔ آنکھوں میں شرم نہ ہونی

آب در جگر نبودن / آب در جگر نداشتن / آب در جگر نگذاشتن / آب در جگر نماندن } ف کمال نکبت اور افلاس سے مراد ہے ۔

آبدست ف وضو ۔

آبدستان ف ان نسبت کا ہے ۔ وضو کرنے کا لوٹا ۔ آفتابہ ۔

ابر ف بادل ۔ آب (پانی) اور ر کلمہ نسبت سے مرکب ہے ۔

ابراء ع ادا کرنا ۔ بیزار ہونا ۔ پاک ہونا ۔ اچھا کرنا ۔

ابرار ع بر کی جمع ہے ۔ نیکوکار لوگ بھلے آدمی ۔

ابراز ع ظاہر ہونا ۔ آشکارا ہونا ۔

ابرام ع تنگ کرنا ۔ محکم کرنا کسی کام کا طول کرنا ۔

آبراہ ف موری ۔ بدررو پیساب ۔

ابراہیم ع نام ایک پیغمبر کا ہے ۔

آزر بت تراش کے بیٹے تھے نام ایک
ولی کا ہے جو پہلے بادشاہ بلخ تھے جو
فقیر ہو گئے شاہ ادہم کے بیٹے تھے
اس واسطے ابراہیم ادہم کہلاتے ہیں

ابر بہار / ابر بہاران / ابر بہاری } ف موسم بہار کا بادل

ابر تر ف سیراب بادل ۔ مینہ والا
بادل +

آب رز / آب رزاں } ف انگوری شراب

ابرش ع و ف گھوڑا جس پر سیاہ یا
سفید داغ ہوں ۔ مطلق گھوڑا +

ابرص ع کوڑھی ۔ چتلا ۔ چتکبرا ۔
اور گرگٹ جو چھپکلی کی قسم سے ہے ۔
اُس کو بھی کہتے ہیں +

آب رفتہ در جو آمدن ف گئی ہوئی
دولت کا پھر آنا +

ابرق ع ابرک اور چمکدار +

ابرقوہ / ابرکوہ برقو } ف عراق عجم میں ایک شہر ہے +

ابر کافور بار ع ف سفید بادل سے
مراد ہے +

ابر نیسان ف بہاری بادل جس سے
سیپیوں میں موتی پیدا ہوتے ہیں +

ابرو ف بھوں جو آنکھ پر ہوتی ہے

آب رواں ف گھوڑے سے
مراد ہے +

ابرو بہم در کشیدن / ابرو چین گرفتن / ابرو ترش کردن } ف غصہ ہونا بھوئیں چڑھانی +

آبرو تنگ کردن ف تکبر اور
غرور کرنا +

ابرو زدن ف اجازت دینی بھوؤں
سے اشارہ کر دینا +

ابروئی شام / ابروئی فلک } ف ہلال ۔ نیا چاند

ابروی طاق ف ایسا ابرو جو خم
میں بے نظیر ہو +

ابرو کشادن ف مخاطب ہونا ۔
کشادہ رو ہونا شگفتہ رو ہونا +

ابرو کشیدن ف بھوؤں کے ساتھ
اشارہ کرنا +

ابر مُردہ ف اسفنج ۔ اسپنج +

اَبرہہ ع حبشہ کے نائب کا نام تھا ۔
جس نے پرستش کعبہ پر حسد کر کے
یمن میں ایک اور بتخانہ افلیس نام
بنایا ۔ لیکن ہرچند اُس کی پرستش
کے لئے تاکید اور سعی کی وہاں کوئی نہ
آیا ۔ آخر الامر ایک جرار لشکر بہت سے
ہاتھیوں کے ساتھ کعبہ کی تخریب کے
لئے بھیجا ۔ یہ لشکر جب کعبہ کے قریب
پہنچا ۔ تو حکم الٰہی سے بہت سے پرندے
ابابیل منہ میں کنکر لیکر ان کے سر پر
اوڑتے ہوئے آئے اور اتنے کنکر
اس لشکر پر برسائے جس سے وہ
سارے کا سارا تھوڑے ہی عرصہ
میں ہلاک اور تباہ ہو گیا ۔ اس قصہ کا
اشارہ کلام الٰہی میں تیسویں سیپارہ
سورہ فیل میں بھی موجود ہے +

اَبرہ ف ترکیب ہے ابر دیکھنے میں
اورہ (نسبت ہے) اوپر کی تہ ۔
قبا کے اوپر کی تہ ۔
بخلاف آستر کے جو نچلی تہ ہوتی ہے ۔

اِبرہ ع سوئی ۔ سوزن ۔ ڈنگ +

آب ریختن ف بے عزت اور
ذلیل کرنا +

آبریز ف لوٹا چھاگل پانی پینے کی

آبریزہ ع (یای معروف) خالص سونا
اور چاندی +

ابریسم / ابریشم } ع ریشم ۔ ساز کی تاریں +

ابریشم زدن ف تار بجانی ۔
ساز بجانا +

ابریشم زن ف مطرب ۔ بجانیوالا +

ابریق مب روشن ۔ لوٹا چھاگل
پانی پینے کی ۔ اور تلوار چمکدار ۔ یہ لفظ
آبریز کا معرب ہے +

آب زندگانی ف آب حیوان +

آب زیرکاہ ف اُس شخص کی نسبت
بولتے ہیں ۔ جو بظاہر تو نیک معلوم
ہو اور باطن میں مفسد اور شریر ہو
حیلہ گر ۔ مکار +

آب زیر کاہ انداختن ف مکر و
حیلہ کردن +

آب زدن بر چہرے ف گرد و غبار
کافور کرنا +

آبسالان ف باغ +

آبستن ف حاملہ ہونا ۔ پیٹ
سے ہونا +

آبستنہ ف پیٹ والی عورت ۔ اور
چاپلوسی کرنے والا +

آبستنی ف حاملہ +

آبستنی روز ف جننے کا دن ۔
دردزہ کا دن +

آب سیاہ ف شراب اور سیاہی
سے مراد ہے +

آبشار ۔ پانی کی چادر ۔ جھرنا جہاں پر
پانی جھرتا ہو اور چشمہ پانی کا +

آبشخور ف قسمت ۔ چہ بچہ پانی کا ۔
چشمہ تالاب +

آب شدن ف پانی پانی ہونا شرمندہ
ہونا ۔ پگھلنا ۔ گلنا +

آبش روشن است ف یعنی عزت
و اعتبار رکھتا ہے +

آب شرم ف شرمندگی کا پسینا +

آبشم ف کویا ریشم کا کچے ریشم کا
کویا جو کیڑا بناتا ہے +

آب شیریں ف میٹھا پانی ۔ اور
اس نام کی نوع کشمیر میں ایک نہر
ہے +

اِبصار ع دیکھنا ۔ آنکھ سے دیکھنا ۔
دل سے دیکھنا +

اَبصار ع جمع ہے بصر کی ۔ دانائی ۔
علم ۔ آنکھیں +

ابطا ع توقف کرنا ۔ دیر لگانا +

ابطال ع جمع بطل ۔ بہادر اور
دلیر لوگ +

ابطال ع جھوٹا کرنا ۔ باطل کرنا +

آب طرب ف شراب +

ابعاد ع دور پھینکنا ۔ دور جانا +

ابعاد ثلاثہ ع تینوں دوریوں یعنے
طول و عرض و عمق سے مراد ہے +

آب عصیر ف انگوری شراب ۔
مطلق شراب +

**اِجلاف** ع جمع ہے جلف کی۔ کمینے لوگ۔ احمق لوگ +
**اِجلال** ع بزرگی۔ عالیشانی +
**اَجَل طبعی** ع وہ موت جو مقتضائے طبیعت سے ہو۔ کسی خاص باعث سے جیسے غرق۔ حرق۔ قتل وغیرہ سے نہ ہو +
**اَجِلّہ** ع جمع ہے جلیل کی۔ بزرگ +
**اِجماع** ع اکٹھے ہونا۔ سب کی رائے متفق ہوئی +
**اِجمام** ع گھوڑے کو سواری کے لئے آراستہ کرنا +
**اِجمال** ع مجمل بیان کرنا۔ کھول کر نہ کہنا۔ بہت کو تھوڑا کر دینا۔ پراگندہ کو اکٹھا کرنا۔ بہت درستی سے کام کرنا +
**اَجمعین** ع سب تمام۔ سب کے سب +
**اَجناد** ع جمع ہے جُند کی۔ لشکر۔ فوج +
**اَجنبی** / **اَجنب** ع پردیسی۔ کسی اور دیس کا آدمی +
**اَجنِحہ** ع جمع ہے جناح کی۔ بازو۔ ہاتھ۔ پر +
**اَجِنّہ** ع جمع ہے جنین کی +
**اَجوِبہ** ع جمع ہے جواب کی +
**اُجور** / **اُجورہ** ع مزدوری۔ اُجرت +
**اَجوف** ع کھوکھلا۔ شکم خالی۔ اور صرفیوں کی اصطلاح میں وہ لفظ جس کے عین کلمہ میں علّت کا حرف ہو +
**اَجوَل** ع جول سے صیغہ اسم تفضیل کا ہے۔ بہت جولان کرنے والا۔ اور بہت پھرنے والا۔ عمدہ اور پسندیدہ کے معنی میں بھی آیا ہے +
**اِجہار** ع ظاہر کرنا +
**اَجیر** ع مزدور۔ محنتی +

## باب الالف مع الجیم فارسی

**اچار** / **آچار** ف یہ لفظ فارسی اور ہندی دونو زبانوں میں مشترک ہے ہموار زمین کے معنی میں بھی آیا ہے +
**آچار** ف مٹی۔ خاک۔ تراب +

## باب الالف مع الحاء حطی

**اَح** ع آواز کھانسی کی۔ آواز درد کی +
**آحاد** ع اکائیاں ایک سے نو تک۔ عام لوگ۔ عوام الناس +
**اَحادیث** ع جمع ہے حدیث کی۔ باتیں۔ اصطلاح میں جناب رسول خدا کے قول کو کہتے ہیں +
**اِحاطہ** ع گھیرنا۔ اور گھری ہوئی چار دیواری +
**اَحباب** ع جمع ہے حبیب کی۔ دوست۔ محب +
**اَحبار** ع جمع ہے حبر کی۔ دانشمند دانا
**اَحِبّا** ع جمع ہے حبیب کی +
**اِحتِباس** ع بخل کرنا۔ روکنا۔ اور خون حیض بند ہوجانے کی بیماری عورتوں کو +
**اِحتِجاب** ع پردہ میں جانا۔ چھپنا۔ پوشیدہ ہونا +
**اِحتِجام** ع پچھنے لگانے +
**اِحتِراز** ع بچنا۔ پرہیز کرنا +
**اِحتِراس** ع نگاہبانی کرنا +
**اِحتِراف** ع دانائی۔ حرفت پیشہ وری
**اِحتِراق** ع جلانا۔ پھونکنا +
**اِحتِرام** ع تعظیم کرنی۔ حرمت کرنی
**اِحتِساب** ع حساب کرنا۔ آزمائش کرنا +
**اِحتِشام** ع شکوہ۔ نوکر چاکر کا مالک ہونا۔ صاحب حشمت ہونا +
**احتِضان** ع بغل میں لینا +
**احتِظاظ** ع خط اُٹھانا۔ مزہ پانا +
**اِحتِلام** ع خواب میں ناپاک ہونا۔ خواب دیکھنا +
**اِحتِکار** ع مہنگا بیچنے کی امید پر غلّہ جمع کرنا +
**اِحتِکاک** ع چھلنا۔ گھرچنا۔ کسی چیز کا کسی چیز کا پوست اُتارنا +
**اِحتِما** ع بیمار کا پرہیز کرنا۔ حمایت کرنا
**اِحتِمال** ع برداشت کرنا۔ بوجھ اُٹھانا۔ بات کا سہنا۔ گمان کرنا۔ گمان +
**اِحتِوا** ع حاوی ہونا۔ گھیرنا +
**اِحتِیاج** ع حاجتمند ہونا۔ ایک چیز کی خواہش ہونی۔ حاجت +
**اِحتِیاط** ع بچنا۔ پرہیز کرنا۔ گھیرا ڈالنا +
**اِحتِیال** ع فریب کرنا۔ مکر کرنا۔ حیلہ کرنا +
**اَحجار** ع جمع حجر کی۔ پتھر۔ سنگ +
**اِحجاف** ع نقصان کرنا۔ کسی کو تنگ کرنا۔ سختی کرنا +
**اَحَد** ع ایک۔ ۱۔ ا۔ عم۔ عہ
**اُحُد** ع مدینہ کے پاس ایک پہاڑ ہے جہاں کفار مکہ کی آنحضرت سے جنگ ہوئی تھی +
**اَحَدّ** ع بہت تیز +
**اِحداث** ع نیا پیدا کرنا۔ نئی بات نکالنی۔ اور بالفتح نئے جوان۔ نوخاستہ
**اَحداق** ع جمع حدقہ۔ آنکھوں کی پتلیاں +
**اَحَدی** ع ایک منصب کا نام ہے۔ جو اکبر بادشاہ کے عہد میں مقرر ہوا ہے۔ ان منصب داروں کے پاس سوار و پیادے سرکار کی طرف سے متعین نہیں ہوا کرتے تھے۔ صرف منصب ذات رکھتے تھے +
**اَحَدِیّت** ع اکائی۔ ایک ہونا +
**اِحدی الحُسنیین** ع دو نیکیوں میں سے ایک +
**اَحرار** ع جمع حُر کی۔ آزاد لوگ۔ عبداللہ نقشبندی مولوی جامی کے پیر کا بھی نام ہے +
**اِحراز** ع بچانا۔ گھیرنا۔ استوار کرنا۔ جمع کرنا +
**اِحراق** ع جلانا۔ پھونکنا +
**اِحرام** ع مقررہ مقاموں سے زیارت کعبہ سے پہلے کچھ دنوں بعض حلال اور مباح چیزوں کا اپنے اوپر حرام ٹھیرا لینا حرم میں آجانا۔ قصد و نیت
**احرام بستن** ف مقررہ رسم سلائے کا ادا کرنا۔ قصد و نیت کرنا +
**اِحزان** ف غم میں ڈالنا۔ غمگین کرنا۔ اور بالفتح جمع ہے حزن کی۔ اندوہ و غم +
**اَحزم** ع دانا تر۔ ہوشیار تر +

اِحْساس ع دیکھنا معلوم کرنا چھونا۔ حس کرنا۔ حواس خمسہ سے کسی ایک حس کے ذریعہ سے کچھ معلوم کرنا +
اِحْسان ع کسی کے ساتھ نیکی کرنی
اِحْسانمند ف وہ شخص جس کے ساتھ اچھا سلوک کسی نے کیا ہو +
اَحْسَنْتَ ع ماضی واحد حاضر مذکر کا صیغہ ہے۔ بہت اچھا کیا تو نے شاباش آفرین۔ واہ واہ +
اَحْسَن ع بہت نیک۔ بہت خوب +
احسن تقویم ع بہت اچھی ترکیب۔ بہت [illegible] بہت اچھی صورت +
اَحْسَن و[illegible] بہت عمدہ طور +
اَحْشا ع جو کچھ سینہ اور پیٹ میں ہو جیسے دل۔ جگر۔ معدہ۔ انتڑیاں وغیرہ
احشام ع جمع حشم۔ نوکر۔ خدمتگار +
اِحْصاء ع گننا۔ ضبط کرنا +
اِحْصان ع مضبوط کر دینا۔ پرہیزگار بننا۔ برائیوں سے نگاہ رکھنا۔ بیوی کرنا بیاہا جانا مرد یا عورت کا +
اِحْضار ع حاضر کر دینا۔ موجود کر دینا کسی چیز کا +
اَحْفاد ع جمع حفد کی۔ پوتے۔ نواسے +
اَحَقّ ع بہت حقدار +
اَحْقاد ع جمع حقد کی۔ کینہ۔ غصہ +
اَحْقَر ع حقیر تر۔ بڑا ذلیل۔ اپنے تئیں بسبب کسر نفسی کے بولا کرتے ہیں
اَحْلیٰ ع افعل التفضیل کا صیغہ ہے نہایت شیریں +
احلام ع جمع ہے حلم کی۔ خوابیں سپنے +

اِحْلیل ع سوراخ ذکر +
اِحْمال ع بوجھ اٹھانا۔ بالفتح جمع ہے حمل کی بوجھ +
اَحْمَد ع بہت سراہنے والا۔ نام ہے جناب رسول خدا صلعم نبی آخرالزمان صلے اللہ علیہ وسلم کا۔ انجیل مقدس میں ایک لفظ فارقلیطا آپ کی شان میں آیا ہے۔ اُس کے بھی قریب قریب یہی معنی ہیں (انجیل یوحنا باب ۱۶)
اَحْمَر ع بہت سُرخ +
اَحْمُض ع ترش۔ مجازاً دشوار۔ ناخوش +
اَحْمَق ع بہت بیوقوف +
اَحْوال ع جمع ہے حال کی +
احوال کسے گرفتن ف کسی کا حال پوچھنا +
اَحْوَر ع نام ستارہ مشتری۔ وہ مرد سفید پوست و سیاہ چشم و خوبصورت +
اَحْوَل ع انبر تکو۔ بھینگا +
اِحْیا ع زندہ کرنا۔ جان ڈالنا +
اَحْیان ع جمع حین کی ہے بمعنی زمانہ اور وقت +
اَحْیاناً ع اتفاقاً۔ گاہ گاہ۔ شاید کسی زمانہ یا وقت میں +

## باب الالف مع الخاء المعجمہ

اَخ ع برادر۔ بھائی +
آخ ف کلمہ تحسین کا ہے بجائے آفرین کے بولتے ہیں +
اَخ اَخ ف بمعنی خوش جیسے عربی میں اس کے بجائے طوبیٰ لہ اور بخ بخ کا لفظ بولا جاتا ہے۔ مقام تاسف میں بھی آتا ہے +
اَخْبار ع جمع ہے خبر کی۔ بہت سی خبریں۔ آجکل اخبار کا لفظ جن معنوں میں مستعمل ہے۔ اس کے معنی بھی مجموعۂ اخبار یعنی خبروں کا مجموعہ ہیں +
اِخْبار ع خبر دینا۔ بتلانا۔ اطلاع دینا +
اُخْت ع بہن۔ ہمشیرہ۔ بوا۔ مثل مانند۔ نظیر +
اَخْتان ع جمع ہے ختن کی۔ داماد +
اِخْتِبار ع خبر لینا۔ آزمانا۔ امتحان کرنا +
اِخْتِتام ع ختم کرنا۔ پورا کرنا +
اَخْتَر ف ستارہ۔ فال۔ شگون۔ طالع۔ جھنڈا۔ نام ایک فرشتہ کا ہے جو کرۂ زمین پر موکل ہے۔ قمر کی ایک منزل کا بھی نام ہے +
اختر از بالا بزیر آمدن ف ادبار اور بدنصیبی سے مراد ہے +
اِخْتِراع ع نئی بات نکالنی۔ ایجاد کرنا +
اِخْتِراق ع پھاڑنا۔ پھٹنا۔ پارہ پارہ ہونا اور فراخ دستی کرنا +
اَخْتَر جوانہ ف نیک نصیب۔ نصیبہ
اختر چوڑا ف عطارد سے مراد ہے +
اختر در پیراہن کردن ف بے آرام و بیقرار کرنا +
اختر دنبالہ دار ف دُم دار ستارا +
اختر شناس / اختری ف منجم۔ نجومی +
اَخْتَر شُمردن ف ستارے گننا۔ جاگنے اور بیدار رہنے سے مراد ہے
اَخْتَر کاویاں ف کاویانی جھنڈے سے مراد ہے +
اِخْتِصار ع کم کرنا۔ بہت کو تھوڑا کرنا۔ بڑے مطلب کو تھوڑے سے لفظوں میں ادا کرنا +
اِخْتِصاص ع خاص کرنا۔ خصوصیت رکھنا +
اِخْتِطاف ع اچک لے جانا +
اِخْتِفاء ع پوشیدہ کرنا چھپانا +
اِخْتِلاج ع عضو کا پھڑکنا +
اختلاط ع ملانا۔ محبت۔ دوستی +
اختلاف ع فرق۔ تفاوت۔ باہم فرق ہونا +
اِخْتِلال ع خلل ڈالنا۔ خلل پڑنا۔ خلل +
آخْتَن ف تلوار کھینچنا۔ مطلق کھینچنا +
آخْتَہ ف تلوار کھینچی ہوئی۔ اور خصی کیا ہوا جانور +
آخْتَہ بیگی ت وہ شخص جس کے سپرد جانوروں کے خصی کرنے کی خدمت ہو +
آختہ خانہ ف گھوڑوں کا طویلہ +
آختہ ف خصی۔ خواجہ سرا +
اِخْتِیار ع پسند کرنا۔ ایک بات کو ماننا اور مختار کے معنے میں بھی آیا ہے +

اختیال ع گردن کشی کرنی - خیال کرنا +
اَخجَہ ت ریزہ زر - روپیہ +
اُخدُود ع غار - خندق - گڑھا +
اَخذ / اِخاذ } ت پکڑنا - لینا - اختیار کرنا +
آخِذ ع پکڑنے والا - لے لینے والا +
اَخذ وجر ع لینا اور کھینچنا - زبردستی اور دولت کے اکٹھا کرنے سے مراد ہے +
اُخریٰ ع پچھلی عورت یا چیز - یہ لفظ مؤنث ہے +
آخِر ع پچھلا - دوسرا - ضد ہے اول کی +
آخَر ع دیگر - اور +
آخُرف ہنسلی +
اَخراجات ع جمع الجمع خرچ کی - خرچ +
آخرُ الامر ع آخر کو - انجام کو - اس بات کے آخر +
آخرت ع انجام - دوسری دنیا - قیامت +
اَخرَس ع اس کی جمع خرس اور خرسان آتی ہے - گونگا +
اَخِسّا ع جمع ہے خسیس کی +
اَخشیج ف اصل میں اخشیگ تھا - اس کے معنی ہیں - نقیض - مخالف - ضد - اور چار عنصروں میں سے ایک عنصر - وہ شے جو جدا ہر فرد سے ملکر بنتی ہو - مفرد شے - بخلاف مرکب کے جو دقائق سے ملکر بنتی ہے +

اَخَصّ ع خاص تر +
اِخصاء خصی کرنا +
اَخضَر ع سبز چیز - سبز رنگ +
اَخطار ع جمع ہے خطرہ کی اور بالکسر خطرہ میں ڈالنا +
اَخطَل ع عرب کے ایک شاعر کا نام ہے +
اِخفاء ع چھپانا - پوشیدہ کرنا - پوشیدہ +
اَخفَش ع ضعیف چشم آدمی جس کی آنکھیں آفتاب میں نہ کھلیں - مجازاً شپر - جو مشہور جانور ہے - اور نیز نام ایک شخص کا ہے جو صرف و نحو عربی اور علم قرأت میں امام تھا - چونکہ وہ بھی تمام رات جاگتا رہتا تھا - اس لئے اس خطاب سے مخاطب ہوا - اسکی بکری کا قصہ مشہور ہے +
اَخَفّ ع خفیف تر - سبکتر - بہت ہلکا +
اَخگَر ف آگ کی چنگاری - شروع عشق کا +
اَخِلّا ع جمع خلیل کی صادق دوست - دوست +
اِخلاص ع خالص کرنا - دوستی +
اِخلاصمند ف دوست جو خیرخواہ ہو
اَخلاط ع جمع ہے خلط کی - اور نام شہر کا ہے ملک روم میں +
اَخلاف ع جمع ہے خلف کی - مردہ کا پس ماندہ آدمی - فرزند سعید +
اَخلاق ع جمع ہے خُلق کی خو - عادت - خصلت - اچھی خو +
اَخلاقِ مَلَکی ع فرشتہ کی سی خصلتیں عمدہ خصلتیں +

اَخَوات ع جمع ہے اُخت کی بہنیں +
اَخوال ع جمع ہے خال کی - ماموں +
اِخوان ع بھائی بند - جمع ہے اخ کی +
اُخُوّت ع بھائی ہونا +
آخور ف اصطبل وہ جگہ جہاں چارپائے گھانس کھاتے ہیں ہندی میں اسکو کھرلی کہتے ہیں +
آخور سالار ف طویلہ کا سردار - میر آخور +
آخون / آخوند[1] } ف معلّم - اُستاد +
اَخِی ع میرا بھائی +
اَخی ع فارسی میں صاحب مروّت عربی میں میرا بھائی +
اَخیار ع جمع خیر کی - بھلے لوگ +
اَخیر ع پچھلا +
اَخیافی ع وہ بھائی جن کے باپ الگ الگ اور ماں ایک ہو +

## باب الف مع الدال مہملہ

اَدا ع پورا کرنا - انداز - ناز - حرکتیں معشوق کی +
آداب ع جمع ہے ادب کی - عزت کرنی - سلام کرنا - تعظیم کرنا - قاعدہ - طریقہ - علم +
آدابِ فاضلہ ع عمدہ خصلتیں اور حکمت عملی - (یا علم اخلاق) کی چاروں قسموں - حکمت - شجاعت - عفت - سے بھی مراد ہے +
آدات ع آلہ حصول کسی شے کا - ہتھیار - اوزار - اور علم صنعت - اور حرف جو اسم و فعل کے مقابلہ میں ہے +
اِدارہ ع ضبط - انتظام - حکومت - پاسبانی - احاطہ - دارالسلطنت +
اِدام ع سالن روٹی کے ساتھ کھانے والی شے - نانخورش +
اِدامت ع ہمیشگی +
اَدانی ع جمع ہے ادنی کی قریب تر - اور کم درجہ کے لوگ +
اَدَب ع ہر شے کا اندازہ اور حد نگاہ رکھنی - دانش - اچھی روش - قاعدہ سلام - اور نام ایک علم کا ہے جس کے جاننے سے کسی زبان کے بولنے میں لغزش اور خطا نہیں واقع ہوتی - اس کی کئی قسمیں ہیں جیسے علم لغت - علم صرف علم اشتقاق - علم نحو - معانی عروض - قافیہ - علم رسم الخط - علم قرض الشعرا - علم انشا وغیرہ - زبان دانی +
اُدَبا ع جمع ہے ادیب کی - ادب دینے والے - علم ادب جاننے والے
اِدبار ع لغوی معنی پیٹھ پھیرنا مرادی معنی کم نصیبی - بداقبالی - بدقسمتی نحوست +
اَدَبانہ ف بطور ادب کے +
ادب کردن ف تنبیہ دینا - گھرکنا
اِدبیر ف ادبار ہے ادبار کا +
اِدخار ع ذخیرہ کرنا +
اَدخِنَہ ع جمع ہے دخان کی - دھوئیں

[1] اخوند کی خے پر فتحہ یا ضمہ اور واو معدولہ اور نون ساکن ہے +

اِدْرار ع سخت بارش کا برسنا۔ اور جاری ہونا۔ پے در پے پیشاب کرنا۔ بار بار انعام دینا۔ جاری ہونا۔ روزینہ وظیفہ +

اِدْراک ع پانا۔ عقل۔ دریافت کرنا۔ غیر محسوس چیزوں کا دریافت کرنا +

آذرخش ف برق۔ بجلی۔ صاعقہ +

آذرنش ف شالی +

ادریسؑ ع نام ایک پیغمبر کا ہے جو زندہ بہشت میں داخل ہوئے +

اِدّعاء ع دعوے کرنا۔ بے دلیل ایک بات کہنی۔ چاہنا۔ خواہش کرنا +

اَدْعِیَہ ع جمع ہے دعا کی +

ادعیہ ماثورہ ع وہ دعائیں جو نبیؐ آخر الزمان سے منقول ہوئیں +

اِدْغام ع بغیر چبانے کے کوئی چیز کھانی۔ گھوڑے منہ میں لگام دینی۔ ایک جنس کے دو حرفوں کو آپس میں ملا دینا جیسے آدخار کی دال +

اَدَق ع دقیق تر۔ باریک تر۔ مشکل تر +

اَدْ فَجہ ت ایک قسم کا منقش اور آراستہ فرش جو امیروں کے سونے کے لئے چارپائی پر بچھاتے ہیں +

اَدْکَن ع خاکستری رنگ۔ سیاہی مائل رنگ +

اَدَل ع رہنما تر +

اِدْلال ع ناز کرنا +

اَدِلّہ ع جمع ہے دلیل کی +

آدم ع نام ہے حضرت ابو البشر کا جن سے انسان کی نسل چلی +

اِدْماج ع لپیٹنا۔ اور نام ایک صنعت شعریہ کا ہے جس میں ایک مضمون میں دوسرا مطلب لپٹا ہوا ہوتا ہے جیسے ؎

آنچہ تیرت میکند بر جان خصم
میکند تیغ تو بافرق سراں

اِدْمان ع ہمیشگی۔ مشق۔ ہمیشہ شراب پینا +

آدمی ف وہ جو اولاد حضرت ابو البشر آدم کی ہے۔ انسان +

آدمیت ع انسانیت۔ خلق۔ نیک ہونا +

اَدْنیٰ ع بہت نزدیک۔ نالائق۔ کم رتبہ +

اَدْناس ع جمع ہے دنس کی۔ میل۔ چرک +

اَدَوات ع جمع ہے ادات کی +

اَدْوار ع جمع ہے دَور کی۔ گردشیں۔ آسمان کی۔ زمانے +

اَدْوَن ع کمینہ تر۔ حقیر تر۔ نزدیک تر +

اَدْوِیہ ع جمع ہے دوا کی +

اَدْہَم ع نام باپ ابراہیم بادشاہ بلخ کا جو تخت شاہی کو چھوڑ کر فقیر ہو گیا اور لوہے کی بیڑی جو قیدیوں کے پاؤں میں ڈالتے ہیں۔ اور سیاہ سانپ۔ اور گھوڑا مشکی رنگ کا۔ مطلق سیاہ۔ مطلق گھوڑا +

اَدْیان ع جمع ہے دین کی۔ مذاہب +

اَدِیب ع علم ادب کا جاننے والا۔ زبان دان۔ ادب دینے والا۔ استاد +

اَدِیم ع ادھوڑی چمڑا۔ سطح ہر شے کی۔ طعام سالن سمیت +

اَدِیم یمنی ع خوشبودار اور دھاری دار رنگین چمڑا جو ملک یمن میں ستارہ سہیل کی خاصیت سے تیار ہوتا ہے +

اَدِینہ ع جمعہ کا دن +

## باب الالف مع الذال معجمہ

اِذ۔ اِذا ع جب۔ جس وقت۔ جبکہ۔ ناگاہ +

اَذیٰ ع ایذا دینا۔ ستانا۔ تکلیف دکھ +

آذار ر۔ رومی مہینوں میں سے ایک مہینے کا نام ہے۔ جو ماہ چیت سے ملتا ہے +

اِذاعت ع آشکار کرنا۔ ظاہر کرنا +

اَذان ع آواز۔ اور نماز کے وقت کی بانگ +

آذان ع جمع ہے اُذن کی۔ کان +

اِذْخار ع ذخیرہ رکھنا۔ ذخیرہ کرنا +

اِذْخَر ع ایک خوشبودار گھاس کا نام ہے جسے مرچیا گند بھی کہتے ہیں +

آذر ف آگ۔ اور شمسی مہینوں میں سے ایک مہینے کا نام ہے جو ہندی میں پوس سے ملتا ہوا ہے۔ اور نام اس فرشتہ کا ہے جو سورج کا موکل ہے +

آذر آبادگان ف جس کا معرب آذربائیجان ہے۔ ایران کی شمالی مغربی حد میں ایک مشہور ملک ہے جس کا دار السلطنت تبریز ہے۔ لفظی ترجمہ اس نام کا آتش آباد ہے۔ چونکہ وہاں آتش خانے بکثرت تھے اس لئے اس نام سے موسوم ہوا +

آذر پرست ف آتش پرست۔ مجوس +

آذرنگ ف روشن۔ نورانی۔ آگ۔ رنج۔ محنت۔ سختی۔ غم۔ ہلاکت +

آذرگشسپ ف نام آتشخانہ گشتاسپ کا ہے جو اس نے بلخ میں بنایا تھا۔ اور اپنے سب خزانے وہاں رکھ دئیے تھے۔ سکندر نے اسے تباہ و برباد کیا اور سب مال و دولت وہاں سے اٹھا لایا۔ مطلق آتشخانہ۔ بجلی۔ آگ۔ آگ کے پوجنے والے۔ یہ لفظ آذر (بمعنی آگ) اور گشسپ (بمعنی کودنے والی) سے مرکب ہے یا گشپ کا مخفف ہے +

اِذْعان ع یقین کرنا۔ فرمانبرداری۔ اطاعت +

اَذْفَر ع تیز بو۔ خالص +

اَذْقان ع جمع ہے ذقن کی۔ ٹھوڑی +

اِذْکار ع ذکر کرنا۔ یاد دلانا۔ اور بالفتح جمع ہے ذکر کی +

اَذَلّ ع نہایت خوار۔ ذلیل تر +

اِذْلال ع ذلیل کرنا۔ خوار +

اِذْن ع اجازت۔ حکم +

اُذُن ع کان۔ گوش +

اَذْناب ع جمع ہے ذنب کی۔ دُم اور بالکسر بمعنی گناہ کرنا +

آذوقہ / آزوقہ ط طعام کھانا۔ رزق۔ قوت۔ قلیل یہ لفظ آب اور زقہ سے مرکب ہے۔ آب زقہ ایک دفعہ کا پانی جو پرندہ اپنے بچے کے

منہ میں ڈالے (تھوڑی سی قوت سے
مراد ہے +
اِذہاب ع لیجانا - رواں - سونے کا
ملمع کرنا +
اَذہان ع جمع ہے ذہن کی +
اَذیال ع جمع ہے ذیل کی - دامن
اَذِیّت ع دکھ - رنج - تکلیف +
آذیش ف آگ - کوڑا - کرکٹ +
آذین ف آئین بندی - آرائش -
کسی حاکم کے آنے پر شہر کے کوچے
اور بازاروں کی آرائش کرنی +

## باب الالف مع الراء المہملہ

اَر ف مخفف ہے اگر کا - شرط کا
حرف ہے - اگر کے معنے میں بھی
آیا ہے +
اَرت مرد جو بمقابلہ عورت کے
ہے +
آرائے / آرا } ف آراستہ کرنے والا +
آراء ع جمع ہے رائے کی عقل - فکر -
دل کی بینائی +
اَرابہ ف گاڑی - چھکڑا - وہ گاڑی
جس پر توپ کا مصالحہ یعنے گولہ بارود
رہتا ہے +
اراجیف ع جمع ہے ارجاف کی -
جھوٹی اور بے اصل باتیں +
اِراحت ع آرام پانا - آرام دینا -
رات میں چرانا - مرنا - کسی چیز کی
بو محسوس کرنا +
آراد ف ہر شمسی مہینے کی پچیسویں
تاریخ کو کہتے ہیں +
اِرادت ع ارادہ کرنا - مرید بننا +
اِرادہ ع خواہش +
اِرادی ع اختیاری - خواہش کی
چیزیں +
اَراذِل ع جمع ہے ارذل کی -
کمینے لوگ +
آراستگی ف زیبائش کرنا -
زیبائش +
آراستن ف زیبائش کرنا -
سنوارنا - خوشنما کرنا کسی شے کا
اس پر کچھ زیادہ کرکر - جیسے دامن کا
سنجاف کے ساتھ اور ہاتھ زیور کے
ساتھ +
آراستہ ف سنوارا ہوا +
اَراقہ ع گرانا پانی وغیرہ کا اور چھڑکنا
اراضی ع جمع ارض کی - بسنے
زمین +
آرام ف چین - سکھ - سکون - قرار
طاقت - اطاعت +
آرامش ف فراغت - آرام -
راحت +
آرامگاہ ف چین کی جگہ - سکھ کا
مقام +
اَرامِل ع جمع ہے ارمل کی -
بیوہ عورتیں +
آرامیدن ف آرام کرنا - آرام
پانا +
آران ف ولایت آذر بائیجان میں
ایک ملک کا نام ہے +
اَرائب ع جمع ہے ارب کی - حاجتیں +
اِرائت ع دکھلانا +
آرائش ف زیبائش - آراستگی +
اَرائِک ع جمع ہے اریکہ کی تخت +
آرائیدن ف آراستہ کرنا -
سنوارنا +
اِرْب ع حاجت +
اَرباب ع جمع ہے رب کی - صاحب
مالک +
اربابِ حُجّت ع اہل منطق سے
مراد ہے +
اربابِ صُفوۃ و صَفا ع صفائی
اور برگزیدگی کے صاحب برگزیدہ
اور صاف باطن لوگ +
اربابِ صنائع ع صنعتوں کے
صاحب - پیشہ ور لوگ +
اربابِ معنی ع خداشناس -
اور عارف لوگ +
اَرباع ع جمع ہے ربع کی - منزل -
گھر - اور جمع رُبع کی بھی ہے جس کے
معنی $\frac{1}{4}$ کے ہیں +
اَربَع ع چار - للعہ - ۴ +
اَربعہ متناسبہ ع علم حساب کے ایک
قاعدہ کا نام ہے جو علم حساب کی جان
ہے اور جسے قاعدہ زرّیں بھی کہتے
ہیں - وہ بہت سے قاعدوں میں
کام آتا ہے - اس میں تین عدد
معلوم ہوتے ہیں - اور ان کی وساطت
سے چوتھا عدد مجہول دریافت کیا
جاتا ہے +
اَربعُون ع چالیس - ۴۰ - سللعہ
٥ک +
اَربعین ع چالیس - چلہ +
ارتباح ع تجارت میں فائدہ
اٹھانا +
اِرتباط ع ربط کرنا - ملانا - دوستی +
اِرتجاء ع امید رکھنی +
اِرتجاج ع جنبش کرنا - ہلنا -
کانپنا +
اِرتجاع ع رجوع کرنا +
اِرتجال ع بن سوچے بولنا کسی کا
کام جھٹ پٹ کر لینا +
اِرتحال ع کوچ کرنا - رحلت کرنا -
موت آنا +
اِرتداد ع مذہب سے پھرنا پھر جانا
مرتد ہونا +
اِرتسام ع منقش ہونا - تصویر کھینچنا +
اِرتشاء ع رشوت کھانا - گھونس
لینا +
اِرتشاف ع چوسنا +
اِرتضاء ع باہم راضی ہونا - آپس میں
خوش ہونا - پسند کرنا +
اِرتعاش ع کانپنا +
اِرتفاع ع اونچا ہونا - بلند ہونا -
نفع - محصول - معاملہ +
اِرتفاق ع رفاقت کرنا +
اِرتقاء ع چڑھنا - ترقی کرنا +
اِرتکاب ع اختیار کرنا - گناہ کرنا
ناجائز کام کا شروع کرنا - سوار ہونا +
ارژنگ ف نگارخانہ مانی مشہور
مصور کا - اور نام ایک بتخانہ کا - صحیفہ
نقاشوں کا تختہ -
اِرتیاب ع شک میں پڑجانا +

ارتیاح ع خوش ہونا +
ارتیاد ع ڈھونڈھنا۔ طلب کرنا +
ارث ع میراث۔ اصل۔ قدیم کام۔ اور مال جو ایک کی وفات کے بعد دوسرے کو ملے۔ بالفتح آگ جلانی
ارج ع اصل میں ارز تھا۔ بھاؤ۔ قیمت۔ مجازاً۔ قدر۔ مرتبہ۔ حد۔ اندازہ۔ اور بالفتح اول و بکسر دوم عربی میں خوشبودار شے کو کہتے ہیں +
ارجاسب ف توران کے ایک بادشاہ کا نام ہے جو افراسیاب کا نبیرہ تھا +
ارجاع ع ایک چیز کو دوسری چیز کی طرف متوجہ کرنا +
ارجل ع وہ گھوڑا جس کا ایک پاؤں سفید ہو اور تین اور رنگ کے ایسا گھوڑا اکثر منحوس خیال کیا جاتا ہے +
ارجمند ف قدر و قیمت والا۔ رتبہ والا +
ارچیند ف ہرچند +
ارحم ع بڑا رحم کرنے والا۔ بہت ہی مہربان +
آرد ف آٹا۔ آناج پسا ہوا۔ تقدیر کے معنی میں بھی آیا ہے +
اردبیل ف ایران کے صوبہ آذربائیجان میں ایک شہر کا نام ہے جو اردبیل بن ارمنین کا بسایا ہوا ہے اس میں سلاطین صفویہ کے بزرگ شیخ صفی الدین اسحاق کا روضہ ہے
اردشیر ف مرکب ہے ارد بمعنی مانند۔ اور قہر (خشم) اور لفظ شیر سے شیر کے مانند۔ شیر کے غصہ والا۔ غضبناک شیر۔ مراد بہادر ایران کے ساسانی بادشاہوں میں سے پہلے بادشاہ کا نام ہے جو بہمن بن اسفندیار کی اولاد سے تھا۔ اس نام کے ایران میں اور بادشاہ بھی ہوئے ہیں +
اردشیر بابکان ع ایران کے ساسانی بادشاہوں میں سے پہلے بادشاہ کا نام ہے جو بابک کا دوہتا اور بہمن بن اسفندیار کا پرپوتا +
اروند ف الوند پہاڑ کا دوسرا نام ہے +
اردو ف شاہی لشکر۔ لشکرگاہ۔ اب ہندوستان کی عام زبان ہے +
اردی بہشت (ف بیای مجہول) مرکب ہے لفظ ارد (بمعنی مانند) اور بہشت سے۔ یا کسرۂ اضافت کے اشباع سے پیدا ہوئی یعنی مانند بہشت کیونکہ پھول لاتے باغ اور کھلتے پھولوں کے نظیر بہشت کھلایا۔ یہ مہینہ چین موسم بہار میں آتا ہے اور ہندی ماہ جیٹھ سے ملتا ہوا ہے +
ارز ف قیمت۔ بھاؤ۔ قدر +
ارزاق ع جمع ہے رزق کی۔ روزی +
ارزان ف سستا۔ جو مہنگا نہ ہو +
ارزانی ف سستا پن +
ارزم ف رزم۔ جنگ۔ کارزار +
ارزن ف چینا۔ اور ایک گاؤں کا بھی نام ہے جو شیراز سے تین فرسنگ کے فاصلہ پر واقع ہے +
ارژنگ ف مانی کا نگارخانہ۔ چین میں مانی کے ہمسر ایک مصور کا نام بھی ہے۔ جس کتاب میں صور و اشکال ہوں اس پر بھی ارژنگ کا اطلاق ہوتا ہے +
آرزو ف امید +
آرزو در جگر شکستن / آرزو در دل شکستن / آرزو سوختن } خواہش کا حاصل نہ ہونا مقصد پر نہ پہنچنا +
آرزوگاہ ف امیدگاہ۔ امید کی جگہ۔ دنیا سے مراد ہے +
آرزو کشیدن ف حسرت کھانا۔ افسوس کرنا۔ خواہش کرنا +
ارزیدن ف بکنا۔ برابر ہونا۔ قیمت پانا۔ لائق ہونا +
ارزیز ف قلعی۔ رانگ۔ ٹن +
ارس ف آذربائیجان میں ایک شہر اور دریا کا نام ہے +
ارس ف آنسو۔ اشک +
ارسال ف بھیجنا۔ نامہ بھیجنا +
ارسطاطالیس / ارسطو } یہ لفظ یونانی ہے سکندر کے وزیر کا نام ہے جو افلاطون کے شاگردوں میں سے تھا۔ اور یونان کا ایک مشہور حکیم ہے +
ارسلان ت اصل میں ترک لوگ اپنے غلاموں کا یہ نام رکھتے ہیں۔ لیکن اس لفظ کے معنی بھی غلام مشہور ہو گئے ہیں۔ پھاڑنے والا۔ شیر اسد +
ارسلان و آغوش ت ترکی غلاموں کے نام ہیں +
ارش ف آدھ گز۔ ناپنے کا ہاتھ +
ارش ف عاقل۔ زیرک مجلس
ارش ع فتنہ اٹھانا +
آرش ف ایران کے ایک بے نظیر تیر انداز کا نام ہے جس کا تیر چالیس منزل کے فاصلے پر پہنچ گیا تھا +
ارشاد ع ہدایت کرنا۔ راہ بتلانا +
ارشد ع بہت ہدایت یافتہ آدمی +
ارشق ع بہت اچھی قدر والا +
ارشمیدس / ارخمیدس } ف جسے انگریزی میں ارکیمیڈیز کہتے ہیں ملک اٹلی کے ایک حکیم کا نام ہے۔ جس نے سونے کھوٹ اور عام اشیا کا وزن مخصوص دریافت کرنے کا قاعدہ ایجاد کیا تھا +
ارصاد ع منتظر ہونا۔ راہ بین نگہبان بٹھلانا۔ اور بالفتح جمع ہے رصد کی جیسے منتر۔ وہ جگہ جہاں سے ستاروں وغیرہ کا حال دریافت

---

له کسی ایک بادشاہوں کا بھی نام ہے۔ اور کبھی یہ لفظ جزو نام ہوا کرتا ہے جیسے الپ ارسلان وغیرہ +

کیا جاوے - جیسے لندن کا گرینچ مقام

اَرْض } ع زمین - دھرتی +
اَرَضِین

اَرَضَہ ع دیمک مشہور کیڑے ہیں جو بڑا نقصان کرتے ہیں +

اَرْضِی ع زمینی - زمین کا +

اِرْغام ع خوار کرنا - کسی کا نام مٹی پر رگڑانا +

اَرْغَنُون - آرْغون - اَرْغُن ف نام ایک باجہ کا ہے جسے افلاطون نے ایجاد کیا تھا +

اَرْغَوان ف } ایک درخت ہے جس کی ٹہنیاں باریک ہوتی ہیں اور موسم بہار میں پھولوں سے سرخ ہو جاتا ہے - سرخ رنگ پھول - مجازاً سرخ رنگ +
اَرْجَوان مب

اَرَق ع بیداری - بیخوابی +

آرَق ع بہت رقیق - شفاف +

اَرْقَم ع سیاہ سانپ جس کی پیٹھ پر سفید چتیاں ہوں +

اَرْک } وہ قلعہ جس میں بادشاہ سکونت پذیر ہو - وہ قلعہ جو شہر کے اندر ہو - مطلق قلعہ - ایک ولایت کا نام بھی ہے +
اَرْگ ت

اَرْکان ع جمع رکن کی - ستون - کھمبا - وزیر - امیر +

اَرْکانِ دولت ع دولت اور سلطنت کے رکن - امرا - وزرا - روسائے قوم سے مراد ہے +

اَرْگَجَہ ف ایک مرکب خوشبو کا نام ہے - جو صندل گلاب - کافور مشک - عنبر وغیرہ سے بناتے ہیں +

اِرَم ع شہر عاد - بہشت عاد جو شداد عاد نے ملک شام میں بنایا تھا +

اِرْمَاض ع گرم ریت میں جلنا -

اَرمان } آرزو - حسرت - پشیمانی - افسوس +
ارمان ف

ارمانیدن ف آرزو کرنا - حسرت کرنا +

اَرْمَد ع وہ شخص جس کو رمد کی بیماری ہو +

اُرْمُزْ ف ہر شمسی مہینے کا پہلا دن +

اُرْمُزْد ف ستارہ مشتری اور ہر شمسی مہینہ کا پہلا دن +

اَرْمُغان ف تحفہ - انوکھی چیز - سوغات +

اَرْمَن ف ایران اور روم اور فرنگ کے مابین ایک ملک کا نام ہے جسے ارمینیا کہتے ہیں اور اس کا بہت سا حصہ شاہ روس کے زیر حکم ہے +

اَرْمَنی ف منسوب بہ ارمن +

اُرْمِیَا مخفف ہے - ارمیا کا حضرت خضر علیہ السلام کا نام ہے +

آرمیدن ف آرام کرنا - بدن کو سکھ دینا +

آرمینیا ف ٹرنس کاکیشیا کا ایک صوبہ ہے جسے ارمن آرمینیہ بھی کہتے ہیں +

اَرْنَب ع خرگوش - سسّا +

آرَنج ف مرفق - کہنی - بازو +

آرنده ف لانے والا کسی چیز کا -

اَرنہ ف ورنہ - نہیں تو - اگرچہ +

اَرِنی ع مجھے دکھا - اس سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قصہ کی طرف اشارہ ہے کہ انہوں نے اللہ تعالےٰ سے کہا کہ مجھے اپنا دیدار دکھا تاکہ میں تیری طرف دیکھوں خداوند تعالےٰ نے فرمایا لَنْ تَرَانِی - یعنی تو میرے دیدار کی تاب ہرگز نہ لا سکے گا - لیکن ہاں پہاڑ کی طرف دیکھ پس اگر وہ اپنی جگہ پر رہا تو دیکھ سکیگا - پس جب کوہ طور پر تجلا الہی ہوا تو پہاڑ ریزہ ریزہ ہو گیا اور حضرت موسیٰ بیہوش ہو کر گر پڑے فارسی والی ضرورت شعری کے باعث اکثر رے کو ساکن استعمال کرتے ہیں +

ارنی گو ف حضرت موسیٰ کلیم اللہ سے مراد ہے +

اِرْوا ع سیراب کرنا پانی دینا +

اَرْوَاح ع جمع ہے روح کی +

آرْوَغ ف ڈکار - اس کو آروق بھی بعضوں نے لکھا ہے +

آروغیدن ف ڈکار لینا +

آزْوَین ف امتحان - تجربہ - آزمائش +

آرَه ف لکڑی چیرنے کا آلہ اور جبڑ دانتوں کی +

آرِی ف ہاں - کلمہ ایجاب کا ہے +

اَرِیب ع دانا - عقلمند - عالم -

اَرِیکَہ ع تخت +

## باب الالف مع الزاء معجمہ

اَز ف بمعنی سے - چار کا حرف ہے +

آز ف حرص - لالچ - اور نام ایک شہر کا بھی ہے +

اِزاء ع مقابلہ کرنا - برابری کرنی - مقابلہ +

ازاحت دور کرنا +

آزاد ف بے قید - بے عیب - اور سوسن سفید - اور درخت بکائن - اور سوسن بے میوہ کو بھی کہتے ہیں +

آزادسرو ف ایک شخص کا نام ہے جس سے رستم کے مارے جانے کا قصہ فردوسی شاعر نے سنکر نظم کیا +

آزادرو } شریف آدمی - وہ شخص جو دنیا سے بے تعلق ہو +
آزادطبع } ف
آزادمرد }
آزادہ }

آزادمردی ف جوانمردی +

آزادگان ف جمع ہے آزاد کی +

آزادی ف بے قیدی بے عیب ہونا - حریت - شکر و سپاس +

آزار ف رنج - دکھ - بیماری +

اِزار بند - ف - نالا جو پاجامے میں ڈالا جاتا ہے *

آزاری - ف - بیمار *

ازالت / ازالہ } ع - دور کرنا *

ازآن - ف - اُس سے اس لئے *

ازآن باز - ف - اس وقت سے *

از پا درآمدن / از پا درافتادن } ف - عاجز ہو جانا گر پڑنا *

از پا درآوردن - ف - عاجز کرنا گرا دینا - خراب کر دینا - معزول کر دینا *

از پا نشستن - ف - تھک کر بیٹھ جانا - چھوڑ بیٹھنا *

از بر / از برم } ف - حفظ - یاد *

از بر کردن - ف - یاد کرنا حفظ کرنا *

از بس واشدن - ف - دور ہو جانا *

از بس - ف - بہت *

اُزبک - ت - اس کا املا اوزبک ہے - ترکوں کی ایک قوم کا نام ہے خود مختار - رئیس *

از بُن دندان - ف - نہایت اطاعت اور الحاح اور رغبت سے مراد ہے تہ دل سے ممنون احسان ہونا *

از بن گوش - ف - دیکھو از بن دندان *

از بُن ناخن - ف - جمع کیا ہوا ذخیرہ اطاعت اور غلامی سے بھی مراد ہے *

از پوست بیرون آمدن / از پوست بیرون افتادن / از پوست بیرون شدن } ف - اپنے آپ سے باہر ہو جانا نہایت خوش ہونا اپنا حال اور بھید ظاہر کر دینا *

از پے - ف - واسطے لئے *

از پیش برداشتن - ف اُٹھا دینا - ہٹا دینا *

از پیش پائے کسی برخاستن ف - اُس کی تعظیم کو اُٹھنا *

از پیش خود گرفتن چیزے - ف اُس کی طرف توجہ کرنی مشغول ہونا *

از تقصیر کسی درگذشتن - ف اسکی خطا معاف کر دینی *

از تہ ریش گذشتن - ف فریب دینا *

از تہ دل کارے کردن - ف - نہایت رغبت سے کام کرنا حضور دل سے کام کرنا *

از جا بردن / از جا برکشیدن / از جا برآوردن } ف - بیخود و حملہ کر دینا *

از جا برآمدن / از جا برخاستن } ف - بیخود و حملہ ہونا *

از جا برداشتن کسے را - ف ترقی دینی قدر و قدر و مرتبہ بڑھانا *

از چشمے افتادن - ف پہلی رونق پر نہ رہنا پہلے مرتبہ سے گر جانا *

از چیزے گرد برآوردن - ف تباہ اور خراب کر دینا نیست و نابود کر دینا *

از چیزے گُل چیدن - ف فیض اُٹھانا - دیکھنا *

از خر افتادن - ف - مرجانا ہلاک ہونا *

از خاطر بردن - ف - بھلا دینا بھول جانا *

از خاک ستاندن و بہ آب دادن - ف - تباہ اور نیست و نابود کر دینا *

از خاک برداشتن کسے را / از خاک برگرفتن کسے را } ف - نوازش کرنا رتبہ دینا *

از خانۂ زین جدا شدن - ف - گھوڑے پر سے گر پڑنا *

از خر افگندن - ف - دھوکا دینا - عاجز کر دینا *

از خط بیرون شدن - ف اطاعت نکرنا فرمانبردار نہ ہونا *

از خواب برآمدن - ف - جاگ پڑنا بیدار ہونا *

از خود ساختن - ف - اپنا بنا لینا - اپنی ملک کر لینا *

از خود شدن - ف - مست ہو جانا بیخود ہونا *

از خود رفتہ - ف مست بیخود *

از خون درگذشتن - ف - خون کا بحل کر دینا خون کا معاف کر دینا *

اِزدحام - ع - انبوہ - بھیڑ - یہ لفظ عربی زحم سے مشتق ہے - زائے فارسی یا ہائے ہوز سے لکھنا پڑھنا غلط ہے *

اَزدر - ف - لائق - سزاوار واسطے زیبا *

اِزدراد ع - نگلنا *

از در اطاعت باز آمدن - ف مطیع ہونا *

از درِ ملاطفت درآمدن ف - رفق و مدارا سے پیش آنا *

از دست - ف - عاجز مطیع محکوم برابر ہمچشم *

از دست رفتن / از دست شدن } ف - بیخود اور بے اختیار ہونا مضطرب و بیقرار ہونا *

از دست بردن / از دست بیرون بردن } ف - بیخود و بے اختیار کرنا *

از دست و مہر جستن - ف مرنے سے مراد ہے *

از دست برگرفتن - ف - نیست و نابود کر دینا *

از دست دادن - ف - ہاتھ سے کھو بیٹھنا ضائع کرنا گنوا دینا *

آزدن - ف - چبھونا چھیدنا رنگنا *

آزدہ - ف - سوئی چبھویا ہوا - رنگا ہوا - منبت کاری کیا ہوا - اور مخفف ہے آزردہ کا *

اِزدواج - ع - نکاح کرنا بیاہ کرنا *

از دور بوسہ زدن - ف - نہایت ادب اور تعظیم کرنے سے کنایہ ہے *

از دوش نہادن - ف - پھینک دینا - رکھ دینا *

از دہان مار بیرون آمدن ف - سیدھا پن سے مراد ہے جس میں کسی طرح کی کجی نہ ہو *

از دہر گذشتن - ف - مرجانا - انتقال کرنا - جہان سے گذر جانا *

اِزدیاد - ع - زیادہ ہونا بڑھنا *

**آزر** - ف - آگ اور نام حضرت ابراہیم کے باپ کا ہے جو بُت گھڑا کرتا تھا۔ بقول بعض حضرت ابراہیم کا باپ تارخ تھا اور آزر ان کا چچا تھا۔ جس نے تارخ کی وفات کے بعد انکی پرورش کی تھی ٭

**ازران خود کباب خوردن** - ف - اپنی محنت اور مشقت سے کوئی چیز حاصل کرنی ٭

**از راہ افتادن** - ف - رستہ بھول جانا ٭

**از راہ انداختن** } ف دھوکا دینا
**از راہ بردن** } فریب دینا ٭

**از راہ رفتن** - ف - فریب کھانا ٭

**آزر پرست** - ف - آتش پرست ٭

**آزردگی** - ف - رنجش ناراضگی ٭

**آزردن** - ف - ستانا ٭

**آزردہ** - ف ستایا ہوا خفا کیا ہوا ٭

**آزردہ پشت** - ف - کیڑا کوژپشت ٭

**ازرق** - ع - نیلا گربہ چشم ٭

**ازرق پیرہن** - ف - نیلا کپڑا پہننے والا قلندروں اور ملنگوں سے مراد ہے ٭

**ازرق رزند** - ف - نیلا کپڑا رنگینے والا گدڑی پہننے والا زاہد و پارسا سے مراد ہے ٭

**آزرم** - ف - شرم و حیا شفقت و مہربانی - بزرگی و عزت عدل و راحت آشتی و صلح طاقت و غضب آتش کا راغم و اندوہ گناہ اور خسرو کی بیٹی کا نام ہے ٭

**آزرم جوے** - ف صلح جو ٭

**آزرم و آب** - ف - شرم و آبرو ٭

**از سایۂ خویش ترسیدن** - ف - نہایت ڈرپوک ہوتے سے مراد ہے ٭

**از سر چیزے برخاستن** - ف اسکا ترک کر دینا ٭

**از سر افگندن** - ف - ذلیل کرنا عاجز کرنا ٭

**از سر گرفتن** - ف - ابتدا سے شروع کرنا از سر نو شروع کرنا ٭

**از طاق دل کسے افتادن** - ف - اُس کے آگے بے عزت اور نا مقبول ہونا ٭

**از طرف بر شکستن** - ف - کنارہ پکڑنا منہ پھیرنا اعراض کرنا ٭

**از عہدۂ کارے برآمدن** } ف
**از عہدۂ کارے بیرون آمدن** } کسی کام کو بخوبی سر انجام کرنا ٭

**از فلک افتادن** - ف - بھول جانا ٭

**از فلاں چہ کشاید** - ف - یعنے اُس سے کیا ہو سکتا ہے ٭

**آزکے** - ع - بہت پاکیزہ لذیذ تر ٭

**از کار افتادن**
**از کار رفتن**
**از کار ماندن**
**از کار و بار شدن** } ف - معطل ہونا نکما ہونا بیکا ہونا ٭

**از کسے بریدن** - ف - کسی سے قطع تعلق کرنا رشتہ توڑنا ٭

**از کسے در حساب بودن** - ف کسی سے اندیشہ رکھنا - احتیاط رکھنی ٭

**از کسے روے کشیدن** - ف - کسی سے منہ پھیرنا اعراض کرنا اُس کی طرف دھیان نہ کرنا ٭

**از کسے سیر شدن** - ف کسی سے تنگ ہو جانا بیزار ہو جانا ٭

**از کسے کسوت و جامہ داشتن** ف - کسی کا چیلہ ہونا مرید ہونا ٭

**از کسے رخت بر گرفتن** - ف کسی سے الگ ہو جانا علیحدگی اختیار کرنا ٭

**از کف دست مہ بر آمدن** ف - ناممکن امر کا ظہور پانا ٭

**ازکیا** - ع - جمع ہے زکی کی ذہین آدمی ٭

**ازل** - ع - وہ زمانہ جسکا ابتدا نہو اناد ٭

**ازلی** ع - انادی - ازل والا ٭

**ازم** - ت - انگور ٭

**ازمان** - ع - پرانا ہونا کہنہ ہونا ٭

**ازمان**
**ازمنہ** } ع جمع ہے زمانہ کی ٭

**آزمائش** - ف - پرکھنا آزمانا - امتحان ٭

**آزمند** - ف - لالچی حریص ٭

**آزمودن** ف - آزمانا - جانچنا ٭

**آزمون** - ف - آزمائش امتحان ٭

**از موم سنگ ساختن** - ف - عجیب و غریب کام کرنا ٭

**ازمّہ** - ع - جمع ہے زمام کی باگیں ٭

**از نظر کسے انداختن** - ف - کسی کی نظر سے گرا دینا - نفرت دلانی ٭

**از نظر افتادن** - ف - نظروں سے گر پڑنا ٭

**ازواج** ع جمع زوج جوڑا بیوی جورو ٭

**آزور** ف - لائق سزاوار - درخور ٭

**آزوقہ** - ع - مرکب ہے آب اور زقہ سے وہ آب و دانہ جو جانور اپنے بچوں کو دیتے ہیں تھوڑی سی غذا قوت قلیل ٭

**ازہار** - ع جمع زہر کی شگوفے کلیاں ٭

**ازہر** - ع - بہت روشن ٭

**از ہم پاشیدن** - ف - بکھر جانا - پراگندہ کرنا ٭

**از ہم ریختن چیزے** - ف - کسی چیز کا گرا دینا ڈھا دینا ٭

**ازبر** - ع حفظ ٭

**ازیرا** ف بمعنی زیرا - الف زائد ہے - یا مرکب ہے - از این راہ سے اس سبب سے اسلئے ٭

**از یک دست صدا بر نیاید یا بر نخیزد** - ف - یہ ایک فارسی ضرب المثل ہے جیسے ہندی میں کہتے ہیں کہ ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی ٭

## باب الالف مع الزاء فارسی

**اژدہا**
**اژدر**
**اژدرہا** } ف - بڑا سانپ بھاری جسم کا سانپ ٭

**اژدہاے دلیر** - ف - کہیں تلوار سے مراد ہوتی ہے اور کہیں جھنڈے کے اژدہا سے - کہیں تیز رو اور چالاک گھوڑے سے ٭

**اژدہاے فلک** - ف نام ایک شکل آسمانی کا ہے جسکو راس الذنب کہتے ہیں ٭

آذرنگ / آژنگ } ف۔ چین پیشانی جھریاں میوہ اور پھل کسی۔ درخت کا ٭

آژیر / آژیرہ } ف۔ دانا۔ زیرک پرہیزگار آدمی۔ ہوشیار تندرست تالاب غلبہ۔ زیادتی۔ فریاد۔ آمادہ اور تیار کرنا ٭

## باب الالف مع السین مہملہ

آس ۔ ف۔ چکی۔ اور ایک درخت کا نام ہے ٭

آسا ۔ ف۔ مانند ٭

آسی ۔ ع۔ رنج تکلیف۔ دکھ مصیبت ٭

اسابیع ۔ ع۔ جمع ہے۔ اُسبُوع کی۔ ہفتے ٭

اساتذہ ۔ جمع اُستاذ معرب استاد ٭

اِسادہ ۔ ع۔ تکیہ سرہانہ بالش وسادہ ٭

اُساریٰ ۔ ع۔ جمع ہے اسیر کی قیدی ٭

اسار ۔ ع۔ باندھنا ٭

اَساس ۔ ع۔ بنیاد۔ نیو۔ جڑ ٭

اَساطیر ۔ ع۔ جمع ہے اُس طور کی جھوٹی کہانیاں گھڑے ہوئے افسانے ٭

اُساطِن ۔ ع۔ جمع ہے اسطوانہ کی تھم۔ ستون ٭

اَسافل ۔ ع۔ جمع ہے اسفل کی کمینے لوگ کم مرتبہ آدمی ٭

اسالیب ۔ ع۔ جمع ہے اسلوب کی طور طریق۔ راہ ٭

اَسامی ۔ جمع الجمع ہے اسم کی ٭

آسان ۔ ف۔ سُگم۔ سہج۔ ہولا ٭

آسان نیوش ۔ ف۔ وہ شخص جو باتوں کو سرسری طور پر سنے۔

آسانی ۔ ف۔ سہولت۔ سہج پن ٭

اسائت ۔ ع۔ بدی کرنا۔ برا پن۔ برائی ٭

آسائش ۔ ف۔ آرام۔ سُکھ چین ٭

اَسپ ۔ ف۔ گھوڑا ٭

اسباب ۔ ع۔ جمع سبب کی رسی وسیلہ۔ فارسی میں رخت و اثاثہ کے معنے میں آیا ہے ٭

اسباب راست ۔ ف۔ راست اور درست سبب ٭

اسباط ۔ ف۔ جمع ہے سبط کی پوتے دو بیٹے گروہ قومیں یہ لفظ خاص بنی اسرائیل پر اطلاق کیا جاتا ہے ٭

اسباغ ۔ ع۔ پورا کرنا۔ کامل کرنا ٭

اسپ افگندن ۔ ف۔ گھوڑا دوڑانا ٭

اسپ رلپے کردن ۔ ف۔ گھوڑے کے بالان کاٹ ڈالنے ٭

اسپ طویلہ ۔ ف۔ خاص گھوڑا ٭

اَسبق ۔ ع۔ سب سے اول سب سے بڑھا ہوا ٭

اُسبُوع ۔ ع۔ ہفتہ۔ سات دن ٭

اسپ وفرزین نہادن ۔ ف۔ مات کرنا ہرا دینا ٭

اسپہبد ۔ ف۔ سپہ۔ سالار کمانڈر انچیف سرگروہ ٭

اَست ۔ ف۔ ہے کلمہ ربط کا ہے ٭

اُستا / مخفف / اُست } ف۔ آتش پرستوں کی آسمانی کتاب ژند کی تفسیر کا نام صرف پیش (و) ہی سے اُستاد کا مخفف ہے ٭

استاجلو ۔ ف۔ ترکون کی ایک قوم ہے ٭

استاد / استاذ } ف۔ سکھلانے والا ٭

استاد گار ۔ ف۔ وزبان خادم ٭

استادن ۔ ف۔ کھڑا ہونا ٭

اُستاکار ۔ ف۔ اُستاد ٭

آستان ۔ ف۔ دہلیز ٭

اِستبداد[1] ۔ ع۔ ہٹ کرنا اصرار کرنا استقلال اور مضبوطی ٭

استبرا ۔ ع۔ بری ہونے کی خواہش پاکی چاہنا عیب یا قرض سے براءت چاہنا ٭

اِستبرق ۔ ع۔ معرب استبرہ کا۔ موٹا۔ دیبا۔ گاڑھا ریشمی کپڑا جو مثل اطلس کے ہوتا ہے ٭

اِستبشار ۔ ع۔ خوش خبری پوچھنی مژدہ پوچھنا ٭

اِستبصار ۔ ع۔ یقین کے ساتھ دیکھنا۔ دیکھنا دانائی۔ بینا ہونا ٭

اِستبطاء ۔ توقف کرنا دیر لگانا ٭

استبعاد ۔ ع۔ دوری چاہنا ٭

اِستتار ۔ ع۔ پوشیدہ کرنا چھپا لینا ٭

اِستثمار ۔ ع۔ پھل چُننا میوہ چُننا ٭

استثناء ۔ ع۔ نکالنا۔ الگ کرنا کسی چیز میں سے اور انشاء اللہ تعالیٰ کہنا ٭

اِستجابت ۔ ع۔ قبول کرنا جواب کہنا ٭

اِستجازۃ ۔ ع۔ اجازت مانگنا ٭

اِستجبار ۔ ع۔ تکبر اور گردن کشی کرنا ٭

اِستجلاء ۔ ع۔ روشن کرنا مجلا کرنا ٭

اِستجلاب ۔ ع۔ اپنی طرف کھینچنا حاصل کرنا ٭

اِستحالت / اِستحالہ } ع۔ کسی چیز کا ناممکن ہونا محال ہونا محال گننا۔ حیلہ کرنا۔ بہانہ لانا حالت بدلنی حال سے پھرنا اور اصطلاح علم کیمیا میں جب کئی چیزیں کیمیائی طور سے ترکیب پاکر ایک اور ہی (ان سب سے) مختلف شے پیدا کریں تو اس تبدیل حالت کو استحالہ یا کیمیائی استحالہ کہتے ہیں ٭

استحسان ۔ ع۔ نیکی طلب کرنا نیک گننا پسندیدگی ٭

اِستحضار ۔ ع۔ بلانا کسی کی حضوری چاہنا۔ یاد رکھنا ٭

اِستحقار ۔ ع۔ حقیر گننا۔ خوار جاننا ٭

استحقاق ۔ ع۔ طلب حق کی کرنا حقدار ہونا۔ حق۔ لائق ہونا ٭

اِستحکام ۔ ع۔ مضبوطی مضبوط کرنیکی خواہش مضبوط ہو جانا ٭

استخارہ ۔ ع۔ خیر وبہتری مانگنا خدا سے

[1] یہ سب عربی مصدر ہیں استفعال کے وزن پر ہیں۔ الف اور ت کے نیچے کسرہ سمجھو اور س پر جزم ٭

اور آگا ہی چاہنا کسی بات میں غیب سے ٭

**اِستخراج** ۔ ع ۔ نکالنے کی خواہش کرنا ۔ ایک بات کا نکالنا اصطلاح منطق میں استخراج وہ عمل ہے جس سے قاعدہ مقررہ کی تحقیق کے لئے کسی چیز کی چند افراد پر تجربہ کر کے دیکھیں کہ آیا یہ قاعدہ صحیح ہے یا نہیں ٭

**استخفاف** ۔ ع ۔ خفیف جاننا سب کی حقارت ۔ شرمندگی ٭

**اِستخلاص** ۔ ع ۔ چھڑانا چاہنا خلاصی کرانا ٭

**اُستخوان** ۔ ف ۔ یہ لفظ اُست (بمعنے افگندہ) اور خوان (بمعنے خوانچہ) سے مرکب ہے ۔ افگندۂ خوانچہ یعنی جو دسترخوان پر سے پھینکدیا جاوے مراد ہڈی ۔ زنگیوں کے ایک قسم کے ہتھیار کا نام ہے کھجوروں کی گٹھلی کو بھی کہتے ہیں ٭

**استخوان در گلو کشیدن** ۔ ف ۔ رنج اور محنت کھینچنا ٭

**استدامت** ۔ ع ۔ ہمیشگی چاہنا ٭

**اِستدراج** ۔ ع ۔ خرق عادت جو کافر سے ظاہر ہو ٭

**استدعا** ۔ ع ۔ چاہنا خواہش کرنا ٭

**استدلال** ع ۔ دلیل طلب کرنا دلیل لانا دلیل قائم کرنا گواہی چاہنا ٭

**استر** ۔ ف ۔ وہ کپڑا جو رضائی کے نیچے لگاتے ہیں ۔ اور مشہور چوپایہ ہے ۔ کہتے ہیں کہ یہ فرعون کا اختراع ہے ٭

**استر آباد** ۔ ف ۔ ملک ایران کے شمال کیطرف جھیل کیسپین کے متصل ایک شہر کا نام ہے جسکے جنوب کیطرف شہر بسطام ہے جہاں کے سلطان اولیا بایزید رہنے والے تھے ٭

**استراحت** ع ۔ آرام چین سکھ طلب آرام کرنا ٭

**اِستراق** ع ۔ چوری چوری کسی کی بات سننا ٭

**اِسترجاع** ع ۔ دی ہوئی چیز کو واپس لینا ۔ اِنّا لِلّٰہِ وَ اِنّا اِلَیہِ رَاجِعُون پڑھنا ٭

**استرداد** ع ۔ لوٹا لینا چاہنا لوٹا لینا ٭

**اِستردن** ۔ ف مونڈنا صاف کرنا ٭

**استرضا** ۔ ع ۔ رضاجوئی خوشنودی ۔ رضامندی چاہنا ٭

**آسترلنگ** ۔ ف ۔ یہ لفظ انگریزی زبان کا مفرس کیا ہوا ہے ٭

**اسٹرلینگ** ۔ پورے وزن کا خالص یہ لفظ پونڈ یا کسی سکہ کے ساتھ ملکر مستعمل ہوتا ہے ٭

**استرہ** ۔ ف ۔ چھرا ۔ بال مونڈنے کا اوزار ٭

**اِستسعاد** ۔ ع ۔ سعادت ڈھونڈنا نیک بختی طلب کرنا مدد چاہنا نیک بختی ٭

**استسقا** ع ۔ طلب سیرابی کی پانی مانگنا ۔ مینہ مانگنا پیاس اور نام ایک بیماری کا ہے جس میں پیاس بہت ہوتی ہے اور دن بدن پیٹ بڑا ہوتا جاتا ہے جیسے جلندھریا جلودر کہتے ہیں ٭

**استشارہ** ۔ ع مشورہ کرنا ٭

**استشمام** ع ۔ طلب سونگھنے کی ۔ سونگھنا ٭

**استشہاد** ۔ ع ۔ گواہی طلب کرنا ٭

**استصلاح** ۔ ع ۔ صلاح پوچھنا ٭

**استطاب** ع ۔ خوشامد ٭

**استطابت** ع ۔ پاکی چاہنا خوشی کرنا خوشبودار کرنا ۔ لذیذ ہونا ٭

**استطاعت** ع ۔ طاقت ۔ قدرت مقدور ۔ دسترس ٭

**استطراد** ۔ ع ۔ کام کا اجرا اور روانگی اور چلاؤ ہر چیز کا ٭

**استظلال** ۔ ع ۔ سایہ پکڑنا پناہ ۔ لینا ۔ سایہ میں پناہ لینا ٭

**استظہار** ۔ ع ۔ مدد چاہنا پشتی طلب کرنا ۔ ظاہر کرنے کی طلب ٭

**استعارہ** ۔ ع ۔ کسی چیز کا عاریتاً مانگنا ادھار لینا ۔ اور اصطلاح علم بیان میں حقیقی اور مجازی معنے کے درمیان تشبیہ کے علاقہ کا ہونا یعنی حقیقی معشوق کا لباس عاریتاً مانگ کر مجازی معشوق کو پہنانا ٭

**استعانت** ۔ ع ۔ مدد مانگنا ۔ اعانت چاہنا ٭

**اِستعجاب** ع ۔ تعجب ٭

**استعجال** ع ۔ شتابی مانگنا جلدی کرنا ۔ طلب شتابی کی ٭

**استعداد** ۔ ع ۔ مادہ طاقت علمی ۔ ملکہ ۔ سامان ٭

**استعفا** ۔ ع ۔ معافی مانگنا نوکری کرنے سے معافی مانگنا نوکری چھوڑ دینا ۔ بعض لوگ جو استعفا کو تے سے لکھتے اور بولتے ہیں وہ غلطی کرتے ہیں ٭

**استعلاج** ع ۔ طلب علاج کی کرنا ٭

**استعلام** ۔ ع جتلانا ۔ خبر دینا طلب جاننے کی کرنا ٭

**استعمال** ۔ ع ۔ عمل میں لانا کام میں لانا ٭

**استغاثہ** ۔ ع ۔ فریاد طلب فریادرسی کی کرنا ٭

**استغراب** ۔ ع ۔ عجیب بات کرنا تعجب دلانا ٭

**استغراق** ۔ ع ۔ محو ہونا غرق ہونا ڈوب جانا کسی چیز میں سب کو لینا سب کو شامل کرنا ٭

**استغفار** ۔ ع ۔ طلب بخشش گناہ بخشوانے کی خواہش ٭

**استغنا** ۔ ع ۔ بے پروائی ٭

**استفاضہ** ۔ ع ۔ فیض اُٹھانا نفع پانا ٭

**استفراغ** ۔ ع ۔ فراغت چاہنا

بدن کا فضلوں سے خالی ہونا نے کرنا *

**استفسار** - ع - پوچھنا طلب معنے کرنا *

**اِستفہام** - ع - پوچھنا - سمجھنا چاہنا *

**استقامت** - ع - سیدھا پن مستقیم ہونا *

**استقبال** - ع - آئندہ پیش روی - آگے جانا آگے بڑھنا چاند اور سورج کا ایک دوسرے کے مقابل ہونا *

**اِستقرا** - ع - تلاش کرنا جستجو کرنا - پیروی - تتبع - اصطلاح منطق میں وہ عمل ہے جسے کسی چیز کے چند افراد پر کوئی تجربہ کرکے اُس کے کل افراد پر بھی وہی قاعدہ مقررہ کر لیں *

**اِستقرار** - ع - ٹھیرنا آرام کرنا - کسی جگہ قرار پکڑنا ثابت ہونا *

**استقصا** - ع - کوشش کرنا تمام کرنا اور کسی چیز کی انتہا کو پہنچنا *

**استقصار** - ع - کم کرنا طلب کمی کی *

**اِستقلال** - ع - بغیر کسی کی شرکت کے آپ کام کے لئے آمادہ ہونا مضبوطی - پکڑنا - محکم ہونا - قائم ہونا - استحکام - مضبوطی کم جاننا *

**استکبار** - ع - اپنے تئیں بڑا سمجھنا - مغرور کرنا تکبر کرنا *

**اِستکراہ** - ع - نفرت کرنا مکروہ جاننا *

**اِستلام** - ع - ہاتھ یا منہ چومنا پتھر کا کھیتی کا خوشہ نکل آنا *

**اِستماع** - ع - سُننا *

**اِستمالت** - ع - اپنی طرف مائل کرنا - دلجوئی کرنا - خوشامد کرنا دلجوئی خوشامد *

**استمتاع** - ع - فائدہ ڈھونڈھنا نفع چاہنا *

**استمداد** - ع - مدد مانگنا *

**استمرار** - چلنا - ہمیشہ رہنا ہمیشگی *

**استمزاج** - ع - مزاج دریافت کرنا - مزاج پانا - رائے دریافت کرنی *

**استنباط** - ع - بات کھودنی ایک بات سے دوسری بات نکالنی چُننا *

**استنثار** - ع - ناک جھاڑنی سنکنا - پراگندہ کرنا بکھیرنا *

**اِستنجا** ع - پاک کرنا - دھونا ناپاکی دور کرنا اصطلاح میں پیشاب یا پاخانہ کے بعد آبدست کرنا *

**استنصار** - ع - مدد مانگنا طلب نصرت کرنا *

**استنکاف** - ع - بُرا جاننا *

**اُستوا** - ع - برابر ہونا برابری ہمواری اور اصطلاح علم جغرافیہ میں وہ دائرہ عظیمہ جو مشرق سے مغرب کی طرف قطبوں سے برابر فاصلے پر بیچوں بیچ سطح زمین کے کھنچا ہوا ہے کرۂ ارض کو دو برابر حصّوں میں تقسیم کرتا ہے *

**اُستوار** - ف - مضبوط محکم امین معتمد *

**اُستوار داشتن** - ف - مان لینا یقین کر معتبر جاننا *

**اُستواری** - ف - مضبوطی استحکام *

**استہانت** - ع - خوار گنتا خوار جاننا ذلیل کرنا *

**استہزا** - ع - ٹھٹھا کرنا ہنسی - مسخری *

**اِستہلال** - ع - نیا چاند دیکھنا بچہ کا پیدائش کے وقت رونا روشن ہونا ظاہر ہونا چہرہ دکھانا - جلوہ دکھانا کسی کو *

**اِستہلاک** - ع - ہلاک کرنا نیست کرنا *

**اِستیفا** - ع - پورا کرنا - پورا لینا *

**اِستیلا** - ع - غالب ہونا غلبہ تسلّط *

**اِستیمان** - ع - امن چاہنا اعتبار کرنا امانت دار پانا *

**استیناس** - ع - طلب اُنس - محبت پڑ جانا اُنس ہو جانا *

**اِستیناف** - ع - آغاز کرنا ابتدا کرنا کسی چیز میں سرے سے شروع کرنا *

**آستی** - ف - مخفف ہے آستین کا بانہہ - بولی *

**آستین** - ف - کرُتے یا انگرکھے کی بانہہ بولی *

**آستین از دو بر داشتن** - ف - آواز دینا - خبردار کرنا *

**آستین افشاندن** - رقص کرنا - سماع کرنا عطا کرنا بخشش کرنا *

**آستین افشاندن از چیزے یا بر چیزے** - ف - اس کا ترک کرنا رد کرنا *

**آستین بر چشم کشیدن** } ف -
**آستین بر دل کشیدن** } غمخواری
اور دلاسا کرنا - نرمی اور ملائمت کرنا *

**آستین بر رُخ کشیدن** } ف -
**آستین بسر کشیدن** - }
منہ ڈھانک لینا *

**آستین بر گناہ کشیدن** - ف معاف کر دینا *

**آستین تر داشتن** - ف - بہت رونا زار زار رونا *

**آستین شستن** - ف - بہت رونا *

**آستین گل** - ف - اتنے پھول جتنے آستین میں سما سکیں *

**آستین نداشتن** - ف - نہایت مفلس ہونے سے مراد ہے *

اِسجاع ۔ ع ۔ مقفّٰی بات کہنی ۔
اِسجاع ۔ ع ۔ مقفّٰی باتیں ۔ کبوتر اور قمری کی آوازیں جمع ہے سجع کی ۔
اِسحاق ۔ ع ۔ نام ہے حضرت ابراہیمؑ کے بیٹے کا جو سارہ کے پیٹ سے تھے اور ایک مشہور پیغمبر ہوگزرے ہیں ۔
اسد ۔ ع ۔ شیر ببر ۔
اَسرار ۔ ع ۔ جمع ہے سر کی پوشیدگیاں بھید ۔
اِسراف ۔ ع ۔ بے فائدہ خرچ کرنا ۔ فضول خرچی ۔
اِسرافیل ۔ ع ۔ نام ہے اُس فرشتہ کا جو قیامت کو صور پھونکینگے ۔
اِسرائیل ۔ عبرانی نام ہے ۔ حضرت یعقوب کا یہ لفظ اِسرا (عین برگزیدہ) اور ئیل (خدا) سے مرکب ہے بمعنے برگزیدۂ خدا ۔ خدا کا چُنا ہوا اور خدا کا شہزادہ یا ولی خدا کے پاس ۔
اَسر ۔ ع ۔ قید کرنا ۔ باندھنا سب ۔
اُسَرا ۔ ع ۔ جمع ہے اسیر کی ۔ قیدی لوگ ۔
اُسرب ۔ ع ۔ سیسا ۔ سکہ جس سے بندوق کی گولی بناتے ہیں ۔
اَسرع ۔ ع ۔ بہت جلد بہت شتاب ۔
اُسطُقُس ۔ یونانی لفظ جس کے معنے عنصر یا آخشیج کے ہیں ۔
اُسطُرلاب / اُصطُرلاب ۔ وہ اوزار جس سے شمس کا ارتفاع اور انحطاط اور نحوست دریافت کریں ۔
اُسطوانہ ۔ ع ۔ ستون ۔ کھمبا ۔
اسطورہ ۔ ع ۔ بناوٹی بات ۔ گڑھا ہوا افسانہ ۔
اِسعاد ۔ ع ۔ نیک بخت بنانا اور کرنا کسی کو ۔
اِسعاف ۔ ع ۔ حاجت روا کردینا کسی کا کام کر دینا اُسکی حسب خواہش ۔
اَسفار ۔ ع ۔ بفتح اول جمع سفیر بمعنے مسافر لوگ اور جمع سفر بمعنے بہت سے سفر دلوں کی سپیدیاں اور جمع سِفر بڑی بڑی کتابیں صحیفے اگلے وقتوں کے جیسے توریت وغیرہ اور بکسر اول بمعنے روشن ہونا ۔
اِسفاناخ ۔ مب ۔ اسپاناخ پالک کا ساگ ۔
اَسفل ۔ ع ۔ سب سے نیچا کم ۔ فرومایہ ۔
اَسفل السافلین ۔ دوزخ کا سب سے نیچلا طبقہ ۔
اِسفندارمذ / اِسفندارمد ۔ ف ۔ شمسی مہینوں میں سے بارھویں مہینے کا نام ہے جس میں آفتاب برج حوت میں ہوتا ہے یہ مہینہ ہندی میں چیت اور انگریزی میں مارچ سے ملتا ہوا ہے ۔
اِسفنج ۔ مب ۔ اسپنج ۔ ابر مردہ سمندر کے نیچے کی تہ کے جانوروں کا آشیانہ ہے اِن کے بدنوں میں سے نکل نکل کر ریشم کے کیڑے کیطرح بنتا چلا جاتا ہے زیادہ تر بحیرہ روم میں پیدا ہوتا ہے اِس کا رنگ پھیکا زرد ہوتا ہے ۔ وزن میں ہلکا ۔ اور آسانی سے دب سکتا ہے لچک اور تخلخل کی صفت اِس میں بہت ہوتی ہے ریشہ دار ہے اور جاذب بھی ہوتا ہے ۔ اسی واسطے ولایت میں سلیٹوں کے پونچھنے اور بدن پر پانی ڈالنے کے کام میں اُسے بہت لاتے ہیں ۔
اِسفندیار ۔ ف ۔ یہ شخص گشتاسپ کا بیٹا نہایت بہادر پہلوان تھا ۔ آتش پرستی کے مذہب کو اسی کی کوشش سے رونق ہوئی اس کے باپ گشتاسپ نے اس کی بہادری اور شہزوری پر حسد کرکے یہ چاہا کہ یہ شخص لڑائیوں بھگڑوں میں پھنسا رہے ۔ تاکہ ایسا نہ ہو مجھ سے تخت چھین لے اور اسی واسطے اُس نے جب اسفندیار بہت سے ممالک فتح کر چکا تو اُسے رستم کے ساتھ لڑنے کو بھیجا کیونکہ اُس نے ایک خاص موقع پر گشتاسپ کے حکم کی تعمیل نہ کی تھی اور افسوس کہ ایسا بہادر اور نیک چلن شہزادہ جس نے اپنی ساری عمر باپ کے حکموں کی تعمیل کی رستم کے ہاتھ سے مارا گیا ۔
اِسقاط ۔ ع ۔ گرانا ڈال دینا حمل کا گرا دینا ۔ بات میں چوک جانا ۔ جبر و مقابلہ میں عمل اسقاط یا ترفیع وہ ہے جس سے طرفین مساوات میں سے مشترک ارکان دور کر دیتے ہیں ۔
اَسقام ۔ ع ۔ جمع ہے سُقم کی ۔ بیماریاں ۔ دُکھ ۔
اُسقُف ۔ ع ۔ پادری واعظ دین نصاریٰ ۔
اِسکاف ۔ ع ۔ موچی کفش گر ۔
اسکندریہ ۔ ع ۔ ملک مصر کے شمال میں بحیرہ روم کے کنارہ پر ایک مشہور شہر ہے ۔ جو اسکندر بن فیلقوس نے بسایا تھا ۔ ملک مصر کا

بڑا بندرگاہ اور بر اعظم افریقہ
میں بڑی تجارت کا مقام ہے ⁕
**اَسْلاف** ۔ ع ۔ جمع ہے سلف کی
اگلے وقت کے لوگ ⁕
**اسلام** ۔ ع ۔ مسلمان ہونا خدا کی راہ
پر گردن رکھنی ⁕
**اسلامبول / استنبول** } ت جسے قسطنطنیہ اور کانسٹنٹی
نوپل بھی کہتے ہیں آبنائے قسطنطنیہ
پر واقع ہے ۔ ملک روم یا ٹرکی
(واقع یورپ) کا دارالخلافہ ہے
سات پہاڑیوں پر بنا ہوا ہے
اول درجہ کا بندرگاہ ہے ۔
اس کا عظیم الشان لنگر گاہ
"گولڈن ہورن" یعنے طلائی سینگ
کہلاتا ہے ⁕
**اَسْلِحَہ** ۔ ع ۔ جمع ہے سلاح کی
ہتھیار اور اوزار ⁕
**اَسْلَم** ۔ ع ۔ بہت بچا ہوا ۔ سالم
تر ۔ سانپ کا ڈسا ہوا ⁕
**اُسْلُوب** ۔ ع ۔ طریق ۔ طور
راہ ⁕
**اِسْم** ۔ ع ۔ نام اور اصطلاح
علم صرف میں اسم وہ کلمہ
ہے جو اپنے معنے بالاستقلال
ظاہر کرے اور تینوں زمانوں
میں سے کوئی ایک زمانہ اس
میں نہ پایا جاوے ⁕
**اِسْمِ اعظم** ۔ ع ۔ خدا کا
سب سے بڑا نام بعض کے
نزدیک وہ اللہ کا لفظ ہے ⁕

**اَسْمَاء** ۔ ع ۔ جمع ہے اسم کی
بہت سے نام ⁕
**اَسْمار** ۔ ع ۔ جمع سمر کی
رات کو جو کہانی کہتے ہیں
اس کو سمر بولتے ہیں یعنی
کہانیاں وغیرہ رات کی
باتیں ⁕
**اَسْماع** ۔ ع ۔ جمع ہے سمع کی کان
گوش ⁕
**اسماع** ۔ ع ۔ سنوانا ۔ گالی دینا
سرود کہنا ⁕
**اِسْمٰعیل** ۔ ع ۔ حضرت ابراہیم
علیہ السلام کے بیٹے کا نام ہے
جو بی بی ہاجرہ کے پیٹ سے
تھے ۔ مکہ معظمہ کی عمارت
انھیں نے بنائی اکثر اہل عرب
اسی پیغمبر کی اولاد سے ہیں
اس کے معنے ہیں خدا سنے
گا (پیدائش ۲۵
باب ۱۷) ⁕
**آسْمان** ۔ ف ۔ مرکب ہے
آس (بمعنے چکی) اور مان
(مخفف مانند) سے وہ شے
جو چکی کی مانند گردش کرے
چونکہ آسمان بقول بطلیموس
اسیطرح حرکت کرتا ہے اسی واسطے
اس نام سے موسوم ہوا ⁕
**آسمان بزمین دوختن**
۔ ف ۔ تیر اندازی پر کمال
قدرت رکھنا ۔ بڑا قدر انداز
ہونا ⁕

**آسمان در چشم کسی ریسمان بودن** ۔ ف ۔ بے
تمیزی سے مراد ہے ⁕
**آسمان را با برو پوشیدن**
۔ ف ۔ ایسا ظاہری امر جس کا
چھپنا ناممکن ہو ⁕
**اَسْمَر** ۔ ع ۔ گندم گون ۔
گیہوں رنگ ⁕
**اَسْنان** ۔ ع ۔ جمع ہے سن
کی ۔ دانت ⁕
**اَسْنیٰ** ۔ ع ۔ بہت بلند ⁕
**اَسْوار** ۔ ع ۔ کنگن جو ہاتھوں
میں پہنتے ہیں ۔ دست برنجن
جمع سوار کی ⁕
**اَسْواط** ۔ ع ۔ جمع ہے سوط کی
کوڑے تازیانے ⁕
**اَسْواق** ۔ ع ۔ جمع ہے سوق
کی بہت سے بازار ⁕
**اَسْوَد** ۔ ع ۔ کالا اور کالا
سانپ ⁕
**اسود واحمر** ۔ ع ۔ حبش اور روم
سے مراد ہے
**آسودگی** ۔ ف ۔ آرام ۔ چین
سکھ ۔ بے فکری ۔ صلح ۔
امن ⁕
**آسودن / آسائیدن** } ف ۔ آرام کرنا چین
کرنا ۔ آسودہ کرنا ⁕
**آسودہ** ۔ ف ۔ آرام یافتہ
چین ۔ یافتہ فارغ بال ⁕
**اَسْوِلَہ** ۔ ع ۔ جمع ہے سوال
کی ⁕
**اُسْوَہ** ۔ ع ۔ پیشوا ۔ مقتدا
سرگروہ ۔ افسر قوم ۔ اچھا
نمونہ ⁕
**اِسْہال** ۔ ع ۔ پیٹ چلنا
دست آنا ⁕
**اَسْہَل** ۔ ع ۔ بہت آسان
سہل تر ⁕
**ایشیا** ۔ ف ۔ جسے بر اعظم
ایشیا بھی کہتے ہیں ۔ پرانی
دنیا کا ایک بڑا مشہور اور
وسیع حصہ ہے جس میں سولہ
ملک شامل ہیں ہندوستان
اس میں داخل ہے ⁕
**آسیا / آسیاب** } ف ۔ چکی آٹا پیسنے
کی چکی ⁕
**آسیا سنگ** ۔ ف ۔ چکی کا
پاٹ ⁕
**اَسْیاف** ۔ ع ۔ جمع ہے سیف
کی بہت سی تلواریں ⁕
**آسیب** ۔ ف ۔ دکھ ۔ دھکا ۔
صدمہ ۔ چوٹ ⁕
**آسیب و آزرم** ۔ ف ۔ غصہ
اور غضب سے مراد ہے ⁕
**اَسِیر** ۔ ع ۔ قیدی ۔ بندی ⁕
**اسیری** ۔ ف ۔ قید ۔ بند ⁕
**آسیہ** ۔ ع ۔ فرعون کی بیوی
کا نام ہے جو حضرت موسیٰ علیہ
السلام کو سچا پیغمبر جان کر ہمیشہ
اس کی عبادت میں سرگرم

بہتا ۔

## باب الالف مع الشین معجمہ

**آش** ۔ ف ۔ شوربا ۔ حریرا پتلی شے پکی ہوئی ۔

**اشارت** ۔ ع ۔ سین مارنا اشارہ کرنا ۔ رمز ۔

**اشارات** ۔ ع ۔ علم حکمت میں ایک کتاب کا نام ہے جو بوعلی سینا کی تصنیف سے ہے ۔

**اشاعت** ۔ ع ۔ شائع کرنا ۔ مشہور کرنا ۔ پھیلانا ۔

**اُشاق** ۔ ت ۔ بیریش غلام سادہ رو غلام اور نام ایک شخص کی غلام کا ہے ۔

**آشام** ۔ ف ۔ خوراک ۔ چاولوں کی پیچھ ۔

**آشامیدن** ۔ ف ۔ پینا ۔

**اشباح** ۔ ع ۔ جمع ہے شبح کی ۔ بہت سے بدن بہت سے کالبد ۔

**اِشباع** ۔ ع ۔ سیر کرنا اور دراز کرنا حرکت کا اس طرح کہ فتحہ کی درازی سے الف اور ضمہ کی درازی سے واؤ ۔ اور کسرہ کی درازی سے یا پیدا ہو جاوے جیسے اچار آچار ۔ اُفتاد اُفتاد آتش ۔ آتیش ۔ اور اصطلاح علم قافیہ ۔ میں حرف دخیلی کی حرکت کا نام اشباع ہے ۔

**اشباک** ۔ ع ۔ جمع شبکہ کی ۔ بہت سے جال ۔

**اشباہ** ۔ ع ۔ جمع ہے شبہ کی ۔ نظیرین ۔ ہمشکلین صورتین ۔

**اشتاد** ۔ ف ۔ ہر شمسی مہینے کی چھبیسویں دن کا نام ہے ۔

**اشتباک** ۔ ع ۔ پنجہ میں پنجہ ملانا ۔ درخت ٹہنیوں کا آپس میں گتھ جانا ۔ درزیں ملانا چھید کرنا جال بنانا ۔

**اجتماع** ۔ ع ۔ انبوہ ۔ ہجوم بھیڑ ۔

**اشتباہ** ۔ ع ۔ شبہ ۔ شک ۔

**اشتداد** ۔ ع ۔ سختی کرنا ۔ شدت کرنا ۔ مضبوطی کرنا ۔

**اشتر** ۔ ف ۔ مشہور باربردار جانور ہے ۔

**اشتراء** ۔ ع ۔ خریدنا مول لینا ۔

**اشتراط** ۔ ع ۔ شرط کرنا ۔

**اشتراک** ۔ ع ۔ ساجھا شراکت ۔

**اشتعال** ۔ ع ۔ شعلہ مارنا روشن ہونا ۔

**اشتغال** ۔ ع ۔ مشغول ہونا کسی کام میں مصروف ہونا ۔

**اشتلم** ۔ ت ۔ غلبہ ۔ زیادتی ظلم ۔ زور ۔ تعدی ۔

**اشتمال** ۔ ع ۔ شامل ہونا ۔ شامل کرنا ۔ ملانا ۔

**اشتہاء** ۔ ع ۔ خواہش کرنا طعام کی خواہش کرنا بھوکھ ۔

**اشتہار** ۔ ع ۔ مشہور کرنا شہرت دینا ۔

**آشتی** ۔ ف ۔ دوستی ۔ صلح ۔

**اشتیاق** ۔ ع ۔ شوق کرنا ۔ شوق ظاہر کرنا ۔

**اشجار** ۔ ع ۔ جمع ہے شجر کی ۔ بہت درخت ۔

**اشجع** ۔ ع ۔ بہت دلیر ۔ ایک قسم کے سانپ کا نام ہے ۔

**آشِ جو** ۔ ف ۔ مریضوں کا ایک قسم کا کھانا ہے ۔ جو جوون سے تیار کیا جاتا ہے عربی میں ماء الشعیر کہتے ہیں

**اشتقاق** ۔ ع ۔ چیرنا نکالنا ۔ ایک لفظ سے دوسرا لفظ بنانا ۔

**اشخاص** ۔ ع ۔ جمع ہے شخص کی بہت شخص ۔

**اشخاص اقلیہ** ۔ ع ۔ اعلےٰ درجہ کے لوگ امرا وغیرہ ۔

**اشداء** ۔ ع ۔ جمع ہے اشد کی سخت مزاج آدمی ۔

**اشرّا** ۔ ع ۔ بہت بد ۔ بڑا شریر ۔

**اشرار** ۔ ع ۔ جمع شریر کی ۔

**اشراف** ۔ ع ۔ جمع شریف کی ۔ بھلے مانس واحد پر بھی اسکا اطلاق جائز ہے ۔

**اشراف** ۔ ع ۔ بلند ہونا اوپر چڑھنا ۔ کھڑا ہونا واقف ہونا ۔ نیک ہونا ۔ آمادہ ہونا ۔ جھانکنا ۔ اوپر سے نظر ڈالنا ۔

**اشراق** ۔ ع ۔ روشنی دینا ۔ طلوع کرنا ۔ طلوع صبح کے بعد روشنی کا وقت ۔

**اشراقیان** ۔ ف ۔ ایک گروہ حکما کا ہے جنہوں نے کثرت ریاضت کے باعث دل ایسے مجلےٰ اور صاف کرلئے تھے ۔ کہ بذریعہ مکاشفہ و مراقبہ کے دور ہی سے باہم تعلیم و تعلم کر لیا کرتے تھے ایک دوسرے پاس حاجت آنے جانے کی نہ رکھتے تھے بخلاف حکماء مشائیین کے جو ایک دوسرے کے پاس جاکر علمی حقائق دریافت کرتے تھے ۔ چنانچہ افلاطون ۔ بقراط وغیرہ حکماء اشراقیین میں سے ہی تھے ۔

**اشراقیہ** ۔ ع ۔ اُسی گروہ کا نام ہے ۔

**اشربہ** ۔ ع ۔ جمع شراب کی ۔ اشیائے نوشیدنی پینے کی چیزیں ۔

**اشرف** ۔ ع ۔ بہت شریف بھلا مانس بزرگ ۔

**اشرفی** ۔ ع ۔ سکہ زر جو

اشرف بادشاہ کی طرف منسوب ہے ۔ دس ماشے کا ہوتا ہے +

اِشعار ۔ ع ۔ خبر دینی ۔ آگاہ کرنا ۔ اور بالفتح جمع ہے شعر کی ۔ ابیات ۔ بال +

اِشعال ۔ ع ۔ روشن کرنا آگ کا بھڑکانا +

اَشعب ۔ ع ۔ نام ایک شخص کا جو بڑا طامع اور حریص تھا عباس جو یمن کے دس قبیلہ میں سے اُس کا داماد تھا ۔ اُس سے بھی بدرجہا بڑھ کر طامع تھا +

اَشعہ ۔ ع ۔ جمع ہے شعاع کی ۔ چمک ۔ شعاعیں +

اشغال ۔ ع ۔ جمع ہے شغل کی کام کاروبار +

اِشفاق ۔ ع ۔ مہربانی کرنا ۔ خوف کرنا ۔ ڈرانا ۔ پیار کرنا +

اشفاق ۔ ع ۔ جمع ہے شفقت کی ۔ مہربانیاں +

آشفتن / آشوبیدن } ۔ ف ۔ پریشان ہونا ۔ پریشان کرنا ۔ خفا ہونا +

آشفتگی ۔ ف ۔ پریشانی پراگندگی +

آشفتہ رای ۔ ف ۔ پریشان عقل ۔ بدحواس +

آشفتہ روز ۔ ف ۔ بدحال کمبخت ۔ بدنصیب +

آشفتہ / آشفتہ حال } ف ۔ وہ شخص جو پریشان حال ہو ۔ پریشان حال ۔ عاشق +

آشفتہ موے ۔ ف ۔ بال بکھرے ہوئے وہ شخص جس کے سر کے بال بکھرے ہوئے ہوں +

اَشقر ۔ ع ۔ سرخ رنگ شئے جو زردی و سیاہی ملی ہو اس رنگ کا گھوڑا ۔ مطلق گھوڑا +

اَشق ۔ ع ۔ بہت سخت مشکل دشوار +

اشقیا ۔ ع ۔ جمع شقی کی ۔ بدبخت ۔ بدنصیب +

اَشک ۔ ف ۔ آنسو ۔ آنکھ سے رونے کا جو پانی نکلتا ہے مرد ۔ سالک +

اشک ابر / اشک سحاب } ۔ ف ۔ مینہ سے مراد ہے +

آشکارا ۔ ف ۔ ظاہر ۔ کھلا ہوا +

اشک افشاندن / اشک ریختن } ف ۔ آنسو بہانا

اشکال ۔ ع ۔ جمع ہے شکل کی صورتیں ۔ شکلیں +

اِشکال ۔ ع ۔ دشواری سخت مشکل بات +

اشکبار ۔ ف ۔ آنسو بہانا ۔ آنسو بہانے والا ۔ آنسو بہانے والی آنکھ +

اشکبوس ۔ ف ۔ نام ایک پہلوان کا ہے ۔ جو افراسیاب کی مدد کو آیا تھا رستم نے پیادہ ہی اُسے ایک تیر سے مار ڈالا +

اشک تلخ ۔ ف ۔ شراب انگوری ۔ آنسو +

اشک چیدن ۔ ف ۔ آنسو پونچھنا +

اشک داؤد ۔ ف ۔ ایک مہرہ کا نام ہے جو سرخ و شفاف ہوتا ہے +

اشک شیرین / اشک طرب } ۔ ف ۔ خوشی کے رونے سے مراد ہے +

اشک صراحی ۔ ف ۔ شراب سے مراد ہے +

اشک عقیقی / اشک حنائی } ۔ ف ۔ سرخ آنسو +

اشک فرو خوردن ۔ ف ۔ ضبط کرنا رونے کا +

اشکرہ ۔ ف ۔ نام ایک جانور شکاری کا ہے جسے شکرہ بھی کہتے ہیں ۔ مطلق شکاری جانور +

اشکیل / اشکل } ع ۔ وہ گھوڑا جس کا داہنا ہاتھ اور بایاں پاؤں سفید ہو ۔ مکر ۔ حیلہ ۔ بہانہ +

اَشل ۔ ع ۔ ٹنڈا ۔ جس کا ہاتھ سوکھ جاوے +

اُشلق ۔ ت ۔ تہمت +

اِشمام ۔ ع ۔ سونگھنا +

اشنع ۔ ع ۔ بہت بری بات +

آشنا ۔ ف ۔ دوست ۔ واقف ۔ ملاپی ۔ عارف ۔ پیراک +

آشناب ۔ ف ۔ مزید علیہ آشنا کا ہے ہاتھ پاؤں مارنا +

آشناگر / آشناور } ۔ ف ۔ تیراک پانی میں تیرنے والا +

اشواک ۔ ع ۔ جمع ہے شوک کی کانٹے ۔ خار +

آشوب ۔ ف ۔ بروزن جاروب گھبراہٹ ۔ فتنہ ۔ شور ۔ غوغا اور امر ہے مصدر آشوبیدن سے ۔ اسم کے ساتھ مل کر فاعل کے معنے بھی دیتا ہے ۔ جیسے شہر آشوب +

آشوردن ۔ ف ۔ خمیر کرنا ۔ ملانا ۔ مرکب کرنا +

اشہی ۔ ع ۔ بہت مرغوب ۔ نہایت دلپسند +

اشہاد ۔ ع ۔ گواہی دینا +

اشہب ۔ ع ۔ جنگل کا شیر سخت کام ۔ بکری جو سپیدی رکھتی ہو ۔ گھوڑا ۔ سبز خشک +

**اَشہر** - ع - بہت مشہور ۔
**اشیاء** - ع - جمع ہے شے کی - چیزیں ۔
**اشیاع** - ع - جمع ہے شیعہ کی گروہ ۔
**آشیان / آشیانہ** - ف - گھونسلا - آلنا - گھر کی چھت ۔

## باب الالف مع الصاد مہملہ

**اصابت** - ع - رسائی پہنچ پہنچنا - پانا - ٹھیک بات کہنا ۔
**اَصابع** - ع - جمع ہے اِصبع کی - انگلیاں ہاتھ اور پیر کی ۔
**اَصاغر** - ع - چھوٹے - خرد جمع ہے اصغر کی ۔
**اَصالت** - ع - اصل پن ذاتی پن - جڑ ۔
**اِصباح** - ع - صبح کرنا صبح میں چلنا اور ایک حال سے دوسرے حال میں پھرنا اور بالفتح جمع ہے صبح کی ۔
**اصبہان** - مب - ہے - اسپاہان کا جو عراق عجم میں ایک مشہور شہر ہے جسے اصفہان بھی کہتے ہیں ۔
**اِصبع** - ع - انگلی ۔
**اَصح** - ع - بہت اس کی اصحاء ہے - تندرست بہت صحیح ۔

**اَصحاب** - ع - دوست - یار جمع الجمع ہے - صاحب کی ۔
**اصحاب السبت** - ع - روز شنبہ کے یار - بنی اسرائیل میں سے ایک قوم تھی - جنہیں سبت کے دن شکار کرنے کی اللہ تعالےٰ نے ممانعت کی تھی - لیکن اتفاق سے اُسی دن بہت سی مچھلیاں جمع ہو جاتی تھیں اور وہ بہت سے حیلے اور بہانے بناکر اُسی پانی میں مچھلیوں کو بند کر دیتے تھے - اور اتوار کے دن شکار کر لیتے تھے - جب اُن کی یہ زیادتی حد سے گذر گئی - تو اللہ تعالےٰ نے اُنہیں مسخ کر کر بندر بنا دیا اور وہ سب چند دن کے بعد ہلاک اور تباہ ہو گئے ۔
**اصحاب الشمال** - ع - بائیں طرف کے لوگ دوزخیوں سے مراد ہے ۔
**اصحاب الیمین** - ع - دائیں طرف کے لوگ اہل جنت سے مراد ہے ۔
**اصحاب فیل** - ع - اُن لوگوں سے مراد ہے جنہوں نے ابرہ حاکم یمن کے حکم سے مکہ پر حملہ کیا تھا دیکھو ابرہہ ۔

**اَصحاب کہف** - ع - غار کے صاحب یہ سات شخص تھے - جو دقیانوس ایک ظالم بادشاہ کے ڈر سے بھاگ کر ایک غار میں جا چھپے تھے - ایک کتا بھی اُن کی محبت کے باعث ان کے ہمراہ ہولیا حکم الٰہی سے تین سو برس بعد سوکر بیدار ہوئے اور اُسی وقت پھر سو گئے اور اب قیامت کو پھر اُٹھینگے ان کے کتے کی بھی بہت قدر و منزلت سمجھنی چاہیے ۔
**اصحاب منقل** - ع - انگیٹھی کے یار - ہم صحبت و دوستوں سے مراد ہے ۔
**اِصداد** - ع - کسی کو روک دینا - بند کرنا - پھیر دینا ۔
**اصدار** - ع - نکالنا ایک بات کا صادر کرنا ۔
**اصداف** - ع - جمع ہے صدف کی یعنے سیپ ۔
**اصدقا** - ع - جمع ہے صدیق کی دوست - رفیق ۔
**اصرار** - ع - کسی کام کے کرنے کو اکیلے مستعد ہو جانا تاکید کرنا - ہٹ کرنا ۔
**اصراف** - ع - خرچ کرنا پھیرنا ۔
**اصطباغ** - ع - غوطہ دینا - رنگنا - بپتسما دینا - اور وہ عیسائیوں کی ایک خاص رسم ہے - جس کے ادا ہونے کے بعد وہ آدمی جسے بپتسما دیا جاتا ہے - پورا عیسائی سمجھا جاتا ہے ۔
**اِصطبل** - ع - گھوڑوں کے باندھنے کی جگہ ۔
**اُصطخر** - مب - ایک شہر کا نام ہے - جو فارس کا قلعہ ہے اُس کو اصطہر بھی کہتے ہیں - کسی زمانہ میں فارس کا دارالسلطنت تھا ۔
**اصطرلاب** - ع - کواکب کی بلندی دریافت کرنے کا ایک آلہ ہے (دیکھو اسطرلاب) ۔
**اصطہر** - مب - ایک شہر کا نام ہے جو فارس کا قلعہ ہے - اصطرخ بھی کہتے ہیں ۔
**اِصطفا** - ع - چھانٹنا - برگزیدگی ۔
**اِصطلاح** - ع - اتفاق ایک قوم کسی لفظ کے معنے پر اس کے معنے موضوعہ کے علاوہ ۔
**اصطکاک** - ع - وہ آواز جو دو چیزوں کے باہم ٹھوکنے سے نکلے ۔
**اصطناع** - ع - نیکی کرنا ۔
**اَصعب** - ع - صعب بہت سخت ۔

**اِصْغا** ۔ ع ۔ سننا کسی چیز کا ۔ کان جھکانا کسی بات کے سننے کے واسطے ۔

**اَصْغَر** ۔ ع ۔ بہت چھوٹا فرزند ۔

**آصِف** ۔ عب یا ۔ ع ۔ سلیمان پیغمبر علیہ السّلام کے وزیر کا نام ہے ۔

**آصفُ الدّولہ** ۔ ع ۔ آصف جاہ اور ہند کے اور اکثر وزرا کا لقب ہے ۔

**آصف جاہ**
**آصف خاں** } ف ۔ جہانگیر کے وزیر کا نام جو نورجہان کا بھائی اور شاہجہان کا سُسرا تھا اُس کا ٹوٹا پھوٹا مقبرہ لاہور میں شاہدرہ کے پاس مقبرہ جہانگیر سے مغرب کی طرف ابتک موجود ہے ۔

**اَصْفار** ۔ ع ۔ جمع ہے صفر کی یعنے خالی ۔

**اَصْفَر** ۔ ع ۔ زرد ۔

**اصفہان** ۔ ع ۔ ایران کے ایک مشہور شہر کا نام ہے ۔ جو فارس کے سب شہروں سے بڑا ہے اور بڑے زرخیز میدان میں واقع ہے ۔ سابق میں دارالریاست بھی تھا ۔ بقول بعض اصفہان نصف جہان کا بگاڑ ہے ۔ چونکہ اُس کا دورہ بارہ ۱۲ کوس کا ہے ۔ اِس واسطے عظمت و وسعت کے لحاظ سے نصف جہان کہلایا اسی کو سپاہان بھی کہتے ہیں کیونکہ وہاں بڑی سپاہ رہتی تھی ۔

**اَصفِیا** ۔ ع ۔ جمع ہے صفی کی ۔ برگزیدہ لوگ صاف باطن لوگ ۔

**اَصْل** ۔ ع ۔ جڑ ۔ بنیاد ۔ نسب ۔

**اَصْلاً** ۔ ع ۔ ہرگز ۔ بالکل ۔

**اَصْلاب** ۔ ع ۔ جمع ہے صلب کی پشتیں ۔

**اصلاح** ۔ ع ۔ درست کرنا ۔ سنوارنا ۔

**اَصْلَح** ۔ ع ۔ بہت درست ۔

**اصل واصلی** ۔ عب ایک فرنگی سفیر کے نام کا معرب ہے ۔

**اصلی** ع ۔ ذاتی بے بناوٹ ۔

**اصم** ع ۔ بہرا جو سنتا نہو ۔

**اَصْناف** ۔ ع ۔ جمع ہے صنف کی قسمیں اقسام ۔

**اَصْنام** ۔ ع ۔ جمع ہے صنم ۔ بہت معشوق ۔

**اصنع** ع ۔ کر ۔ بنا ۔ فعل امر ہے ۔ جو صنعت مصدر سے مشتق ہے ۔

**اصوات** ۔ ع ۔ جمع ہے صوت کی آوازیں ۔

**اَصْوَب** ۔ ع ۔ بہت درست بہت ٹھیک ۔

**اُصُول** ۔ ع ۔ جمع ہے اصل کی ۔ جڑیں اصلیں ۔

**اُصولِ ثقیل** ۔ ع ۔ ستره موسیقی میں سے ایک تال کا نام ہے ۔

**اُصول خفیف** ۔ ع ۔ ستره موسیقی میں سے ایک تال کا نام ہے ۔

**اصول فاختہ** ۔ ایک تال کا نام ہے ۔

**اصول کلام** ۔ ع ۔ علم کلام سے مراد ہے جس میں نقلی مسائل کو عقلی دلائل سے بیان کرتے ہیں ۔

**اصیل** ۔ ع ۔ شریف نجیب ۔ وہ شخص جس کا حسب و نسب اچھا ہو ۔

## باب الف مع الضاد معجمہ

**اضاعت** ۔ ع ۔ ضائع کرنا کھو دینا ۔

**اضافت** ۔ ع ۔ لگاؤ ۔ لگانا مہمان کرنا ۔ نسبت کرنا ایک چیز کا دوسری چیز کی طرف ۔

**اضافہ** ۔ ف ۔ زیادہ کرنا ۔

**اِضافی** ۔ ع ۔ نسبتی جو اصلی نہو ۔

**اضاقت** ع ۔ تنگ کرنا ۔ پال جانا رہنا ۔

**اِضاءت** ۔ ع ۔ روشن کرنا ۔

**اَضْحیٰ** ۔ ع ۔ قربانی کا دن ۔

**اضحاک** ۔ ع ۔ تعجب دلانا ۔ کسی کو ۔ ہنسانا ۔ حوض اِس قدر بھرنا کہ رواں ہوجائے ۔ گھاس اُگنا زمین پر ۔

**اَضْحوکہ** ۔ ع ۔ وہ چیز جس سے لوگ ہنسیں ہنسی ۔

**اَضْداد** ۔ ع ۔ جمع ہے ضد کی ۔ مخالف لوگ ۔

**اِضْراب** ۔ ع ۔ مُنہ پھیرنا ۔ ایک ہی جگہ ٹھیرنا اور بالفتح جمع ہے ضرب کی نظیریں مثلیں ۔ انواع ۔

**اِضْرار** ۔ ع ۔ نقصان کرنا ۔ ضرر پہچانا دوڑنا ظلم سے کسی کو ایک کام پر رکھنا ۔

**اضراس** ۔ ع ۔ جمع ہے ضرس کی ۔ ڈاڑھ ۔ دانت ۔

**اضطجاع** ۔ ع ۔ پہلو پر سونا ایک طرف سونا ۔

**اِضْطِراب** ۔ ع ۔ گھراہٹ بیقراری ۔

**اِضْطِرار** ۔ ع ۔ لاچار کرنا حاجت مند کرنا ضرورت ہونی کسی شئے کی ۔

**اضطراری** ۔ ع ۔ بے اختیاری ۔

**اضعاف** ۔ ع ۔ جمع ہے ضعف کی ۔ دوگنی ۔ تگنی چوگنی وغیرہ ۔

**اَضْعَف** - ع - بہت ضعیف بہت ناتوان ✦

**اَضْغاثُ اَحلام** - ع - پریشان خوابیں جن کی تعبیر ٹھیک نہ ہو ✦

**اضلاع** - ع - جمع ہے ضلع کی پسلیاں ✦

**اِضلال** - ع - گمراہ کرنا راہ بھلانا۔ بہکانا ✦

**اِضمار** - ع - کلام میں کسی اسم کے واسطے ضمیر کا لانا۔ گھوڑے کا لاغر کرنا۔ اور نام ایک زحاف علم عروض کا ہے ✦

**اَضیاف** - ع - جمع ہے ضیف کی۔ بہت سے مہمان ✦

## باب الالف مع الطاء مہملہ

**اطارت** - ع - اڑانا ✦

**اطاعت** - ع - حکم ماننا فرمانبردار ہونا فرمان برداری ✦

**اِطَالَ اللّٰہ عُمْرَہٗ** - ع - خدا اسکی عمر بڑھائے ✦

**اَطالت** - ع - درازی دراز کرنا ✦

**اَطِبّا** - ع - جمع ہے طبیب کی - طبیب لوگ ✦

**اِطرا** - ع - کسی کی تعریف میں مبالغہ کرنا ✦

**اِطراح** - ع - ڈال دینا دور کرنا ✦

**اطراد** - ع - چلانا - روان کرنا ✦

**اِطراز** / **اِطّراز** } ع - نقش کرنا ✦

**اطراف** - ع - جمع ہے طرف کی - کنارے ✦

**اَطلال** - ع - گرے ہوئے گھر کے نشان جو باقی ہوں کھنڈر ✦

**اُطرُوبہ** - ع - وہ چیز جس سے لوگ خوش ہوں ✦

**اطریفل** - ع - معرب ہے ترے پھل کا مشہور دوا ہے ✦

**اَطریہ** - ع - سوّیاں ✦

**اَطعمہ** - ع - جمع طعام کی - خوراک کھانا ✦

**اِطفا** - ع - بجھانا - آگ کو ٹھنڈا کرنا - چراغ کا گل کرنا ✦

**اَطفال** - ع - جمع ہے طفل کی - لڑکے - بچے ✦

**اِطلاع** - ع - خبر دینا - آگاہ کرنا کسی کو ✦

**اِطلاق** - ع - چھوڑ دینا قید سے کسی کو کھولنا - کہنا ✦

**اَطلس** - ع - نرم - ملائم ایک قسم کے ریشمی کپڑے کا ہے جو بے نقش ہوتا ہے۔ اور نویں آسمان کا نام ہے جو نقوش کواکب سے سادہ ہے ✦

**اَطلسِ رُومی** - ف - نام ہے ایک قسم کی اطلس کا ✦

**اِطماع** - ع - لالچ میں ڈالنا - اور بالفتح جمع ہے طمع کی ✦

**اِطمینان** - ع - تسلی - دلاسا دلجمعی ✦

**اَطناب** - ع - کسی کا لمبا کرنا - طول دینا کسی کی مدح یا ذم میں مبالغہ کرنا - عبارت اور لفظوں کو طول دینا بخلاف ایجاز کے ✦

**اَطوار** - ع - جمع طور کی ✦

**اَطہار** - ع - جمع اطہر کی - بہت پاک لوگ ✦

**اَطیَب** - ع - بہت خوشبودار پاکیزہ ✦

**اَطیط** - ع - بھوکھ - خالی پیٹ کی آواز ✦

## باب الالف مع الظاء معجمہ

**اظلال** - ع - جمع ہے ظل کی سائے ✦

**اظلال** - ع - سایہ ڈالنا - سایہ دار ہونا نزدیک آنا کسی شے کا ✦

**اِظہار** - ع - کھولنا - ظاہر کرنا - غالب کرنا - بھول جانا ✦

**اَظہَر** - ع - بہت ظاہر تر ✦

## باب الالف مع العین مہملہ

**اَعابد** - ع - جمع ہے عبد کی بندے غلام ✦

**اَعاجب** - ع - انوکھی چیزیں اعجوبہ چیزیں ✦

**اعاجیب** - ع - جمع ہے عجیب کی ✦

**اِعادت** / **اعادہ** } ع - لوٹانا - پھیر کر لانا - پھیر کہنا ✦

**اَعادی** - ع - دشمن لوگ ✦

**اَعاظم** - ع - جمع ہے اعظم کی ✦

**اعالت** - ع - بہت عیالدار ہونا - حریص ہونا ✦

**اعالی** - ع - جمع ہے اعلیٰ کی بہت بلند ✦

**اعانت** - ع - مدد کرنا مدد ✦

**اعتا** - ع - جمع ہے عتو کی سرکش لوگ ✦

**اِعتاق** - ع - لونڈی غلام کا آزاد کرنا ✦

**اِعتبار** - ع - بھروسا کرنا ایک کو دوسرے پر قیاس کرنا - نصیحت پکڑنا - عبرت پکڑنا - امتحان کرنا ✦

**اِعتبار گرفتن از چیزے** - ف - چیز کو معتبر و موثر سمجھنا ✦

**اِعْتِداد** ۔ ع ۔ اعتبار ۔ شمار میں لانا حساب میں لانا ۔

**اِعْتِدال** ۔ ع ۔ برابر ہونا ۔ یکساں ہونا سیدھا ہونا ۔ گرمی و سردی و خشکی و تری میں مساوی ہونا ۔ طول و عرض میں برابر ہونا ۔

**اِعْتِذار** ۔ ع ۔ عذر کرنا ۔

**اِعْتِراض** ۔ ع ۔ شبہ کرنا ۔ کوئی قباحت پیش کرنی حائل ہونا ۔

**اِعْتِراف** ۔ ع ۔ اقرار کرنا ۔

**اِعْتِزاز** ۔ ع ۔ عزیز ہونا بزرگ اور عزیز گنتا ۔

**اِعْتِزالِ گوشہ** ۔ ع ۔ گوشہ گزین ہونا الگ ہو جانا گوشہ نشینی ۔

**اِعْتِساف** ۔ ع ۔ جور کرنا راہ سے بے راہ چلنا ۔

**اِعْتِصام** ۔ ع ۔ چنگل مارنا ۔ کچھ شے پکڑنا واسطے بچنے کے ۔

**اِعْتِضاد** ۔ ع ۔ مدد چاہنا بازو بنانا ۔ قوت پانا ۔

**اِعْتِضادُ الخلافت اِعْتِضادُ الدّولہ** ۔ ع ۔ بازو سلطنت کے رکن سلطنت ۔

**اِعْتِقاد** ۔ ع ۔ یقین کرنا ۔ گرویدہ ہونا ۔ ایمان لانا عقیدہ ۔

**اِعْتِکاف** ۔ ع ۔ گوشہ نشین ہونا اپنے تئیں باندھ رکھنا انتظار کرنا ۔

**اِعْتِلا** ۔ ع ۔ بلند ہونا ۔ بلندی ۔

**اِعْتِلال** ۔ ع ۔ بیمار ہونا ۔ علیل ہونا ۔ بہانہ لانا ۔

**اِعْتِماد** ۔ ع ۔ بھروسہ کرنا ۔ تکیہ کرنا ۔ یہ لفظ عمد سے مشتق ہے جس کے معنے ستون کے ہیں ۔

**اِعْتِنا** ۔ ع ۔ غمخواری کرنی مہربانی کرنی ۔ اہتمام ۔

**اِعْتِناق** ۔ ع ۔ معانقہ کرنا ۔ بغلگیر ہونا دوسرے شخص سے ۔

**اِعْتِیاد** ۔ ع ۔ عود کرنا ۔ پھر آنا باز گشت کرنا ۔

**اِعْتِیاض** ۔ ع ۔ عوض دینا کسی کو ۔

**اِعْجاب** ۔ ع ۔ تکبّر اور غرور کرنا عجیب جاننا ۔

**اِعْجاز** ۔ ع ۔ ناتوان کرنا ۔ عاجز کرنا نبی کا کسی خرق عادت سے معجزہ ۔

**اَعْجَم** ۔ ع ۔ غیر فصیح آدمی ۔ گونگا ۔

**اُعْجُوبہ** ۔ ع ۔ عجیب نرالی انوکھی شے ۔

**اَعْداء** ۔ ع ۔ جمع عدو کی دشمن بیری ۔

**اِعْداد** ۔ ع ۔ تیار کرنا اور بفتح جمع ہے عدد کی ۔

**اِعْدام** ۔ ع ۔ معدوم کرنا نابود کرنا ۔ روک دینا ۔

**اَعْدائے عدو** ۔ ع ۔ سب دشمنوں میں کا بڑا بہت بڑا دشمن ۔

**اَعْدَل** ۔ ع ۔ بہت عدل کرنیوالا ۔

**اِعْذار** ۔ ع ۔ عذر کرنا ۔ ختنہ کرنا ۔ ختنہ کی ضیافت ۔

**اَعْراب / اَعْرابی** ۔ ع ۔ گنوار آدمی جو جنگل میں خانہ بدوش رہتے ہیں ۔

**اِعْراب** ۔ ع ۔ واضح و روشن کرنا ۔ عربی کلموں کے آخری حرف کی حرکتیں ۔ مطلق حرکتیں ۔

**اِعْراض** ۔ ع ۔ روگردانی کرنا منہ پھیرنا ۔

**اَعْراضی** ۔ ع ۔ روکنے والا مزاحم ۔

**اَعْراف** ۔ ع ۔ نام ایک مقام ہے جو دوزخ اور بہشت کے بیچ میں ہے ۔

**اِعْراق** ۔ ع ۔ اعراق کو جانا ۔ اور جڑ سخت ہونا ۔ شراب میں پانی ملانا ۔

**اَعْرَج** ۔ ع ۔ لنگ وہ شخص جو ایک پانو رکھتا ہو لنگڑا ۔

**اِعْزاز** ۔ ع ۔ عزت دینا ۔

**اَعْزَل** ۔ ع ۔ وہ آدمی جس کے پاس ہتھیار نہ ہو ۔ مرد بے سلاح ۔ اور نام ایک ستارہ کا ہے ۔ جیسے سماک اعزل کہتے ہیں جس کے نزدیک کوئی ستارہ بمنزلہ ہتھیار اور نیزہ کے نہیں ۔ بخلاف رامح کے جس کے پاس ایک ستارہ ہے جو بمنزلہ ہتھیار اور نیزہ کے ہے ۔

**اَعِزَّہ** ۔ ع ۔ جمع ہے عزیز کی ۔ بڑے آدمی ۔ معزز لوگ ۔

**اَعْسَر** ۔ ع ۔ بہت دقیق بہت مشکل ۔

**اَعْشیٰ** ۔ ع ۔ عرب کے عظیم الشان شاعر کا لقب ہے ۔

**اَعْشاب** ۔ ع ۔ سبز گھاس جس کو چارپائے کھاتے ہیں ۔

**اَعْصاب** ۔ ع ۔ جمع ہے عصب کی پٹھا ۔ پی ۔

**اَعْضا** ۔ ع ۔ جمع ہے عضو کی جوڑ ہاتھ اور پاؤں کے ۔

**اَعْضائے رئیسہ** ۔ ع ۔ دل اور جگر و دماغ وغیرہ ۔

**اِعْطا** ۔ ع ۔ دینا بخشنا ۔

**اِعْطاف** ۔ ع ۔ مہربانیاں جمع ہے عطف کی ۔

**اَعْظَم** ۔ ع ۔ بہت بڑا ۔

**اَعْقاب** ۔ ع ۔ جمع عقب کی ۔ بیٹے ۔ اولاد ۔ اولاد جو باپ کے بعد باقی رہے ۔

**اِعْقال و توکّل** ۔ ع ۔ زانو اونٹ کا باندھنا ہے اور حافظ

حقیقی پر بھروسا کر۔ مطلب
یہ ہے۔ کہ اپنی طرف سے تدبیریں
کئے جا۔ ہمت نہ ہار۔ اور اللہ
تعالےٰ پر بھروسا رکھ ✦

**اَعلیٰ** ۔ ع ۔ بہت بلند بہت
اونچا ✦

**اِعلال** ۔ ع ۔ بیمار کر دینا علیل
کر دینا ✦

**اَعلام** ۔ ع ۔ جمع عَلَم کی نشان
جھنڈے لڑائی کے ✦

**اِعلام** ۔ ع ۔ خبر دینا جتلانا ✦

**اِعلان** ۔ ع ۔ ظاہر کرنا کھول
دینا ✦

**اِعلاء** ۔ ع ۔ بلند کرنا ✦

**اَعلَم** ۔ ع ۔ جو سب جگہ ہو۔ جسکو
سب جانتے ہوں ✦

**اَعمار** ۔ ع ۔ جمع عمر کی ✦

**اَعمال** ۔ ع ۔ جمع عمل کی ✦

**اَعمیٰ** ۔ ع ۔ اندھا۔ کور۔ نابینا ✦

**اَعمیٰ فطری** ۔ ع ۔ پیدائشی
اندھا۔ مادر زاد اندھا ✦

**اَعمَش** ۔ ع ۔ وہ شخص جس کی
آنکھوں سے بسبب مرض کے
پانی جاری رہے اور لقب ایک
عالم کا ہے ✦

**اِعنات** ۔ ع ۔ اپنے تئیں
کسی سخت کام میں ڈالنا اور
نام ایک صنعت کا ہے جسے
صنعت لزوم مالا یلزم بھی
کہتے ہیں ✦

**اَعناق** ۔ ع ۔ جمع ہے عنق
کی۔ گردنیں۔ سر کردہ قوم
کے سردار ✦

**اَعِنّہ** ۔ ع ۔ جمع ہے عنان کی
باگیں ✦

**اَعنی** ۔ ع ۔ مراد رکھتا ہوں
میں۔ قصد کرتا ہوں میں صیغہ
متکلم مضارع کا ہے۔ عنایۃً
مصدر سے ✦

**اَعوام** ۔ ع ۔ جمع ہے عام کی بہت
سے برس ✦

**اَعوان** ۔ ع ۔ جمع ہے عون کی
مدد۔ مددگار ✦

**اَعوَر** ۔ ع ۔ بھینگا ✦

**اِعوجاج** ۔ ع ۔ ٹیڑھا ہونا ✦

**اَعوِنہ** ۔ ع ۔ جمع ہے عائن کی معاون
مددگار ✦

**اِعیا** ۔ ع ۔ تھک جانا ✦

**اَعیان** ۔ ع ۔ اُمرا۔ چشمے۔ اور
آنکھیں۔ جمع ہے عین کی ✦

**اعیان ثابتہ** ۔ ع ۔ علمی صورتیں
خدا کی صُوَرِ علمیّہ ✦

**اَعیانی** ۔ ع ۔ سگے بہن بھائی ✦

## باب الالف مع الغین معجمہ

**آغا** ۔ ف ۔ صاحب مالک
خداوند بیگم برادر کلاں ✦

**اَغاثہ** ۔ ع ۔ فریاد رسی ✦

**آغار** ۔ ع ۔ نم رسیدہ زمین ہونا ✦

**آغاز** ۔ ف ۔ شروع۔ ابتداء ✦

**آغازیدن** ۔ ف ۔ شروع
کرنا۔ قصد کرنا ✦

**آغاشتن** ۔ ف ۔ فراہم کرنا۔
جمع کرنا ✦

**آغالیدن** ۔ ف ۔ بھڑکانا۔
لڑائی کرنا ✦

**اَغانی** ۔ ع ۔ جمع ہے اُغنیہ کی۔
وہ ساز جو ہاتھوں سے بجائے
جائیں بخلاف نَے اور موسیقار
کے جنھیں منہ سے بجاتے
ہیں ✦

**اَغاید** ۔ ع ۔ جمع ہے اغید کی۔
بہت نازک بدن محبوب ✦

**اَغبَر** ۔ ع ۔ خاک رنگ گرد آلود۔
مکدر شے ✦

**اِغتراب** ۔ ع ۔ مسافر ہونا۔
غریب ہونا ✦

**اِغتراف** ۔ ع ۔ ہاتھ سے
پانی پینا ✦

**اِغتشاش** ۔ ع ۔ کسی چیز
میں کھوٹ اور خیانت کا گمان
کرنا ✦

**اِغتفار** ۔ ع ۔ بخشش مغفرت ✦

**اَغذِیہ** ۔ ع ۔ جمع ہے غذا کی
کھانا۔ طعام ✦

**آغچہ** ۔ ت ۔ مبتدل آقچہ بمعنے روپیہ
و اشرفی ✦

**اِغراء** ۔ ع ۔ اُبھارنا۔ بر
انگیختہ کرنا ۔

**اِغراق** ۔ ع ۔ غرق کرنا ڈبو دینا
سخت کمان کھینچنا ۔ مدح
ذم میں مبالغہ کرنا ۔ اور
اصطلاح میں وہ مبالغہ جو عقل
کے رو سے ممکن ہو۔ لیکن عادت
کے رو سے ناممکن جیسے **شعر**
مارا بکام خویش بدید دلش بسوخت
دشمن کہ ہیچ گاہ مبادا بکام

**اَغریرث** ۔ ف ۔ نام ایک بادشاہ
کا ہے جو افراسیاب کا بھائی
تھا ✦

**اَغریوس** ۔ ی ۔ یونانی
صحرا بیابان ✦

**اِغزا** ۔ ع ۔ کسی کو لڑائی کے لئے
برانگیختہ کرنا ✦

**اِغذار** ۔ ع ۔ منہ چھپا
لینا ✦

**آغشتن** ۔ ف ۔ آلودہ ہونا۔
لتھڑ جانا ✦

**اَغصان** ۔ ع ۔ جمع ہے غصن
کی۔ شاخیں ٹہنیاں ✦

**اِغضا** ۔ ع ۔ چشم پوشی
اغماض ✦

**اِغفال** ۔ ع ۔ بیخبری۔ بھول۔
غفلت۔ نادانی ✦

**اَغلاط** ۔ ع ۔ غلطی کرنا ۔ اور
بالفتح جمع ہے غلط کی غلطیاں ✦

**اِغلاق** ۔ ع ۔ مشکل کرنا ۔ مغلق
کرنا۔ بند کرنا ✦

**اَغلال** ۔ ع ۔ جمع ہے غل
کی۔ آہنی طوق پٹے پالہنگ ✦

**اِغلال** ۔ ع ۔ کینہ رکھنا۔
خیانت کرنا ✦

**اَغلام** ۔ ع ۔ لڑکوں

اور امردون کے ساتھ فعل بد
کرنا +

**اَغلب** - ع - غالب تر قریب
یقین کے +

**اَغلَط** - ع - بہت غلط +

**اَغلَمِش** / **اَغلَمِش** } - ف - ترکستان کے ایک بادشاہ
کا نام ہے جو چنگیز خان کی اولاد
سے تھا - اور ۶۵۶ ہجری میں
مرا +

**اُغلُوطہ** - ع - وہ شے جس سے
لوگ غلطی میں پڑیں - وہ بات
جو غلطی میں ڈالے +

**اَغلَیُسُون** - ف - قوس قزح
شیطان کی کمان یا فی کی کمان
دھنک +

**اِغماض** - ع - چشم پوشی کرنا
درگزر کرنا +

**اِغنا** - ع - بے پروا کرنا دولتمند
کرنا +

**اَغنام** - ع - جمع ہے غنم کی
بکریاں +

**اَغنِیا** - ع - دولت مند لوگ -
جمع غنی کی ہے +

**اِغوا** - ع - بہکانا برانگیختہ
کرنا +

**آغوش** - ف - گود بغل
بندہ - غلام کنیزک پرستار +

**آغوشیدن** - ف - بغل
میں لینا +

**اَغیار** - ع - جمع ہے غیر کی +

## باب الالف مع الفاء معجمہ

**آف** - ت - سورج +

**اُف** - ع - افسوس +

**آفات** - ع - جمع ہے آفت کی +

**اِفادہ** - ع - فائدہ پہچانا +

**اِفاضت** - ع - فیض پہچانا
برتن کا پُر کرنا +

**اَفاضِل** - ع - جمع ہے
افضل کی +

**اَفاعی** - ع - جمع ہے افعی کی -
زہریلے سانپ +

**اَفاغِنہ** - ع - جمع ہے افغان کی -
نام ایک قوم کا ہے +

**اِفاقت** / **افاقہ** } ع - کسی سے فرحت پانا یا دُکھ
سے آرام پانا - ہوش میں
آنا - بیماری وغیرہ سے
صحت پانا +

**آفاق** - ع - جمع ہے اُفق
کی کنارے آسمان کے دنیا
جہان +

**آفاق گیر** - ف - دنیا کو لینے
والا - بادشاہ +

**آفانین** - ع - جمع الجمع ہے
فن کی - ٹہنیاں درخت کی -
طرح طرح کی باتیں قسم
قسم کے ہنر +

**آفت** - ع - مصیبت دُکھ +

**آفتاب** - ف - سورج -
دھوپ تھیا آفتاب کی - دن
مرکب ہے آب تاب سے یعنے
پانی پر چمکنے والا - چونکہ سطح
زمین پر پانی بہ نسبت خشکی
کے تین گنا ہے اور نیز پانی
سے ایک خاص علاقہ رکھتاہے
یعنے اُسے بخارات بنا دینے کا
اس لحاظ سے تغلیباً پانی پر
چمکنے والا اور اس پر اثر
پہنچانے والا کہلایا - بقول
بعض بتفک اضافت آفت
آب ہے یعنے پانی کی آفت
بسبب اُس کے بخارات بنا
دینے کے صرف آف کے معنے
بھی سورج کے ہیں - اس
لحاظ سے آفتاب مطلق تابش
آفتاب یا دھوپ کے معنے ہیں
شراب اور رخسارہ محبوب
سے بھی مراد ہے +

**آفتاب بر سر دیوار رفتن**
**آفتاب بدیوار آمدن**
**آفتاب بر سر دیوار بودن**
**آفتاب برلب بام بودن**
**آفتاب برلب بام رسیدن**
**آفتاب بکوہ رفتن خواستن**
عمر و دولت کے زمانہ کی انتہا
و اختتام پر پہنچنے سے مراد
ہے +

**آفتاب پس دیوار** / **آفتاب پس کوہ** } ف - وقت
شام سے مراد ہے +

**آفتاب خوردن** - ف -
محنت اُٹھانی +

**آفتاب گرفتن** - ف - سورج
کو گہن لگنا - کسوف +

**آفتاب گیر** - ف - سائبان
چھتری +

**آفتاب بام** - ف - فریب
بمرگ +

**آفتاب مغربی** - ف - تلوار
سے مراد ہے +

**آفتاب و مہتاب بجگل**
**پیمودن** - ف - ایسے امر کے
اخفا کا ارادہ کرنا جو [illegible]یت ظاہر
ہو +

**آفتابہ** - ف - لوٹا جس سے وضو
کرتے ہیں +

**آفتابی** - ف - شکستہ رنگ -
متغیر - گورا ہی وہ چیز جو دھوپ
میں پڑی ہے - سورج مکھی
جو سایہ کے لئے بنا لیتے
ہیں +

**آفتابی شدن** - ف -
ظاہر ہونا +

**افتاد** - ف - افتادن
مصدر کا ماضی مطلق مجازاً بمعنے
اتفاق +

**اُفتادگی** - ف - عاجزی +

**افتادن** - ف - گر پڑنا -
اتفاق پڑنا - لائق و مناسب
ہونا - خراب ہونا - دور ہونا
نوا جمع کرنا +

**اُفتادن از دست اُفتادگان** - ف - مظلوموں کی دعا سے خستہ حال ہو جانا ٭
**اُفتادن خصم دریا** - ف - دشمن کا تباہ اور پائمال ہونا ٭
**اُفتادہ** - ف - گرپڑا ہوا عاجز ناتوان ٭
**اِفتتاح** - ع - شروع کرنا کھولنا ٭
**افتتاش** - ع - ڈھونڈنا جستجو کرنا ٭
**افتتان** - ع - فتنہ اُٹھانا ٭
**افتخار** - ع - فخر کرنا غرور کرنا ٭
**افترا** - ع - جھوٹی بات بنانا بہتان باندھنا - بہتان ٭
**اِفتراح** - ع - خوشی کرنا خوش ہونا ٭
**اِفتراس** - ع - گردن توڑ دینا اور ڈالنا سوار ہونا کسی شے کو نشان سے دریافت کرلینا ٭
**افتراق** - ع - جدا کرنا علیحدہ کرنا الگ کرنا کسی کو ٭
**افتعال** - ع - کسی پر جھوٹ لگانا تہمت - بہتان ٭
**اِفتقار** - ع - حاجت فقیری مفلسی خواری - عاجزی ٭
**اِفتکار** - ع - فکر کرنا - غور کرنا سوچنا ٭
**اِفحام** - ع - خاموش کر دینا خصم کو دلیل و حجت سے ٭
**اِفراح** - ع - خوش کرنا ٭
**اَفراختن** - ف - کھڑا کرنا بلند کرنا ٭
**افراد** - ع - جمع ہے فرد کی ٭
**اِفراد** - ع - تنہا بیٹھنا ٭
**اَفخاذ** - ع - جمع ہے فخذ کی - رانیں ٭
**افراز** - ف - امر ہے افراختن مصدر کا اور اس کے اسم فاعل سماعی ہوا فرازہ کا مخفف ہے مصالح طعام جیسے دھنیا لونگ - زیرہ وغیرہ ٭
**اَفراس** - ع - جمع ہے فرس کی گھوڑے ٭
**افراس آب** - ف - گھوڑے پانی کے بلبلوں سے مراد ہے جو بارش میں پانی پر ظاہر ہوتے ہیں ٭
**اَفراسیاب** - ف - توران کے ایک عظیم الشان بہادر بادشاہ کا نام ہے جو ایران کے کیانی بادشاہوں کے ساتھ مدتوں لڑتا رہا اور آخرکار کیخسرو ابن سیاوش کے زمانے میں جو اس کا دوہتا تھا مارا گیا - بلبلے ٭
**افراشتن** - ف - بلند کرنا - کھڑا کرنا ٭
**اِفراط** - ع - حد اعتدال سے بڑھ جانا بہت زیادہ کرنا ٭
**افروختن** - ف - روشن کرنا بھڑکانا ٭
**اَفرنجہ** - ف - دریائے نیل کے کنارے پر ایک شہر ہے جسے نوشیروان نے بسایا تھا - اور وامق معشوقہ عذرا کی ماں وہیں کی رہنے والی تھی عرب میں بھی ایک ملک کا نام ہے اور ملک زنگبار کی طرف بھی اس نام کی ایک ولایت ہے ٭
**آفری** - ف - مخفف ہے آفرین کا ٭
**آفریدگار** - ف - پیدا کرنے والا - خالق ٭
**آفریدگان** - ف - پیدا کئے ہوئے - دنیا کے لوگ ٭
**آفریدن** - ف - پیدا کرنا ٭
**آفریدون** - ف - شاہ فریدون جسے ذوالقرنین اکبر بھی کہتے ہیں ملک ایران میں ایک بڑا عظیم الشان بادشاہ گذرا ہے جس کے بیٹوں تور ایرج کے نام پر توران اور ایران ممالک کے نام رکھے گئے ٭
**آفرین** - ف - دعا - شاباش - ثنا - تحسین کا کلمہ ہے ٭
**آفرین خوان، آفرین گستر، آفرین گو، آفرین گر** } شاباش کہنے والا تحسین کرنے والا - دعاگو - ثنا خوان ٭
**آفرینندہ** - ف - پیدا کرنیوالا خالق - خدا تعالےٰ ٭
**افریشم** - ف - مخفف ابریشم کا ہے - ریشم ٭
**آفرینش** - ف - پیدا کرنا - پیدائش ٭
**افزا** - ف - بڑھانے والا بڑھا ٭
**افزائیدن** - ف - بڑھانا ٭
**افزودن** - ف - بڑھنا اور بڑھانا ٭
**افزون** - ف - زیادہ اور بڑھا ہوا ٭
**افزونی** - ف - زیادتی ٭
**افسا** - ف - افسونگر ٭
**افساء** - ع - توڑ دینا تباہ کرنا ٭
**افسار** - ف - باگڈور - پالہنگ ٭
**افسان** - ف - وہ پتھر جس پر چھری اور تلوار تیز کرتے ہیں ٭
**افسانہ** - ف - کہانی قصہ ٭
**افسانہ مادران** - ف - لوری ٭
**افسر** - ف - کلاہ - ٹوپی حاکم ٭
**افسردگی** - ف - خوشی اور غم کے بین بین حالت - مرجھایا ہوا ہونا طبیعت کا ٭
**افسردن** - ف - مرجھانا ٹھٹھرنا ٭
**افسردہ** - ف - مرجھایا ہوا ٭

**افسوس** - ف - طنز بازی ظرافت تمسخر +
**افسوس** - ف - دریغ حسرت ظلم +
**افسون** - ف - منتر جادو - فریب دلبری چاپلوسی +
**افسون گزند** - ف - آتش پرستوں کا منتر +
**افسون گرگی** - ف - مکاری مکر +
**اِفشا** - ع - ظاہر کرنا +
**افشار** - ف - اگاڑی پچھاڑی کی وہ رسی جس سے چوپاؤں کے ہاتھ پاؤں باندھ دیتے ہیں +
**افشار** - ت - جاسوس ایرانی قزلباشوں میں سے ایک قبیلہ کا نام ہے جس میں نادر شاہ ہوا ہے +
**افشارست** - ت - ترکمانوں کے ایک قبیلہ کا نام ہے +
**افشان** - ف - بوندیں پڑی ہوئیں - چھڑکی ہوئی - سونے پانی کی چیز +
**افشاندن** - ف - جھاڑنا پچھوڑنا +
**افشردن** - ف - نچوڑنا محکم کرنا - استوار کرنا +
**افشردن گام** - ف - ثابت قدم ہونا +
**افشردہ گام** - ف - ثابت قدم +
**افشردہ گر** - ف - تیلی عصار +
**افشنگ** / **افشنگ** - ف - شبنم ظل اوس +
**افصح** - ع - بہت فصیح صاف عبارت بولنے والا +
**اَفضال** - ع - نیکی کرنا احسان بخشش کرنا +
**افضال** - ع - جمع ہے فضل کی بخششیں - نیکیاں +
**افضح** - ع - بہت خوار +
**افضل** - ع - صاحب فضل سب سے بہتر سب سے عمدہ +
**افضل الاشکال** - ع - سب سے عمدہ شکل دائرہ سے مراد ہے +
**اِفطار** - ع - روزہ کھولنا +
**افعال** - ع - جمع ہے فعل کی بہت سے کام +
**افعی** - ع - کالا سانپ زہریلا سانپ +
**افعی آتشین** - ع م - ف - بندوق سے مراد ہے +
**افغان** - ف - فریاد - زاری - اور نام ایک قوم کا ہے جو پشاور کے قریب بستی ہے اور ملک افغانستان انہیں کی سکونت کے باعث اس نام سے مشہور ہے +
**افغان کرارانی** - ف - افغانوں کے ایک قبیلہ کا نام ہے - اس قبیلہ سے اکبر بادشاہ کے عہد میں سلیمان اور داؤد بنگالے کے حاکم گزرے ہیں +
**اُفق** - ع - حد نگاہ کنارہ وہ کنارہ جہاں آسمان اور زمین ملتے نظر آتے ہیں +
**اَفقر** - ع - بہت فقیر بہت محتاج +
**اَفک** - ع - جھوٹ - بہتان +
**افکار** - ع - جمع ہے فکر کی +
**افگار** - ف - زخم - زخمی - مجروح +
**افگن** - ف - ڈال - ڈال دے +
**افگندہ** - ف - عاجز +
**افگندہ سُم** - ف - عاجز جو چلنے پھرنے سے رہ گیا ہو - لنگ +
**آفل** - ع - ڈوبنے والا +
**اِفلاح** - ع - نیکی کرنا بھلائی کرنا +
**اِفلاج** - ع - فالج ہو جانا بے حس و حرکت ہو جانا - کسی عضو کا +
**اِفلاس** - ع - صاحب ہو جانا فلس کا مفلس ہو جانا - محتاج ہو جانا غرض یہی پیسہ پاس نہ ہونا +
**افلاطون** - ی - ایک مشہور حکیم کا نام ہے جو ارسطو کا استاد اور سقراط کا شاگرد تھا +
**افلاک** - ع - جمع فلک - آسمان +
**آفلین** - ع - ڈوبنے والے جمع آفل کی +
**اِفنا** - ع - نیست و نابود کرنا فنا کرنا +
**افنان** - ع - جمع ہے فنن کی - شاخیں - ٹہنیاں - علوم صنعتیں +
**افواج** - ع - جمع ہے فوج کی +
**افواہ** - ع - جمع فوہ کی یعنی منہ - افواہ بہت سے منہ مجازاً شہرت چرچا +
**افواہ عام** - ع - کسی بات کا بہت سے آدمیوں کے منہ پر ہونا - عام شہرت +
**اِفہام** - ع - سمجھانا +
**افئدہ** - ع - جمع ہے فواد کی بہت سے دل +
**افیال** - ع - جمع ہے فیل کی ہاتھی +
**افیون** - ع - افیم تریاک +
**افیونی چیزے کشیدن** - ف - کسی شے کا عادی ہونا +

## باب الف مع القاف معجمہ

**آقا** - ف - صاحب - مالک - خداوند جب یہ لفظ کسی اسم کے اول آتا ہے تو اس شخص کی عظمت پر دلالت کرتا ہے اور جب پیچھے آتا ہے تو حقارت ثابت کرتا ہے ۔

**اقارب** - ع - رشتہ دار لوگ جمع قریب کی ۔

**آقاسی** - ت - داروغہ - دیوانخانہ ۔

**آقاصی** - ع - بعید - بہت دور - جمع اقصیٰ کے ۔

**اقالت / اقالہ** - ع - بیع کو بائع اور مشتری کا ایک دوسرے کے ذمے فسخ کر دینا - معاف کر دینا گناہ کا ۔

**آقالیم** - ع - جمع اقلیم کی بمعنے ولایت ۔

**آقالیم سبعہ** - ع - سات ولایتیں اگلے جغرافیہ والوں نے زمین کو سات حصوں پر تقسیم کر رکھا تھا - ہر ایک حصہ کو اقلیم کہتے تھے ہر ولایت سبعہ سیارہ میں سے ایک ایک کے ساتھ منسوب ہے ۔

**اقامت** - ع - قائم ہونا ایک جگہ رہنا - وطن کرنا ۔

**آقانیم** - ع - جمع ہے اقنوم کی تین کتابیں ہیں - دین نصاریٰ کی - آب ابن روح القدس سے بھی مراد ہے ۔

**اقبال** - ع - قسمت - نیک - لغوی معنے ہیں سامنے آنا قبول کرنا ۔

**اقبال مند** - ف - صاحب اقبال - خوش نصیب ۔

**اقبح** - ع - بہت بُرا - بہت قبیح ۔

**اقبیل** - ف - امالہ ہے اقبال کا امالہ کہتے ہیں - الف کو یائے مجہول کی طرف مائل کرنے کو ۔

**اقتباس** - ع - بتی روشن کرنا - آگ لینا مراد روشنی لینا اور کسی کے کلام کو اپنے کلام میں بدون ذکر اس کے نام کے درج کرنا اور اسے تضمین بھی کہتے ہیں ۔

**اقتحام** - ع - اختیار کرنا ظلم کرنا - خوار رکھنا بے آبرو دیکھنا کسی کو ۔

**اقتدا** - ع - پیروی کرنا ۔

**اقتدار** - ع - صاحب قدرت ہونا طاقت ور ہونا - مجازاً طاقت و قدرت ۔

**اقتراح** - ع - مانگنا سوال کرنا - بن سوچی بات کہنی ۔

**اقتران** - ع - نزدیک ہونا ۔

**اقتسام** - ع - آپس میں بانٹ لینا ۔

**اقتصاد** - ع - میانہ روی ۔

**اقتصار** - ع - کوتاہی کرنا ایک بات پر ٹھیرنا بس کرنا اور اہل معانی کی اصطلاح میں کثیر اللفظ اور قلیل المعنے کلام کرنا برخلاف اختصار کے جس میں لفظ کم اور معنے زیادہ ہوتے ہیں ۔

**اقتضا** - ع - خواہش کرنا چاہنا ۔

**اقتطاف** - ع - میوہ چننا پھل چننا ۔

**اقتفا** - ع - پیروی ۔

**اقتنا** - ع - حاصل کرنا ۔

**اقتناص** - ع - شکار کرنا حاصل کرنا ۔

**اقتناع** - ع - قناعت کرنا ۔

**آقچہ / اقچہ** - ت - روپیہ اشرفی اور وہ سفید چیز جو کھیت میں جانوروں کے ڈرانے کے واسطے رکھا کرتے ہیں ۔

**اقحوان** - ع - بابونہ جو مشہور دوا ہے ۔

**اقداح** - ع - جمع ہے قدح کی - پیالے ۔

**اقداح** - ع - عیب کرنا کسی کا ۔

**اقدام** - ع - قدم رکھنا ۔

**اقدام** - ع - جمع ہے قدم کی پاؤں پیر ۔

**اقدام نمودن** - ف - پیش قدمی کرنا آگے آنا ۔

**اقدح** - ع - بہت ناقص بہت خراب ۔

**اقدس** - ع - بہت خراب ۔

**اقدم** - ع - بہت مقدم - سب سے اول ۔

**اقرار** - ع - ہاں کرنا ہاں لینا ۔

**اقران** - جمع ہے قرن کی سو یا تیس برس - قرین کی بھی جمع ہے جس کے معنے ہمسایہ یا نزدیکی کے ہیں ۔

**اقرب** - ع - بہت نزدیک ۔

**اقربا** - ع - جمع ہے قریب کی رشتہ دار لوگ ۔

**اقرع** - ع - گنجا جسکے سر پر بال نہ ہوں ۔

**اقساط** - ع - جمع ہے قسط کے بمعنے حصے ۔

**اقسام** - ع - جمع ہے قسم کی ٹکڑے ۔

**اقسام خمسۂ زمین** - ف - پانچوں بر اعظموں سے مراد ہے - یعنے ایشیا یورپ افریقہ

امریکہ آسٹریلیا ÷

**اَقسُنقُر** - ت - آق (بمعنے سفید) - اور سُنقُر (ایک شکاری جانور کا نام ہے) سے مرکب ہے - ایک سفید شکاری جانور کا نام ہے بمقابلہ سیاہ سُنقُر کے - ترکی غلامون کا نام بھی ہوتا ہے ÷

**اَقصٰے** - ع - بہت دور - نہایت بعید - اور ایک مسجد کا نام ہے - جسے بیت المقدس بھی کہتے ہیں - اُسے ملک شام مین حضرت داؤد علیہ السلام نے بنایا تھا - یہودیون کا ایک قبیلہ بھی ہے ÷

**اَقصَی الغایتہ** - ع - انتہا درجہ کی کوئی چیز ÷

**اَقصَا** - ع - کنارے - بُعد -

**اَقضٰی** - ع - بہت حکم کرنے والا ÷

**اَقضَی القُضَاۃ** - ع - قاضیون کا قاضی وہ قاضی جو سب قاضیون سے اعلےٰ درجہ کا ہو ÷

**اَقطار** - ع - جمع ہے قطر کی - کنارے - اگر کی بتی جو خوشبو کے واسطے جلاتے ہیں ÷

**اَقطاع** - ع - جمع قطع کی - ٹکڑے اطراف زمین جاگیر - راتبہ ÷

**اقطاع خوار** - ف - جاگیر دار - راتبہ خوار ÷

**اَقطع** - ع - ہاتھ کٹا ہوا آدمی ÷

**اَقفال** - ع - جمع ہے قفل کی تالے ÷

**اَقل** - ع - بہت چھوٹا - بہت کم ÷

**اِقلال** - ع - درویشی فقیری ÷

**اَقلی** - ی - کُنجی ÷

**اَقلید** - مب ہے کلید کا ÷

**اُقلیدس** - ی - (وبائے معروف) نام ایک کتاب کا ہے - علم ہندسہ میں جو اپنے مصنف کے نام پر مشہور ہے اقلی کے معنے ہیں کنجی - اور دس کے معنے ہیں ہندسہ پس لغوی معنے اس لفظ کے کلید ہندسہ ہیں - اس شخص نے علم ہندسہ کو ایسا مانجھا ہے کہ اس کا نام ہے علم ہندسہ کی کنجی ہوگیا ہے ÷

**اِقلیم** - ع - ساتوان ٹکڑا ربع مسکون کا ÷

**اَقماع** - ع - شکستہ کرنا - توڑنا - ناقص کرنا کسی شے کا ÷

**اَقمِشَہ** - ع - جمع ہے قماش کی - پونجیان ÷

**اِقنا** - ع - حاصل کرنا ÷

**اِقناع** - ع - خرسند کرنا - خوش کرنا ÷

**اِقناعی** - ع - وہ دلیل جو مفید ظن کے ہو - ظنی دلیل ÷

**اِقناعیات** - ع - جمع ہے اقناعی کی ÷

**اَقناعیت** - ع - ظنی ہونا ÷

**اُقنُوم** - ع - ہر چیز کی اصل بنیاد اور مذہب عیسائی کے رو سے تثلیث الٰہی کی ہر جزو کا نام اقنوم ہے اور وہ تین ہین - وجود - حیات علم جنہیں اب و ابن و روح القدس بھی کہتے ہیں ÷

**اَقوا** - ع - تمام ہونا - اور علم قافیہ کے رو سے حرکت توجیہ کے اختلاف کا نام اقوا ہے - جیسے گُل اور دِل کا قافیہ اور یہ عیب ہے ÷

**اَقوات** - ع - جمع ہے قوت کی روزی خوراک ÷

**اَقوال** - ع - جمع ہے قول کی باتین ÷

**اَقوام** - ع - جمع ہے قوم کی ÷

**اَقویٰ** - ع - بہت قوی بہت زور آور ÷

**اَقوِیا** - ع - جمع ہے قوی کی توانا لوگ ÷

**اَقیالوس** - ی - دیکھو اوقیالوس ÷

## باب الالف مع الکاف

**آکا** - ت - بڑا بھائی ÷

**اَکابر** - ع - جمع ہے اکبر کی - بہت بڑے ÷

**اَکاذیب** - ع - جھوٹی باتین اس صورت مین جمع ہے اکذاب کی جو کذب کی جمع ہے - یا یہ لفظ افاعیل کے وزن پر کاذب کی جمع ہے ÷

**اَکار** - ع - جاٹ - دہقان ÷

**اَکارِم** - ع - بہت بخشنے والے بڑے معزز لوگ ÷

**اَکاسِرہ** - ع - جمع ہے کسرے کی جو لقب نوشیروان بادشاہ کا ہے بڑے درجے کے بادشاہ نوشیروان کی اولاد سے جو بادشاہ ہوئے ہیں انہیں اکاسرہ کہتے ہیں - کبھی اس سے وہ بادشاہ بھی مراد ہیں جو متکبر ہوں ÷

**اَکّال** / **اَکّالہ** } ع بہت کھانے والا ÷

**اِکباب** - ع - اوندھا کرنا - مُنہ کے بل گرنا مُنہ کے بل گرانا ÷

**اَکبر** - ع - بہت بڑا ÷

**اِکتساب** - ع - پیدا کرنا کام

اختیار کرنا۔ کمانا ✦

**اِکْتِتاب** ۔ ع ۔ لکھنا ۔ اور لکھنا سیکھنا اور کہیں میں نام اپنا لکھنا ✦

**اِکْتِتام** ۔ ع ۔ چھپا رکھنا خطاب کرنا ✦

**اِکْتِحال** ۔ ع ۔ آنکھوں میں سرمہ لگانا ✦

**اِکْتِفا** ۔ ع ۔ کفایت کرنا۔ بس کرنا ✦

**اِکْتِناب** ۔ ع ۔ پناہ لینا ✦

**اِکْتِناہ** ۔ ع ۔ کسی بات کی تہ میں پہنچنا کُنہ میں پہنچنا ✦

**اِکْتِیاب** ۔ ع ۔ غمناک ہونا ✦

**اِکْثار** ۔ ع ۔ بہت کہنا ۔ بہت کرنا بہت کھانا ✦

**اَکْثَر** ۔ ع ۔ بہت سب سے زیادہ ✦

**اَکْدَر** ۔ ع ۔ بہت سیاہ بہت مکدّر ✦

**اَکْدِش** ۔ ف ۔ دو غلہ وہ شخص جس کی ماں باپ دو مختلف قوموں سے ہوں جیسے ماں ترکی اور باپ عربی ہو۔ یا اور اسی قسم کی مثالیں لیلو۔ امتزاج اور اتصال دو چیزوں کا ✦

**اُکَرات** ۔ ع ۔ جمع ہے کرہ کی جیسے کرہ عناصر ۔ کرہ افلاک ✦

**اَکْراہ** ۔ ع ۔ زیادہ ہونا کم ہونا ۔ لغات اضداد میں سے ہے ✦

**اَکْراد** ۔ ع ۔ جمع ہے کُرد کی ۔ نام ایک فرقے کا ہے جو ضحاک کے زمانہ میں پیدا ہوا تھا۔ اور اب ایران میں بڑا طاقت ور ہے اکثر لوگ ان میں سے صحرانشین ہیں ۔ ایران کا ایک خاص حصّہ اسی قوم کی سکونت کے لحاظ سے کردستان کہلاتا ہے ✦

**اِکْرام** ۔ ع ۔ بخشش ۔ عطا بزرگ کرنا ✦

**اِکْراہ** ۔ ع ۔ نفرت کرنا کسی سے زبردستی کوئی کام کرانا زبردستی جبر ✦

**اَکْرَم** ۔ ع بہت بخشنے والا بزرگتر ✦

**اَکْسون** ۔ ف ۔ دیباے سیاہ ✦

**اِکْسیر** ۔ ع ۔ رسائن کیمیا ✦

**اکسیرگر / اکسیر گر** } ف ۔ کیمیاگر ✦

**اِکْشاف** ۔ ع ۔ اتنا ہنسنا جس سے دانت ظاہر ہو جائیں مجازاً ظاہر کرنا ✦

**اَکْفا** ۔ ع ۔ جمع ہے کفو کی ۔ ہمسر ہم جنس برابر کے لوگ ✦

**اِکْفا** ۔ ع ۔ عیوب قافیہ میں سے ایک عیب ہے یعنی حرف روے کا مختلف ہونا لیکن بعض کے نزدیک اس طرح جائز ہے کہ ایک طرف روے تازی ہو اور ایک طرف فارسی جیسے لب اور چپ ۔ اسپ اور کسب ۔ یا قریب المخارج ہوں ۔ جیسے صباح ۔ سیاہ لیکن جمہور کے خلاف ہے ✦

**اَکْل** ۔ ع ۔ کھانا ✦

**اُکُل** ۔ ع ۔ میوہ ✦

**اِکْلیل** ۔ ع ۔ تاج ۔ عصابہ مرصّع جواہرات کا سرپیچ اور چاند کے سترہویں منزل کا نام ہے ✦

**اِکْمال** ۔ ع ۔ کامل کرنا ۔ پورا کرنا ✦

**اَکْمام** ۔ ع ۔ جمع ہے کم کی آستینیں ۔ اور کم کی بھی جمع ہے ۔ خلاف شگوفوں کے ✦

**اَکْمَل** ۔ ع ۔ بہت کامل ✦

**اَکْمَہ** ۔ ع ۔ مادر زاد اندھا اعمیٰ فطری ✦

**اَکْناف** ۔ ع ۔ اطراف ✦

**اَکْنان** ۔ ع ۔ پردے جمع ہے کن کی ✦

**اَکْنون / اَکْنُون** } ف ۔ اب ۔ ابھی ✦

**اَکُول** ۔ ع ۔ پیٹو بہت کھانے والا ✦

**اَکِید** ۔ ع ۔ محکم ۔ استوار ✦

**اَکِیلَہ** ۔ ع ۔ غذا کھانے کی چیز ✦

## باب الالف مع الکاف فارسی

**آگاہ** ۔ ف ۔ خبردار واقف ✦

**آگاہی** ۔ ف ۔ خبرداری واقفیت ✦

**آگاہیدن** ۔ ف ۔ خبردار ہونا جتانا ۔ آگاہ کر دینا ✦

**اگر** ۔ ف ۔ جو شرط کا حرف ہے ✦

**اگرچند** ۔ ف ۔ بمعنے ہرچند کلمہ شرط ہے ✦

**اگرچہ** ۔ ف ۔ کلمہ ہے ۔ مفید معنے شرط ✦

**آگندن** ۔ ف ۔ بھرنا ۔ پُر کرنا ✦

**آگندہ گوش** ۔ ف ۔ وہ شخص جو کسی کی نصیحت نہ سُنے ✦

**آگنیدن** ۔ ف ۔ بھرنا ۔ پُر کرنا ✦

**آگین** ۔ ف ۔ بھرا ہوا پُر ✦

## باب الالف مع اللام

**آل** ۔ ع ۔ عربی میں مسند الیہ یا مضاف الیہ وغیرہ پر آتا ہے فارسی میں صرف بعض متاخرین بطور اہل عرب زبان میں تصرف کرکے لے آتے ہیں جیسے ذوالنور شبیہ میں انا الیار ۔ النوبہ ۔ بوالہوس ؞

**آل** ۔ ع ۔ اولاد اور بیٹی (دختر) کی اولاد کو خصوصًا بولتے ہیں ؞

**آل** ۔ ف ۔ سرخ رنگ کا گھوڑا ۔ ایک قسم کی شراب لکڑی اور خیمہ بھی ہے ۔ ایک مرض بھی ہے جو بچہ جننے کے بعد عورتوں کو ہو جاتی ہے ۔ کسی درخت کی جڑیں بھی ہیں جنسے سرخ کپڑا رنگتے ہیں ؞

**آل** ۔ ت ۔ سرخ ۔ مہر بادشاہ ؞

**اَلَا** ۔ ع ۔ جان لے آگاہ ہو ۔ کلمہ تنبیہ کا ہے ؞

**اِلّا** ۔ ع ۔ نعمت ۔ نیکی ؞

**اِلّا** ۔ ع ۔ نہیں تو ۔ اگرنہ اور مگر ؞

**آلات** ۔ ع ۔ جمع ہے آلت کی کسی شے کے حصول کا ذریعہ اوزار ۔ ہتھیار ؞

**آلان** ۔ ف ۔ نام ایک ولایت کا ہے اور نام ایک محلہ کا بھی ہے ؞

**الان** ۔ ف ۔ ملک روس میں ایک شہر کا نام ہے

**الآن** ۔ ع ۔ اب ۔ اکنون ؞

**الی الآن** ۔ ع ۔ ابتک ہنوز ؞

**الاغ** ۔ ت ۔ خر گدھا ؞

**اُلاغ** ۔ ع ۔ بیگار کی سواری ۔ قاصد ۔ گھوڑا ڈاک چوکی ؞

**آلاف** ۔ جمع ہے الف کی ہزارہا ؞

**آلافُ التحیۃ وَالسّلام** ۔ ع ۔ ہزاروں درود اور سلام ؞

**اَلْاَمَان** ۔ ع ۔ یہ کلمہ ہے جو بروقت نازل ہونے کسی حادثہ یا مصیبت کے بولا جاتا ہے ؞

**آلا** ۔ ع ۔ نعمتیں نیکیاں جمع ہے اِلا کی ؞

**آلانی** ۔ ف ۔ الان کا رہنے والا ؞

**اِلٰہ** ۔ ع ۔ خدائے تعالےٰ معبود ؞

**اَللّٰہ** ۔ ع ۔ خدا کا اسم ذات ہے ؞

**اِلٰہی** ۔ ع ۔ اے میرے خدایا اے میرے معبود اور حکمت کے اقسام ثلاثہ میں سے ایک قسم کا نام ہے جسے علم الٰہی کہتے ہیں ؞

**اِلٰہیات** ۔ ع ۔ علم الٰہی کے مسائل اور مباحث ؞

**آلام** ۔ ع ۔ جمع ہے الم کی دکھ مصیبت ؞

**اللہ اکبر** ۔ ع ۔ اللہ بہت بڑا ہے ۔ اذان کا ایک کلمہ ہے تعجب کے واسطے بھی بولا جاتا ہے ۔ شیراز کے پاس ایک پہاڑ بھی اسی نام سے موسوم ہے جس پر بے شمار اقسام کے پھول خود رو اُگتے ہیں اور ان کی بہار دیکھ کر آدمی بے اختیار اللہ اکبر کہہ اُٹھتا ہے اس پہاڑ سے نالا نکلتا ہے ۔ جو رکن آباد کے پاس سے گزرتا ہے ؞

**اللہ اللہ** ۔ ع ۔ اہل عرب ایسی جگہ بولتے ہیں جہاں کوئی ایسا کام یا ایسی بات کرے جو اس کے مناسب حال نہ ہو ۔ اہل فارس مقام تعجب میں استعمال کرتے ہیں ؞

**آلایش** ۔ ف ۔ آلودگی عیب ۔ گناہگاری خیانت ؞

**آلائیدن** ۔ ف ۔ لتھڑنا ۔ لتھیڑنا ؞

**اَلباب** ۔ ع ۔ جمع ہے لُبّ کی عقلیں ؞

**آبادی اُظلم** ۔ ع ۔ ظلم میں پہل ۔ یا ابتدا یا پہل کرنے والا بڑا ظالم ہے ؞

**آلپ** ۔ ت ۔ دلیر ؞

**الپ ارسلان** ۔ ت ۔ الپ (بمعنے دلیر) اور ارسلان بمعنے (شیر درندہ) سے مرکب ہے اس کے لفظی معنے شیر دلیر کے ہیں ۔ ایران کے خاندان سلجوقیہ میں دوسرا بادشاہ تھا ۔ تاتار ۔ ایران روم میں دس بارہ سال سلطنت کرکے ۴۶۵ھ ہجری میں مرگیا ۔ نظام الملک جس نے بغداد میں مدرسہ نظامیہ بنوایا ۔ اس کا وزیر تھا ۔ جلال الدین ملک شاہ جس کے نام سے تاریخ جلالی ایران مروج ہے اسی کا بیٹا تھا ؞

**البتہ** ۔ ع ۔ قطعی بے شک ۔ یہ لفظ مبالغہ اور تاکید کے لئے مستعمل ہوتا ہے ؞

اَلبُرز - ف - نام ایک پہاڑ کا نام ہے - جو ایران کے شمال میں - صوبہ مازندران میں واقع ہے اور کوہ قاف کے ایک چوٹی کا نام بھی ہے +

اَلبِسَہ - ع - جمع ہے لباس کی +

اَلبقاءُ للملک المعبود - ع - ہمیشگی واسطے بادشاہ مستحق عبادت کے ہے - بقا اللہ ہی کو ہے +

آلت - ع - اوزار ہتھیار راچھ +

اِلتباس - ع - شبہ پڑنا شک پڑنا +

التثام - چومنا +

التجا - ع - آرزو کرنا آرزو +

التجاج - ع - لڑنا - جھگڑنا +

اِلتذاذ - ع - لذت پانا - مزہ اُٹھانا +

التزام - ع - لازم پکڑنا - ہاتھ گردن پہ مارنا +

التساق }
التصاق } ع - چپکنا کسی شے کا دوسری شے سے لپٹنا +

اِلتفات - ع - توجہ کرنا - مہربانی کرنا - توجہ میلان گوشۂ چشم سے دیکھنا +

اِلتقا - ع - ملنا - ملاقی ہونا - ملاقات کرنا +

التقاط - ع - چُننا - جمع کرنا کسی چیز کو +

التماس - ع - کچھ ڈھونڈنا تلاش کرنا - چاہنا +

اِلتماع - ع - چمکنا +

التمش - ت - آگے چلنے والی فوج ہراول - چھ کا عدد ہندوستان کے بادشاہوں میں تیسرے بادشاہ کا نام بھی ہے جس کا لقب شمس الدین ہے +

آل تمغا }
آل طمغا } ت - زمین یا جاگیر جو بادشاہوں کی طرف سے کسی کو ملے - فرمان شاہی - مُہر بادشاہی

التون - ت - زر سُرخ لونڈی - کنیزک +

اِلتوا - ع - لپیٹنا - مختصر کرنا کسی چیز کا +

اِلتہاب - ع - شعلہ بھڑکنا بھڑکنا آگ کا +

التیاع - ع - دل کی سوزش جو عشق کے باعث ہو +

التیام - ع - آپس میں ملنا - زخم کا بھرنا - ملنا گھاؤ کا +

اَلجہ - ت - لوٹ کا مال - مال غنیمت - غارت سے لیا ہوا اسباب اور ریشمی کپڑے کی ایک قسم ہے +

اِلحاح - ع - گڑگڑانا - منت کرکے مانگنا +

اِلحاد - ع - حد سے گذر جانا ظلم کرنا - دین سے پھرنا ملحد ہوجانا +

اَلحاصل - ع - آخر کلام خلاصہ کلام کا حاصل کلام +

اِلحاق - ع - ملانا - ایک کو دوسرے سے لگا دینا +

اَلحال - ع - ابھی اسوقت +

اِلحان - ع - نغمہ - اچھی آواز سے پڑھنا یا گانا +

اَلحان - ع - گیت - آوازیں گانے کی +

اَلحریصُ محرومٌ - حریص اور لالچی آدمی کامیابی سے محروم رہتا ہے +

اَلحمد - ع - قرآن مجید کی سب سے پہلی سورہ جس کا نام سورہ فاتحہ ہے اس کے سرے کا لفظ چونکہ الحمد ہے اس واسطے اس نام سے بھی مشہور ہے - اہل اسلام کے ہاں اس سورہ کو پڑھکر مردوں کو ثواب پہنچایا کرتے ہیں +

اَلحمدُ للّٰہ - ع - سب تعریف اللہ کیواسطے ہے کلمہ شکر کا ہے +

الخالق - ت - پوشاک جو قبا کے نیچے پہنتے ہیں +

اَلخیر فیما وقع - ع - بہتر ہی ایسی بات میں ہے جو ہو چکی +

اَلَدّ - ع - بہت جھگڑنے والا +

اَلَدُّ الخصام - ع - بڑا جھگڑالو - بہت جھگڑنے والا +

الدگز - ع - ایران کے اتابک بادشاہوں میں سے عراق و آذربیجان کا پہلا بادشاہ جو ۱۳ سال حکومت کرکے ۵۶۸ھ ہجری میں مرگیا - قزل ارسلان اسی کا بیٹا تھا +

اَلَذّ - ع - بہت بامزہ - بہت لذیذ +

اَلَّذِی لَم یُخلَق مِثلُہَا فِی البِلَادِ - ع - یہ قرآن شریف کی ایک آیت تیسویں سیپارہ میں شہر ارم کی تعریف میں واقع ہوئی ہے معنے اِس کے یہ ہیں وہ شہر ایسا تھا جس کے مانند ملکوں میں نہیں پیدا کیا گیا +

اَلرجیل - ع - کوچ - آل تعریف کیلئے ہے +

اِلزام - ع - لازم کرنا - کسی بات کا کسی پر لگا دینا +

اَلزم - ع - لازم تر - بہت لازم +

اَلسُن }
اَلسِنہ } ع - جمع لسان زبانیں +

اِلساق }
اِلصاق } ع - لگانا - چپکانا +

اَلَست - ع - اشارہ ہے

## باب الالف مع اللام

**آل** - ع - عربی مین مسند الیہ یا مضاف الیہ وغیرہ پر آتا ہے فارسی مین صرف بعض متاخرین بطور اہل عرب زبان مین تصرف کرکے لے آئے ہیں جیسے ذوالخورشید بن انا الیابہ۔ التوبید۔ بوالہوس +

**آل** - ع - اولاد - اور بیٹی (دختر) کی اولاد کو خصوصاً بولتے ہیں +

**آل** - ف - سرخ رنگ کا گھوڑا - ایک قسم کی شراب لکڑی اور خیمہ بھی ہے - ایک مرض بھی ہے جو بچہ جننے کے بعد عورتون کو ہو جاتی ہے - کسی درخت کی جڑین بھی ہیں جنسے سرخ کپڑا رنگتے ہیں +

**آل** - ت - سرخ - مہر بادشاہ +

**آلا** - ع - جان لے آگاہ ہو - کلمہ تنبیہ کا ہے +

**اِلا** - ع - نعمت - نیکی +

**اِلّا** - ع - نہیں تو - اگر نہ ارنہ +

**آلات** - ع - جمع ہے آلت کی کسی شے کے حصول کا ذریعہ اوزار - ہتھیار +

**آلان** - ف - نام ایک ولایت کا ہے اور نام ایک محلہ کا بھی ہے +

**الان** - ف - ملک روس مین ایک شہر کا نام ہے

**الآن** - ع - اب - الئون +

**الی الآن** - ع - ابتک ہنوز +

**آلاغ** - ت - خر گدھا +

**اُلاغ** - ع - بیگار کی سواری - قاصد - گھوڑا ڈاک چوکی +

**آلاف** - جمع ہے الف کی ہزارہا +

**آلاف التحیۃ والسلام** - ع - ہزارون درود اور سلام +

**الامان** - ع - یہ کلمہ ہے جو بروقت نازل ہونے کسی حادثہ یا مصیبت کے بولا جاتا ہے +

**آلا** - ع - نعمتین نیکیان جمع ہے اِلا کی +

**آلانی** - ف - الان کا رہنے والا +

**اِلٰہ** - ع - خدائے تعالےٰ معبود +

**اَللہ** - ع - خدا کا اسم ذات ہے +

**الٰہی** - ع - اے میرے خدایا اے میرے معبود اور حکمت کے اقسام ثلاثہ مین سے ایک قسم کا نام ہے جیسے علم الٰہی کہتے ہیں +

**الہیات** - ع - علم الٰہی کے مسائل اور مباحث +

**آلام** - ع - جمع ہے الم کی دکھ مصیبت +

**اللہ اکبر** - ع - اللہ بہت بڑا ہے - اذان کا ایک کلمہ ہے تعجب کے واسطے بھی بولا جاتا ہے - شیراز کے پاس ایک پہاڑ بھی اسی نام سے موسوم ہے جس پر بے شمار اقسام کے پھول خودرو اُگتے ہیں اور ان کی بہار دیکھ کر آدمی بے اختیار اللہ اکبر کہہ اُٹھتا ہے اس پہاڑ سے نالا نکلتا ہے - جو رکن آباد کے پاس سے گزرتا ہے +

**اللہ اللہ** - ع - اہل عرب ایسی جگہ بولتے ہیں جہان کوئی ایسا کام یا ایسی بات کرے جو اس کے مناسب حال نہ ہو - اہل فارس مقام تعجب مین استعمال کرتے ہیں +

**آلایش** - ف - آلودگی عیب - گناہ - گاری خیانت +

**آلائیدن** - ف - لتھڑنا - لتھیڑنا +

**اَلباب** - ع - جمع ہے لُب کی عقلین +

**آبادی اظلم** - ع - ظلم مین پہل - یا ابتدا یا پہل کرنے والا بڑا ظالم +

**آلپ** - ت - دلیر +

**الپ ارسلان** - ت - الپ (بمعنے دلیر) اور ارسلان بمعنے (شیر درندہ) سے مرکب ہے اس کے لفظی معنے شیر دلیر کے ہیں - ایران کے خاندان سلجوقیہ مین دوسرا بادشاہ تھا - تاتار - ایران روم مین دس بارہ سال سلطنت کرکے ۴۶۵ ہجری مین مرگیا - نظام الملک جس نے بغداد مین مدرسہ نظامیہ بنوایا - اس کا وزیر تھا - جلال الدین ملک شاہ جس کے نام سے تاریخ جلالی ایران مروج ہے اسی کا بیٹا تھا +

**البتہ** - ع - قطعی بے شک - یہ لفظ مبالغہ اور تاکید کے لئے مستعمل ہوتا ہے +

**اَلبُرز** - ت - نام ایک پہاڑ کا نام ہے - جو ایران کے شمال میں - صوبہ مازندران میں واقع ہے اور کوہ قاف کے ایک چوٹی کا نام بھی ہے +

**اَلبِسہ** - ع - جمع ہے لباس کی +

**اَلبقاءللملک المعبود** - ع - ہمیشگی واسطے بادشاہ مستحق عبادت کے ہے - بقا اللہ ہی کو ہے +

**آلت** - ع - اوزار ہتھیار راچھ +

**اِلتباس** - ع - شبہ پڑنا شک پڑنا +

**التسام** - چومنا +

**التجا** - ع - آرزو کرنا آرزو +

**التجاج** - ع - لڑنا - جھگڑنا +

**اِلتذاذ** - ع - لذت پانا - مزہ اُٹھانا +

**التزام** - ع - لازم پکڑنا - ہاتھ گردن پہ مارنا +

**التساف / التصاق** - ع - چپکنا کسی شے کا دوسری شے سے لپٹنا +

**اِلتفات** - ع - توجہ کرنا - مہربانی کرنا - توجہ میلان گوشۂ چشم سے دیکھنا +

**اِلتقا** - ع - ملنا - ملاقی ہونا - ملاقات کرنا +

**التقاط** - ع - چُننا - جمع کرنا کسی چیز کو +

**التماس** - ع - کچھ ڈھونڈنا تلاش کرنا - چاہنا +

**اِلتماع** - ع - چمکنا +

**التمش** - ت - آگے چلنے والی فوج ہراول - چھ کا عدد ہندوستان کے بادشاہوں میں تیسرے بادشاہ کا نام بھی ہے جس کا لقب شمس الدین ہے +

**آل تمغا / آل طمغا** - ت - زمین یا جاگیر جو بادشاہوں کی طرف سے کسی کو ملے - فرمان شاہی - مہر بادشاہی

**التون** - ت - زر سُرخ لونڈی - کنیزک +

**اِلتوا** - ع - لپیٹنا - مختصر کرنا کسی چیز کا +

**اِلتہاب** - ع - شعلہ بھڑکنا بھڑکنا آگ کا +

**التیاع** - ع - دل کی سوزش جو عشق کے باعث ہو +

**التیام** - ع - آپس میں ملنا - زخم کا بھرنا - ملنا گھاؤ کا +

**اَلجہ** - ت - لوٹ کا مال - مال غنیمت - غارت سے لیا ہوا اسباب اور ریشمی کپڑے کی ایک قسم ہے +

**اِلحاح** - ع - گڑگڑانا - منت کرکے مانگنا +

**الحاد** - ع - حد سے گذر جانا ظلم کرنا - دین سے پھرنا ملحد ہوجانا +

**الحاصل** - ع - آخر کلام خلاصہ کلام کا حاصل کلام +

**اِلحاق** - ع - ملانا - ایک کو دوسرے سے لگا دینا +

**اَلحال** - ع - ابھی اِس وقت +

**اِلحان** - ع - نغمہ - اچھی آواز سے پڑھنا یا گانا +

**الحان** - ع - گیت - آوازیں گانے کی +

**اَلحریص محروم** - ع - حریص اور لالچی آدمی کامیابی سے محروم رہتا ہے +

**اَلحمد** - ع - قرآن مجید کی سب سے پہلی سورہ جس کا نام سورہ فاتحہ ہے اس کے سرے کا لفظ چونکہ الحمد ہے اس واسطے اس نام سے بھی مشہور ہے - اہل اسلام کے ہاں اس سورہ کو پڑھکر مردوں کو ثواب پہنچایا کرتے ہیں +

**اَلحمدللہ** - ع - سب تعریف اللہ کیواسطے ہے کلمہ شکر کا ہے +

**الخالق** - ت - پوشاک جو قبا کے نیچے پہنتے ہیں +

**اَلخیر فیما وقع** - ع - بہتر ہی اسی بات میں ہے جو ہو چکی +

**اَلدّ** - ع - بہت جھگڑنے والا +

**اَلدّ الخصام** - ع - بڑا جھگڑالو - بہت جھگڑنے والا +

**الدگز** - ع - ایران کے اتابک بادشاہوں میں سے عراق و آذربیجان کا پہلا بادشاہ جو تیرہ ۱۳ سال حکومت کرکے ۵۶۸ھ ہجری میں مرگیا - قزل ارسلان اسی کا بیٹا تھا +

**اَلذ** - ع - بہت بامزہ - بہت لذیذ +

**الذی لم یخلق مثلہا فی البلاد** - ع - یہ قرآن شریف کی ایک آیت تیسویں سیپارہ میں شہر ارم کی تعریف میں واقع ہوئی ہے معنے اس کے یہ ہیں وہ شہر ایسا تھا جس کے مانند ملکوں میں نہیں پیدا کیا گیا +

**اَلرجیل** - ع - کوچ - آل تعریف کیلئے ہے +

**اِلزام** - ع - لازم کرنا - کسی بات کا کسی پر لگا دینا +

**اَلزم** - ع - لازم تر - بہت لازم +

**اَلسُن / اَلسنہ** - ع - جمع لسان زبانیں +

**اِلساق / اِلصاق** - ع - لگانا - چپکانا +

**اَلست** - ع - اشارہ ہے

طرف آیت الستُ بربکم کے جس کے معنے ہیں کیا میں تمہارا پروردگار نہیں ہوں الف استفہام کا ہے اور لست صیغہ واحد متکلم کا جب خدا وند تعالے نے تمام روحیں پیدا کرکے کھڑی کیں۔ تب یہ خطاب فرمایا سو انہوں نے دتا لو بلے کہا (بلیٰ) ہاں بے شک تو ہمارا پروردگار ہے۔ وہ دن روز میثاق یعنے پروردگار کی الوہیت پر قول و اقرار کا دن کہلاتا ہے*

اَلش - ت- جھوٹا کھانا بچا ہوا طعام*

اَلطاف - ع- مہربانیاں جمع ہے لطف کی*

اَلطف - ع- بہت نازک بہت پاکیزہ*

العافیۃ بالعافیہ - ع- انجام بخیر ہو*

الغاز - ع- چیستان اور پہیلیاں جمع ہے۔ لغز کی*

آلِ عبا - ع- صاحبان گلیم - حضرت فاطمہ اور حضرت علیؑ اور حسنینؑ سے مراد ہے جن پر مباہلہ کے روز پیغمبرؐ نے اپنا کمبل اوڑھا دیا تھا*

اَلعجل - ع- اصل میں یوں تھا العجل العجل یعنے بہت جلدی کر*

اَلعطش - ع- پیاس پیاسا ہونا*

اَلعطش گفتن } ف- اپنی
اَلعطش زدن } پیاس کا اظہار کرنا*

اُلغ - ت- بزرگ- بڑا*

اَلغرض - ع- القصہ- حاصل مطلب*

اَلغیاث - ع- فریاد دُہائی*

اَلف - ع- ہزار ۱۰۰۰ دس سو*

اِلف }
اُلف } ع- خوگیر ہونا دوستی*

اَلِف - ع- سخی آدمی مرد بے زن - اور نام حرف اول حروف تہجی کا ہے*

اِلفاف - ع- آپس میں لپٹنا پیچ درپیچ ہونا*

اَلفاف - ع- وہ درخت جو آپس میں لپٹے ہوں پیچ درپیچ درخت*

اَلف بر خاک یا بر زمین کشیدن - ف- شرمندہ ہونا- شرمندگی اُٹھانا*

اَلف بر خاک کسے کشیدن - ف- مذہب امامیہ کی رسم کے مطابق مُردہ کو قبر میں دفنا کر سات دفعہ سورۂ انزلنا پڑھنا اور ہر بار قبر پر الف کھینچنا*

اَلف قامتان - ف- مژگان - بھویں اور نگاہ سے کنایہ ہے*

الف کشیدن } ف
الف بر تن کشیدن } رسم ولایت کے مطابق ایام ماتم میں سینہ پر استرہ مار کر الف کی صورت کے نشان کر دینے*

اُلفت - ع- دوستی- محبت خوگرفتگی*

اِلقا - ع- ڈالنا- ولپر ایک بات کا ڈالنا*

اَلقاب - ع- خطاب اور نام جو بادشاہ یا کسی امیر کبیر کی طرف سے دیا جاوے*

اَلقادر باللہ - ع- خلفائے عباسیہ میں سے ایک خلیفہ تھا جس کا نام احمد اور کنیت ابوالعباس ہے - اس نے ۳۸۱ھ سے ۴۲۲ھ تک سلطنت کی سلطان محمود غزنوی اس کا ہمعصر تھا*

القان - ع- جھٹ پٹ یاد کر لینا*

القصہ - ع- حاصل کلام حاصل مطلب*

القلوب تشاہد - ع- دل را بہ دل راہ است دل کو دل سے راہ ہے دل آپس میں ایک دوسرے کے گواہ ہیں*

اُلکا - ہ- پرگنہ- زمین مُلک - وطن*

اَلکن - ع- توتلا ہکلا جو صاف نہ بول سکے*

اُلکہ - ت- کشور ولایت*

اِل - ع- پیمان- عہد سوگند*

اَلم - ع- دُکھ غم رنج*

اَلماس - ع- ہیرا- مشہور قیمتی پتھر ہے- تلوار خنجر- چاقو کے معنے میں بھی مستعمل ہے فولاد- جوہر دار*

الماس خجالت - ع- شرمندگی کا پینا*

الماس دندان شدن - ف- نہایت الحاح اور فروتنی کرنی کمال عاجزی کرنی*

**الماس رنگ** ۔ف۔ تلوار کی تعریف میں واقع ہوتا ہے *

**المضاعف** ۔ع۔ دُگنا *

**المعنی فی بطن الشاعر** ۔ع۔ ایسے کلام کی نسبت بولا جاتا ہے۔ جس کے معنی اچھی طرح دریافت نہ ہو سکیں ۔ بے معنے اور مہمل کلام کی نسبت بھی بولا جاتا ہے *

**المعی** ۔ ع ۔ وہ شخص جس کی رائے ہمیشہ ٹھیک ہو دانشمند آدمی *

**النگ** ۔ ف ۔ مورچال دیوار جو اپنی حفاظت اور قلعہ کے فتح کرنے کو بناتے ہیں *

**النگ** ۔ت ۔ سبزہ زار۔ چمن زار *

**الواث** ۔ع۔ جمع ہے لوث کی ۔ الائشیں *

**الواح** ۔ع۔ جمع ہے لوح کی تختیاں۔ تختی *

**اُلوالعزم** ۔ع۔ دیکھو اولوالعزم *

**الوان** ۔ع۔ جمع ہے لون کی ۔ رنگہا ۔ رنگا۔ رنگ *

**آلوچہ** ۔ ف ۔ نام ایک مشہور میوہ کا ہے *

**آلوندا** / **آروند** ۔ ف ۔ نواحی ہمدان میں ایک اونچے پہاڑ کا نام ہے جو کوہ البرز کی ایک مشہور چوٹی ہے *

**آلودن** ۔ف۔ لتھڑنا۔ آلودہ ہونا *

**آلائیدن** ۔ ف ۔ آلودہ کرنا *

**آلودگی** ۔ ف ۔ آلایش ناپاکی *

**اُلوس** ۔ ف۔ بسبب غصہ یا نزاکت کے کن آنکھوں سے دیکھنا *

**اُلوس** / **اُلس** ۔ ت ۔ قوم انبوہ قبیلہ *

**اُلوش** ۔ت ۔ بچا ہوا کھانا اُمرا کا جو نوکر کھاتے ہیں *

**اُلوف** ۔ع۔ ہزارہا۔ جمع الف کی *

**اُلوہیت** ۔ ع ۔ خدائی خداوندی مستحق عبادت کا ہونا *

**اَلوِیہ** ۔ ع ۔ جمع لوا۔ جھنڈے *

**اِلتہاب** ۔ ع ۔ بھڑکنا آگ کا ۔ مشتعل چمکنا بجلی کا *

**اِلہام** ۔ع۔ دلپر خدا کی طرف سے کچھ بات آنی *

**اَللّٰھُمَّ** ۔ ع ۔ اے خدا اصل میں یہ لفظ یا اللّٰہ تھا یا کو حذف کر کے اس کی بجائے آخر میں میم مشدد مفتوح زیادہ کیا گیا *

**اَلیم** ۔ ع ۔ دردناک ۔ دکھ دینے والا *

**اِلیہ** ۔ ع ۔ سرین۔ چوتڑ *

**اِلیاس** ۔ ع ۔ نام ایک پیغمبر کا ہے جو خضر علیہ السلام کے چچیرے بھائی ہیں اور ہمیشہ زندہ ہیں خشکی کی خدمت اُن کے سپرد ہے ۔ جسطرح تری کی خدمت حضرت خضر علیہ السلام کو ہوئی ہے *

## باب الالف مع میم

**آم** ۔ ع ۔ حرف تردید بمعنے یا تردید *

**اُم** ۔ ع ۔ مادر ۔ ماں ۔ مائی *

**اَما** ۔ ع ۔ لونڈی کنیزک *

**اَمّا** ۔ع۔ لیکن ۔ مگر *

**اِمّا** ۔ ع ۔ یا کلمہ تردید کا ہے *

**امابعد** ۔ ع ۔ لفظ بعد مبنی علے الضم ہے اس کا مضاف الیہ اکثر حمد و نعت محذوف ہوتا ہے معنے اس کے یہ ہیں حمد و نعت کے بعد *

**اماتت** ۔ ع ۔ کسی کو ہلاک کر دینا۔ کسی کو مار ڈالنا *

**اَماثل** ۔ع۔ مثلین ۔ نظیرین۔ برابر کے لوگ جمع ہے امثل کی *

**آماج** ۔ ف ۔ تیر و تفنگ کا نشانہ ۔ وہ جگہ جہاں پر تیر مارتے ہیں *

**اَماجد** ۔ ع ۔ جمع امجد کی ۔ بزرگ ۔ بڑے ۔ رئیس *

**آماجگاہ** ۔ ف ۔ خاک تودہ جس پر تیروں کا نشان لگایا جاتا ہے مجازاً مراد سینہ نشین *

**آمادن** ۔ ف ۔ مہیا کرنا ۔ آمادہ کرنا *

**اَمارت** ۔ع۔ امیر ہونا حکومت کرنا۔ حکم چلانا *

**اَمارت** ۔ ع ۔ وعدہ کی جائے ۔ اور وقت اور نشان *

**اِمارت نظام** ۔ ع ۔

امارت (بمعنی حکم چلانا)
اور نظام و نظامت (مجازاً
بمعنے علاقہ پرگنہ) سے
مرکب ہے پرگنہ کی حکومت
نام ایک عہدہ کا ہے۔
عہدہ دار امیر نظام کہلاتا
ہے *

**آماس** - ف - سوج
ورم *

**آماسیدن** - ف - سوجنا
ورم سے پھولنا *

**آماق** - ع - جمع اُمق آنکھوں
کے کوئے *

**اَماکن** - ع - مکانات -
جمع مکان *

**اماکن شریفہ** - ع -
بزرگ مکان - زیارت
گاہیں *

**آمال** - ع - امیدیں - جمع
ہے امل کی *

**اِمالہ** - ع - مائل کرنا اور
اصطلاح میں مائل کرنا
فتح کا طرف کسرہ کے
اس طرح کہ یائے مجہول
پیدا ہو جائے - جیسے کتاب
کیتب - حساب - حسیب
آزار - آزیر - آباد
آبید *

**اَمام** - ع - آگے - روبرو
سامنے *

**اَمام** - ع - پیشوا - بادشاہ
ہادی *

**امام احمد غزالی** - ع -
امام محمد غزالی کے چھوٹے
بھائی بڑے صوفی تھے
اُن کی تصانیف علم تصوف
میں بڑے رتبہ کی کتابیں
ہیں۔ ۵۱۵ھ ہجری میں فوت
ہوئے *

**اِمامت** - ع - پیشوائی *

**امام مبین** - ع - لوح
محفوظ سے مراد ہے *

**اِمام ناطق** - ع - امام
ناطق بحق - سچ بولنے
والا امام حضرت جعفر صادق
علیہ السلام سے مراد ہے *

**امام محمد غزالی**
**امام مرشد غزالی**
**امام غزالی**
ع - جنھیں حجت الاسلام
بھی کہتے ہیں غزالہ طوس
کی نواح میں ایک گاؤں
کا نام ہے وہاں کے رہنے
والے تھے بڑے فاضل
اور صوفی باصفا تھے -
بہت سی مفید اور دل
پسند کتابیں ان کی تصنیفات
سے موجود ہیں - جیسے
احیاء العلوم - جواہر
القرآن تفسیر یاقوت
التاویل چہل مجلد مشکوٰۃ
الانوار - کیمیائے سعادت
منہاج العابدین - زاد الآخرۃ
وغیرہ ۴۵۰ھ ہجری میں پیدا
ہوئے - اور ۵۰۵ھ ہجری
میں وفات پائی *

**اِمامیہ** - ع - شیعہ
لوگ جو سوائے بارہ
اماموں کے کسی کو صاحب
ولایت نہیں جانتے *

**اُمّ الخبائث** - ع -
ماں برائیوں کی شراب
سے مراد ہے *

**اُمّ الرذائل** - ع - جہل
نادانی *

**اُمّ الصبیان** - ع -
نام ایک دیو کا ہے جو بچوں
کو آسیب پہنچاتا ہے - طب
میں ایک بیماری جو مرگی
کے اقسام سی ہے جو بچوں
کو ہو جاتی ہے *

**اُمّ العلوم** - ع - علم صرف
سے مراد ہے *

**اُمّ الفضائل** - ع - علم *

**اُمّ القریٰ** - ع - مکہ معظمہ
سے مراد ہے *

**اُمّ الکتاب** - ع - سورۃ
فاتحہ سے مراد ہے قرآن
مجید اور لوح محفوظ
کے معنی میں بھی آیا ہے
آیات محکمات اور عقل
اول سے بھی کنایہ
ہے *

**آماںچہ** - ف - نام سپہ
سالار و افسر فوج
تیمور *

**اَمان** - ع - پناہ -
تکلیف نہ دینا - بیخوف
ہونا - امن بیخوفی *

**اَمانت** - ع - دھروڑ
کسی کی چیز حفاظت میں
رکھنی *

**امانت گزار** - ف -
امین یعنے وہ عہدہ دار
جس کی خدمت امانت
گزاری ہو - اور سرکاری
روپیہ پیسہ اس کے حوالہ
ہو *

**اَمانی** - ع - امیدیں
آرزوئیں - جمع ہے اُمنیہ
کی فارسی ترکیب امان
اور امانت سے منسوب
ہے *

**اُمّت** - ایک گروہ
جو تابع کسی پیغمبر کا ہو جیسے
مسلمان نصاریٰ یہود
وغیرہ *

**امتثال** - ع - حکم ماننا
داستان کہنا - تصور کرنا
کسی کی پیروی کرنا -
خون کا بدلہ لینا - کسی
سے مثل بیان
کرنا *

امتحان - ع - آزمانا
آزمائش - مصیبت میں
ڈالنا *

امتداد - ع - دراز اور
کشیدہ ہونا - درازی -

امتزاج - ع - ملانا -
کئی چیزوں کا ملا دینا
آمیزش *

امتزاج کیمیائی - ع -
جب دو یا زیادہ اشیاء
جو کمیت و کیفیت میں مختلف
ہوں - اس طرح باہم آمیز
ہوں - کہ ان کی ملنے سے
ایک اور ہی شے کمیت و
کیفیت میں ان دونوں سے
بالکل مختلف پیدا ہو جائے
تو اس طرح کی آمیزش
کو اصطلاح علم کیمیا میں
امتزاج کیمیائی کہتے ہیں *

امتہ الدّبناء - ع -
لونڈی دینا کی طالب دینا
سے مراد ہے *

امتصاص - ع -
چوسنا *

امتعہ - ع - جمع
متاع کی - پونجی اسباب
فروختنی کا *

امتلا - ع - پُر ہونا
پیٹ بھرنا - ایک بیماری
شکم کی ہے - جو بد ہضمی
سے پیدا ہوتی ہے *

امتناع - ع - منع کرنا -
روکنا - روک *

امتناع تداخل - ع -
(دو دوسرے جسم کو اپنی
جگہ پر) داخل ہونے سے
روکنا - یہ ایک مادہ کی
خاصیت ہے - کہ ایک
ہی وقت میں ایک ہی
جگہ دو جسم نہیں سما
سکتے *

امتنان - ع - احسان رکھنا
کسی پر منت رکھنا *

امتیاز - ع - فرق کرنا
تمیز کرنا *

امثال - ع - جمع
مثل کی کہاوتیں *

امثلہ - ع - جمع مثال
مثالیں *

امجد - ع - بہت
بزرگ *

امجاد - ع - بڑے
بزرگ بڑے رئیس *

امداد - ع - مدد کرنا
مدد دینا *

آمد - ف - آیا - آمد فی

آمدن - ف - آنا *

آمدنی - ف - پیداوار
آمد *

آمد و شد / آمد و رفت - ف - آنا -
جانا *

آمر - ع - حکم کرنے
والا حاکم *

امر - ع - حکم جمع -
اس کی اوامر - امر بمعنے
کام جمع اسکی امور *

اُمرا - ع - جمع امیر
کی *

اِمراۃ - ع - عورت *

امراض - ع - جمع مرض
کی - بیماریاں *

امرد - ع - جس شخص
کی ابھی تک داڑھی موچھ
نہ نکلی ہو *

آمرزش - ف -
بخشایش - گناہ معاف
کرنا *

آمرزگار - ف - بخشنے
والا گناہ کا - خداوند
تعالےٰ *

آمرزیدن - ف -
بخشنا - گناہ معاف
کرنا *

امر مشروع - ع -
شریعت اسلامیہ کے
مشہور و معروف بھلے
کاموں کا حکم کرنا - جیسے
نماز روزہ - حج - زکوٰۃ
اور صدقہ - عید الفطر
قربانی وغیرہ *

امروز - ف -
آج کا دن - آج *

امرء القیس - ع -
نام ایک شاعر عرب کا
ہے - جو نہایت فصیح و بلیغ
تھا - اس نے سات نہایت
عمدہ قصیدے تیار کرکے
کعبہ کے دروازہ پر واسطے
جواب و معارضہ کے لٹکائے
تھے - قرآن شریف کی اس
آیت - وَقِیْلَ یٰٓاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَكِ
وَيٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِيْضَ
الْمَآءُ الخ " کے اترنے
سے اس کی فصاحت ختم
ہو گئی *

امزجہ - ع - جمع ہے -
مزاج کی *

امس - ع - شام وقت
شام کا *

امساس - ع - چھونا
مس کرنا *

امساک - ع - بند کرنا
روکنا - بخل کرنا *

امسال - ف - اب
کا سال - اب کی برس
اس سال *

امشب - ف - آج کی
رات - اس رات *

امصار - ع - جمع مصر کی
شہر *

امضا - ع - جاری
کرنا - حکم اجرا کا
دینا *

اُمطار - ع - جمع مطر کی مینہ +
اِمعان - ع - گہری نظر کرنا خوب سوچنا +
اَمعاء - ع - رودہائے شکم پیٹ کی آنتیں +
اِمّ غیلان - ع - دیودار کی یا درخت ببول درخت سمرد +
اِمکان - ع - ہوسکنا طاقت - قدرت - کسی شے کا عدم دوجود دونوں کا ضروری نہونا +
اَمکنہ - ع - جمع مکان کی +
اَمَل - ع - امید - آرزو +
اِملاح - ع - نمکین کرنا کسی شے کو +
اِملاق - ع - مفلسی - تنگی فقیری +
اَملاک - ع - جمع ملک کی +
اِملال - ع - دل گیر کرنا +
اِملاَ - ع - بھرنا - لکھنا شروع کرنا - رسم الخط حرفوں کا قاعدہ کے مطابق ملا کر لکھنا - عبارت ڈکٹیشن +
اُمم - ع - جمع ہے امت کی +
آمِن - ع - چین آرام صلح +
اُمَناء - ع - جمع امین کی - جو امانت دار ہو +
اَمنیّت - ع - بیخوف ہونا آرام پانا +
اُمنیّت - ع - آرزو - امید امل +
آموختن - ف - سیکھنا سکھلانا +
اَموات - ع - مرے موے مُردے +
اَمواج - ع - جمع موج کی لہریں - موجیں +
آمودن - ف - بھرنا سنوارنا +
آمودہ - ف - سنوارا ہوا آراستہ +
اُمور - ع - جمع امر کی کام +
اُمّ ولد - ع - وہ لونڈی جس کے ہاں اس کے مالک سے کچھ اولاد ہو - مالک کو اپنی عین حیات میں ایسی لونڈی کے بیچنے کی اجازت نہیں اور اس کے مرنے کے بعد وہ خودبخود آزاد ہو جاتی ہے کسی کو ورثہ میں مل نہیں سکتی +
اُمور عامّہ - ع - وہ چیزیں جن کی ذات عام ہو - اقسام موجودات میں سے کسی ایک کے ساتھ مختص نہون +
آموزش - ف - سیکھنا اور سکھلانا +
آموزگار - ف - سکھلانے والا اُستاد - سیکھنے والا شاگرد +
آموزناک - ف - معلم - اُستاد +
آمون / آموے / آمویہ - ف - دریائے جیحون جو ترکستان کا ایک مشہور دریا ہے کوہ ہندوکش سے نکل کر جھیل ارال میں گرتا ہے +
اِمہال - ع - نرمی اور آہستگی دیر کرنا - تاخیر کرنا +
اُمّہات - ع - جمع ہے اُم کی - ماں مادر +
امہات سفلی - ع - اربعہ عناصر زمین کے طبقے +
اُمّہات علوی - ع - علوم اور نفوس اور ارواح +
اُمّ ہانی - ع - ابو طالب کی بیٹی حضرت علی علیہ السلام کی حقیقی بہن کا نام ہے جو پیغمبر آخر زمان علیہ السلام کی چچیری بہن تھیں +
اُمّی - ع - منسوب بہ اُمّ وہ شخص جس کا باپ بچپن میں مرجائے اور ماں اُس کی پرورش کی متکفل ہو - اور وہ اس وجہ سے علم حاصل نہ کرسکے مجازاً وہ شخص جو لکھنا پڑھنا نہ جانتا ہو اگرچہ باپ کی زندگی ہی میں جوان ہوا ہو - کنایہ ہے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے جن کے والدین کی بچپن میں ہی فوت ہوگئے اور تھوڑے دونوں بعد والدہ بھی سر سے گذر گئیں - اور آپ نے لکھنا پڑھنا نہیں سیکھا تھا +
آمیا - آمیان - ف - ف - ہمیان - نقدی رکھنے کی تھیلی +
امیال - ع - میل کی جمع ہے +
امیثال - ع - جمع ہے - میثل کی +
آمیختگی - ف - ملنا مخلوط ہونا +
آمیختن - ف - دو چیزوں کا آپس میں ملنا یا ملانا +
آمیختہ - ف - ملا ہوا مخلوط ملحق
امید اُمید - ف - توقع رجا

آرزو ۔ آس ۔

**امید بخش** ۔ ف ۔ خدا ۔

**امید راپے کردن** ۔ ف ۔ نا امید کرنا ۔

**امید گاہ** ۔ ف ۔ جائے امید جس پر امید ہو ۔

**امیدوار** ۔ ف ۔ جسے امید ہو آس رکھنے والا ۔

**امیر** ۔ ع ۔ حکم کرنے والا ۔ رئیس سردار ۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مراد ہوا کرتی ہے ۔ اندنوں افغانستان کے والی کا لقب ہے ۔

**امیر آب حیوان** ۔ ف حضرت خضر علیہ السلام ۔

**امیر آخور** ۔ ف ۔ داروغہ اصطبل ۔

**امیر الامرا** ۔ ف ۔ وزیر اعظم ۔

**امیر الجیوش** ۔ ع ۔ فوج کا اعلیٰ حاکم سپہ سالار ۔

**امیر المومنین** ۔ ع ۔ مسلمانوں کا سردار ۔ مسلمانوں کا اعلیٰ دینی و دنیوی ۔ حاکم ۔ خلیفۂ وقت ۔

**امیرانہ** ۔ ف ۔ امیروں کیطرح ۔

**امیر بحر** ۔ ف ۔ وہ حاکم جو سمندر پر متعین ہو اور محصول وغیرہ وصول کرے ۔

**امیر حج** ۔ وہ شخص جو کسی قافلہ حجاج پر امیر ہو ۔

**امیرداد** ۔ ف ۔ عدالت کا حاکم مجسٹریٹ چیف جسٹس ۔

**امیرزادہ** ۔ ف ۔ امیر کا بیٹا ۔

**امیر صاحب دلق** امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ ۔

**آمیز آمیزش** ۔ ف ۔ ملاپ ۔ دو چیزوں کا آپس میں ملجانا ۔ جماع ۔

**آمیزہ آمیزۂ** ۔ ف ۔ ملا ہوا ۔ آمیختہ ۔ جماع مزاج و طبیعت بڈھا اور زخمی آدمی ۔

**آمیزگاری** ۔ ف ۔ ملاپ ۔

**آمیزناک** ۔ ف ۔ ملنے والا ۔ میل ملاپ رکھنے والا ۔

**آمیزیدن آمیزانیدن** ف ۔ ملنا ۔ ملانا ۔

**امی صادق امی گویا کلام** ۔ ف ۔ حضرت رسول خدا صلعم ۔

**آمیغ ۔ آمیغہ** ۔ ف ۔ دو چیزوں کا باہم ملنا ۔ مجامعت ۔ مباشرت ۔

**امیل** ۔ ع ۔ ایک جگہ کا نام ہے ریتلا پہاڑ جو ایک دن کی مسافت کے برابر لمبا اور ایک کروہ چوڑا ریت کا ٹیلا ۔

**امیلہ** ۔ ف ۔ آملہ جو ہندوستان کا مشہور میوہ ہے ۔

**امیم** ۔ ع ۔ نیکو قد جسکا قد عمدہ ہو ۔ وہ شخص جسکے دماغ کو ضرر پہنچا ہو ۔

**امیمہ** ۔ ع ۔ اُم کی تصغیر ہے پتھر جس سے سر توڑ ڈالیں لوڑہ سا ہتھوڑا ۔ عورتوں کا نام بھی ہوتا ہے ۔ چنانچہ بارہ صحابیہ کا نام ہے ۔

**آمین ۔ آمین ۔ امین** ۔ ع ۔ خدا کا نام ۔ اسم فعل ہے ۔ جسکے معنی ہیں اے خدا دعا کو قبول کر یا خدا ایسا ہی ہو ۔ خدا یوں ہی کرے ۔

**امین** ۔ ع ۔ امانت دار ۔ قابل اعتبار بیخوف بے ترس ۔ محمد بن ہارون الرشید کا لقب ہے جسے الامین باللہ کہتے تھے ۔ وہ ہارون کی وفات پر خلیفہ ہوا مگر مامون الرشید کے ساتھ ایفائے وعدہ نہ کیا اور اسکو تکلیف دی اس لئے دونوں میں جنگ ہوئی اور آخر کار ۱۹۸ھ ہجری میں قید ہوکر مارا گیا ۔

**امین الملۃ یمین الدولہ** ۔ ع ۔ مذہب کا امین اور دولت کی قوت ۔ سلطان محمود غزنوی کا لقب ہے ۔

**اُمیّہ** ۔ ع ۔ تصغیر ہے امۃ (کنیزک) کی ۔ ایک عورت کا نام بھی ہے ۔ معاویہ کے باپ ابو سفیان کے دادے کا نام ہے جسکے نام پر بنی امیہ عرب کا ایک مشہور قبیلہ ہے ۔ جو مدتوں مختلف ممالک پر حکمران رہا ہے ۔

## باب الالف مع النون

**آن** ۔ ف ۔ ژند و پاژند کی لغت میں بمعنے مادر ۔ ماں فارسی میں بمعنے وہ ۔ وہ شخص ملکیت ۔ انداز ۔ کسی لفظ کے اخیر میں فاعلیت کے واسطے بھی آتا ہے جیسے افتان ۔ خیزان ۔

**آن** ۔ ع ۔ وقت ۔ لمحہ ۔ لحظہ ۔

**أنَّ إنَّ** ع تحقیق ۔ درست ہو ۔

**اِن** ۔ ع ۔ اگر ۔ جو ۔

**اَنا** ع ۔ ہم ۔ ہم لوگ ۔

**اِنا** ۔ ع ۔ وقت ۔

**اُنا** ۔ ت ۔ ماں ۔ مادر ۔

**آنا** ۔ ع ۔ جمع ہے ۔ انو کی جسکے معنے ہیں رات کا کچھ حصہ ۔ اور انی کی جمع بھی ہے جس کے معنے ہیں سارا دن ۔

**اِناء** ۔ ع ۔ برتن ۔ ظرف ۔ آوند ۔

**اناء اناءت انات** ۔ ع ۔ دیر ۔ درنگ باز داشت ۔

**اناب** ۔ ع ۔ مشک ۔ ایک قسم کا عطر ہے ۔

**انابت** ۔ ع ۔ توبہ کرنا ۔ دعا مانگنا ۔ خدا کی طرف راجع ہونا ۔ بڑے کاموں سے ہٹے رہنا قائم مقامی ۔

**انابیب** ۔ ع ۔ پوریاں جمع انبوبہ کی ۔

**اناث** ۔ ع ۔ جمع ہے انثیٰ کی عورتیں چھوٹے ستارے بیجان چیزیں ۔

**اناجیر** ۔ ع ۔ جمع ہے انجار کی ۔

**انا جیل** - ع - جمع ہے انجیل کی ؛

**اِناختہ** - ع - اونٹ کا لٹانا اونٹ کا اونٹنی کو جفتی کھانے کے لئے لٹانا ؛

**انا دِر** - ع - جمع ہے اندر کی ؛

**انار** - ف - ایک مشہور درخت ہے جس کا پھل بھی اسی نام سے مشہور ہے ؛

**انار اللہ برہانہ** - ع - خدا اسکی دلیل کو روشن کرے ؛

**انار اللہ مضجعہ** - ع - اس کی خوابگاہ یا قبر کو روشن کرے ؛

**انارت** - ع - روشن کرنا روشن ہونا - درخت کا پھول لانا - ظاہر ہونا - خوب رو ہونا ؛

**انارستان** - ف - جہاں انار ہوں - انار کا باغ ؛

**انار فرہاد** - ف - کہتے ہیں کہ جب فرہاد نے شیرین کے مرنے کی خبر کوہ بیستون پر سنی تو تیشہ اپنے سر پر مار کر مر رہا - تیشے کا دستہ انار کی لکڑی کا تھا - خدا کی قدرت سے وہ لکڑی سبز ہو گئی اور انار کا درخت بنگیا - چنانچہ وہ درخت وہاں ہے اس کا پھل توڑیں تو اندر سے جلے ہوئے دانے نکلتے ہیں ؛

**انار گیرا - انار گیوا** - ف - غلاف خشخاش خشخاش کا ڈوڈا خشخاش ؛

**انار مشک** - ف - سرخ رنگ سنہری مائل ایک تخم ہے جو ہندوستان میں ہوتا ہے اور عربی میں اسے رمان مصری کہتے ہیں ؛

**انار بیبین** - ف - وہ انار جس پر چالیس دفعہ نوروز کے دن سورہ یسین پڑھیں کہتے ہیں - جو شخص ایسا سارا انار کھا جائے سال بھر بیماری سے بچا رہتا ہے ؛

**اُناس - اناسِم** - ع - آدمی - مردم ؛

**اِناسۃ** - ع - ہلانا ؛

**اناسی - اناسی** - ع - جمع ہے انسی کی - جس کے معنے ہیں آدمی ضد وحشی - کمان کی وہ طرف جدھر کمان کھینچنے والے کا منہ ہو ؛

**اناصۃ** - ع - ارادہ کرنا ؛

**اناصی** - ع - جمع ہے نصیہ کے یعنی آدمی یا سنور جو اوروں سے بہتر اور برگزیدہ ؛

**انصاب** - ع - وہ نشان جو سڑک پر پتھر وغیرہ سے مسافت کی مقدار معلوم کرنے کے لئے بنا دیتے ہیں ایک جگہ کا نام بھی ہے ؛

**اناطیطس اناغاطس** - ی - ایک سیاہ رنگ کا دانہ ہے جسے عورتوں کو جننے کے وقت آگ پر رکھکر اس کا دھواں پہنچاتی ہیں جس سے جننے میں آسانی ہوتی ہے ؛

**اناغلس** - ی - مرزنجوش دونا - مروا ؛

**آناف** - ع - جمع ہے انف کی ؛

**انام - آنام** - ع - مخلوقات جن و انس کی قسم کی خلق اللہ دنیا کے لوگ ؛

**انامل** - ع - جمع ہے انملہ کی انگلیوں کے سرے - انگلیاں ؛

**آنان** - ف - وہ لوگ - جمع ہے آن کی ؛

**انانیت** - ع - میں پن ہونا خودی ؛

**اناہید** - ف - ستارہ زہرہ ناہید کا مزید علیہ ؛

**انب** - ف - اونچان بلندی ؛

**انبا** - ع - جمع ہے نباء کی یعنی خبر - آگاہی ؛

**انباء** - ع - خبر دینی ؛

**انبات** - ع - گھاس کا اگنا اور اگانا ؛

**انباج** - ع - ایسی بات کہنی جس کا مطلب صاف معلوم نہ ہو - ٹیلے پر بیٹھنا ؛

**انباح** - ع - کتے کو بھونکانا ؛

**انباخون** - ف - حصار قلعہ محکم اور مضبوط جگہ ؛

**انبار** - ف - بھرنا - پر ہونا ڈھیر - تودہ - گھر اور دیوار وغیرہ کا گر جانا - کھات - تالاب ؛

**انبار** - ع - انبار کرنا اکٹھا کرنا ؛

**اِنبار** - ف - ابن بار کا مخفف ہے ؛

**انبار خانہ** - ف - سوئم گدام - جہاں اسباب اکٹھا کیا جائے ؛

**انبارگی** - ف - بھرتا پڑی بہتات - نعمت کا بہت ہونا ؛

**انباردن** - ف - بھرنا - پر کرنا - پاٹنا - ڈھیر کرنا ؛

**انبارش** - ف - حشو - جس سے کسی کھوکھلی چیز کو بھر دیں ؛

**انباز - انبازناک** - ف - شریک - رفیق - ہمتا - برابر کا ساتھی ؛

**انبازی** - ف - شراکت - ساجھا - ساتھی پن ؛

**انباشتن انباشتن** - ف - بھرنا - پرکرنا پاٹنا - ڈھیر کرنا ؛

**انباغ** - ف - سوکن - سوت ؛

**ابنان ۔ ابنانہ** ۔ ف ۔ ادھوڑی ۔ چمڑا ✦
**ابنان باد** ۔ ف ۔ وہ ابنان جسے ہوا سے بھر دیا ہو ۔ دھونکنی ۔ آدمی کے پیٹ ✦
**ابنان لقط** ۔ ف ۔ چرمی حقہ جسے لفظ یا بارود سے بھر کر آگ دے کر دشمنوں کی طرف پھینکیں ✦
**انبج** ۔ مب ۔ انبہ کا معرب ہے ✦
**انبر انبور** ۔ ف ۔ کلوب سنڑاسی سنسی ✦
**انبروت** ۔ ف ۔ امرود جو مشہور میوہ ہے ✦
**انبرہ ۔ آنبرہ** ۔ ف ۔ ہر چیز جس کے بال گر گئے ہوں ۔ خصوصاً اونٹ ۔ پانی ڈھونے والا اونٹ اور گھوڑا درہ کوہ ۔ اوجھ معدہ شکنبہ ✦
**انبساط** ۔ ع ۔ خوشی ۔ کھلنا ۔ پھیلنا ۔ خوش ہونا ✦
**انبعاث** ۔ ع ۔ دوڑنا ۔ نکلنا چلنا ✦
**انبوب** ۔ ف ۔ فرش ۔ بساط ✦
**انبوب** ۔ ع ۔ پوری ۔ سرکنڈے کا دو گانٹھوں کا درمیانی حصہ ۔ کھوکھلا ۔ سرکنڈہ وغیرہ نلی ✦
**انبوبہ** ۔ ع ۔ ماشورہ لوٹنی ✦
**انبوبہ** ۔ ع ۔ انبوب ۔ پہاڑ کے اندر کا راستہ درختوں میں کا راستہ ۔ روش ۔ بلند زمین

**انبودن** ۔ ف ۔ ڈھیر لگانا ایک دوسرے پر چن دینا ✦
**انبوذن** ۔ ف ۔ اصل کائنات آفرینش ✦
**انبوسیدن** ۔ ف ۔ ظاہر ہونا ✦
**انبوہ ۔ آنبوہ** ۔ ف ۔ ہجوم ۔ گروہ ۔ پر ۔ مملو ۔ بھرا ہوا ۔ دیوار کا گرنا ۔ بہنات ۔ دیلمان کے نواح میں ایک پہاڑ پر اس نام کا ایک گاؤں بھی ہے جہاں کی شراب مشہور ہے ✦
**انبہ** ۔ ف ۔ آم کا درخت ✦
**انبوییدن** ۔ ف ۔ سونگھنا ✦
**انبیر** ۔ ف ۔ خشک یا تر مٹی بھرنا پر کرنا ✦
**انبیس** ۔ ف ۔ صاف کیے ہوئے دانوں کا ڈھیر ✦
**انبیا** ۔ ع ۔ جمع نبی کی ✦
**انت** ۔ ف ۔ تجھکو ۔ تحسین کا کلمہ بھی ہے ✦
**اَنتَ** ۔ ع ۔ تو ایک مرد ✦
**اَنتِ** ۔ ع ۔ تو ایک عورت ✦
**انتاج** ۔ ع ۔ گھوڑی اور اونٹنی کے جننے کا وقت آپہنچنا اسکے حمل کا ظاہر ہونا ✦
**انتباد** ۔ نچوڑنا ۔ الگ ہو جانا نبیذ بنانا لڑائی میں طرفین کا پیچ و تاب کھانا ✦
**انتباس** ۔ ع ۔ ننگا کرنا کفن چرانا ✦

**انتباہ** ۔ ع ۔ مطلع ہونا ۔ خبردار ہونا
**انتثار** ۔ ع ۔ پراگندہ ہونا ۔ ناک میں پانی ڈالنا ناک میں پانی ڈال کر سنکنا ✦
**انتحال** ۔ ع ۔ کسی اور کا کلام یا شعر اپنی تصنیف سے ظاہر کرنا ✦
**انتخاب** ۔ ع ۔ چننا ۔ پسند کرنا ✦
**انتدا** ۔ ع ۔ مجلس میں جمع ہونا ✦
**انتذار** ۔ ع ۔ کسی چیز کو اپنے اوپر واجب کرنا کسی سے عہد کرنا ✦
**انتزاع** ۔ ع ۔ چھوڑنا ۔ اکھڑنا اکھیڑنا ✦
**انتساب** ۔ ع ۔ نسبت کرنا لگاؤ کرنا ۔ لگاؤ ✦
**انتساخ** ۔ ع ۔ نسخہ لینا ۔ لکھنا ۔ زائل کرنا ✦
**انتساق** ۔ ع ۔ انتظام ہونا اور کرنا ✦
**انتسال** ۔ ع ۔ بیٹا پیدا ہونا ✦
**انتسام** ۔ ع ۔ خوشبو سونگھنا خوشبو آنا ✦
**انتشار** ۔ ع ۔ پھیلنا ۔ پراگندہ ہونا ✦
**انتشاص** ۔ ع ۔ کسی درخت کو جڑ سے اکھیڑنا ✦
**انتشال** ۔ ع ۔ ہانڈی میں سے کفگیر بغیر گوشت نکالنا ✦
**انتشا** ۔ ع ۔ مست ہونا خوشبو سونگھنا

**انتصاب** ۔ ع ۔ کسی کام کرنے کو مستعد ہو جانا ۔ کھڑا ہونا ۔ کسی حرف پر نصب (فتح) آنا ✦
**انتصاح** ۔ ع ۔ نصیحت قبول کرنا
**انتصار** ۔ ع ۔ انصاف پانا ✦
**انتصاف** ۔ ع ۔ انصاف پانا عورت کا سر پر اوڑھنی لینا ۔ نصف کو پہنچنا ۔ تیر کا شکار کو لگنا ✦
**انتصال** ۔ ع ۔ تیر کے پیکان کا نکل جانا ✦
**انتطاح** ۔ ع ۔ گلے اور مینڈھے وغیرہ کا سینگ مارنا ✦
**انتظار** ۔ ع ۔ راہ دیکھنا اڈیکنا ✦
**انتظام** ۔ ع ۔ بندوبست سلسلہ وار ہونا مروارید کا اور کام کا تمام ہونا ✦
**انتعات** ۔ ع ۔ صفت کرنا تعریف کرنا
**انتعات** ۔ ع ۔ کسی چیز کو پکڑنا ✦
**انتعاش** ۔ ع ۔ بلند ہونا ۔ اٹھنا ۔ بیماری سے تندرست ہونا ۔ فارسی میں بمعنے عیش و عشرت کرنا ✦
**انتغاف** ۔ ع ۔ سوار کا نظر آنا ۔ سوار کا بلند جگہ پر چڑھنا ✦
**انتعال** ۔ ع ۔ نعل باندھنے پیادہ چلنا ۔ سخت زمین میں بیج بونا ۔ سخت زمین پر چلنا ✦
**انتفا** ۔ ع ۔ نفی ہونا ۔ کھویا جانا ۔ نہونا ✦

**اِنتفاع** - ع - فائدہ پانا نفع اٹھانا ✦
**اِنتقاع** - ع - چننا - ہڈیوں میں سے مغز نکالنا ✦
**اِنتقاد** - ع - نقد لینا - کھوٹے کو کھرے سے الگ کرنا لڑکے کا جوان ہونا ✦
**اِنتقا** - ع - پاؤں سے کانٹے نکالنا نقاش کو نگین نقش کرنے کا حکم دینا - چن لینا - کانٹوں دار زمین پر اونٹ کا چلنا ✦
**اِنتقاض** - ع - نقض عہد - عہد کا وفا نہ کرنا - رسی کے بل کھول دینا یا دیوار کو گرا دینا ✦
**اِنتقال** - ع - ایک جگہ سے دوسری جگہ چلا جانا مرجانا - اصطلاح علم جبر مقابلہ میں مساوات میں سے کسی مقدار کو ایک طرف سے دوسری طرف علامت بدل کرکے جانا ✦
**اِنتقام** - ع - بدلا لینا - بغض نکالنا خفگی کرنا ✦
**اِنتکاس** - ع - الٹ جانا - الٹنا ✦
**اِنتکاف** - ع - عار جاننا ✦
**اَنتُم** - ع - تم سب مرد ✦
**اَنتُما** - ع - تم دو مرد یا عورتیں ✦
**اِنتما** - ع - کسی سے لگاؤ کرنا باز کا جگہ بہ جگہ اڑنا - زیادہ ہونا ✦
**اَنتُنَّ** - ع - تم سب عورتیں ✦

**انتہا** - ع - انجام - اخیر ✦
**انتہاب** - ع - لوٹنا - غارت کرنا ✦
**انتہار** - ع - سرزنش کرنا - رگ کے لہو کا بند نہ ہونا - پیٹ چلنا ✦
**انتہاز** - ع - فرصت پانا غنیمت سمجھنا - قابو پانا - بری طرح ہنسنا - بری طرح بہت ہنسنا ✦
**اِنتہاس** - ع - کھڑا ہونا - کوچ کرنا ✦
**انتہاض** - ع - کھڑا ہونا کوچ کرنا ✦
**اِنثار** - ع - کسی کو نیزہ مار کر اس سے خون نکالنا ✦
کسی کو ناک کے بل گرانا - ناک میں سے جو کچھ اس میں ہو باہر نکالنا ناک میں پانی ڈالنا ✦
**اُنثےٰ** - ع - مادہ ✦
**اُنثیان انثیین** - ع - ہر دو خایہ ✦
**آنجا** - ف - اس جگہ وہاں ✦
**اِنجا** - ع - چھوڑانا - درخت کو کاٹنا اور کٹوانا پوست اتارنا آسمان کا کھل جانا میوہ کا پک جانا پسینا آنا - ظاہر کرنا پلیدی کرنا - پادنا ✦
**انجاح** ع - مطلب پورا کرنا مراد بر لانی ✦
**انجار** - ع - بام خانہ ✦
**انجاز** - ع - حاجت کا بر لانا وعدے کو وفا کرنا ✦
**اِنجاس** - ع - پلید کرنا - نجس کرنا اور بفتح جمع ہے نجاست کی ✦
**انجاع** ع - گھاس کا چوپائے

میں اثر پیدا کرنا نصیحت کا آدمی میں اثر کرنا ✦
**انجال** - ع - چوپائے کو جلدی چلانا - زمین کا سبز ہونا ✦
**انجام** - ف - آخر - انت ✦
**انجام** ع - نکلنا طلوع ہونا بادلوں سے آسمان کا صاف ہو جانا ✦
**انجامیدن** - انجام ہونا پورا ہونا ✦
**اِنجذاب** - ع - جذب کرنا - کھینچنا ✦
**اَنجس** - ع - پلید تر - بہت پلید ✦
**اَنجل** - ع فراخ چشم ✦
**اَنجم** - ف - نجم کی جمع ہے ✦
**انجم افشردن** - ف - محکم اور مضبوط کرنا ✦
**انجم روز انجم سوز** - ف - سورج ✦
**انجمن** - ف - مجلس - محفل گروہ - فوج ✦
**انجمن کہکشان** - ف - کہکشان ✦
**آنچہ** - ف - جو کچھ ✦
**آنچنان** - ف - اس طرح ✦
**انجیدن** ف - نجاست کرنا - ٹکڑے ٹکڑے کرنا ✦
**انجیدگان** ف - زخمیان ✦
**انجیر انجیرہ** - ف - مشہور میوہ ہے - مقعد کا سوراخ ✦
**انجیل** - ف - مژدہ خوشخبری

وہ آسمانی کتاب جو حضرت عیسےٰ پر نازل ہوئی ✦
**انحا** - ع - نحو کی جمع ہے ✦
**اِنحا** - ع - یکطرف کرنا - ہٹا دینا پیش آنا - معترض ہونا ✦
**انحداب** - ع - کبڑاپن ✦
**انحراف** - ع - پھر جانا - حکم عدولی کرنا کجروی - نافرمانی ✦
**انحصار** - ع - گھیر لینا - احاطہ کرنا ✦
**انحطاط** ع - اترنا - کسی چیز کا کمی کی طرف راجع ہونا نرخ کا اتر جانا ✦
**انحلال** - ع - کشادہ ہونا ✦
**اِنحنا** - ع - کبڑا ہونا - ٹیڑھا ہونا ✦
**انخراط** - ع - جماعت میں جانا کسی چیز میں گھسنا سوئی میں تاگا پرونا پھیلا جانا - کسی پاس اسکی برائی کہتے ہوئے آنا - باریک اور لاغر ہونا ✦
**انخراق** ع - پھٹ جانا ✦
**انخفاض** - ع - گرنا نشیب میں گرنا ✦
**انخلاع** - ع - اکھیڑنا ✦
**انخلال** - ع - تباہی بربادی ✦
**اندف** - کے گنتا تین سے نو تک کے نامعلوم شمار کے لئے بھی بولا جاتا ہے - پندرہ ہزار سال - بلغمی کا درخت شک سے یا تعجب سے بات کہنی - شکر

گرانی - امید - امیدواری -
آنداف کانگل - کنگھل کرنے والا -
غنیمت - صلح کا خواب -
آنداع شبنم -
آنداچہ ف فکر - اندیشہ -
آنداختن ف ڈالنا - پھینکنا -
آنداد ع ندّ کی جمع ہے -
آنداز ف سرگذشت - افسانہ
اِنداز ع ڈالنا - پھینکنا -
آنداز ف ڈال - ڈول - وضع -
قصد اور ارادہ کرنا - قیاس -
اندازہ -
آندازہ ف ہر چیز کا پیمانہ - قیاس
کرنا - قدرت - قوت -
آندام ف بدن - جسم - باانتظام
کام - زیبا - زیبائی - ادب وآداب -
قاعدہ وروش - گھر کی
فضا -
آندائی ف خوش اسلوب
کپڑا جو بدن پر درست
آجائے -
آنداوہ - اندایہ ف کگمالہ -
آندایش ف کہگل کرنا - قلعی کرنا -
آندایشگر ف کہگل کرنے والا - راج -
آندایدن ف کہگل کرنا -
آندباغ و چمڑے کا پختہ ہو جانا -
آندپت ہ اندرپت کا مخفف ہے -
جو دہلی کا ایک نام ہے دہلی سے
باہر جنوب مشرق کو اس نام کا
ایک پرانا قلعہ ہے -
آندر ف درمیان - بیچ -

آندر ع خرمن - کھلیان -
آندراب ف بدخشان میں ایک
شہر ہے -
آندراج ع داخل ہونا - درج کرنا -
آندراس ع پرانا ہو جانا -
آندران ف اس میں ایک قسم کی گوندہے -
آندربائے - اندربایست ف ضروری
حاجت -
آندرخور - اندرخوار - اندرخورد -
اندرخورند ف لایق - زیبا -
اندرخوردن ف لایق ہونا - سزاوار
ہونا - زیبا ہونا -
آندرز ف پند نصیحت - حکایت - وصیت
آندرگاہان ف درمیانی وقت -
آندرو - اندرواژ - اندرواہ اندرواى
ف سرگشتہ - حیران - آرزومند - اُلٹا - سرنگون
آندرورد ع ایک قسم کی چھوٹی تلوار ہے -
آندرون ف اندر - درمیان - بیچ -
آندرون ع ہر قسم کے جوان جو شراب
پینے کو جمع ہوں -
آندرون رفتن ف داخل ہونا - اندرجانا -
آندرونہ ف تختہ - قمیص -
آندرونی ف اندر کا - درمیانی -
آندرہست ف جنگلی زعفران -
آندری ع سخت اور موٹی رسی -
آندریمان ف ایک تورانی پہلوان
کا نام ہے جو افراسیاب کے زمانے
میں جنگ دوازدہ رخ میں گرگین کے
ہاتھ سے قتل ہوا -
آندفاغ ع دور ہونا -
آندک ف تھوڑا -

آندگان ف اندجان جو ترکستان میں
ایک مشہور شہر ہے اور فرغانہ کا
پایۂ تخت ہے -
آندکے ف تھوڑا تھوڑا سا -
اُندلس ف ملک سپین - ہسپانیہ -
اِندماج ع کسی چیز میں آنا - مدرج ہونا -
آندمال ع زخم بھرنا -
آندوختن ف جمع کرنا - جوڑنا -
اکٹھا کرنا - قرض ادا کرنا -
آندودن ف لیپنا - پوتنا - ملمع کرنا -
آندون ف اس جگہ - اس طرح - وہاں -
اندوہ - اندہ ف غم -
آندوہگین - اندوہناک ف غمگین -
رنجیدہ -
آندیدن ف تعجب کرنا - شک اور
آہستگی سے بات کرنا -
آندیش ف سوچ - فکر کرنا -
آندیشمند - اندیشناک - اندیشہ ناک
اندیشہ مند - اندیشہ گار ف فکرمند -
غمگین - متردد -
آندیشہ ف فکر - سوچ - خوف - ڈر -
آندیشہ گاری - اندیشیدگی - سوچ
فکر - تردد -
آندیشیدن ف سوچنا - بچارنا - فکر کرنا -
آندیک ف بروزن نزدیک کلمہ تمنا
کا ہے معنی اسکے امید آرزو کے ہیں -
اِنذار ع ڈرانا - نصیحت کرنا -
اِنزال ع اُترنا - اُتارنا - منی کا مرد
سے جدا ہونا -
اِنزِجار ع ہٹ جانا - پلٹ جانا -
اِنزِمام ع بندھا ہوا ہونا -

اِنزِواء ع گوشہ نشینی - کونہ میں بیٹھنا -
اَنَس ع آدمی - انسان -
اُنس ع خوگیر ہونا - الفت - محبت - پیار -
اَنَس ع پیغمبر آخرالزمان کے ایک
صحابی کا نام ہے جو بیس برس کی عمر
میں مسلمان ہؤا اور دس برس تک
برابر آنحضرت کی خدمت میں رہا -
جس قدر حدیثیں اس سے منقول ہیں
ابوہریرہ کے سوا اور کسی صحابی سے منقول
نہیں سنہ ۹۹ ہجری میں فوت ہؤا اس
کی عمر ایک سو تین برس کی تھی -
آنسا ع جمع انیس کی -
آنساب ع جمع ہے نسب کی -
اِنساق ع قاعدہ اور دستور باندھنا -
آنساق ع جمع نسق کی ہے - قاعدے - دستور -
آنسال ع جمع ہے نسل کی -
اِنسان ع آدمی - پتلی -
اِنسان عین ع پتلی آنکھ کی -
اِنسانیت ع آدمیت - بھلمنسائی -
اَنسب ع بہت مناسب -
اِنسباک گل جانا سونے چاندی
وغیرہ کا کوٹھالی میں -
اِنسجام ع آنسو اور پانی کا جاری ہونا -
اِنسداد ع بند ہو جانا راہ کا -
اِنسکاب ع پانی کا گرنا - بہت سا رونا -
اِنسلاب ع گم اور نیست ہو جانا
اِنسلاک ع پرونا - موتیوں وغیرہ کا تاگے میں -
اِنشا ع عبارت لکھنا - کوئی بات دل
سے پیدا کرنی - پیدا کرنا - شروع کرنا -
اصطلاح علم منطق میں وہ کلام جس میں
صدق و کذب دونو کا احتمال نہ ہو اور ایک علم کا بھی

اِنْشَاد ع شعر پڑھنا۔
اِنْشَاد سرایے ف شعر خوانی۔
اِنْشَار ع زندہ کرنا۔ پیدا کرنا۔
اِنْشِرَاح ع کھلنا۔ کشادہ ہونا۔
اَنْصَار ع مددگار لوگ۔ جمع ناصر کی پیغمبر کے اصحاب میں سے ایک گروہ جس نے آنحضرت کی ہجرت کے وقت مدینہ میں اُن کی مدد کی۔
اِنْصَاف ع نیاؤ چکانا۔ دو ٹکڑے کرنا۔ عدل کرنا۔
اِنْصِبَاب ع گرنا۔ ٹپکنا کسی مائع شے کا۔
اِنْصِبَاغ ع رنگین ہونا۔ رنگا جانا۔
اِنْصِدَاع ع پھٹ جانا۔ شق ہونا۔
اِنْصِرَاف ع پھرنا۔ پلٹنا۔ واپس ہونا۔ مراجعت۔ انقلاب۔
اِنْصِرَام ع انجام کو پہنچانا۔ انتظام کرنا۔
اِنْضَاج ع پختہ کرنا۔ خلط و مادہ و زخم کا کمال پر پہنچانا میوہ کا۔ اور اصطلاح اطبا میں غلیظ کرنا خلط رقیق کا اور رقیق کرنا خلط غلیظ کا۔
اِنْضِبَاط ع مضبوطی کرنا۔ ضبط کرنا۔
اِنْضِبَاطِ اوقات ع ضبط کرنا وقتوں کا خاص خاص کاموں کے لئے۔
اِنْضِغَاط ع گھٹنا دینا۔ دبیا جانا۔
اِنْضِمَام ع جمع ہونا۔ پیوند ہونا۔ وصل ہونا۔
اِنْطَاکِیَہ ع ملک شام میں بحر روم کے کنارے پر ایک شہر ہے جس کی شہر پناہ کا دورہ ۱۲ میل کا ہے حضرت یحییٰ بن زکریا علیہ السلام کی قبر وہیں ہے۔

اِنْطِبَاع ع نقش ہونا۔ ثبت ہونا۔
اِنْطِبَاق ع منطبق ہونا۔ آپس میں ملنا۔
اِنْطِفَا ع بجھ جانا۔ افسردہ ہونا۔
اِنْطِوَا ع لپٹیا جانا کاغذ وغیرہ کا۔
اَنْظَار ع جمع ہے نظر کی۔
اِنْتِظَام ع آراستہ اور مرتب کرنا۔
اِنْعَام ع نعمت دینا۔ تحفہ دینا۔ زیادہ ہونا۔
اَنْعَام ع چارپائے۔ نعم کی جمع ہے اور قرآن مجید کے ایک سورہ کا نام ہے۔
اِنْعِدَام ع نابود کرنا۔ معدوم کرنا۔
اِنْعِطَاف ع خم پکڑنا۔ ٹیڑھا ہونا واپس آنا۔ پھرنا۔
اِنْعِقَاد ع بندھنا۔ منعقد ہونا۔
اِنْعِکَاس ع الٹنا اور نمودار ہونا عکس شے کا کسی شفاف چیز جیسے شیشہ یا پانی وغیرہ سے۔
اِنْغِرَاس ع پیدا ہونا اور سرسبز ہونا درخت کا۔
اِنْغِمَاس ع پانی میں جانا۔ دریا میں جانا۔
اِنْغِلَاق ع بند ہونا دروازہ کا۔
اِنْغِمَام ع غمگین ہونا۔ ڈھانکا جانا۔
اَنْف ع ناک۔ بینی۔
اِنْفَاذ ع گذار دینا۔ چلانا کام کا۔ اجرا سے فرمان۔ بھیجنا۔ تلوار اور خنجر کا کسی شے پر گذارنا۔
اَنْفَاس ع جمع ہے نفس کی۔ سانس۔ دم۔
اِنْفَاق ع نفقہ دینا۔ رزق دینا۔ خرچ کرنا۔

اَنْفَال ع جمع ہے نفل کی۔ مال غنیمتوں کا جو کفار سے اخذ کیا جائے ایک سورۂ کلام اللہ کا نام بھی ہے۔
اِنْفِتَاح ع کھلنا۔ کشادہ ہونا۔
اِنْفِجَار ع پھوٹنا۔ چشمہ پھوٹکر بہنا۔ دنبل سے پیپ کا جاری ہونا۔
اِنْفِرَاد ع اکیلا ہونا۔ تنہا ہونا۔
اَنْفُس ع جمع نفس کی جس کے معنے روح اور ذات کے ہیں۔ پس عالم انفس سے عالم ارواح اور عالم باطنی مراد ہے۔
اِنْفِصَال ع جدا کرنا۔ فیصل کرنا۔
اِنْفِصَام ع ٹوٹنا۔ شکستہ ہونا۔
اِنْفِطَار ع ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔ پیدا کرنا۔
اَنْفَع ع بہت فائدہ مند۔
اِنْفِعَال ع شرمندہ ہونا کسی شے کا اثر قبول کرنا۔
اِنْفِکَاک ع جدا ہونا۔ آزاد ہونا۔ الگ ہونا۔ علیحدہ ہونا۔
اَنْقَاب ع جمع ہے نقب کی سوراخ سرنگ اور یہ لفظ نقاب کی بھی جمع ہے۔
اَنْقَاس ع جمع ہے نقس کی جس کے معنے لکھنے کی سیاہی ہے۔
اَنْقَاض ع عمارت گیا۔
اِنْقَاص ع کم کرنا۔ ناقص کرنا۔
اِنْقِبَاض ع سکڑنا۔ بھینچا۔
اِنْقِرَاض ع کاٹا جانا۔ آخر ہونا۔ مدت کا جو مقرر ہو۔
اِنْقِسَام ع منقسم ہونا۔ حصہ حصہ ہونا۔
اَنْقَص ع ناقص تر۔ کمتر۔ بہت ہلکا۔

اِنْقِصَام ع ٹوٹ جانا۔ ٹوٹ کر جدا ہو جانا۔
اِنْقِضَا ع گزرنا۔ پورا ہونا۔
اِنْقِطَاع ع کٹنا۔ منقطع ہونا۔
اِنْقِلَاب ع پھرنا۔ حالت کا بدلنا۔ دور زمانہ کا الٹ پلٹ۔ رجعت ستاروں کی۔
اِنْقِلَاع ع اکھڑ جانا۔
اِنْقِیَاد ع تابع ہونا۔ فرمانبرداری۔ فروتنی۔
اِنْکَار ع نہ ماننا۔
اَنْگَار ف خیال کر۔ سمجھ۔ معلوم کر۔
اَنْگَارْدَن ف خیال کرنا۔ معلوم کرنا۔
اَنْگَارہ ف نقش ناتمام۔ نقشہ۔ ڈول تصویر کی۔ ہر چیز ناتمام۔ لکھنا۔ افسانہ۔ حساب کا دفتر۔
اَنْگَاشْتَن ف اٹکلنا۔ معلوم کرنا سمجھنا۔ جاننا۔
اَنْگَاہ ف اس وقت۔
اَنْگبین ف شہد۔ عسل۔
اَنْگُشْتْ ف انکس ہاتھی کے ہانکنے کا۔
اِنْکِسَار ع شکستہ ہونا۔ شکستگی۔ عاجزی۔
اِنْکِسَاف ع سورج کو گہن لگنا۔ کسوف ہونا۔
اِنْکِشَاف ع کھولنا۔ کھلنا۔ ظاہر ہونا۔
اَنْگِشْت ف کوئلا۔ جس کو جلاتے ہیں۔
اَنْگُشْت ف انگلی۔ اصبع۔
اَنْگُشْتَانہ ف درزی لوگ جو انگلی پر چمڑے یا دھات کا خول بناکر پہنتے ہیں۔
اَنْگُشْت بدندان رہنا ف متعجب اور حیران ہونا۔

انگشت بدندان گزیدن } ف تاسف و
انگشت بدندان گرفتن } پشیمانی کرنا
انگشت برآتش زدن ف خلاف عقل کرنا
انگشت برجبین نہادن ف سلام کرنا
انگشت برچشم نہادن ف مان لینا
قبول کرنا۔
انگشت برحرف کسے نہادن ف
کسی کا عیب پکڑنا۔ عیب گیری کرنا۔
انگشت برلب گرفتن } تعجب ہونا
انگشت برلب نہادن } ف حیران ہونا
انگشت برلب کسے زدن ف کسی کو گویا
کرنا کسی کو کلام کرنے سے منع کرنا۔
انگشت برکسے خائیدن ف تنبیہ
اور تہدید کرنا۔
انگشت پیچیدن ف گننا۔ شمار کرنا۔
انگشت پیچ ف عہد و پیمان دستاویز۔
انگشت تعجب بدندان بودن ف
تعجب اور حیرت ہونی۔
انگشت حیرت بدندان گرفتن ف
متعجب اور متحیر ہونا۔
انگشت در دہان ماندن ف افسوس کرنا۔
انگشت در چشم کردن ف مزاحمت
اور بغض کرنا۔
انگشت در سوراخ کژدم یا مار
کردن ف جان بوجھ کر اپنے تئیں
معرض ہلاکت میں ڈالنا۔
انگشتر / انگشتری / انگشترین } ف انگوٹھی

انگشتر زنہار ف وہ انگوٹھی جو بڑے
بڑے قاہر پادشاہ کسی شخص کو امان
اور پناہ دینے کے وقت واسطے تصدیق
اس امر کے دیتے ہیں۔
انگشت زنہار ف مغلوب کا غالب
کے سامنے انگشت شہادت کا اٹھانا۔
انگشت شہادت ف سبابہ۔ مسبحہ
انگوٹھے کے پاس کی انگلی۔
انگشت کوچک ف خنصر۔
انگشت کش ف مشہور۔ متعارف۔
انگشت نما } عیب ناک۔
انگشت نیر ف انگوٹھا۔
انگشت نیل کشیدن ف ترک کرنا
چھوڑ دینا۔ رسوا ہونا۔ پریشان ہونا
فقر و فاقہ ہے۔
انگشت نیل بر خان و مان
کشیدن ف گھر بار تباہ کرنا۔
انگشتو ف تھوڑے روٹی کے ٹکڑے اور
شکر میں ملے ہوئے۔
انگلیش الف انگلش۔ زبان
انگلش۔ انگریزی۔ زبان
انگریزی۔
انگور ف نام میوہ کا ہے۔
انگوریہ ف جسے ہموریہ بھی کہتے ہیں
روم کا ایک شہر ہے۔ جس کا معرب
انقرہ ہے۔ خلیفہ معتصم وہیں فوت
ہوا تھا۔
انگوزہ / انگزہ / انگوژہ } ف ہینگ
انگہ ف اس وقت

انگہ ف اتا۔ دایہ۔ مرضعہ۔ وہ عورت جو
بچے کو دودھ پلانے کے واسطے رکھی جائے
انگیانوت ایک شخص کا نام ہے جو سعد
بن زنگی کے وقت میں حاکم ایران تھا۔
انگیختن ف اٹھانا۔ بھڑکانا۔ اکسانا۔
انملہ ع سر انگشت۔ انامل اسکی جمع ہے
انموذج سب نمودہ کا ہے۔ جو
نمودن مصدر سے اسم مفعول کا
صیغہ ہے۔ بمعنی نمودہ و نمودار۔ فارسی
میں مجازاً اندک کے معنے میں بھی آتا
ہے۔
اناناس ف نام ایک میوہ کا
ہے جو فرنگستان کے بندرگاہوں میں
پیدا ہوتا ہے۔
انوار ع جمع ہے نور کی۔ بمعنے روشنیاں
نیز جمع ہے نَور کی۔ کلیاں۔ شگوفے۔
انواع ع جمع نوع کی۔ اقسام۔ نوعیں۔
انوثیت ع عورت ہونا۔ مادہ ہونا۔
انوشہ / نوشہ } خورم۔ خوشحال۔ شہزادہ حسین
و نوجوان۔ داماد وہ شخص جس کی
شادی نئی ہوئی ہو۔ مرحبا۔ شاباش۔
انہا ع خبر دینی۔ مطلع کرنا۔
انہار ع جمع ہے نہر کی۔
انہدام ع ڈھا دینا۔ ڈھہ جانا۔
انہلاک ع اپنے تئیں تہلکہ میں ڈالنا۔
انہلال ع زور سے مینہ پڑنا۔ آنسوؤں
کا بہنا۔
انہماک ع کسی کام میں نہایت
کوشش کرنا۔
ان ہذا الیوم عسیر ع بیشک آج
کا دن بہت سخت ہے۔

انہزام ع شکست کھانا۔ شکستہ ہونا۔
انیران ف دیو یا سے مجہول بہ شمسی
مہینے کے تیسویں دن کا نام ہے۔
انیس ع دوست۔ محبت کرنے والا۔
انس کرنے والا۔ غمخوار۔ ہمدم۔
انیق ع خوب۔ عجیب۔
انیقہ ع عجیب۔ نادرہ۔ انوکھا۔ خوش آیند۔
انین ع رونا۔ نالہ۔

## باب الالف مع الواو

اُو ف وہ شخص۔ اکثر ذوالعقول کے
لئے آتا ہے۔
آو ف مبدل ہے آب کا۔ پانی۔
آوا ف مخفف ہے آواز کا۔
اواخر ع جمع ہے آخر کی۔
پچھلے حصے۔
آوارجہ ف بہی۔ دفتر کی کتاب۔ رجسٹر۔
آوارجہ نگار ف وہ شخص جو رسالے
ما تحت کے دفتروں کا حساب
کتاب رکھے۔ اور جمع اور پڑتال
کرے۔ محاسب۔
آوارہ ف بیہودہ۔ جس کا کوئی
ٹھکانا نہ ہو۔ مفقود۔ جدا۔ ویران۔
ظلم۔ تکلیف۔
آوک ع گیڈر۔ مخفف ہے ابن آوی کا۔
آوارہ ف دفتر حساب۔
آوارگی ف بے سروسامانی۔ بیہودگی۔
آواز ف ٹکرانا دو شے کا۔ بول منہ کا۔ اور
علم طبعیات کے رو سے اجسام کے آگے پیچھے
کی لرزشی حرکت سے جو ایک احساس پیدا ہو

ہوا کے کانوں پر پہنچتی ہے۔

آواز کردن / آواز کشیدن } ف طلب کرنا۔ بلانا

آواز گرفتن / آواز نشستن } ف گرفتگی آواز کی بیٹھ جانا آواز کا

آوازہ ف صیت۔ شہرت۔ ناموری۔

آواز چیزے شکستن ف اس کا محو اور ناپدید کرنا۔

آواز چیزے نشستن ف اس کا محو اور ناپدید کرنا۔ ہو جانا

آوازہ شدن / آوازہ گشتن / آوازہ افتادن } ف مشہور ہونا۔

اَواسِط ع جمع ہے اوسط کی۔ درمیانی حصہ۔

اَوامِر ع جمع امر۔ احکام۔

آوان ع وقت۔ لمحے۔ لحظے۔ جمع ہے آن کی۔

آوانی ع جمع آنیہ کی جو اِنا بمعنے برتن کے جمع ہے۔ برتن۔ ظروف۔

آواہ ع گریہ وزاری سے دعا کہنے والا۔ مومن۔ آہ کرنے والا وہ شخص جسے زبان سے کہنے کی حاجت نہ ہو۔ جو کچھ کرے دل سے کرے۔

اَوائِل ع جمع اول کی۔ شروع کے حصے ابتدا کے اجزاء جیسے اوائل سال سال کا ابتدائی حصہ (زمانہ) اواسط سال سال کے بیچ کا زمانہ۔ اواخر سال سال کا آخری زمانہ۔

اوباریدن ف نگل جانا کسی شے کا حلق میں

اَوباش ع جمع بوش۔ کمینے شہدے۔ رند۔

بدمعاش۔ ف یہ لفظ واحد کے معنی میں مستعمل ہے۔

اوتاد ع جمع وتد کی میخیں اور ایک قسم کے اولیاء اللہ کو بھی اوتاد کہتے ہیں۔ جو تمام جہان میں کل چار ہوتے ہیں۔

اَوتار ع جمع ہے وتر کی۔ ساز کی تاریں۔

اوتاق / اوتاغ } ت گھر حجرہ۔

اوتراق ت مقام کرنا۔ ٹھہرنا۔

اوتوپ ت گذشتہ۔ گزرا ہوا۔

اَوثان ع جمع وثن کی۔ بت۔

اَوثق ع محکم تر۔ بہت مضبوط۔

اَوج مسب ہے اوگ کا۔ بلندی۔

اَوج سرو ف ایک نغمے کا نام ہے۔

اوج مریخ ع برج اسد سے مراد ہے

اوجاع ع جمع ہے وجع کی۔ درد۔ دکھ

اوجاغ / اوجاق } ت دیگدان۔ چولھا۔

اَوجال ع جمع وجل۔ خوف۔ ڈر۔

اوجان ف ایران کے صوبہ آذربائیجان میں ایک چھوٹا سا قصبہ ہے۔

اَوجب ع واجب تر۔

اَوحد ع یگانہ۔ یکتا۔

اوحدی ف ایک شاعر کا تخلص ہے۔

اَوخ ف آہ۔ افسوس قسمت نصیب۔

اَوِدّا ع جمع ہے ودید کی۔ دوست رکھنے والے۔

اَوداج ع جمع ہے وداج کی گردن کی رگیں۔

اودھ۔ ملک ہندوستان میں ایک ملک کا نام ہے لکھنؤ اس کا بڑا شہر ہے۔

آورد ف چچا۔ بھائی باپ کا۔

اَوراد ع جمع ورد کی۔ وظیفہ ہر روز جو تھوڑا سا قرآن وغیرہ پڑھا جائے۔

اوراق ع جمع ہے ورق کی۔

اورام ع جمع ہے ورم کی۔

اورچہ ف نام ایک قصبہ کا ہے۔

آورد ف حملہ۔ لڑائی اور آوردن کا ماضی مطلق۔

آوردگاہ ف میدان جنگ۔ مصاف۔

آوردن ف لانا۔ حملہ کرنا۔ لڑائی کرنا

آوردہ ع جمع ہے ورید کی۔ رگیں۔

اورشلیم ف بحیرہ روم کے کنارے پر مشہور شہر ہے۔ جس میں بیت المقدس واقع ہے۔

آورند ف تخت۔ دبدبہ۔ مکر و حیلہ۔

اورنگ ف تخت شاہی۔ عقل و دانش۔ فریب و حیلہ۔ اور نام ایک کرم کا ہے۔ جسے دیمک کہتے ہیں۔

اورنگ خورشید شورانیدن ف محال کام کرنا۔ لغو حرکت کرنی۔

اورق ع خاکستری رنگ کا اونٹ مطلق۔ اونٹ۔ سانڈنی۔

آورق ت آبادی۔ اژدحام۔ انبوہ۔

آورک ف وہ رسی جو کسی جشن یا عید کی تقریب میں کسی درخت وغیرہ کی ٹہنی میں لٹکا کر لڑکے اُس پر بیٹھتے ہیں۔ اور ہوا میں جھولتے

ہیں پنجابی کھم نوٹ۔

اورمزد ف ہر شمسی مہینے کا پہلا دن اور نام ستارہ مشتری کا ہے۔

اَورہ ف رضائی یا قبا کا اوپر کا کپڑا جسے ابرہ بھی کہتے ہیں۔

آوریدن ف حملہ کرنا۔ لڑائی کرنا۔

اِوَز ع مرغابی۔

اَوزار ف ہتھیار۔ کام کرنے کا ہتھیار گرم مصالح۔

اَوزار ع جمع وزر۔ گناہ۔

اَوزان ع جمع وزن۔ بوجھ۔ باٹ۔

اوزم / ازم } ت انگور

اوژن ف صیغہ امر کا ہے۔ اور اژندیدن سے جس کے معنے ہیں گرا دینا۔ مار ڈالنا۔

اوزبک ت ترکوں کی ایک مشہور قوم کا نام ہے۔ یہ لفظ اوزی (وہ گروہ جو کسی سے نہ دبے) اور بیگ (سردار رئیس) سے مرکب ہے) اس کے معنے ہیں کسی سے نہ دبنے والے رئیس امرائے خود مختار۔

اَوس ع عرب کے ایک قبیلہ کا نام ہے اور بمعنے (امید۔ عطا۔ عوض۔ گرگ درندہ) بھی آیا ہے اور آن حضرت کے ایک صحابی کا نام ہے جو حسان بن ثابت کا بھائی تھا۔

اَوساخ ع جمع ہے وسخ کی جس کے معنے چکنا ہٹ اور میل کے ہیں۔

اَوستاخ ع گستاخ۔

**اَوسَط** ع درمیان والا۔ بیچ والا۔
**اوسط قضایا** ع حد اوسط سے مراد ہے قیاس کے صغریٰ اور کبریٰ قضیئے میں مکرر لفظ آتا ہے۔
**اَوش** ف فرغانہ کی ولایت میں چین اور سمرقند کے مابین ایک قصبہ کا نام ہے۔
**اَوشاق** ت بچہ۔ امرد۔
**اَوشنگ** ف الگنی۔ وہ رسّی جس سے کپڑے اور خوشہ انگور وغیرہ کے لٹکاتے ہیں پنجابی۔ ٹنگنا۔
**اَوصاف** ع جمع وصف کی صفتیں تعریفیں۔
**اَوصِیا** ع جمع ہے وصی کی۔
**اوضاع** ع جمع وضع کی۔ ڈھنگ
**اوطار** ع جمع وطر کی۔ حاجتیں۔
**اوطان** ع جمع ہے وطن کی۔
**ادعیہ** ع جمع دعا کی۔ برتن۔ آوند۔ ظرف۔
**آوفاف** ہوا۔ باد۔ ریح۔
**اَوغول** ت لڑکا۔ مجازاً محبوب معشوق
**اوغلی** ت منسوب بہ اوغلان جو اوزبکوں میں سے ایک قوم کا نام ہے۔ اس کا لڑکا بھی اس لفظ کے معنے ہیں۔
**اوفتادن** ف گر پڑنا۔ اتفاق پڑنا۔ اور پڑنا۔
**اوفر** ع بہت ہی۔ نہایت ہی۔
**اَوفق** ع بہت موافق۔ زیادہ موافق۔
**اَوقات** ع جمع وقت کی۔
**اَوقاف** ع وہ مال جو وقف کئے جائیں
**اَوقیہ** ع ۴۰ درم کا وزن ہے ساڑھے سات مثقال ۲/۱ اسیر۔
**اَوقیانوس** س یونانی لفظ ہے اس کے معنے مطلق دریائے محیط یا سمندر کے ہیں۔ خاص کر نام اس بحر کا ہے جو بر اعظم یورپ اور افریقہ کے مغرب کی طرف اور بر اعظم امریکہ کے مشرق کی سمت ہے اسے بحر ظلمات اور بحر اٹلانٹک بھی کہتے ہیں۔
**اَوّل** ع پہلا۔ سرے۔
**اُوَل** ع جمع ہے اولےٰ کی۔
**اَول** ت اس کے ساتھ۔
**اَوّل شب** ف ترکیب اضافی بفک اضافت۔
**اَوّل قنُوت** ع صبح کاذب سے مراد ہے۔
**اَولیٰ** ع بہتر۔ سب سے اچھا۔
**اُولیٰ** ع پہلی عورت۔ پہلی چیز۔
**اُولی** ع واو غیر ملفوظ ہے۔ بمعنے خداوندان۔
**اُولی** ترف سب سے بہتر۔
**اَولاد** ع نسل۔ بیٹا۔ بیٹی۔ ماژندان کے ایک دیو کا نام ہے جس کو رستم نے ماژندران فتح کر کے دیدیا تھا۔
**اولنگ** ت سبزہ زار۔ مرغزار۔
**اُولُوالالباب** ع صاحبان دانش دانا لوگ۔
**اُولُوالابصار** ع صاحبان بینش بینا لوگ۔
**اُولُوالامر** ع صاحبان حکم۔ حکم والے حاکم لوگ۔
**اُولُوالعزم** ع صاحبان عزم۔ وہ پانچ پیغمبر جن کے آنے سے اگلے دین منسوخ ہو گئے یعنے نوحؑ۔ ابراہیمؑ موسےٰؑ۔ عیسےٰؑ۔ محمدؐ۔ بقول بعض ان نو پیغمبروں سے مراد ہے جن پر خدا کی طرف سے بڑی بڑی مصیبتیں اور بلائیں نازل ہوئیں۔ اور وہ ہر حال میں رضائے الٰہی پر شاکر صابر رہے نوحؑ۔ ابراہیمؑ۔ داؤدؑ۔ یعقوبؑ۔ یوسفؑ۔ ایوبؑ۔ موسےٰؑ۔ عیسےٰؑ۔ محمد علیہم الصلوٰۃ والسلام۔
**اُولِی اَجنِحَہ** ع صاحبان بازو۔ پروالے فرشتوں سے مراد ہے۔
**اَولیا** ع جمع ولی کی بمعنے مالک۔ دوست۔ صاحب۔ مددگار۔
**اَولیائے دَولت** ع دولت (سلطنت) کے مددگار امرا و وزرا سے مراد ہے۔
**اَوّلین** ع پہلا۔
**اَوّلین** ع پہلے لوگ۔
**اَوّلین نقش** ف قضا و قدر سے مراد ہے۔
**آوند** ف اصل میں آب وند تھا۔ پانی ڈالنے کا برتن۔ باسن۔ اور مکر و فریب کے معنی میں بھی آیا ہے۔
**آوِنہ** ع جمع آوان کی۔ وقتہا۔
**آوہ** ف آہ۔
**اَوہام** ع جمع ہے وہم کی۔
**اَوہنُ البیُوت** ع نہایت بودا گھر۔ سب سے سست گھر۔
**آویختن** ف لٹکنا۔ لٹکانا۔
**آویز** ف لٹکا۔
**آویزش** ف لٹکاؤ۔ لٹک۔
**آویزہ** ف لٹکا ہوا۔ اور ایک قسم کا زیور ہے جو کان میں پہنتے ہیں۔ گوشوارہ۔
**آویزگان** ف خواصیں معشوق دلبر۔
**آویژہ** ف خالص۔ خاصہ۔ پاکیزہ شراب انگوری۔
**اُوَیس** ع بھیڑیا۔ اور نام ایک ولی کامل کا ہے جو ۳۶ سنہ ہجری میں جنگ صفین میں شہید ہوئے۔ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے رفیقوں میں تھے۔ آنحضرت کے وقت میں تھے۔ مگر اپنی والدہ ضعیفہ کی خدمت میں رہنے کے سبب باریاب ملازمت نہ ہوئے اور چونکہ یمن کے قصبہ قرن سے تھے۔ اُویس قرنی کہلائے جاتے ہیں۔
**اُویماق** ت (بواو غیر ملفوظہ) قبیلہ۔ تبار۔

## باب الالف مع ہای ہوز

**آہ** ف ہائے افسوس۔
**اہل ادب** ع اہل علم۔ عالم۔ زباندان
**اہلاً وسہلاً و مرحباً** ع اہل عرب جب کوئی مسافر راہ دور سے آئے۔ تو یہ کلمے بولتے ہیں۔
**اہل سبحہ** ف رند۔ خراباتی۔
**آہا** ف خوشی اور انبساط کا کلمہ ہے۔
**اِہاب** ع حیوان کا بے دباغت چمڑا۔ چمڑا۔
**آہ آتشیں** ف گرم آہ۔ دردناک آہ۔

**برادۂ آہن** - ف - ریزے لوہے کے ✦

**براری** - ع - جمع بری کی جنگل ✦

**براز** - ع - کھلا ہوا میدان جہاں درخت نہوں ✦

**بُراز** - ع - پنجانہ - گوہ - گندگی ✦

**براش** - ف - خراش - زخم ✦

**برآشفتن** - ف - خفا ہونا - جھنجلانا ✦

**بَراعت** - ع - روشنی - فصاحت و بلاغت - دانش - اور کامل ہونا فضل و ہنر میں اپنے اقران و امثال سے ✦

**بَراعتُ الاستہلال** - ع - نام ایک صنعت کا ہے جس میں شاعر یا منشی دیباچۂ کتاب یا مطلع قصیدہ میں ایسے الفاظ ذکر کرتا ہے جو مشعر ہوتے ہیں مطلب کتاب یا مقصد قصیدہ پر جیسے غنیمت کنجاہی کا یہ شعر

سے بنام شاہد نازک خیالاں
عزیز خاطر آشفتہ حالاں

دلالت کرتا ہے اس امر پر کہ اس مثنوی میں شاہد و عزیز کا ذکر ہے - استہلال کے معنی ہیں نیا چاند دیکھنا - بچہ کا پیدائش کے وقت آواز کرنا - اس لحاظ سے وجہ تسمیہ اس صنعت کی یہ ہوئی کہ جس طرح بچہ کے آواز کرنے پر اس کا لڑکا یا لڑکی ہونا پہچانا جاتا ہے - اسی طرح اس اول دیباچہ یا مطلع قصیدہ سے دریافت ہوتا ہے کہ آگے اس میں یہ مطلب آئیگا ✦

**بَزّغ** - ع - قصد کرنیوالا ✦

**براغلیدن** - ف - ورغلانا - برانگیختہ کرنا ✦

**برآفتاب افگندن** - ف - سوکھانا - دھوپ میں کسی شئے کو خشک کرنا ✦

**برافتادن** - ف - دور ہونا - نابود ہونا ✦

**برافتادہ** - ف - عاجز - مغلوب - درماندہ

**براق** - ع - چمکتا ہوا - چمکیلا - چمکدار ✦

**بُراق** - ع - اس چوپایہ کا نام ہے جس پر شب معراج کو جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سوار ہوئے خچر سے قد اس کا چھوٹا اور گدھے سے بڑا تھا ✦

**برآمد** - ف - نکاس - سنیچ ✦

**برآمدن** - ف - باہر آنا - باہر نکلنا - تعظیم کرنا - اوپر چڑھنا - غالب آنا - ترقی پانا

**برآمدن چیزے بچیزے** - ف - ظاہر ہونا - آشکارا ہونا ✦

**برآمدن بنا** - ف - بنا کا درست اور ٹھیک ہونا ✦

**بَرامِکہ** - ع - جمع ہے برمک کی اور برمک بلخ کے آتشکدہ نوبہار میں آگ جلانے پر ملازم تھا - بعد مسلمان ہوکر بغداد میں آیا اور اس کا بیٹا خالد منصور سفاح کا وزیر ہوگیا اور اس کے بعد خالد کا بیٹا اور پوتے وزیر ہوتے رہے ان لوگوں کو برامکہ کہتے ہیں مگر اس سبب سے کہ خالد کا پوتا جعفر ایک بڑا فیاض اور سخی تھا - اکثر اس لفظ سے امرائے ذیشان اور سخاوت پیشہ مراد ہیں ✦

**برآن سر** } ف - اس ارادہ پر -
**برآن بودن**

**برانداز** - ف - خرچ جو مقابل دخل کے ہے

**برانداختن** - ف - نیچے ڈالنا - پھینکدینا

**برانگشت پیچیدن** - ف - یاد رکھنا ✦

**برانگیختن** - ف - آمادہ کرنا - اُٹھانا ✦

**برانہ** - ف - نام ایک شہر کا ہے ✦

**برآورد** - ف - آنکنا - جانچنا - تنخواہ کا کاغذ ✦

**برآوردن** - ف - باہر لانا - نکالنا - لانا - پورا کرنا - تقلید کرنا ✦

**برآوردن راہ** - ف - اس کا بند کرنا روکنا ✦

**برآوردہ** - ف - اونچی بنا - قلعہ - حصار - اس شخص سے بھی مراد ہے جو بادشاہ یا امیر کا منہ چڑھا ہو ✦

**برآویختن** - ف - لٹکانا ✦

**براہ - بِرہ** } ف - خوب - خوبی - آراستہ - آراستگی ✦
**بہ راہ**

**براہام** - ع - زمانۂ بہرام گور میں ایک یہودی تھا جو بخل اور خساست میں مشہور ہے ✦

**بَراہِمہ** - ع - جمع ہے برہمن کی ✦

**براہ افتادن** - ف - انتظار کرنا - راہ تکنا

**براہ بردن** - ف - بمعنے بسر بردن ✦

**براہ سوار شدن** - ف - سرعت سے چلنا - تند اور تیز چلنا ✦

**برآہیختن** - ف - کھینچنا ✦

**براہیم** - ع - ابراہیم ✦

**براہین** - ع - جمع ہے برہان کی دلیلیں

**برائے** - ف - واسطے - لئے -

**برایا** - ع - جمع بریہ کی - رعیت - دنیا کے لوگ ✦

**برایت** - ع - بری ہونا - بیزار ہونا - پاک ہونا

دور ہونا - بیزاری ✦

**برباد دادن** - ف - ضائع کر - پریشان کرنا -

**برباد رفتن** - ف - ضائع ہونا - پریشان ہونا - اُجڑنا - نیست و نابود ہونا ✦

**برباد کردن** - ف - ضائع کرنا - پریشان کرنا ✦

**برباد نہادن** - ف - بمعنی برآب نہادن ✦

**برپا چریدن** - ف - نہایت ڈرنا - بہت ڈرنا

**برپا شدن** - ف - قائم ہونا ✦

**برپا کردن** - ف - نصب کرنا - قائم کرنا برانگیختہ کرنا ✦

**برپا لیدن** - ف - آستین اور پائجامہ کے پائنچے کا اوپر چڑھانا جلدی چلنے کے واسطے مجازاً دوڑنا ✦

**برپائے جستن** - ف - پاؤں کی طاقت سے اُٹھ کھڑا ہونا ✦

**برپائے داشتن** - ف - قائم رکھنا سہارا دینا ✦

**برپائے کسے افتادن** - ف - عاجزی کرنا - الحاح کرنا ✦

**بَرْبَد** - ف - نام ولایت سیستان کا ہے اور مخفف ہے باربد کا جو خسرو پرویز کے گوے کا نام ہے ✦

**بَربَر** - ع - نام ایک ملک کا ہے جو براعظم افریقہ کے شمال کی طرف واقع ہے - وہ چار حصوں پر منقسم ہے طرابلس - ٹیونس - الجزائر - مراکش

**بر پروشاں** - ف - بروزن - (پیرو پوشاں) - اُمت کسی پیغمبر کی ہے ✦

**برپسبت** - ف - قاعدہ - رسم - دستور ✦

برستن - ف - فائدہ اٹھانا +
برستہ - ف - جماد جونشو ونما نہ پکڑے - بمقابل بررستہ (نبات) کے جونشوونما پاتا ہے +
برپشت خوابیدن - ف - پیٹھ کے بل سونا - آرام سے سونا +
بربط سرائے - ف - عود بجانیوالا +
برنا گوش بردن - ف - آگاہ کرنا - جتلانا +
برشد - ف - سینہ بند عورتوں کا - جسے مارزنگ بھی کہتے ہیں - اور اہل عرب لبیبہ بولتے ہیں +
بربط - ع - نام ایک ساز کا ہے جس کو عود کہتے ہیں +
برتاس / برطاس } ف - نام ایک ولایت کا ہے - ترکستان میں جہاں کی پوستینیں بہت اچھی ہوتی ہیں - اور روس میں ایک شہر کا نام ہے اور نام ایک پہلوان کا بھی ہے +
برتافتن - ف - موڑنا - بل دینا - قبول کرنا +
برتر - ف - بہت اونچا +
برتکان - ع - گلیم - گدڑی +
برج - ع - گنبذ - بارھواں حصہ آسمان کا - قصر - محل - قلعہ +
برج آبی - ف - یہ تین برج - سرطان - عقرب - حوت +
برج آتشی - ف - یہ تین برج حمل - اسد - قوس +
برجاف - ف - موقوف کا - آماجگاہ -

برجاسپ - ف - نام ایک تورانی پہلوان کا ہے جو پیران ویسہ کے ساتھ ملک گودرز کے جنگ کو آیا تھا +
برجاے - ف - ثابت - برقرار +
برج بادی - ف - جوزا - میزان - دلو
برج ثریا - ع - منہ محبوب کا - برج ثور
برج حمل - ع - آسمان کے برجوں میں سے پہلا برج ہے جس کی شکل بھیڑ کی سی ہوتی ہے - جس دن آفتاب اس برج میں آتا ہے تو شرف آفتاب ہوتا ہے اور یہی دن نوروز کا ہے
برج خاکی - ف - یہ تین برج - ثور - سنبلہ - جدی +
برچخ - ف - ڈوبپ - چھوٹا - نیزہ +
برجستن - ف - کودنا +
برجستہ - ف - ٹھیک - چپت - تحفہ +
برچشم و بچشم گفتن - ف - قبول کرنا مان لینا +
برج کبوتر - ف - ایران میں کبوتروں کے واسطے برج بنے ہوئے ہیں - جہاں کبوتر بیٹ کرتے ہیں - اور کبوتروں کی بیٹ چونکہ رنگریزوں کے کام آتی ہے - اس واسطے ان برجوں پر محصول لیا جاتا ہے - جو خزانہ شاہی میں داخل ہوتا ہے ان برجوں کو برج کبوتر کہتے ہیں اور خانہ کبوتر سے بھی مراد ہے +
برجند - ف - خراسان کی ولایت میں ایک گاؤں کا نام ہے +
برجم - ع - انگلی کا بند +
برج ہلال - ع - برج سرطان سے

مراد ہے +
برچیدن - ف - چننا - چگنا - دور کرنا
برچیزے چشم سرخ کردن - ف - اسکا طمع رکھنا - لالچ کرنا +
برچیزے دل نہادن - ف - اس پر دل لگانا +
برجیس - ف - نام ستارہ مشتری کا ہے
برحاذر - ف - یکسو - برکنار +
برحسب دلخواہ - ف - دل کی آرزو کے موافق - حسب خواہش +
برحق - ف - سچ - درست +
برخ - ف - حصہ - بہرہ - بعض تالاب برف بجلی مچھلی شبنم - اوس +
برخان - ف - آواز - صدا - اور ملک فارس میں ایک ولایت کا نام ہے +
برخاستن - ف - اٹھنا - دور ہونا - برطرف ہونا +
برخاستن از چیزے - ف - ترک کرنا - چھوڑ دینا +
برخاک افگندن / برخاک انداختن } ف - خوار و بے اعتبار کرنا -
برخاک افتادن / برخاک نشستن } ف - خوار و بے اعتبار ہونا
برخر خود سوار شدن / نشستن - ف - اپنے کئے کی سزا پانا +
برخر سوار کردن / برخر نشاندن } ف - تشہیر کرنا - رسوا کرنا -
برخصت او - ف - باجازت او +
برخط کسے سر نہادن - ف - اس کی اطاعت اور فرمانبرداری کرنی +

برخود چیدہ - ف - متکبر - مغرور +
برخود چیدن - ف - فخر کرنا +
برخود گرفتن - ف - مان لینا - قبول کرنا +
برخوردار - ف - خوش - پھلدار +
برخورد - ف - ماضی اور مضارع اور حاصل مصدر برخوردن سے - ملاقات ہونا ہوئی اور ملاقات +
برخوردن از چیزے - ف - اس سے فائدہ اٹھانا - متمتع ہونا +
برخوردن با کسے - ف - اس سے دوچار ہونا - ملاقی ہونا +
برخویش تا بخشودن - ف - ایسا کام کرنا جو باعث اپنی ہلاکت کا ہو +
برخے - ف - کچھ تھوڑا سا - کچھ ایک مرکب ہے برخ اور یائے وحدت سے +
برخیا - ع - حضرت سلیمان علیہ السلام کے وزیر آصف کے باپ کا نام ہے +
برد - ع - سردی - خنکی - ٹھنڈک - سرما - سونا - قیام کرنا - ہمیشہ ہونا +
برد - ع - اولا - ژالہ +
برد - ع - جامہ مخطط - چادر +
برد - ف - ماضی مطلق بردن سے - شطرنج کی بازی اس طرح مات کرنا کہ بادشاہ کے سوا سب نردیں لے لی جائیں +
بردار کشیدن - ف - سولی چڑھانا -
برداشت - ف - سزاواری - سہار -
برداشتن - ف - اٹھانا - بلند کرنا - قبول کرنا - [illegible] کرنا +
بردبار - [illegible] - سہنے والا +

برشتہ - ف - بھونا ہوا ٭
برشدن - ف - اوپر چڑھنا - بلند ہونا
برشدہ - ف - بلند - اونچا ٭
برشگال - ف - موسم برسات ٭
برگسستن - ف - الگ ہونا - پھر جانا - چھوڑ دینا - اعراض کرنا ٭
برشما باد - ف - تم پر لازم ہے ٭
برشیر نر زین نہادن - ف - شیر نر پر زین رکھنا - اس پر سواری کرنی - اور اسے مطیع کرنا - حیلہ گری میں کامل ہونا ٭
برص - ع - کوڑھ - بدن کا فساد خون سے بگڑنا ٭
برصحرا افگندن - ف - نہایت آشکارا کرنا - صاف ظاہر کرنا ٭
بر صفحۂ صفحہ گشتن - ف - نہایت توجہ سے مطالعہ کرنا ٭
برصیصا - ع - نام ایک ولی کامل کا ہے - جو وسوسہ شیطانی سے گمراہ ہو گیا تھا ٭
برطاس - ف - ترکستان کی ولایت میں ایک شہر کا نام ہے ٭
برطاق ابروے کسے می خوردن - ف - کسی کی یاد میں شراب پینی ٭
برطاق نسیان گذاشتن - ف - بھلا دینا - فراموش کرنا ٭
برطاق بلند نہادن - ف - اعلے مرتبہ پر پہنچا دینا - ترک کرنا - بھلا دینا ٭
برطبع خوردن - ف - ناپسند ہونا - پسند نہ آنا -
برطرف - ف - موقوف - کام سے الگ - یکسو ٭
برطرف شدن - ف - الگ ہونا ٭
برطلہ - ع - کلاہ - ٹوپی ٭
برعکس - ف - الٹا ٭
برغ / برغاب } ف - بند - جو پانی کے آگے باندھا جاتا ہے ٭
برغست - ف - چھوٹی چھوٹی نالیاں جن سے کھیتوں کو پانی دیا جاتا ہے پنجابی آڈ ایک قسم کا ساگ بھی ہے جسے پالک کی طرح آتش میں ڈالکر پکاتے ہیں اور یہ ساگ گیہوں یا اور قسم کے غلے کے کھیتوں اور نہروں کے کنارے پر خود بخود اگتا ہے ٭
برغمان - ف - اژدہا ٭
برغندان - ف - اس جشن اور خوشی کا نام ہے جو ماہ شعبان میں ماہ رمضان کے آنے کے سبب کیا کرتے ہیں ٭
برغو - ف - کسی حیوان کا سینگ جو درمیان سے کھوکھلا ہوتا ہے اور فقیر اس کو بجاتے ہیں - پنجابی میں اس کو ناد کہتے ہیں ٭
برغوث - ع - کیک - پسو ٭
برغول - ف - آش - جو - چریا گیہوں سے پکاتے ہیں اور اسے بلغور بھی کہتے ہیں ٭
برف - ف - بخارات غیر مرئیہ جو ہوا میں ملے ہوئے ہیں شدت برودت سے سب یک لخت جمکر جب چھوٹی چھوٹی سوئیاں بنکر زمین پر گرتے ہیں تو برف کے نام سے موسوم ہوتے ہیں - اور جب زمین کا پانی یا بخارات غیر مرئیہ پانی کے قطرے بنکر سردی کی شدت سے اپنی اصلی حالت میں نہیں رہ سکتے - بلکہ جم جاتے ہیں - تو اسے یخ بولتے ہیں - غرض بخارات کا یک لخت ابتداءً جمکر سوئیاں سی بن جانا برف کہلاتا ہے - اور پہلے پانی بنکر پھر جمنا یخ ٭
برفاب - ف - ٹھنڈا پانی ٭
برف آب دادن - ف - کسی کا دل سرد کر دینا - ناامید کر دینا ٭
برفروختن - ف - روشن کرنا روشن ہونا ٭
برفشاندن دست - ف - ناچنا رقص کرنا ٭
برفلاں قلم نیست - اس سے باز پرس نہیں ٭
برفنجک - ف - ایک دیو ہے جو سینے میں آدمی کو پکڑ لیتا ہے - اور طبیب کہتے ہیں کہ وہ ایک سودائی مادہ ہوتا ہے جو خواب میں دیو کی طرح نظر آتا ہے ٭
برفور - ف - فی الفور - فوراً - جھٹ شتاب - جلد ٭
برق - ع - بجلی - اور چمک بجلی کی ٭
برقالب زدن - ف - مہیا کرنا - طیار کرنا - سرانجام کرنا ٭
برقرار - ف - ٹھہرا ہوا - قایم ٭
برق شدن - ف - دوڑنا - جلد جلد چلنا ٭
برقع - ع - عورتوں کے پہننے کا پردہ جو سر پر ڈالکر باہر نکلتی ہیں ٭
برق لشکر - ف - تلوار سے مراد ہے
برق و زرق - ع - روشنی و ساختگی
برق یمان - ع - وہ بجلی جو یمن کی طرف سے چمکے - کہتے ہیں وہ مینہ کی نشانی ہے - یہ بھی کہتے ہیں کہ یمن کی طرف بن بادل اور مینہ وغیرہ کے بھی بجلی کوندتی ہوئی معلوم دیتی ہے ٭
برک - ف - نام ہے ستارہ سہیل کا -
برگ - ف - پتا درخت کا - سازو سامان - جمعیت - قصد - عزم - التفات
برک - ف - اونٹ کی پشم کا بنا ہوا ایک کپڑا ہوتا ہے - جس سے درویش لوگ ٹوپیاں پگڑیاں اور قبا د بناتے ہیں ٭ پہننے کے ایک کپڑے کا نام بھی ہے جو کمر تک آتا ہے
برکات - ع - جمع برکت کی ٭
برکار بستن کسے را - ف - کسی شخص کو کسی کام پر متعین کرنا ٭
برگاشتن - ف - برگشتن - پھر گیا - منہ پھیر لیا ٭
بر کسے تکیہ و پشت داشتن - ف - اس پر بھروسہ کرنا ٭
بر کسے سرگران داشتن - ف - اس پر خفا ہونا - غضبناک ہونا ٭

برگ بستن - ف - پان کا بیڑا باندھنا
برگ بغرا - ف - ایک قسم کا طعام ہے جو ترکستان کے بادشاہ بغرا کا ایجاد ہے +
برگ بید - ف - شمشیر - خنجر - اور نام ایک قسم کی پیکان کا ہے جن کی شکل بید کے پتے کی سی ہوتی ہے
برکت - ع - افزونی - افزائش - نیک بختی - ضرورت شعری کے باعث رے کو ساکن بھی کر لیتے ہیں +
برکردن - ف - بلند کرنا - روشن کرنا - نکالنا - کھولنا +
برکردن اسپ - ف - اسکا دوڑانا +
برگردیدن - ف - پھر جانا - اول بات پر نہ رہنا +
برگرفتن - ف - اٹھا لینا - درخت اور حیوان کا بار ور ہونا - نوازش کرنا - پرورش کرنا +
برگ ریز / برگ ریزان - ف - جاڑے کا موسم - بڑھاپے کا زمانہ
برگذشتن - ف - بھلا لگنا - گزر جانا
برگزیدن - ف - چھانٹنا - چننا - انتخاب کرنا +
برگپ - ف - پوشیدہ - پنہاں - چھپا ہوا
برگس باد / برگشت باد - ف - نعوذ باللہ - معاذ اللہ
برگ سبز - ف - بہت تھوڑی چیز سے کنایہ ہے - اور درویشوں کا تحفہ جو بیچاری انعام کے واسطے امرا کو دیتے ہیں +
برگستوان - برگستان - ف - گھوڑے کی پاکھر اور لڑائی کا لباس جو بروقت جنگ کے آپ بھی پہنتے ہیں - اور گھوڑے کو بھی پہناتے ہیں +
برگشتن - ف - پھر جانا - حکم نہ ماننا +
برگشتہ - ف - پھرا ہوا - باغی +
برگشتہ بخت - ف - بدنصیب +
برکشیدہ - ف - پالا ہوا - نوازش کیا ہوا +
برکف دست نہادن / برکف نہادن - ہتھیلی پر رکھنا - ظاہر کرنا
برکندن - ف - کھینچنا - اکھاڑنا - چھین لینا +
برگ و ساز / برگ و نوا - ساز و سامان کھانے کا - سامان توشہ خوراک کا
برکہ - ع - حوض - پانی کا +
برکۂ لاجورد - ف - آسمان سے مراد ہے
برکی - ع - ایک لمبی سی کلاہ جسے درویش اور زاہد لوگ سر پر پہنتے ہیں +
برلاس - ف - ترکوں کے ایک قبیلہ کا نام ہے - بہادر اور جوان کو بھی کہتے ہیں +
برلنگ زدن - ف - بھاگ جانا +
برم - ف - بہت پاس - اس چیز کو بھی کہتے ہیں جس پر انگور یا کسی قسم کی بیل چڑھاتے ہیں +
برم - ع - ملول ہونا - درخت عضاہ کا پھل - وہ شخص جو جواریوں کی مجلس میں بیٹھے اور خود جواری نہ ہو +
برم - ف - یاد کرنا جسے ازبر بھی کہتے ہیں - تالاب جسے برج بھی کہتے ہیں - انتظار جسے برموند بھی لکھتے ہیں - ایک سبزہ کا نام ہے - جسے فریبی کہتے ہیں -
برماس - ف - چھونا - لمس - لامسہ +
برمالیدن - ف - عضو کا ملنا +
برمایون / برمایہ - ف - اس گائے کا نام ہے جس کے دودھ سے فریدوں پلا تھا -
برمجیدن - ف - آہستگی کے ساتھ کسی کے بدن پر ہاتھ ملنا +
برمحک زدن - ف - کسوٹی پر لگانا کھرا کھوٹا دریافت کرنا +
برمغار / برمغارہ - ف - وہ زر جو شاگرد استاد کو دیتا ہے +
برملا - ف - بر سر مجلس لوگوں کے سامنے
برمرو / برمو - ف - انتظار - امید شہد کی مکھی +
برمیزان نہادن - ف - تولنا - جانچنا - پڑتال کرنا +
برنا - برناک / برناہ - ف - جوان - گبرو - ظریف - جنا +
بر ناخن ایستادن - ف - اطاعت کرنا - ادب سے کھڑا ہونا +
برنامہ - ف - سرنامہ - القاب - عنوان +
برنایشی - ف - حمایت - پشتی - تعصب +
برنائی - ف - جوانی +
برنج - ف - [illegible]
برنج آمدن مغز - ف - بے حواس ہونا - مختل ہو جانا دماغ کا +
برنج صبا - برنگ کاہی - پیتل - کانسی
برنج شمالہ / برنج مزعفر - ف - زردہ پلاؤ -
برنجن - ف - حلقہ - مدور سونے یا چاندی کا - جسے عورتیں ہاتھ یا پاؤں میں پہنتی ہیں - پاؤں کا حلقہ (خلخال) پا برنجن کہلاتا ہے - اور ہاتھوں کا حلقہ (کنگن) دست برنجن +
برنس - ع - سیاہ ریشم کا کپڑا جو کبھی سفید بھی ہوتا ہے اور یہودی اور نصرانی لوگ پہنتے ہیں - پادریوں کی لمبی ٹوپی کو بھی کہتے ہیں +
برنشاندن - ف - بٹھلانا +
برنشستن - ف - سوار ہونا +
برنغار - ت - لڑائی کے وقت بادشاہ کے دائیں ہاتھ کی فوج +
برنگ - ف - بفتحتین جس بضمتین بمعنی ذخیرہ اور ایک ولایت کا نام ہے جہاں سے قطب جنوبی نظر آتی ہے - اور بکسرتین ایک قسم کی دوائی ہے جو کابل سے آتی ہے - اور برنگ کابلی کے نام سے مشہور ہے +
[illegible] - ف - پیچش - زحیر +
برو - ف - [illegible] +
[illegible] +
[illegible]

**بروانہ**۔ف۔قرار کی جگہ۔آرام کی جگہ +
**بُروت**۔ف۔مونچھ۔سبلت +
**بُروج**۔ع۔جمع برج کی +
**بروجہی**۔ف۔ایسی وجہ پر۔اسطرح پر +
**برودت**۔ع۔ٹھنڈک خنکی سردی +
**بروز**۔ع۔باہر نکلنا۔ظاہر ہونا +
**بروزہ**۔ف۔کپڑے کا سنجاف +
**برون**۔ف۔باہر۔باہر کی طرف +
**بروز سیاہ نشاندن**۔ف۔ خراب اور بدحال کرنا +
**بروز دشمنان نشاندن**۔ف۔ دشمنوں کا سا حال کرنا۔خراب اور بدحال کرنا +
**بروسا**۔ف۔بحیرہ مارمورا کے کنارے پر ایک مشہور شہر ہے +
**بروسان۔بروشان**۔ف۔ امت۔گروہ +
**برومند**۔ف۔منتفع۔اچھا پھل حاصل کرنیوالا +
**برون سرا**۔ف۔وہ سکہ جو ٹکسال کے سوا کہیں اور بنا ہو +
**بَرَہ**۔ف۔رسنہ میں۔بکری کا بچہ۔ابرہ +
**بَرّہ**۔ع۔بکری کا بچہ۔حلوان۔لیلا۔ برج۔حمل +
**برۂ آہو**۔ف۔ہرن کا بچہ +
**برہ بند**۔ف۔تجربہ کار۔ماہر۔ایک قوم کا نام ہے جو لڑاکے بینڈھے پالتے ہیں۔اور بڑی قیمت پر بیچتے ہیں +
**برہان**۔ع۔دلیل قاطع۔حجت روشن دجہ کامل۔فرق۔درمیان دلیل اور برہان کے یہ ہے کہ دلیل عام ہے اور برہان خاص۔اور اصطلاح علم منطق برہان ایک قیاس ہے جو مرکب ہوتا ہے۔ مقدمات یقینیہ سے تاکہ نتیجہ ہے ایک اور مقدمہ یقینیہ کا۔جیسے انسان حیوان ہیں۔اور ہر حیوان جسم ہے۔یہ ایک قیاس ہے جو مقدمات یقینیہ سے مرکب ہے نتیجہ اس سے یہ نکلا۔کہ ہر انسان جسم ہے +
**برہان انی**۔ع۔ایک قسم دلیل کی ہے جس میں معلول سے علت کی طرف استدلال کرتے ہیں +
**برہان لمی**۔ع۔ایک قسم دلیل کی ہے۔جس میں علت سے معلول کیطرف استدلال کرتے ہیں +
**برۂ فلک**۔ع۔برج حمل سے مراد ہے +
**برہم**۔ف۔الٹ پلٹ۔خفا۔ناراض +
**برہم خوردن**۔ف۔بگڑ جانا۔الٹ پلٹ ہو جانا۔رنجیدہ ہونا +
**برہم زدن**۔ف۔پریشان کرنا۔ بگاڑ دینا۔الٹ پلٹ کرنا +
**برہمن۔برہمن**۔ف۔بت پرست جینو باندھنے والا پیشوا بت پرستوں کا۔عالم قوم ہنود کا۔حکیم۔دانشمند ہندوؤں کی ایک قوم کا نام ہے +
**برہنگی۔برہنگی**۔ف۔ننگا پن۔ عریانی۔ لچ پن +
**برہنہ۔برہنہ**۔ف۔ننگا۔عریان لچا۔مجازاً۔خالی +
**برہنہ گو**۔ف۔بیجا بانہ گفتگو کرنے والا۔صریح اور فاش کنندہ والا +
**برہمون**۔ف۔آرائش زینت۔ دایرہ۔صابون +
**برہوہ**۔ف۔(بروزن انبوہ) صابون جس سے کپڑے دھوتے ہیں) +
**برہیختن**۔ف۔کھینچنا۔اختیار کرنا تعلیم کرنا +
**بری**۔ع۔پاک۔الگ۔بے قصور۔ بے عیب +
**بَرّی**۔ع۔منسوب بہ بر خلاف بحری کے +
**بریان**۔ف۔بھنا ہوا +
**بریانی**۔ف۔بھنی ہوئی۔نیز ایک قسم کے نمکین پلاؤ کا ہے +
**بریت**۔ع۔خلعت +
**بریخ زدن**۔ف۔نیست و نابود خیال کرنا۔فراموش کرنا۔دل سے محو کر دینا +
**بریخ نوشتن**۔ف۔نیست و نابود خیال کرنا۔بے ثبات اور ناپایدار خیال کرنا +
**بریدن**۔ف۔کاٹنا۔جدا کرنا۔ قطع کرنا۔کپڑا قطع کرنا۔سیو تنا
**برید**۔ع۔قاصد۔نامہ بر +
**برید فلک**۔ع۔چاند سے مراد ہے +
**بریزن**۔ف۔بروزن نشیمن پرویزن۔ غربال چھال۔چھلنی آٹا چھاننے کی +
**بریشہ**۔ف۔ایک قسم کی چیز ہے جو دوائی میں کام آتی ہے +
**برلیسمان خود بچاہ افتادن**۔ ف۔اپنا کیا پیش آنا۔اپنے آپ بلا میں پھنسنا +
**بریسمان کسے بچاہ افتادن**۔ ف۔کسی کے مکر و فریب سے بلا میں پھنسنا +
**بریشم**۔ف۔ریشم +
**بریق**۔ع۔درخشندگی۔روشن چمکا چوندھی لگانے والا +
**بَرّین**۔ع۔بر کا تثنیہ اور اس سے عرب اور روم مراد ہیں +
**بَرّیں**۔ف۔بلند۔بہت اوپر۔برتر۔ رخنہ۔شگاف +
**بُریں**۔ف۔خربزہ یا ہندوانہ کا ایک ٹکڑا جو بشکل ہلال کے ہوتا ہے۔ پھانک۔پنجابی پھاڑی +
**بریون**۔ف۔ایک بیماری کا نام ہے۔جیسے ہندی میں وادا اور عربی میں قوبا کہتے ہیں +
**بریہ**۔ع۔خلق اللہ۔مخلوق۔دنیا کے لوگ +

## باب الباء موحدہ مع زا معجمہ

**بُز**۔ف۔گوسفند۔بکری۔مسخرہ اور برج حمل سے بھی مراد ہے +
**بِز**۔ف۔بھڑ۔زنبور +
**بَز**۔ف۔دستور۔قاعدہ۔قانون روش +
**بَزّ**۔ع۔کپڑا۔جامہ۔پونجی گھر کے اسباب کی +
**بزّاز**۔ع۔کپڑا بیچنے والا۔اسباب بیچنے والا +
**بُز اخفش**۔ف۔کہتے ہیں۔اخفش نحوی کے ہاں ایک بزتھی۔جب تک وہ آوازہ نہ کرتی تھی اخفش سبق کا حفظ کرنا نہ چھوڑتا تھا۔سبب حفظ کئے جاتا تھا۔اور اسکی آوازہ کو

سبق کے عمدہ حفظ ہو جانے پر دلالت کیا کرتا تھا +

**بُزاق** - ع - تھوک - تف +

**بزانو آمدن** - ف - زانو کے بل بیٹھنا +

**بُز آویز** - ف - کشتی کا ایک داؤ ہے - جس میں اپنے حریف کو اوندھا گرایا جاتا ہے +

**بز بازی** - ف - نچانا بکری اور بندر کو +

**بزبان افتادن** - ف - رسوا ہونا مشہور ہونا عیب سے +

**بزبان برداشتن و گرفتن** - ف - ناسزا باتیں کہنی - رُسوا کرنا +

**بزجگر** - ف - ڈرپوک +

**بزداغ** - ف - مصقلہ - صیقل کرنیکا آلہ +

**بِذر** - ع - وہ بیج کہ جس سے ساگ اور مصالح طعام پیدا ہوتے ہیں +

**بَزْرا** - ف - وہ بیج جو چار پایوں کی خوراک کے لیئے بویا جاسے +

**بُزرجمہر** - معرب ہے بزرگ مہر کا - نوشیروان کے وزیر اعظم کا نام ہے +

**بزر قطونا** - ع - اسپغول - ایک مشہور دوا ہے +

**بزرگ** - ف - السی - کتان +

**بزرگ** - ف - بڑا - لحاظ والا آدمی - وہ شخص جو تعلیم کے قابل ہو +

**بزرگ امید** - ف - نام حکیم کا ہے - جو پرویز بن نوشیروان کا اتالیق تھا +

**بزرگوار** - ف - مانند بزرگ کی - بزرگ +

**بزغ** - ف - ایک جانور ہے - جسکو وزغ بھی کہتے ہیں +

**بزشک** - ف - طبیب - ڈاکٹر - جراح +

**بزشم** - ف - نرم پشم جس سے شال بنتے ہیں +

**بُزغالہ** - ف - بکری کا بچہ +

**بُزغالہ فلک** - ف - برج جدی سے مراد ہے +

**بزغنج** - ف - بے مغز پستہ - پستے کے درخت پہ جو پھل لگتا ہے - ایک سال تو اس میں مغز ہوتا ہے اور دوسرے سال نہیں ہوتا - پس بے مغز پستے کو بزغنج کہتے ہیں +

**بُز قدم** - ف - حقیر - ناتوان - بطی الحرکت +

**بُزگر** - ف - بینڈھے لڑانے والا +

**بُزگرفتن** - ف - ٹھٹھا مخول کرنا - تمسخر کرنا +

**بزگیری** - ف - مکر و حیلہ کرنا - چوری +

**بزل** - ف - سختی - شدت +

**بزم** - ف - سبھا - مجلس - جشن - ایک گاؤں کا بھی نام ہے +

**بزم** - ع - اگلے دانتوں سے کاٹنا - انگشت سبابہ اور وسطی سے دودھ دُہنا +

**بزم افروز - بزم آرای** - ف - میر مجلس +

**بزمان** - ف - مخمور - بیدماغ +

**بزم سنگین** - ف - وہ مجلس جس میں بیشمار آدمی جمع ہوں +

**بزمگاہ** - ف - وہ جگہ جہاں مجلس منعقد ہو +

**بزمہ** - ف - گوشہ +

**بزن** - ف - سہاگہ جس سے زیوریں صاف کرتے ہیں +

**بزور** - ع - جمع ہے بزر کی - بیج تخم +

**بزور** - ف - ساتھ زور کے - زور سے +

**بزونہ** - ف - زانو - گھٹنا

**بَزَہ** - ف - گناہ - خطا - ظلم - بدنصیب آدمی +

**بزہ کار** - ف - خطاکار - گنہگار +

**بُزیچہ** - ف - بکری کا بچہ - برج حمل +

**بزیر قلم داشتن - بزیر نگین داشتن** - ف - مطیع و منقاد کرنا - مسخر و محکوم کرنا +

**بزیشہ** - ف - کھلی تلون کی +

## باب الباء موحدہ مع سین مہملہ

**بَس** - ف - بہت - بسیار - کافی - بستہ فقط مانند +

**بُس** - ف - کباب کرنے کی سیخ +

**بسا** - ف - بہت - اکثر - اور نام ایک شہر کا ہے ملک فارس میں +

**بَساتین** - ع - جمع ہے بستان کی - باغ +

**بِسار** - ف - چھونا - لمس +

**بَسارہ** - ف - بفتح ایوان - صُفّہ اور بکسر نام صحیفہ +

**بساز کردن** - ف - درست کرنا +

**بساط** - ع - فرش - بچھونا - چٹائی - شطرنج - دسترخوان - پوچھی گھر کی - دستگاہ - چمڑے کا دسترخوان +

**بساط آراستن** - ف - بارونق کرنا +

**بساط آرائے** - ف - صاحب صدر +

**بساط افگن** - ف - فراش +

**بساط خانہ** - ع - مال خانہ - متاع خانہ +

**بساط گستردن** - ف - دعوت کرنی دسترخوان بچھانا +

**بساط گل فروشان** - ف - پارچہ گل فروشوں کا جسپر پھول رکھ کر چھٹے پانی کے مارتے ہیں - جس سے وہ پژمردہ نہیں ہوتے +

**بَسالت** - ع - شجاعت - دلیری +

**بسام** - ع - شگفتہ - خندان +

**بسامان** - ف - باسامان +

**بس آمدن باکسے** - ف - مقابل ہونا - برابر آسکنا +

**بسان** - ف - مانند - ویسا ہی +

**بساوند** - ف - قافیہ شعر کا +

**بسائط** - ع - جمع ہے بسیط کی - اربعہ عناصر - چار آخشیج +

**بسباس** - ف - ہرزہ - بیہودہ +

**بست** - ف - بیس - عدد - ۲۰ +

**بست** - ف - امر ہے بستن سے اور معنی سدّ پہاڑ - گرہ بھی آیا ہے +

**بُست** - ف - ایران میں ایک شہر کا نام ہے - اور نام ایک قلعہ مشہورہ کا ہے - اور گلزار کے معنے میں بھی آیا ہے اور ایک منحوس وقت کا نام ہے - جو تین رات کے بعد آتا ہے - اور ۱۲ گھڑی تک رہتا ہے - ہندی میں اسے بھدرا کہتے ہیں +

**بستاخ** - ف - گستاخ +

**بستار** - ف - سُست - نا استوار +

**بُستام** - ف - مرجان جسے بسد بھی کہتے ہیں +

**بُستان** - ف - باغ - پھلواری - مخفف ہے بوستان کا +

**بُستان افروز** - ف - نام ایک سرخ رنگ

پھول کا ہے۔ جسے ہندی میں کلغا کہتے ہیں +
**بستان پیرائے**۔ ف۔ باغبان +
**بستان سرائے**۔ ف۔ وہ گھر جس میں باغ ہو۔ وہ باغ جو گھر کے صحن میں لگا ہو +
**بستر آہنگ**۔ ف۔ وہ چادر جو بستر پر گرد و غبار کے بچاؤ کے واسطے بچھاتے ہیں +
**بستر**۔ ف۔ بچھونا +
**بستردن**۔ ف۔ صاف کرنا۔ مٹا دینا۔ اور بمعنے ستردن +
**بست شکستن**۔ ف۔ حد سے گزر جانا +
**بستم**۔ ف۔ بیسواں یعنی ۲۰ واں +
**بستن**۔ ف۔ باندھنا۔ پیدا کرنا۔ پیدا ہونا۔ پہننا۔ بنا کرنا +
**بست و بند**۔ ف۔ بند و بست۔ انتظام۔ ربط و ضبط +
**بست و کشاد**۔ ف۔ ترجمہ حل و عقد +
**بستہ**۔ ف۔ بندھا ہوا بقچہ اور لفافہ کو بھی کہتے ہیں +
**بستہ رحم**۔ ف۔ بانجھ عورت عقیمہ +
**بستہ میان**۔ ف۔ مستعد۔ کمربستہ +
**بستہ نگار**۔ ف۔ ایک قسم کا سرود یا راگنی ہے +
**بستو**۔ ف۔ (بروزن بدرو) مٹی کا چھوٹا سا مرتبان۔ وہ آلہ جس کے ذریعے دہی کو بلو کر اس سے مکھن نکالتے ہیں پنجابی میں اسے مدھانی کہتے ہیں +
**بسطاق اطعمہ**۔ ع۔ ایک فارسی زبان کے شاعر کا نام ہے۔ جو بڑا ظریف اور بذلہ گو تھا۔ اور شاہزادہ سکندر بن عمر شیخ کے محفل کے ندیموں میں تھا۔ اس کے اشعار میں کھانے پینے کا بیان ہے +
**بسد۔ بسُد**۔ ع۔ مونگا۔ مرجان۔ جو درمیان نباتات اور جماد کے برزخ ہے +
**بسدین**۔ ف۔ مرجان کا۔ سرخ +
**بسراق**۔ مب۔ پکھراج +
**بسر آمدن**۔ ف۔ ہو چکنا۔ تمام ہونا۔
**بسر پا آمدن**۔ ف۔ بیماری سے شفا پانا +
**بسر بردن**۔ ف۔ پورا کرنا۔ انجام کو پہنچانا +
**بسر پیچیدن**۔ ف۔ منت و سماجت کرنا اور کشتی کے ایک داؤ کا نام بھی ہے +
**بسریا**۔ ف۔ لحم۔ گوشت +
**بسر تازیانہ گرفتن**۔ ف۔ سہولیت سے لے لینا بغیر لڑائی ہوئے لے لینا +
**بسر دویدن**۔ ف۔ نہایت سرعت سے دوڑنا +
**بسر رسیدن**۔ ف۔ ہو چکنا۔ برباد ہونا۔ ختم ہونا +
**بسر زلف حرف زدن**۔ ف۔ استغنا اور بے پروائی سے بات کرنا۔ ناز اور تبختر سے کلام کرنا +
**بسر شدن**۔ ف۔ بسر رسیدن +
**بسر کردن**۔ ف۔ بسر بردن +
**بسر کسے گردیدن**۔ ف۔ کسی پر فدا ہونا +
**بسر و چشم**۔ ف۔ سر آنکھوں سے +
**بسر وقت کسے رسیدن**۔ ف۔ کبھی کے سر پر مصیبت کے وقت آ پہونچنا +
**بُسر**۔ ع۔ کچی کھجوریں جو ابھی پکی نہ ہوں +
**بسط**۔ ع۔ بچھانا۔ پھیلانا۔ خوش کرنا فراخی۔ کشادگی +
**بسطام**۔ ع۔ ملک فارس میں ایک شہر کا نام ہے۔ جو خواجہ بایزید بسطامی کی جائے پیدائش ہے +
**بسطت**۔ ع۔ فراخی۔ کشادگی +
**بسط دادن**۔ ف۔ لمبا چوڑا بیان کرنا شرح اور مفصل بیان کرنا +
**بسفائج**۔ مب۔ بس پایک۔ نام ایک دوائی کا ہے۔ جسے عربی میں اضراس الکلب کہتے ہیں +
**بسک**۔ ف۔ پونی روئی کی جسے عورتیں ہاتھ میں پکڑ کر کاتتی ہیں +
**بسلطنت برداشتن**۔ ف۔ بادشاہ کر دینا +
**بسم**۔ ع۔ مخفف ہے بسم اللہ کا +
**بسم اللہ**۔ ع۔ تبرکاً اور تیمناً بجائے مبارکباد کے بولتے ہیں +
**بسمل**۔ ع۔ مذبوح۔ ذبح کرنا +
**بسمل گاہ**۔ ف۔ مذبح۔ ذبح کرنے کی جگہ +
**بسملہ**۔ ع۔ مخفف ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا +
**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم**۔ ع۔ شروع ساتھ نام اللہ کے جو بخشنے والا ہے نہایت مہربان +
**بسند**۔ ف۔ کافی۔ کافی ہونا۔ کفایت +
**بسندہ**۔ ف۔ سزاوار۔ کافی۔ تمام۔ بس کیا ہوا۔ پسند کیا ہوا +
**بسوراخ مار گریختن**۔ ف۔ ناچار ہونا۔ بے سر و سامان ہونا۔ بیقرار ہونا +
**بسور۔ لبسول**۔ ف۔ دعائے بد نفرین +
**بسوہ**۔ ف۔ بیسواں حصہ ہر شے کا۔ عموماً بیسواں حصہ بگیہ کا خصوصاً +
**بسے۔ بسیار**۔ ف۔ بہت۔ اکثر +
**بسیاران**۔ ف۔ جماعت آدمیوں کی +
**بسیار بہر**۔ ف۔ کامل حصہ رکھنے والا کسی چیز سے +
**بسیار خوار**۔ ف۔ بہت کھانیوالا +
**بسیار دان**۔ ف۔ بہت جاننے والا۔ بڑا عالم +
**بسیار فن**۔ ف۔ وہ شخص جسے بہت سے جوڑ توڑ آتے ہوں۔ ذوفنون آدمی +
**بسیاری**۔ ف۔ بہتات۔ درازی +
**بسیج**۔ ف۔ (بیائے مجہول) قصد ارادہ۔ آہنگ۔ تیاری۔ آمادگی ساختگی۔ اور بسیجیدن کا امر ہے +
**بسیجیدن**۔ ف۔ ساز و سامان کرنا۔ قصد کرنا۔ کام کا آراستہ اور آمادہ کرنا +
**بسیجیدہ**۔ ف۔ سامان۔ قصد +
**بسیم**۔ ف۔ خوش مزہ۔ خوش لذت +
**بسیط**۔ ع۔ بچھائی ہوئی۔ وسیع جگہ۔ فراخ شے اور اصطلاح حکما میں وہ شے جو مرکب نہ ہو۔ یعنی جسے پھاڑ کر دو یا زیادہ مختلف قسم کے اشیا نہ نکال سکیں۔ یا یوں کہو کہ جس شے کا ہر جزو (تجزی) اپنے

کل کے مشابہ ہو۔ جیسے آکسیجن۔ ہیڈروجن سونا۔ چاندی۔ پارہ وغیرہ بسیط شے کے ہر جزو لاینجزی کو ہر جو ہر فرد کہتے ہیں۔ اور علم عروض کی بحروں میں سے تیسرے بحر کا نام بھی ہے +

**بسیط زمین**۔ ف۔ سطح زمین +

**بسیط مسبّع**۔ ع۔ زمین سے مراد ہے باعتبار اس کے سات حصوں (اقلیموں) کے جو اگلے جغرافیہ والوں نے کئے تھے +

**بسیم**۔ ع۔ تبسم کرنے والا +

**بسیلاب دادن**۔ ف۔ غرق کرنا ڈبو دینا +

## باب الباء موحدہ مع شین معجمہ

**بَشْ**۔ ف۔ ہر چیز کا بند یا جوڑ۔ لوہے یا تانبے یا اور کسی دھات کے پتر سے جو صندوق وغیرہ کے جوڑ کے مقام پر لگاتے ہیں۔ اور وہ زراعت جو مینہ کے پانی سے پیدا ہو۔ بارانی +

**بَشّ**۔ ع۔ خرم۔ کشادہ ابرو۔ خندان پیشانی۔ شاد کام +

**بِش**۔ ف۔ مخفف ہے بدہش کا۔ اسکو دے +

**بُش**۔ ف۔ آدمی کی چوٹی کے بال۔ گھوڑے کی گردن کے بال +

**بشار**۔ ف۔ پا بستہ گرفتار۔ شاخ سے چھوٹا ہو +

**بشارت**۔ ع۔ خوشخبری۔ مژدہ +

**بشاشت**۔ ع۔ خوش ہونا +

**بشارت کشان**۔ ف۔ خوشخبری مژدہ رسان +

**بُشاسب**۔ ف۔ خواب۔ نیند۔ نوم +

**بَشاشت**۔ ع۔ کشادہ روئی۔ خوش طبعی اور لطف کلام سے پیش آنا۔ خوش ہو کر بات کرنا +

**بَشاش**۔ ع۔ تازہ۔ شگفتہ پیشانی۔ خوش طبع +

**بشبولیدن**۔ ف۔ پریشان کرنا +

**بشبیو۔ بشبیون**۔ ف۔ موٹا۔ فربہ +

**بشبق۔ بشبیہ**۔ ف۔ مرو شاہجہان کے پاس ایک گاؤں ہے +

**بشتالم۔ بشتام**۔ ف۔ طفیلی۔ وہ آدمی جو بن بلائے کسی آدمی کے ساتھ دعوت میں چلا جائے +

**بشتر**۔ ف۔ نام فرشتہ میکائیل کا ہے جو خلقت کو روزی پہنچانے پر موکل ہے۔ اور اس فرشتے کا بھی نام ہے جو مینہ اور نباتات پر موکل ہے۔ بادل کو بھی کہتے ہیں +

**بشتر۔ بشترم**۔ ف۔ ورم۔ آماس۔ سوجن +

**بشخور**۔ ف۔ جھوٹا۔ چوپایوں کا جھوٹا پانی +

**بشر**۔ ع۔ آدمی۔ انسان۔ اس میں مونث و مذکر برابر ہیں +

**بشر حافی**۔ ع۔ ایک ولی کامل کا نام ہے جس کی کنیت ابو نصر ہے۔ چونکہ وہ ننگے پاؤں پھرا کرتا تھا۔ اسواسطے اسکا لقب حافی مشہور ہو گیا۔ ۲۲۷ھ ہجری میں فوت ہوا۔ اس کی قبر شہر بغداد کے باہر ہے +

**بَشَرہ**۔ ع۔ چہرہ۔ مکھ +

**بُشرا**۔ ع۔ خوشخبری۔ اچھی خبر اور اس غلام کا نام ہے۔ جسنے یوسفؑ کو کنوئیں سے نکالا تھا +

**بشریت**۔ ع۔ آدمیت +

**بشرم رفتن**۔ ف۔ شرمندہ ہونا +

**بشع**۔ ع۔ گلوگیر۔ بدمزہ +

**بشقاب**۔ ت۔ بڑی رکابی +

**بشکال**۔ ف۔ موسم برسات +

**بشک**۔ ف۔ غنچہ۔ غمزہ۔ شبنم۔ برف اولا۔ چلمن۔ ایک درخت کا نام بھی ہے اور باشدکہ کا مخفف ہے +

**بشک**۔ ف۔ زلف +

**بشکاری**۔ ف۔ کاشتکاری۔ زمیندار +

**بشکلیدن**۔ ف۔ چبھونا +

**بشکن۔ بشکن**۔ ف۔ بڑا جشن جس میں سب سامان رقص و سرود وغیرہ کا مہیا ہو +

**بشکوفہ**۔ ف۔ شگوفہ۔ قے کرنا +

**بشکول**۔ ف۔ جلدی۔ شتاب۔ چست۔ قوی +

**بشکوہ**۔ ف۔ مخفف ہے باشکوہ کا صاحب شکوہ +

**بشم**۔ ف۔ ملول خاطر۔ اندوہگین غمناک۔ ناگوار +

**بشم**۔ ف۔ شبنم کے قطرے۔ بیدین۔ ہند۔ ایک گاؤں کا نام ہے جو طبرستان اور ترک کے درمیان واقع ہے اور سرد اور سر سبز جگہ ہے +

**بشمہ**۔ ف۔ چاکسو جو ایک قسم کا سیاہ رنگ اور براق دانہ ہوتا ہے اور آنکھوں کی دوائی میں کام آتا ہے اور وہ چمڑا جسے دباغت نہ کیا ہو +

**بشمشیر سخن گفتن**۔ ف۔ لڑائی کرنا۔ قتال کرنا +

**بشن**۔ ف۔ قد۔ بالا۔ قامت +

**بشوتن**۔ ف۔ اسفندیار کے بھائی کا نام ہے۔ بندر کو بھی کہتے ہیں +

**بشولیدن**۔ ف۔ دیکھنا۔ جاننا خراب کرنا پریشان کرنا۔ حیران ہو بیٹھنا +

**بشیر**۔ ع۔ خوشخبری دینے والا۔ مژدہ رسان۔ مبشر۔ اور خوبصورت۔ رسول مقبول کا ایک لقب بھی ہے +

## باب الباء موحدہ مع صاد مہملہ

**بصارت**۔ ع۔ نظر۔ آنکھ کی بینائی +

**بصایر**۔ ع۔ جمع بصیرت کی۔ بینائی حجت روشن +

**بصد رنگ شدن**۔ ف۔ متغیر ہونا چہرہ کا بسبب شرمندگی کے +

**بَصَر**۔ ع۔ آنکھ اور بینائی +

**بُصرا**۔ ع۔ جمع ہے بصر کی +

**بُصرہ**۔ ع۔ ایشیائی روم کا مشہور شہر ہے +

**بَصَرة**۔ ع۔ جمع ہے باصر کی +

**بصری**۔ ع۔ منسوب بہ شہر بصرہ +

**بَصَل**۔ ع۔ پیاز +

**بصلہ**۔ ع۔ ایک گٹھی پیاز کی اور خود لوہے کا +

**بصی**۔ ع۔ خصی +

**بصیر**۔ ع۔ دانا۔ دانشمند۔ خداوند تعالےٰ کے ناموں میں سے ایک نام ہے۔ جس کے معنے ہیں کل اشیا سے ظاہر و باطن کو بغیر آنکھ کے دیکھنے والا ✦
**بصیرت**۔ ع۔ بینائی دل کی دانائی زیرکی۔ یقین ✦

## باب الباے موحدہ مع ضاد معجمہ

**بِضاعت**۔ ع۔ پونجی۔ مال۔ اسباب۔ سرمایہ ✦
**بِضع**۔ ع۔ تین سے لے کر نو تک پر اسکا اطلاق ہوتا ہے ✦
**بُضع**۔ ع۔ نکاح۔ عورت کا فرج ✦
**بَضع**۔ ع۔ گوشت کاٹنا۔ سیراب ہونا ✦
**بضع سنین**۔ ع۔ چند برس جو تین اور نو کے درمیان ہوں ✦
**بضعہ**۔ ع۔ تازہ گوشت ✦

## باب الباے موحدہ مع طاے مہملہ

**بَط**۔ ع۔ بطخ۔ اور مجازاً صراحی شراب کی ✦
**بَطالت**۔ ع۔ معطل ہونا۔ بیکاری اور بیہودگی ✦
**بطالت**۔ ع۔ دلیر ہونا۔ دلیری ✦
**بطال**۔ ع۔ نکما آدمی۔ بیہودہ آدمی اور معطل و بیکار اور دلاور ✦
**بطانت**۔ ع۔ راز پوشیدہ۔ بھید ہر شے کا استر۔ ارادہ باطنی۔ دلی دوست ✦
**بطاق ابروے کسے کار کردن**۔ ف۔ کسی کی یاد پر کوئی کام کرنا ✦
**بطاق بلند گذاشتن**۔ ف۔ بھلا دینا۔ فراموش کرنا ✦
**بطائح**۔ ع۔ جمع بطیحا کی۔ نیچی اور فراخ زمین جہاں سے رو پانی کی گذرے۔ اور اس کنکر بہت سے ہوں ✦
**بطاقہ**۔ ع۔ کاسہ آنکھوں کا اور پارچہ کاغذ کا جس پر قیمت کپڑے کی لکھ کر تھان وغیرہ پر لگا دیتے ہیں ✦
**بَطحا**۔ ع۔ وادی مکہ معظمہ کی اور مکہ معظمہ سے بھی مراد ہے ✦
**بطر**۔ ع۔ بفتح اول بمعنے زخم کا کھل جانا۔ اور بفتحتین دہشت حیرانی غفلت۔ ناسپاسی۔ نافرمانی بہت خوشی۔ تو انگری۔ عیش کی فراخی پھٹی ہوئی زمین ✦
**بطرح دادن**۔ ف۔ کسی جنس کا اپنی رعیت یا نوکروں کے ہاتھ جبراً بیچ دینا ✦
**بِطّیر**۔ ع۔ بے شرم۔ بے حیا۔ زبان دراز۔ گمراہ ✦
**بِطریق**۔ ع۔ مجتہد نصارا کا۔ متکبر آدمی۔ سرہنگ مرغ فربہ۔ سپہ سالار فوج روم کا۔ جس کے ماتحت دس ہزار آدمی ہوں۔ اس کے نیچے جو ہوتا ہے۔ اُسے طرخان کہتے ہیں۔ اسکے ماتحت اس سے آدھے آدمی ہوتے ہیں۔ اور اُس سے بھی نیچے قومس ہوتا ہے جس کے زیر حکم دو سو آدمی ہوتے ہیں اسکی جمع بطارقہ آتی ہے ✦
**بطِ سرخاب زادے**۔ ف۔ شراب کی صراحی سے مراد ہے ✦
**بَطش**۔ ع۔ حملہ کرنا۔ حملہ۔ دلیری ✦
**بَطک**۔ ف۔ چھوٹی سی صراحی جو شراب کے واسطے بناتے ہیں ✦
**بَطَل**۔ ع۔ بہادر۔ پہلوان۔ جمع اس کی ابطال ہے ✦
**بُطلان**۔ ع۔ باطل ہونا۔ ضایع ہونا۔ ناچیز ہونا ✦
**بطلیموس**۔ ی۔ ایک یونانی حکیم کا نام ہے۔ جس کی کتاب مجسطی مشہور ہے ✦
**بطن**۔ ع۔ پیٹ۔ شکم ✦
**بطون**۔ ع۔ پوشیدگی۔ اور جمع ہے بطن کی ✦
**بطیخ**۔ ع۔ خربزہ ✦
**بطین**۔ ع۔ بڑے پیٹو ✦
**بطی**۔ ع۔ درنگ کرنے والا۔ آہستہ ✦
**بُطئیہ۔ بُطو**۔ ع۔ دیر لگانی۔ توقف کرنا ✦
**بطیطہ**۔ ع۔ سرفہ۔ کھانسی ✦

## باب الباے موحدہ مع ظاے معجمہ

**بظر**۔ ع۔ ریحان ✦
**بُظرم**۔ ع۔ انگوٹھی ✦

## باب الباے موحدہ مع عین مہملہ

**بعاد**۔ ع۔ دور کرنا۔ دور ہونا۔ لعنت نفرین۔ پھٹکار ✦
**بعالمے برطرف افتادہ**۔ ف۔ خود رائے اور خود پسند آدمی جو کسی کی نصیحت قبول نہ کرے ✦
**بَعث**۔ ع۔ برانگیختہ کرنا۔ اُٹھانا روانہ کرنا۔ زندہ کرنا۔ نیند سے جگانا۔ پراگندہ کرنا۔ اور قیامت سے بھی مراد ہے ✦
**بَعثت**۔ ع۔ برانگیختی۔ اٹھائی۔ بیداری پراگندگی ✦
**بعثرہ**۔ ع۔ پراگندہ ہونا۔ بکھرا کرنا ✦
**بعث و نشر**۔ ع۔ روز قیامت سے مراد ہے ✦
**بعد**۔ ع۔ پیچھے۔ پس ✦
**بُعد**۔ دُوری۔ فاصلہ۔ مرگ۔ لعنت ✦
**بُعد ابعد**۔ ع۔ اُس دائرے کا نام ہے جو سب افلاک سے اونچا ہے ✦
**بُعد المشرقین**۔ ع۔ فاصلہ مشرق اور مغرب کا۔ اطلاق دو مشرقوں کا (بلحاظ اختلاف طلوع آفتاب کے) مشرق اور مغرب پر تغلیباً کیا گیا ہے ✦
**بعر۔ بعرہ**۔ ع۔ پشک۔ مینگنی ✦
**بعض۔ بعضے**۔ ع۔ کوئی۔ کچھ ایک ✦
**بعوض**۔ ع۔ پشہ۔ مچھر ✦
**بَعل**۔ ع۔ نام ایک بت کا ہے۔ جسے حضرت الیاس علیہ السلام کی قوم پوجتی تھی۔ اور بمعنے خداوند صاحب۔ مالک ✦

**بعلبک** - ع - ملک شام میں ایک شہر کا نام ہے جس میں حضرت الیاس علیہ السلام کی قوم بعل نام بت کی پرستش کرتی تھی +

**بعوض - بعوضہ** - ع - مچھر - پشہ +

**بعیار رسیدن طلا** - ف - اس کا کھرا نکلنا - کھرا پن ظاہر ہونا +

**بعید** - ع - دور - فاصلہ پر +

**بعیر** - ع - اونٹ +

**بعینہ** - ع - عین بعین - وہی +

## باب الباء موحدہ مع غین معجمہ

**بغ** - ف - نام ایک بت کا ہے - کھدی ہوئی زمین یا گڑھا +

**بغا** - ف - ہیجڑا - مخنث +

**بغار قسطنطنیہ - بوغار قسطنطنیہ** - ع - آبنائے قسطنطنیہ +

**بغا** - ع - مانگنا - چاہنا +

**بغا** - ع - بالکسر زنا کرنا اور بالفتح مخنث - ہیجڑا +

**بغاث** - ع - فاختہ +

**بغال** - ع - خچر والا - خچر کا نگہبان +

**بغال** - ع - جمع ہے بغل کی - خچر +

**بغامہ** - ف - غول بیابانی

بغاوت +

**بغاز** - ف - وہ زر جو شاگرد استاد کو دیتا ہے - نذر وغیرہ +

**بغباری** - ف - [illegible] +

**بغتۃً** - ع - [illegible] - فوراً - دفعتہً - اچانک - ناگاہ +

**بغتاق - بغطاق** - ف - کلاہ ٹوپی +

**بغچہ** - ت - چھوٹی سی گٹھڑی کپڑوں وغیرہ کی +

**بغداد** - ف - عراق عرب میں نوشیرواں کا بسایا ہوا ایک مشہور شہر ہے - اصل میں باغ داد تھا کیونکہ نوشیرواں ہر ہفتہ ایک بار وہاں جاکر داد رسی مظلوموں کی کیا کرتا تھا - کثرت استعمال سے بغداد ہو گیا +

**بغداد خراب - بغداد کہنہ**

**بغداد خالی** - ف - خالی پیالہ - خالی پیٹ +

**بغرا** - ع - ایک قسم کا کھانا ہے جو گوشت چاول دال ڈال کر پکاتے ہیں - بانی اس کھانے کا بغرا خان بادشاہ خوارزم کا تھا - اسواسطے بغرا اور بغرا خانی اور بغرانی کہتے ہیں - اور خشک تر اور کلنگ کو بھی کہتے ہیں جو سب کلنگوں سے آگے آگے چلے +

**بغشور** - ف - بادشاہ کے پاس ایک [illegible] +

**بغض** - ع - کینہ - دشمنی - عداوت +

**بغضا** - ع - سخت دشمنی +

**بغل** - ع - خچر - استر +

**بغل** - ف - آغوش - کنار - بازو کے نیچے کا حصہ +

**بغلطاق - بغلتاق** - [illegible] مشہور [illegible] جو پہلے [illegible] ہیں - کلاہ +

**بغلق** - ع - نام ایک پرند کا ہے - اور مجازاً بمعنی شیر +

**بغلک** - ف - ایک دنبل کا نام ہے جو بغل میں پیدا ہوتا ہے پنجابی میں اسے کچھرالی کہتے ہیں +

**بغلگیری** - ف - معانقہ - اور کشتی کے ایک داؤ کا نام ہے +

**بغلک زدن - بغل زدن** - ف - شاد اور خوش ہونا - کسی کی تباہی اور بربادی پر شماتت کرنا +

**بغلی** - ع - وہ چھوٹی سی تقطیع کا کلام اللہ جسے سفر میں بغل میں مار کر پھر سکیں - حمایل +

**بغی** - ع - نافرمان ہونا - بیفرمانی - سرکشی - بغاوت +

**بغی** - ع - نافرمان - سرکش +

## باب الباء موحدہ مع الفاء

**بف** - دفتین - کنگھی جولاہوں کی - بفاف فانہ +

**بفتری** - ف - دفتین - کنگھی جولاہوں کی اور کارگاہ جولاہوں کا جہاں وہ کپڑا بنتے ہیں +

**بفتیدن** - ف - بننا - کپڑا بننا +

**بفج** - ف - وہ پانی جو بات کرنے کے وقت منہ سے گرے - جسے پنجابی میں لال یا رال کہتے ہیں +

**بفرزندی برداشتن** - ف - بیٹا بنا لینا - متبنیٰ کر لینا +

**بفریاد رسیدن** - ف - فریاد رسی کرنا - انصاف کرنا +

**بفش** - ف - عظمت - شکوہ - کروفر +

**بفم** - ف - دلتنگ - اندوہگیں - عاجز +

## باب الباء موحدہ مع قاف

**بق** - ع - پشہ - مچھر - فارسی میں ضرورت شعری کے باعث بے تشدید بھی آگیا ہے +

**بقا - بقے** - ع - زندگانی - جینا - ہمیشہ کا جینا - ہمیشگی +

**بقاع** - ع - جمع بقعہ کی - جگہ - مکان +

**بقال** - ع - اصل میں سبزی فروش کے معنے میں ہے - لیکن مشہور غلہ فروش - بنیا کے معنے میں ہے اور صحیح ان پچھلے معنوں میں بدال ہے +

**بقایا** - ع - جمع باقی کی +

**بقائے ریختن** - ف - عاجز ہو جانا بن جنگ کئے عاجز ہو جانا - شطرنج بازوں کی اصطلاح میں اپنے حریف اور مقابل کو غالب دیکھ کر عجز کے راہ سے خود بخود مہرے ہاتھ سے پھینک دینا اور رکھ دینا کہ ابھی کھیل قائم ہے +

**بقائے ریزہ** - ف - یعنی بازی شطرنج میں برابر رہنا ہے +

**بقچہ** - ف - گٹھڑی کپڑوں کی +

**بقر** - ع - بیل گائے +

**بقراط** - ع - نام ایک حکیم یونانی کا ہے

**بُل** ۔ف۔احمق ۔بیعقل۔ابلہ۔بہت جیسے بلہوس۔بہت لالچی +

**بِل** ۔ف۔چھوڑ۔مخفف ہے ہِل کا۔ جو امر ہے ہلیدن مصدر سے +

**بَلَا** ۔ع۔آزمانا۔امتحان کرنا۔زحمت دکھ۔تکلیف۔نہایت عجیب کام +

**بلا بر کسے گماشتن** ۔ف۔کسی پر بلا اور مصیبت ڈالنی۔دکھ پہونچانا +

**بلابل** ۔ع۔جمع ہے بلبل کی جو ایک مشہور پرندہ ہے۔اور جمع ہے بلبلہ کی جسکے معنے صراحی کے ہیں +

**بلا یہ** ۔ف۔بیہودہ بکنے والا۔بدکار یہ لفظ عورتوں کی نسبت زیادہ مستعمل ہوتا ہے +

**بلا تحاشی** ۔ع۔بے درنگ۔بے اجتناب فوراً۔فارسی والے شین پر فتحہ اور بجائے یائے الف پڑھتے ہیں +

**بلا تحاشے** ۔ع۔بلا درنگ۔بلا اجتناب +

**بَلارج** ۔ف۔ایک قسم کی گھاس ہے جس سے بوریا بناتے ہیں۔بوریئے کو بھی کہتے ہیں +

**بلا جرح** ۔ع۔بے روک ٹوک +

**بلا جوے** ۔ف۔بدخواہ دشمن۔اور معشوق پر بھی اسکا اطلاق ہوتا ہے +

**بِلاد** ۔ع۔جمع بلد کی +

**بلادت** ۔ع۔بیوقوفی۔کند ذہنی +

**بَلَادُر** ۔بلا ذُور۔ف۔ایک درخت کا نام ہے جسے یونانی میں القرا اور ہندی میں بھلاوہ اور بھیلہ کہتے ہیں۔اور ایک زیور کا نام بھی ہے۔جو عورتیں سر پر پہنتی ہیں +

**بلادہ** ۔ف۔بدکار۔فاسق۔مفسد۔فتنہ انداز +

**بَلَارج** ۔ف۔نام ایک پرندہ کا ہے جسے لگ لگ کہتے ہیں +

**بَلار** ۔ف۔نام ایک شخص کا ہے اور اشنان کو کہتے ہیں +

**بلارک** ۔ف۔جوہر۔جوہردار تلوار۔جوہر دار فولاد +

**بلاز** ۔ بِلاش۔ف۔بلا سبب۔بیوجہ بے سبب +

**بلاس** ۔ف۔مجازاً بمعنے مکر و فریب +

**بلاغ** ۔ع۔پہنچانا۔کفایت۔بس۔کمال +

**بلاغات** ۔ع۔جھوٹی سخن آرائیاں +

**بلاغت** ۔ع۔جوان ہونا۔حسب موقع گفتگو کرنی۔جیسا حال دیکھنا ویسی گفتگو کرنی۔مخاطب کے لائق حال اور مناسب مقام کلام کرنی۔خالص اور پاک ہونا کلام کا عیب اور ضعف تالیف سے +

**بلاق** ۔ت۔ایک مشہور زیور ہے +

**بلاگردان** ۔ بلاچین۔ف۔صدقہ۔قربان +

**بلال** ۔ع۔جناب رسول خدا کے موذن کا نام ہے۔جو حبش کے رہنے والے تھے۔ابتدا میں صدیق اکبر کے غلام تھے انہوں نے اسکو آزاد کر دیا تھا۔وہ پہلا آدمی ہے جس نے مکہ میں اسلام قبول کیا آخر عمر میں شام میں سکونت اختیار کی۔ساٹھ برس سے زیادہ عمر پاکر ۲۰ہجری میں حلب میں وفات پائی +

**بلالانہ** ۔ف۔بلال جیسے۔صالحانہ بے تکلفانہ +

**بلاہت** ۔ع۔احمق پن۔بیوقوفی۔سادگی +

**بلائے سیہ** ۔ف۔آفت بزرگ +

**بلا یہ** ۔ف۔بمعنے بلا بہ جو مذکور ہوا +

**بلبال** ۔ع۔سخت غم۔سخت اندوہ +

**بلبان** ۔ف۔نام ایک ساز کا ہے جو لب اور ہاتھ دونوں کے اشتراک سے بجاتے ہیں۔اور اسی سبب سے ہندی میں اُسے مُنہ چنگ کہتے ہیں +

**بُلبُل** ۔ع۔نام ایک پرندہ خوش الحان کا ہے۔جو ولایت میں اکثر ہوتا ہے۔ہند میں بھی اس نام کا ایک پرند مشہور ہے لیکن وہ اور ہے +

**بلبل آملی** ۔ع۔لقب طالب آملی شاعر مشہور کا ہے +

**بلبل بوستان مازاغ** ۔ف۔پیغمبر آخر الزمان علیہ السلام سے مراد ہے +

**بلبل شدن** ۔ف۔عاشق ہونا +

**بلبل ویرانہ** ۔ف۔چغد۔الّو +

**بَلبَلہ** ۔ع۔صراحی۔آواز صراحی کی +

**بَلبَلہ** ۔ع۔شدت کا غم۔نہایت وسواس +

**بلبلی** ۔ف۔پیالہ شراب۔زردآلو ایک قسم کا بہت نازک اور لطیف چھوارا +

**بلبن** ۔ف۔خرفہ۔جو ایک قسم کا ساگ ہے۔ہندوستان کے ایک بادشاہ کا نام بھی ہے۔جو دہلی کے خاندان غلامان میں ایک بڑا با اقتدار بادشاہ تھا +

**بلبوس** ۔ف۔بصل الذئب۔صحرائی پیاز۔خشخاس زبدی +

**بلچار** ۔ت۔وعدہ +

**بلخ** ۔ع۔خراسان کے ایک مشہور شہر کا نام ہے۔جو دریائے جیحون کے کنارے پر آباد ہے اور ان دنوں امیر کابل کے زیر فرمان ہے +

**بلخم** ۔ف۔گوپھیا۔فلاخن۔پنجابی۔گھبانی +

**بَلَد** ۔ع۔شہر۔اور فارسی میں رہبر پیشوا۔واقف +

**بُلدان** ۔ع۔جمع بلد کی۔شہر +

**بلدہ** ۔ع۔شہر +

**بلسان** ۔ع۔بیندھی کے درخت کے برابر ایک چھوٹا سا درخت ہے جو سوائے مقام عین الشمس کے جو علاقۂ مصر میں ہے۔کہیں نہیں اُگتا۔ اس کا تیل بہت مفید ہوتا ہے +

**بلسک** ۔بلشک۔ف۔لوہے کی ایک سیخ ایک طرف سے چوڑی ہوتی ہے۔ جو نان بائی اپنے پاس رکھتے ہیں اور اس سے تنور کی آگ کو ہلاتے اور روٹی کے جلے ہوئے ٹکڑے اُتارتے ہیں +

**بلسن** ۔ف۔عدس۔مسور جو ایک قسم کا غلہ ہے +

**بلع** ۔ع۔نگل جانا +

**بلعام** ۔بلعم باعور۔ع۔بنی اسرائیل میں سے ایک ولی کامل کا نام ہے جسکی

دعا سے موسیٰ علیہ السلام چالیس
برس تک بیابان میں سرگردان رہے
آخر یوشع کی دعا سے خلعت ولایت
اُس سے چھینا گیا۔ اور وہ کمبخت
مردود ازلی ہوا۔ باعور اسکے باپ
کا نام تھا +

**بَلَغ**۔ ع۔ پہونچا۔ منزل مقصود پر آگیا
صیغہ ماضی کا ہے +

**بلغار**۔ ف۔ اصل میں بن غار تھا۔
نام ایک شہر کا ہے جو سکندر نے قریب
ظلمات کے بسایا تھا۔ شمالی روس کا
ایک حصّہ جو سائبیریا کہلاتا ہے۔ اسکے
ایک بڑے شہر کا نام بھی ہے +

**بلغاق۔ بلغاک**۔ ف۔ غوغا۔
فتنہ۔ فساد +

**بُلَغا**۔ ع۔ جمع بلیغ کی +

**بلغد۔ بلغدہ۔ بلغند۔ بلغندہ**
ف۔ ایک دوسرے پر رکھا ہوا۔ اکٹھا۔
گندہ اور خراب کے معنوں میں
مستعمل ہے +

**بلغم**۔ ع۔ اخلاط اربعہ میں سے
ایک خلط کا نام ہے +

**بلغمی**۔ ع۔ بلغم والا +

**بلغندر**۔ ف۔ بیفید۔ بیدیانت +

**بلغور**۔ ف۔ دَلیا جو پکا کر کھاتے ہیں
گندم و جو کا دَلیا +

**بلغونہ**۔ ف۔ گلگونہ کے وزن اور
معنوں میں اسے الغونہ۔ الگونہ۔
گلغونہ بھی کہتے ہیں +

**بلغہ**۔ ع۔ علامت مقابلہ کی جو حاشیہ
کتاب پر لکھی جاتی ہے۔ جس سے
معلوم ہوتا ہے۔ کہ کتاب یہاں تک
صحیح ہو چکی۔ اور جمع ہے بالغ کی +

**بلقدر۔ بلقندر**۔ ف۔ بیدین۔
بیدیانت۔ مُلحِد +

**بلقیس**۔ ع۔ ملکہ شہر سبا کی جس کے
حسن وجمال اور فضل وکمال کی خبر
ہدہد نے حضرت سلیمان کو پہونچائی
تھی۔ اور انہوں نے اس سے نکاح
کیا تھا۔ اس کا قصہ مشہور ہے +

**بلکہ**۔ ف۔ کلمہ اضراب اور ترقی کا ہے +

**بَلَک**۔ ف۔ تحفہ جو دوست دوستوں
کو دیتے ہیں۔ نئی چیز +

**بلکفدہ۔ بلکفد**۔ ف۔ رشوت +

**بلکامہ**۔ ف۔ وہ شخص جو بہت آرزو
رکھتا ہو +

**بلکک۔ بلکل**۔ ف۔ بہتیر گرم پانی +

**بلمہ**۔ ف۔ دراز ریش۔ پنجابی میں ڈاڑھا
اس شخص کو بھی کہتے ہیں کہ جس کی
ڈاڑھی گھنی ہو +

**بلند**۔ ف۔ اونچا۔ دراز۔ بزرگ۔ کثیر۔ بسیار +

**بلند بالا**۔ ف۔ اونچے قد والا +

**بلند شدن بہا**۔ ف۔ بڑھ جانا
نرخ کا۔ گراں ہو جانا +

**بلند شدنِ روز و سخن و شب**
ف۔ انکا دراز ہونا +

**بلند شنیدن**۔ ف۔ کم سننا +

**بلند نظر**۔ ف۔ عالی ہمت +

**بلندی**۔ ف۔ درازی۔ رفعت اونچائی +

**بلندے گرائے**۔ ف۔ وہ شخص جس کا
میلان بلندی اور رفعت کی طرف ہو۔
معزز۔ مفتخر۔ رفیع القدر +

**بلند۔ بلندین**۔ ف۔ چوکھٹے یا
دروازے کے اوپر کی لکڑی +

**بلوا**۔ ع۔ زحمت۔ دکھ۔ بلا +

**بلوچ**۔ ت۔ پٹھانوں کے ایک قبیلہ
کا نام ہے۔ مرغ کے تاج کو بھی
کہتے ہیں +

**بلوچستان**۔ ف۔ افغانستان کے
جنوب میں ہند اور ایران کے
درمیان ایک ملک ہے۔ جس میں
کیچ۔ مکران۔ اور قلات بڑے
شہر ہیں +

**بلّور۔ بلُور**۔ ع۔ نام ایک قسم کے
صاف وشفاف پتھر کا ہے۔ جس کے
برتن بنتے ہیں +

**بلُوط**۔ ع۔ نام ہے ایک بڑے
درخت کا جس کی چھال سے
چمڑے رنگے جاتے ہیں اور
جس کا پھل سیتا سپاری
ہوتا ہے +

**بلُوغ۔ بلُوغت**۔ ف۔ پہونچنا۔
حد جوانی کو پہونچنا۔ بالغ ہونا +

**بلوک**۔ ف۔ شراب پینے کا ایک ظرف
ہوتا ہے۔ جو کسی حیوان کی صورت
پر بنایا گیا ہو +

**بلُوکات**۔ ت۔ جمع ہے بلوک کی پرگنہ
قصبہ۔ دہ +

**بُلَہ**۔ ع۔ جمع ابلہ کی۔ بیوقوف۔
نادان بھولا۔ سیدھا سادہ +

**بلی۔ بلے**۔ ف۔ آرے۔
ہاں +

**بلیات**۔ ع۔ جمع بلا کی +

**بلید**۔ ع۔ کند ذہن آدمی۔ کم سمجھ
افسردہ دل۔ کودن +

**بلیغ**۔ ع۔ رسا۔ قابل۔ خوش تقریر آدمی
جو بمقتضائے مقام کلام کرے +

**بلیلہ**۔ ع۔ بہیڑہ +

**بلیناس**۔ ع۔ نام ایک حکیم کا ہے
جو سکندر کا انیس وجلیس تھا +

**بلیّہ**۔ ع۔ دکھ۔ رنج۔ سختی۔
آزمائش +

## باب الباء الموحدۃ مع المیم

**بم**۔ ف۔ آواز راگ کی جو اونچی ہو
اونچی سر بخلاف زیر کے جو نیچے سر
ہوتی ہے۔ کرمان کے نزدیک
ایک قلعہ بھی اس نام کا ہے۔ کسی
کے سر اور دستار پر ہاتھ مارنے کو
بھی کہتے ہیں +

**بمان**۔ ف۔ چھوڑ۔ رہ۔ ماندن
سے امر حاضر کا صیغہ ہے +

**بمجرّد**۔ ع۔ نرت۔ فوراً۔ جبھی +

## باب الباء الموحدۃ مع النون

**بن**۔ ف۔ باغ۔ زراعت۔ کھلیان
ایک میوے کا نام بھی ہے +

**بُن**۔ ف۔ جڑ۔ اصل۔ بنیاد۔ پلپان
رخت۔ اسباب۔ قہوہ +

**بِنا**۔ ع۔ عمارت۔ بنیاد۔ مکان۔ بنیاد
مکان کی +

**بنّاء**۔ ع۔ معمار۔ عمارت بنانیوالا +

**پرندوش - پرندوار** ف - کل کے گزرے ہوئے دن کی رات یعنے کل کی رات +

**پرنہادن** ف - کسی کو کسی جگہ سے نکال دینا - اپنے پاس سے کسی کو بلطائف الحیل دور کرنا +

**پرنو - پرنون - پرنیان** ف دیبا - ایک قسم کا نہایت پاکیزہ اور نرم اور باریک پھولدار ریشمی کپڑا +

**پرنیان خوے** ف - خوش دل - نرم دل - خوش خوے صاحبدل +

**پرواف** - طاقت - آرام - صبر - توجہ - رغبت - التفات حاجت - خوف - پرورش فرصت +

**پرواره } موٹا تازہ - چربی**
**پرواره } ف دار وہ جانور جسکو**
**پرواری } گھر میں اچھی جگہ باندھکر** خوب کھلا پلا کر پالیں - ہوا دار کوٹھا چوبارہ - وہ تختے جنسے چھت کو ڈھانپتے ہیں - عود وسوز بیمار کا تقاره ورد گنجینہ +

**پروازف** - اڑنا - اور نثار کرنا ذرہ کا - نور - پرتو - روشنائی پرندے کے بیٹھنے کی جگہ یا سوت بشریت سے لاہوت حقیقت کی طرف کا سیر +

**پرواسیدن** ف - ہاتھ لگانا مس کرنا - ڈرنا - فکر کرنا +

**پروان** ف - غزنی کے پاس ایک شہر ہے + وہ چرخ جسکے ذریعہ ریشم کو کوئے سے نکالتے ہیں +

**پروانچی** ف - پروانہ لکھنے والا +

**پرواناک** ف - ایک جانور ہے جو شیر کے آگے چل کر آواز دیتا ہے - اور جانوروں کو خبر کرتا ہے - لشکر کے پیشرو کو بھی کنایۃ کہتے ہیں +

**پروانگی** ف - اجازت - حکم +

**پروانہ** ف تیتری - کیڑا اڑنے والا - بادشاہوں اور حاکموں کا حکم - پرواناک کو بھی کہتے ہیں +

**پروبال** ف - پر اور بازو - قوت +

**پروبال داشتن** ف - زور آور قوت رکھنا - زور آور ہونا +

**پروپاے** ف - طاقت - قدرت - توانائی +

**پرورف** - پال - پالنے والا پیوند - کپڑے کا سجاوٹ +

**پرورانیدن** ف - پلوانا +

**پروردگار** ف - پالنے والا - کبھی بادشاہ سے مراد ہوتی ہے - اور کبھی خداوند تعالے سے +

**پروردن } پالنا - پرورش**
**پروریدن } ف کرنا - کبھی** پرستیدن کے معنے میں بھی آتا ہے +

**پرورده** ف - پلا ہوا پرورش یافتہ +

**پرورف** - کپڑے کا سجاوٹ - اصل ونسب فرش و فروش دورنگ کا کپڑا - لشکر کا حلقہ مارنا +

**پروستان** ف - ہر پیغمبر کی امت کو کہتے ہیں +

**پرورش** ف - پالنا - کبھی پوجنا بھی اس کے معنے ہوا کرتے ہیں - اور کبھی یہ لفظ علم وحکمت کے معنے میں بھی آتا ہے - جیسے پرورش آموز یعنے علم وحکمت آموز +

**پرورش آموختگان** ف انبیا - اولیا - اور شعرا سے مراد ہے +

**پروزن** ف - مخفف ہے پرویزن کا - ہر چیز سوراخ دار کو بھی کہتے ہیں +

**پرویزف** - فتحمند - چھلنی - نام نوشیرواں کے بیٹے کا - چونکہ وہ بہت چھلیاں کھاتا تھا - اور پرویزن کا مخفف بھی ہے - پروین کو بھی کہتے ہمت - سخاوت خوش رفتاری اور جلوہ کردن کے معنے میں بھی آیا ہے +

**پرویزن** ف - چھلنی آٹا چھاننے کی +

**پرویش** ف - کام میں غفلت اور سستی کرنا +

**پروین** ف - جھمکا - ستاروں کا مجموعہ ہے جیسے عورتیں - سات سہیلیوں کا جھمکا کہا کرتی ہیں - ثریا - موتی - قمر کی آٹھ منزلوں میں سے ایک منزل کا نام بھی ہے +

**پروین جبین** ف - محبوبہ +

**پره } ف صف - دامن - طرف**
**پره } ہر چیز کا کنارہ - قفل** کا ایک حصہ ہے - جس سے وہ مضبوط ہوجاتا ہے - پنجابی میں اسے بیجا کہتے ہیں +

**پرہاے مور** ف - جو ہر فولاد وغیرہ کا - جو مثل پر مور کے چمکتا ہے +

**پره بینی** ف - نتھنوں کا درمیانی پردہ +

**پرہماے** ف - کلغی +

**پره قفل بر کلید زدن** ف - عقل کے خلاف کام کرنا - الٹا کام کرنا - لغو حرکت کرنی +

**پرہیزف** - بچنا گناہ یا کسی چیز سے - اجتناب +

**پرہیزگار** ف - بچنے والا صالح متقی +

**پرہیزیدن** ف - پرہیز کرنا گناہ سے بچنا +

**پری** ف - بہ پسوں - خوبصورت عورت - دیو کی ضد - اور بضم اول یعنے بھرنا - پر ہونا +

ی پیکر ف - خوبصورت شکل
شوق +

ی خوان ) منتر جاننے
ی افسائے } ف والا - اور وہ
ی سائے ) شخص جس کے
یں کوئی جن ہو +

ی خانہ ف - جگہ رہنے
وں کی +

ی دخت ف - بادشاہ چین
بیٹی کا نام ہے - جو سام بن
ن کی عورت تھی اور رستم کا باپ
ے اسی سے پیدا ہوا +

یدن ف - بھرنا - پر کرنا +

یدن ف - اُڑنا - جدا ہونا -
ہونا - فخر کرنا - غرور - آنکھ
چرانا +

یدن رنگ ف - متغیر
رنگ کا فق ہونا رنگ کا +

یروز ف - پرسوں کا دن
ا ہوا +

یز ف - فریاد - کسی تالاب
نہر یا ندی نالے کے کنارے
رہ - چھلنی +

زاد ف - پری کی اولاد -
صورت شخص +

ی سوز ف - خسرو پرویز
- جاتے ہیں ایک معبد تھا -
جس ایک مکان کا نام
تے ہیں +

ش - ف - پریشان -
یشان کرنے والا - پریشان کر

پریشانی - پریشان کرنا - ایک
دوسرے سے جدا کرنا +

پریشان ف (بیائے معروف
فصیح) پراگندہ - متفرق - ہیبت
زدہ +

پریشانی ف - پراگندگی +

پریشب ف - پچھلی رات جو
گذر چکی +

پریشیدن ف - پریشان
کرنا - بدحال کرنا - بے خود ہو
جانا +

پریشیدہ - ف - پریشان -
پراگندہ +

پری گرفتہ ف - کاہن - وہ شخص
جس کے تابع جن ہوں +

## باب الباے فارسی مع زای معجمہ

پژ ف - برف کے ٹکڑے - جو
سردی کی شدت میں آسمان سے
گرتے ہیں +

پژاختن ف - گلانا - پگھلانا +

پژانیدن ف - پکوانا +

پژادہ } ف - اینٹ پکانے کا آوا +
پچادہ }

پژد ف - خون - لہو - روح -
جان +

پژرمی ف - پوری احتیاط -
کمال احتیاط +

پزشک ف - طبیب - جراح
اور بلغتین الّو جو ایک مشہور
منحوس پرندہ ہے +

پزشکی ف - طبابت - بیدک +

پزم ف - شبنم +

پزیدن ف - پکانا +

## باب الباے فارسی مع زای معجمہ

پژ ف - پہاڑ - پرانا - میل -
چرک +

پژمان ف - پژمردہ - مرجھایا ہوا
بیرونق - غمگین - اور بلغتین بمعنے
چیل - غلیواز +

پژمردہ } ف - مرجھایا ہوا -
پژمریدہ } کمھلایا ہوا +

پژواک ف - گونج - وہ آواز
جو گنبد یا پہاڑ کے دامن - یا
جنگل میں بولنے کے بعد سنی
باقی ہے +

پژول ف - ٹخنا - پستان -
غلولہ جس سے لڑکے کھیلتے ہیں -
خندق +

پژولیدن ف - پژمردہ ہونا -
آپس میں مل جانا - پریشان
ہونا - ڈھونڈنا - نصیحت
کرنا +

پژوم ف - فقیر - درویش - گدا
خوار - بے اقتدار +

پژوہش } ف - تلاش - جستجو
پژوہندگی } سراغ نکالنا -
کھوج لگانا +

پژوہیدن ف - ڈھونڈھنا -
تلاش کرنا - کھوج نکالنا - فکر
کرنا +

پژوہندہ - ف - تلاش کرنے
والا - جوئندہ +

## باب الباے فارسی مع سین مہملہ

پس ف - تب - تو - اس لیے
آخرش - پیچھے +

پُس ف - پسر - بیٹا +

پسا ف - فارس کے ایک شہر
کا نام ہے +

پساچین ف - وہ میوہ - جو
باغ کے میوہ چن لینے کے بعد
باقی پڑا رہے +

پسا دست ف - ادھار +

پس افتادہ ف - ذخیرہ - پس
انداز - اندوختہ - وہ شخص
جو اپنے ساتھیوں سے پیچھے
رہ جائے +

پس افگندہ ف - ذخیرہ -
پرندوں کی بیٹ اور چوپایوں کا
گوبر - میراث کا مال +

پس انگاہ ف - بعد ازاں -
بعدہ +

پسانیدن ف - باغ کو پانی
دینا - سینچنا +

پس آوردہ ف - عورت کا
بیٹا جو اس کے پچھلے خاوند سے ہو
ربیب - سوتیلا +

پس آہنگ ف - وہ فوج
جو پیچھے رہا کرتی ہے - چندا
اول +

**پست** ف - نیچا - کم رتبہ - کمین سفلہ - ہموار - زمین - غیر آباد جگہ - وہ آدمی جو اپنے مرتبے سے بڑھ کر مراتب کمال کو نہ پہنچ سکے +
**پست** ف - ستو - سویق +
**پستان** ف - چھاتی - چوچی - تھن +
**پستان مادر بریدن** ف - حس بیجھتی - بیوفائی کرنا +
**پستہ** ف - نام میوہ مشہور کا ہے - فندق +
**پستہ دہان** ف - تنگ منہ والا - مراد - محبوب - معشوق +
**پستہ شکر فشان** ف معشوق کے لب اور منہ سے مراد ہے -
**پستہ لب** ف - محبوب +
**پست کردن** ف - زیر کرنا - عاجز کرنا - مغلوب کرنا +
**پس جانشین** ف - وہ شخص جو مالک کے بعد دکان پر بیٹھے +
**پس خم گرفتن** }
**پس سر کردن** } ف منہ پھیر لینا +
**پس خم زدن** } ف - بھاگ جانا +
**پسر** ف بیٹا +
**پسراک** ف - استرہ +
**پس خیز** ف - شاگرد - کشتی کی مشق کرنے والے نوآموز +
**پس دست کردن** ف چھپانا وغیرہ کرنا +
**پس رو** ف - پیچھے چلنے والا +
**پسر یچہ** ف - بدکار لڑکے - کمینے لوگ +
**پس زانو نشستن** ف - سوچ میں پڑنا - تامل کرنا +
**پس سر نمودن** ف شرمندگی سے منہ پھیر لینا - مخل طبیعت کو حیلے سے ٹال دینا +
**پس شام** ف - سحرگی رمضان کے دنوں سحر کے وقت کا طعام +
**پس فرداف** - پرسوں آیندہ +
**پس کار نشستن** ف ترک مقصود کرنا - کام کا چھوڑ بیٹھنا +
**پس گرفتن** ف - دی ہوئی شے کا پھیر لینا - واپس لینا +
**پس گوش افگندن** ف - بھلا دینا +
**پس گیر** ف - متنبے - لے پالک +
**پسند** ف - اپنی خوشی - ریجھ +
**پسندر** ف - عورت - یا مرد کا پچھلگ +
**پسندہ** ف - ایک قسم کا کباب ہے - جو قیمے کی روٹی بنا کر بھونا جاتا ہے +
**پسندیدن** ف - پسند کرنا +
**پسندیدہ** ف - چھانٹا ہوا پسند کیا ہوا +
**پسندیدہ رو** ف - نیک چلن +
**پسندیدہ کار** ف - وہ شخص جس کا کام عمدہ اور خوب ہو +
**پس و پیش** ف - دھکڑ پکڑ سوچ بچار - آگا پیچھا +

## باب الباے فارسی مع شین معجمہ

**پش** ف - گھوڑے کی گردن کے بال - شملہ پگڑی کا - جو بالشت بھر چھوڑتے ہیں - اس کا معرب فش ہے - ہر چیز نا فضل و فرومایہ - اور شبیہ - نظیر کے معنے میں بھی آتا ہے - اور بضم اول بمعنے الوا و بکسر اول مخفف پشہ +
**پشام** ف - تیرہ رنگ +
**پشت** ف - پیٹھ - ظہر - اور مجازاً - پناہ - قوت - توانائی مددگار - نیشاپور کے گرد و نواح میں ایک پرگنہ اور خراسان میں ایک گاؤں بھی ہے - مخنث اور نامرد کو بھی کہتے ہیں - وہ چیز جو نشے کی تقویت کے لئے شراب میں ملا دیں +
**پشتارہ** ف - بوجھ - گٹھری +
**پشت پا خاریدن** ف - خوش ہونا - خوشحال ہونا +
**پشت پا زدن** ف - ٹھوکر مارنا - ترک کرنا - رد کرنا - شکست پانا +
**پشت بر زمین آوردن** ف چت کر دینا - پچھاڑ دینا - پیٹھ زمین پر لگا دینی +
**پشت پناہ** ف - حمایت کرنے والا - حامی - حمایت +
**پشت چمن** ف - باغ کا صحن +
**پشت چشم نازک کردن** ف - غفلت کرنا - اغماض کرنا - آزردگی - ناز کے ساتھ رنجش کا اظہار کرنا - ناز اور غرور کے ساتھ دیکھنا +
**پشت دادن** }
**پشت نمودن** } ف - پیٹھ دکھانا - بھاگ جانا +
**پشت دست** ف - طمانچہ +
**پشت دست افشاندن** ف رد کرنا +
**پشت دست بدندان - گزیدن** ف - حسرت کرنا پشیمان ہونا - تاسف کرنا +
**پشت دست بر کندن و خاییدن و پشت دست بدندان کندن** ف - تاسف کرنا - پشیمان ہونا +
**پشت دست زدن** ف - رد کرنا - الٹے ہاتھ کا طمانچہ مارنا +
**پشت دوتا کردن** ف - پیٹھ

جھکانا - عاجزی کرنا +

**پشت سرکے دیدن ف** - کسی کا زوال دیکھنا +

**پشتک ف** - ایک چھوٹا کپڑا ہوتا ہے۔ جو کر تک ہوا کرتا ہے۔ جیسے اہل ہند کے ہاں بنڈی ہوتی ہے۔ ایک بیماری کا نام بھی ہے - جو اونٹ - خچر گدھے کو ہوا کرتی ہے - دانتے سے نکال پک جاتے ہیں - اور جانور پانی نہیں پی سکتا - ایک قسم کی کھیل بھی ہے اور ہندی میں کتاب کے معنے میں آتا ہے +

**پشت کردن بر چیزے ف** - اس سے اعراض کرنا - منہ پھیرنا +

**پشت کمان بر کسے افگندن** ف کسی کو تیر مارنا +

**پشت گرم بودن ف** - مدد پانا +

**پشت گرمی ف** - حمایت - مددگاری - تقویت +

**پشت لنگ ف** - ہرزہ - ناقص - عیب دار - پس افتادہ +

**پشت مازہ**
**پشت مہرہ** } ف - پیٹھ کی ہڈی - صلب +

**پشت ماہی ف** - رات سے مراد ہے +

**پشتو ف** - افغانی زبان - مٹی کا مرتبان +

**پشتوارہ ف** - گٹھڑی - کسی چیز کی اتنی مقدار جو پیٹھ پر اٹھائی جائے +

**پشتوان ف** - معنی پشتیبان پشت پناہ - جانب دار - مدد و معاون +

**پشتہ ف** - تودہ - ٹیلا - ڈھیر +

**پشتی ف** - مدد - تائید - پرورش - ٹیکنی - اور بمعنے پشتک +

**پشت یافتن ف** - قوت پانا +

**پشتیبان پشتیوان** ف سہارا دینے والا - مددگار - معاون - لکڑی جو دیوار کے استحکام کے واسطے کھڑی کر دیں +

**پشک ف** - شبنم اور شبین کی سکون ہو اس کے معنے حسب ذیل ہیں - برابر کرنا - موافق کرنا عشق و عاشقی - جھل - الو - ایک بیماری کا نام بھی ہے - جو گھوڑوں کو ہوا کرتی ہے +

**پشک ف** - مینگنی - خمرہ - مرتبان - ایک درخت کا نام بھی ہے +

**پشک ف** - قرعہ - جو اسباب بانٹنے کے لئے ڈالا کرتے ہیں - مینگنی ہرن - بھیڑ - بکری - وغیرہ کی +

**پشک**
**پوشک** } ف - بلی - گربہ +

**پشک - پشکرہ**
**پشکل - پشکلا** } ف - مینگنی ہرن بھیڑ - بکری وغیرہ کی +

**پشکال ہ** - موسم برسات +

**پشکم ف** - دیوان - بارگاہ - کچہری +

**پشنگ ف** - وہ قلعہ جو پہاڑ پر ہو - پشتنگ کا مخفف بھی ہے - اور پہلے حرف کی فتح سے ہو - تو اس کے معنے ہیں پیچھے رہا ہوا - پس افتادہ - وہ آلہ جسکے ساتھ راج دیوار میں سوراخ نکالتے ہیں +

**پشم ف** - اون +

**پشماگند ف** - پالان +

**پشم در کلاہ داشتن ف** عزت اور اعتبار رکھنا - دولت کا گھمنڈ کرنا +

**پشم در کلاہ ندارد ف** - عزت مرتبہ اور عقل نہیں رکھتا - اس میں غیرت نہیں ہے - وہ بے غیرت ہے +

**پشم شدن ف** - پراگندہ ہونا - پراگندہ کرنا - جدا کرنا +

**پشمک ف** ایک قسم کا حلوا ہے - اور پشم کا مصغر بھی ہے +

**پشم کشیدن ف** کھال اکھاڑ لینا - ہلاک کر دینا - خراب اور پریشان کرنا +

**پشمینہ ف** - اون کا کپڑا +

**پشن ف** - اس مقام کا نام ہے جہاں پیران ویسہ سپہ سالار توران اور طوس بن نوذر سپہ سالار ایران کے درمیان ایک بھاری جنگ ہوا تھا - اور گودرز کی اولاد بہت سی اس جنگ میں کام آئی تھی - اور پشنگ کا مخفف بھی ہے +

**پشنگ ف** - افراسیاب کے باپ کا نام ہے - ایک لوہے کا لمبا سا آلہ ہوتا ہے - جس کے ساتھ راج لوگ دیوار میں سوراخ کرتے ہیں - جور و جفا - ظلم - اور ستم - وہ چیز جس پر پشمینہ مٹی اور گارا اٹھایا جاتا ہے - اور اسے دو آدمی مل کر اٹھاتے ہیں +

**پشہ ف** - مچھر +

**پشہ خانہ - پشہ دار - پشہ غال** - ایک درخت ہے جسے عربی میں شجرۃ البق کہتے ہیں +

**پشیزی - پشیز**
**پشیزہ** } ف - پادنجہ - اور زر قلب - کھوٹا سکہ - سب سے کم قیمت سکہ - پیسا - پائی - وغیرہ +

**پشیم ف** - مخفف ہے - پشیمان کا - پراگندگی - جدائی +

**پشیمان ف** - پچھتانے والا شرمندہ - نادم +

**پشیمانی ف** پچھتاوا - ندامت +

پشین ف - کیقباد کا بڑا یا پیتیرا بیٹا تھا - جس کی اولاد میں لہرا سپ ہے +

## باب الباے فارسی مع غین معجمہ

پغار ف - غرور - تکبر - خودستائی +

پغاز ف - فانہ +

پغنہ ف - نردبان زینے کا پایہ +

## باب الباے فارسی مع الفا

پف ف - منہ بند کرکے زور سے سانس نکالنا +

## باب الباے فارسی مع الکاف عجمی

پک ف - بیہودہ - بے ہنر خود آرام - خود پسند +

پک ف - ناہموار چیز - اندر سے خالی چیز - پتنگ +

پکنہ ف - فربہ - موٹا - کوتہ - چھوٹا +

## باب الباے مع الکاف فارسی

پگ ہ - دستار - پگڑی +

پگاہ / پگہ } ف - صبح - فجر +

## باب الباے فارسی مع اللام

پل ف - پاؤں کی ایڑی - پاشنہ - جسم کی لکڑیوں میں سے ایک لکڑی کا نام ہے +

پُل ف - دریا پر راہ بنی ہوئی پول کے معنے میں بھی آیا ہے - پول کا مخفف بھی ہے +

پلارک - پلالک ف - تلوار کا جوہر - تلوار - اور فولاد کی ایک قسم کا نام بھی ہے +

پلاس ف - موٹا کپڑا - ڈھاک کا درخت ٹاٹ - مجازاً - مکر وحیلہ +

پلاس انداختن - ف - پریشان کرنا - پراگندہ کرنا +

پلاسک ف - فلاکت نکبت +

پلانی ف - راہ بھٹکا ہو گھوڑا - منٹھا گھوڑا - یعنے ایسا گھوڑا جو بہت آہستہ چلے +

پلاؤ ف - گوشت اور چاول پکے ہوئے مشہور کھانا ہے اس کی کئی قسمیں ہیں - پلاؤ پیشین سے غلط ہے +

پلپل ف - مرچ +

پلپچی ف - خرمہرہ - کوڑی +

پلپچ ف - [illegible] - [illegible] گلا +

پلخم - پلخمان ف - فلاخن جسے پنجابی میں گھانی کہتے ہیں +

پلستنک ف - دہی پر سنگ سے اپابیل کہتے ہیں +

پلشت ف - پلید - مردار - میلا چرکیں +

پل شکستن ف - ناامید کرنا - محروم کرنا - غرق کرنا +

پلغتہ ف - چنگاری +

پلک ف - آنکھ کے پردہ کے بال اور اوبچنہ کے معنے میں بھی آتا ہے +

پلکہ - پلکن ف - طعنہ - سرزنش بیہودے سخت باتیں کہنی - ایسے الفاظ کہنے جن سے کنایۃً برے معنے نکلیں +

پلگان ف - نردبان - سیڑھی +

پلم ف - مٹی خاک +

پلمس ف - مضطرب ہونا متہم کرنا - جھوٹ بولنا +

پلمہ ف - تختہ - لوح - وہ صاف اور ہموار لکڑی جس پر بچے لکھنے کی مشق کرتے ہیں - جھوٹ اور تہمت +

پلنگ ف - تیندوا - زرافہ - چار پائی - جس پر سوتے ہیں اور یہ ہندوستان سے مخصوص ہے +

پلنگ افگن ف - تیندوے کو پچھاڑنے والا - نہایت بہادر شجاع +

پلنگان گوزن افگن ف - دلاوروں اور بہادروں سے مراد ہے +

پلنگر ف - زنگیوں کا شاہزادہ جو سلطان سکندر کے ہاتھ سے مارا گیا تھا +

پلنگوش ف - شاہ توران کے وکیل کا نام ہے - جو شاہ عباس کے پاس گیا تھا +

پلنگینہ ف - وہ چیز جو پوست پلنگ کے مشابہ ہو - ایک قسم کا کپڑا ہے - جسکے نقش پوست پلنگ کی طرح ہوتے ہیں +

پلوس ف - فریب - چاپلوسی +

پلوان / پلون } ف - سنبہ جو کھیتوں میں ہوتے ہیں +

پلوک ف - بالاخانے کا دریچہ جسے تالار بھی کہتے ہیں - لوہار کی اہرن +

پلہ ف - ترازو کا پلڑا - سیڑھی درجہ +

پلہ - ڈھاک کا درخت مادہ حیوان کا وہ دودھ جو بچہ جننے کے دنوں میں دوہا جائے - پنجاب میں اسے بوہلی کہتے ہیں +

پل ہفت طاق ف - آسمان سے مراد ہے +

پلتیہ ف - چراغ کی بتی - لپٹی ہوئی بتی +

پلید ف - ناپاک +

پلیدن ف - مخفف ہے - پاسیدن کا جسکے معنی ہیں جستجو کرنا -

تلاش کرنا +

## باب الباے فارسی مع النون

پن ف - لیکن - اما +
پناو ف - ہوا +
پناغ ف - شنتی - ابریشم کی تار ناشورہ +
پنام ف - نذر لگ جانے کے دفع کرنے کا تعویذ - آتش پرستوں کا ایک خاص کپڑا ہے +
پناہ ف - بچاؤ بچنے کا ٹھکانا - دیوار کا سایہ - حمایت - امر ہے پناہیدن ہے +
پناہ بہ کسے بردن ف - کسی کے سایہ حمایت میں آنا - کسی سے مدد طلب کرنا پناہ مانگنا +
پناہندہ ف - پناہ چاہنے والا - مدد طلب کرنے والا پناہ دینے والا - خداے تعالیٰ سے مراد ہے +
پنبہ ف - روئی -
پنبہ از گوش برآوردن ف - متنبہ ہونا - غفلت کو چھوڑ دینا +
پنبہ بزن ف - دیکھو پنبہ زن +
پنبہ در گوش ف - غافل جو کسی کی نہ سنے +
پنبہ در گوش نہادن - و افگندن و کردن ف غفلت کرنا - بات نہ سننا +

پنبہ دوز ف - اسکو کہتے ہیں جو پرانے پارچے اور کپڑے سیوے +
پنبہ دہان ف - چپ چاپ - کم گو - کم سخن +
پنبہ زن ف - نداف حلاج روئی - دھنکنے والا - دھنیا +
پنبہ شدن ف - نرم اور صاف ہونا - بھاگنا - متفرق اور پریشان ہونا - اور کسی سے بے وجہ قطع تعلق کرنا +
پنبہ کردن ف بھاگنا - بھگانا - نرم کرنا - عاجز کرنا - منکر ہونا متفرق اور پریشان کرنا +
پنبہ کن ف - امر ہے - اس کے معنے ہیں - محو کر - منکر ہو جا - چپ رہ بھاگ جا +
پنبہ نہادن ف - فریب دینا کسی شخص کو کسی بات پر راضی کر لینا - کہیں بھیج دینا +
پنبہ وز ف - بمعنے پنبہ زن +
پنج ف - پانچ ۵ - حرف کی - اور یکسر اول ہو تو - اس کے معنے ہیں - دونا خونوں سے اس طرح پکڑنا کہ درد ہو - اس کا پنجابی ترجمہ چو ہندی ہے +
پنجاب ف - مرکب ہے - پنج اور آب سے پانچ دریا والا - ہندوستان کے شمال مغرب میں ایک صوبہ ہے - جو بسبب ہونے پانچ دریاؤں ستلج - بیاس - راوی چناب - جہلم کے اس نام سے موسوم ہوا - اس ملک کا دارالخلافہ لاہور ہے +
پنج ارکان ف - پانچ رکن اسلام کے یعنے کلمہ طیبہ - نماز روزہ حج زکوٰۃ +
پنج انگشت ف - پانچ - انگلیاں - ایک درخت اور گاؤں کا نام بھی ہے +
پنجاہ ف - پچاس - ۵۰ ۵۰ کی - حصہ +
پنجاہم ف - پچاسواں - حصہ - ۱/۵۰ +
پنجاہہ ف - عیسائیوں کے اعتکاف کی - رسم یعنی چلہ کے جس کی تعداد پچاس دن کی ہوتی ہے +
پنجپا / پنجپایہ / پنجپایک ف خرچنگ - سرطان کیکڑا - ایک برج کا نام ہے +
پنج حس ف - حواس خمسہ سمع - بصر - شم ذوق لمس +
پنج دعا ف - پانچوں نمازیں +
پنجروز ف - عرصہ قلیل - اور دنیا سے بھی مراد ہے +
پنجرہ ف - قفس +
پنجش ف - دھنکی ہوئی روئی کا غلولہ +
پنجشنبہ ف - جمعرات کا دن +
پنج شعبہ ف - پانچوں حواس خمسہ ظاہری +
پنجگاہ - ف - پنج وقت نماز [illegible] +
پنج گنج ف - حواس خمسہ صلوٰۃ خمسہ - خمسہ نظامی - پانچ خزانہ پرویز کے یعنے باد آورد گنج شاد آور صرف کی ایک کتاب بھی ہے +
پنجم ف - پانچواں - ۵ - ۱/۵ +
پنجم رواق ف - پانچویں آسمان یا فلک مریخ سے مراد ہے +
پنج نوبت ف - پانچ وقت کا نقارہ جو شاہی قلعہ میں بجایا جاتا ہے - یہ رسم پانچ وقت کی سلطان سنجر کے عہد سے مقرر ہوئی ہے - اسی سے پہلے فقط تین وقت بجا کرتا تھا - بعض کے نزدیک پانچ باجے نقارہ - دمامہ - طنبک - نالے - طاس - جو مشہور ہیں - پانچوں نمازوں کی اذان سے بھی مراد ہے +
پنج نوبت زدن ف - اپنے رتبہ اور دبدبہ کا اظہار کرنا اپنی

عزت اور شان و شکوہ کا ظاہر کرنا - فخر کرنا +

**پنج نوش** ف - ایک معجون ہے - جو پانچ چیزوں سے بنتی ہے - اور اسے دل کی تقویت کے لئے استعمال میں لاتے ہیں +

**پنج و چہار** ف - نو آسمانوں یا پانچ حواس اور چار طبع سے مراد ہے +

**پنجہ** ف - پانچ انگلیوں اور ہتھیلی کا مجموعہ خواہ ہاتھ کا ہو خواہ پاؤں کا انسان کا ہو - یا کسی جانور کا - ایک قسم کا رقص بھی ہے - پتھر کے گولے جو منجنیق میں رکھ کر دشمن یا کسی جانور کو ماریں - ایک گھاس بھی ہے جسے عشقہ کہتے ہیں مخفف پنجاہ کا بھی ہے - مچھلی پکڑنے کا جال یا قلابہ +

**پنجہ** ف - پیشانی +

**پنجہ افگندن** ف - زور کرنا مقابلہ کرنا +

**پنجہ الماس** ف فولادی پنجہ جو پہلوان ورزش کے لئے بناتے ہیں +

**پنجہ بخون کسے تر کردن** ف - اسے ہلاک [illegible] نا - مار ڈالنا +

**پنجہ بروے زدن** ف - منہ کالا کرنا +

**پنجہ بند** ف - پیشانی باندھنے کا کپڑا جسے عربی میں عصابہ کہتے ہیں +

**پنجہ تیز کردن** ف لڑنا - لڑائی کو آمادہ ہونا +

**پنجہ در پنجہ کسے آوردن** ف - مقابل ہونا - زور کرنا +

**پنجہزاری** ف - نام ایک منصب کا - جس میں منصب دار کی جاگیر اڑھائی لاکھ روپے کے قریب ہوا کرتی تھی +

**پنجہ گربہ** ف - بید مشک +

**پنجہ مریم** ف - نام ایک گھاس کا ہے - جس میں حضرت مریم نے بوقت ولادت جناب مسیح کے ہاتھ مارا تھا - اور اس کی شکل پنجہ کی سی ہو گئی تھی - کہتے ہیں - اسے کچھ عرصہ تک پانی میں بھگو کر دردزہ والی عورت کے سامنے رکھ دینا وضع حمل کی آسانی کا باعث ہے +

**پند** ف - نصیحت - بھلائی اور خیر خواہی کی بات - پنبل - خیبوانہ اور بضم اول دھنکی ہوئی روئی کا گالا اور بکسر اول منفعہ +

**پندار** ف - غرور - سمجھ اٹکل +

**پنداشتن** ف پہچاننا - معلوم کرنا +

**پند گوے** ف - ناصح - واعظ +

**پندہ** ف - قطرہ پانی کا ہو - خواہ بارش کا خواہ خون کا - نقطہ - ذرہ +

**پنہان** ف - پوشیدہ - چھپا ہوا +

**پنہان شکنج** ف - وہ شے جس کا پیچ و تاب مخفی ہو - اور ہر شخص اسے دریافت نہ کر سکے +

## باب الباے فارسی مع واؤ

**پو** ف - پویہ - متوسط - چال +

**پوازی** ف - ورد - سرزنش +

**پوب** ف - پرندوں کا تاج +

**پوپ** - پوپش - پوپک -

**پوپو** - پوپہ ف - ہدہد +

**پوپل** ف - سپاری +

**پوتہ** ف - خزانہ +

**پوچ** ف - نالائق - بیہودہ - خالی - بے مغز - آدمی کا پنجا تہ +

**پوچ گو** } ف - احمق - بیہودہ +
**پوچ مغز** }

**پود** ف - بانا - بننے کا سوت پیانا +

**پود و تار** ف - بانا تانا +

**پور** ف - بیٹا - نام ایک راجہ قنوج کا جو لاہور پر سکندر سے لڑا تھا - او نیز جو ایک شاعرہ ہے - اسکو بھی کہتے ہیں - اور سادہ تمام +

**پوران** ف - شہر قنوج کا نام ہے +

**پوران دخت** ف - ایک ملکہ کا نام ہے - جو خسرو پرویز کی بیٹی اور بڑی ہی لاولد تھی اور آزرمیدخت سے پہلے ایران پر حکمران تھی +

**پور پشنگ** ف - افراسیاب شاہ ترکستان +

**پور سبکتگین** ف - سلطان محمود +

**پور سینا** - ف - بو علی سینا +

**پور عنقا** ف - رستم کے باپ زال کا لقب ہے +

**پور مند** ف - صاحب اولاد - ایک خوشبودار گھاس بھی ہے +

**پورہ** ف - پسر - بیٹا - درخت کا تنہ اور ہندی میں اس کے معنے ہیں - سارا - تمام +

**پور ہاجرہ** ف - بیٹا ہاجرہ کا - حضرت اسماعیل سے مراد ہے +

**پوز پوز** ف حیوانات کے منہ کے گرداگرد ہونٹ اور ناک کا درمیانی حصہ - چونچ +

**پوزش** ف - عذر اور معذرت کرنا +

**پوزن** ف - وہ زمین جو کھیتی کرنے کے لئے تیار کی

گئی ہو +

**پوس** ف - چرب زبانی - فریب - فروتنی +

**پوسانہ** ف - فریب دینا - عاجزی کرنا - ڈھولہ بازی +

**پوست** ف - چمڑا - چھلکا اور غیبت - بدگوئی +

**پوست دادن** / **پوست باز کردن** ف - مافی الضمیر کا اظہار کرنا - چھیلکا کر دینا +

**پوست دریدن** / **پوست درہم دریدن** ف - غیبت کرنا - عیب پکڑنا - طعن کرنا +

**پوست سگ بر وکشیدن** ف - بے حیائی - اور بے شرمی +

**پوست کندہ** ف - صاف و صریح +

**پوست کندہ گفتن** ف - برملا و صریح کہ دینا +

**پوستین** ف - کھال کی کرتی اور بدگوئی کے معنے میں بھی آیا ہے +

**پوستین دریدن** ف - مخفی امر کا ظاہر کرنا - عیب بیان کرنا +

**پوستین کردن** - ف - بدگوئی کرنا - عیب کرنا +

**پوسیدن** ف - نہایت شکستہ ہوجانا - پرانا ہو جانا +

**پوسیدہ** ف گلا ہوا +

**پوسیدہ چوب** ف - وہ لکڑی جو رات کو چمکتے کوئلے کی مانند نمودار ہوتی ہے +

**پوشش** ف - غلاف - زرہ - جوشن - اور ایک یہ معنے بھی اس کے ہیں - کہ الگ ہو جائے - چنانچہ اکثر لوگ پوشش پوشش بدلا کرتے ہیں +

**پوشاک** ف - لباس پہننے کے کپڑے +

**پوشانیدن** ف کپڑا پہنانا +

**پوشش** ف لباس +

**پوشک** ف - بلی - گربہ +

**پوشنہ** ف - سرپوش +

**پوشہ** ف - پردہ جو دروازوں پر لٹکاتے ہیں +

**پوشیدن** ف - پہننا - چھپانا - ڈھانپنا +

**پوشیدہ** ف - چھپا ہوا ڈھکا ہوا +

**پوشیدہ چشم** ف - اندھا - نابینا - بے بصر +

**پوطم واز** ف - تقدیر پر بھروسہ رکھنے والا - قدرا گیچی +

**پول** ف - قاوس - پل خواہ اینٹوں سے بنی ہو - خواہ لکڑی وغیرہ سے +

**پولاد** ف - ایک قسم لوہے کی ہے - جو نہایت خالص اور صاف ہوتا ہے - جوہر دار لوہا - توران کے ایک پہلوان اور مازندران کے ایک دیو کا نام بھی ہے +

**پولاد پوش** ف - زرہ پہننے والا - مسلح +

**پولاد خاے** - **پولاد رگ** ف - زور آور گھوڑے سے مراد ہے +

**پولاد سائے** ف - فولاد کو توڑنے والا +

**پولاد سنجان** ف - دلاور لوگ بہادر آدمی - سورما +

**پولاد ہندی** ف - تلوار اور خود سے بھی مراد ہے +

**پولیچی** ف - راہبر - راہنما +

**پولہ** ف - ایسا خربزہ یا ہندوانہ وغیرہ میوے جو اندر سے نرم ہو کر خراب ہوگئے ہوں +

**پوسک** ف - پلو بیجانا - یعنی نہ تیز اور نہ آہستہ +

**پویا** ف - چلنے والا - دوڑنے والا +

**پویہ** ف - ایک قسم کی چال گھوڑوں کی جو نہ تیز اور نہ آہستہ ہوتی اور اس معنے میں بھی آتا ہے چلو - قدم اٹھاؤ +

**پوئیدن** ف - تلاش کرنا - ادھر ادھر پھرنا - اڑنا +

## باب البائے فارسی مع ہائے ہوز

**پہ پہ** / **پہ بہا** ف - کلمہ تحسین کا ہے - جو جرأت کے وقت منہ سے نکلنے - واہ واہ +

**پہانہ** ف - پیمانہ +

**پہر** ف - ۳ گھنٹے - آٹھواں حصہ دن رات کا +

**پہرہ** ف - محافظت - نگہبانی +

**پہرہ دار** ف - محافظ - نگہبان +

**پہلو** ف - جنب - طرف - نفع - فائدہ +

**پہلو** ف - شہر - شجاع اور دلاور آدمی - بزرگ آدمی +

**پہلوان** ف - سورما - بہادر - طاقتور آدمی +

**پہلوانی** / **پہلوی** ف - پہلوی زبان - بہادری شجاعت +

**پہلوانی دادن** ف - عزت اور بزرگی بخشنا +

**پہلو خوردن** ف - صدمہ اٹھانا +

**پہلو دادن** ف - مدد دینا - فائدہ پہنچانا - نزدیکی کرنا - منہ پھیر لینا - کنارہ کرنا +

پہلوزدن }
پہلوسائیدن } ف - برابری کرنا +

پہلوکردن }
پہلوتہی کردن } ف - انکار کرنا - بات سے پھر جانا - الگ ہوجانا - اکیلا ہونا +

پہلونہادن ف - سونا +

پہن ف - فراخ - چوڑا +

پہناف چوڑا - چوڑائی +

پہنائے زمین ف - سطح زمین +

پہن چشم ف - شوخ بیچا +

## باب الباے فارسی مع الیاے تحتانی

پے ف - پاؤں - قدم - کھوج - عصب - پٹھا - دنبالہ - عقب پیچھا - واسطے لئے - دفعہ مرتبہ - بار - تاب و طاقت +

پیاب ف - پایاب - تاب و طاقت +

پیاپے ف - پے در پے لگاتار +

پیادہ ف - پیدل - شطرنج کا ایک مہرہ بھی جیسا اہل اور بے سواد آدمی کو بھی کہتے ہیں +

پیادہ نہادن ف - حقیر جاننا - ذلیل سمجھنا +

پیاز ف - بصل - پنجابی گنڈھا +

پیاز دشتی - پیاز موش ف - ایک دوائی ہے جسے بصل الفار کہتے ہیں - اگر اسے چوہا کھائے تو مرجائے لیکن پاس کچھ پاؤں سکھے تو لنگڑا ہو جائے +

پیازی ف - پیاز کے رنگ کی - ایک قسم کا لعل بھی ہے +

پیالہ ف - جام +

پیالہ کش ف - شراب خوار سے مراد ہے +

پیام ف - سندیسا - کچھ بات کہلا بھیجنا +

پیام آور }
پیام بر } ف سندیسا لانے والا - ایلچی - قاصد - نبی +

پے داشتن }
پے بردن } ف کھوج لگانا - سراغ لگانا +

پیسنک ف - ایک کیڑا ہے - جو ریشمی کپڑے کو کھا جاتا ہے +

پیچ ف تاب - حلقہ - خم - اور ایک رنگ کا وہ سے مراد ہے +

پیچاک ف - پیچ و خم - طرہ زلف +

پیچا ف - خرچنگ - سرطان - کیکڑا +

پیچش ف - پیچ و تاب مروڑا +

پیچک ف - عشقہ - شاد حاز - ہڈی اور سینگ سے بنی ہوئی ایک قسم کی انگشتری عورتوں کا سربند +

پیچیدگی زبان ف - ہکلانا - لکنت زبان کی +

پیچیدن - ف - لپٹنا - اور لپٹانا +

پیچیدہ دست ف - ناتواں حقیر - زبون +

پیخ ف - وہ میل وہ آنکھ کے گوشوں سے نکلا کرتی ہے - اور وہ پانی جو آنکھ سے نکل کر نرگان کو چپٹا دے +

پیخال ف - بیٹ جانوروں کی +

پیدا }
پیداو } ف - ظاہر - عیاں +

پیداوار ف - فصل کی پیدائش - حاصل +

پیر ف - بوڑھا - بڑی عمر کا آدمی +

پیرا ف - امر ہے پیراستن سے - سنوارنے والا کسی چیز کا +

پیراستن ف زیبائش کرنا - کترنا - زیبائش کرنا چھانٹنا - درخت یا آدمی کا زوائد سے وباعث کرنا چمڑے کا رنگنا +

پیراستہ ف - کترا - زیبائش

کیا ہوا - مرتب کیا ہوا - چھانٹا ہوا +

پیرافشانی ف - بڑھاپے میں جوانوں کے سے کام کرنے +

پیرامون }
پیرامن } ف - ارد گرد - آس پاس +

پیران ف - افراسیاب کا سر لشکر مشہور پہلوان ہے - جس کے باپ کا نام ویسہ تھا +

پیران سال }
پیران سر }
پیرانہ سر }
پیرانہ سری } ف بڑھاپے کا زمانہ ایام پیری +

پیراہان }
پیراہن }
پیرہن } ف - لباس - کرتہ +

پیرایش ف - مرتب کرنا پیراستہ کرنا +

پیرایہ ف - سجاوٹ - آرائش لباس و زیور +

پیرپنبہ ف - ایسا بوڑھا آدمی جس کے بال سفید ہوگئے ہوں +

پیرچہل سالہ ف - عقل کامل سے کنایہ ہے - جبرائیل اور آدم علیہ السلام سے بھی مراد ہے - ایک قسم کا فیروزہ بھی ہے +

پیر خرد ف - دانش مند آدمی +
پیر دہقان ف - بہت پرانا - انگوری شراب +
پیر زال ف - بوڑھی عورت +
پیر سال ف - بوڑھا - بوڑھی +
پیر سال خوردہ ف - شراب انگوری جو بہت پرانا ہو گیا ہو +
پیر سراندیپ ف - ابوالبشر حضرت آدم ع سے مراد ہے +
پیر صنعاف شیخ صنعاں سے مراد ہے - جو ایک مشہور زاہد ہو گذرا ہے +
پیر فلک ف - ستارہ زحل سے مراد ہے +
پیر کنعان ف - یعقوب سے مراد ہے +
پیر مغان ف آگ کا پجاری معشوق +
پیرو ف - پیچھے چلنے والا تابع پچھلگو +
پیروج ف - فیل مرغ جو ایک مشہور جانور ہے +
پیروز ف - فتح مند - مبارک ایک ایرانی - پہلوان کا نام بھی ہے +
پیروز گر ف - فیروز مند - فتحیاب +
پیروزہ - فیروزہ نام ایک جوہر مشہور کا ہے +
پیروزہ چادر ف - آسمان سے مراد ہے +
پیروزی ف - فتح مندی - نصرت +
پیسرہ ف - مشلخ کا خلیفہ و جانشین - خانقاہ نشین +
پیر ہفت فلک ف - کبھی زحل سے اور کبھی مشتری سے مراد ہے +
پیزار ف - جوتی +
پیزیدن ف - چھننا - چھاننا +
پیزفہ / پیزن ف - چھلنی آٹا چھاننے کی +
پیسن ف دیبائے مجہول ابرص کوڑھ - جذام +
پے سپار ف - چلنے والا - رہرو - لگد کوب - پائمال +
پے سپر ف - لگد کوب پائمال +
پے سپردن ف - رستہ چلنا - سفر کرنا - پائمال کرنا - تہ کرنا +
پیسست ف - وہ شخص جسے جذام کی مرض ہو +
پیش ف - آگے سامنے - روبرو - ماضی اور مستقبل دونوں کے معنے میں بھی آیا ہے مقدم عاقل - خردمند - ایک اعراب ہے - جیسے ضمہ کہتے ہیں +
پیشاب ف - بول - قارورہ +
پیش آمد ف - سلوک رعایت +
پیشانی ف - ماتھا - جبہ جبیں - شوخی - سخت روئی قوت صلابت - مقابل - برابر سامنے دولت بھی مراد ہے +
پیش آہنگ ف - آگے آگے چلنے والا - پیشرو قافلہ اور لشکر کا +
پیشباز / پیشواز ف - استقبال کرنا - استقبال کرنے والا +
پیش بین ف - دانا عاقبت اندیش +
پیش خانہ ف - چھجا - رواق +
پیش خوردم / پیش دندان ف - ناشتہ - چاشنی نارسیدہ غلہ یا میوہ جو اس کے پک جانے سے پہلے بیچا جائے +
پیشدادیان ف - ایران کے گیارہ بادشاہوں کا لقب ہے - جن کی مدت سلطنت دو ہزار چار سو پچاس برس ہوئی ہے - ان کے نام یہ ہیں - کیومرث - ہوشنگ - تہمورس - جمشید - ضحاک فریدوں - منوچہر - نوذر - افراسیاب - زوبن طہماسپ گرشاسپ +
پیشدست ف - پیشکار - نائب - خدمتگار - نقد بخلاف ادھار کے +
پیشدستی ف - نہایت خدمت - سبقت +
پیشدستی کردن ف - سبقت کرنا +
پیشرس ف - وہ میوہ جو اور سب موسم کے میووں سے پہلے پکے +
پیشرو - ف - آگے چلنے والا +
پیشکار ف - سامنے کام کرنے والا - خدمتی - شاگرد - مزدور مدد - معاون - نائب +
پیشگاہ ف - صدر - چبوترہ صحن - چبوترہ - صدر مجلس فرش - جو تخت یا دالاں کے آگے بچھا ہو +
پیشگاہ نشور ف - روز قیامت سے مراد ہے +
پیشکش ف - نذرانہ - تحفہ دنیا - بھینٹ +
پیش دامن ف - خادم +
پیش خبر ف - چالاک - الاپ آہنگ - سرود - شاگرد -

خادم +

پیش نہاد ف - دل کا ارادہ - منظور خاطر +

پیشوا ف - راہ نما - ہادی - مقتدا - سردار - سرگروہ +

پیشواز ف عورت کی گون - پیشواز مشہور ہے +

پیشوا فرستان ف - پیشوائی کے لئے بھیجنا استقبال کے واسطے بھیجنا +

پیشوائی ف - کسی کے لانے کو آگے جانا - استقبال +

پیشین ف - اگلا +

پیشین گاہ / پیشین گہاں ف ظہر کا وقت

پیشہ ف - ہنر - کسب +

پیشہ آتش ف شیطانی کام +

پیشینہ ف - اگلا - پہلے والا +

پیشینیان ف - اگلے زمانہ کے لوگ +

پیغارہ ف - طعنہ - ملامت سرزنش - بہتان +

پیغام ف - سندیسا +

پیغمبر ف - سندیسا لانے والا - خدا کا پیغام لانے والا - نبی اور اکثر پیغمبر علیہ السلام سے مراد حضرت محمد صلعم ہیں +

پیغولہ ف - گوشہ - کونا - بیراہ +

پیک ف قاصد +

پیکار ف - جنگ - لڑائی +

پیگار ف - جنگ - جدال قصد - ارادہ +

پیکار پرستان ف - جنگجو آدمی +

پیکان ف - تیر کی بھال - برچھی کا پھل +

پیکانہ سم ف - وہ گھوڑا جسکے سم مثل پیکان کے ہوں +

پیکر ف - شکل - جسم +

پیکران درخش ف - آسمان کے ستارے - روحانی صورتیں +

پے کردن امید ف نومید ہونا +

پیک فلک ف - چاند سے مراد ہے +

پے گم کردن ف - ایسے کام سے مراد ہے - جس کو کوئی اور آدمی کرنے والے کے بغیر نہ سمجھ سکے +

پے گور کردن ف - بے نشان +

پیل ف - ہاتھی - کیسہ - خریطہ - ایک قسم کی گرہ +

پیل افگندن ف - عاجز کر دینا +

پیلان معبری ف - بڑے بڑے ہاتھی جن پر بیٹھکر دریا سے عبور کر سکیں +

پیلپا ف - گرز اور بڑی صراحی سے مراد ہے - اور ایک بیماری کا بھی نام ہے - جسے آدمی کے پانوں سوج کر ہاتھی کے سے ہو جاتے ہیں - عربی میں اسے داء الفیل کہتے ہیں +

پیلپایہ ف - تھم - ستون +

پیل بالا ف - ہاتھی کے سے قد والا - عظیم الجثہ - بہت بڑا +

پیلبان ف - فیلبان ہاتھی ہانکنے والا - نوکر مہاوت +

پیل بند ف - شطرنج کے کھیل میں ایک ترکیب ہے - جس میں پیلہ ایسے خانہ میں ہوتا ہے - کہ اس پر دو پیادوں کا زور ہو جائے - اور وہ دونوں پیادوں کو زور دے بیٹھیں آپس میں ایک دوسرے کو تقویت دیتے ہیں - اور حریف کو اس بازی کا توڑنا نہایت مشکل اور دشوار ہو جاتا ہے - اور چونکہ یہ نہایت استحکام اور مضبوطی کی چال ہے - اس لئے مضبوطی اور پختگی اور استحکام کے مقام پر اس لفظ کو استعمال کرتے ہیں +

پیلتن ف - رستم کا لقب تھے - اور بہادر آدمی اور گھوڑے سے بھی مراد ہے +

پیلسم ف پیران ویسہ کا بھائی جو رستم کے ہاتھ سے مارا گیا تھا +

پیلسم ف - سطبر - سخت - اندھیری رات +

پیل مال ف - کسی شخص کو ہاتھی کے پاؤں میں ڈال کر کچلانا - پامال کرنا +

پیل مرغ ف - ایک جانور ہے - جس کی چونچ پر ہاتھی کے خرطوم کی طرح چمڑا لٹکا کرتا ہے +

پیل معلق در ہوا ف - بادل سے مراد ہے +

پیلو ف - ایک درخت ہے جس سے مسواک بناتے ہیں - اس درخت کا پھل شاید یہ وہی درخت ہے جس کے پھل کو پنجابی میں پیلو کہتے ہیں - اور اسکا ایک خاص قسم ہے - جس سے مسواک بنتے ہیں +

پیلہ ف - ریشم کا کیڑا - جو ریشم کا کویا - خریطہ - ایک قسم کی گھاس اور دوائی بھی ہے - کنایۃً آنکھ کی پلک چمک جو زخم سے نکلے وہ دانہ میں جس کے دونوں طرف دریا یا نہر ہو - دوآبہ -

تیر کا پیکان +

**پیلہ ور** ف - وہ شخص جو عطاری کی بعض چیزیں اور سوئی - تاگا - ریشم وغیرہ چیزیں لیکر گھروں میں بیچتا پھرے +

**پیل ہوائی** ف - بادل - ابر +

**پیما** ف - امر ہے پیمودن سے - ناپنے والا +

**پیمان** ف - وعدہ - قول و عہد - بچن +

**پیمان پر شدن** / **پیمانہ پر شدن** ف - عمر کا انتہا کو پہنچنا +

**پیمان گسیختن** ف - عہد کو توڑ ڈالنا - قول و اقرار سے پھرنا - بے وفائی کرنی +

**پیمانہ** ف - ظرف جس میں اشیاء کو ناپ کر دیں - پیالہ +

**پیمائش** ف - ناپنا - مساحت - ناپ +

**پیمودن** ف - ناپنا - پیمائش کرنا +

**پینکی** ف - (بروزن زیرکی) - اونگھ - سند +

**پینو** ف - (بروزن لیمو) خشک کیا ہوا - دہی - پکایا ہوا دہی - مطلق دہی +

**پیوستن** ف - ملانا - ملنا - مضبوط ہونا +

**پیوستہ** ف - ملا ہوا - ہمیشہ +

**پیوند** ف - جوڑا - ٹکڑا +

**پیوند گسیختن** ف - جوڑوں کا ڈھیلا ہونا - جوڑ ٹوٹنا +

**پیہ** ف - چربی - شحم - غرور - تکبر +

**پے ہم** ف - برابر - لگاتار +

# باب تائے فوقانی

## باب التائے فوقانی مع الالف

**تا** ف - تک - اس تک - تاکہ - اور بمعنے گنتی کے جیسے دوتا - ہرگز - کبھی نہیں +

**تاب** ف - گرمی - روشنی - چمک - طاقت - توانائی - پیچیدگی - پیچ - غصہ - قہر - رنج + محنت - شفقت - تقویت - غرور +

**تاباق** ف - لکڑی - جو ہاتھ میں پکڑی جاتی ہے +

**تاباک** ف - تڑپنا - اضطراب - بیقراری +

**تابان** ف - چمکدار - چمکنے والا +

**تابچند** / **تاچند** ف - کب تک - کہاں تک +

**تابخانہ** ف - گرم کمرہ - وہ کمرہ جس کی دیواریں شیشے کی اور دروازے بلور کے ہوں +

**تابدار** ف - چمکنے والا - براق - روشن پیچ و خم رکھنے والا +

**تابدان** ف - روشندان +

**تابستان** ف - گرمی - موسم گرما - مرکب ہے - تاب (بمعنے گرمی) اور ستان (کلمہ ظرفیت ہے)

**تابش** ف - چمک - طاقت +

**تابع** ع - ماتحت - نوکر - فرمانبردار +

**تابعین** ع - جمع تابع کی ہے - اور محدثین کی اصطلاح میں اس شخص کو کہتے ہیں - جس نے ایک یا ایک سے زیادہ اصحاب رسول کی زیارت کی ہو +

**تابعدار** ف - یہ لفظ غلط ہے - اس کی جگہ تبعدار یا فرمانبردار کہنا چاہیئے +

**تابکے** / **تاکے** ف کب تک +

**تابناک** ف - روشن - چمکدار +

**تابندہ** ف - چمکنے والا +

**تابوت** ع - مردہ کا صندوق +

**تابہ** ف - توا +

**تابہ بریان** ف - گوشت کے برے +

**تابہ زر** ف - آفتاب سے مراد ہے +

**تابید** ع - ہمیشہ کرنا - کسی کام کو ابد تک کرتے رہنا +

**تابیدن** ف چمکنا - بٹنا +

**تابین** ع - کسی شئے کے پیچھے چلنا - پیروی کرنا - پیروی کرنے والا - فرمان محکوم +

**تابیان** ف - جمع تابین کی +

**تاتا** ف زبان کی لکنت +

**تاتار** ف - ملک ترکستان کا نام ہے - جو افغانستان کے شمال کو واقع ہے - اور جس میں سمرقند بخارا وغیرہ مشہور شہر ہیں - یہ ملک اب روسیوں کے زیر حکومت ہے +

**تاتورہ** ف - دھتورہ +

**تاتول** ف - وہ آدمی جس کا منہ ٹیڑھا ہو گیا ہو +

**تاثر** ع - اثر قبول کرنا +

**تاثیر** ع - اثر دینا - اثر کرنا +

**تاج** ف - مکٹ - بادشاہی ٹوپی +

تاج خروس ف۔ مرغ کی کلغی ۔ اور ایک سرخ پھول ہوتا ہے۔ جسے کلغہ کہتے ہیں+
تاجدار } تاجور } ف۔ تاج رکھنے والا ۔ بادشاہ+
تاج دروازہ ف۔ دروازے پر لٹکا ہوا+
تاجر ع۔ سوداگر+
تاجران ف۔ مترجم ترجمان ۔ ایک زبان سے دوسری زبان میں بات سمجھانے والا+
تاج شمع ف۔ شعلہ شمع کا جو بتی کی اوپر ہوتا ہے+
تاج فیروزہ ف۔ آسمان سے مراد ہے+
تاجک } تاجیک } ف۔ وہ آدمی جو عرب میں پیدا ہو۔ اور فارس میں پرورش پاکر بڑا ہو ۔ اس طرح کے لوگ اکثر سوداگری کرتے ہیں۔ اس لئے تاجک کے معنی سوداگر بھی سمجھ لیا کرتے ہیں+
تاجگاہ ف۔ مقام تاجداری تختگاہ+
تاج گردون ف۔ سورج سے مراد ہے+
تاج ماہ ف۔ شاہ ایران کے بازو بند کا نام ہے۔ جو بہت سے قیمتی جواہرات سے جڑا ہوا ہو+
تاج وتخت ف۔ ملک و سلطنت سے مراد ہے+
تاجوری ف۔ بادشاہت+
تاخ ف۔ جانڈ کا درخت+
تاخت ف۔ حملہ سپاہ کا ۔ دوڑ+
تاختن ف۔ حملہ کرنا۔ حملہ کرنا ۔ دوڑنا ۔ دوڑانا+
تاخیر ع۔ دیر ۔ درنگ ۔ دیری+
تادب ع۔ زباندانی ۔ سیکھنا ادب اختیار کرنا+
تادیب ع۔ ادب دینا۔ علم زبان سکھلانا+
تادیہ ع۔ پہنچانا ۔ اداکرنا+
تار ف۔ ڈوڑا ۔ سوت بانا ۔ نیزی+
تیرہ تاریک ۔ سیاہ ۔ درخت تاڑ کا+
تاراج } تارات } ف۔ لوٹ۔ غارت+
تاران ف۔ تیرہ ۔ تاریک+
تار تار ف۔ ریزہ ریزہ ۔ ذرہ ذرہ+
تار تنگ ف۔ عنکبوت مکڑی+
تارک ع۔ چھوڑنے والا+
تارک ف۔ درمیان سر کے جو ایک لکیر ہے یعنی مانگ ۔ وہ چیز بھی جو جنگ کے دن سر پر رکھی جاتی جیسے۔ کلاہ۔ خود مغفر+
تارکش ف۔ وہ شخص جو تار کھینچتا ہے+
تارمار۔ تارومار ف۔ زیروزبر۔ کج مج پریشان ۔ پراگندہ+
تاروپود ف۔ تانابانا+
تارہ ع۔ ایک بار ۔ ایک دفعہ بال یا ریسمان یا چنگ یا طنبور وغیرہ کی تار ۔ تارک ۔ تیرہ وتاریک ۔ تغار+
تاری ف۔ مخفف ہے۔ تاریک کا ۔ اور تاڑ سے جو پانی نکلتا ہے ۔ اسے بھی تاڑی کہتے ہیں+
تاریخ ع۔ کوئی دن مہینہ کا۔ ایک حادثہ عرصہ زمانہ کا ۔ علم واقعات و حادثات کا+
تاریخی ع۔ منسوب بہ تاریخ+
تاریک ف۔ اندھیرا ۔ سیاہ ۔ کالا ۔ جس کے آر وار نظر نہ جا سکے+
تاریکی ف۔ اندھیرا۔ سیاہی+
تازش ف۔ حملہ ۔ دوڑ ۔ معشوق ۔ محبوب ۔ سفلہ ۔ فرومایہ+
تازانہ ف۔ مخفف ہے تازیانہ کا+
تازگی ف۔ تازہ ہونا۔ تازہ پن+
تازک } تازیک } ف۔ دیکھو تاجک+
تازندہ ف۔ دوڑنے والا+
تازہ ف۔ نیا ۔ جدید نزدیک کا ۔ حادثہ ۔ جو قدیم کی ضد ہے ۔ پژمردہ+
تازہ دماغی ف۔ دانائی۔ خوشحالی+
تازہ روئے ف۔ شگفتہ رو ۔ تازہ پیشانی خوش+
تازی ف۔ زبان عربی ۔ عربی گھوڑا ۔ شکاری کتا+
تازیان ف۔ دوڑتا ہوا تازی کی جمع بھی ہے+
تازیانہ ف۔ کوڑا ۔ چابک قمچی+
تازیدن ف۔ دوڑنا۔ حملہ کرنا+
تاسا ف۔ اندوہ ۔ ملال ۔ اضطراب ۔ بیقراری+
تاسف ع۔ افسوس کرنا ۔ غم کھانا+
تاسع ع۔ نواں یعنی (۹)+
تاسی ع۔ اطاعت۔ پیروی کرنا+
تاسیس ع۔ بنیاد رکھنا ۔ جڑ بنانا ۔ مضبوط کرنا ۔ اور اصطلاح علم قافیہ میں وہ

الف ساکن جس کے اور ردے
کے درمیان ایک حرف متحرک
واسطہ ہو - جیسے خادر -
اور باور - میں الف حرف
تاسیس ہے +

**تاش** ف - غلام -
صاحب - یار - خداوند - شریک +

**تاشک** ف - چالاک آدمی
کمسن +

**تاشکند** ف - توران میں
ایک شہر کا نام ہے +

**تاغ** ف - ایک درخت ہے
جس کی آگ دیر تک رہتی
ہے - پنجابی اسے جنڈ
کہتے ہیں +

**تاغی** ف - بادشاہ سے پھرا
ہوا - باغی +

**تافتن** ف - بٹنا - چمکنا -
رنج ہونا - غصے ہونا - طلوع
کرنا +

**تافتہ** ف - بنا ہوا - ریشمی
کپڑا +

**تافتہ جگر** ف - رنجیدہ -
عاشق اور وہ شخص جسے
تپ دق ہو +

**تاقی** ف - ٹوپی - کلاہ +

**تاک** ف - انگور - داکھ
کا درخت +

**تاکہ** ع - حق پرستی - عبادت +

**تاکید** ع - باربار کہنا - پختہ کرنا -
محکم کرنا +

**تاکید المدح بمایشبہ الذم**
ع - ایک صنعت ہے جس
میں کسی ذم کی نفی کرکے اس
کے آگے حرف استثنا لاتے
ہیں - جیسے تو ہم جانا ہے -
کر شاید اب قابل ذم
کریگا - مگر دراصل وہ کمال
مدح ہوتی ہے - جیسے و لا
عیب فیہم غیر ان سیوفہم
بہن فلول من قراع الکتائب
یا کوئی صفت کرکے اسکے آگے
ایسا لفظ لاتے ہیں - جیسے تو ہم جانا
ہے کہ اب مقابل کے مذمت کریگا -
مگر حقیقت میں وہ کمال مدح ہی ہے جیسے
سرو پاپسے بار را ماند مگر رفتار کو +

**تاکید الذم بمایشبہ المدح**
ع - اس کے برخلاف ہے -
جس میں کسی چیز سے صفت
مدحی نفی کرکے بذریعہ حروف
استثنا کے ایک اور ذمی
وصف بڑھا دیتے ہیں -
جیسے لا خیر فیہ الا انہ یسیئ الی من
احسن الیہ +

**تال** ف - پیتل کی دو کم گہری
پیالیاں جو رقص و سرود کے
وقت طبلہ کے ساتھ بجاتے
ہیں - جیسے کٹوریاں +

**تالاب** ف - جوہڑ - چھپڑ
پانی رکا ہوا +

**تالار** ف - گھر یا تخت جو کئی
ستونوں پر بنا ہوا ہو +

**تال پرکہ / تال پورا** ہ - سندھ میں ایک
مقام کا نام ہے +

**تالف** ع - باہم الفت کرنا
محبت - دوستی +

**تالم** ع - دکھ پانا +

**تالواسہ** ف - بیقراری -
اضطراب +

**تالی** ع - پیرو - پیچھے لگا ہوا
تابع تمام - اور اصطلاح
علم منطق میں قضیہ شرطیہ
کی جزو ثانی کا نام ہے - اور
پہلے جزو کو مقدم کہتے ہیں -
جیسے ان کانت الشمس طالعۃ فالنہار
موجود میں ان کانت الشمس طالعۃ کو
مقدم اور فالنہار موجود کو تالی کہتے
ہیں +

**تالیف** ع - موافق کرنا -
الفت ڈالنا - کتاب بنانا -
جمع کرنا +

**تام** ع - کامل - پورا +

**تام** ف - بہت کم - نہایت
تھوڑا +

**تامات** ع - جمع ہے تامہ
کی - کامل چیزیں +

**تامل** ع - سوچنا +

**تانس** ع - انس پکڑنا +

**تانی** ع - دیر کرنا - تاخیر کرنا -
درنگ +

**تانیث** ع - مونث بنانا -
مونث کرنا - مونث
عورت +

**تانیث معنوی** ع -
عربی میں وہ لفظ جس کے
آخر میں علامت تانیث
یعنی تاے فوقانی اور الف
ممدودہ اور مقصورہ) تو نہ لیکن
یا ضمیر مونث کی اسکی طرف راجع ہوتی
ہو - یا نام مونث کا ہو - تو کہتے
ہیں - کہ اس میں تانیث لفظی
تو نہیں ) معنوی ہے +

**تاند** ف - مخفف ہے -
تند کا -

**تانست** ف - مخفف ہے
توانست کا +

**تانگو** ف - حجام - نائی +

**تانم** ف - مختصر ہے -
توانم کا +

**تانہ** ف - تانا +

**تانیسر** ف - ہندوستان
کا ایک شہر جسے تھانیسر
کہتے ہیں +

**تاو** ف - مبدل ہے تاب
کا - طاقت - روشنی - چمک +

**تاوان** ف - جرمانہ - ڈنڈ -
جرم - عوض +

**تاویل** ع - خواب کی تعبیر
بیان کرنا - کسی کلام کو ظاہر
سے پھیرنا - اور اس کے
اور ہی احتمالی معنے بیان
کرنے مجازاً اشارہ ہی
حیلہ +

تاہب ع - ساختہ اور آمادہ ہونا - تیار ہونا +

تاہل ع - جورو کرنا - شادی کرنا - کنبہ دار ہونا +

تاجوت - عرق شراب +

تاے ف - کپڑا - تہ - کاغذ کا تختہ - طاق - جو ضد جفت کی ہے +

تائب ع - توبہ کرنے والا - باز آنے والا +

تاے شریف ف - ایک خلعت - پوری خلعت +

تائید ع - مدد کرنا - پشتی دینا +

## باب التائے فوقانی مع بائے موحدہ

تب ف - تپ - بخار - تابش +

تباب ع - ہلاکت - زیان کاری +

تبادر ع - باہم دوڑنا - اور کسی کام میں پیشی کرنا +

تبادل ع - بدل کرنا - باہم ایک دوسرے کی تبدیلی ہونی +

تبار ف - خاندان - گھرانہ - نسل - اولاد +

تبارک ع - قرآن شریف کی ایک آیت کا نام ہے - جس کے ابتدا ہی میں یہ کلمہ ہے - سورۂ ملک کی پہلی آیت +

تبارک اللہ ع - بابرکت ہے - خداوند تعالے مدح کے وقت تعجب کے مقام پر بولا جاتا ہے +

تباشیر ف - ایک مشہور دوائی کا نام ہے - اور مجازاً روشنی اول صبح +

تباشیر ف - صبح کی پہلی سفیدی +

تباعد ع - ایک دوسرے سے دور ہونا +

تباغض ع - آپس میں بغض اور عداوت رکھنا +

تباہ ف - بانٹنے والا - ضائع گئی ہوئی چیز - ناکارہ چیز +

تباہی ف - جو چیز ضائع ہو جائے - ناپختہ چیز +

تباین ع - مخالفت - دو چیزوں کا آپس میں جدا ہونا - فرق - جدائی +

تب بادہ ف - تپ لرزہ +

تبت ف - براعظم ایشیا میں ایک ملک ہے جہاں مشک نہایت عمدہ ہوتا ہے +

تبتل ع - دنیا سے قطع کرکے خدا کی طرف میل کرنا - ماسوے اللہ سے کنارہ پکڑنا +

تبت یدا ع - بہتر ہے دونوں ہاتھ ہلاک ہوں - لعنت اور نفرین کے مقام پر بولا جاتا ہے +

تبجیل ع - بزرگی کرنا - عزت کرنا +

تبحر ع - مثل دریا کے علم ہونا - بہت علم ہو جانا +

تبخال - تبخالہ ف - چھوٹے چھوٹے آبلے جو تپ کی گرمی کے باعث ہونٹھوں کے آس پاس نکل آتے ہیں - اور تپ کے دفع ہونے پر دلالت کرتے ہیں +

تبختر ع - مٹک کر چلنا - ناز کرکے چلنا +

تبخیر ع - بو کا اٹھنا - بخار بنانا - دھواں بنا کر اٹھانا - بھاپ اٹھنا +

تبدل ع - عوض کرنا - بدلنا +

تبدیل ع - بدلنا - بدل وٹا النا +

تبدید ع - بکھیرنا - بکھرنا - گھاس کا زمین سے نکلنا - بے اندازہ خرچ کرنا - فضول خرچی کرنا +

تبر ف - ایک قسم کی کلہاڑی ہے +

تبراء ع - نفرت کرنا - بری ہونا - بیزار رہنا +

تبرخون / طبرخون ف - بقم - مجیٹھ +

تبرزد ف - قند سفید - نبات سفید - جو باعث سختی کے تبر سے توڑنے کے قابل ہو - طبرزد اسکا معرب ہے +

تبرزین ف - ایک قسم کا تبر جسے سپاہی زین میں رکھ لیتے ہیں +

تبرع ع - بخشنا - عطا کرنا - ایسے کام کا کرنا جو خدا جب نہ ہو - عبادت نفل مجازاً +

تبرک ف - ہر قلعہ اور حصار عموماً اور اصفہان کا قلعہ خصوصاً +

تبرک ع - برکت لینا - اور وہ چیز جس سے برکت لی جاوے +

تبرکات ع - جمع ہے تبرک کی +

تبرم ع - استوار ہونا - محکم و مضبوط ہونا - ملول ہونا +

تبرید ع - ٹھنڈا کرنا - اور ٹھنڈا پانی +

تبریز ف - ایران کے صوبہ آذربائیجان میں ایک شہر کا نام ہے +

تبسم ع - مسکرانا - کلی کا

چلنا +

تبصر ء - دیکھنا - نظر +

تبصرہ ء - بینا کرنا - اور عینک سے بھی مراد ہے +

تبع ء - پیروی کرنا - پیروی کرنے والا - پیروی کرنے والے +

تبع ء - لقب شاہان یمن کا ہے +

تبعات ء - کسی چیز کے لوازم گناہ کے عذاب - دکھ - سختی - خرابیاں +

تبعہ ء - جمع ہے تابع کی - پیرو - لوازم - اور لواحق کسی چیز کے +

تبعہ تابعین ف - وہ لوگ جنہوں نے تابعین کو دیکھا ہو +

تبعہ ء - بُرا کام - بُرا انجام +

تبعیت ء - فرمانبرداری حکم ماننا - پیروی +

تبقیہ ء - باقی چھوڑنا +

تبلد ء - کند ذہن +

تبلیغ ء - پہنچانا - کسی کے پاس کچھ روانہ کرنا +

تبنی ء - بیٹا بنانا - گود لینا +

تبوک ء - قلزم کے کنارے پر ایک قلعہ ہے - جو حضرت رسالت پناہ ﷺ نے کفار سے لیا تھا +

تبہ ف - ویران - خراب - اجاڑ +

تبہ کار ف - برباد - اور اجڑا ہوا +

تبیان ء - خوب بیان کرنا - معنے کا روشن کرنا - آشکارا کرنا +

تبیرہ ف - ڈھولک - نقارہ +

تبیرہ شدن ف - نقارہ بجنا +

تبیع ء - ایک برس کی گائے +

تبیین ء - بیان کرنا - بتلانا +

## باب التاء فوقانی مع بائے فارسی

تپ ف - تپ - بخار - اضطراب - بیقراری - بے آرامی +

تپاک ف - شوق - گرمجوشی - اضطراب - بے قراری +

تپش ف - گرمی - سوزش +

تپنک ف - بندوق +

تپنچہ ف - طپانچہ کا مخفف ہے - ایک اوزار کا نام ہے +

تپیدن ف - تڑپنا - اور گرم ہونا +

---

## باب التاء فوقانی مع تائے فوقانی

تتابع ء - پے در پے چلنا +

تتبع ء - ڈھونڈھنا - تلاش کرنا - پیروی کرنا - تفحص +

تتر ف - ترکستان میں ایک شہر کا نام ہے +

تترہ ف - مسخرگی +

تتری ف - منسوب بہ تاتار +

تتق ء - سراپردہ - خیمہ - پردہ +

تتق سپہر گون ف - نیلے رنگ کا پردہ - کبودی پیالہ جو شیشے سے بنایا جائے +

تتق نیلی ف - آسمان اور سیاہ بادل سے مراد ہے +

تتمبا ف - ریچھ - خرس +

تتمتن ف - شغال - گیدڑ +

تتمہ ء - تمامی - بقیہ آخر ہر شئے کا +

تتمیم ء - تمام کرنا - پورا کرنا - آخر کو پہنچا دینا +

تتن ف - تمباکو +

تتہ ف - ٹھٹھہ جو نام ایک مقام کا ہے +

---

## باب التاء فوقانی مع ثائے مثلثہ

تثاقل ء - بوجھل ہونا - گرا دینا - گرانبار ہونا +

تثاؤب ء - جمائی لینی +

تثریب ء - سرزنش - طعنہ ملامت کرنا +

تثلیث ء - تین حصہ کرنا - ایک کو تین بنانا - نجومیوں کی اصطلاح میں قمر کا کسی ایک سعد ستارہ سے پانچ یا نو برج کے فاصلہ پر ہونا - اہل نصاریٰ کے عقیدہ کے رو سے خدا کے تین اقنوم یعنے اب (خدا) اور ابن (مسیح) اور روح القدس پر اس کا اطلاق ہوتا ہے +

تثمیر ء - میوہ چنا - نفع حاصل کرنا +

تثنیہ ء - دوگنا - دوگنا کرنا +

## باب التاء فوقانی مع الجیم

تجاف ف - تند - تیز +

تجار - تجارہ ف - بچھیرا - وہ گھوڑا جس پر زین نہ ڈالا گیا ہو +

تجار ء - جمع تاجر - سوداگر - تجارت کرنے والے +

تجارب ء - باہم ایکدوسرے کو آزمانا +

تجارب ء - جمع ہے تجربہ کی

آزمائشیں +

**تجارت** ع - سوداگری - بیوپار +

**تجاسر** ع - دلیری کرنا - گستاخی کرنا - دلیری - گستاخی +

**تجاوز** ع - گذرنا - حد سے گزرنا - لانگھ جانا +

**تجاہد** ع - کوشش کرنا +

**تجاہل** ع - جان بوجھ کر جاہل بننا - انجان بن جانا +

**تجاہل عارفانہ** ع - ایک صنعت ہے - جس میں شاعر جان بوجھ کر اپنے تئیں انجان ظاہر کرتا ہے - جیسے اس شعر میں ہے - خوش آنکہ شب کشتی در وقت آشیم برسر کرآہ این چہ کس ست و کہ کشتہ است این - ا+

**تجبر** ع - سرکشی - گردن کشی - زبردستی - جبر +

**تجدید** ع - تازہ کرنا - نئے سرے کوئی کام کرنا +

**تجربہ** / **تجربت** ع - آزمانا - آزمائش +

**تجربہ کار** ف - آزمودہ کار - آزمائش کیا ہوا +

**تجرد** ع - ننگا ہونا - تنہائی - دنیا سے علیحدگی اختیار کرنا +

**تجرع** ع - گھونٹ گھونٹ کر کے پینا +

**تجرید** ع - تنہائی - مجرد کرنا - ننگا کرنا - پیراستہ کرنا - ایک کتاب کا نام بھی ہے - اور لفظ کے مرکب معنے میں سے یا مرکب لفظ کے معنے میں سے ایک جزو کے لینے کو بھی تجرید کہتے ہیں - جیسے شہید کے معنے شر سے مقبول لینے - اور سحرگاہ کے معنے شر سے سحر کے لینے +

**تجزی** / **تجزیہ** ع - تقسیم کرنا جزو جزو کرنا +

**تجسس** ع - تلاش کرنا - ڈھونڈنا +

**تجشم** ع - رنج کھینچنا - مشقت اٹھانا +

**تجفیف** ع - خشک کرنا +

**تجلد** ع - دشمنوں کے مقابلے میں جلدی اور چالاکی کرنا +

**تجلی** ع - روشنی - آشکارا ہونا - روشن ہونا - اور نور الٰہی - فارسی والے مثل بعض اور لفظوں تمنا - تماشا - وغیرہ کے اس کو بھی تجلا پڑھتے ہیں +

**تجلیہ** ع - روشن اور ظاہر کرنا - چمکانا - جلا دینا +

**تجمل** ع - زیبائش - شان - وشکوہ - اور جمال کی آرائش کرنا +

**تجنب** ع - کنارہ کرنا - علیحدہ ہونا - کنارہ کشی +

**تجنیس** ع - ہم جنس کرنا - یکساں کرنا - اور اصطلاح علم بدیع میں کلام میں دو یا کئی متشابہ اللفظ اور متغایرہ المعنے الفاظ کے ذکر کرنے کو صنعت تجنیس کہتے ہیں - اور اس کی کئی قسمیں ہیں +

**تجوید** - اچھی طرح کرنا - سرہ کرنا - حروف کو ان کے مخارج سے ادا کرنا +

**تجویز** ع - جائز کرنا - رائے دینا - کوئی بات نکالنا +

**تجویف** ع - شکم خالی رکھنا - کھوکھلا بنانا +

**تجہز** ع - آمادہ ہونا - تیار ہونا +

**تجہیز** ع - سامان کرنا - شادی کے وقت جہیز دینا - اور مردہ کا اسباب تیار کرنا +

## باب التائے فوقانی مع حائے حطی

**تحابب** ع - باہم محبت کرنا - آپس میں پیار کرنا +

**تحارب** ع - آپس میں لڑائی کرنا +

**تحاشی** ع - الگ ہونا - یکسو ہونا +

**تحانی** ع - اچھا ہونا - جدا ہونا +

**تحایف** ع - جمع تحفہ کی +

**تحت** ع - نیچے - زیر +

**تحت الثریٰ** ع - زمین کے نیچے +

**تحت الحنک** ع - زاہدوں کا قاعدہ ہے - کہ عمامے کا ایک پیچ ٹھوڑی کے نیچے لے جا کر باندھا کرتے ہیں +

**تحت الشعاع** ع - قمری مہینے کے آخری دو یا تین دن جن میں چاند نظر نہیں آتا - اور یہ دن نحوست کے لیے مشہور ہیں +

**تحتم** ع - واجب ہونا - لازم ہونا +

**تحجر** ع - کسی شے کا پتھر کے مانند سخت ہونا +

**تحجیم** ع - ہر چیز کا باہر نکلنا - پستان کا ابھرنا - حجامت کرنا - چوسنا - باز رکھنا +

**تحدث** ع - قصہ بنانا - کہانی کہنا +

**تحدید** ع - اندازہ کرنا - حد باندھنا - ماہیت بیان کرنا - تیز کرنا +

**تحذیر** ع - ڈرانا - خوف دلانا +

**تحرز** ع - پرہیز کرنا - بچنا +

**تحرک** ع - حرکت کرنا - ہلنا +

**تحری** ع - ثواب ڈھونڈنا لایق اور مناسب بات طلب کرنی کعبے کا ارادہ کرنا +

**تحریر** ع - لکھنا - حشو و زائد سے صاف کرنا - آزاد کرنا - علم ہندسہ کو بعضی تحریر اقلیدس کے لحاظ سے تحریر کہتے ہیں +

**تحریص** ع - لالچ دلانا - حرص دلانا +

**تحریض** ع - ورغلانا - لڑائی پر آمادہ ہونا +

**تحریف** ع - بدل ڈالنا - حرف بدلنا +

**تحریک** ع - حرکت دینا ہلانا - رغبت دینا - ورغلانا +

**تحریمہ** ع - تکبیر تحریمہ نماز کی - پہلی تکبیر - نیت باندھنے کے وقت پہلی ہی دفعہ ہاتھ اٹھا کر "اللہ اکبر" پڑھنا - اصل میں تحریم کے معنے (کسی شئے کے حرام کرنے کے) ہیں - چونکہ اس تکبیر کے بعد بھی انسان پر دنیا کی باتیں اور حرکات اور معاملات سب حرام ہو جاتے ہیں - اسواسطے اس کا نام بھی تکبیر تحریمہ ہوا +

**تحزن** ع - افسوس کرنا - غمگین ہونا +

**تحسر** ع - افسوس کرنا - حسرت کرنا +

**تحسین** ع - سراہنا - تعریف کرنا +

**تحشم** ع - غصہ کرنا - نوکروں اور خدمتگاروں کا مالک بن جانا +

**تحشیہ** ع - بال بچے کو نان و نفقہ سے تنگ رکھنا +

**تحصن** ع - قلعہ کے اندر ہو بیٹھنا - پناہ لینی محصور ہو جانا +

**تحصیل** ع - حاصل کرنا +

**تحف** ع - جمع تحفہ کی - سوغاتیں +

**تحفگی** ف - تحفہ پن - خوبی +

**تحقق** ع - ثابت ہونا - موجود ہونا +

**تحقیر** ع - ذلیل کرنا - حقیر سمجھنا +

**تحقیق** ع - دریافت کرنا - کھوج لگانا +

**تحکم** ع - دشوے کرنا - حکومت کرنا - زبردستی سے حکومت کرنا +

**تحلیل** ع - اجزا کا گھل جانا - حل کرنا - کہیں اترنا - گلا کر کسی چیز کو فنا کر دینا - بچا دینا حلال کرنا - علم معما کی اصطلاح میں کسی لفظ کے دو حصے کر کے ہر ایک حصے سے ایک معنے لینے اور بعض جگہ کسی کو اپنے معنوں پر ہی قائم رکھنا +

**تحلیہ** ع - میٹھا کرنا - زیور باندھنا - سراہنا +

**تحمل** ع - برداشت کرنا - اٹھانا اور علم اخلاق کے رو سے نفس کا آلات بدنی اور قوائے جسمانی کو آلنشاب فضائل میں لگائے رکھنا +

**تحمید** ع - سراہنا - تعریف کرنا - حمد کرنا +

**تحمیل** ع - لادنا - بوجھ لاد دینا +

**تحنن** ع - مہربانی کرنا +

**تحول** ع - سونپنا - بدلنا - حوالہ کرنا +

**تحویل** ع - سپرد کرنا - کسی کو کوئی چیز حوالہ کر دینا - علم حساب کا ایک قاعدہ ہے - جس کے ذریعے مفرد اعداد کی مختلف جنسوں کو ایک جنس کر لیتے ہیں +

**تحویلدار** ف - خزانچی نقدی رکھنے والا - روکڑیا +

**تحیر** ع - حیران ہونا - بھوچکا ہونا - حیرانی +

**تحیہ** ع - زندگانی دینا - سلام کرنا - درود - سلام - ملک پادشاہی +

## باب تائے فوقانی مع خائے معجمہ

**تخالج** ع - شک اور وسواس کا دل میں آنا +

**تخالف** ع - باہم مخالف ہونا -

**تخاقوئیل** ت - ترکوں کے بارہ سال کے دورے سے دسواں برس مرغ کے نام پر +

**تخاوف** ع - ڈرنا - باہم خوف کھانا +

**تخت** ف - بیٹھنے کی چوکی - تخت پادشاہی سریر - تختے سے دماغ کا پھٹ جانا +

**تخت اردشیر** ف - علم موسیقی کے ایک نوا کا نام ہے +

**تخت آبنوسی** ف - رات سے مراد ہے +

**تختدار** ف - سفید یا سیاہ کپڑا - بچھونا +

**تخت رواں** - **تخت ذرہ** ف - وہ تخت جس پر پادشاہ سوار ہوتا ہے - اور کہار کندھوں پر اٹھا کر لئے چلتے ہیں - آسمان اور خوش رفتار گھوڑے اور بنات النعش کے چار ستاروں سے مراد ہے - حضرت سلیمان

کے تخت کو بھی کہتے ہیں+

**تخت سراج** ف - شیخ ابو اسحاق گازرونی کا مدرسہ جس میں شیخ مذکور نے خود چراغ روشن کیا اور مدتوں روشن رہا+

**تخت سلیمان** ف - کشمیر میں ایک مقام کا نام ہے+

**تخت طاؤسی** ف - شاہجہاں کا تخت مرصع جسے نادر شاہ بادشاہ اٹھالے گیا تھا+

**تخت عاج** ف - ہاتھی دانت کا تخت - اور دن سے بھی مراد ہے+

**تخت فیروزہ** ف - آسمان سے مراد ہے - اور تخت کیخسرو کو بھی کہتے ہیں+

**تختگاہ** ف - دارالسلطنت حاکم اعلےٰ کے رہنے کا شہر - گورنمنٹ کا صدر مقام - جیسے پنجاب کا لاہور اور ہندوستان کا کلکتہ+

**تخت نشینان خاک** ف - بادشاہوں - روحوں - زمین کے باشندوں اور اہل سلوک سے مراد ہے+

**تخت و تاج** ف - ملک و سلطنت سے مراد ہے+

**تختہ** ف - لکڑی کی کٹری ہوئی تختہ+

**تختہ اول** ف - لوح محفوظ سے مراد ہے+

**تختہ برسر کسے شکستن** ف - اسے ذلیل اور رسوا کرنا+

**تختہ بند** ف - حبس - قید - محبوس - قیدی - ٹوٹے ہوئے عضو پر لکڑی کی پھٹیاں اور کپڑا جو باندھا جاتا ہے - اس عضو کو بھی کہتے ہیں جس پر پھٹیاں اور کپڑا باندھیں+

**تختہ زدن** ف - زوئی کا دھکنا - نصاریٰ کی ایک رسم جس سے پرستش کے وقت تختے پر تختہ مارتے ہیں+

**تختہ زرنیخ** ف - سونے بھکے ہوئے+

**تختہ سال خوردہ** ف - گذشتہ حکایتیں+

**تختہ مینا** ف - آسمان+

**تختہ نرد** ف - وہ تختہ جس پر نرد کی کھیل کھیلتے ہیں+

**تخریب** ع - خراب کرنا - بگاڑ دینا+

**تخریج** ع - نکالنا - پچھلے کام کے لیے ادب دینا+

**تخریق** ع - پھاڑنا+

**تخسیر** ع - کمی - نقصان - ہلاک کرنا+

**تخش** ف - ایک قسم کی کمان ہے - اور ایک قسم کا تیر بھی - اور بعضے دو بالا صدر مجلس تیر آتشبازی کا بھی آیا ہے+

**تخشاف** - کوشش کرنے والا+

**تخشع** ع - عاجزی اور فروتنی کرنی+

**تخشیدن** ف - اوپر بیٹھنا+

**تخصیص** ع - خاص کرنا - خصوصیت+

**تخطیط** ع - خط کھینچنا+

**تخطیطات** ع - جمع ہے - تخطیط کی - مراد خطوط - نقوش+

**تخطیہ** ع - کسی کے کام میں خطا پکڑنا+

**تخفیف** ع - ہلکا کرنا - بوجھ اتارنا - کم کرنا+

**تخفیفہ** ع - چھوٹی سی پگڑی+

**تخلص** ع - چھٹکارا - بچاؤ - مختصر نام - جو شاعر لوگ اپنے لیے مقرر کرکے اشعار میں لکھا کرتے ہیں - جیسے سعدی تخلص ہے مصلح الدین شیرازی رح کا+

**تخلخل** ع - کسی چیز کی اجزا کا ایک دوسرے سے جدا ہونا - اور اصطلاح علم طبعی میں اجسام کے اجزا کے بیچ میں جو کچھ فاصلے (جیسے مسام) ہوا کرتے ہیں - ان کے ہونے کو صفت تخلخل کہتے ہیں+

**تخلف** ع - پیچھے رہنا - خلاف وعدہ کرنا+

**تخلق** ع - عادت بنانا - خوگیر ہونا - خوش خو ہونا+

**تخلل** ع - بیچ میں آجانا - خلل ڈالنا - خرابی اور تباہی+

**تخلیص** ع - خلاص کرنا - چھڑا دینا+

**تخلیط** ع - ملانا - سچ کو جھوٹ میں ملاکر سخن سازی کرنا+

**تخلیل** ع - خیال کرنا - کسی کو خیال میں ڈالنا+

**تخلیہ** ع - خالی کرنا - خلوت تنہائی+

**تخم** ف - بیج - گری - اصل - نژاد - مرض - ہیضہ - ہر جانور کا انڈا - منی - خاندان+

**تخم افشاندن** ف - بیج ڈالنا+

**تخم بازی** ف - ایک کھیل ہے - جس میں عید یا نوروز کے دن لڑکے رنگین انڈوں سے کھیلا کرتے ہیں+

**تخم برداشتن** ف - حاملہ ہونا+

**تخم بنگ** ف - بھنگ کا بیج+

تخم بیہودہ ف - پراگندہ - پریشان +

تخم چیزے برافتادن ف - کسی شئے کا نیست و نابود ہو جانا - نام و نشان نہ رہنا +

تخم حرام ف - حرامزادہ - ولدالزنا +

تخم دان ف - ذخیرہ - وہ زمین جس میں درخت یا کسی اور چیز کی پنیری بوئی ہوئی ہے +

تخم ریز ف - زراعت کرنے والا - وہ زمین جس میں کاشت کی جائے - وہ تھیلہ جو مرغ کے انڈے سے نکلنے کے وقت اس پر ڈالا جائے +

تخم گاں ف - آدمی کے خصیے - ہر ایک روئیدگی کا تخم عموماً اور تخم خربزہ خصوصاً +

تخمہ ف - بدہضمی - ہیضہ - اصل - نژاد - اولاد +

تخمیر ع - خمیر اٹھانا - ابال اٹھانا +

تخمین ع - اندازہ کرنا - اٹکل کرنا +

تخمیناً ع - اٹکل سے - اندازہ سے +

تخمیتہ ع - حساب سرسری +

تخویف ع - ڈرانا +

تخیل ع - خیال میں لانا +

تخییر ع - اختیار کرنا +

## باب التائے فوقانی مع دال مہملہ

تدابیر ع - تدبیریں - تجویزیں - بندوبست +

تداخل ع - ایک دوسرے میں داخل ہونا - کئی چیزیں جو باہم ملکر داخل ہوں +

تدارک ع - کسی چیز فوت شدہ کو پانا - پانا - بدلہ +

تداول ع - دست بدست ایک دوسرے سے لے لینا +

تداوی ع - علاج کرنا - دوائی کرنا +

تدبر ع - پیچھا کام کا دیکھنا - مآل کار پر غور کرنا - تدبیر کرنا +

تدبیر ع - پیچھے پڑنا - غور کرنا +

تدریج ع - درجہ بدرجہ ہونا - تھوڑا تھوڑا ہونا - آہستہ آہستہ +

تدریس ع - سبق دینا - علم سکھلانا - کہنہ کرنا +

تدسیہ ع - گمراہ کرنا +

تدفین ع - زمین میں گاڑ دینا - دفن کرنا +

تدقیق ع - باریک کرنا - خوب کوٹنا - باریک بات کا نکالنا +

تدمیر ع - ہلاک کرنا +

تدنیس ع - میلا کرنا +

تدویر ع - گرد کرنا - اور دائرہ میں لانا + - مدور بنانا +

تدویر خوردن ف - چکر کھانا +

تدوین ع - جمع کرنا - تالیف کرنا +

تدہین ع - روغن ملنا - کسی چیز کو چرب کرنا +

تدین ع - دیندار ہونا - دینداری +

## باب التائے فوقانی مع ذال معجمہ

تذبذب ع - دودلہ ہونا - متردد ہونا - کسی شئے کا ہلنا جو ہوا میں لٹکی ہو +

تذرج - تذرو ف - نام ایک خوبصورت خوش رنگ اور خوب رفتار جنگلی مرغ کا ہے - جو استرآباد اور مازندران کے جنگل میں اکثر ہوتا ہے - اس لفظ کو چکور کے معنے میں لینا اور دال مہملہ سے لکھنا غلط ہے +

تذرو زرین پر ف - آفتاب سے مراد ہے - آگ کو بھی کہتے ہیں +

تذکار ع - ذکر کرنا +

تذکر ع - یاد کرنا - مردی +

تذکرہ ع - یادداشت - یاد ذکر +

تذکیر ع - یاد دلانا - تذکرہ کرنا +

تذلل ع - فروتنی کرنا - عاجزی کرنا - اپنے تئیں حقیر اور خوار جاننا +

تذہب
تذہیب ع - طلا کرنا +

## باب التائے فوقانی مع رائے مہملہ

تر ف - لتھڑا ہوا - بھیگا ہوا - تازہ - آب دار - صاف - پاکیزہ - زیادہ - ایک چھوٹا سا جانور جسے ہندی میں ممولا - اور عربی میں صعوہ کہتے ہیں - جو شخص ہاری ہوئی چیز سے لیوے - فاسق - اور گنہگار آدمی کو بھی کہتے ہیں +

ترات - تجھکو تیرے لئے +

تراف - بہت اونچی دیوار +

تراب ع - مٹی - زمین - خاک +

تراب ف - پانی یا شراب وغیرہ کا گھڑے یا مشک وغیرہ سے ٹپکنا +

تراب آلودہ ف - خاک آلودہ +

تراجع ع - پھرنا - الٹنا - منقلب ہونا - رجوع ہونا - اکثر کواکب کا مغرب سے مشرق کو رجعت کرنا +

**تراجم** ع - جمع ہے ترجمہ کی +

**تراجی** ع - آپس میں امید رکھنی +

**تراحی** ع - دیر - درنگ - کاہلی اور تقصیر کرنا +

**ترادیف** ف - دو یا زیادہ چیزیں جو باہم مشابہت رکھتی ہوں +

**تراز** ف - کچا تاگا - درخت صنوبر - ترکستان کے ایک شہر کا نام بھی ہے - کپڑے کے نقش اور مجازاً زینت اور آرائش طراز اس کا معرب ہے - اور فسخ اول سے بھی آیا ہے +

**ترازو** ف - تکڑی - میزان تلا - برج - میزان - عدل و عدالت - ورک واداک +

**ترازو افراختن** }
**ترازو نھادن** } ف - ترازو نصب کرنا +

**ترازو چشم واشتن** ف - ترازو کے ایک پلڑے کا دوسرے سے بھاری ہونا +

**ترازو شدن** ف - دو لشکروں کا قوت اور مقابلہ میں برابر ہونا +

**ترازوے انجم** ف - اصطرلاب سے مراد ہے +

**ترازوے پولادسنجان** جنگی سپاہیوں کے نیزوں سے مراد ہے - کیونکہ نیزہ کو پھل اور پوری کے بیچ میں سے جب پکڑتے ہیں - تو ترازو کی شکل بن جاتی ہے - اور جب دشمن کو مارتے ہیں - تو اس کا ایک سرا تکڑی کے پلڑے کی طرح جھکتا ہے - اور جب اس کا پھل خون میں آلودہ ہو کر دشمن کے بدن سے نکلتا ہے - اور اونچا ہوتا ہے - تو خون اس سرے سے اس سرے تک تمام نیزہ پر بہنے لگتا ہے +

**ترازوے زر** ف - آفتاب سے مراد ہے +

**ترازوے سنگ** ف - وہ ترازو جس کے دونوں پلے تولنے کے وقت برابر نہ ہوں اونچے نیچے ہوں +

**ترازوے عدل** ف - وہ تکڑی جس کے دونوں پلے برابر ہوں - کوئی اونچا نیچا نہ ہو +

**ترازوے قیامت** ف - میزان قیامت جس پر لوگوں کے اعمال تلیں گے +

**ترازوے نظم** ف - علم عروض مراد ہے - جس میں شعروں کو وزن مقررہ کے ساتھ تولا کرتے ہیں +

**ترازیدن** ف - آراستہ - سنوارنا +

**تراش** ف - طمع - توقع - تلاش - کاٹ - کٹاؤ - آرائش نفع - تراشا ہوا +

**تراشہ** ف - چھلکا تراشا ہوا - ایک آلہ لوہے کا - جس سے پتھر تراشتے ہیں - پھانک پنجابی پھاڑی +

**تراشیدن** ف - کاٹنا - چھیلنا +

**تراک** ف - چاک - شگاف - وہ آواز جو کسی چیز کے ٹوٹنے یا پھٹنے کے وقت سنائی دے رعد کی صدا کو بھی کہتے ہیں کڑکا +

**تراض - تراضی** ع آپس میں راضی ہونا - باہم خوشنود ہونا +

**تراکم** ع - انبوہ - بھیڑ +

**تراکمہ** ت - جمع ترکمان - جو ترکون کی ایک مشہور قوم ہے +

**تراکیب** ع - جمع ترکیب کی ترکیبیں +

**ترانہ** ف - راگ - گیت - الاپ - رباعی - خوبصورت جوان - صاحب جمال معشوق خوش طبعی - خوشی - جلد ورزی +

**ترانہ شدن** ف - کمال شہرت پکڑنا +

**ترانہاے خرانگی** ف - عمدہ ترانے - کسی امیر یا بادشاہ کے تصنیف کئے ہوئے ترانے +

**تراوش** ف - چھپکنا - ٹپکنا +

**تراویدن** ف - ٹپکنا +

**تراویح** ع - جمع ترویح کی - مشہور نماز ہے - جو رمضان کی راتوں میں ادا کرتے ہیں - چونکہ ہر چار رکعت کے بعد کچھ دیر تک سکون اور قرار پکڑتے ہیں - (اور تسبیح پڑھتے ہیں -) اس سبب سے یہ نام ہوا +

**تراہی** ف - نیا پودہ - نیا میوہ نورس میوہ +

**ترائب** ع - جمع تریبہ - سینہ کی ہڈیاں مجازاً سینہ +

**ترب** ف - مکر و حیلہ - رزق و تدبیر - جھوٹ زبان آوری +

**ترُب** ف - مولی - ایک قسم کی مشہور ترکاری ہے +

**ترب** ع - ہم عمر - ہمزاد +

**تربانی** ف - فارس میں ایک مشہور عمارت اردشیر بابک کی بنائی ہوئی ہے +

**تربت** ع - مٹی - زمین - قبر +

**تربد ف** - ایک شہر کا نام ہے - مسہل دوائی ہے - لکڑی اور سرکنڈا جو اندر سے خالی ہو+

**تربز / تربزہ** } ف - تربوز - ہندوانہ+

**ترلبہ ف** - قوس قزح - کمان+

**تربص ع** - انتظار کرنا - ٹھہرنا+

**تربیت ع** - پرورش کرنا - پالنا - پرورش+

**تربیع ع** - جس برج میں قمر ہو - کسی اور ستارہ کا اس سے چوتھے برج میں ہونا - دیکھئے ۹۰ درجہ کے فاصلہ پر ہونا - جو چہارم حصہ آسمان کا ہے - مثلاً قمر حمل میں ہو - اور زہرہ سرطان میں یا قمر جوزا میں ہو - اور زہرہ حوت میں+

**ترتب ع** - راست اور درست ہونا+

**ترتیب ع** - ہر ایک چیز کو اس کے ٹھکانے اور مناسب موقع پر رکھنا+

**ترتیب راہ ف** - سامان راہ - درستے راہ+

**ترت ومرت ف** - زبر و زبر - تہ و بالا - پراگندہ - پریشان - تاخت و تاراج+

**ترتیل ع** - قرآن شریف کو اطمینان اور آہستگی کے ساتھ اس طرح پڑھنا - کہ سب حرفوں کے مخارج اچھی طرح ادا ہوں+

**ترجمان ع** - معرب ترزبان کا ہے - خوش تقریر آدمی - فصیح تیز زبان - ترجمہ کرنے والا غیر زبان کا مطلب اپنی زبان میں سمجھانے والا+

**ترجمانی** مع ترجمہ کرنا+

**ترجمہ ع** - ایک زبان کے مطالب دوسری زبان میں سمجھانا - ایک زبان کو دوسری زبان میں بدلنا - بیان کرنا+

**ترجی ع** - امید رکھنا - ممکن الحصول شے کی توقع کرنا+

**ترجیح ع** - غلبہ دینا - غالب ہونا - بڑھ جانا+

**ترجیع ع** - رجوع کرنا - کسی کی طرف متوجہ ہونا - اور مصیبت کے وقت انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھنا+

**ترجیع بند ف** - اصطلاح شعر میں چند بند جو ایک ہی بحر اور مختلف قافیوں میں ہوں اور ہر بند کے بعد ایک ہی معین شعر جو اسی بحر میں ہر جگہ خوب مربوط اور چسپاں ہوتا ہو - لایا جائے - اور اگر اخیر کا بیت بھی ہر جگہ مختلف - مگر اسی وزن میں ہو - تو تو اس صنعت کا نام ترکیب بند ہے+

**ترح ع** - اندوہ - غم+

**ترحال ع** - کوچ کرنا+

**ترحیب ع** - مرحبا کہنا - شاباش کہنا+

**ترحم ع** - رحم کرنا - ترس کھانا - دیا کرنی+

**ترحیب ع** - تعظیم+

**ترخان ف** - بادشاہی منصبدار جس کو ادب و آداب کی تکلیفیں سب معاف ہوں - اور کسی جرم پہ پکڑا نہ ہو - چغتائی ترکوں کی ایک قوم کا بھی نام ہے - رئیس شریف عرف میں مسخرہ کو بھی کہتے ہیں - ابونصر فاریابی کا نام بھی ہے+

**ترخانی ف** - نام منصب مذکور کا ہے - مجازاً مسخرگی+

**ترخص ع** - رخصت کرنا - اجازت کرنا+

**ترخون ف** - خونی آدمی - بیباک - چور - لچا - مجیٹھ - ناقز قرحا+

**ترخیص ع** - رخصت کرنا - اجازت دینا+

**ترخیم ع** - دم کاٹنا - مختصر کرنا - اور اصطلاح میں دور کرنا - حرف کا کلمہ کے آخر سے جیسے گوز مرخم ہے گوزن کا - مان مرخم ہے مانند کا+

**تردامن ف** - مجرم - گنہگار - معیوب+

**تردامنی ف** - گنہگاری - بدکاری+

**تردد ع** - آمد و رفت - کشمکش - شک - فکر و اندیشہ+

**ترددات ع** - کشمکشیاں - تشکیک+

**تردست ف** - چالاک آدمی وہ لوگ جو ہاتھ سے کام کریں جیسے نقاش - کاتب+

**تردستی ف** - چالاکی - چابکی+

**تردماغ ف** - عقل مند - صاحب شعور - مسرور - مست+

**تردماغی ف** - دانش - شعور - فرحت - سرور - مستی - نازکی+

**تردہ** - باغ - گھر وغیرہ کا قبالہ - گیہوں پیسنے اور چکی تیز کرنے کی مزدوری+

**تردید ع** - کسی بات کا رد کرنا جواب دینا - پھیر دینا - زبون اور فاسد کرنا+

**تردیف ع** - کسی کے پیچھے ایک ہی گھوڑے پر سوار ہونا - دو لفظوں کے ایک ہی معنے ہونا+

**ترزبان - ترزفان** ف - فصیح - خوش کلام بولنے والا ترجمان +

**ترس** ف - خوف - ڈر - دہشت +

**ترس** ف - سخت - محکم سخت فولاد +

**ترس - ترش** ف - سخت زمین +

**ترس** ع - سپر - ڈھال +

**ترسا** ف - ڈرنے والا - وہم کرنے والا - اور نصارا - آتش پرست کے معنی میں یہ لفظ رائج ہے +

**ترسان** ف - ڈرنے والا - ڈرا ہوا +

**ترسانیدن** ف - ڈرانا +

**ترسناک** ف - خوفناک ڈرا ہوا +

**ترسندہ** ف - ڈرنے والا - خائف +

**ترسہ** ف - بفتح اول قوت واہمہ - اور بضم اول قوس قزح +

**ترسی** ف - ہر ایک چیز جو ڈھال کی شکل پہ ہو +

**ترسیدن** ف - ڈرنا - خوف کرنا +

**ترسیل** ع - روانہ کرنا - بھیجنا - نامہ بھیجنا +

**ترش** ف - کھٹا - چوکا +

**ترش رو / ترش ابرو / ترش رخسارہ** ف - بدمزاج - بدخو - ناراض - خفا +

**ترشح** ع - ٹپکنا - پانی کا چھلکنا +

**ترش شدن** - ف - کسی کے ہنسی مخول کرنے سے رنج ہو جانا - شرمندہ ہونا +

**ترشی** ف - کھٹائی - ناراضگی خفگی +

**ترشیح** ع - پانی دینا - اور نام ایک صنعت کا ہے +

**ترصد** ع - امید - گھات لگانا - امید رکھنا +

**ترصیص** ع - مضبوط بنانا - پاس پاس ملا کر بنانا +

**ترصیع** ع - کسی چیز میں جواہر یا نگ جڑنے جڑاؤ کرنا - اور اصطلاح میں (نظم یا نثر کے) دو فقروں کے سب کلمات کا ایک دوسرے کے مقابل میں بہ ترتیب متحد الوزن والقوافی ہونا - جیسے ان الابرار لفی نعیم و ان الفجار لفی جحیم +

**ترطیب** ع - مرطوب کرنا - مزاج میں تری لانا +

**ترع** ع - سبزہ زار اور ترعہ کی جمع بھی ہے - جس کے معنے باغ ہیں +

**ترعرع** ع - لڑکے کا بڑھنا - نشوونما پانا +

**ترغاک / ترغاق** ف - پاسبانی - نگہبانی +

**ترغیب** ع - رغبت دلانا - لالچ دلانا +

**ترف** ف - خشک کیا ہوا پنیر - ٹپکایا ہوا دہی +

**ترفان** ف - مخفف ہے - ترزفان کا +

**ترفروش** ف - وہ شخص جو ظاہر میں اپنے تئیں اچھا دکھائے - اور باطن میں برا ہو +

**ترفع** ع - بلندی ڈھونڈنا غرور - تکبر سے مراد ہے +

**ترفق** ع - مہربانی کرنا - نرمی کرنا +

**ترفنج** ف - بہت باریک اور دشوار راستہ +

**ترفند - ترفندہ** ف - محال - بیہودہ - جھوٹ مکر و حیلہ +

**ترفہ** ع - دولتمندی - آسودگی +

**ترفیہ** ع - آرام دینا - آسودہ کرنا - آسودگی +

**ترقب** ع - امید رکھنا - امید انتظار

**ترقوہ** ع - آدمی کی گردن کی ہڈی جسے ہنسلی کہتے ہیں +

**ترقی** ع - بلند ہونا - اوپر چڑھنا +

**ترقیدن** ف - پھٹنا - پھوٹنا شگفتہ ہونا +

**ترقیق** ع - باریک کرنا +

**ترقیم** ع - لکھنا - رقم کرنا +

**ترقین** ع - سطریں کتاب کی پاس پاس لکھنی نقطے اور اعراب لگانے - کتاب کو خوبصورت اور آراستہ کر دینا - مہندی سے خضاب کرنا - خط کھینچنا - حساب کی فردوں میں سفید جگہ کو خط کھینچ کر سیاہ کر دینا تاکہ خالی سفید جگہ دیکھ کر یہ گمان نہ ہو کہ یہ جگہ حساب لکھنے کے واسطے چھوڑی ہوئی ہے - وہ خط جو رقموں یا سطروں کو باطل سمجھ کر ان پر کھینچا جاتا ہے - خط ترقین کہلاتا ہے +

**ترک** ف - جندق - کنواری لڑکی - ایک قسم کا حلوا ہے - جو نشاستہ - قند - تخم ریحان سے پکایا جاتا ہے - اور بند شیرداں کے پاس ایک چھوٹی سی

ریشم سے کاڑھا جائے۔

**ترنج زر / ترنج مہرگان** } ف - آفتاب سے مراد ہے۔

**ترنجیدن** ف - کنجھلک پڑنا - آزردہ ہونا۔

**ترنجیدہ** - ف ترش ابرو - تیوری چڑھائے ہوئے۔

**ترنجبین** ف - مشہور دوا ہے - جو شیرین ہوتی ہے۔

**ترند** ف - ممولا - صعوہ۔

**ترنگ** ف - وہ آواز - جو کمان سے تیر کے چھوٹنے کے وقت اور تیر یا گرز وغیرہ کے جسم پر لگنے کے وقت یا تلوار کے لوٹنے اور سانپ کے بچانے کے وقت نکلے - زخم خواہ کسی آواز سے ہو - خواہ دبل وغیرہ کا - غرقاب جیل خانہ۔

**ترنگ** ف - جنگلی مرغ جسے تدرو کہتے ہیں۔

**ترنگ** ف - خوب - زیبا۔

**ترنگا ترنگ** ف - لڑتے وقت تلواروں کی آواز۔

**ترنگبین** ف - ترنجبین۔

**ترنم** ع - گیت گانا - گیت۔

**ترنوازی** ف - مطرب کا خوش آوازی سے گانا۔

**ترویج** - ع - رواج دینا۔

**ترویح** ع - راحت دینا خوشبودار کرنا۔

**ترہ** ف - بفتحتین ساگ - ترکاری - ترہ - باطل - تیرہ - کینہ۔

**ترہات** ع - جمع ترہت کی - خرافات - بیہودگیاں - مہملات۔

**ترہب** ع - راہب بنا۔

**ترہل** ع - نرم گوشت ہو جانا - عضو کا ورم ہو جانا - سست بن جانا۔

**ترہیب** ع - ڈرانا۔

**تری** ف - بخلاف خشکی کے - بے دماغی ناخوشی - ظرافت - درشتی - سختی۔

**تریاق** معرب - زہرمہرہ - **تریاک** } ف - زہر کی دوا - مجازاً افیون۔

**تریاق اربعہ** ف - زہروں کی دافع اور صرع اور لقوہ کی نافع ایک معجون ہے۔

**تریاک کبیر** - **تریاق فاروق** ف - سترہ دوائیوں سے بنی ہوئی - ایک معجون ہے - جو سب زہروں کی دافع اور دل و دماغ کے واسطے مقوی ہے۔

**تریاکی** ف - افیونی - ایک شاعر کا نام بھی ہے۔

**تریدن** ف - کھینچنا۔

**تریدن** ف - پہنچنا۔

**تریز** ف - مثلث کی شکل کا کپڑے کا ٹکڑا۔

## باب التائے فوقانی مع الزای معجمہ

**تزت** ف - ممولا - درخت کا پتا جو نیا نکلا ہو۔

**تزاحم** ع - انبوہ اور انبوہ کرنا - بھیڑ کرنا۔

**تزاد** ف - افراسیاب کا دادا تھا - جس کو کیو نے زندہ پکڑ کر اپنے بھائی کے انتقام لینے کو مار ڈالا تھا۔

**تزاید** ع - زیادہ ہونا - افزون ہونا۔

**تزدہ** ف - سوائے ہر قسم کی مزدوری اور اجرت کو کہتے ہیں - اور خصوصاً چھت کی درست کرنے کی اجرت - گھر یا باغ کا قبالہ۔

**تزریق** ع - ریا - نفاق جھوٹ - کسی کو جھوٹ ریا اور نفاق سے منسوب کرنا۔

**تزریق بیان** ع - کاذب دروغگو۔

**تزعزع** - ع - جنبش۔

**تزعیف** - ع - ہلاک کرنا۔

**تزک / توزک** } ف - قاعدہ - قانون - ترتیب - انتظام ضابطہ لشکر - و مجلس اور وہ واقعہ جس کو خود بادشاہ نے لکھا ہو - شان و شوکت۔

**تزکی** ع - پاک کرنا - صاف کرنا۔

**تزکیہ** ع - پاک کرنا - صاف کرنا - زکوٰۃ دینا۔

**تزلزل** ع - زلزلہ آنا زمین پر - ڈگمگانا۔

**تزویج** ع - نکاح کرنا - جوڑ کرنی۔

**تزویر** ع - جھوٹ بولنا - فریب کرنا - مکر - فریب

حیلہ+

**تزئیف** ف - زبون اور ناچیز کرنا+

**تزئین** ع - زینت کرنا - زیبایش کرنا+

## باب التاء فوقانی مع سین مہملہ

**تس** ف - طپانچہ+

**تس** ف - پھسکی ایسا گوز کہ جس کا آواز نہ ہو+

**تس** ف - تھوکنا کسی پر تھوک ڈالنا+

**تسافد** ع - چوپاؤں کا مباشرت کرنا+

**تساکر** ع - اپنے تئیں نشے بغیر مست ظاہر کرنا+

**تسالم** ع - باہم صلح کرنا+

**تسامح** ع - آسان پکڑنا - جوانمردی کرنا+

**تساوی** ع - برابری - برابر کرنا+

**تساوی الطرفین** ع - برابر ہونا دو طرفوں کا+

**تساہل** ع - آسان کرنا آسان سمجھنا غفلت کرنا+

**تسبیح** ع - پاکی سے یاد کرنا - خدا کو سبحان اللہ کہنا - ایک تاگے میں سو دانے اکٹھے کئے ہوئے جن سے درود و وظائف کا شمار ہوتا ہے+

**تسبیح سال** ف - رشتہ سالگرہ+

**تستیر** ع - پوشیدہ کرنا - چھپانا+

**تسحب** ع - معشوقوں کا ناز عاشقوں کے ساتھ+

**تسخر** ع - تمسخر - مسخرگی+

**تسخیر** ع - تابع کرنا - مسخر کرنا - اپنی طرف کر لینا+

**تسخیر آفتاب** ف - آفتاب کو مسخر اور مطیع کر لینا - تاکہ اس کے عمدہ فیوض اور خواص سے بہرہ یاب ہوں+

**تسخین** ع - گرم کرنا - اور بکسر اول - بمعنے کفش جوتی+

**تسدید** ع - درست کرنا مضبوط کرنا - درستی - مضبوطی+

**تسدیس** ع - چھ حصوں میں تقسیم کرنا - اور نجومیوں کی اصطلاح میں دو ستاروں کے درمیان تین یا گیارہ برج کا تفاوت ہونا چنانچہ قمر حمل میں ہو - تو مشتری جوزا میں وغیرہ وغیرہ+

**تسریح** ع - رخصت کرنا چھوڑ دینا+

**تسرع** ع - شتابی کرنا - جلدی کرنا+

**تسطیر** ع - لکھنا - سطر بندی کرنا+

**تسع** ع - نو (۹) - (۹) (لعہ)+

**تسعون** ع - نوے - (۹۰) (العہ) ۹۵+

**تسکین** ع - تسلی - آرام - ڈھارس+

**تسلس** ع - خوشامد - مکاری+

**تسلسل** ع - سلسلہ بندی لڑی باندھنا+

**تسلط** ع - حاکم ہونا - غالب آجانا+

**تسلی** ع - ڈھارس - خاطر جمع+

**تسلیخ** ع - چمڑا اکھاڑنا کھال کھینچنا - سجادہ جانماز+

**تسلی شدن** ف - دلجمعی ہونا - خاطر جمع ہونا - مطمئن ہونا+

**تسلیم** ع - سلام کرنا - ماننا - حکم کو منظور کرنا - سپرد کرنا - سلامت رکھنا+

**تسلیہ** ع - دلجمعی کرنی - دلاسا دینا+

**تسمہ** ف - چمڑے کا لمبا ٹکڑا جو مشہور ہے+

**تسمہ بازی** ف - فریب ایک قسم کا جو ہے+

**تسمین** ع - موٹا کرنا - فربہ کرنا+

**تسمیہ** ع - نام رکھنا بسم اللہ پڑھنا+

**تس نفسی** ف - ہرزہ گوئی دیہیات بکنا+

**تسنیم** ع - بہشت میں ایک نہر ہے - جو دروازوں پر جاری ہے+

**تسو** ف - ایک مشہور پیمانہ ہے - جو چار جو کا ہوتا ہے - ایک پہر - درزیوں کے گز کا چوبیسواں حصہ+

**تسوید** ع - سیاہ کرنا - لکھنا+

**تسوید البیوت** ع - کاغذ پر برجوں کے خانے بنا کر مولود کی طالع کی نحوست اور سعادت معلوم کرنا+

**تسویس** ع - وسواس کرنا+

**تسویغ** ع - روا کرنا ✤
**تسویف** ع - تاخیر کرنا - جھوٹے وعدے کرنے والا ✤
**تسویلات** ع - جمع تسویل کی ہے - جھوٹی سخن آرائیاں بناوٹی باتیں - چکنی چپڑی باتیں ✤
**تسویہ** ع - برابر کرنا - ٹھیک کرنا - سیدھا کرنا ✤
**تسویہ صفوف** ع - درست اور راست کرنا - صفوں کا ✤
**تسہیل** ع - آسان کرنا کسی مشکل بات کا علم معما میں ایک قسم کا تعمیہ ہے جس کے چار قسم ہیں ✤ -
**تسییر** ع - سیر کرنا ✤
**تسییر** ع - روان کرنا شہر بدر کرنا ✤

## باب التاء فوقانی مع شین معجمہ

**تش** ف - آتش - آگ - بڑا انبشہ جس سے درخت کاٹتے ہیں ✤
**تش** ف - سخت گھبراہٹ جو غم واندوہ کے سبب پیدا ہو ✤
**تش** ف - پیاس - تشنگی ✤

**تشابک** ع - کاموں کا خلط ملط ہونا - پنجہ کا پنجہ میں لینا - انبوہ - ازدحام ✤
**تشابہ** ع - باہم مشابہ ہونا ✤
**تشارک** ع - ایک دوسرے کے شریک ہونا ✤
**تشاکل** ع - باہم ایک شکل ہونا ✤
**تشاہد** ع - آپس میں گواہی دینا - ایک دوسرے کے پاس جانا - ملاقات ✤
**تشبث** ع - پنجہ مارنا - ہاتھ ڈالنا ✤
**تشبک** ع - انگلیوں کا ایک دوسری میں ملا دینا - لمبی چیزیں ایک دوسری میں ڈالنی ✤
**تشبیب** ع - جوانی کے دنوں کا یاد کرنا - عہد شباب کا مذکور کرنا - صفت معشوق کی - بھڑکانا آگ کا - اور اصطلاح شعرا میں قصیدہ کے ابتدا میں مدح ممدوح سے پہلے چند بیت احوال عشق میں مذکور کرنے جس سے شاعر کی آتش شوق بھڑک اُٹھے ✤
**تشبیہ** ع - ایک شے کو دوسری شے کے مانند کرنا - یعنے یہ کہنا - کہ یہ شے فلانی شے جیسی ہے جس سے تشبیہ دیتے ہیں - اسے مشبہ بہ کہتے ہیں - اور جس کو تشبیہ دیتے ہیں اُسے مشبہ اور جس امر میں تشبیہ دیتے ہیں - اسے وجہ شبہ اور آدات (تشبیہ کے) اس پر دلالت کرتے ہیں - جیسے زید چون شیر ست میں زید مشبہ شیر مشبہ بہ اور بہادری وجہ شبہ اور چون حرف تشبیہ کا ہے ✤

**تشت** ف - تھال ✤
**تشت آتش** ف - آفتاب سے مراد ہے ✤
**تشت از بام افتادن** ف - رسوا ہونا ✤
**تشت از بام افگندن** ف - رسوا کرنا - ذلیل کرنا ✤
**تشتاقہ** ت - کچھوا - سنگ پشت ✤
**تشت بلند** ف - آسمان سے مراد ہے ✤
**تشتت** ع - پراگندہ ہونا - پریشانی ✤
**تشتخانہ** ف - سونے کے کپڑے - وہ گھر جس میں سونے کے کپڑے رکھے جائیں - اسے توشک خانہ بھی کہتے ہیں - وہ گھر جس میں لوٹا سیلابچی وغیرہ چیزیں رکھی جاتی ہیں - اسے آفتابچی خانہ بھی بولتے ہیں پاخانہ کو بھی ادب کے طور پر کہتے ہیں ✤
**تشت دار** ف - آفتابچی یعنے وہ شخص جس کے ذمے طشت و آفتابچی وغیرہ کی حفاظت ہو ✤
**تشتر** ف - میکائیل فرشتے کا نام ہے - جو روزی پر موکل ہے ✤
**تشتر** ف - نام ایک شہر کا ہے ✤
**تشت زر**
**تشت زرین** } ف - آفتاب سے مراد ہے ✤
**تشت سیمین** ف - چاند سے مراد ہے ✤
**تشتگی** ف - رکابی ✤
**تشت و خایہ** ف - ایک کھیل ہے - جس میں انڈے کو خالی کرکے شبنم سے بھر دیتے ہیں - اور اسے تانبے کے تھال میں رکھ کر گرم ہوا میں چھوڑ دیتے ہیں - اور اگر ہوا گرم نہ ہو - تو تھال کے نیچے تھوڑی سی آگ رکھ دیتے ہیں - انڈا اُڑ کر نظر سے غائب ہو جاتا

ہے - کہتے ہیں - پارہ سے پھر کر آگ پر رکھنے سے بھی یہ عمل ہو سکتا ہے - علم نجوم سے بھی مراد ہے +

**تشحید** ع - تیز کرنا کارد اور تلوار کا +

**تشخص** ع - تعیین پانا - مقرر ہو جانا +

**تشخیص** ع - مقرر کرنا جانچنا اجارہ لینا +

**تشدد** ع - سختی کرنا - سختی +

**تشدید** ع - سخت کرنا - استوار کرنا - ایک اعراب بھی ہے - اور وہ جس حرف پر ہوتا ہے - وہ دو دفعہ پڑھا جاتا ہے +

**تشرب** ع - پلنا +

**تشریح** ع - شرح کرنا - کھولنا - نہایت واضح طور پر بیان کرنا - ظاہر کرنا - اور طب میں بدن کے اندرونی اور بیرونی اعضا کا کما ینبغی حال بیان کرنا +

**تشریف** ع - بزرگ کرنا - عزت سے رکھنا - فارسی والے خلعت کے معنی میں استعمال کرتے ہیں - کیونکہ اسکا ملنا بھی (مسطلی لہ) کی بزرگی اور عزت کا باعث ہے +

**تشریف دادن / تشریف کردن** ف - ممتاز کرنا - عزت دینا - خلعت دینا +

**تشرین** ف - رومی دو مہینوں کا نام ہے - پہلے کو تشرین اولے کہتے ہیں - جو ہندی میں کاتک سے ملتا ہوا ہے - اور دوسرے کو تشرین اخرلے جو اگھن سے ملتا ہوا ہے +

**تشطیح** ع - بے حیائی کرنا - اور صوفیوں کی اصطلاح میں ظاہر شرع کے مخالف باتیں کرنی +

**تشعب** ع - گروہ در گروہ ہونا شاخ در شاخ ہونا +

**تشفی** ع - تسکین - تسلی شفا پانی +

**تشکک** ع - کسی کو شک میں ڈالنا +

**تشکل** ع - کسی شے کی شکل بن جانا - صورت پکڑنا +

**تشکیک** ع - کسی کو شک میں ڈالنا +

**تشکیل** ع - شکل بنانا - صورت بنانا +

**تشمیر** ع - کمر باندھنا - آمادہ ہونا - طیار ہونا - چست ہونا - چستی کرنا - چستی چالاکی - دلیری +

**تشمیم** ع - سونگھنا +

**تشنج** ع - عضو بدن کا اینٹھ جانا +

**تشنگی** ف - پیاس - عطش +

**تشنہ** ف - پیاسا +

**تشنہ جگر / تشنہ دل** ف - مشتاق +

**تشنہ چیزے بودن** ف - اس کا نہایت مشتاق ہونا +

**تشنیع** ع - برا بھلا کہنا - لعنت - ملامت کرنا +

**تشوش** ع - متفکر ہونا - پریشان ہونا - پریشانی +

**تشوق** ع - آرزو مند کرنا +

**تشویش** ع - پریشان کرنا - فکر میں ڈالنا - فکر پریشانی +

**تشویق** ع - شوق دلانا - کسی کو چاہ میں لانا +

**تشویہ** ع - بھوننا +

**تشہ** ف - پیالہ جس سے چراغ میں تیل ڈالتے ہیں - جسے پنجابی پلی کہتے ہیں +

**تشہد** ع - کلمہ شہادت پڑھنا - لا الہ الا اللہ کہنا +

**تشہیر** ع - مشہور کرنا - شہرت دینا - گدھے پر سوار کر کے تشہیر کرنا - رسوا کرنا +

**تشیخ** ع - شیخی کرنا - اپنی تعریف آپ کرنا +

**تشیع** ع - اپنے تئیں شیعہ ظاہر کرنا - مذہب شیعہ میں ہونا +

**تشیین** ع - شان پانا - عزت دار بنانا +

**تشیید** ع - مضبوط کرنا - گچ اور چونہ سے عمارت بنانا +

**تشییع** ع - رخصت کرنا مسافر کو راہ تک پہنچانے کو جانا +

## باب التاء فوقانی مع صاد مہملہ

**تصابی** ع - لونڈے بازی - بچہ بازی +

**تصادق** ع - دوستی اور بات میں ایک ایک دوسرے کے ساتھ راستی کرنا - سچائی کرنا +

**تصادم** ع - دھکا دینا - صدمہ دینا - انبوہ +

**تصاریف** ع - گردشیں +

**تصاعد** ع - بلند ہونا - اوپر چڑھنا - باہم بلند ہونا +

**تصافح** ع - باہم ہاتھ ملانا -

بروقت ملاقات کے مصافحہ کرنا۔

**تصانیف** ع - تصنیف کی ہوئی کتابیں - تصنیف کی جمع ہے۔

**تصاویر** ع - جمع تصویر کی - صورت کھینچی ہوئی - مورت۔

**تصحیح** ع - صحیح کرنا - درست کرنا۔

**تصحیف** ع - لکھنے میں غلطی کرنا - اور فن معما کی اصطلاح میں کسی لفظ کے نقطوں کے گھٹانے بڑھانے یا بدلنے اور مٹانے سے اس کی اور صورت بدل دینا۔

**تصدق** ع - وسیلہ اور صدقہ کرنا۔

**تصدی** ع - درپیش آنا - سامنے آنا۔

**تصدیر** ع - دیباچہ لکھنا۔

**تصدیع** ع - درد سر دینا - تکلیف دینی۔

**تصدیعہ** ع - ایک دفعہ درد سر دینا - یا تکلیف دینی۔

**تصدیق** ع - سچا کرنا - مان لینا - اور اصطلاح علم منطق میں تصور یا حکم کا نام تصدیق ہے - جیسے زید فاضل ہے - یا زید فاضل زید فاضل نہیں ہے۔

**تصرف** ف - دخل کرنا - کچھ کا کچھ کر دینا - مجازاً قبضہ۔

**تصریح** ع - ظاہر کرنا۔

**تصریف** ع - گردان کرنا - گردانتا - ایک حال سے دوسرے حال کی طرف پھیرنا۔

**تصعید** ع - اونچی جگہ پر چڑھنا - بلند ہونا - صعود کرنا - آگ کے ذریعے کسی دوائی کو نیچے سے اڑا کر اس کے سرپوش کے ساتھ منجمد کرنا۔

**تصغیر** ع - چھوٹا کرنا۔

**تصفح** ع - صفحہ صفحہ دیکھنا - کسی کام میں نہایت غور اور تامل سے نظر کرنا - تلاش تفحص - جستجو۔

**تصفیق** ع - ایک برتن سے دوسرے برتن میں شراب ڈالنا - تالی بجانا - ہوا کا درخت کو حرکت دینا - حرکت یا جنبش۔

**تصفیہ** ع - صاف کرنا - صفائی کرنا - پاک کرنا۔

**تصلف** ع - لاف مارنا۔

**تصلیب** ع - سولی دینا - سولی پر کھینچنا۔

**تصمیم** ع - پختہ کرنا - خالص کرنا۔

**تصنع** ع - بناوٹ - کاریگری کرنا - خوش آمد - عورت کا اپنا بناؤ اور حسن درست کر کے ظاہر کرنا۔

**تصنیف** ع - کوئی کتاب بنانا - دل سے کچھ مضمون نکالنا - قسم قسم علیحدہ کر کے بیان کرنا۔

**تصنیف نہادن** ف - بہتان کرنا۔

**تصور** ع - کسی شے کی صورت دل میں باندھنی - خیال کرنا - خیال - دھیان - اور منطق کی اصطلاح میں کسی چیز کا خیال کرنا - بغیر حکم کے۔

**تصوف** ع - پشمینہ پہننا - مشتق - صوف سے ہے جس کے معنے اون اور ایک قسم کے پشمینے کے ہیں - اور صوفیوں کی اصطلاح میں دل سے نفسانی آلائشوں اور جسمانی خواہشوں کو دور کر کے اشیائے عالم کو خدا کا مظہر جاننا - چونکہ اگلے زمانہ میں صوفی لوگ اکثر ان کے کپڑے پہنا کرتے تھے - اس واسطے ان کے اعمال و افعال کو بھی مجازاً تصوف کہنے لگ گئے - بعض کے نزدیک تصوف صوف سے مشتق ہے - جس کے معنے کنارہ پکڑنا اور منہ پھیرنا کے ہیں - چونکہ واصلان الٰہی ماسوے اللہ سے کنارہ پکڑ کر فنا فی اللہ ہوتے ہیں - اسواسطے انکے فعل کا نام تصوف ٹھہرا۔

**تصویب** ع - اچھا سمجھنا درست سمجھنا - راستی [illegible]۔

**تصویر** ع - صورت - صورت گری - صورت بنانا۔

**تصویر سایہ دار** ف - بت جو لوہے یا پتھر وغیرہ کا بنا ہوا ہو - اہل شیعہ کے نزدیک ایسے بت کا توڑنا واجبات سے ہے۔

**تصیید** ع - شکار کرنا۔

## باب التاء الفوقانی مع ضاد معجمہ

**تضاد** ع - باہم ضد ہونا - آپس میں مخالف ہونا اور ایک صنعت کا نام بھی

ہے۔ جس میں نظم یا
نثر کے اندر۔ کچھ ایسے کلمے
اکٹھے کئے جائیں۔ جو ایک
دوسرے کی ضد اور مقابل ہوں*
**تضاعف** ء۔ دوگنا ہونا۔
دوچند*
**تضایق** ء۔ ایک دوسرے
سے تنگ ہونا۔ تنگی کرنا۔
دشوار پکڑنا*
**تضجر** ء۔ غم سے بے آرام
ہونا۔ دلتنگی*
**تضحیک** ء۔ ہنسنا۔
ہنسانا*
**تضرع** ء۔ گڑگڑانا۔ منت
کرنا* زاری کرنا*
**تضرم** ء۔ تو آگ بھڑکا۔
تضرم مصدر سے امر حاضر
کا صیغہ ہے*
**تضعیف** ء۔ دوگنا
کرنا*
**تضمن** ء۔ پیٹ میں لینا۔
بیچ میں ملا لینا*
**تضمین** ء۔ قبول کرنا۔ ضامن
کرنا۔ اپنی پناہ میں لانا۔
کسی اور شاعر کا مشہور شعر
اپنے اشعار میں لانا*
**تضییع** ء۔ ضائع کرنا
کھونا۔ بے فائدہ برباد
کرنا*
**تضییق** ء۔ تنگ کرنا۔
دق کرنا*

## باب التای فوقانی مع طائے مہملہ

**تطابق** ء۔ باہم مطابق
ہونا۔ مطابقت*
**تطاول** ء۔ دست درازی
تعدی۔ ظلم*
**تطبیق** ء۔ مطابق۔ موافق
کرنا۔ برابر کرنا*
**تطرق** ء۔ راہ
کرنا۔ راہ پانا۔ لوٹنا۔
راہ میں پڑنا*
**تطفیہ** ء۔ آگ کا بجھانا*
**تطلیق** ء۔ عورت
کو چھوڑ دینا۔ طلاق
دینا*
**تطوع** ء۔ حکم ماننا۔
اور سوائے فرض کے
کے زیادہ خدمت کرنا۔
مستحبات اور نوافل کا بجا لانا*
**تطویل** ء۔ دراز کرنا*
**تطہیر** ء۔ پاک
کرنا*
**تطیب** ء۔ خوشبودار
کرنا۔ خوشبودار
ہونا*
**تطییب** ء۔ خوشبودار
کرنا۔ پاک کرنا۔ خوش
کرنا*

—

## باب التای فوقانی مع ظائے معجمہ

**تظاہر** ء۔ ایک دوسرے
کی مدد کرنا*
**تظلم** ء۔ ظلم سے
فریاد کرنا۔ ستم کے
سبب رونا۔ فریاد*
**تظلم زن** مت۔ فریادی۔
دادخواہ*
**تظلم جستن** ء۔
فریاد چاہنی۔ دادخواہی
کرنی*
**تظلیل** ء۔ سایہ ڈالنا۔
سایہ داری*

## باب التای فوقانی مع العین مہملہ

**تعارض** ء۔ کسی
کی سامنے آنا۔ کچھ جھگڑا
کرنا*
**تعارف** ء۔ جان
پہچان۔ باہم شناخت
کرنا۔ باہمی شناخت*
**تعاطف** ء۔ آپس
میں مہربانی کرنا*
**تعاقب** ء۔ پیچھا
کرنا۔ پیچھے دوڑنا*
**تعال** ء۔ اس کے
معنے ہیں۔ آ تو*
**تعالے** ء۔ بلند
ہوا او۔ صیغہ فعل ماضی
کا ہے۔ جو اللہ کے نام کے
بعد حال واقع ہوا کرتا
ہے*
**تعالے اللہ** ء۔
خدا بزرگ ہے۔ یہ
کلمہ تعریف اور
تعجب کے موقع پر بولا جاتا
ہے*
**تعانق** ء۔ بغلگیر
ہونا*
**تعاون** ء۔ ایک دوسرے
کی مدد کرنا*
**تعب** ء۔ رنج۔ ماندگی
تھکاؤ*
**تعبد** ء۔ بندگی کرنا۔ عبادت
کرنا*
**تعبیر** ء۔ بیان کرنا۔
اور خواب کی حقیقت
بتلانا*
**تعبیہ** ء۔ آراستہ
کرنا۔ پنہاں کرنا۔
مجازاً آمادہ کرنا*
**تعبیہ شدن**
ف۔ کسی شے کا کسی
شے میں اس طرح
چھپانا۔ کہ معلوم ہو
کسی شے کا کسی شے میں
ہے معلوم ہوتا*

**تعتیم** ع تاخیر کرنا۔
**تعجب** ع اچنبھا۔ انوکھاپن دیکھنا۔
**تعجیل** ع شتابی کرنا۔ جلدی کرنا۔
**تعد** ع شمار کرتا ہے۔ گنتا ہے۔
**تعدا** ع غلط۔ اصل میں اس لفظ کے بعد یا ہے۔ مگر اہل فارس اس میں تصرف کر کے یا کی جگہ الف لکھتے اور پڑھتے ہیں۔
**تعداد** ع گننا۔ شمار کرنا۔
**تعدی** ع ظلم۔ ستم۔ حد سے بڑھ جانا۔
**تعدید** ع گننا۔ شمار کرنا۔
**تعدیل** ع راست اور درست کرنا۔ ایک شے کا دوسری شے سے برابر کرنا۔
**تعدیل ارکان** ع رکوع اور سجود کا آہستگی سے ٹھیک ٹھیک طور پر ادا کرنا۔
**تعدیہ** ع فعل لازم کو متعدی کرنا۔
**تعذر** ع عذر کرنا۔ معذور ہونا۔
**تعذیب** ع دکھ دینا۔ عذاب دینا۔
**تعذیر** ع عذر کرنا۔ معذور رکھنا۔
**تعرض** ع پیش آنا۔ ٹھہرنا۔
**تعرف** ع شناخت کرنا۔ جتانا۔
**تعریب** ع کسی غیر زبان کے لفظ کو عربی بنا لینا۔
**تعریت** ع ننگا کرنا۔
**تعریس** ع مسافر کا پچھلی رات کو فروکش ہونا۔
**تعریش** ع چھت یا کوٹھڑی پر لیجانا۔ سر اٹھانا اور منہ کھولنا گدھے کا۔
**تعریض** ع چھیڑنا۔ کسی کام پر لانا۔ اشارہ اور کنایہ سے بات کہنا۔
**تعریف** ع معنے بیان کرنا۔ سراہنا۔ جتلانا۔
**تعزیت** / **تعزیہ** ع ماتم پرسی کرنا۔ ماتم کرنا۔
**تعزیر** ع سیاست کرنا۔ سزا دینا۔
**تعزیل** ع معزول کرنا۔ عہدہ سے برطرف کرنا۔
**تعسر** ع دشواری۔ اشکال۔ مشکل ہونا۔
**تعسف** ع بیراہ چلنا۔ گمراہ چلنا۔
**تعسیم** ع طمع رکھنا۔ لالچ کرنا۔
**تعشق** ع عاشق ہونا۔ فریفتہ ہونا۔
**تعشّم** ع نہایت بڈھا ہونا۔ سوکھ جانا۔
**تعصب** ع حمایت کرنا۔ پیچ کرنا۔ طرفداری کرنا۔ عرف میں بیجا حمایت کے معنے میں مستعمل ہے۔
**تعضب** ع تیز زبانی۔
**تعطر** ع خوشبو ہونا۔ سوگندھ ہو جانا۔
**تعطش** ع عطش۔ پیاس۔ تشنگی۔
**تعطف** ع مہربانی کرنا۔ مہربانی۔
**تعطل** ع بیکار ہونا۔
**تعطیر** ع خوشبو کرنا۔
**تعطیل** ع کسی شے کو بیکار کرنا۔ گنوانا۔ مجازاً بیکاری کا دن۔ چھٹی۔
**تعظم** ع بزرگ ہونا۔
**تعظیم** ع بزرگی کرنا۔ عزت کرنا۔
**تعفف** ع پرہیزگاری۔ پارسائی۔
**تعفن** ع بدبو ہونا۔ سڑ جانا۔ مجازاً بدبو۔
**تعقب** ع کسی بھاگتے ہوئے کے پیچھے جانا۔ پیچھا کرنا۔
**تعقل** ع فکر کرنا کسی کام میں۔
**تعقید** ع پوشیدہ بات کرنی۔ آہستہ آہستہ بولنا۔ گانٹھ پیوستی کرنا۔ گرہ لگا دینا۔ اور اصطلاح میں ضرورت شعری کے باعث لفظوں کا آگے پیچھے کر دینا۔ تعقید لفظی کہلاتا ہے۔
**تعلق** ع لگاؤ۔ علاقہ۔ علاقہ رکھنا۔
**تعلقہ** ع علاقہ۔ لگاؤ۔
**تعلل** ع دوبارہ شراب پلانا۔ بہانہ ڈھونڈنا۔ دیر کرنا۔ بہانہ۔ سبب۔ طب کی اصطلاح میں کسی چیز کو تھوڑا تھوڑا کھانا۔
**تعلم** ع سیکھنا۔ علم سیکھنا۔
**تعلیق** ع لٹکانا۔ کسی چیز کو دوسری چیز سے متعلق کرنا۔
**تعلیقہ** ع اسباب کا ضبط کرنا۔
**تعلیل** ع وجہ بیان کرنا۔ علت بیان کرنا۔ دلیل لانا۔
**تعلیم** ع سکھلانا۔ علم پڑھانا۔
**تعلیمے** ف وہ تسمہ جو گھوڑے کی لگام کے سرے پر ہوتا ہے۔
**تعمق** ع غور کرنا۔ کسی چیز کی تہ میں پہنچنا۔
**تعمل** ع عمل میں لانا۔ کام کرنا۔
**تعمیر** ع عمارت بنانا۔ آباد کرنا۔
**تعمیق** ع کسی کام میں دور اندیشی کرنا۔ غور کرنا۔ خوب سوچنا۔
**تعمیل** ع کام کرنا۔ کام دینا۔ کسی کے حکم کو پورا کرنا۔
**تعمیم** ع عام کرنا۔ سب کو شامل کرنا۔
**تعمیہ** ع اندھا کرنا۔ ڈھانکنا۔ کسی چیز کو چھپانا۔ معما کہنا۔
**تعنت** ع عیب جوئی۔ بدگوئی۔ عیب۔ طعنہ۔
**تعند** ع دشمنی کرنا۔ لڑنا۔ جھگڑنا۔
**تعنیف** ع سرزنش کرنا۔ ظلم اور سختی کرنا۔
**تعود** ع خوگیر ہونا۔ عادت پکڑنا۔
**تعویذ** ع پناہ دینا۔ پناہ میں لانا۔ بھوت پریت اور ہر طرح کی آفت سے بچانے کے واسطے دعائیں یا خدا کے ناموں کے عدد لکھ کر گلے یا بازو میں باندھنا۔ بچاؤ۔
**تعویق** ع باز رکھنا۔ روکنا۔ بند کرنا۔ تاخیر میں ڈال دینا۔
**تعویل** ع بھروسہ کرنا۔ اعتماد کرنا۔
**تعہد** ع کسی کام کا سرانجام کرنا۔ اپنے ذمہ پر لینا۔ [illegible] کرنا۔
**تعیش** ع عیش و عشرت کے سامان کرنے۔
**تعیین** ع معین کرنا۔ خاص کرنا۔ کئی چیزوں سے ایک شے کو خاص کرنا۔
**تعینات** ع تشخیصات۔ تخصیصات۔
**تعییر** ع سرزنش۔ ملامت کرنا۔ عار دلانا۔
**تعیّن** ع مقرر کرنا۔ مخصوص کرنا۔
**تعینات** ع جمع تعیین کی ہے فارسی والے مجازاً متعین کے معنے میں استعمال کرتے ہیں۔

## باب التاء فوقانی مع غین معجمہ

**تغابن** ع باہم نقصان اٹھانا۔ غبن کھانا۔ زیانکاری۔ مجازاً افسوس۔
**تغار** ف تھال مٹی کا اور راتب اور آذوقہ کے معنے میں بھی آیا ہے۔
**تغاری** ف مٹی کا کونڈا۔

تغافل ع جان بوجھ کر باہم غفلت کرنا۔
تغالی ت مامون۔
تغایر ع فرق۔ باہم متغایر ہونا۔
تغذیہ ع غذا دینا۔ پالنا۔ خوراک دینا۔
تغشی ع ڈھانپنا۔
تغلب ع غلبہ کرنا۔ غالب ہونا۔ زبردستی کر کے مال کسی کا لے لینا۔
تغلق ت سردار۔ اور ہندوستان کے سلاطین افغانیہ میں سے ایک خاندان کا نام ہے۔ جس کے آٹھ بادشاہ تقریباً سو برس تک دہلی پر متمکن رہے۔ محمد تغلق بن غیاث الدین اور فیروز شاہ اس کا بھتیجا۔ اور سلطان محمود فیروز شاہ کا پوتا ان سب میں مشہور ہوئے ہیں۔ یہ خاندان ۷۲۰ھ سے ۸۱۵ھ تک فرمانروا رہا۔
تغلیس ف ارمن کا دار السلطنت۔
تغمہ ت یہ لفظ غلط مشہور ہے۔ اصل میں تمغا ہے۔
تغیر ع بدلنا۔ پہلی حالت سے دوسری حالت میں جانا۔
تغییر ع بدل دینا۔

## باب التای فوقانی مع فا

تف ف بخار۔ حرارت۔ روشنی۔ بدبو۔ سڑانا۔
تف ف تھوک اور تھوکنا۔
تفاح ع سیب جو مشہور میوہ ہے۔
تفاخر ع باہم فخر کرنا۔ اوروں سے آپ کو بڑا سمجھنا۔
تفاریق ع جمع تفریق کی۔ فرق۔ جدائیاں۔ تفریقیں۔ یہ دفعات۔ کبھی دفعہ کر کے۔
تفاسیر ع جمع تفسیر کی۔ جس کے معنے ہیں کلام الٰہی کے معنے اور شرح بیان کرنا۔
تفاصیل ع جمع تفصیل کی۔ مفصل بیان کرنا۔
تفاصل ع جدا کرنا۔ فرق کرنا۔ الگ کرنا۔
تفاضل ع ایک دوسرے سے بڑھ نکلنا۔
تفاغ ف شراب پینے کا پیالہ۔
تفاوت ع فرق۔ فاصلہ۔ دو چیزوں کا درمیانی فرق۔ واو کی فتح اور کسرہ سے بھی آیا ہے۔
تفاول ع فال لینا۔ آپس میں شگون لینا۔
تفت ف گرم۔ سوختہ۔ غضبناک۔ جلد۔ شتاب۔ خرام۔ خراماں۔ غصے سے بھڑک اٹھنا۔ مجازاً بمعنے مفلس۔ اور علاقہ یزد میں ایک شہر ہے جو علاء اللہ تفتازانی صاحب مطول کی جائے پیدائش ہے۔ اور تفتن مصدر کا ماضی بھی ہے۔
تفتان ف بمعنے تفتیدہ۔ پراٹھا۔
تفتت ع ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔
تفت تیغ ف نیام سے تلوار کے کھینچنے کی آواز اور تلوار کی چمک۔
تفتہ ف سوختہ۔ جلا ہوا۔ عاشق۔ تافتہ کا مخفف بھی ہے۔
تفتہ جگر ف عاشق سے کنایہ ہے۔ وہ شخص جسے دق کی بیماری ہو۔
تفتیح ع کھولنا۔ کھول دینا۔
تفتیدن + تفتن ف گرم ہونا۔ خفا ہونا۔ جلنا۔
تفتیدہ ف کوئی چیز جو دھوپ یا آگ سے گرم ہوئی ہو۔
تفتیش ع کھودنا۔ ڈھونڈنا۔ جستجو۔ تلاش۔
تفتیق ع پھاڑ دینا۔ کھولنا۔
تفث ع موچھ۔ ناخن۔ بغل اور سر کے بالوں کا مونڈانا جو حج کے دنوں میں بدن کا میل وغیرہ سے پاک کرنا۔ حج کے روز غسل کرنا۔
تفجع ع دردمند ہونا۔ دکھیا ہونا۔
تفحص ع ڈھونڈنا۔ کھودنا۔ تلاش کرنا۔ تلاش۔ جستجو۔
تفحیم ع سیاہ کرنا۔ اندھیری رات میں سیر کرنا۔
تفخیم ع بڑا کرنا۔ حروف مخصوصہ کو پُر کر کے پڑھنا۔
تفرج ع کشائش۔ اور خوشحالی مجازاً سیر تماشہ۔
تفرج گاہ ف تماشا گاہ۔
تفرد ع یگانہ ہونا۔ اور خلوت پسند کرنا۔
تفرع ع بھاگنا۔ ڈرنا۔ پرہیزگاری۔
تفرس ع اول نظر میں دیکھتے ہی کسی شے کو اس کی علامات اور آثار سے پہچان جانا۔ قیافہ سے پہچان لینا۔ دیکھتے ہی تاڑ جانا۔ دانائی۔
تفرق ع پراگندہ ہونا۔ متفرق ہونا۔
تفرق اتصال ع طبیبوں کی اصطلاح میں زخم و جراحت کو کہتے ہیں۔
تفرقہ ع فرق۔ فاصلہ۔ جدائی۔
تفریح ع خوش کرنا۔ فرحت دینا۔
تفرید ع یگانہ کرنا۔ اکیلے رہ جانا۔
تفریس پھاڑنا۔ درندہ بن۔ کسی غیر زبان کے لفظ کو فارسی بنا لینا۔
تفریط ع ضائع کرنا۔ کسی کام میں کوتاہی اور کمی کرنی۔ کسی کام کا حد اعتدال سے کم کرنا۔
تفریق ع فرق کرنا۔ فاصلہ کرنا۔ علیحدہ کرنا۔ علم حساب کے مفرد قاعدوں سے دوسرا قاعدہ جس کے ذریعے بڑے عدد سے چھوٹے عدد کو گھٹایا جاتا ہے۔
تفریع ع ڈرانا۔
تفس ف گرمی۔ حرارت۔
تفسان ف نہایت گرم۔
تفسطء ع احمق ہونا۔ ہذیان بکنا۔ سوفسطائی ہو جانا۔
تفسہ ف چھائیاں جو منہ پر پڑ جاتی ہیں۔ دل کا اندوہ اور بے قراری۔ ہر آنکھوں دیکھی چیز کی خواہش جو حاملہ عورتوں اور فیونی آدمیوں کو ہوا کرتی ہے۔
تفسیح ع وسیع کرنا۔ فراخ کرنا۔ وسعت۔ فراخی۔
تفسیدن ف گرم ہونا۔ تپنا ہونا۔
تفسیدہ ف جو چیز بہت گرم ہو گئی ہو۔
تفسیر ع بیان کرنا۔ اور کلام خدا کی شرح کرنا اور شرح۔
تفسیر دان ف علم تفسیر جاننے والا۔
تفش ف نہایت گرمی۔ حرارت کی زیادتی۔
تفش / تفشل ف سرزنش۔ طعنہ۔
تفشہ ف طعنہ۔ سرزنش۔ طعنہ زنا۔ سرزنش کرنا۔

تفسنہ زن ف طعنہ زن +
تفصی ع تنگی اور دشواری سے چھوٹ جانا +
تفصیل ع جدا جدا کر کے بیان کرنا۔ کھول کر بیان کرنا۔ جدا کرنا۔ فاصلہ کرنا +
تفضل ع بزرگی۔ فضیلت۔ بڑائی عزت۔ فخر +
تفضیح ع رسوائی کرنا فضیحت کرنا +
تفضیل ع فضیلت دینا۔ بڑھانا +
تفقد ع گم شدہ کو ڈھونڈنا۔ پرسش کرنا مجازاً مہربانی۔ دلجوئی۔ غمخواری کرنا +
تفک ف مبدل تپک مصغر مخفف توپ۔ بندوق۔ اور گولی۔ اصل میں ایک لمبی سی کھوکھلی لکڑی کو کہتے ہیں جس میں غلولہ رکھ کر چڑیا یا ایسے ہی جانوروں کے مارنے کے لئے زور سے پھونکیں +
تفکدہ ف پندارہ - آتشدان +
تفکر ع اندیشہ کرنا - سوچنا +
تفکہ ع میوہ کھانا +
تفنگ انداز ف تفنگ مرکب ہے (مبدل و مخفف توپ) اور نگ کلمہ تشبیہ سے اتف جیسے ہوشنگ دیرنگ وغیرہ میں انداز انداختن سے امر کا صیغہ ہے تفنگ انداز اسم فاعل ترکیبی یعنے بندوق چھوڑنے والا - ایک گولی کا ٹپا یعنے وہ فاصلہ جہاں تک بندوق کی گولی پہنچے +
تفلسف ع حکمت +
تفنگچی ف بندوقچی۔ بندوق والا +
تفنن ع شاخ شاخ ہونا - گونہ گونہ ہونا - ایک حال سے دوسرے حال میں ہونا +
تفنہ / تفنی ف مکڑی کا جالا +
تفنید ع برا کہنا - کسی کی طرف رائے کے ضعف یا جھوٹ کی نسبت کرنا +
تفوف تھوک - تھوکنا +
تفور / تفود ف مٹی - گل - طین +
تفوق ع برتری کرنا - اوپر ہونا +
تفول ع اچھی فال لینی - اچھا شگون لینا +
تفویض ع سپرد کرنا - اپنا کام دوسرے کو دینا - سونپ دینا +
تفویض کل ع سارے کام مسبب الاسباب پر چھوڑنے +
تفہ ع بیمزہ - جس چیز میں کچھ مزہ نہ ہو - جیسے کدو - کھیرا +
تفہم ع خود سمجھ جانا +
تفہیم ع سمجھانا +
تفیدن ف گرم ہونا - خفا ہونا - سوختہ ہونا +

## باب التاء فوقانی مع قاف

تقا ع پرہیزگاری +
تقابل ع باہم مقابل ہونا +
تقاتل ع ایک دوسرے کو مار ڈالنا +
تقادیر ع جمع تقدیر کی +
تقارب ع باہم قریب ہونا - پاس پاس ہونا علم عروض کی ایک بحر کا بھی نام ہے +
تقاریر ع جمع تقریر کی +
تقاضا ع خواہش - مانگنا +
تقاطر ع پے در پے قطرے ٹپکنے +
تقاطع ع باہم ایک دوسرے کو کاٹنا - قطع کرنا - جدا ہو جانا - دو ٹکڑے ہونا +
تقاعد ع کسی کام سے باز رہنا - کسی کام کرنے سے رک بیٹھنا +
تقالیب ع زمانہ کی گردشیں - جمع ہے تقلیب کی +
تقاوی ع قوت دینا - اور اصطلاح میں وہ روپیہ جو سرکار قرضہ کے طور پر زمینداروں کو کار زراعت کی درستی کے لئے دیتی ہے +
تقاویم ع جمع تقویم کی - جنتریاں پترے
تقبل ع قبول کرنا - منظور کرنا +
تقبیل ع بوسہ دینا کسی چیز کا چومنا +
تقتیر ع عیال کے ساتھ نفقہ دینے میں تنگی کرنا +
تقدس ع پاک کرنا - اور پاک کرنا +
تقدم ع آگے بڑھنا +
تقدم بالشرف ع تقدم کے معنے ہیں ایک شے کا دوسری شے سے مقدم (پہلے) ہونا - تقدم پانچ طرح پر ہے - ایک تقدم بالمکان جیسا کہ تقدم امام کا مقتدی پر اور اس کا نام تقدم بالمرتبہ ہے - دوسرے تقدم بالزمان جیسے تقدم حضرت آدم البشر کا جناب رسول خدا احمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر - تیسرے تقدم بالشرف جیسے تقدم جناب علیہ الصلوٰۃ والسلام خاتم النبیین کا حضرت آدمؑ پر چوتھے تقدم بالعلت جیسا کہ ہاتھ کی حرکت کا تقدم کنجی کے ہلنے پر پانچویں تقدم بالطبع اور وہ کسی شے کا متقدم ہونا ہے اس حیثیت سے کہ متاخر اسکا محتاج ہو اور تقدم علت تامہ متاخر کے لئے نہو جیسے وضو کا تقدم نماز پر اور اسکا تقدم اثنین (۲) پر +
تقدمہ ع پیش کرنا - پیش ہونا - مقدمہ - پیشوا - وہ اجرت جو مزدور کو کام کرنے سے پہلے دیجائے - پیشدادہ +
تقدمۃ الجیش ع پیشوائے لشکر +
تقدیر ع اندازہ کرنا - اور اندازہ جو خدا نے پہلے سب کا کر لیا ہے +
تقدیس ع پاک کرنا - اور پاکی سے منسوب کرنا +
تقدیم ع آگے پہنچانا - مقدم کرنا +
تقذر ع پلید رکھنا +
تقرب ع نزدیکی +
تقرر ع مقرر کرنا - ٹھہرانا - ٹھہراؤ +
تقریب ع نزدیک کرنا - ایسی طرح پر بات کو کہنا کہ مطلب کو لازم ہو جائے +
تقریباً ع تخمیناً - قریب قریب +
تقریبات ع جمع ہے تقریب کی - فارسی میں موقع اور محل کے معنے میں مستعمل ہے +
تقریر ع مقرر کرنا - بیان کرنا کہنا +
تقریر کردن ف بات کرنا - ایسی بات کہنا جس سے تعجب اور نفرت دیوانی ظاہر ہو +
تقریع ع سختی کرنا - ملامت کرنا - دھمکانا - بیقراری +
تقریظ ع کسی زندہ شے کی بھلی بری تعریف کرنی خواہ سچی ہو خواہ جھوٹی

کسی شے پر اسے دہرانا۔ پیروی +
**تقسیم** ۔ بانٹنا۔ قسمت کرنا۔ حصے
کرنا۔ پسا گندہ کرنا۔ علم حساب کا ایک چھوٹا
مفرد قاعدہ۔ علم صنائع و بدائع میں
ایک صنعت کا نام بھی ہے +
**تقشیر** ۔ میوے یا دانے کا چھلکا اتارنا
**تقصی** ۔ عمر و زمان تمام ہو چکنا۔ بات
کا نتیجہ کو پہنچنا +
**تقصیر** ۔ کمی کرنا کسی کام میں سستی
اور کوتاہی کرنا۔ خطا۔ قصور +
**تقصیر وار** ۔ قصوروار آدمی۔ گنہگار
**تقطیر** ۔ ٹپکانا۔ قطرہ قطرہ ڈالنا +
**تقطیع** ۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ قطع
بنانا۔ بانا و سنگار کا لباس۔ اور
اصطلاح علم عروض میں کسی بیت کے اجزا
کو بحور مقررہ کے ساتھ وزن کرنا۔ اسطرح
کہ متحرک کے مقابل میں متحرک اور ساکن
کے مقابل میں ساکن حرف آ جائے۔
پورے پورے قواعد تقطیع کے علم
عروض کی کتابوں میں دیکھو +
**تقطیع لباس** ۔ آراستگی اور پیراستگی
لباس کی +
**تقلب** ۔ پلٹنا۔ گردش۔ پھر جانا +
**تقلد** ۔ اپنی گردن پر کوئی کام لے لینا
پیروی۔ ذمہ۔ تعہد +
**تقلقل** ۔ بیقراری۔ اضطراب۔
اندوہ۔ شراب نکالتے وقت صراحی
کا آواز کرنا +
**تقلیب** ۔ پلٹنا۔ اولٹنا۔ بدلنا۔ ایک
چیز کو دوسری طرف سے بدل لینا +
**تقلید** ۔ گردن میں گلوبند باندھ لینا
کسی کام کا اپنے ذمے لے لینا۔
کسی کے ذمہ کام کر دینا مجازاً کسی کی
پیروی اسکی حقیقت دریافت کئے بغیر کرنا +
**تقلیدی** ۔ وہ شخص جو کسی کا پیرو
ہو مقلد +
**تقلیل** ۔ کم کرنا تھوڑا کرنا +
**تقماق** ۔ بیخ کوب۔ چقچو +
**تقوے** ۔ ڈرنا۔ اور پرہیزگاری +
**تقویت** ۔ قوت دینا۔ طاقت +
**تقویم** ۔ قیمت کرنا۔ سیدھا کرنا۔ اور
جنتری نجومیوں کی۔ پترا +
**تقی** ۔ ڈرنے والا خدا سے پرہیزگار
بارہ اماموں میں سے نویں امام محمد تقی
علیہ السلام کو بھی اختصاراً کہتے ہیں
جو امام علی رضا کے بیٹے ۱۹۵ھ ہجری
کے رمضان میں مدینے کے اندر پیدا
ہوئے اور ۲۵ سال کی عمر پاکر ۲۲۰ھ
ہجری میں بغداد کے اندر وفات پائی بعض
نے لکھا ہے کہ معتصم باللہ نے ان کو
زہر دے کر شہید کرایا +
**تقیید** ۔ قید کرنا۔ اور بند کرنا۔ بندش +
**تقیید** ۔ قید کرنا۔ بند کرنا +

## باب التاء فوقانی مع کاف عجمی

**تک** ف تھوڑا۔ کم۔ مارنا ہر چیز کا عموماً
اور مارنا ہاتھ کا تختہ نرد پر گوٹیں کے
درست بٹھانے کو خصوصاً ایک گھاس کا
نام بھی ہے۔ جو پانی میں اگتا ہے۔ اور
مصری اس سے کاغذ بناتے ہیں کہ بوریئیں
یا حوض وغیرہ کی تہ +
**تک** ف جانوروں کی چونچ۔ نیزہ
و جگنو وغیرہ کی لو۔ تھوڑی روشنی
والا چراغ +
**تک** ف لقمہ۔ ٹکڑا۔ طعام کا +
**تکاب** ف وہ جو دو پہاڑوں کے
درمیان ہوتا ہے۔ ایسی زمین کو
بھی کہتے ہیں۔ کہ جس میں کہیں تو
پانی زمین میں غرق ہو جاتا ہے اور کہیں
اس سے پانی نکل رہا ہو۔ کہیں خشک
زمین ہو۔ کہیں جوہڑ ہو اور کہیں پانی چل
رہا ہو۔ اور کہیں سبزہ زار ہو +
**تکاثر** ۔ کثرت مال پر باہم فخر کرنا افزون
ہونا۔ بہتایت۔ کثرت +
**تکاثف** ۔ کثیف اور غلیظ ہونا۔ موٹا
اور گاڑھا ہونا۔ اکٹھا ہونا +
**تکارم** ۔ آپس میں کرم کرنا۔ آپس
میں بخشش کرنا +
**تکاسل** ۔ اپنے تئیں سست اور کاہل
دکھانا +
**تکافو۔ تکافی** ۔ آپس میں برابر ہونا +
**تکالیف** ۔ جمع تکلیف کی ہے +
**تکاہل** ۔ اپنے تئیں کاہل کرنا کاہل
دکھلانا +
**تکبر** ۔ غرور کرنا۔ اپنے تئیں بڑا سمجھنا +
**تکبند** ف پیٹی جو کمر میں باندھتے ہیں +
**تکبیر** ۔ بزرگ کرنا۔ بڑا کرنا۔ بڑا کہنا۔
اللہ اکبر پڑھنا +
**تکبیر تحریمہ** ۔ نماز کی پہلی تکبیر دیکھو۔
تحریمہ +
**تکثر** ۔ بہت ہونا۔ کثیر ہونا +
**تکثیر** ۔ زیادتی کرنا۔ افزونی کرنا +
**تکثیف** ۔ کثیف کرنا۔ گاڑھا کرنا۔
اکٹھا کرنا +
**تکدر** ۔ مکدر ہونا۔ تیرہ ہونا +
**تکذیب** ۔ جھٹلانا۔ جھوٹا کرنا +
**تکرار** / **تکریر** ۔ بار بار پھرانا +
**تکرج** ۔ طعام یا کسی شے کے رنگ
یا بو یا مزہ کا بدل جانا +
**تکریر** ۔ بار بار کرنا۔ پھر پھر کر کوئی
بات کرنا +
**تکرع** ۔ وضو کرنا +
**تکرم** ۔ بخشنا +
**تکریت** ۔ عراق میں ایک چھوٹا سا
شہر ہے۔ جو تکریت بن وائل کے نام
پر نامزد کیا گیا ہے۔ اسکے میوے بہت
مشہور ہیں +
**تکریم** ۔ بزرگی کرنا۔ عزت کرنا +
**تکسر** ۔ شکستہ ہونا۔ ٹوٹ جانا +
**تکسل** ۔ کاہل اور سست ہونا +
**تکسیر** ۔ کسی شے کو بہت توڑنا تعویذ
لکھنے والوں کی اصطلاح میں عددوں
کو تقسیم کر کے تعویذ کے خانوں میں اس
طرح لکھنا کہ ہر طرف کا مجموعہ برابر ہو +
**تکش** / **تکش** ت ۔ ترکوں کے ایک عظیم الشان
بادشاہ کا نام ہے +
**تکفل** ۔ کسی امر کا ضامن اور ذمہ دار
ہونا +
**تکفیر** ۔ کافر کہنا۔ اور کفارت دینا۔
اور ڈھکنا +
**تکفیل** ۔ کفالت کرنا۔ ضمانت دینا +
**تکفین** ۔ مردہ کو کفن پہنانا +
**تکلان** ۔ اعتماد۔ توکل۔ بھروسا +

تکلتوت ف گھوڑے کا خوگیر۔ نمدزین
تکلف ع اوپری دل سے کوئی کام کرنا۔ بناوٹ+
تکلم ع بولنا۔ بات کرنا+
تکلوت مغلوں کے ایک قبیلہ کا نام ہے+
تکلہ ف اتابکان شیراز میں سے تیسرا بادشاہ جو اتابک زنگی کا بیٹا تھا۔ اس نے ۵۷۱ھ سے ۵۹۰ھ تک قریب ۲۰ سال کے حکمرانی کی اور خواجہ امین الدین گازرونی جو صاحب کشف و کرامت تھا اس کا وزیر تھا+
تکلیف ع دکھ۔ کسی کو رنج میں ڈالنا کسی سے وہ کام کرانا جو اس کی طاقت سے خارج ہو مطلق کام کرانا+
تکلیف کاری فرمودن ف کسی کام کے کرنے کی آرزو اور درخواست کرنا+
تکملہ ع جس سے کوئی شے مکمل ہوجائے+
تکمہ ف گریبان کی گھنڈی+
تکمید ع ٹکیر لگانا۔ گرم پوٹلی سے بدن کا سینکنا۔ بیتابی ظاہر کرنا+
تکمیل ع کامل کرنا۔ پورا کرنا+
تکون ع ہوجانا۔ وجود پانا+
تکوین ع پیدا کرنا۔ وجود دینا+
تکہ ع آنار ہند۔ اور فارسی میں بمعنی انقرا اور ہر چیز کا ٹکڑا+
تکیف ع کیفیت جاننا+
تکیہ ع جس پر سہارا لگایا جائے+
تکیہ جائی ف مسند نشست و پناہ+
تکیہ زدن ف بھروسا کرنا+

## باب التای فوقانی مع کاف فارسی

تگ ف تہ۔ تھاہ۔ دوڑنا۔ زمین۔ فریاد۔ بلند آواز۔ ڈھنڈورا+
تگاب ف تبت کی جس سے نیل وغیرہ چیزوں کو نیل میں ڈالتے ہیں+
تگاپو ف دوڑ دھوپ۔ جلدی سے آمدورفت کرنا+
تگاشی ف تگ و پو۔ دوڑ دھوپ+
تگاور ف تیز رو گھوڑا+
تگاور ابلق ف دنیا۔ روزگار۔ زمانہ+
تگ و پو ف دوڑ دھوپ۔ تلاش+
تگ و تاز۔ تگ و تاز ف دوڑ دھوپ۔ دوڑنا۔ حملہ کرنا۔ بھاگنا+
تگرگ ف ژالہ۔ اولہ۔ شبنم کے معنے میں بھی آیا ہے+
تگل ف جنگی فوج اور بکسر اول و فتح ثانی سرقہ+

## باب التای فوقانی مع لام

تل ع تودہ۔ ٹیلا۔ پشتہ+
تلاف سونا+
تلانوف ف شور و غوغا۔ میلا آدمی جو گندگی سے پرہیز نہ کرے+
تلاج ف آواز۔ شور و غوغا۔ غلغلہ۔ مشغلہ
تلازم ع باہم لازم ہونا+
تلاش ف جستجو۔ ڈھونڈنا۔ سعی و کوشش+
تلاشان ف صفاہان میں ایک بڑا مرغزار ہے+
تلاطم ع باہم طمانچہ زنی کرنا۔ اور موج زنی باہم ہونا+
تلافی ع تدارک پانا۔ اور ہاتھ میں لانا+
تلافیف ع جمع ہے تلفیف کی+
تلاقی ع باہم ملاقات کرنا۔ ملنا+
تلال ع ٹیلے۔ تودے+
تلالو ع چمکنا+
تلامذہ / تلامیذ ع جمع تلمیذ کی شاگرد لوگ+
تلاوت ع پڑھنا۔ کلام خدا کا پڑھنا+
تلب ع گروہ۔ جماعت۔ آدمیوں کا مجمع ایک جگہ پر+
تلبیس ع لباس پہننا۔ مکر و فریب
تلبیہ ع حاجیوں کا لبیک پکارنا+
تلپت / تلپتہ ف نام ایک پرگنہ کا ہے۔ جو دہلی سے چھ کوس کے فاصلہ پر ہے+
تلپتم و پتیالہ ف دو مقام ہیں بیجاپور کے نواح میں+
تلثم / تلثیم ع چومنا۔ بوسہ دینا+
تلخ ف کڑوا۔ تند۔ تیز۔ ناگوار۔ ناملایم دشنام+
تلخ ابرو ف بدماغ+
تلخ بہرہ ف بدنصیب۔ بدبخت+
تلخ پاسخ / تلخ زبان / تلخ گفتار ف وہ شخص جسکی باتیں کڑوی لگیں۔ بدزبان۔ آدمی
تلخ حرفان ف وہ لوگ جو نعمت کا شکریہ نہ ادا کریں۔ کافران نعمت+
تلخ شدن خواب و زندگانی و شراب و عیش ف بیمزہ ہونا بے لطف ہونا۔ ناخوش ہونا+
تلخ عیش ف وہ شخص جسکی زندگی تلخی اور برے حال میں گذرے+
تلخک ف تلخ کی تصغیر۔ حنظل یا کاسنی۔ سلطان محمود کے درباری ظریفوں میں سے ایک کا نام ہے+
تلخ کام ف مقابل شیرین کام+
تلخ نگاہ ف تند نگاہ+
تلخ ورزش ف دنیا کی محنت و مشقت سے کنایہ ہے+
تلخہ ف خلط صفرا کی۔ پتا+
تلخی ف کڑواپن۔ تندی۔ تیزی۔ سختی۔ کاسنی کو بھی کہتے ہیں+
تلخیص ع خلاصہ کرنا۔ پاک و صاف کرنا۔ علم معانی میں ایک کتاب بھی ہے+
تلذذ ع مزہ پانا۔ لذت اٹھانا+
تلطف ع مہربانی کرنا لطف مہربانی+
تلف ع ضائع کرنا۔ کھو دینا۔ ہلاک کرنا ضائع تباہ۔ ہلاک+
تلفظ ع الفاظ کا منہ سے بولنا۔ بولنا+
تلفیف ع خوب لپیٹنا۔ خط کے اوپر لفافہ کرنا+
تلفیق ع اکٹھا کرنا۔ ترتیب دینا+
تلقاء ع طرف۔ جانب۔ جہت۔ برابر دیکھنا۔ دیدار کرنا+
تلقف ع چالاکی کرنا۔ کسی چیز کو پھرتی سے لے بھاگنا+
تلقی ع ملاقات کرنا۔ قبول کرنا۔ مان لینا+

تلقیب ع ملقب کرنا - لقب دینا +
تلقین ع سمجھانا - تعلیم کرنا +
تلک ف وہ آدمی جس کی داڑھی بہت گھنی ہو - بعض کتابوں میں اسکے معنی ایسا آدمی آیا ہے جسکی ڈاڑھی نہ ہو +
تلک ف تلخ کردہ وا +
تلک ع یہ - این - اشارہ قریب کے واسطے ہے - فارسی میں اس لفظ کے معنے ادرک +
تلمذ ع شاگرد ہونا +
تلمع ع روشن ہونا - چمکنا +
تلمیح ع کسی چیز کی طرف ہلکی (سبک) نگاہ کرنا - اور اصطلاح علم معانی میں کسی قصہ کی طرف اشارہ کرنے یا کسی علم (نجوم ریاضی - طبعی - موسیقی وغیرہ) کی اصطلاح یا اپنی کلام میں بلاء قرآن شریف کی کوئی آیت یا حدیث کے لانے کو کہتے ہیں +
تلمیذ مب تلمیذ کا ہے - شاگرد +
تلنگ ف حاجت - ضرورت - خواہش - آرزو - میل +
تلنگ ف دکن میں ایک ملک کا نام ہے جسکو تلنگانہ بھی کہتے ہیں +
تلنگی ف حاجتمند - گدا - مفلس +
تلند ف حاجت - خواہش - ضرورت +
تلو ت پیرو - پیچھے چلنے والا - اونٹ کا بچہ جو ماں کے پیچھے چلے +
تلواسہ - تلوسہ - تلوک ت غم - اضطراب - فکر - اندوہ - بیقراری
تلون ع رنگ رنگ ہونا - رنگ برنگ
تلویح ع اشارہ کرنا - چمکانا - واضح اور روشن کرنا - اور اصول فقہ میں ایک کتاب کا بھی نام ہے +
تلویم ع ملامت کرنا +
تلوین ع طرح بطرح ہونا - اہل تصوف کی اصطلاح میں فقر کا ایک خاص مقام ہے +
تلہب ع آگ کا بھڑک اٹھنا +
تلہج ع شیفتگی - حرص - لالچ +
تلہف ع دریغ - اندوہ +
تلی مخفف ہے تالی کا جو ہندی لفظ ہے +
تلیمان / تلیمہ } ف نام ایک پہلوان ایرانی کا ہے +
تلیین ع نرم کرنا - تلیین کرنا +

## باب التاے فوقانی مع المیم

تم ف ایک مرض ہے - جو آنکھوں میں پیدا ہو جاتی ہے - عربی میں اسے غشاوہ کہتے ہیں - مجازاً بمعنے تاریکی و سیاہی +
تماثل ع مشابہ ہونا - آپس میں ہم شکل ہونا +
تماثیل ع جمع تمثال کی - تصویریں اور فرمان شاہی +
تماثیل طلاء طلائی مورتیں - سونے کی تصویریں +
تماج ف لمبی سی تھیلی یا پارچہ ابریشم کی +
تماچہ ف دھپڑ - دھپہ +
تماخرہ ف ہزل - تمسخر - مزاح - ہنسی - ظرافت - خوش طبعی +
تمادی ع کشیدگی - درازی +
تمارض ع بیمار بن بیٹھنا - صحت کی حالت میں اپنے تئیں بیمار ظاہر کرنا +
تمازج ع صورت کا بگڑ جانا - بدل جانا - مسخ ہو جانا +
تماسک ع ضبط کرنا - اپنے تئیں سنبھالے رہنا - باہم ملکر جنگل مارنا - مجازاً صبر - تحمل - وقار +
تماسیح ع جمع تمساح کی - نہنگ - مگرمچھ
تماشا ع اصل میں تماشی ہے تفاعل کے باب سے - فارسی والوں نے مثل بعضے اور لفظوں تمنا - تولا - تقاضا - وغیرہ کی اس کو بھی تماشا بنا لیا لغوی معنے اسکے ہیں - باہم ملکر پیدل چلنا - چونکہ سیر اور تفریح کے موقع پر اکثر پیادہ ہی چلتے ہیں - اس واسطے عرف عام میں تماشا تفرج - اور شوق کے ساتھ دیکھنا کے معنے میں مستعمل ہو گیا ہے - اور اس سے بھی گذر کر تماشا کے معنے اس چیز کے ہو گئے ہیں جسے تعجب یا شوق کی نظر سے دیکھیں دیکھنا سیر کرنا - ہنگامہ +
تماشاگاہ / تماشاکدہ / تماشاخانہ } ف تماشے کی جگہ +
تماشاکردن ف دیکھنا +
تماشاگر / تماشائی } ف تماشے کا دیکھنے والا +
تماشائیاں ف جمع تماشائی کی ہے +
تماغہ ف شاہین یا باز وغیرہ شکاری جانوروں کی ٹوپی +
تمالک ع اپنے نفس کو قابو میں رکھنا بے اختیار نہ ہونا - اختیار - قبضہ - قدرت
تمام ع پورا - کامل - کافی - درست +
تمام اجزا ع کامل - بے قصور +
تمامت ع تمامی - کل - کل سب کے سب
تمام شدن ف ختم ہو جانا کسی کام کا + مر جانا - فوت ہو جانا +
تمام عیار ع کامل عیار - خالص +
تمایم ع جمع تمیمہ کی - تعویذات +
تمتام ع تو تلا +
تمتع ع برخورداری پانا - فائدہ اٹھانا - فائدہ - بہرہ +
تمثال ع صورت پیکر - فرمان بادشاہی +
تمثال گر ف نقاش - صورتگر +
تمثل ع سامنے ہونا - مثال دینا - کسی شے کی مانند بن جانا +
تمثیل ع مثال دینا - تشبیہ دینا +
تمجید ع بزرگ کرنا +
تمحل ع مکر اور حیلہ کرنا +
تمدد ع کشیدگی - کھچاؤ +
تمدن ع شہر میں بود و باش کرنا - شہر کا انتظام کرنا - پیشہ وروں کا اکٹھا ہونا +
تمدیح ع مدح کرنا - تعریف کرنا +
تمر ع کھجور - سوکھی ہوئی کھجور +
تمر ف نام ایک بیماری کا ہے - جو آنکھ میں ظاہر ہوتی ہے +
تمر ف تیمور جس سے خاندان مغلیہ کا سلسلہ شروع ہوا - لوہا +
تمرد ف سرکشی کرنا - مرتد ہو جانا +
تمرستان ف کھجوروں کا باغ +
تمرقرک ف کلام مجید - قرآن شریف +
تمرن ع نرم ہو جانا - عادت پکڑنا - عادی ہونا +
تمرہ ع خرما کا ایک دانہ +
تمریخ ع بدن پر روغن وغیرہ کا ملنا +
تمساح ع مگرمچھ - نہنگ - ناکو +

**تمساح** ف پسار ی +
**تمسخر** ع ہنسی کرنا۔ ٹھٹھے کرنا +
**تمسک** ع کسی چیز میں چنگل مارنا کسی شئے کا پکڑنا +
**تمشئی** ع جاری کرنا۔ روان کرنا۔ ارادہ +
**تمشیت** ع روان کرنا۔ جاری کرنا +
**تمطی** ع انگڑائی لینا۔ انگڑائی جمیازہ
**تمغات** محصول چنگی۔ اور وہ مہر جو اسباب سوداگری پر سرکار سے لگائی جاتی ہے مہر و فرمان بادشاہی۔ اور فرمان شاہی کو جو لوگ تمغہ بولتے ہیں۔ وہ غلط ہے +
**تمغاجات** ف تمغہ کی جمع عربی کے طور پر بنائی ہوئی ہے +
**تمغا کردن** ف شاعر کا اپنے مضمون کو مکرر باندھنا +
**تمغاچی** ف وہ شخص جو اجناس پر مہر لگا کر محصول لے لیا کرے چنگی خانہ کا محرر +
**تمکن** ع جگہ پکڑنا۔ قائم ہونا +
**تمکنت** ع غرور۔ ٹیپ ٹاپ +
**تمکین** ع جگہ دینا۔ اور عین جگہ پر پیر رکھنا۔ قدر۔ مرتبہ۔ سالکوں کے مقامات سے ایک مقام کا نام بھی ہے +
**تمکین دادن**، **تمکین کردن**، **تمکین نہادن** ف قدر منزلت کرنی +
**تمکین یافتن** ف عزت حاصل کرنی +
**تملق** ع چاپلوسی کرنا۔ چاپلوسی خوشامد +
**تملک** ع کسی شخص کو مال یا کسی چیز کا مالک کرنا۔ مالک ہونا +

**تململ** ع بیقراری۔ بے آرامی +
**تملیح** ع نمکین کرنا کھاتے میں نمک ڈالنا +
**تملیک** ع کسی شخص کو مال یا کسی شے کا مالک کرنا +
**تمم** ع تمام کر۔ امر کا صیغہ ہے +
**تمن** ت دیکھو تومان +
**تمنا** ع آرزو کرنا۔ خواہش کرنا۔ آرزو۔ خواہش۔ اصل میں تمنی ہے فارسی والے تمنا پڑھنے لگے ہیں +
**تموج** ع پانی کا موج مارنا +
**تموز** ف شدت کی گرمی۔ ساون کا مہینا +
**تمول** ع مالدار ہونا۔ اور دولتمندی +
**تمویہ** ع زراندود کرنا۔ سونے کا ملمع کرنا آراستہ کرنا۔ چکنی چپڑی باتیں کرنی۔ خوشامد اور مکر و فریب کی باتیں +
**تمویہات** ع جمع ہے۔ تمویہ کی۔
**تمہل** ع تاخیر کرنا۔ توقف کرنا +
**تمہید** ع بچھونا بچھانا۔ ہموار اور نیک کرنا۔ کام کو درستی سے کرنا۔ مجازاً دیباچہ کلام کا ابتدا +
**تمیز** ع اصل میں تمییز ہے جس کا روٹ (مادہ) میز ہے۔ فارسی والے تخفیف کے لیے ایک یا اڑا کر استعمال کرتے ہیں۔ اسکے معنے ہیں۔ جدا کرنا۔ علیحدہ کرنا۔ وہ قوت جسکے باعث حق کو باطل سے الگ کرلیں قوت ممیزہ +
**تمیسہ** ف (بیا ئے مجہول) نام ایک شہر کا ہے۔ اور شہر ایل کے نواح میں ایک جنگل کا بھی نام ہے +
**تمیمہ** ع تعویذ +

## باب التای فوقانی مع النون

**تن** ف بدن۔ پنڈا۔ اور تنخواہ +
**تناد** ع ایک دوسرے کو پکارنا۔ اور یوم التناد روز قیامت سے مراد ہے +
**تنازع** ع باہم جھگڑا کرنا۔ جھگڑا +
**تنازل** ع باہم اترنا ایک مقام میں +
**تن آسان** ف آرام طلب آدمی +
**تن آسانی** ف آرام طلبی۔ آرام۔ راحت
**تناسب** ع باہم نسبت رکھنا۔ تناسب ہونا۔ اور علم حساب میں دو نسبتوں کے باہم برابر ہونے کو تناسب کہتے ہیں جیسے ۲:۴::۲۷:۳۶: ان میں ۲:۴ برابر ہے ۲۷:۳۶ کے اسواسطے یہ دونوں نسبتیں آپس میں تناسب رکھتی ہیں +
**تناسخ** ع زائل ہونا۔ ایک صورت سے دوسری صورت میں ہونا۔ روح کا ایک قالب سے نکل کر دوسرے قالب میں آنا۔ آواگون +
**تناسل** ع باہم اولاد جننا۔ باہم نسل جننا اولاد پیدا کرنا +
**تنافر** ع نفرت کرنا۔ بھاگنا۔ اور اصطلاح علم معانی میں اکٹھا ہونا۔ کئی ایک ایسے لفظوں کا جنکا تلفظ زبان پر ثقیل ہو۔ اور جنکے پڑھنے سے طبع کو نفرت حاصل ہو جیسے صدق قول عبارت تو دان خواجہ توجہ تجارت میکنی +
**تنافس** ع باہم دم لینا۔ فخر کرنا +
**تنافی** ع ایک دوسرے کی نفی کرنا۔ منافی ہونا +
**تناقض** ع ایک دوسرے کو توڑنا۔ ایک دوسرے کی ضد ہونا +
**تنانی** ف جسمانی +

**تنائین** ع جمع ہے تنین کی بہت اژدہا +
**تناور** ف قوی جثہ شخص جسیم فربہ مرکب ہے تن اور آور سے +
**تناول** ع لینا۔ اور پکڑنا کسی چیز کا۔ مجازاً کھانا کھانا +
**تناہی** منتہی ہونا۔ انتہا کو پہنچنا + اور روکنا کسی چیز سے +
**تنباکو** ف تماکو۔ تمباکو +
**تنبان** ت پاجامہ۔ سثتن۔ شلوار +
**تنبک** ف ڈھولک۔ چھوٹا سا نقارہ۔ طبلہ۔ انگلی کے سرے سے کسی چیز کو پکڑ کر کھانا +
**تن بکاری دردادن**، **تن دردادن** ف کسی کام کا منظور کر لینا۔ اور اس کے لیے راضی ہوجانا +
**تنبل** ف نکما آدمی سست آدمی۔ مسخرہ موٹا۔ اور احدی آدمی۔ اور بالضم مکر و حیلہ +
**تنبوف** ایک قسم کا خیمہ +
**تنبور** ف مشہور ساز کا نام ہے جس کا معرب طنبور ہے +
**تنبوک** ف کباده۔ بہت ہی کمزور کمان
**تنبول** ہ (بروزن مفعول) پان کا پتا کباده یعنے چھوٹی کمان +
**تنبیہ** ع آگاہ ہونا۔ خبردار ہونا +
**تنبیدن** ف ہلنا۔ حرکت کرنا۔ کمین کرنا۔ گھات لگانا +
**تنبیہ** ع آگاہ کرنا۔ ہوشیار کرنا۔ خبردار کرنا۔ جتلانا۔ آگاہی۔ بعد مجازاً مارنا۔ قید کرنا +
**تن پرست**، **تن پرور** ف بدن کا پالنے والا۔ وہ شخص جو ہمیشہ کھانے پینے اور بدن پالنے میں مصروف ہے +
**تن تن** ف نغمہ۔ سرود۔ الاپ +

تن تنہا ف اکیلا آدمی +
تنجیم ع ستارہ شناسی - ساعت نیک دیکھ جاننا +
تنحنح ع گلا صاف کرنا +
تن خزیدن در چیزی ف اس شے میں سما جانا - گنجائش رکھنا +
تنخواہ ف مزدوری - روپیہ جو بابت نوکری کے ہو +
تند ف تیز - جلد - شوخ - غصہ - غصہ والا - سخت مزاج - توانا - فربہ +
تند باد ف آندھی - جھکڑ +
تند باز ف چست و چالاک - تیز مزاج +
تند خوے ف جلدی ناراض ہو جانے والا - بدخو - بدمزاج +
تندر / تندر ف کڑک - گرج - رعد - گرجنے والا بادل +
تندراسے ف ناعاقبت اندیش کوتہ بیں +
تن در دادن ف قبول کر لینا - راضی ہو جانا +
تندرست ف جس کو بیماری نہ ہو - چنگا +
تندرستی ف صحت - درستی سنوار +

تندرو ف بجلی +
تند فہم ف تیز فہم +
تندو ف مکڑی - عنکبوت +
تندہی ف کوشش - سعی +
تندی ف غضب - غصہ - تیزی - جلدی - چالاکی +
تنذیر ع ڈرانا - خوف دلانا +
تن زدن ف خاموش ہونا - چپکے ہو جانا - صبر اور تحمل کرنا - آسودہ ہونا +
تنزل ع اترنا - درجے سے کم ہونا +
تنزہ ع دور ہونا عیب سے - باغ اور سبزہ کی سیر کرنا - مجازاً خوشی - بے غمی +
تنزہات ع خوبیاں - باغوں کی سیر +
تنزیب ف ایک قسم کے باریک کپڑے کا نام ہے +
تنزیل ع اتارنا - اترا ہوا قرآن شریف - اور علم سلوک میں ایک کتاب کا بھی نام ہے +
تنزیہ ع دور کرنا - اور پاک کرنا بری چیزوں سے +
تنسخ ف بہت نادر اور کمیاب چیز - جو نفیس اور بے مثل ہو +
تنسق ع مرتب ہونا - منتظم ہونا +
تنسک ع خدا پرستی - سلوک - تصوف +
تنسل ع اولاد جاری کرنا - نسل ہونا +
تنسم ع دم لینا - سونگھنا +
تنسوقات ف عجائبات - نادرات کمیاب چیزیں تحفے جمع تنسوق کی +

تنسیخ ع منسوخ کرنا +
تنسیق ع انتظام کرنا - ترتیب دینا +
تن شوئے ف عموماً حوض - ندی نالہ - پانی کا چشمہ اور خصوصاً وہ تختہ جس پر میت نہلاتے ہیں +
تنشر / تنشیر ع پراگندہ کرنا - بکھیرنا +
تنشیط ع خوش - اور شادمان ہونا +
تنصر ع نصارے بنا - مذہب عیسوی اختیار کرنا یا کہلانا +
تنصیص ع ظاہر کرنا +
تنصیف ع دو برابر حصے کرنا - آدھوں آدھ کرنا +
تنضیج ع پکانا - پختن +
تنضید ع جڑنا - لڑی میں پرونا - چننا - سنوارنا - آراستہ کرنا +
تنظیر ع نظیر بنانا - ہم شکل بنانا - مثل بنانا کسی کا +
تنظیم ع موتی تاگے میں پرونا - انتظام کرنا - درست کرنا - مجازاً امورات شہر اور دربار وغیرہ کی درستی کرنا +
تنعم ع ناز و نعمت سے پرورش پانا - امن و چین سے زندگی بسر کرنا - ناز و نعمت +
تنعمات ع عیشیں عشرتیں +
تنعیش ع عیش دینا - عیش میں رہنا +
تنعیم ع مکہ معظمہ میں ایک مکان ہے - اور معنے ناز و نعمت دینا - ناز و نعمت میں پالنا +

تنفر ع نفرت کرنا - بھاگنا +
تنفس ع سانس لینا - اپنے تئیں فقیر سمجھنا - صبح کی پو پھٹنی +
تنفیذ ع حکم - اور فرمان کا جاری کرنا +
تنفیر ع متنفر کرنا - بھگا دینا +
تنقطار ت پاسبان - نگہبان - وہ چھوٹا سا چراغ جو بلندی پر رکھا ہو - اور شام سے صبح تک جلتا رہے +
تنقل ع نقل کرنا - کھانا +
تنقی ع پاک کرنا - صاف کرنا +
تنقیح ع کسی شے کو زوائد اور عیوب سے پاک کرنا - خالص کرنا +
تنقیش ع نقش کرنا +
تنقیص ع نقصان کرنا +
تنقیہ ع پاک اور صاف کرنا +
تنک ف کم - اندک - تھوڑا سا - باریک - نازک - لطیف اور تنکی - جو ایک قسم کی بہت پتلی چپاتی ہوتی ہے +
تنگ ف سکڑا ہوا - بھچا ہوا - جو فراخ کے نقیض ہے - گونی - گون جس میں گیہوں وغیرہ بھرتے ہیں - نقاشوں یا مصوروں کا تختہ عموماً اور مانی کا نگار خانہ خصوصاً - درہ کوہ - نایاب - عدیم المثال - ملول - ستودہ - آزردہ سخت - بسیار - بہت قریب - نزدیک اور معشوق کے منہ سے بھی مراد ہے - بلخشاں میں ایک ولایت اور ترکستان

کے ایک مقام کا نام بھی ہے۔

**تکسرا** اول منقار ۔ چونچ جانوروں کی +

**تنگار** ف سہاگا ۔ جو ایک کانی دوا ہے +

**تنگ آمدن بر چیزے** ف اس سے عاجز ہو جانا ۔ ملول ہو جانا +

**تنگ آمدن منزل بر کسے** / **تنگ بودن جای بر کسے** ف کسی کی تباہی اور بربادی کا وقت آ پہنچنا کسی کا عاجز اور ناچار ہو جانا +

**تنگا تنگ** ف بہت تنگ +

**تنگبار** ف وہ جگہ جہاں کسی کا دخل نہ ہو ۔ اس آدمی کو بھی کہتے ہیں جو اپنے پاس آدمی کو نہ آنے دے ۔ اور راستہ تنگ جہاں کسی کا گذر نہ ہو عزیز الوجود شے کمیاب ۔ باری تعالیٰ کے ناموں سے ایک نام بھی ہے +

**تنگ بخت** ف مفلس تہیدست محتاج

**تنگ بودن قافیہ** ف ناچار ہونا عاجز ہونا ۔ سختی اور صعوبت سے مراد ہے +

**تنگ پہلو** ف دنیا اور روزگار سے کنایہ ہے +

**تنگتاب** ف ناطاقت ۔ ناتواں ضعیف +

**تنگ ترکان** ف ترکستان میں ایک مقام ہے +

**تنگ چشم** ف بخیل کنجوس ۔ نودولت معشوق جو غرور حسن یا فرط حیا کے باعث کسی کی طرف نگاہ نہ کرسکے

**تنگ چشمی** ف بخل ۔ کنجوسی ۔ معشوق کی کم نگاہی بسبب غرور حسن یا فرط حیا کے +

**تنگ حوصلگی** / **تنگ حوصلگی** ف کم ہمتی ۔ بات کا پیٹ میں ہضم نہ ہونا +

**تنگ حوصلہ** / **تنگ دل** ف وہ شخص جو مال اور بھید کو چھپا نہ سکے کم حوصلہ ۔ کم ہمت +

**تنگ داشتن عرصہ بر کسے** ف کسی کو عاجز اور ناچار کر دینا سختی اور تباہی کی حالت میں رکھنا +

**تنگ در آغوش کشیدن** / **تنگ در آغوش گرفتن** / **تنگ در بر گرفتن** ف خوب بغل لپٹ جانا

**تنگدست** ف محتاج ۔ مفلس ۔ ممسک بخیل ۔ چھوٹی مسند ۔ کمیاب مسند +

**تنگدستی** ف مفلسی ۔ فقیری +

**تنگدل** ف ملول ۔ ناخوش ۔ بخیل ۔ کم خرچ +

**تنگ روے** ف حیا والا ۔ صاحب شرم +

**تنگری** / **تنگری** ت خدا تعالیٰ

**تنگز** / **تنگوز** ت خوک ۔ خنزیر ۔ سور +

**تنگ سال** ف قحط کا برس ۔ قحط سالی +

**تنگ شدن قبا** ف بیطاقت ہونا +

**تنگ شدن وقت** ف قلیل الفرصتی سے مراد ہے +

**تنگ شکر** ف شکر کی گون معشوق کے منہ سے بھی مراد ہے +

**تنگ عیش** ف مفلس غمگین دکھیا +

**تنگ کردن** / **تنگ گرفتن** ف سخت گیری کرنا سختی کرنا

**تنگ میدان** ف وہ شے جس کا میدان تنگ ہو چھوٹی شے +

**تنگنا سے** ف تنگی ۔ تنگ جگہ ۔ تنگ جگہ وہ پہاڑ کا درہ اور دنیا اور آدمی کے بدن سے بھی مراد ہے +

**تنگہ** ف مفرس ٹکہ کا ہے ۔ ٹکا ۔ دو پیسہ سکہ رائج الوقت خواہ سونے یا چاندی کا ہو ۔ خواہ تانبے کا +

**تنگہ** ف جانگیا چمڑے کا جو کشتی کے وقت پہنتے ہیں +

**تنگی** ف سکڑا پن ۔ ضد فراخی کی ۔ سختی +

**تنگیاب** ف وہ شے جو مشکل سے ہاتھ آئے عزیز الوجود ۔ نادر ۔ کمیاب +

**تنکیر** ع عام کرنا ۔ بھیس بدلنا انجان کرنا ۔ نکرہ بنانا +

**تنگے سال** ف قحط ۔ مینہ کا نہ برسنا +

**تنگی کشیدن** ف سختی اٹھانا +

**تنمیق** ع لکھنا +

**تنمیہ** ع بڑھنا درخت یا انسان یا حیوان کا +

**تنند ۔ تنندو ۔ تنندہ** ف عنکبوت ۔ اور پہلا لفظ کاہل آدمی کو بھی بولا جاتا ہے

**تنو** ف قوت ۔ توانائی +

**تنور** ع ف ت وہ روٹی پکانے کی جگہ ۔ فارسی میں اکثر بے تشدید مستعمل ہے +

**تنور خانہ** ف مطبخ ۔ باورچی خانہ +

**تنورہ** ف ایک قسم کی زرہ جو جنگ کے وقت پہنتے ہیں ۔ انگیٹھی

**تنورہ زدن** ف چکر کھانا ۔ پھرنا حلقہ باندھنا +

**تنوع** ع طرح بطرح اور قسم بقسم ہونا +

**تنوفہ** ع بیابان +

**تنومند** ف مرکب ہے تن (یعنی جسم) اور مند (یعنی صاحب) سے جسم والا جسیم ۔ قوی جسم ۔ ہٹا کٹا ۔ مند کا قاعدہ ہے کہ جب یہ کسی لفظ خاص کر دو حرفی لفظ کے ساتھ ترکیب پاتا ہے تو اس لفظ کے آگے ایک اور واؤ زائدہ بڑھا دی جاتی ہے ۔ جیسے تنومند ۔ برومند ۔ و دانشومند +

**تنومندی** ف قوی جثہ اور فربہ ہونا ۔ موٹاپا +

**تنویر** ع روشن کرنا ۔ نور دینا +

**تنوین** ع نون پیدا کرنا ۔ ڈبل حرکت پڑھنا دو زبر یا دو زیر یا دو پیش پڑھنا (اً)

**تنہ** ف ترکیب ۔ جثہ ۔ عنکبوت کی تانتی ہوتی ۔ اس کے معنے قبول رہنا کے بھی لکھے ہیں ۔ جڑ سے شاخوں کے نکلنے تک کا حصہ درخت کا +

**تنہا** ف اکیلا ۔ مجرد ۔ خالی تن کی جمع بھی ہے +

تنہائی ف تنہا ہونا - اکیلا پن +
تنہ خواری ف غم اور اندوہ کے سبب تن کا گھٹنا - شکنجہ - اور عذاب +
تنی ف تن والی چیز - جسمانی +
تنیان ف جمع ہے تنی کی +
تنیدن ف تنا - جولاہے کا کام پسارنا +
تنیدہ ف مشتق تنیدن سے اور اس کے معنے خاموش شدہ کے بھی ہیں +
تنین ع اژدہا - بڑا سانپ - اسکی جمع تنانین آتی ہے +
تنین فلک ع کہکشاں سے مراد ہے +

## باب التاے فوقانی مع واو

توف کلمہ مخاطب کا ہے - اور بمعنے خود خویشتن - ضیافت - مہمانی +
تو ف پردہ - تہ - اندر - ملائی +
تو ف دھوپ - جوہڑیا - چھپڑ - غدیر +
تواء ع ہلاکت - ضائع - خراب +
تواب ع توبہ قبول کرنے والا +
توابع ع جمع تابع کی ہے - پیچھے آنے والی چیزیں +
توابل ع گرم مصالح جو کھانے ہیں +
تواتر ع پے در پے ہونا +
تواجی ت نقیب - چوبدار +
توارد ع باہم ایک جگہ اترنا - ایک ہی مضمون کا دو شاعروں کو سوجھنا +

تواری ع پنہاں ہونا - چھپنا - پوشیدگی +
تواریخ ع علم واقعات - اور علم السنون +
توازی ع باہم برابر بُعد ہونا اس طرح پر +
تواضع ع فروتنی کرنی - عاجزی کرنی +
تواضع سمرقندی ف جھوٹی خاطرداری +
تواضع گری ف فروتنی کرنی +
توافر ع بہتایت - کثرت - وفور +
توافق ع باہم موافق ہونا - آپس میں موافقت کرنا +
توافر ع وقر - حرمت - عزت +
توالد ع باہم ملکر جنا - اولاد پیدا کرنا +
توالی ع پے در پے - متواتر +
توام ع جڑواں بچہ جو ایک بچہ کے ہمراہ ایک ہی دفعہ پیدا ہو - برج جوزا +
توامان ع دو بچے جو ایک ساتھ ایک ہی عورت سے پیدا ہوں +
توان ف قوت - قدرت - طاقت - بادل - ابر - ہر چیز کا ممکن ہونا +
توانچہ ف طمانچہ +
توانا ف طاقتور - قوت ور +
توانائی ف طاقت - قوت +
توانائے مطلق ف قادر مطلق حق تعالی +
توانستن ف سکنا - طاقت رکھنا +
توانگر ف مرکب ہے - توان (یعنی طاقت) اور گر (کلمہ فاعلیت) سے مکنت - مال قدرت والا - سجانا - مالدار - دولتمند +

توانگری ف صاحب قوت ہونا مالداری +
توانی ع سستی کرنا - کوتاہی کرنا +
تواپ ت فوج - لشکر - اور توپ جو مشہور ہے +
توپ توپ ف فوج فوج بکثرت - بہت +
توبرتو ف تہ بہ تہ - تہ بہ تہ +
توبرہ ف گھوڑے کو دانہ کھلانے کا تھیلا +
توپ زدن ف توپ چھوڑنا +
توپ زن ت توپ چھوڑنے والا گولنداز +
توباک / توبک ف گنجینہ - مخزن - خزانہ +
توبہ ع گناہ سے پھرنا - بازآنا +
توبیخ ع ملامت کرنا - جھڑکنا دھمکی +
توت ع مشہور درخت ہے جس کے پتوں سے ریشم کے کیڑوں کو پالتے ہیں +
توتک ف بولنے والی طوطی چرواہوں کے بجانے کی بانسلی - قزوین میں ایک خاص قسم کی روٹی پکتی ہے شیراز کا ایک محلہ بھی اس نام سے مشہور ہے +
توتی ف طوطی - جہازہ وکشتی +
توتیا ف سرمہ - انجن +
توتیا شدن ف بہت باریک ہونا - بہت پسنا +
توتیا کردن ف بہت باریک کرنا بہت پیسنا +
توثیق ع محکم اور استوار کرنا - اور مضبوط کرنا +

توجع ع درد پیدا ہونا +
توجہ ع کسی کی طرف منہ پھیرنا +
توجیہ ع کسی کی طرف منہ پھیرنا - اور - اچھا بیان کرنا - وجہ بتلانا - دلیل لانا - اور علم قافیہ میں روے ساکن کے ماقبل حرکت کا نام توجیہ ہے +
توحد ع یکتائی - ایک ہونا - وحدانیت +
توحش ع وحشی ہونا - نفرت کرنا +
توحید ع ایک ماننا - ایک جاننا - خدا کو واحد (ایک) جاننا +
توخت ف جمع کیا - ادا کیا +
توختن ف جمع کرنا - کھینچنا - حاصل کرنا - مانگنا - ادا کرنا - واپس دینا +
تود ف مبدل - توت کا ہے +
تودد ع دوستی - محبت +
تودہ ف انبار - ڈھیر - ٹیلا +
تودہ ششبلیدہ سنبلیہ سورنجان
تودہ شملیلہ مشہور دوائی کے پھول کو کہتے ہیں - جو شوخ زرد رنگ کا ہوتا ہے - اور تودہ شنبلیدہ سے مراد آفتاب ہے +
تودیع ع وداع کرنا - رخصت کرنا - سپرد کرنا - سونپنا +
تور - تورج ف فریدون بادشاہ کے بڑے بیٹے کا نام ہے - جس کے نام پر ولایت توران مشہور ہے - ولایت توران کو بھی کہتے ہیں - ایک ترش مزہ گھاس کا نام بھی ہے - سڑک کو بھی کہتے ہیں

ایرج کی بیٹے - پہلوان اور بہادر کے
معنے میں بھی آیا ہے - ڈھونڈھنا -
اور تلاش کرنا بھی اس کے معنے ہیں
اور وحشت کرنا - بھاگنا - دور
ہونا - مہمانی - ضیافت -
تھوڑا +
**توران** ف نام ایک ولایت کا ہے
جو فریدوں کے بیٹے تور کی طرف
منسوب ہے +
**توران دخت** ف خسرو پرویز کی
بیٹی تھی جس نے ایک سال چار
مہینے ایران کی سلطنت کی +
**توران شاہ** ف ایک مشہور وزیر
کا نام ہے +
**تورّع** ع ورع - پرہیزگاری +
**تورہ** ت رسم - قاعدہ - قانون
دستور العمل - بادشاہ کا نیا حکم -
مجازاً اس شریعت کو کہتے ہیں - جو چنگیز خان
نے خود ایجاد کی تھی +
**توریت** ع کجی - ٹیڑھاپن +
**توریت** ع آسمانی کتاب جو حضرت
موسےٰ ؑ پر نازل ہوئی تھی - اور
اب کسی کے پاس بھی اصل کتاب
نہیں ہے - کیونکہ اصل کتاب مذکور
یہودیوں سے جاتی رہی - اور
عزیر ؑ نے جو کتاب لکھی تھی اس
میں بہت کچھ تحریف ہوگئی ہے +
**توزت** بھوج پتر جو مشہور پتہ
ہے - پہاڑ میں ہوتا ہے - تاخت
و تاراج کرنے والا - اہواز کے
پاس ایک شہر بھی اس نام کا ہے +

**توزّع** ع پراگندگی - پریشانی +
**توزک** ف سامان - آرائش -
انتظام +
**توزیدن** ف جمع کرنا - اکٹھا کرنا +
**توزیر** ع جھوٹی تہمت لگانی +
**توزیع** ع پراگندہ کرنا - بانٹنا +
**توزین** ع تولنا - وزن کرنا +
**توسط** ع میانہ روی اور اعتدال
اور واسطہ کرنا +
**توسعہ** ع فراخی - وسعت +
**توسع** ع فراخ کرنا - کشادہ کرنا +
**توسل** ع وسیلہ ڈھونڈنا - کسی کو
بیچ میں ڈالنا +
**توسن** ف گھوڑے کا بچہ جو تند خو
شوخ اور سرکش ہو - سرکش +
**توسنگ** ت قناعت - تھوڑے
پر راضی ہو جانا +
**توسیع** ع فراخ کرنا - کشادہ کر دینا +
**توش** ف تاب - طاقت - توانائی
تن - جثہ - جسم - توشہ +
**توشدان** ف جس میں خوراک سفر
کی رکھیں +
**توشقان** ت خرگوش +
**توشک** ف فرش - بچھونا -
راحت بلی کو بھی کہتے ہیں +
**توشکان** ف گلخن - آتشدان -
گرمابہ - حمام +
**توشک خانہ** ف وہ کمرہ جس میں
پہننے کے کپڑے رکھے جاتے ہیں +
**توشمال** ت خانساماں - خوان -
سالار - بکاول +

**توشہ** ف زاد راہ - راہ کا خرچ
خوراک +
**توشہ برداشتن** ف سفر کی تیاری
کرنا - مسافر ہونا +
**توشہ خانہ** ف یہ لفظ غلط معلوم
ہوتا ہے - اصل اسکی توشک خانہ ہے +
**توشیح** ع بدھی گردن میں ڈالنا -
آرائش کرنا - اور نام ایک صنعت
شعریہ کا ہے - جس میں شاعر ہر
ایک مصرع یا بیت کے اول ایسے
حروف لاتا ہے - کہ اگر ان سب کو جمع کیا
جائے - تو خود شاعر کا یا کسی اور شخص کا نام
(جسکی شاعر ان شعروں میں تعریف
کر رہا ہو) نکلے وہ بیتیں موشح کہلاتی
ہیں +
**توصیف** ع تعریف کرنا - وصف +
**توصیہ** ع نصیحت کرنا - وصیت کرنا +
**توضیح** ع واضح کرنا - روشن کرنا -
اصول فقہ میں ایک کتاب بھی
ہے +
**توطن** ع وطن اختیار کرنا +
**توطیہ** ع لتاڑنا - پامال کرنا -
بچھانا - مجازاً - تمہید مدعا کی +
**توظیف** ع ہر روز رسد دینا -
رسد مقرر کرنا +
**توغ** ت علم - نشان - جھنڈا -
درخت تاغ کی لکڑی کو بھی کہتے
ہیں +
**توغچہ** ف جھنڈی - برچھی +
**توغچی** ت علم بردار +
**توغل** ع مشق کامل کرنا - ایک کام

میں بہت لگا رہنا +
**توغلق** ت خود - لوہے کا ٹوپ +
**توف** ف شور و غوغا - ہیجانی - ولولا
غلغلہ - وہ آواز جو پہاڑ سے آئے +
**توفان** ف شور و غوغا عموماً اور دریا
کا شور خصوصاً - وامق کے دوست
کا نام ہے +
**توفق** ع موافقت - یکسانی +
**توفیر** ع بہت کرنا - اور بہت ہونا -
اور فائدہ جو اجارہ پر ہو +
**توفیق** ع موافق کر دینا - برابر کرنا
اصطلاحی معنے خدا کا نیکی کے اسباب کو
بندہ کی خواہش کے موافق کرنا +
**توفیہ** ع پورا دینا - اچھی طرح
پورا کرنا +
**توق** } آرزومند اور غلبہ
**توقان** } شہوت کا +
**توقد** ع آگ کا بھڑکنا +
**توقیر** ع وقر کرنا - عزت کرنا +
**توقع** ع امید - بھروسا +
**توقف** ع ٹھہرنا - دیر کرنا -
وقفہ کرنا +
**توقی** ع نگاہبانی - بچاؤ +
**توقیر** ع عزت و حرمت کا نگاہ رکھنا +
**توقیع** ع بادشاہ کا فرمان پر دستخط
کرنا - دستخط - خستگی - اور [illegible]
فرمان بخلاف منشور کے - فرمان شاہی +
**توکل** ع بھروسا کرنا خدا پر - دنیا
سے دل اٹھا کر خدا پر لگانا +
**توکید** ع مضبوطی - استوار +
**توکیل** ع وکیل بنانا - کسی کے ذمہ کام دے دینا +

تولا ع محبت - امید و بھر جانا - حکومت کرنا
اصل میں تولی ہے +
تولاک اللہ ع اللہ تجھے دوست رکھے +
تولب ع گدھے کا بچہ +
تولد ع پیدا ہونا - جننا +
تولع ع لالچ کرنا - لالچ +
تولہ ف کتے کا بچہ - بودار کتا - ہندوستان
میں ایک معین وزن ہے +
تولچہ ف مصغر تولہ کا ہے جسکے معنے مشہور
وزن کے ہیں +
تولی ع پھیرنا - رد و بدل کرنا - حکومت کرنا -
کسی کے کام میں لگ جانا +
تولیت ع حاکم کرنا - والی کرنا - سپرد کر دینا +
تولید ع جننا - پیدا کرنا - پرورش کرنا +
تومان ) ت عدد - حصہ - گروہ - پرگنہ -
تمن ) شہر آدمی و سپاہی - ایران کا ایک
طلائی رائج الوقت سکہ ہے جو حجم میں
یہاں کی چونی کی مساوی اور قیمت میں قریباً
پانچ روپے کے برابر ہے +
تومان عراق ف قریباً چالیس ہزار روپیہ (۴۰۰۰۰)
کا ہوتا ہے +
توو خدا ف تجھے خدا کی قسم ہے کلمہ قسم کا ہے +
توہم ع وہم میں ڈالنا - وہم کرنا +
توہین ع اہانت کرنا - سست کرنا - ذلیل کرنا +
تویی ف اندرون - اندر کسی چیز کے درمیان تہ
جیسے دوتوئی یعنی دو تہ اور بواد جھول بھیجے
جشن - مہمانی شادی کے دن کا جشن +

## باب التائے فوقانی مع ہائے ہوز

تہ ف نیچے تلے - تلا - طاق جو چھت کے
مقابل ہے - تلوار وغیرہ کے منہ پر جو لگا رہتا ہے
جاتی ہے اسے بھی کہتے ہیں - اور بضم اول بمعنی تف +
تہادی ع باہم ہدیہ بھیجنا - ایک دوسرے کو تحفہ بھیجنا
تہال ف پہاڑی غار +
تہالک ع باہم ہلاک ہونا +
تہانی ع باہم مبارکباد کرنا +
تہاون ع خوار اور ذلیل رکھنا - حقیر سمجھنا
سستی کرنا - سستی +
تہ بند - تہمند ف لنگوٹ یعنی چادر جو کمر سے باندھتے ہیں
تہبندی ف کتاب کی جزبندی - وہ رنگ
جو اصلی رنگ کے پہلے کپڑے کو دیا جائے +
تہتک ع پردہ دری - رسوائی کرنا +
تہجد ع رات کو بیدار ہونا - مجازاً وہ نماز جو
آدھی رات کے قریب اٹھ کر گیارہ رکعت یا اس
سے زیادہ پڑھا کرتے ہیں +
تہ جرعہ - تہ جرعگی ف وہ شراب جو پینے
کے بعد پیالے میں رہ جاتی ہے +
تہجی ع ہجے کرنا - حروف مفردہ کا پڑھنا +
تہجیں ع ذلیل کرنا - بے عزت کرنا +
تہ خانہ ف نیچے کا گھر +
تہدید ع ڈرانا - دھمکانا - خوف دلانا -
دھمکی - سرزنش +
تہذیب ع آراستہ کرنا - پاک کرنا - سنوارنا
اصلاح دینا +
تہذیب اخلاق ع آراستہ کرنا خلق و خو کا
سنوارنا عادتوں کا - حکمت عملی کی تینوں
قسموں میں سے ایک قسم ہے جس میں ان افعال کی
درستگی کا ذکر ہوتا ہے جو خاص ایک ہی
شخص کی طرف بالانفراد راجع ہوں یعنی ایک
ایک فرد انسانی سے متعلق ہوں اور اسے
علم فرہنگ بھی کہتے ہیں جیسے کہتے ہیں
ہر ایک چیز کا ادب اس کے اندازہ مناسب نگاہ رکھنا

تہ ریش گذاشتن ف فریب دینا +
تہ کردن زانو ف مودب بیٹھنا +
تہلکہ ع ہلاک ہونا - مرنا - غیبت ہونا +
تہلیل ع لا الہ الا اللہ کہنا +
تہم ف وہ شخص جو قد و قامت میں دراز
اور مضبوط ہو اور شجاعت و مردانگی میں بے نظیر ہو +
تہمت ع عیب لگانا - برائی کرنا +
تہمتن ف مرکب ہے تہم و تن (بمعنی جسم)
سے - بمعنی الجثہ جسیم - رستم کا لقب ہے اور معنے
سپہدار - سپہ سالار - لشکرکش دلاور فرمانبرداری
کرنے کے معنوں میں بھی آیا ہے +
تہمورس ف ایران کے پیشدادی خاندانی
میں ایک بادشاہ گزرا ہے جسے طہمورث دیوبند بھی
کہتے ہیں +
تہ نشین ف تہ میں بیٹھنے والا - تلچھٹ +
تہنیت ع مبارکباد دینا - مبارکباد -
گوارا کرنا +
تہ و بالا ف زیر و زبر - پراگندہ +
تہور ع بے پروائی سے کی مردانگی - قوت
غضبی کی زیادتی +
تہوع ع ابکائی آنا یعنی قے کی آواز کرنا -
اور کچھ مادہ نہ نکلے - متلی - ابکائی +
تہویل ع خوف دلانا - ڈرانا +
تہی ف خالی - جو بھرا ہوا نہ ہو +
تہیج ع ہوا اور بخار وغیرہ کا اٹھنا +
تہیدست ف مفلس - خالی ہاتھ +
تہیدستی ف مفلسی +
تہیگاہ ف کوکھ - یعنی سرین کے اوپر
اور پہلو کے نیچے جو جگہ ہے +
تہی مغز ف بے عقل - احمق - سادہ +
تہیہ ع تیاری - سامان +

## باب التای فوقانی مع یائے تحتانی

تی ف مخفف تہی کا +
تیار ع موج زن - جلد رفتار - مجازاً موجود
قابل کام کے - آمادہ - مہیا +
تیان ف بڑی دیگ جس کا سر کھلا ہو +
تیانچہ ف چھوٹی دیگ جس کا سر کھلا ہو +
تیبیب ف نیب سرگشتہ - مدہوش بیقرار +
تیتال ف فریب - چاپلوسی +
تی تی ف بفتح ہر دو نا بچے تھی تھی جو ناچنے
والے کہتے ہیں لیکن بکسر دو تا وہ آواز جو
مرغوں کے بلانے کے لئے مخصوص ہے کیلان سے
بادشاہوں کی عورتوں کو بھی کہتے ہیں +
تیر ف سہم - کمان کا تیر - ستارہ عطارد -
چوتھا شمسی مہینے کا تیر جو ان دنوں جسم بھر رنگ
تیرہ تاریک - اندھیرا - بیابان - غضب - غصہ
قہر - طاقت - قیمت - چار پایوں کے موکل فرشتہ
کا نام ہے - ہر سیدھی لکڑی جیسے چھت کی
کڑیاں وغیرہ - طغیان - کیچھو کا شگوفہ - ایک
قسم کا سانپ اور ایک قسم کا مرغ
بھی ہے +
تیر افگندن ف طعنہ مارنا - دعا کرنا +
تیر انداز ف تیر چھوڑنے والا +
تیرآور ف عیار - مکار - حیلہ گر +
تیر باران ف باران تیر - تیروں کا مینہ
بہت سے تیر کمان سے چھوٹے گئے ہوں +
تیر پرتاب - تیر پرتابی ف ایک قسم کا
تیر جو بہت دور تک جاتا ہے +
تیر تکش دادن ف بادشاہ جب کسی کو ہمت
دیا چاہتے ہیں - تو ایک تیر جس پر بادشاہ کا
نام کندہ ہوتا ہے اُسے دیتے ہیں جس کوئی

اس سے متعرض نہیں ہوتا +

**تیر بخشش** ف تیر ہوائی - تیر آتشبازی +

**تیر تظلم** ف مظلوم کی آہ +

**تیر چرخ** ف ستارہ عطارد - بان تیر ہوائی - لوہے کا تیر جو بارود سے بھر کر دشمن کی طرف چھوڑتے ہیں +

**تیر عکسی** ف وہ تیر جو کبھی نشانہ پر لگنے سے نہ چوکے +

**تیر غا** ف چھت کی کڑی +

**تیر خدنگ** ف خدنگ کا بنا ہوا تیر خدنگ ایک درخت ہے جس کی لکڑی نہایت مضبوط صاف اور سیدھی ہوتی ہے چونکہ تیر اکثر اسی کے بنتے ہیں - اس واسطے مطلق خدنگ کے معنی بھی تیر کے ہو گئے ہیں +

**تیردان** ف ترکش - تیرکش +

**تیر دستی** ع ہاتھ سے پھینکنے کی لکڑی برچھا

**تیر دو کمانہ** ف وہ تیر جو ایک ہی دفعہ کمان سے نکل کر کسی جگہ لگے اور پھر وہاں سے اڑ کر دوسری جگہ پر جا لگے +

**تیر سالار** ف زخمہ - مضراب +

**تیر سبک زخمہ** / **تیر فلک زخمہ** ف بے خطا تیر +

**تیر سحر** ف صبح کاذب کی روشنی صبح کی راہ جو سوز و درد سے کی جاتی ہے آہ سحر +

**تیرک** ف مصغر ہے تیر کا - بلبلے جو گرم پانی گوشت وغیرہ پکاتے وقت اٹھا کرتے ہیں +

**تیرک زدن** ف خون کا جاری ہونا +

**تیر کش** ف ترکش اسی کا مخفف ہے اس سوراخ کو بھی کہتے ہیں جو قلعے یا شاہی محل کی دیوار میں تیر اندازی کے لئے بناتے جاتے ہیں +

**تیر کشیدن** ف درد کرنا +

**تیر گردانی** ف جب کسی شخص کی کوئی چیز جاتی رہتی ہے - تو تیر پر افسون پڑھتے ہیں اور وہ خود بخود حرکت کر کے چور کے نام پر ٹھہر جاتا ہے +

**تیر گردوں** ف آفتاب عطارد اور آسمانی حوادث سے مراد ہے +

**تیرگی** ف اندھیرا - دھندلا پن - دلی کدورت

**تیرماہ** ف سال شمسی کا چوتھا مہینہ +

**تیرہ** ف تاریک - سیاہ رنگ - خشمناک - دھندلا پن +

**تیرہ بخت** ف بدبخت - بدنصیب +

**تیرہ ترک** ف کاٹ کی کالی ٹوپی جو بھیڑیوں اور جنیدیوں کو ایران میں پہنا کر شہر میں تشہیر کیا کرتے ہیں +

**تیرہ ترک نہادن مرگ کسے** ف موت کا کسی کو گرفتار کر لینا ہلاک کر دینا +

**تیرہ دست** ف دنیا جہان سے مراد ہے +

**تیرہ رائے** ف بے عقل بُری رائے والا +

**تیرہ روز** / **تیرہ روزگار** ف بدقسمت / بدنصیب

**تیرہ روی** ف عیاری - مکاری +

**تیرہ شدن از چیزے** ف اس چیز سے ناخوش ہونا - رنجیدہ ہونا +

**تیرہ کردن** ف پریشان کرنا - مکدر کرنا +

**تیر ہوائی** ف وہ تیر جو آسمان کی طرف بے نشانہ پھینکا جائے ایک قسم کی آتشبازی بھی ہے +

**تیرہ و تاریک** ف بہت اندھیری رات

**تیز** ف چالاک - جلد - اور دھار جو کاٹ اچھا کرے +

**تیزاب** ف تیز پانی - مشہور شے ہے - کئی قسم کا ہوتا ہے - گندھک شورہ نمک کا زیادہ تر مشہور ہے بدن پر پڑ جائے تو زخم کر دیتا ہے کپڑا وغیرہ پر جا گرے تو جلا دیتا ہے +

**تیز بال** ف تیز رفتار - جلد رو +

**تیز تاز** ف چالاک +

**تیزدان** ف مقعد +

**تیز دندان** ف لالچی - حریص +

**تیز قلم** ف زود نویس +

**تیز گام** ف جلد رو +

**تیز کردن دندان بر چیزے** ف اس چیز کا لالچ کرنا - حرص کرنا +

**تیز کردن کسے را** ف کسی کو گرم کرنا - برانگیختہ کرنا +

**تیز گردیدن** ف غصے ہونا - غضبناک ہونا

**تیز گوش** ف جلد سننے والا +

**تیز مغز** ف تند اور تیز آدمی کنایہ ہے +

**تیزی** ف تیز ہونا - جو کند کی مقابل ہے - وہ لوگ جو عربی نژاد اور فارسی زبان والے ہوں - تازی گھوڑا - زنجبیل +

**تیس** ع بکرا جو بکریوں کے گلے میں رہتا ہے فارسی میں اس کو نر اور ہندی میں بوک کہتے ہیں +

**تیسیر** ع آسان ہونا - اور آسانی +

**تیسیر** ع آسان کرنا - آسانی +

**تیش** ف دندان - تیشہ بھی اسی سے ماخوذ ہے - اسکے آخر نسبت کی ہا لگی ہوئی ہے +

**تیشہ** ف بسولا جو نجاروں کے پاس ہوتا ہے +

**تیشہ بر پای خود زدن یا بر پای خود زدن** ف تردد سے باز رہنا - کام کا درہم برہم کرنا - اپنا کام آپ بگاڑ لینا +

**تیشہ بسوے خود زدن** ف حریص اور لالچی بننا - حرص - طمع - لالچ کرنا +

**تیشہ فرہاد تیز کردن** ف عشق میں شروع کرنا +

**تیغ** ف مبدل ہے تیز کا - تلوار شمشیر خنجر استرہ - چاند - آفتاب وغیرہ کی روشنی - فولاد کا جوہر - پہاڑ کی بلندی - ہر چیز جو سیدھی اور بلند کھڑی ہو +

**تیغا** ف خنجر - چھوٹی تلوار +

**تیغ افراسیاب** ف شعلے کے خطوط شعاعیں - کرنیں +

**تیغال** ف گھونسلا جانوروں کا +

**تیغ بخاک کردن** ف فتنہ اور خونریزی کا ترک کرنا +

**تیغ حوالۂ فرق کردن** ف سر پر تلوار مارنا

**تیغ خم** ف محراب جیسے ٹیڑھی تلوار +

**تیغ خورشید** ف سورج کا طلوع کرنا - سورج کی شعاعیں +

**تیغ دودستی زدن** ف دونوں ہاتھ تلوار مارنی نہایت کوشش سے لڑنا - سخت خونریزی کرنی +

**تیغ دودم** ف وہ تلوار جس کی دونوں طرف تیزی اور آبداری ہو +

**تیغ زن** ف تلوار مارنے والا +

**تیغ زن آسمان** ف صبح صادق سورج مریخ سے مراد ہے +

**تیغ ستم** ف ظلم و ستم کا رواج +

**تیغ سحر** ف صبح صادق اور کاذب کی روشنی صبح کی دعا - صبح کی آہ جو درد سے نکلے +

**تیغ شدن** ف برہنہ ہونا +

**تیغ کوہ** ف پہاڑ کی چوٹی +

**تیغ کوشتن** ف زبان سے مراد ہے +

**تیغ مصری** ف خمدار تلوار جسکا قبضہ گہرا ہوتا ہے
**تیغ مغربی** ف مغرب کی تلوار - بعض کہتے ہیں کہ وہ شہر گجرات کے مغربی دروازے پر بنائی جاتی تھی اسلئے اس نام سے مشہور ہے +
**تیغ ہندی** ف ہند کی بنی ہوئی تلوار جو عرب و ایران میں کمال شہرت رکھتی ہے +
**تیغ نطق** ف زبان فصیح +
**تیغ و ترنج بدست دادن** ف امتحان سے مراد ہے یوسف ؑ کے دیدار سے مصر کی عورتوں کے ہاتھ کاٹنے والے قصے سے لیا گیا ہے +
**تیغہ پشت** ف پیٹھ کے مہروں کی قطار
**تیغہ کوہ** / **تیغ کوہ** ف پہاڑ کی بلندی یا چوٹی +
**تیق** ف بدخو +
**تیقظ** ع بیدار ہونا - بیداری - جاگنا +
**تیقن** ع یقین کرنا - اعتبار کرنا +
**تیقیظ** ع جگانا - بیدار کرنا - بیداری +
**تیم** ف کاروان سرائے - دنیا سے مراد ہے +
**تیمار** ف غمخواری - غم - فکر اور خدمت کرنا - اور علاج +
**تیمار کش** ف غم اٹھانے والا - خدمتگار
**تیماس** ع بن - جنگل +
**تیمم** ع قصد کرنا (مٹی کا قصد کرنا) جہاں پانی نہ ہو مٹی سے وضو کرنا +
**تیمن** ع مبارکبادی لینا - برکت لینا - بابرکت ہونا +
**تیمور** ف یعنی تمرچہ ایک مشہور بادشاہ ہو گذرا ہے +
**تیبول** / **تنبول** ف جاگیر جو سپرد کی جائے ہندی میں

**تیہ** ع جنگل - صحرا - بن - تکبر کرنا - اور اصطلاح میں وہ جنگل جسمیں حضرت موسٰی علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام بنی اسرائیل کے ساتھ چالیس برس تک سرگردان رہے +
**تیہ اسرائیل** ع وہ جنگل جسمیں حضرت موسٰی سرگردان رہے +
**تیہو** **تیہوج** ف لوا - ایک مشہور پرندہ ہے +
**تین** ع انجیر - مشہور میوہ ہے +

# باب ثای مثلثہ

## باب الثای مثلثہ مع الالف

**ثابت** ع قائم - مضبوط +
**ثاد** ع نم - سرمایہ +
**ثادق** ع ایک گھوڑے کا نام ہے +
**ثاقب** ع روشن - چمکدار - اور نام ایک بیماری کا بھی ہے +
**ثالث** ع تیسرا +
**ثالث ثلاثہ** ع بقول عیسائیوں کے تین اقنوم خدا کے یعنی اب (خدا) ابن (عیسٰی) روح القدس اور قوم نصاریٰ سے بھی مراد ہے +
**ثالیل** ع جمع ثولول جسے ہندی میں مسہ کہتے ہیں +
**ثامن** ع آٹھواں - یعنی (۸) -
**ثانی** ع دوسرا +
**ثانی اثنین** ع دو میں کا دوسرا مثل - مانند - نظیر سے مراد ہے +

**ثانیہ** ع سکنڈ انگریزی میں دقیقہ - عربی میں یعنے ۱/۶۰ حصہ گھنٹہ کا +
**ثانوی** ع دوئمی - دوسرا

## باب الثای مثلثہ مع بای موحدہ

**ثبات** ع پایداری - قرار و قیام +
**ثبت** ع لکھنا - تحریر کرنا - حجت معتمد آدمی مصدر ہے کبھی اسم مفعول کے معنی میں بھی آجاتا ہے - یعنی لکھا گیا - مرقوم +
**ثبور** ع ہلاکت - ہلاک ہو جانا +

## باب الثای مثلثہ مع الجیم

**ثج** ع پانی اور خون کا گرانا یا پھینک دینا +

## باب الثای مثلثہ مع خای معجمہ

**ثخن** ع حجم - موٹاپن +
**ثخین** ع موٹی - سخت +

## باب الثای مثلثہ مع دال مہملہ

**ثدی** / **ثدی** ع پستان - چھاتی - چوچی +

## باب الثای مثلثہ مع رای مہملہ

**ثرا** ع دولت - مال +
**ثروت** ع مال کی کثرت - تونگری ...
نعمت - سرداری - حشمت +
**ثریا** ع پروین - وہ چھ ستارے جو باہم متصل واقع ہیں - جاڑے کے موسم میں شام ہی سے ... نظر آتے ہیں - پنجابی میں کھتیاں ...
**ثرا** ... ع خاک - مٹی - خاک جس میں ... گیلا پن ہو ...

**ثرید** ع ٹکڑے روٹی کے شوربے میں بھگوئے ہوئے +

## باب الثای مثلثہ مع عین مہملہ

**ثعابین** ع جمع ہے ثعبان کی +
**ثعالب** ع جمع ہے ثعلب کی لومڑیاں +
**ثعبان** ع بڑا سانپ - اژدہا +
**ثعلب** ع روباہ - لومڑی +
**ثعلب مصری** ایک مشہور دوائی ہے +

## باب الثای مثلثہ مع غین معجمہ

**ثغ** ع بت +
**ثغر** ع دانت اور اگلے دانت - کفار اور اسلام کے ممالک کی سرحد +
**ثغور** ع جمع ہے ثغر کی +

## باب الثای مثلثہ مع الفاء

**ثفر** ع پاسنگ دم - دمچی +
**ثفل** ع پھوسی - پیچھا نہ - پھوک +

## باب الثای مثلثہ مع القاف

**ثقات** ع جمع ہے ثقہ کی معتبر آدمی +
**ثقالت** ع گرانی - بوجھ - بھاری پن +
**ثقب** ع جمع ہے ثقبہ کی +
**ثقبہ** ع سوراخ - چھید +
**ثقبہ عنبیہ** ع ایک سوراخ ہے طبقہ عنبیہ میں - درمیان آنکھ کے - اسمیں سے روشنی آنکھ کے اندر جاتی ہے +
**ثقافت** ع مضبوطی - استواری +
**ثقل** ع گرانی - بوجھ - بھار - اور نام ایک قوت یا کشش کا ہے جو اجسام کو ... مجموعی یا ایک ... سرے کی طرف

کھینچنے میں اثر کرتی ہے +
**ثقلین** ع دو گروہ - انسان اور جن دونوں جہان +
**ثقہ** ع مرد معتمد جسکے قول اور فعل پر اعتماد ہو +
**ثقیل** ع گراں - بھاری - بوجھل +

## باب ثائے مثلثہ مع اللام

**ثلاثا** ع تین - منگل کا دن +
**ثلاثہ غسالہ** ع سنا - یعنی تین پیالے شراب کے جو صبح کے وقت پیتے ہیں - بقول انکے فیتیں اور بشری کدورتیں اور غم و اندوہ سب اس سے زائل ہو جاتے ہیں طعام کے بعد جو پانچ پیالے ہضم طعام کے واسطے پیئے جاتے ہیں خمسہ ہاضمہ کہلاتے ہیں - اور اس سے کچھ دیر بعد سات پیالے پی کر جو سو جاتے ہیں - انہیں سبعہ نائمہ کہتے ہیں +
**ثلاثی** ع وہ صیغہ جسمیں تین حرف ہوں +
**ثلب** ع بوڑھا اونٹ - شتر پیر +
**ثلث** ع تہائی - تیسرا حصہ ⅓ -
**ثلث** ع سات قسم کے خطوں میں سے ایک قسم کا خط +
**ثلثان** ع دو تہائی ⅔ -
**ثلثون** ع تیس - ۳۰ - ــــ - 30
**ثلج** ع برف +
**ثلم** ع ناک کاٹ ڈالنا +

## باب ثائے مثلثہ مع المیم

**ثم** ع پھر - باز - لیس +
**ثم** ع وہاں +
**ثمار** جمع ہے ثمر کی - میوے +
**ثمان - ثمانیہ** ع آٹھ - ۸ - ــــ - 8 +
**ثمانین** ع اسی - ۸۰ - ــــ - 80 +
**ثمد - ثماد** ع تھوڑا سا پانی +
**ثمر** ع درخت کا پھل - نتیجہ - میوہ - انجام +
**ثمر پیش رس** ف وہ میوہ جو اپنے موسم سے پہلے حاصل ہو جائے +
**ثمرہ** ع نتیجہ - پھل - انجام +
**ثمن** ع قیمت - قدر - مول +
**ثمن** ع آٹھواں حصہ یعنی ⅛ +
**ثمود** ع صالح علیہ السلام کی قوم +
**ثمیر** ع میوہ دار +
**ثمین** ع قیمتی - گراں قیمت +
**ثمینہ** ع قیمتی شے +

## باب ثائے مثلثہ مع النون

**ثنا** ع تعریف - مدح - ستایش +
**ثنا خوان - ثنا گر - ثنا گستر - ثنا گو** ع تعریف کرنے والا - سراہنے والا - مداح +
**ثنائی** ع دو حرفی اور اگلے دو دانت +
**ثنایا** ع سامنے کے چار دانت - کچلیاں +

## باب ثائے مثلثہ مع واو

**ثواب** ع مزد - بدلہ نیکی کا جو آخرت میں +
**ثوابت** ع وہ ستارے جو حرکت نہیں کرتے بخلاف سیارات کے +
**ثواقب** ع روشنی دینے والی چیزیں +
**ثوانی** ع جمع ہے ثانیہ کی - دوسرا - اور ⅟₆₀ حصہ دقیقہ کا +
**ثوب** ع کپڑا - جامہ +
**ثوبان** ع نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک غلام کا نام ہے +
**ثور** ع بیل - نر گائے - دوسرا برج آسمان کا +
**ثوران** ع جوش - گرد اور فتنہ کا اٹھنا +
**ثولول** ع مسا - ثالیل اسکی جمع ہے +
**ثوم** ع لہسن - مشہور ہے - پنجابی تھوم (بواو مجہول) +

## باب ثائے مثلثہ مع یائے تحتانی

**ثیاب** ع کپڑے - جمع ہے ثوب کی +
**ثیبات** ع زنان شوہر دیدہ یعنی وہ عورتیں جو بیاہی جا چکی ہوں +
**ثیبہ** ع شوہر دیدہ عورت - خواہ خاوند اسکا زندہ ہو - خواہ مر گیا ہو - بخلاف باکرہ کی +

# باب جیم تازی

## باب جیم تازی مع الالف

**جا** ف جگہ - مکان - مقام +
**جا بجا** ف جگہ بجگہ - ہر ایک جگہ +
**جابر** ع جبر کرنے والا - زیادتی کرنے والا - بھرنے والا +
**جا برائے کسے خالی کردن** ف تعظیم و توقیر سے اسے اپنی جگہ پر بٹھلانا +
**جا بر سر دست بودن** ف نہایت معزز و موقر ہونا +
**جابلسا** ف مغرب کیطرف ایک مشہور شہر ہے بعض کہتے ہیں - کہ یہ عالم مثال کا مغربی شہر ہے سالک کی آخری منزل +
**جابلقا** ف مشرق کیطرف ایک مشہور شہر ہے بعض کہتے ہیں - کہ وہ عالم مثال میں مشرقی شہر ہے سالک کی پہلی منزل +
**جابلوس** ف فریب دینے والا - فریبندہ - چاپلوس
**جابوزف** ترکستان میں ایک شہر ہے +
**جا تاغ** ف کلچہ خیمہ - وہ ایک سوراخ دار تختہ ہوتا ہے جو خیمے کے ستون پر لگتا ہے +
**جاثلیق** ع پادری اعظم - دین نصاریٰ کے سب سے بڑا دینی افسر جو اسلامی ممالک میں ہو +
**جاثمین** ع ہلاک ہونے والے - ایسے بے حس و حرکت ہونے والے - مر جانے والے لوگ +
**جاجم** ت ایک قسم فرش کی ہے +
**جاجرم** ف جگرہ کا پنوسہ دو کوس کے فاصلہ پر ایک شہر ہے +
**جاحد** ع منکر - جان بوجھ کر انکار کرنے والا +
**جاحظ** ع ایک عالم کا نام ہے - جو بڑا مشہور گذرا ہے [illegible]
**جادار** ف جا دار - مالیت - گنجائش وغیرہ
**جادادن** ف جگہ دینا +
**جادل** ع لڑنے والا - بے اصل بحث کرنے والا +
**جادو** ف سحر - اور جادوگر کے معنے میں بھی آیا ہے +
**جادو خیال - جادو بیان - جادو سخن** } ف بہت تاثیر تقریر کرنے والا شاعر فصیح البیان +
**جادوگر** ف جادو کرنے والا - ساحر +
**جادوئی** ف سحر - ساحری - جادوگری +
**جادہ** ع اصل میں دال کی تشدید مستعمل ہے باریک راہ - وہ سیدھی راہ جو جنگل میں لوگوں کی آمد و رفت سے بن جاتی ہے - بیٹا +
**جادۂ مستقیم** ع سیدھی راہ - راہ حق +

جام عالی ف بہت بڑا پیالہ +

جامع کوفہ ع کوفے کی جامع مسجد +

جامعیت ع سب طرح کی خوبیاں جمع کرنیوالا ہونا - جامع ہونا +

جامغول ف حرامزادہ - شریر +

جام فرعونی ف فرعون کا زرین پیالہ جسے چار آدمی اٹھا کر مجلس میں لاتے تھے +

جام گوہری ف بلوریں پیالہ - معشوق کا منہ اور ہونٹ +

جامگی ف روزینہ - وظیفہ جو نوکر اور غلام کو دیتے ہیں - تلچھٹ جو پیالہ میں شراب پینے کے بعد بچ رہے +

جامگی خوار ف وظیفہ خوار - خدمتی نوکر - غلام +

جام کیخسرو / جام گوہر نگار / جام گیتی نما } ف پیالہ کیخسرو نے ایک بنایا تھا - جسپر خطوط بنے ہوئے تھے جسطرح اصطرلاب کے خطوں دائروں اور رقوں وغیرہ سے ستاروں کی بلندی وغیرہ کا حال معلوم ہوجایا کرتا ہے اسی طرح اس پیالہ سے زمانہ کے حادثات اور واقعات پہلے سے معلوم ہوجاتے تھے +

جاموس ف بھینسا - ارنا - مشہور حیوان ہے پنجابی - سنڈھا +

جامہ ف کپڑا - لباس پہننے کا +

جامہ بدندان گرفتن ف بھاگنے سے مراد ہے - شراب کی صراحی اور پیالہ وغیرہ +

جامہ برکسے پارہ کردن ف اسکے بدن پر کے کپڑے پھاڑ لینے - پیچھے پڑجانا - سر ہوجانا - دق کرنا - تنگ کرنا +

جامہ خانہ - جامہ دان ف توشک خانہ جہیں لباس اور ہر طرح کے کپڑے رکھے جاتے ہیں +

جامہ خورشید ف زمین اور درختوں کے پتوں سے مراد ہے - غبار اور وہ چیز جو سورج کے آگے آجائے - سالکوں کی اصطلاح میں دنیا کا لباس +

جامہ در خون زدن ف کپڑوں کا سرخ کرنا +

جامہ در خون کشیدن ف کسی کے کپڑے خون میں رنگنا - قتل کرنا - مار ڈالنا +

جامہ در نیل زدن / جامہ در خم نیل زدن / جامہ در نیل کشیدن / جامہ در نیل گرفتن / جامہ بر نیل فرو بردن } ف ماتمی لباس پہننا - سیاہ کپڑے کر لینے +

جامہ سحر ف باد صبا - آفتاب سے کنایہ ہے +

جامہ عید ف سرخ قبا اور کپڑے بہار کے شگوفے اور پھول +

جامہ سرخ پوشیدن سلطان ف بادشاہ کا قہر و غصہ میں ہونا +

جامہ صورت ف وہ کپڑا جس پر تصویریں نقش ہوں +

جامہ غوک ف کائی - جو ایک سبز سی شے سطح آب پر جم جاتی ہے +

جامہ فتح ف لباس جو لڑائی کے دن زرہ کے نیچے پہن لیتے ہیں - اسپر آیات قرآنی و دعائیں لکھتے ہیں (جیسے انا فتحنا وغیرہ) منقوش ہوتی ہے +

جامہ فوطہ کردن ف کپڑے کا پھاڑ ڈالنا +

جامہ قطران ف سیاہ کپڑے جو عاشورہ کے دنوں میں پہنتے ہیں +

جامہ کاغذی کردن ف کاغذی لباس پہن لینا - فریاد کرنا - دادخواہی کرنا +

جامہ کعبہ ف کعبہ کا غلاف +

جامہ کن ف حمام کا وہ کمرہ جہاں کپڑے اتارے جاتے ہیں +

جامی ف تخلص جناب مولانا نورالدین عبدالرحمن جامی کا ہے - جو شاعر اجل فاضل اکمل - عالم متبحر اور صوفی کامل تھے ماہ شعبان ۸۱۷ ہجری میں بمقام خرجرد من مضافات صوبہ جام متولد ہوئے اسیواسطے آپ کا تخلص جامی ہوا اور جمعہ کے دن ۸۱ برس کی عمر میں ماہ محرم ۸۹۸ ہجری کو رحلت فرمائے عالم جاوید ہوئے - آپ کی کتابیں نہایت عمدہ آپکی تصنیف سے ہیں - اور انہیں سے نفحات - یوسف زلیخا - تحفۃ الاحرار - زلیخا - شواہد - لوایح - بہارستان مشہور ہیں +

جان ف روح - حیات - طاقت - جنگ کے اوزار +

جان ع ابوالجن - جنوں کا باوا آدم - جو حضرت آدم علیہ السلام سے دو ہزار برس پہلے ہوا ہے - یہ لفظ نوع جن کیلئے بھی مستعمل ہوتا ہے +

جان آزاری ف دکھ دینا +

جان افشاندن / جان باختن } ف جان قربان کرنا - جان دیدینا +

جانان / جاناں } ف جان - معشوق - پیارا +

جان آہنی ف بیرحم - لاولد - سخت جان +

جانب ع طرف +

جانباز ف بڑا محنتی - جان پر کھیل جانیوالا +

جان بردن / جان بردن } ف سلامت رہنا - محفوظ رہنا +

جان برمیان بستن ف کسی کام کے لئے آمادہ اور تیار رہنا +

جان پریان ف شراب انگوری +

جان بلب ف جو مرتا ہو - اور اسکی جان لب پر آگئی ہو +

جان بلب آمدن / جان بلب رسیدن } ف جان کا لب پر آنا - مرنے کے قریب ہونا +

جانبین ع دونوں طرف - طرفین +

جان جان ف روح اعظم - خدا تعالیٰ - بساطھا جو ایک قسم کی مشہور رقص ہے +

جان جیوان / جان خون جیوان } ف دودھ - دہی - گوشت - شہد سے مراد ہے +

جاندار ف انسان - حیوان - جو زندہ ہیں +

جاندارو ف تریاق - نوشدارو +

جان در تنی رسیدن ف جان کا ناک میں پہنچنا - نہایت ناچار ہونا +

جان در پائے کسے افشاندن و باختن و ریختن و کشیدن - جان در جان کسے کردن ف اپنی جان اسپر نثار کر دینا +

جان در میان داشتن ف نہایت الفت اور محبت سے مراد ہے +

جان زمین ف سبزہ گل جو بہار کے موسم میں ہوتے ہیں +

جان ستان ف عزرائیل علیہ السلام - معشوق سے بھی مراد ہے +

جانشین ف قائم مقام +

جان فزا ف نیسواں دن ملکی مہینوں میں سے - آب حیات - جان کا بڑھانیوالا - خوشی بڑھانے والا +

جانفشانی ف محنت - سعی +
جانقی ف صلاح - مشورہ - سرگوشی - مصلحت
جان گزا ف جان کا گھٹانے والا - روح حیوانی حیوانات میں [illegible] سے - زہر قاتل +
جان کندن ف جان اکھڑنا - موت کا وقت - نزع کی حالت +
جانماز ف مصلا +
جان من و جان شما ف تمہاری جان کی قسم - اور میری جان تمہاری جان کی سوگند یا میری جان تمہیر قربان ہو +
جان نثار ف جان قربان کرنیوالا +
جانواز ف جان کی نوازش کرنیوالا - معشوق
جانور ف حیوان - جاندار +
جانہ ف جان کا مزید علیہ +
جانہ ع رسول مقبولؐ کے انصار میں سے ایک شخص کا نام ہے +
جانی ف منسوب بجان +
جانی ع گنہگار - تقصیروار - مجرم - منسوب بہ جان جو جنوں کا باوا آدم ہے +
جاودان / جاویدان / جاویدانہ / جاودانہ } ف ہمیشہ - سدا +
جاودانی ف ہمیشگی +
جاورس ف ایک قسم کا غلہ ہے جسے چینا یا کنگنی کہتے ہیں +
جاور کردن ف بدل دینا - تغیر کرنا +
جاوید / جاویدم } ف ہمیشہ اور دائم +
جاوید نام ف وہ شخص جس کا نام ہمیشہ باقی رہے

جاوہ / جاوا } ف مجمع الجزائر ہند میں سماٹرا کے جنوب مشرق کو ایک مشہور جزیرہ ہے جو ولندیزیوں یعنے ڈچ کے ماتحت ہے - ایک چھوٹا سا کانٹے والا جانور بھی ہے +
جاہ ف رتبہ - مرتبہ - عزت +
جاہل ع ان پڑھ - نادان - بے علم +
جاہلیت ع وہ زمانہ جو مسلمانوں سے پہلے تھا - جبکہ لوگ بت پرستی کرتے تھے اور جاہل ہونا +
جاہل کار ف وہ شخص جسکا کام جہالت اور حماقت ہو +
جائے ف مقام - جگہ +
جائے باش ف سرا - منزل - گھر - رہنے سہنے کی جگہ +
جائے بر کسے تنگ بودن ف اسکا عاجز اور ناچار ہونا - مغلوب ہونا +
جائے خود بر کسے سپردن ف کسی کو اپنا قائم مقام بنانا +
جائداد ف اسباب اور مال +
جائے در دیدہ کسے کردن ف کسی کے دل میں گھس بیٹھنا - اسکا مرغوب طبع بن جانا +
جائر ع جور کرنے والا - ستمگار - وہ شخص جو راہ حق کو چھوڑ کر راہ باطل پر ہو جائے +
جائے رفتن ف دنیا سے مراد ہے +
جائز ع درست - مطابق شرع - روا +
جائزہ ع انعام - صلہ - تنخواہ اور تکبیر اور علامت صحت کی +
جائے ضرور ف طہارت خانہ +
جائج ع بھوکا - گرسنہ +
جائے عزت ف مقام بزرگی - خانہ خدا - مسجد سے مراد ہے +
جایگاہ / جائگہ } ف مقام - جگہ +

جائے کسے گرفتن ف اسکے قائم مقام ہونا +
جائی ف جائی جوہی کا پھول جو ہندوستان میں بکثرت ہوتا ہے +

## باب جیم تازی مع بای موحدہ

جب ع کنواں - چاہ +
جبات ف باج - خراج - تواضع کیلئے اپنا پیالہ دوسرے کو دینا +
جبا ع بفتح اول - چھپنا - بدلی ہٹ کر کھڑا ہونا - بکسر الف کنوئیں کے ارد گرد کی مٹی اور بضم اول و تشدید ثانی یعنے بدولی اور بکسر اول اونٹوں کیلئے اکٹھا کیا ہوا پانی +
جبابت ع خراج جمع کرنیوالی جبابت کی جمع ہے +
جبار ع جبر کرنیوالا - پھیرنیوالا - ظالم زبردست - بزرگ - دوسرے معنے کے لحاظ سے خدا تعالیٰ کا بھی نام ہے +
جبا کردن ف حریف کو تواضع کے طور پر اپنا پیالہ دینا +
جبال ع جمع جبل کی - بہت سے پہاڑ +
جبال راسیات ع اونچے اور مضبوط پہاڑ +
جبان ع بزدل - کم دل - نامرد - ضد شجاع کی +
جبانہ ع صحرا - جنگل +
جباہ ع جمع جبہ کی - ماتھے - پیشانیاں +
جبایت ع خراج کا اکٹھا کرنا +
جبائر ع جمع جبیرہ کی - پٹیاں جو ٹوٹی ہڈی پر باندھی جاتی ہیں [illegible]
[illegible]
[illegible]
[illegible]
[illegible]
[illegible]
[illegible]

میں بزرگی اور جلال خدا کا - اور وحدت +
جبر و مقابلہ ع جبر کے معنے ہیں زیادہ کرنا - مقابلہ کے معنے ہیں کم کرنا اور ساقط کرنا - اصطلاح میں وہ علم جس میں مقداروں کی بحث عام طور پر حروف اور علامات معینہ کے ذریعہ سے ہوتی ہے +
جبرئیل ع ایک مشہور فرشتہ کا نام ہے جو انبیا کو وحی پہنچایا کرتے ہیں اسکا لفظی ترجمہ ہے خدا میں خوبی یا خدا کا پہلوان +
جبریہ ع ایک اسلامی فرقہ ہے جسکا یہ اعتقاد ہے کہ بندہ کو اعمال اور افعال میں کچھ بھی اختیار نہیں ہے بلکہ ہر ایک کام کرنے میں وہ بالکل مجبور ہے +
جبل ع پہاڑ - کوہ
جبل الرحمت ع عرفات میں ایک پہاڑ ہے +
جبلت ع پیدائش - خلقت - طبیعت - سرشت - نتیجہ +
جبلہ ع کوہان - شہر +
جبلی ع طبعی - ذاتی +
جبلی ع پہاڑی - پہاڑ +
جبن ع پنیر - سفید چیز جو دودھ کو پھاڑ کر بناتے ہیں - نامردی - بزدلی - لڑائی سے ڈرنا
جبہ ع پیراہن - کرتہ کی صورت کا ایک خاص قسم کا صوفیوں کا لباس +
جبہ خورشید و ماہ ف دن اور رات سے مراد ہے +
جبہ در پوشش ف سحر کے دنوں کا آفتاب [illegible] بادل - [illegible] سے بھی مراد ہے +
[illegible]
[illegible]
[illegible]
[illegible]
[illegible]

تفریح کرنا +
چشم از چیزے پوشیدن ف
اس کا دیکھنا چھوڑ دینا - بے اعتنائی
کرنی +
چشم از چیزے فرو بستن -
چشم از چیزے فرو دوختن ف
اس چیز سے منہ پھیر لینا - بے اعتنائی
کرنی +
چشم افگندن بر چیزے ف اس
چیز کو دیکھنا - نگاہ کرنا +
چشم آرو ف لکڑی وغیرہ کی وہ چیز
جو کھیتوں پر ان کے بچانے اور جانوروں
کے ڈرانے کے لیے نصب کرتے
ہیں - کوئی شے جو واسطے دفع چشم
زخم کے کھیتوں، باغوں، مکان وغیرہ
پر کھڑی کر دیتے ہیں +
چشم باز کردن ف - آنکھیں
کھولنا +
چشم باطل کردن ف - کسی کو
اندھا اور نابینا کر دینا +
چشم بد ف نظر بد - بد نظر +
چشم براہ ف منتظر - نگران +
چشم براہ داشتن - چشم براہ
دوختن - چشم براہ نہادن ف
منتظر ہونا - راہ تکنا - بے تابی
سے دیکھنا +
چشم بر چیزے بستن و دوختن
ف اسکی طرف کمال توجہ کرنی +
چشم بر داشتن از چیزے ف
اس شے کا دیکھنا چھوڑ دینا +
چشم بر زمین افگندن ف نیچے
نگاہ رکھنا خواہ شرم و حیا کے باعث
خواہ ادب اور تواضع کے سبب
خواہ غم و اندوہ کے باعث سجدہ
کرنے سے بھی مراد ہے +
چشم بر ہم زدن ف - آنکھ
جھپکانا - پلک جھپکانا عرصہ قلیل سے
مراد ہے +
چشم بند ف وہ منتر جس سے
لوگوں کی نظر باندھ دیں +
چشم پوشی ف - اغماض - گناہ
ظاہر نہ کرنا - کسی کی خطا سے آنکھ
بند کر لینا +
چشم پوشیدن ف - اعراض کرنا
بے اعتنائی - اندھا ہونا - اندھا
کرنا +
چشم بے آب ف بے حیا -
بے شرم - ڈھیٹ +
چشم بے آب داشتن ف بیحیائی
شرم کر رکھنا +
چشم پیش ف شرمسار - منفعل
شرمندہ +
چشم ترازو ف ترازو کا پلڑا +
چشم چار کردن ف - انتظار کھینچنا +
چشم چیزے ندیدن ف اس امر
کی طاقت نہ رکھنا +
چشم حسی ف ظاہری آنکھ +
چشمخانہ ف آنکھ کا گھر - آنکھ کا حلقہ
[illegible] +
چشم خروس - چشم خروسان
ف ایک قسم کا سرخ رنگ دانہ جس کا
سر سیاہ ہوتا ہے - ہندی میں اسے
گھونگچی کہتے ہیں - شراب سرخ
اور لب سرخ سے بھی مراد ہے +
چشم خوابانیدن ف تغافل کرنا +
چشم خوردہ ف وہ شے جسے نظر
بد کا اثر پہنچا ہو +
چشم داشت ف - امید - توقع
بھروسہ +
چشم داشتن ف جب یہ لفظ
بے صلہ (بنفسہ) یا بہ صلہ از واقع
ہوتا ہے تو امید رکھنے بھروسا
رکھنے کے معنے دیتا ہے - اور جب
اس کا صلہ بر واقع ہوتا ہے تو انتظار
کرنے راہ تکنے کے معنی میں آتا ہے +
چشم در راہ ف منتظر - نگران +
چشم دریدہ ف شوخ - گستاخ
- بے حیا +
چشم را آب دادن ف مرغوب
اور پسندیدہ شے کا ملاحظہ کرنا - تماشا
دیکھنا +
چشم رسانیدن ف نظر لگانا +
چشم رسیدن ف نظر لگنا +
چشم روزن آفتاب مراد ہے +
چشم روشنی ف مبارکباد +
چشم زاغ ف بیحیا - دلیر +
چشم زاغ داشتن ف بیحیا
اور دلیر ہونا +
چشم زخم ف زخم چشم - آزار نظر بد -
نقصان - اور آزار جو نظر بد کے اثر
سے کسی مرغوب پسندیدہ اور خوبصورت
شے پر پہنچے +
چشم زد - چشم زدن ف طرفۃ العین
آنکھ جھپکنے تک کا عرصہ - پل +
چشم سفید گشتن ف آنکھوں کا
بے نور ہو جانا +
چشم سیاہ کردن - چشم
سرخ کردن ف -
طمع کرنا - عاشق ہونا - غصہ
ہونا +
چشم شدن ف ظاہر ہونا - روشن
ہونا - منکشف ہونا +
چشم فرنگی ف عینک +
چشمک ف عینک - آنکھ کی جھپک
آنکھ سے اشارہ کرنا +
چشم کردن ف چشم زخم - پہنچانا -
کسی کو نظر لگانا +
چشم گرم کردن ف نظارہ کرنا -
دیکھنا تھوڑی دیر سو رہنا +
چشم نمائی ف - دھمکانا - ڈانٹنا -
دھمکی +
چشم نمائی کردن ف - ڈرانا -
دھمکانا +
چشم و چراغ - چشم چراغ ف
باعث بینائی سرمایہ بصارت +
چشم ور و داشتن ف حیا کرنا +
چشمہ ف پانی کا سوتا - سوئی کا
سوراخ +
چشمہ آتش فشان ف آفتاب +
چشمہ تدبیر ف انسان کا مغز -
قوت متفکرہ - دانشمند اور صاحب
تدبیر آدمی +
چشمہ حیوان - چشمہ خضر ف -
آب حیات - منبع و سرچشمہ +

چشمہ دار ف - حلقہ دار - کڑیاں رکھنے والا - کڑیاں رکھنے والی زرہ +

چشمہ درع ف زرہ کی کڑیاں +

چشمہ روشن ف سورج +

چشمہ سار ف وہ جگہ جہاں بہت سے چشمے ہوں +

چشمہ سلسبیل ف بہشت میں ایک نہر ہے +

چشمہ سیاب - چشمہ سیاب رہرو ف سورج اور چاند سے مراد ہے - دن کو بھی کہتے ہیں +

چشمہ نور - چشمہ نور بخش چشمہ ہور ف سورج +

چشیدن ف چکھنا +

## باب جیم فارسی مع غین معجمہ

چغ ف مدھانی - روئی عورتوں کے سوت کاتنے کا چرخہ +

چغار ف بیحیا عورت جو گالیاں دینے والی ہو - قحبہ +

چغانہ ف ایک ساز کا نام ہے جسے مطرب لوگ بجاتے ہیں +

چغتائی ف مغلوں کا وہ فرقہ جو چغتائی چنگیز خان کی نسل سے منسوب ہے +

چغد الو جو منحوس پرندہ ہے +

چغرشتہ ف ہنڈیا - پنجابی سوت کی چھلی +

چغل ف غماز - چغلی کھانے والا +

چغل ف چین - شکنج - اور ایک برتن بھی ہے +

چغلی ف کسی کی برائی کرنا - سخن چینی +

## باب جیم فارسی مع فاء

چفت ف وہ لکڑی جس پر انگور یا کدو وغیرہ کی بیل چڑھاتے ہیں +

چفتا ف تنگ جو فراخ کا نقیض ہے - گرتی ہوئی عمارت کے نیچے جو لکڑی رکھی جاتی ہے +

چفت ف گھر کے دروازے کی زنجیری - کنڈی +

چفتہ ف تہمت بہتان - گوسفند کا سر +

چفیدن ف بمعنے چسپیدن +

## باب جیم فارسی مع قاف

چق ف مدھانی - دودھ بلونے کی رسی +

چقاچاق - چقاچق ف تیروں اور تلواروں وغیرہ کے متواتر بدن پر پڑنے کی آواز - ہندی کچاکچ +

چقماق - چقمق ف وہ پتھر جس سے آگ نکلتی ہے - اور بمعنے طعنہ سرزنش +

چقندر ف ایک ترکاری کا نام ہے +

## باب جیم فارسی مع کاف تازی

چک ف برات - وظیفہ - قبالہ بیعنامہ - منشور +

چکاچاک - چکاچاک ف تلوار یا گرز و شبدرہ کے مارنے کی آواز +

چکاد - چکادہ ف پیشانی کا اوپر والا حصہ مطلق پیشانی - پہاڑ کی چوٹی +

چکان ف ٹپکتا ہوا +

چکاندن ف ٹپکانا - قطرہ قطرہ گرانا +

چکاوک ف ایک کی ایک آواز ہے - چڑیا سے کچھ بڑا ایک پرندہ ہے جسے ہندی میں چنڈول اور عربی میں قبرہ کہتے ہیں +

چکس ف چرخ - باز اور شاہین وغیرہ کا نشیمن - خجالت - شرمندگی +

چکسہ ف کاغذ یا پتا جس میں پسا ہوا دوا وغیرہ لپیٹ کر دیتے ہیں پڑیا پنجابی پڑی +

چکسیدن ف شرمندہ ہونا شرمندگی اٹھانا +

چکش ف ہتوڑا - مطرقہ +

چگل چگل ف ترکستان کے ایک شہر کا نام ہے - جہاں کے باشندے نہایت خوبصورت ہوتے ہیں +

چکلہ ف قطرہ ٹپکنا - پرگنہ +

چکمہ ف موزہ +

چکچہرک ف ایک مرض ہے - جس سے بول قطرہ قطرہ ہو کر نکلتا ہے - عربی میں اسے تقطیر البول کہتے ہیں +

چکن ف کشیدہ - زردوزی - بخیہ دوزی +

چگونہ ف کیونکر - کسطرح - کسطرح سے +

چگونگی ف کیفیت حال کہ کسطرح ہے +

چکیدن ف ٹپکنا +

چکیدہ ف ٹپکا ہوا - گرا +

چکیدہ خون ف انگوری سرخ شراب +

## باب جیم فارسی مع لام

چل ف جاؤ - چلے جاؤ - وہ بند جو کسی ندی نالے کے آگے گھاس پھوس اور لکڑی پتھر ڈالکر باندھا جائے +

چِل ف ذکر - آلۂ تناسل +

چل ف مخفف چہل کا یعنی چالیس (۴۰) بمعنی ...

چلپاسہ ف چھپکلی پنجابی میں اسے کرلی کہتے ہیں +

چلتہ ف زرہ - خفتان +

چلغوزہ ف درخت صنوبر کا پھل +

چلہ ف چالیس دن جو فقیر لوگ گوشہ نشین بیٹھکر عبادت کرتے ہیں اور ریاضت کھینچتے ہیں - اور چالیس دن زہ کمان +

چلیپا ف عیسائیوں کی صلیب جس پر انکے اعتقاد کے بموجب جناب مسیح علیہ السلام سولی دئے گئے تھے - نصارا لوگ اکثر ایک صلیب سونے یا چاندی کی بنوا کر حضرت مسیح کی مصائب تکالیف کو یاد کرنے کے لئے گردن میں لٹکا لیتے ہیں اسکی شکل صلیب کی چار گوشہ ہوتی ہے + صلیب اسی کا معرب ہے +

چلی ف بکسر اول حمق - بے عقلی - اور بضم اول نامردی +

چلیدن ف چلنا +

چوبہ ف تیر۔ کوڑا۔ زخمہ۔ لاٹھی +
**چوبین۔ چوبینک۔ چوبینہ** ف لکڑی کا منسوب بہ چوب۔ منہ پاک کرنے کا سبز رومال جو سر پر باندھتے ہیں۔ اور لقب بہرام کا بھی ہے +
**چوترہ** ف چوترہ جسکو غلطی سے چبوترہ کہتے ہیں +
**چوزہ** ف مرغی کا بچہ +
**چوگان** ف کھیل۔ بلا۔ ایک ڈنڈا جس کے سر پہ سے کج ہو۔ مرکب ہے چول (بمعنی خمیدہ) اور گان (کلمۂ نسبت) سے معرب اسکا صولجان ہے +
**چوگان رزم۔ چوگان زر** ف تلوار سے مراد ہے +
**چوگان سنبل** ف زلف معشوق سے کنایہ ہے +
**چوگانی** ف وہ گھوڑا جو چوگان بازی میں خوب دوڑے +
**چوکیدار** ف نگہبان۔ پاسبان۔ پہرہ دار +
**چولہ** ف ترکوں کی ایک قوم کا نام ہے +
**چون** ف چو۔ مانند۔ اگر +
**چون حلقہ بر در بودن** ف ثابت قدم رہنا۔ پاؤں جمائے رکھنا۔ چمٹے رہنا +
**چون وچرا** ف کیوں اور کس واسطے؟ تکرار۔ حجت +
**چونی** ف چون (چگونہ) ہستی تو کس طرح ہے؟ +

## باب جیم فارسی مع ہائے ہوز

**چہ** ف کیا۔ بہت۔ کیونکہ۔ ہرچہ۔ اور مساوات کے معنے بھی دیتا ہے +
**چہ** ف مخفف چاہ کا۔ کنواں +
**چہا** ف کیونکر؟ کیا؟ یہ لفظ اکثر حوادث اور مصائب کے موقعہ پر مستعمل ہوتا ہے +

**چہار** ف ۴۔ للعہ۔ اربعہ۔ ۴ +
**چہار آخشیج۔ چہار بسیط۔ چہار حال۔ چہار رئیس۔ چہار عیال۔ چہار نقطہ** ف اربعہ عناصر سے مراد ہے +
**چہار ارکان۔ چہار اقران۔ چہار آئین۔ چہار طاق** ف راوٹی جو ایک قسم کا خیمہ ہے +
**چہار اقلیم ہند** ف کل ہندوستان سے مراد ہے۔ کیونکہ چار اقلیموں میں واقع ہے +
**چہار باد** ف یہ چار ہوائیں۔ پروا (صبا) پچھوا (دبور) اور جنوب اور شمال کی ہوائیں +
**چہار بالش۔ چہار بالشت** ف اسکے چار معنے ہیں۔ اول تخت ومسند۔ دوم۔ اربعہ عناصر۔ سوم دنیا و عالم۔ چہارم۔ جہات اربعہ۔ یعنے مشرق۔ مغرب۔ شمال۔ جنوب +
**چہار تارہ** ف ایک ساز کا نام ہے +
**چہار دانگ** ف چار دانگ +
**چہار دریچہ** ف کان۔ آنکھ۔ ناک۔ منہ +
**چہار دہ** ف چودہ۔ ۱۴۔ للوسہ۔ ۱۴ +
**چہار دہم** ف چودھواں لہ۔ $\frac{1}{14}$ +
**چہار دیوار جہان** ف جہان کی چاروں طرفیں۔ عناصر اربعہ +
**چہار رکن** ف مینار شامی۔ یمانی عراقی حجر اسود۔ اور یہ چاروں کعبہ کے ارکان ہیں +
**چہار زبان** ف وہ شخص جو ایک بات پر نہ رہے۔ کبھی کچھ کہے اور کبھی کچھ +
**چہار سو** ف چوک۔ بازار۔ چہار پہلو۔ چاروں طرف شمال جنوب مشرق مغرب +
**چہار شنبہ** ف بدھ کا دن +
**چہار طبع** ف گرمی۔ سردی۔ خشکی۔ تری +
**چہار گامہ** ف اہوار اور تیز رفتار گھوڑا +

**چہار گانہ** ف چار۔ اربع +
**چہار گرس** ف چہار عنصر۔ تعداد۔ یا کاؤس کا تخت +
**چہار گلخن** ف جہان کی چاروں حدیں اربعہ عناصر +
**چہارم** ف چوتھا۔ لہ۔ $\frac{1}{4}$ +
**چہارم منظر** ف چوتھا آسمان جس پہ آفتاب ہے +
**چہار موج** ف گرداب۔ بھنور +
**چہار میخ حیات** ف چاروں عنصر +
**چہار میر۔ چہار یار** ف حضرت رسول خدا کے چاروں خلیفے۔ ابوبکرؓ۔ عمرؓ۔ عثمانؓ۔ علیؓ رضوان اللہ علیہم اجمعین +
**چہچہہ** ف کنوئیں کے اوپر ایک گڑھا جو خراب پانی کے جمع ہونیکے واسطے بنا دیتے ہیں +
**چہ باشد چہ نباشد** ف ہونا نہ ہونا برابر ہے۔
**چہ بلاست** ف تعجب کے موقعہ پر بولا جاتا ہے؟
**چہ بیژن** ف وہ کنواں جس میں بیژن کو افراسیاب نے قید کر دیا تھا +
**چہ توان کرد** ف بے اختیاری کے موقعہ پر بولا جاتا ہے +
**چہ جان دارد** ف کیا قدرت رکھتا ہے اُسے کیا طاقت ہے +
**چہچہہ** ف آواز بلبل کی +
**چہ حالت می گذرد** ف کیا دکھ درد اٹھا رہا ہے +
**چہ در دماغ دارد۔ چہ بسر سر دارد** یا **فلانے چہ سر دارد** ف کیا خیال رکھتا ہے۔ اُسے کیا منظور ہے +
**چہر** ف روے۔ چہرہ۔ اصل۔ ذات +
**چہر آزاد** ف بہمن کی لڑکی کا نام ہے۔ جس سے بہمن نے نکاح کیا تھا۔ اور دارا اسی کا بیٹا ہے۔ اسی کو چہر زاد بھی کہتے ہیں۔

اسفندیار کی لڑکی کا نام بھی ہے +
**چہرہ** ف صورت۔ منہ۔ مجاز اً پیشانی ماتھا +
**چہرہ پرداز۔ چہرہ کشا** ف مصور۔ صورتگر
**چہرہ پرداز جہان** ف آفتاب سے مراد ہے +
**چہرہ نیہر** ف روشن۔ میلا۔ مصفا +
**چہرہ شدن و گردیدن** ف مقابل ہونا حریف ہونا۔ آگے بڑھنا۔ جنگ کو اٹھ کھڑا ہونا +
**چہرہ کشائی** ف نقاشی۔ صورتگری۔ مصوری
**چہرہ مالیدن** ف عجز کرنا۔ فروتنی کرنی +
**چہ زند** ف کیا کر سکتا ہے +
**چہ زہرہ** ف برج سنبلہ جو زہرہ کے ہبوط کی جگہ ہے +
**چہ قیامت است** ف تعجب کے مقام پر بولا جاتا ہے +
**چہ گل شگفت۔ چہ گل شگفتہ** ف کونسا عجیب کام ظہور میں آیا ہے۔ کیا انوکھی بات ظاہر ہوئی ہے +
**چہل تنان** ف ابدال کا ایک گروہ ہے کہ جن کے وجود سے خدا تعالیٰ جہان کو قائم رکھتا ہے +
**چہلہ** ف لدل۔ کیچڑ +
**چہ مے کرد کہ او نہ خواہد کرد** یہ فقرہ وہاں بولا جاتا ہے۔ جہاں کوئی ایسا کام کر ڈالے۔ جو اس سے بڑا ہو بھی نہ سکیں +

## باب جیم فارسی مع یائے تحتانی

**چی** ف مخفف چیز کا ہے۔ اور ترکی میں کلمہ فاعلیت کا ہے۔ جیسے لشتا قچی۔ کفشگر۔ پالانچی دروزنگر +
**چیچک** ف پھپھولا۔ آبلہ۔ اور سیتلا نام ایک مشہور بیماری کا ہے +

چپیدن ف دبچنا۔ چپکنا +

چیرف غالب ہونا۔ غلبہ پانا۔ فتح پانی۔ شجاع۔ دلیر۔ غالب۔ منصور۔ بہرہ یاب +

چیرہ ف غالب ہونا۔ غلبہ پانا +

چیرہ بند ف رنگین اور منقش پگڑی باندھنے والا۔ پگڑ۔ کمروالی +

چیرہ دست ف غالب۔ سرکش +

چیرہ دستی ف غلبہ۔ زبردستی۔ سرکشی۔ قوت۔ قدرت +

چیرہ زبان ف نرمی سے گفتگو کرنیوالا۔ نرم گفتار +

چیز ف موجود۔ گرانمایہ شے۔ کچھ +

چیز لیز ف کھٹیل پونجی +

چیز میز ف اندک۔ قلیل۔ تھوڑا سا +

چیزے بر چیزے دوختن ف استوار کرنا۔ مضبوط کرنا +

چیزے ابر چیزے افگندن ف موقوف کرنا ایک شے کو دوسری شے پر +

چیست ف کیا ہے +

چیستان ف پہیلی۔ معمہ۔ غلط۔ اصل اسکی چیست آن ہے

چیک چیک ف آواز مرغاں +

چیلہ ف (ریوا پھول) انعام +

چین ف شکن۔ بل۔ براعظم ایشیا میں ایک مشہور ملک ہے۔ جو ساری دنیا کے ملکوں سے زیادہ آباد ہے۔ چنانچہ اسکی آبادی دس کروڑ ۰۰ لاکھ آدمی کی ہے جو دنیا کی تہائی (ثلث) ہوتی ہے۔ نیز یہاں کا ریشم بہت ہے اور ایک شہر یہاں کی بڑی مشہور ہے لیکن اسکی دارالسلطنت پیکنگ ہے

چین بر ابرو افگندن ف چیں بر ابرو کشیدن۔ چیں بر ابرو زدن

چیں بر جبیں زدن۔ چین بر چہرہ زدن۔ چیں بر پیشانی زدن ف بدمزاج ہو جانا۔ بھوؤں پر بل ڈال لینے۔ تیوری چڑھالینی۔ منہ بنانا۔ ناخوش اور بیدماغ ہونا۔ غضبناک ہونا +

چیں جبیں ف بل ڈال لینے۔ تیوری چڑھانی۔ چیں بجبیں ہونا

چینہ ف پرندوں کو جو دانہ دیتے ہیں اسکو چینہ کہتے ہیں۔ پنجابی میں چوگا۔ چوگ اور پیستہ کی ایک قسم +

چینہ دان ف مرغ کا پوٹا +

چینی ف چین کا۔ کھانڈ اور شکر سفید +

# باب حائے حطی

## باب حائے حطی مع الف

حاتم ع ایک مشہور سخی کا نام ہے۔ جو عبداللہ بن سعد کا بیٹا تھا اور عرب کے قبیلہ طے میں پیدا ہونے کے باعث حاتم طائی (بھی) کہلایا ہے +

حاتم اصم ع ایک ولی کامل کا نام ہے۔ جو زمانہ کی حالت ناملائم دیکھ آپ سے بہرے ہو گئے تھے۔ ملک خراسان کے رہنے والے تھے ۲۳۷ ہجری میں انہوں نے وفات پائی +

حاجب ع دربان۔ پردہ کرنیوالا۔ پردہ دار۔ چوبدار۔ ابرو +

حاجبان ف جمع ہے حاجب کی +

حاجب بار ف جبرائیل سے مراد ہے +

حاجت ع ضرورت۔ خواہش +

حاجت خواہ۔ حاجتمند۔ حاجتجو ف خواہشمند۔ محتاج +

حاجت [illegible] جو حائل ہو سکے کی براہ میں ایک منزل کے +

حاجی۔ حاج ع حج کرنیوالا۔ اور حاج حاجی کی جمع بھی ہے +

حاجیہ ع حج کرنے والی عورت +

حاد ع تیز۔ تنگ +

حادث ع نیا پیدا ہونیوالا۔ نیا امر ظہور پانیوالا۔ نئی پیدا شدہ شئے بخلاف قدیم کے +

حادثہ ع نوپیدا۔ نئی پیدا ہوئی بات۔ واقعہ۔ مصیبت۔ زمانہ کی گردش +

حاذق ع زیرک۔ دانا۔ استاد کسی کام کا استاد

حار ع گرم۔ اور گرمی کرنیوالا +

حارث ع فقیر۔ درندہ۔ زراعت کرنیوالا کسان۔ لوگوں کا نام بھی ہوتا ہے +

حارس ع نگہبان۔ پاسبان۔ حراست کرنیوالا +

حارص ع حرص کرنیوالا۔ لالچی +

حارہ ع کھیت۔ کشت زار +

حازم ع دانا۔ اور ہوشیار۔ دور اندیش۔ پیش بین۔ استوار +

حاسد ع حسد کرنیوالا۔ ڈاہ رکھنے والا۔ کسی کی نعمت کے چھن جانیکا انتظار کرنیوالا

حاسر ع رکنے والا۔ جو بات بولتے بولتے رک جائے

حاسہ ع ادراک کرنیوالی قوت۔ حس کرنے والی۔ جیسے قوت سامعہ۔ باصرہ۔ لامسہ۔ ذائقہ۔ شامہ۔ وغیرہ +

حاشا ع دوری۔ پاکی۔ ہرگز۔ سوا +

حاش للہ۔ حاشا للہ۔ حاشا ثم حاشا۔ حاشا۔ حاشا وکلا ع پاک ہے خدا۔ سبحان اللہ۔ دوری ہو خدا کو اس کام سے۔ خدا نہ کرے۔ پناہ بخدا۔ ہرگز نہیں۔ یہ کلمے کسی کام سے انکار کرتے وقت قسم کے طور پر بولے جاتے ہیں +

حاشیہ ع کنارہ۔ نوکر۔ خدمتگار۔ شرح بیان۔ جمع اسکی حواشی آتی ہے۔ شرح کی شرح کو بھی حاشیہ کہتے ہیں +

حاشیہ قدیمہ ف نصیرالدین طوسی نے عقائد شیعہ میں ایک کتاب لکھی ہے۔ جسکا نام تجرید ہے۔ اور علی قوشجی نے اسکی شرح لکھی ہے۔ اسپر جو حاشیہ محقق دوانی نے لکھا ہے۔ اسے حاشیہ قدیمہ کہتے ہیں +

حاشیہ نشین ف پاس بیٹھنے والے لوگ کسی امیر یا بادشاہ کے مصاحب +

حاصد ع کھیتی کاٹنے والا +

حاصر ع حصر کرنیوالا۔ روکنے والا +

حاصل ع نتیجہ۔ مطلب۔ خلاصہ +

حاصل چیزے ف محصول پیداوار آمدنی +

حاصل کلام ع خلاصۂ مطلب +

حاضر ع موجود۔ سامنے ہونیوالا۔ جسکا دل خدا کی یاد میں حاضر رہے +

حاضر جواب۔ حاضر سخن ع جسکے پاس آگے ہی جواب گھڑا ہو۔ جو فوراً جواب دے +

حاضری ع ماحضر۔ طعام موجود۔ موجودگی +

حافد ع یار۔ دوست۔ خدمتگار۔ پوتا۔ نواسہ۔ داماد۔ سالا۔ سسرا +

حافر ع سم۔ گھوڑے یا کھوتے والا جانور۔ جمع +

حافظ ع حفظ کرنیوالا۔ نگہبان۔ وہ شخص جسکو قرآن شریف حفظ ہو۔ نابینوں کو لوگ حافظ اور قوال کو کہتے ہیں۔ ایران کے ایک مشہور شاعر کا نام ہے۔ جسکا دیوان بنام حافظ مشہور ہے۔ وہ آل مظفر کے زمانے میں شیراز کے رئیس تھے۔ ان کا نام شمس الدین محمد ہے۔ تیمور نے جب فارس کو فتح کیا۔ اور شیراز میں گیا تو حافظ

سے ملاقات کی۔ وہ مصلاے شیراز میں
مدفون ہوئے۔ ان کی وفات ۷۹۱ھ
میں ہوئی +

**حافظہ** ع یاد رکھنے کی قوت +

**حافل** ع انبوہ اور دودھ بھری چھاتی +

**حافی** ع برہنہ پا۔ جس کے جوتا نہ ہو +

**حاق** ع درمیان کسی چیز کا بیچ وسط +

**حاکم** ع حکم کرنیوالا۔ ملک کا والی +

**حاکم نشین** ف دار السلطنت۔ دار الحکومت۔ صدر مقام +

**حاکی** ع حکایت کرنیوالا۔ بات کرنیوالا +

**حال** ع موجودہ زمانہ۔ موجودہ کیفیت۔ رقص اور وجد۔ عشق و محبت +

**حال** ع اترانے والا +

**حال** ف اصل میں ہال ہے۔ گیندبلا +

**حالا** ع ابھی۔ اسی وقت +

**حالات** ع جمع ہے حال کی +

**حالب** ع دودھ دوہنے والا۔ اور ران میں ایک رگ ہے +

**حال برگشتن** ف اسکا متغیر ہونا بدل جانا +

**حالت** ع حال۔ واردات جو انسان پر گذرے

**حال دگر۔ حال دگرگون۔ حال دیگر** ف بدلا ہوا حال۔ متغیر حالت خواہ بری ہو۔ خواہ بھلی +

**حال کردن** ف وجد کرنا۔ رقص کرنا +

**حال گاہ۔ حال گہ** ف گیند بلا کھیلنے کی جگہ

**حال گردیدن** ف حال کا بدل جانا +

**حالی** ع حال۔ فی الحال۔ جو زیور تازہ بنا ہو۔ اور تخلص جناب خواجہ مولوی الطاف حسین صاحب انصاری پانی پتی کا جو ان دنوں دہلی گورنمنٹ سکول کے مدرس ہیں +

**حالیاً** ع فوراً فی الحال +

**حام** ع نوح ؑ کے بیٹے کا نام ہے جسکی اولاد میں حبشی لوگ ہیں +

**حامد** ع تعریف کرنیوالا۔ حمد کرنیوالا +

**حامض** ع ترش۔ کھٹا +

**حامل** ع بوجھ اٹھانیوالا۔ اور نام ایک فلک فرضی کا ہے +

**حامل وحی** ع جبرائیل ؑ ایک فرشتہ مقرب کا نام ہے۔ جو انبیا کو وحی پہنچایا کرتے تھے +

**حامل راس الغول** ع آسمان کی شکلوں میں سے گیارھویں شکل +

**حاملہ** ع پیٹ والی عورت جسکے پیٹ میں بچہ ہو +

**حامی** ع حمایت کرنیوالا۔ نگاہ رکھنے والا +

**حانث** ع قسم توڑنے والا۔ گنہگار قسم توڑنے کے باعث +

**حانوت** ع دکان۔ ہٹی +

**حاوی** ع گھیرنے والا۔ احاطہ کرنیوالا +

**حاویہ** ع گھیرنیوالا۔ جو عورت حاوی ہو +

**حایط** ع دیوار۔ دیوال +

**حایک** ع جولاہا۔ کپڑا بننے والا +

**حایل** ع باز رکھنے والا۔ روکنے والا دو چیزوں کے بیچ میں آجانے والا۔ روک +

## باب حاے حطی مع باے موحدہ

**حب** ع گولی۔ دانہ +

**حُب** ع محبت۔ دوستی +

**حبا** ف بخشنا +

**حباب** ع بکسر اول پانی کا بلبلہ اور بضم اول جیسے دوستی۔ وہ جو سانپ ہوا کے سبب سے... دوستی کرنا +

**حبات** ع جمع حبہ کی۔ دانہ ہا۔ گولیاں +

**حبارے** ع سرخاب جو ایک مشہور پرندہ ہے فارسی میں اسے چرز کہتے ہیں +

**حبال** ع رسیاں۔ پھندے جمع حبل کی +

**حبالہ** ع جال۔ پھندا۔ رسی +

**حُبالے** ع پیٹ والی عورتیں جمع حبلے کی +

**حبایل** ع بہت سی پیٹ والی عورتیں جمع الجمع حبلی کی ہے۔ عورتوں کا شیطان +

**حبایل شیطان** ع فاحشہ عورتیں +

**حبذا** ع بہت اچھا ہے۔ خوب ہے۔ بہتر ہے۔ کلمہ مدح کا ہے +

**حبر** ع دوات کی سیاہی عقلمند۔ دانا دانشمند۔ یہود کا عالم

**حبس** ع قید۔ بند +

**حبس کردن** ف قید کرنا +

**حبش** ع حبشیوں کا ملک۔ ملک حبش۔ ایک نوبہ

**حبشی** ع منسوب بہ حبش۔ حبش کا رہنے والا +

**حبط** ع ناچیز ہونا۔ معدوم ہونا۔ باطل ہونا کھویا جانا۔ ثواب جاتا رہنا +

**حبق** ع پودنہ +

**حبل** ع رسی۔ تنگ۔ اور ایک گہرا ہوا گردن میں ہے

**حبل** ع عورت کا حمل +

**حبل المتین** ع مضبوط رسی۔ قرآن شریف سے مراد ہے +

**حبل الورید** ع شہرگ +

**حبوب** ع جمع حب کی۔ دانے۔ گولیاں +

**حبور** ع خوش کرنا۔ خوش ہونا +

**حبوط** ع ثواب جاتا رہنا۔ عمل کا باطل ہو جانا +

**حبہ** ع دانہ۔ گولی۔ رتی +

**حبیب** ع دوست۔ یار۔ معشوق +

**حبیب عجمی** ع ایک مشہور ولی کا نام ہے جو ابتدا میں سودخوار اور بڑا مالدار تھا۔ حسن بصری کے ہاتھ پر اس نے توبہ کی۔ اس کی وفات ۱۵۶ھ میں ہوئی۔ اور مدفن اس کا بصرہ ہے +

## باب حاے حطی مع تاے فوقانی

**حتےٰ** ع یہاں تک۔ یہانتک کہ +

**حتے کہ** ف یہانتک کہ +

**حتف** ع موت۔ مرگ +

**حتم** ع کام کا استوار کرنا۔ واجب کرنا۔ حکم کرنا +

## باب حاے حطی مع ثاے مثلثہ

**حث** ع برانگیختہ کرنا۔ رغبت دلانا۔ تحریص +

## باب حاے حطی مع جیم تازی

**حج** ع مکہ معظمہ کی۔ موسم مقررہ پر زیارت کرنا +

**حجاب** ع پردہ +

**حجّاب** ع پردہ داران۔ دربان جمع حاجب کی +

**حجابت** ع پاسبانی۔ دربانی۔ پردہ داری ایلچی گری +

**حجاج** ع جمع حاج کی حج کرنے والے لوگ +

**حجاج بن یوسف ثقفی** ع یوسف کا بیٹا حجاج جو ایک بڑا ظالم بادشاہ گذرا ہے کہتے ہیں۔ اس نے ستر ہزار آدمیوں کو ناحق قتل کیا ہے +

**حجاز** ع ملک عرب کا وہ حصہ جس میں مکہ۔ مدینہ۔ طائف۔ اور وہ زمین جو درمیان نجد اور غور کے واقع ہے۔ شامل ہے۔ اور نام ایک مقام موسیقی کا ہے +

**حجال** ع جمع ہے حجلہ کی +

**حجام** ع پچھنے لگانیوالا۔ ملخص۔ حجامت کرنے والا۔ نائی +

**حجامت** ۔ پچھنے لگانا۔
**حجب** ۔ جمع ہے حجاب کی پردے۔
**حجت** ۔ دلیل ۔ برہان ۔ غلبہ (کسی طرح) حریف پر غالب آنا۔
**حجت استوارت** ۔ آسمانی کتاب قرآن مجید۔
**حجج** ۔ جمع ہے حجت کی۔
**حجر** ۔ بفتحتین پتھر ۔ سنگ ۔ اسکی جمع احجار آتی ہے ۔ بکسر اول و سکون جیم خرد عقل اور بضم اول و فتح جیم جمع حجرہ اور بفتح اول و سکون ثانی ۔ بغل کنار۔
**حجرات** ۔ جمع حجرہ کی ۔ کوٹھریاں۔
**حجر الاسود** ۔ کالا پتھر ۔ کعبہ میں ایک پتھر جسکا چھونا گناہ کے دور ہونے کا باعث ہے اسو حضرت آدم بہشت سے لائے تھے۔
**حجرہ** ۔ کوٹھری۔
**حجل** ۔ چکور ۔ ایک جو مشہور پرندہ ہے۔
**حجلہ** ۔ دلہن کا چھپر کھٹ۔
**حجم** ۔ جسامت جثہ۔
**حجہ** ۔ برس ۔ سال۔
**حجا** ۔ عقل۔
**حجے** ۔ کسی چیز کا کنارہ۔

## باب حائے حطی مع دال مہملہ

**حد** ۔ انتہا ۔ کنارہ ۔ فاصلہ چیز کا گنہگار کو سزا دینا اور مانع تا کہ چیز گناہ نہ کرے تعریف شے کی اسکی ذاتیات سے کرنا ۔ جیسے انسان کی حیوان ناطق ۔ بخلاف اسم کے جو تعریف شے کی اسکی عرضیات سے ہوتی ہے ۔ جیسے تعریف انسان کی ساتھ ماشی ۔ اور ضاحک کے۔
**حدسے** ۔ وہ گیت جو شتربان اونٹ کو ہانکتے وقت گاتے ہیں۔
**حداثت** ۔ نیاپن ۔ نوجوانی ۔ ہر چیز کا شروع۔
**حداثت سن** ۔ نوجوانی ۔ بچپن ۔ لڑکپن۔
**حداد** ۔ لوہار ۔ آہنگر۔
**حداد** ۔ ماتم کے سیاہ کپڑے۔
**حدائج** ۔ پردہ دار کجاوے ۔ جسمیں عورتیں بیٹھتی ہیں۔
**حدائق** ۔ جمع حدیقہ کی۔
**حدب** ۔ پشت کا باہر نکل آنا ۔ کبڑا پن زمین بلند۔
**حدبہ** ۔ کبڑاپن۔
**حدت** ۔ تیزی۔
**حدث** ۔ بے وضو ہونا۔
**حدث** ۔ امرد لڑکا ۔ نوجوان۔
**حدثات** ۔ نوجوان عورتیں۔
**حدثان** ۔ بفتح اول و سکون ثانی بمعنے واقعہ ۔ بفتحتین حادثہ ۔ اور بضم بمعنے نوجوان۔
**حدر** ۔ اوپر سے نیچے اترنا۔
**حدس** ۔ دانائی ۔ اور دریافت کرنا فراست۔
**حدق** ۔ جمع حدقہ کی ۔ بادنجان بینگن۔
**حدقہ** ۔ سیاہی آنکھ کی۔
**حدقہ** ۔ کاسہ چشم۔
**حدوث** ۔ نیا پیدا ہونا ۔ کسی چیز کا نو پیدا ہونا۔
**حدود** ۔ جمع حد کی ہے ۔ کنارے نہایتیں حدیں۔
**حد نہایت** ۔ درجہ کمال ۔ نہایت انتہا۔
**حدیبیہ** ۔ ایک مقام کا نام ہے ۔ جو مکہ سے دو فرسنگ کے فاصلہ پر ہے۔
**حدیث** ۔ چیز اور بات اور نئی چیز اور اصطلاح میں جو کچھ جناب رسول خدا ؐ نے اپنی زبان مبارک سے ارشاد فرمایا یا خود کیا ۔ یا جو فعل آپ کے سامنے ہوا اور آپ نے اس سے منع نہ کیا ۔ جو کچھ اپنی زبان مبارک سے ارشاد فرمایا اسے حدیث قولی کہتے ہیں ۔ اور جو کچھ کیا اسے حدیث فعلی اور جو کام کسی نے آپ کے سامنے کیا ۔ اور آپ نے اس سے منع نہ کیا اسے حدیث تقریری کہتے ہیں۔
**حدیث حسن** جس کے راوی درجہ حفظ یادمیں حدیث کے راویوں سے کم ہوں۔
**حدیث صحیح** ۔ اس کو کہتے ہیں ۔ جس کو دیندار پرہیزگار خوب یاد رکھنے والے لوگوں نے ہر زمانے میں برابر روایت کیا ہو ۔ اور نہ اس میں کوئی پوشیدہ عیب ہو اور معتبر لوگوں کی مخالفت بھی نہ ہو۔
**حدیث ضعیف** ۔ جسکے راوی معتبر نہ ہوں ۔ یا کوئی اور وجہ ضعف کی ہو۔
**حدیث کردن** ۔ بات کرنی ۔ بیان کرنا۔
**حدیث متواتر** ۔ وہ حدیث جس کو ہر زمانے میں اتنے لوگوں نے روایت کیا ہو ۔ کہ احتمال کذب کا انکی طرف عقل کے نزدیک ممتنع ہو۔
**حدید** ۔ لوہا ۔ آہن۔
**حدیقہ** ۔ باغ جس کے گرداگرد دیوار یا حاطہ ہو۔

## باب حائے حطی مع ذال معجمہ

**حذا** ۔ برابر ۔ مقابل۔
**حذار** ۔ ڈرنا ۔ خوف کرنا۔
**حذاق** ۔ دانا ۔ زیرک ۔ عقلمند۔
**حذاقت** ۔ زیرک ہونا ۔ خوب دریافت کرنا ۔ ماہر ہونا ۔ زیرکی ۔ دانائی ۔ مہارت۔
**حذام** ۔ عرب کی ایک عورت کا نام ہے۔
**حذر** ۔ پرہیز کرنا ۔ خوف کرنا ۔ اور پرہیز ۔ خوف۔
**حذر ۔ حذور ۔ حذیر** ۔ ڈرنے والا ۔ خائف۔
**حذف** ۔ گرا دینا ۔ ایک حرف کا کسی کلمہ سے گرا دینا۔
**حذو** ۔ دو چیزوں کو باہم برابر کرنا ۔ اور علم قافیہ میں روف اور قید کی ماقبل حرکت کا نام حذو ہے۔
**حذیفہ** ۔ رسول خدا صلعم کے دو صحابیوں کا نام ہے ۔ ایک اپنی کنیت کے لحاظ سے

عم، خیالات۔ تصورات۔ تفکرات +
حرکت ع جنبش۔ ہلنا +
حرکت دوری ع وہ حرکت جو گردش
کرنے اور چکر لگانے سے حاصل ہو +
حرکت مذبوحی۔ حرکت کالمذبوح ع
لفظی ترجمہ اس "ذبح کئے ہوئے جانور
کی سی حرکت" کے ہیں۔ چونکہ اس کی اس وقت
کی حرکت بہت تھوڑی اور بالکل بے فائدہ
ہوتی ہے اس واسطے محاورہ میں اس لفظ کے
معنے تھوڑی سی اور بے فائدہ حرکت
بے فائدہ ہاتھ پاؤں ہلانے۔ بیتابی اور
بے اختیاری" کے ہوگئے ہیں +
حرم ع احاطہ جو گرداگرد خانہ کعبہ کے ہے۔ منکوحہ
عورت یا لونڈی جو گھر میں ڈال لی جاوے +
حرمان ع محروم رہنا۔ کچھ نہ ملنا۔ مایوسی
ناامیدی +
حرمت ع عزت۔ عزیز ہونا۔ حرام ہونا +
حرم سرا ف زنانہ مکان۔ زنان خانہ +
حرم شکستن ف بے ستری کرنا +
حرم گاہ ف محل سرا۔ منکوحہ عورت +
حرمل۔ اسپند۔ حرمل +
حرمین شریفین ع کعبہ (جو مکہ معظمہ
میں ہے) اور جناب رسول خدا کے روضہ
(جو مدینہ منورہ میں ہے) سے مراد ہے مجازاً
مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ +
حروب ع جمع حرب کی۔ لڑائیاں +
حرورہ ع گرمی +
حرور ع گرم ہوا جو رات کو چلتی ہے اور
آفتاب کی گرمی۔ دھوپ۔ آگ +
حروف ع جمع حرف کی +
حروف تہجی وہ ارقام حرف جن میں گول

گھیرے ہوں +
حروف معجم ع حروف منقوطہ +
حروف مہملہ ع بے نقطہ حروف +
حروق ع بالن۔ ایندھن۔ جلانے کی لکڑیاں +
حرون ع سرکش بچھیرا۔ سرکش گھوڑا۔ سرکش +
حرہ ع آزاد عورت +
حری ع لائق۔ سزاوار۔ زیبا +
حریت ع آزادگی۔ آزادی۔ اور غلامی سے
آزاد ہونا۔ یعنی کسی کا غلام نہ ہونا +
حریر ع ریشمی کپڑا۔ وہ شخص جو حرارت غضبی
سے گرم ہو رہا ہو +
حریرہ ع ایک قسم کے کھانے کا نام ہے جو
ترشی اور شیرینی ڈالکر پکاتے ہیں +
حریری ع ریشمی کپڑا بیچنے والا اور نام ایک
فاضل علوم ادبیہ عربیہ کا جس کی تصنیف
سے مقامات حریری مشہور کتاب ہے ولادت
اس کی ۴۴۶ھ ہجری میں واقع ہوئی اور
۵۱۶ھ ہجری میں اس نے وفات پائی +
حریص ع لالچی۔ حرص کرنے والا +
حریف ع ہم پیشہ۔ ہمکار۔ شریک۔
مقابل۔ دوست۔ دشمن +
حریف دغل ع کشتی کے ایک داؤ کا نام ہے
حریف گلوگرفت دنیا سے مراد ہے۔
غرور و تکبر کو بھی کہتے ہیں +
حریق ع سوزش۔ جلا ہوا۔ آگ کی لپٹ +
حریم ع گھر کے چاروں طرف کی دیوار۔ خانہ کعبہ
کا گرداگرد۔ فارسی والے "متعلق گھر مکان"
کے معنے میں استعمال کرتے ہیں +

## باب حائے حطی مع زائے معجمہ

حزام ع تنگ ستور۔ وہ تسمہ جو گھوڑے کے تنگ میں لگا ہوا ہوتا ہے +

حزب ع آدمیوں کا گروہ +
حزب الشیطان ع شیطان کا گروہ۔
کافر اور فاسق لوگ +
حزب اللہ ع صالحین کا گروہ +
حزم ع عاقبت بینی۔ مآل اندیشی۔ ہوشیاری
استواری +
حزمہ ع کاغذ کا دستہ۔ خوشہ گندم۔ دستہ گھاس +
حزن۔ حزن ع غم۔ اندوہ۔ رنج +
حزن۔ حزین ع غمگین۔ اندوہناک۔ رنجیدہ
حزونت ع سختی۔ درشتی +
حزیران ع رومیوں کا نواں مہینہ جو
ماہ اساڑھ سے ملتا ہوا ہے +

## باب حائے حطی مع سین مہملہ

حس ع کسی شے کا حواس خمسہ سے ادراک کرنا +
حساب ع گنتی۔ شمار۔ وہ علم جس میں عدد کے
علم و عمل کی بحث ہوتی ہے۔ مجازاً معاملہ +
حساب از خود داشتن ف گھمنڈ کرنا
مغرور ہونا +
حساب از کسے برداشتن۔ حساب
از کسے برگرفتن۔ حساب از کسے
بردن ف ڈرنا۔ کسی شے سے عبرت پکڑنا +
حساب پاک شدن ف معاملہ صاف ہونا +
حساب پاک کردن ف معاملہ صاف کرنا +
حساب برانداختن ف رائے بیان کرنا
تدبیر سوچنا +
حساب گاہ ف کچہری +
حساب کردن چیزے را بچیزے
حساب کردن باکسے ف یکساں
شمار کرنا۔ برابر خیال کرنا +
حساب نگرفتن ف معتبر نہ جاننا۔ توجہ نہ

کرنا۔ حساب نہ لینا +
حسابیہ ع منسوب بہ حساب +
حساد ع جمع حاسد کی +
حساس ع دریافت کرنیوالا۔ حس کرنیوالا
حسام ع تلوار۔ شمشیر۔ تیغ +
حسان ع بہت خوب اور حسان بن ثابت
انصاری نام ایک شاعر عرب کا جو مداح جناب
رسول مقبول کے تھے +
حسان الوجوہ ع خوبصورت لوگ۔
حسین آدمی +
حسان عجم ع فارس کے مشہور شاعر خاقانی
کا لقب ہے جنہوں نے حسان بن ثابت کی
طرح جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی
مدح میں بہت سے اشعار اور قصائد لکھے ہیں۔
خلاق معانی بھی انہی کا لقب ہے۔ ان کا نام
افضل الدین ہے اس کی اصل نجار سے ہے
تبریز میں ۵۸۲ھ ہجری میں وفات پائی۔
اس کی مرقد سرخاب میں ہے +
حسب ع کسی چیز کا اندازہ اور شمار مال
و جاہ اور دین کی بزرگی۔ شرف +
حسب ع کفایت۔ کافی ہونا۔ بس ہونا۔ موافق
مماثل۔ مثل گننا۔ شمار کرنا +
حسب الفرمایش۔ حسب الفرمودہ
موافق فرمانے کے بموجب کہنے کے۔ عربی
اور فارسی لفظ کی اس طرح کی ترکیب ایک انوکھی
اور غلط ترکیب ہے بجائے اس کے حسب الامر
کہا جائے تو بہتر ہے +
حسبان ع گنتا۔ شمار کرنا۔ اندازہ کرنا۔ شمار۔ عذاب
حسبان ع خیال کرنا۔ گمان کرنا +
حسب حال ع حال کے موافق اور مناسب
جس میں کسی بیشی کو دخل ہو +

حَسْبُکَ ع تجھ کو کفایت کرتا ہے ٭
حَسْبُنَا وَکَفیٰ ع کفایت کرتا ہے۔ مجھ کو اور کافی ہے مجھ کو ٭
حَسَد ع ڈاہ۔ کسی کی نعمت کا زوال چاہنا کینہ۔ بدخواہی ٭
حَسْرت ع دریغ۔ پشیمانی۔ ارمان۔ کسی چیز کے نہ ملنے کا افسوس ٭
حَسَک ع سہ خسک گا ہے۔ گوکھرو لوہے کے کانٹے گوکھرو کے صورت کے جو دشمن کی فوج کی گذرگاہ میں پھیلا دیتے ہیں۔ جس سے دشمن کے گھوڑے اور پیادے خستہ اور مجروح ہو جاتے ہیں ٭
حَسْم ع کاٹنا۔ قطع کرنا ٭
حِسِّ مُشْتَرَک ع ایک قوت ہے جس میں تمام صورتیں محسوسات کی منقش ہوتی ہیں گویا حواس خمسہ ظاہری مانند نہروں کے ہیں اور حس مشترک مثل ایک حوض کے ہے۔ اس میں سب نہریں جا کر ٹھیرتی ہیں ٭
حَسَن ع نیک خو بصورت اچھا۔ اور جناب رسول خدا کے بڑے نواسے کا نام ہے ٭
حُسْن ع خوبصورتی۔ خوش شکلی۔ خوبی۔ بہتری۔ عمدگی۔ محاسن جمع ٭
حَسْنَا ع زن جمیلہ۔ خوبصورت عورت ٭
حُسْنیٰ ع بہت خوبصورت عورت ٭
حَسَن اَبْدال ع ایک بزرگ کا نام ہے اور نام ایک شہر کا جس میں ان کی مزار ہے ٭
حَسَنات ع جمع حسنہ کی۔ نیکیاں ٭
حُسْنِ التَّعْلِیل ع ایک صنعت کا نام ہے جس میں کسی صفت کے لیے ایک علت اس کے مناسب ادعا کرتے ہیں۔ جو درحقیقت اس کی علت نہیں ہوتی۔ جیسے اس شعر میں سے

در وداع شب بہا تا خوں گریست ٭ زاں کفن
آلودہ زاں نمود صبح ٭ صبح کی سرخی کی علت وداع شب میں لال آنسو بہانا بیان کی گئی ہے جو اس سے فی الجملہ مناسبت رکھتی ہے لیکن درحقیقت اس کی وہ علت نہیں بلکہ اس (سرخی) کی علت شفق ہے جو قدرتی طور پر ہمیشہ آسمان پر نمایاں رہتی ہے ٭
حُسْنُ الْمَآب ع نیک بازگشت قرب آلہی ٭
حُسْنِ بَرِشْتَہ ف وہ خوبصورتی جس کے رنگ میں سرخی جھلکتی ہو ٭
حَسَن لَسِن ع بہت نیک بہت اچھا بہت خوبصورت بس حسن کا تابع مہمل اور موکد ہے ٭
حَسَن بَصْری ع ایک ولی کامل کا نام ہے جس سے آنحضرت کا جھوٹا پانی پیا۔ اور ان کی دعا سے کمالات علیہ پر پہنچا حضرت علیؑ سے ارادت رکھتے تھے سنہ ۱۱۰ ہجری میں انہوں نے وفات پائی ٭
حُسْنِ خُدا داد ف قدرتی خوبصورتی اصلی حسن ٭
حَسَن سَبّاح ع ایک ولی کامل کا نام ہے ٭
حُسْنِ شَمْسی ع ایک قسم کی نہایت عمدہ خوبصورت خوشنما روغنی رونق ہوتی ہے جیسے شیر مال یا باقر خانی ٭
حَسَن صَبّاح ع نام ایک دھوکہ باز فریبی آدمی کا ہے جس کی مکاری کا حال مفصلاً کتب تواریخ خصوصاً تذکرۂ دولت شاہی میں مندرج ہے ٭
حُسْنِ طَلَب ع کسی شے کو اشارے رکنایہ سے مانگنا
حُسْنِ ظَن ع گمان کی خوبی یعنی اچھا گمان نیک گمان ٭
حُسْنِ عاریتی حسن ساختہ ف وہ حسن جو خط و خال اور سرمہ اور آرائش وغیرہ سے کیا جائے۔ بخلاف حسن خدا داد کے ٭

حُسْنِ فَرَنگ ف سفید حسن۔ گوراپن ٭
حُسْنِ گُلوسوز ف نہایت شیریں حسن مطبوع اور دلچسپ حسن ٭
حُسْنِ گَنْدُم گُون ف سرخ حسن گیہوں کے رنگ کا ٭
حُسْنِ مَطْلَع ع دوسرا بیت غزل قصیدہ کا جو مطلع کے بعد ہوتا ہے ٭
حُسْنِ مُطْلَق ع حسن خدا تعالے کا جس کو زوال اور عدم اور تنزل نہیں ہے ٭
حُسْنِ مُقَیَّد ع حسن مخلوقات کا جو زوال اور عدم اور تنزل سے ایمن نہیں ہے اور ایک حد و نہایت رکھتا ہے بخلاف حسن مطلق کے جو نامحصور ہے ٭
حُسْنِ مَلِیح ع نمکین حسن۔ یعنی اعضا کا تناسب خوبصورت اور سیاہی لئے ہونا ٭
حُسْنِ مَنْظَر ع خوبصورتی ٭
حَسَن مَنْظَر ع خوبصورت ٭
حُسْنِ مَہتابی ف حسن سفید مائل بزردی ٭
حَسَن مَیمَنْدی ف سلطان محمود غزنوی کے ایک مقرب غلام کا نام ہے۔ جو میمند (ایک قصبہ ہے نواح غزنی میں) کا رہنے والا تھا ٭
حَسَنَہ ع نیکی۔ بھلائی ٭
حَسَنی ع منسوب بہ امام حسن سیدوں کا ایک گروہ جو امام حسنؓ کی اولاد سے ہیں ٭
حَسُود ع بہت حسد کرنے والا۔ بدخواہ ٭
حُسُود ع جمع ہے حاسد کی۔ برا چاہنے والے ٭
حُسُور ع تھک جانا۔ بینائی کا دیکھنے سے عاجز ہو جانا
حَسَک ع خاردار۔ مجازاً برا۔ زشت۔ شریر ٭
حِسّی ع وہ جو حس سے علاقہ رکھے۔ جو محسوس ہو سکے ٭

حَسِیب ع بزرگوار۔ کافی حساب کرنے والا ٭
حَسِیب ف بیائے مجہول اللہ تعالیٰ کا ہے ٭
حَسِیر ع اندوہ۔ رنج۔ غمگین ٭
حَسِیس ع آہٹ۔ نرم آواز ٭
حَسِین ع خوبصورت۔ خوش شکل ٭
حُسَین ع تصغیر حسن کی ہے۔ اور جناب رسول خدا کے چھوٹے نواسے کا نام ہے جنہوں نے یزید پلید کے ساتھ لڑ کر خدا کی راہ میں شہادت پائی ٭
حُسَینی ع منسوب بہ امام حسینؑ۔ گروہ سادات کا جو جناب امام حسینؑ کی اولاد سے ہیں نام ایک مقام موسیقی کا نام ایک چشمہ کا نواح نجف میں ٭

## باب حائے حطی مع شین معجمہ

حَشا ع جو چیز پیٹ میں ہو مثل معدہ و رودہ وغیرہ کے۔ دل ٭
حُشاشَہ ع بقیہ جان رمق ٭
حَشائِش ع جمع ہے حشیش کی سوکھی گھاس ٭
حَشْر ع اٹھانا۔ مجازاً قیامت ٭
حَشَر ع گروہ۔ انبوہ ٭
حَشَرات حشرات الارض ع جمع ہے حشرہ کی۔ وہ جانور جو زمین میں سوراخ کر کے رہتے ہیں جیسے سانپ۔ نیولا۔ چوہا وغیرہ اسی واسطے ان کو حشرات الارض کہتے ہیں ٭
حَشْرگاہ ف میدان قیامت ٭
حَشَفَہ ع آلہ تناسل کا سرا ٭
حَشَم ع نوکر چاکر۔ نوکروں کی بھیڑ سپاہی وغیرہ
حِشْمَت ع دبدبہ۔ بزرگی۔ شکوہ۔ حیا کا خیال
حَشْو ع بھرنا۔ در وہ روئی یا اون جو تکیہ یا لحاف وغیرہ میں بھری جاتی ہے۔ بھرتی مجازاً زائد کلام جو ادائے مطلب میں واقع ہو۔ بیہودہ بات ٭

حشیش ع سوکھی گھاس +

## باب حائے حطی مع صاد مہملہ

حصاء ع جمع ہے حصاۃ کی سنگریزے ٹھیکریاں +
حصاۃ ع ٹھیکری۔ سنگریزہ +
حصاد و حصاد ع کھیتی کاٹنا زراعت کا کاٹنا
حصّاد ع کھیتی کاٹنے والا +
حصار ع قلعہ۔ گڑھی۔ احاطہ۔ محاصرہ کرنا
شہر حصار جو پنجاب کا ایک مشہور شہر ہے +
حصار شادمان ف ایک شہر کا نام ہے جو
خراسان میں قندھار کے قریب ہے +
حصار پولادی ف درزیوں کا انگشتوانہ
جو کپڑا سیتے وقت انگلی میں ڈال لیتے ہیں انگشتدان
پہلا آسمان۔ بہت سخت اور محکم قلعہ +
حصار فیروزہ ف شہر حصار جو آجکل پنجاب
کا ایک مشہور شہر ہے اور آسمان سے بھی مراد ہے
حصار معلق ع حصار زبرجدی ف
آسمان سے مراد ہے +
حصاری ع قلعہ بند۔ محصور۔ متحصّن۔
شہر حصار کا رہنے والا +
حصافت ع پختگی عقل کی مضبوطی استواری
حصال ع قلعہ احاطہ موسیقی کا ایک شعبہ +
حصان ع وہ اچھا اور عمدہ نر گھوڑا جسکی
نسل رکھی جائے +
حصانت ع استواری مضبوطی +
حصانت ع پرہیزگاری +
حصب ع جلانے کی لکڑی۔ ایندھن +
حصباء ع سنگریزہ +
حصحص الحق ع سچی بات ظاہر ہوگئی +
حصر ع گھیرنا۔ گھیرا کرنا کسی چیز کا احاطہ کرنا +
حصرم ع کچا انگور۔ نارسیدہ انگور جس کا
مزہ ترش ہوتا ہے +
حِصص ع جمع حصہ کی +
حَصَص ع دوڑنا۔ سر کے تھوڑے بال ہونے
حِصین ع جائے پناہ۔ قلعہ +
حُصن ع عورت کی عفت +
حصن فیروزہ ف حصن معلق +
حصن ہزار میخی ف بمعنے حصار فیروزہ
و معلق و ہزار میخی +
حَصُور ع وہ مرد جو باوجود قوت مردمی کے
عورت کے پاس نہ جاوے +
حُصُول ع حاصل ہونا۔ پیدا ہونا +
حُصُون ع قلعے۔ گڑھیاں +
حَصُون ع پرہیزگار آدمی +
حِصّہ ع ٹکڑا۔ جزو +
حَصِیر ع بوریا۔ چٹائی۔ پنجابی۔ پھوڑی +
حَصِین ع محکم۔ استوار۔ مضبوط +

## باب حائے حطی مع ضاد معجمہ

حضاجر ع ہنڈار جو ایک درندہ جانور ہے [illegible]
حُضّار ع جمع حاضر کی حاضرین مجلس +
حِضانت ع مرغ کا انڈے سینا +
حَضّن ع تازہ
حضر ع اقامت۔ شہر میں رہنا۔ خانہ باشی
وطن۔ حضر حضرت کا مخفف بھی ہے +
حضرات ع جمع حضرت کی۔ بزرگ لوگ
حضرت ع نزدیکی۔ حضور۔ درگاہ۔ اور
کلمہ تعظیم کا ہے جو بزرگوں اور بھلے لوگوں
کے نام کے ساتھ مذکور کرتے ہیں +
حضرموت ع عرب کا ایک صوبہ جو اسکی
جنوب کیطرف یمن میں ہے +
حضض ع رسوت +
حضور ع حاضر ہونا۔ سامنے آنا۔ کچہری
میں حاضر ہونا۔ فارسی والے شگفتگی اور خرمی
کے معنے میں استعمال کرتے ہیں۔ اور کلمہ
تعظیم کا ہے +
حضیض ع نشیبی۔ نشیب۔ گڑھا +

## باب حائے حطی مع طائے مہملہ

حُطام ع سوکھی گھاس کا ریزہ۔ ہر چیز کا
ریزہ۔ بُرادہ۔ مجازاً دنیا کا تھوڑا سا مال
دنیا کا بے حقیقت مال۔ یہ لفظ طا کی تشدید
سے غلط ہے۔ غلام کے وزن پر ہے +
حَطب ع لکڑی۔ چوب +
حطمہ ع آتش قوی! اور نام دوزخ کا بھی ہے
حطیم ع شکستہ کعبے کا پتھر جو رکن اور
زمزم کے درمیان ہے۔ کعبے کی مغربی
باہر والی دیوار جہاں پرنالہ ہے +

## باب حائے حطی مع ظائے معجمہ

حظ ع بہرہ۔ نصیب۔ قسمت۔ فارسی والے
خوشی و خرمی کے معنے میں استعمال کرتے
ہیں۔ اور بے تشدید بھی +
حظایر ع جمع ہے حظیرہ کی +
حظوظ ع جمع حظ کی +
حَظی ع صاحب منزلت۔ گھوڑا +
حظیرہ ع قبرستان کی چاردیواری۔ مقبرہ کا گنبد

## باب حائے حطی مع فا

حفّ ع کسی چیز کے گرد ہونا۔ ڈاڑھی اور
موچھوں کو سنوارنا۔ خدمت اور مہمانی کرنا
مرغ کے اڑتے وقت اسکے پروں کی آواز
حِفاظ ع عار۔ حمیت۔ مروت۔ نگہبانی۔
مواظبت کرنا۔ پرہیزگاری +
حفّاظ ع حافظان جمع حافظ کی +
حفاوت ع حال پوچھنا مہربانی کرنا خوشی ظاہر کرنا
حفاظت ع نگہبانی۔ پاسبانی +
حفد ع خدمت۔ شتاب کرنا +
حفدہ ع پوتے۔ بیٹیاں۔ خدمتگار۔ یار دوست
حفر ع زمین کا کھودنا +
حفرہ ع زمین کھودی ہوئی۔ گڑھا۔ سوراخ
حفص ع جمع کرنا۔ آرام کرنا۔ شیر درندہ
کا بچہ۔ عاصم کوفی کا شاگرد بھی ہے
جو علم قرأت کا امام ہے +
حفصہ ع حضرت عمر خطابؓ کی دختر کا نام
ہے جو جناب رسول خدا کے نکاح میں تھیں
حفظ ع یاد کرنا۔ یاد رکھنا۔ نگاہ رکھنا
حفظ الغیب ع پیٹھ پیچھے کسی کو نیکی اور
بھلائی سے یاد رکھنا +
حفلہ ع انبوہی۔ بہتات +
حفی ع مہربان +
حفیر ع کھودی ہوئی چیز +

## باب حائے حطی مع قاف

حق ع راست۔ درست۔ ٹھیک۔ سچ۔
سزاوار۔ واجب۔ لائق۔ خدا تعالیٰ کا ایک نام
بھی ہے فارسی والے اس لفظ کو بے
تشدید استعمال کرتے ہیں +
حقّاء ع درست ہے۔ سچ ہے قسم ہے خدا کی
حقارت ع نفرت کرنا۔ حقیر سمجھنا۔
ذلیل کرنا۔ خواری
حق اللہ ع خدا کا حق +
حق العباد ع بندوں کا حق +
حق الناس ع آدمیوں کا حق +

**حقانی** ع خدائی۔ وہ شخص جسے خدا کی محبت میں ہے
**حقانیت** ع خدا کا ذکر۔ خداپن سچائی درستی
**حقائق** ع جمع ہے حقیقت کی +
**حقائق شناس** ف اشیاء کی حقیقتیں پہچاننے والا +
**حُقب حُقُب** ع اسی برس +
**حق پذیرفت** سچی بات قبول کر لینے والا +
**حق بر طرف کسے بودن حق بجانب کسے بودن** ف حق اس شخص کی طرف ہونا اسکا کسی امر میں مجبور و معذور ہونا +
**حق بدست اوست** ف وہ اس کام میں سچا ہے جو کچھ کر رہا ہے اس میں مجبور و معذور ہے وہ کام اس سے بے اختیار سرزد ہو رہا ہے +
**حق بر کنار گذاشتن** ف حق فراموش کر دینا۔ حق تلفی کرنا +
**حق پرست** ف سچا آدمی جو تابع حق کے ہو
**حِقبہ** اسی برس کا عرصہ +
**حِقد** ع کینہ۔ عناد۔ بغض۔ حسد۔ دشمنی +
**حق دار** ف جسکا حق ہو۔ وارث حصہ والا
**حق فراموش کردن** ف کسیکا حق بھلا دینا
**حق گفتن** ف سچ بولنا۔ سچ بات کہنا +
**حق گو** ف سچ بولنے والا۔ انصاف کی بات کہنے والا۔ ور نام ایک جانور کا بھی ہے جو رات کے وقت اپنے تئیں ایک ہی پنجے سے کسی ٹہنی میں لٹکا دیتا ہے اور حق کہتا ہے اسے مرغ شبخیز اور مرغ شب آویز بھی کہتے ہیں +
**حَقن** ع روکنا۔ کسی چیز کو نکلنے سے بند رکھنا
**حُقنہ** ع دوائی پتی جو مقعد کی راہ دفع بیماری کے لئے اندر چڑھائی جاتی ہے +
**حُقوق** ع جمع حق کی +
**حُقّہ** ع ڈبیہ جس میں جواہرات وغیرہ رکھتے ہیں +

وغیرہ رکھتے ہیں +
**حقہ باز** ف بازیگر۔ مداری۔ بھان متی۔ مجازاً عیاری۔ مکار۔ حیلہ گر۔ فریبی +
**حقہ بمُہر** ف مردہ دل ہونا۔ اہل دل ہونا تا اہل غفلت پہنچانیوالا +
**حقہ سبز حقہ مینا** آسمان سے مراد ہے +
**حقہ نوش** ف حقہ کے معنے ہیں ڈبیا اور نوش کے معنے ہیں آب حیات شہد تریاق۔ شیریں۔ گوارا۔ اس مرکب لفظ کے معنے ہیں۔ آب حیات یا تریاق کی ڈبیا۔ شہد یا کسی اور میٹھی اور خوشگوار چیز کی ڈبیا مجازاً دہن معشوق +
**حقیقت** ع حق۔ حق داری +
**حقیر** ع ذلیل۔ خوار۔ زبون +
**حقیق** ع ثابت۔ لائق۔ سزاوار +
**حقیقت** ع اصل۔ ماہیت کسی شے کی ذات
**حقیقی** ع اصلی جو بناوٹ نہ ہو +

## باب حائے حطی مع کاف

**حک** ع چھیلنا۔ دور کرنا کسی چیز کو دوسری چیز سے کھرچنا +
**حکاک** ع مہرکن نگینہ ساز۔ حک کرنے والا۔ ایک مرض بھی ہے کہ اس میں اعضا کے کھجانے سے سوزش ہوتی ہے +
**حُکّام** ع جمع حاکم کی +
**حکایت** ع بات۔ کہانی۔ بیان کرنا +
**حَکَم** ع باز رکھنا گھوڑے کے منہ میں لگام دینا
**حَکَم** وہ شخص جو دو شخصوں کے جھگڑے میں نیک و بد کی تمیز کر کے حکم دے والا ثالث۔ ایک شخص کا نام بھی ہے +
**حِکَم** ع جمع حکمت کی +

**حُکم** ع فرمان۔ پروانہ۔ فرمانا +
**حُکما** ع جمع حکیم کی +
**حکم انداز** ف کامل تیرانداز جسکا نشانہ خطا نہ کرے
**حکم بیاضی** ع ایک قسم کا فرمان شاہی چونکہ سلطنت اور ریاست کے امور میں اکثر احکام ایسے ہوتے ہیں جن میں تاخیر و توقف کرنا کمال حرج کا باعث ہوتا ہے اسواسطے تعجیل و راخفائے راز کے لئے بعض وقت بادشاہ اس قسم کے فرمان پر فقط اپنی مہر ہی لگا دیا کرتے ہیں۔ اور انہیں دفتر پر نہیں ڈالتے۔ ایسے احکام حکم بیاضی کہلاتے ہیں۔ اور ان کا رتبہ احکام دفتری سے بھی کہیں بڑھکر ہوتا ہے +
**حِکمت** ع راست گفتاری اور درست کرداری دانائی عقلمندی اور اصطلاح میں حکمت عبارت ہے۔ علم با احوال موجودات سے جیسا کہ وہ نفس الامر میں ہو۔ واقف طاقت بشری کے۔ اور وہ تین قسم پر ہے۔ طبعی۔ ریاضی۔ الٰہی۔ طبعی وہ علم ہے جس میں ان امور کی بحث ہوتی ہے۔ جو تعقل اور وجود خارجی (دونوں) میں مادہ کے محتاج ہوں جیسے پانی ہوا وغیرہ اجسام مرکبہ و مفردہ کا علم۔ ریاضی وہ علم ہے جس میں ان امور کی بحث ہوتی ہے۔ جو فقط وجود خارجی میں مادہ کے محتاج ہوں لیکن تصور عقلی میں مادہ کے محتاج نہ ہوں جیسے مقدار اور عدد خاص کا علم۔ جو ملویات میں موجود ہے۔ نہ مطلق عدد کا کیونکہ بعض ان میں مادہ کے بدوں بھی خارج میں پائے جاتے ہیں۔ جیسے عقول عشرہ میں الٰہی وہ علم ہے جس میں ان امور کی بحث ہوتی ہے جو نہ تو وجود خارجی میں ہی مادہ کے محتاج ہوں۔ اور نہ تصور عقلی ہی میں جیسے خدا تعالٰے اور عقول کا علم بعض محققین اس لفظ کی تعریف و تقسیم میں یوں بیان کرتے ہیں کہ وہ (یعنے حکمت) جاننا حقائق موجودات کا ہے۔ جیسا کہ نفس الامر میں ہے اور قیام کرنا اس پر جیسا کہ چاہیئے پس اس اعتبار سے حکمت کی دو قسمیں ہوئیں۔ علمی و عملی حکمت علمی تصور حقائق موجودات کا نام ہے۔ اور اسے حکمت نظری بھی کہتے ہیں اور حکمت عملی ممارست حرکات اور مزاولت عادات کا نام ہے پھر آگے حکمت علمی کی تین قسمیں ہیں۔ ایک علم مابعد الطبیعت۔ دوسرے علم ریاضی۔ تیسرے علم طبعی۔ پھر آگے ان میں سے ہر ایک کی کئی نوعیں ہیں۔ اور حکمت عملی کی بھی تین قسمیں ہیں۔ جیسا کہ ضمن میں حکمت عملی کے مذکور ہوتا ہے +
**حکمت العین** ع علم حکمت کی ایک کتاب کا نام
**حکمت الٰہی** ع وہ علم جس میں بیان الٰہیات کا ہو
**حکمت عملی** ع وہ علم جس میں معاش و معاد کے انتظام کا احوال بوجہ کامل مذکور ہوتا ہے اور وہ تین قسم پر ہے تہذیب الاخلاق (جسکا ذکر ہو لیا) تدبیر منازل یا علم کتخدائی جس میں خاص اپنے اپنے اہل منزل کا انتظام و اہتمام بوجہ کافی مذکور ہوتا ہے علم سیاست مدن جس میں شہروں اور ولایتوں کے انتظام کا حال بیان ہوتا ہے +
**حکمت مدنی** ع شہروں کے انتظام کے قانون انتظام ممالک کے قواعد۔ شریعت نبوی +
**حکمت یمانیہ** ع شریعت محمدی۔ کیونکہ عراق اور فارس والے مکہ کو یمن سے متعلق کرتے ہیں
**حکم حاکم مرگ مفاجات** ف دونوں کے

حکم سے چارہ نہیں +
**حکمران** ف حاکم۔ بادشاہ۔ فرمانروا +
**حکم کش** ف مطیع۔ فرمانبردار +
**حکم کشیدن** ف فرمانبرداری کرنی۔ حکم ماننا +
**حکمنامہ** ف پروانہ۔ حکمنامہ +
**حکومت** ع حکم کرنا۔ فرماں روائی +
**حکہ** ع کھجلی۔ خارش +
**حکیم** ع دانا۔ جسکے سب قول فعل موافق اندازہ کے اور عقل ہوں سب علم حکمت کا جانیوالا +
**حکیم باشی** ف سر دفتر حکیموں کا حکیم +
**حکیم گنجہ** ف شہر گنجہ کا رہنے والا حکیم مولینا نظامی گنجوی سے مراد ہے +

## باب حائے حطی مع لام

**حل** ع کھولنا۔ مشکل چیز کو آسان کر دینا۔ اترنا۔ حلال ہونا۔ جائز ہونا۔ گلوں کا نیل (?)
**حل** ع روا ہونا۔ احرام سے باہر نکلنا +
**حلاج** ع دھنیا۔ روئی دھننے والا۔ اور حسین بن منصور کا لقب ہے وہ اصل میں حلاج نہ تھے۔ ایک دن اپنے حلاج دوست کے مکان پر بیٹھے تھے وہ کہیں چلا گیا۔ انہوں نے اشارہ کیا تو روئی صاف ہونے لگی۔ اسی سے ان کو حلاج کہنے لگے وہ ایک بڑے کامل ولی تھے۔ اور عرب فارس کے بہت سے شہروں میں رہے اور آخر کار انا الحق کہنے کے باعث دار پر چڑھائے گئے اور ان کا بدن جلا کر دریائے دجلہ میں ڈالا گیا۔ یہ واقعہ ۳۰۹ھ (?) ہجری میں ہوا +
**حلاجی کردن** ف کسی کو [illegible] سخت باتیں کہنی +
**حلاحل** ع سردار قوم کا [illegible]

ایک قسم کا جنگلی پیاز بھی ہے +
**حلاف** ع بہت قسمیں کھانیوالا۔ بہت حلف اٹھانیوالا۔
**حلاق** ع استرہ۔ حجام +
**حلال** ع روا۔ جائز۔ درست۔ موافق شرع +
**حلال خور** ف خاکروب۔ چوڑھا۔ مہتر +
**حلالی خواستن** ف مرتے وقت لوگوں سے اپنے گناہوں کو بخشوانا +
**حلام حلان** ع بکری کا بچہ۔ حلوان +
**حلاوت** ع شیرینی۔ مٹھائی +
**حلب** ع ایشیائے روم میں ایک مشہور شہر ہے +
**حلب** ع دودھ دوہنا +
**حلبہ** ع میتھی۔ سیوا ایک قسم کی مشہور ترکاری ہے +
**حلبی** ع حلب کا۔ اکثر حلب کا آئینہ مشہور ہے +
**حلت** ع حلال ہونا۔ مباح ہونا۔ کشادگی +
**حلتیت** ع ہینگ۔ انگوزہ +
**حلس** ع موٹا کپڑا۔ ملدی (?) گدڑی +
**حلس** ع دلیر۔ بہادر۔ شجاع +
**حلف** ع قسم کھانا۔ سوگند +
**حلفا** ع ایک قسم کی گھاس جس کے بوریئے بناتے ہیں +
**حلفا** ع جمع ہے حلیف کی +
**حلفہ** ع ایک دفعہ قسم کھانی +
**حلق** ع گلا۔ گلو۔ بالوں کا مونڈنا +
**حلقچی** ع جلیبی جو مشہور شیرینی ہے +
**حلقوم** ع نرخرہ۔ نلسے گلو (?) +
**حلقہ** ع گھیرا۔ احاطہ۔ مجمع۔ مجلس۔ پیٹہ (?) +
**حلقہ آبگون** ف آسمان سے مراد ہے +
**حلقہ اقبال ناممکن جنبانیدن** ف ناممکن امر کی تلاش کرنا +
**حلقہ انگشتری** [illegible] +
**حلقہ بیرون** [illegible] دروازے کا کنڈا

کھٹکھٹانا۔ دروازہ کھلوانا۔ گھر والے کو دروازہ کھولنے کے لئے بلانا +
**حلقہ بر سندان زدن** ف کنڈا کھٹکانا دروازہ کھلوانا +
**حلقہ بگوش۔ حلقہ در گوش** ف غلام مطیع۔ فرمانبردار۔ کیونکہ ولایت میں معمول ہے کہ غلاموں کے کان میں ایک حلقہ سونے یا چاندی کا ڈالدیا کرتے ہیں +
**حلقہ بینی** ف عورتوں کی نتھ +
**حلقہ دام** ف گھوڑے کے بالوں سے بنا ہوا دام جس سے کبک پکڑتے ہیں۔ دام کی طرح بنا ہوا رومال +
**حلقہ درگوش کشیدن** ف اسے مطیع اور محکوم کرنا +
**حلقہ زدن** ف کنڈا کھٹکانا۔ طواف کرنا +
**حلقہ سیمین** ف چودھویں رات کا چاند۔ بدر
**حلقہ شست** ف شست کے معنے ایں کمند۔ کمان۔ حلقہ شست کے معنے کمند کا پھندا۔ کمان۔ چلہ سمیت شست کے معنے مچھلی پکڑنے کا کانٹا کے بھی ہیں +
**حلقہ کشیدن** ف منتر پڑھنے والوں کا بھوت پریت کی آسیب سے محفوظ رہنے کے لئے اپنے گرد ایک حلقہ کھینچ لینا +
**حلقی** ع منسوب بہ حلق وہ چھ حروف جن کا مخرج حلق ہے۔ یعنے ء۔ ح۔ خ۔ ع۔ غ۔ ہ
**حلل** ع جمع ہے حلہ کی +
**حلم** ع کسی کو سزا دینے میں آہستگی کرنا۔ بردباری کرنا۔ بردباری۔ حلیمی +
**حلم۔ حلم** ع بالغ کا خواب دیکھنا۔ جو کچھ خواب میں دیکھا جائے +
**حلمہ** ع پستان کا سر۔ بھٹنی (?) +

**حلو** ع شیریں۔ میٹھا +
**حلوا** ع میٹھی چیز۔ شیرینی شے +
**حلوائی** ع شیرینی بیچنے والا +
**حلوائے بے دود** ف شیریں میوے جو آفتاب کی گرمی سے پکتے ہیں۔ اور دھواں آگ کا ان کو نہیں پہنچتا +
**حلوائے تر** ف میٹھے اور تازے میوے جیسے سیب۔ ناشپاتی۔ وغیرہ اور دہن معشوق +
**حلوائے شہید** ع حلوے کی ایک قسم ہے +
**حلوائے مغزی** ف حلوے کی ایک قسم جو بہت سفید ہوتا ہے اور اس میں مغزیات ڈالکر قرص سے بنا لیتے ہیں +
**حلوائے مقراضی** ف وہ حلوا جس میں مغزیات بہت باریک کتر کر ملائے جاتے ہیں +
**حل و عقد** ع کھولنا اور باندھنا +
**حلول** ع ایک چیز کا دوسری چیز میں ایسی طرح پر گھس جانا کہ تمیز نہ ہو سکے +
**حلہ** ع جامہ۔ جبہ۔ پوشاک یمن کی چادر بہشتی لباس +
**حلی** ع چاندی یا سونے کا زیور۔ جمع حلیہ کی ہے
**حلیف** ع قسم کھانیوالا +
**حلیلہ** ع منکوحہ عورت۔ بیوی۔ جورو +
**حلیم** ع بردبار۔ غصہ سہنے والا۔ اور ایک قسم کے کھانے کا نام بھی ہے +
**حلیمہ** ع جناب رسول خدا کی دائی کا نام ہے
**حلیہ** ع زیور +
**حلیہ** ع صورت آرایش۔ پیدایش خلقت +

## باب حائے حطی مع میم

**حم** ع سسرا۔ سالا وغیرہ۔ سسرال کا رشتہ دار +
**حماء** ع [illegible] +

درگرفتن ف اثر کرنا۔ موافق آنا۔ صحبت کا موافق آجانا۔ آگ کا روشن ہونا +

درکسے گریختن ف اس کی طرف پناہ لیجانا۔ ملتجی ہونا +

درکشیدن ف پینا۔ محو کرنا۔ رد کرنا +

درکل ف تمام۔ بالکل +

درگل فرو ماندن ف کیچڑ میں پھنس جانا ناچار ہونا۔ گرفتار ہونا۔ عاجز ہونا +

درکنار کردن، گرفتن و کشیدن ف بغل میں لینا۔ گلے لگانا +

درگوش آوردن ف سننا +

دَرَکہ ع نشیب۔ یہ مقابل ہے۔ درجہ کے طبقہ دوزخ کا +

درلوزینہ سیر خوردن ف فریب کھانا عین خوشی میں غم پیش آنا۔ عیش کڑوی ہونا +

دِرَم ف پیسہ۔ درہم +

دَرنا ف خرگوش +

دَرمان ف علاج۔ دوا۔ دارو۔ لاچار درماندہ اور چھوڑوسے +

درماندن ف عاجز ہونا۔ ناچار ہونا +

درماندہ ف عاجز۔ ناچار +

درماہہ ف ماہواری تنخواہ +

درم بر درم نہادن ف پیسہ پیسہ جمع کرنا +

درمرگ کوفتن ف در کوفتن کے معنے ہیں۔ دروازہ کھڑکھڑانا۔ صاحب خانہ کو بلانا "درمرگ کوفتن" کے معنے ہیں موت کو بلانا۔ موت کی خواہش کرنا +

درم ریز ف دولتمند۔ سخی +

دِرَم سرا ف ٹکسال +

درمشت ف ضبط +

درمعرض تلف آمدن ف ضائع ہونا۔ ہلاک ہونا

درمغز تاب آوردن ف پورا پورا لڑائی کا ارادہ کرنا۔ لڑائی کا عزم مصمم کرنا +

درمقام چیزے شدن ف کسی امر کا مجوز ہونا۔ کسی امر کا مرتکب ہونا +

دُرِّ مکنون ع یکتا موتی۔ خالص موتی +

دَرمکہ ع میدے کی سفید روٹی +

دَرمنہ ف ایک قسم کی گھاس ہے جو دوائی کے طور پر کام آتی ہے +

درمیان ف بیچ +

درمیان گرفتن ف بیچ میں گھیر لینا۔ محاصرہ کرنا

دَرَن ف جونک۔ زلو +

درنامہ کردن ف لکھنا +

دُرِّ نجف ف ایک قسم کا پتھر ہے جس میں بال نظر آتے ہیں اور چونکہ ان بالوں کو حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے نسبت کرتے ہیں اسلئے اسکی تعظیم کرتے ہیں +

درندہ ف پھاڑنے والا +

دَرَنگ ف دیر۔ آہستگی۔ فرصت۔ ناقوس بجانے یا شیشہ وغیرہ کے ٹوٹنے سے جو آواز نکلے۔ رنج و محنت +

درنفس ف اسی وقت۔ فوراً +

درنورد نہادن ف آپس میں لپیٹنا۔ پنہاں کرنا۔ سوراخ میں رکھنا۔ بے نام و نشان کرنا۔ نیست و نابود کر دینا +

درنوردیدن ف لپیٹنا +

درنیل زدن، درنیل کشیدن ف نیل میں رنگنا۔ نیلا کرنا +

درو ف اس کے بیچ +

دِرَو ع زراعت کا کاٹنا +

دروا ف سرگشتہ۔ سرگرداں۔ حیران۔ سرنگوں۔ آویختہ

دربایست ع ضروری شے۔ یا محتاج +

دروازہ ف باب۔ گھر کا دروازہ +

دروازۂ گوش ف کان کا سوراخ +

درواکردن ف دروازہ کھولنا +

دروبست ف سب تمام۔ کسی سبب کے تصرف بغیر

دروبند ف اہل ہند میں مشہور ہے یعنے وہ شہر جو سمندر یا دریا کے کنارے پر ہو اور وہاں آکر جہاز ٹھیریں اس میں او زائد ہے بندر نقل بالا +

دُرود ف صلوٰۃ۔ خدا تعالیٰ کی طرف سے ہے۔ تو رحمت فرشتوں کی طرف سے ہے تو دعا۔ جانوروں کی طرف سے ہے۔ تو تسبیح +

دُرودگر۔ درودگر ف بڑھئی۔ نجار۔ ترکھان

دُرودن ف کھیتی کا کاٹنا۔ لکڑی کا تراشنا +

دُرور ع رواں ہونا پسینے دودھ وغیرہ کا +

دُروز ع جمع ہے درز کی +

دُروش ف حجام کی نشتر +

دُروغ ف جھوٹ۔ بہتان +

دُروغ گو۔ دروغ زن ف جھوٹا +

دَروقت ف فوراً۔ فی الفور +

دَرون ف اندر۔ بیچ۔ دل +

دَرون پرور ف جبلی۔ خدا تعالےٰ +

دروندار ف منافق۔ کینہ دار +

درویزہ۔ دریوزہ ف دریوزہ۔ گدائی بھیک مانگنا +

درویش ف فقیر۔ اسکی اصل در ویزہ (در آویز) ہے زا کو شین سے بدل لیا۔ آویزندہ در۔ بھیک مانگنے والا +

درویشانہ ف فقیروں کی مانند جاضری یا حضر طعام موجود۔ فقیروں کے مانگے ہوئے ٹکڑے

درویش دوست ف فقیروں کو دوست رکھنے والا +

درویش سلطان دل ف سرورکائنات خلاصہ موجودات جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے مراد ہے +

دَرَہ ف دو پہاڑوں کے درمیان کی زمین +

دُرّہ ع بڑا موتی +

دِرّہ ع چمڑے کا تسمہ (کوڑا) جس سے قاضی مجرم کو شرعی حد کی سزا دیتے ہیں۔ فارسی والے اُسے دُرّہ کہتے ہیں +

درۂ آسمان ف کہکشاں۔ مجرہ +

دَرہم ف ملا جلا۔ گڈمڈ۔ پریشان۔ ناخوش۔ بیدماغ +

دِرہم ع ساڑھے تین ماشے کا وزن +

درہم افتادن، درہم ریختن ف باہم ایک دوسرے پر حملہ کرنا +

دَری ف فارسی زبان کی ایک قسم جو بہت فصیح ہے

دُرّی ع بڑا روشن ستارہ +

دریا ف جاری پانی کا بڑا نالہ جس میں کشتی چلائی جائے۔ اصطلاح علم جغرافیہ میں خشکی پر بہتے ہوئے بہتے پانی کو جو پہاڑ یا جھیل سے نکلکر اور میدان سے گذرکر سمندر میں گرے دریا کہتے ہیں +

دریاب ف دریا اور صیغہ امر کا ہے دریافتن سے

دریابار ف بڑا دریا۔ بحر۔ سمندر +

دریاچہ ف تصغیر کا ہے چھوٹا دریا۔ نہر۔ بڑا حوض۔ مجازاً وہ چھوٹی نہر یا بڑا حوض جو بادشاہوں اور امیروں کے محل سراؤں یا باغوں میں بنا ہوتا ہے

دریا دل ف عالی حوصلہ۔ سخی۔ کریم +

دریافت ف تحقیق۔ یاد +

دریافتن ف پانا۔ تحقیق کرنا +

دریا شکوہ ف عالی مرتبہ +

دریائے آب، دریائے اخضر ف آسمان سے مراد ہے +

دریائے اعظم ف سمندر +

دریائے ثالث ف سینہ سے مراد ہے (محققین لکھتے ہیں کہ کل دریا دو عالم کے).

دست آورنجن ف کڑا۔ دست برنجن +
دست آویز ف سند جس سے اپنا مطلب ثابت کریں +
دستبازی ف ہاتھ سے زور آزمائی کرنا ہاتھا پائی ظلم۔ تعدی زیادتی۔ لڑائی +
دست باف ف آسان +
دست پاک ف خالی ہاتھ مفلسی فقیری درویشی
دست بالا ف معزز۔ غالب +
دست بالا کردن ف سپاہ کرنا، ادا چاہنا
دست بازو زدن ف خم ٹھوکنا +
دست بہ بیعت دادن ف چیلا بننا مرید ہونا
دست بہ چیزے بردن ف اس پر ہاتھ ڈالنا۔ دست درازی کرنا +
دست پخت ف اپنے ہاتھ کا پکا ہوا اپنے ہاتھ کا پیدا کیا ہوا
دست بہ امان دادن ف مرید ہونا +
دست بہ دامن کسے آویختن ف اس کا مرید ہونا اسکے دامن میں ہاتھ لٹکانا +
دست بدست ف ہاتھوں ہاتھ +
دست بہ دندان بردن و شدن و کندن و گزیدن ف افسوس کرنا حسرت کھانا پشیمان ہونا
دست بہ دیوار دادن ف دیوار کا ہاتھ ٹیک کر چلنا
دست بہ ابرو گرفتن ف دیکھنے کی تاب نہ لانا +
دست بہ دعا بردن ف دعا کرنا۔ سفارش کرنا پرورش کرنا۔ غالب آنا +
دست بر بر نہادن ف سینہ پر ہاتھ رکھنا تعظیم کرنا۔ سلام کرنا +
دست بر پشت چنبر کردن ف مشکیں باندھنا
دست بہ آتش ف ہاتھ اڑسنا +
دست بہ ترکش زدن ف تیر۔ کو تیار ہونا۔ خود آرائی +
دست بہ رنجن۔ دستبرنجن ف

سونے یا چاندی کا کڑا +
دست برخدا بودن ف خدا کے سامنے دعا کے لیے ہاتھ اٹھانے۔ دعا کرنا +
دست برد ف لوٹ کا مال بازی تھدرت ولیری سبقت۔ غلبہ۔ فتح +
دست برداشتن ف اپنا ہاتھ زور زمین مار کر حریف کو دعوے سے کہنا کہ ہاتھ اٹھا +
دست بر دل ف بیقرار۔ مضطرب +
دست بر دل گذاشتن دست بر دل نہادن ف تسلی پکڑنا +
دست بر دہاں گذاشتن ف کچھ کھانا +
دست بر دہاں بودن ف خاموش رہنا +
دست بر دہاں بردن ف پشیمانی افسوس
دست بر روئے دست ف بیکار ہونا +
دست بر زر گرفتن ف روپیہ پیسہ روکنا اور جمع کرنا
دست بر سر ف تاسف۔ تحیر۔ حیرانی +
دست بر سر نہادن ف سلام کرنا +
دست بر سینہ کسے نہادن ف اسکے سینہ پر ہاتھ رکھنا یعنی روکنا اور پیچھے ہٹانا اور آگے نہ دینا
دست بر فلک سودن ف دعا کرنا +
دست بر کتف بستن ف مشکیں باندھنا +
دست بر کسے افشاندن ف نہایت عمدہ رقص کرنی
دست بر دست یہ در دست پر دو ف ہاتھ کا پلا ہوا اسنار و قسمت میں پایا ہوا +
دست بزیر سنگ آمدن ف مغلوب ہونا بلا میں گرفتار ہونا۔ بلا میں پھنسنا +
دست بستہ ف بخیل کنجوس۔ متنازر گزار عجیب اور شدہ کلام +
دست بستہ ابہت ف عنبر افسوس کہ نبوالا سلام کرنیوالا
دست بسر نہادن ف قبول کرنا منظور کرنا
دست بہ شمشیر بردن ف قبضہ پر ہاتھ رکھنا

دست بقچہ ف کپڑوں کی گٹھڑی +
دست پناہ ف لوہے کا دست پناہ جس سے آگ پکڑتے ہیں +
دست بند ف جڑاؤ پہونچی موتی اور جواہرات وغیرہ کا پچھا جو عورتیں کلائی پر باندھتی ہیں ایک قسم ناچ کی جو کئی ناچنے والے باہم ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑ ناچیں
دست بندی ف حیوانات کا ایک ایک ہاتھ رسی سے باندھ کر میخ میں باندھ دینا +
دست پیچ ف دستار وغیرہ ذریعہ +
دست بیرون کردن ف لڑائی کرنا +
دست پیش داشتن ف روکنا۔ منع کرنا۔ دعا مانگنا۔ بھیک مانگنی۔ تعظیم و تکریم کرنا +
دست پیمان ف اسباب و اما کیطرف سے عروس کے گھر جائے پنجابی دری سوئی۔ مہر موجل +
دست بہ سر من ف جو نصیب ہے سو بھی نصیب
دست تغابن بر زانو زدن ف افسوس کرکے زانو پر ہاتھ مارتے۔ نہایت افسوس کرنا +
دست جستن ف گدائی کرنا +
دست چرب ف امداد۔ اعانت +
دست چرب بہ سر کشیدن ف شفقت کا اظہار کرنا
دست چپی ف امداد و اعانت کرنا یک شت نرد
دست چنار ف پنجہ چنار +
دست حمایل کردن ف کسی کی گردن میں ہاتھ ڈالنا
دستخط ف اپنے ہاتھ سے نشان کرنا جو نام لکھ کر خواہ دستخط ہونے کی حالت میں کوئی نشان بنا کر اپنے ہاتھ کا لکھا ہوا خط
دستخوان ف دسترخوان۔ سفرہ +
دست خوردہ ف جلا ہوا رستعمل اسباب +
دست خوش ف مہارت مشق۔ قدرت استعمال۔ مسخرہ۔ زبون۔ مغلوب۔ حقیر +
دست خوش کردن ف مشق کرنی +
دست خود از دست کسے برکشیدن ف ہاتھ چھڑا لینا

دست خون ف سب کچھ ہار کر اپنے بن یا بدن کے کسی حصہ پر بازی لگا کر کھیلنا۔ مسند حکومت جس سے قتل کے حکم جاری ہوتے ہیں +
دست دادن ف حاصل ہونا۔ ہاتھ لگنا۔ میسر ہونا۔ ملنا۔ بیعت کرنا۔ عہد باندھنا +
دست داشتن ف کرہ ہنا ہاتھ اٹھالینا +
دست دراز کردن ف بھیک مانگنا +
دست دراز کردن بچیزے ف دست درازی کرنا غلبہ پانا۔ غارت کرنا۔ لوٹنا +
دست در آستین داشتن و کشیدن ف بیکار رہنا معطل ہونا۔ کام سے فارغ ہونا +
دست در آستین کردن ف روکنا منع کرنا
دست در پیش داشتن ف روکنا منع کرنا مانگنا
دست در خون دن ف جنگ و جدل کرنا قتل اور خونریزی کرنی +
دست در خون داشتن ف قتل کو آمادہ کرنا +
دست در دندان دادن ف افسوس کرنا متحیر ہونا +
دست در رکاب زدن ف کسی کی سواری کیساتھ ساتھ دوڑنا
دست در روغن داشتن ف مالدار ہونا۔ مقدور و ثروت رکھنا جسے پنجابی میں کہتے ہیں کہ فلانے کا گھر و چھتہ ہے یعنی بڑی قدر اور رسائی رکھتا ہے۔ پنجابی ستر س کہتا ہے +
دست در قلیہ کردن ف بیجا ئی کا کام کرنا +
دست در کاسے داشتن ف ہمیشہ صحیح حاصل ہونی
دست در کمر داشتن ف خود نمائی کرنا +
دست در کمر زدن ف کمر میں ہاتھ ڈالنا لپٹنا گتھ جانا
دست در گل داشتن ف تہیہ کیلئے مستعد ہونا
دست درکشیدن ف سخاوت کرنا +
دست دست و دست نند ف غلبہ پانی +
دست راست ف وزیر اعظم۔ دایاں ہاتھ

دسترخوان ف دسترخوان +
دسترس ف پہنچ۔ قدرت۔ تونگری +
دست رنج ف ہاتھ کی محنت۔ مزدوری۔ کسب۔ پیشہ۔ تکلیف۔ تصدیعہ +
دست سبدن بر چیزے ف اس پر قدرت حاصل ہونا۔ غلبہ پانا +
دست زدن ف تالی بجانا۔ تال دینا۔ خوشی کرنا
دست زدن با کسے ف اسکے ساتھ برابری کرنا۔ اسکے ہم پلہ ہونا
دست زن و دست زنان ف نادم۔ پشیمان۔ سرود کہنے والا۔ خوشحال +
دست بر سر ستون نہا ختن ف فکر کرنا۔ متحیر ہونا۔ افسوس کرنا
دست ساز ف اپنے ہاتھ کی بنی ہوئی چیز +
دست بستون نشج کردن ف متحیر ہونا +
دست شستن از چیزے ف اس سے ہاتھ دھو بیٹھنا۔ مایوس ہونا۔ نومید ہونا +
دست شکستہ ف بیطاقت۔ بے ہنر۔ نکما آدمی +
دست صلیب کردن ف خدمت کو تیار ہونا۔ مخلوق کے سامنے ہاتھ باندھنا +
دست غیب ف ایک گروہ سادات کا جو سبزوار میں سکونت پذیر ہے انکا یہ نام اس سبب سے ہوا کہ مخالفین میں سے کسی نے ان سے انکا شجرہ طلب کیا تھا اور غیب سے ایک ہاتھ نمودار ہوا جس نے انکا شجرہ انکے مخالفوں کے پیش کر دیا +
دست فال ف بوہنی +
دست فرو کوفتن ف کشتی کرنیکا تیار ہونا
دست قلم کردن و دست قطع کردن ف ہاتھ کاٹ ڈالنا
دستک ف تالی۔ ہاتھ پر ہاتھ مارنا +
دستکار ف کاریگر۔ ہاتھ کا چالاک +
دستکاری ف کاریگری +
دستگاہ ف قدرت۔ جمعیت۔ سامان۔ نیز علم و فضل۔ دانشمندی۔ اہل حرفہ کا کارخانہ۔ صفحہ مغلوب
دستگاہ وجود ف جسم۔ تن۔ ظاہری باطنی +
دست گردان ف ادھار۔ نسیہ +
دست کردن ف کسی پر قدرت پانا۔ غلبہ پانا +
دست گرفتن ف ہاتھ پکڑ لینا۔ مدد کرنی۔ روکنا۔ منع کرنا +
دست گذار ف مددگار۔ ممد۔ معاون +
دستک زن ف مطرب۔ سرود کہنے والا۔ نادم۔ پشیمان +
دست گسستن از چیزے ف جدا ہونا۔ رہ چکنا۔ ہٹا لینا
دست کش ف نابینا کا ہاتھ پکڑ کر چلانیوالا۔ گداگر۔ سائل۔ اسیر۔ گرفتار۔ عاجز۔ زبون۔ محکم۔ مضبوط۔ ہاتھ سے کھینچنے کی چیز جیسے کمان وغیرہ۔ ہاتھ کی مزدوری۔ تحفہ۔ مزدوری
دست کشادن ف ہاتھ کھڑے کرنے۔ ہاتھ کھولنے۔ سخاوت کرنی۔ بخشش کرنی +
دست کشی ف چھوڑنا۔ گدائی +
دست کشیدن از چیزے ف ہاتھ کھینچ لینا۔ ترک کر دینا۔ فارغ ہو جانا +
دست کشیدن بر کسے ف دست درازی کرنا +
دست کفچہ کردن ف ہاتھ پھیلانا۔ بھیک مانگنا
دست کوتہ داشتن و کردن ف ہاتھ کھینچ لینے۔ دست بردار ہونا۔ ہاتھ کاٹ ڈالنے +
دستگاہ ف مسند کی جگہ۔ قدرت۔ سامان +
دستگیر ف (اسم فاعل دست گیرندہ) مددگار۔ (اسم مفعول دست گرفتہ) گرفتار۔ مقید +
دستگیری کردن ف مدد کرنی +
دست حکیم ف آفتاب +
دستمال ف رومال جس سے ہاتھ پونچھتے ہیں۔ تولیہ
دست مایہ ف سرمایہ +
دست مجلس ف صدر مجلس۔ پریذیڈنٹ +
دست مرد ف یار۔ مددگار۔ شفیع +
دست مردی ف مدد۔ اعانت +
دست مزد ف اجرت۔ مزدوری۔ نیکی یا بدی کا بدلہ +
دست موسیٰ ف آفتاب سے مراد ہے +
دست بوئی ف سنبویہ۔ شمامہ۔ عطریات کا گولا جو سونگھنے کے لئے ہر وقت ہاتھ میں رہے۔ ہر شے جو سونگھی جائے
دست نشان ف کسی کام پر مقرر کیا ہوا آدمی۔ مطیع۔ فرمانبردار +
دست نماز ف وضو +
دست نمودن ف شان شوکت ظاہر کرنا۔ قدرت و قوت کا اظہار کرنا +
دستوانہ ف صدر مجلس۔ مسند۔ جو عورتوں کا دستانہ۔ مردوں کا آہنی ساعد بند جو جنگ کے دن پہنتے ہیں +
دست و پا ف سعی و تلاش +
دست و پا افشاندن ف انسان وغیرہ کا نزع کی حالت میں تڑپنا اور تلملانا۔ جانور کا ذبح کے وقت پھڑپھڑانا
دست و پا زدن ف ہاتھ پاؤں مارنے۔ کوشش کرنی۔ تیرنا
دست و پا گم کردن ف ہاتھ پاؤں پھلا دینے۔ حواس باختہ ہونا۔ سراسیمہ اور بیقرار رہنا +
دست و دل ف قوت و ہمت +
دست و دہن آب کشیدن ف باصطلاح شیعاں وضو کرنا +
دستور ف طرز۔ روش۔ قاعدہ۔ قانون۔ آئین۔ وزیر۔ منشی۔ اجازت۔ رخصت۔ اسکا معرب دستور ہے
دستور العمل ع مرکب ہے دستور (بمعنی قانون، قاعدہ) اور عمل (کام کرنا) سے۔ کام کرنیکا ڈھنگ۔ قانون جسکے مطابق چلنا چاہئے۔ کارنامہ۔ سرکلر +
دست و رنجن و دست و رنجن ف کڑا۔ کنگن +
دستوری ف رخصت۔ اجازت +
دست و رزان ف ہاتھ کے کاریگر +
دست و گریبان بودن و داشتن ف لڑنا۔ جھگڑنا
دستہ ف چھری یا تلوار وغیرہ کا قبضہ۔ یادگار۔ آدمیوں وغیرہ کا گروہ۔ کاغذ کے چوبیس تختے۔ گلدستہ۔ بے ادب۔ گستاخ۔ کسی کو گستاخ بنایا۔ مسخرہ +
دستی ف وہ ظرف جسے ہاتھ سے اٹھا سکیں۔ مدد۔ یاری۔ مددگاری۔ طلب +
دستیار ف مددگار۔ معاون۔ شاگرد۔ زیردست
دستیاری ف مدد۔ وسیلہ +
دستیازی ف کسی پر ہاتھ بڑھانا۔ درازی۔ تعدی۔ زیادتی +
دست یافتن ف فتح پانا۔ غالب ہونا۔ مراد پر پہنچنا۔ عادت ہو جانا +
دستینہ ف کڑا جو عورتیں ہاتھ میں پہنتی ہیں۔ کاغذ وغیرہ کا دستہ۔ اپنے ہاتھ کا لکھا ہوا رقعہ۔ بادشاہ کا فرمان کہ جسکے آخر میں اپنا نام یا تاریخ وغیرہ لکھا کرتے تھے
دستک ف بٹا ہوا دھاگا +
دسم ع ربی۔ چربی۔ چکناہٹ +
دسم ع چرب +
دسومت چکنائی

## باب دال مہملہ با شین معجمہ

دش ف بفتح اپنے تئیں آراستہ کرنا۔ خودآرائی اور بضم برا۔ زشت +
دَشت ف صحرا۔ بیابان۔ جنگل +
دُشت ف برا۔ زشت +
دشت افزو ف ایک سیرگاہ کا نام ہے +
دشتبان ف صحرا کے رہنے والا۔ جنگل کا آدمی
دشت بیاضی ف ملک خراسان کی ایک ولایت ہے
دشت قپچاق ف ترکستان میں ایک جنگل ہے مجازاً وہاں کے رہنے والے ترکوں کو بھی قپچاق کہتے ہیں اور چونکہ وہ لوگ نہایت بے مروت۔ کش۔ ظالم اور بیرحم ہیں اس واسطے قپچاق شوخ و بیباک کو بھی کہدیتے ہیں

دشتِ کربلا ف اُس مقام کا نام ہے جہاں جناب سید الشہدا امام حسین علیہ السلام شہید ہوئے تھے +
دشتِ نبرد و دلیراں ف یمن کے بہادروں کا جنگل جہاں وہ بود و باش کیا کرتے تھے عام بہادروں کا جنگل +
دشوار ف مشکل۔ دشوار۔ کٹھن +
دشمن ف مرکب ہے دش یا دشت بد۔ زشت) اور من (ذات نفس دل طبع) سے بدل زشت طبع۔ بدنفس بیری ہے یعنی اسم جنس ہے
دشمن کام ف جو شخص کہ دشمنوں کی مراد کے موافق ذلیل و خوار ہو +
دشمن گداز ف دشمن کو دکھ دینا۔ اور ہلاک کرنا
دشمنی ف بغض۔ عداوت۔ بیر +
دشمیر ف نقیض۔ ضد عنصر +
دشنام ف مرکب ہے دش یا دشت اور نام۔ (القاب خطاب سے) گالی۔ بُرا بھلا +
دشنگی ف دنیا۔ زمانہ۔ عالم سفلی +
دشنہ ف کٹاری جو خنجر کی ایک قسم ہے +
دشتۂ صبح ف صبح کی روشنی +
دشوار ف مشکل جو آسان نہ ہو مرکب ہے۔ (دش زشت) اور (دکار نسبت) سے +
دشوار گرد ف کوہ۔ کوہستان +

## باب دال مہملہ مع عین مہملہ

دع ع چھوڑ دے۔ ترک کر +
دَعّ ع دفع کرنا۔ چھوڑ دینا +
دعا ع مانگنا۔ خواہش کرنا +
دعات ع جمع داعی کی +
دعابت ع ہنسی۔ مزاح۔ ظرافت +
دعاگر۔ دعاگو ف دعا کرنیوالا۔ داعی +
دعا کردن گفتن ف رخصت کرنا یا رخصت ہونا
دِعامت ع عمارت کے نیچے ستون یا کھمبا ستون +
دعاوے دِعاوی ع جمع ہے دعوے کی +
دعائے باران ف نمازِ استسقا +
دعائے جوشن ف ایک دعا ہے جو لڑائی کے دن اپنی حفاظت کے واسطے پڑھتے ہیں +
دعائے قدح ع ایک دعا ہے نمازِ استسقا +
دعایم ع جمع ہے دعامہ کی +
دعت ع راحت۔ چین۔ آسانی +
دَعوت ع ضیافت۔ کھانا کھلانے کو بلانا۔ دعا +
دِعوت ع نسب میں دعوے کرنا۔ داماد بنانا
دَعَوات ع جمع دعوت کی۔ دعائیں +
دعوے ع خواہش۔ جو چاہا جائے +
دعوے بکرسی نشاندن ف دعوے کو دلیلوں اور گواہوں سے ثابت کرنا +
دعوے قطع شدن ف دعوے فیصل ہونا +
دَعِیّ ع (بہ تشدید یا) لے پالک۔ متبنیٰ۔ حرامزادہ

## باب دال مہملہ مع غین معجمہ

دغا ف فریب۔ دھوکہ +
دغاباز ف مکار۔ فریبی +
دغدغہ ف خوف تشویش خاطر دھکڑ پکڑ +
دغل ف مکر۔ حیلہ۔ فریب۔ کھوٹ۔ عیب دغا و کھوٹا چاندی سونا۔ مکار۔ حیلہ گر۔ دغاباز مجازاً ناقص اور نکما آدمی +
دغل خاکدان ف آدمی کا قالب یا دنیا عالم سفلی +
دغل درہی ف عیب گو۔ منافق عیب جو +

## باب دال مہملہ مع فا

دف دُف ف دفہ بجانیکی ڈھپڑی ایک مشہور ساز
دفاف ع جمع ہے دف کی +
دفالی ع سازندہ۔ گلاونت۔ ڈوم +
دفائن ع جمع دفینہ کی +
دفتر ف کچہری کے کاغذات کا مجموعہ۔ وہ مکان جہاں ایسے کاغذات ہوں +
دفتر از حکمت شستن ف دانائی کا دفتر دھو ڈالنا۔ دانائی کی باتوں کا بیان کرنا۔ چھوڑ دینا +
دفتر را گاؤ خورد ف حساب ہوچکا +
دفتر ریختن ف پراگندہ ہونا۔ بکھر جانا +
دفتر پارین را گاؤ خورد ف پچھلا حساب ختم ہوا۔ پچھلی بات جاتی رہی +
دفتری ع دفترنگار ف محرر دفتر کا کام کرنیوالا
دفتی ف کتاب کا پٹھہ +
دفتین ع جولاہے کا شانہ کتنا کے منسوب +
دف زدن ف بھیک مانگنا +
دفع ع ہٹانا۔ دور کرنا +
دفعات ع جمع دفعہ کی +
دفعتاً ع یکبارگی۔ ایک دفعہ +
دفع شر ع بدی کو دور کرنا۔ شرارت کو ٹالنا +
دفعہ ع ایکبار +
دِفق ع پانی کا ڈالنا مٹی کا ڈالنا۔ پانی کا اچھلنا
دِفلی ع کنیر۔ خر زہرہ +
دفن ع زمین میں چھپانا کسی چیز کو دبا دینا +
دفی ت دف ہوجانا۔ دف کا کام کرنا +
دفین ع پوشیدہ +
دفینہ ع گڑا ہوا مال +

## باب دال مہملہ مع قاف

دق ف گدائی۔ مانگنا جیسے پیر بالشت ہوں لوگوں کے اقوال پر اعتراض کرنا +
دُقّ ع کوٹنا۔ آٹا پیا دینا۔ بھیک مانگنا +
دِق ع باریک و باریک ہونا۔ ایک قسم کی مشہور تپ جس سے ہمیشہ بدن گھلا ہوتا جاتا ہے +
دقاق ع جمع دقیق کی +
دُقاق ع باریک۔ اندک +
دُقّاق ع کوٹنے والا۔ دھوبی۔ آرد فروش +
دُقّ الحصیر ع نئے مکان کی تقریب ہے جو کھانا کھلایا جاوے اسکو عربی میں دق الحصیر کہتے ہیں اور فارسی میں بوریا کوبی۔ یہ لفظ محبت اور شفقت کے معنے میں بھی آیا ہے
دقائق ع جمع ہے دقیقہ کی +
دقت پسند ف مشکل پسند +
دق شیخوخیت ع ایک مرض ہے مشابہ بہ دق جو اکثر بوڑھوں کو لاحق ہوتی ہے +
دق کردن یا زدن ف بھیک مانگنا +
دق ولق ف معرب ہے دک لک کا وہ جنگل جس میں گھاس اور درخت کچھ نہ ہو +
دِقّہ ع باریکی +
دُقّہ ع گرد و غبار اور تاریکی جو ابر کے سبب ہو
دَقّہ ع لکڑی جس سے کوئی چیز کوٹیں یعنی مونگلی۔ لباس گدائی۔ خرقہ درویشی +
دقیانوس ع ایک ظالم بادشاہ کا نام جسکے خوف سے اصحاب کہف شہر سے بھاگ کر غار میں جا چھپے تھے
دقیانوسی ع پرانی بات منسوب دقیانوس کی
دقیانوسی خیالات ع پرانے خیالات +
دقیق ع باریک۔ نہایت مشکل +
دقیقہ ع باریک چیز۔ باریکی۔ اور اصطلاح میں ساٹھواں حصہ درجہ کا۔ منٹ +
دقیقہ شناس ف باریک بین نکتہ رس دانا
دقیقی ایک مشہور شاعر کا نام ہے جس نے اول شاہنامہ کے ہزار شعر لکھے تھے لیکن اپنے ایک غلام پر عاشق ہوگیا جو اسی کے ہاتھ سے مارا گیا

## باب دال مہملہ مع کاف عربی و فارسی

دک ف لقب تقیہ۔ گدا۔ گدائی۔ محکم۔

مضبوط ۔ صدمہ ۔ آسیب ۔ سرداس ۔ پہاڑ یا
جنگل جس میں سبزی اور گھاس وغیرہ کچھ نہ ہو +
دکاکین ع جمع دکان کی +
دُکّان ع ہٹی ۔ دوکان +
دکان آوارہ کردن مص اسکا تباہ اور برباد کرنا
دُکانچہ ف چھوٹی دکان +
دُکان چیدن ف ہر ایک شے کو الگ الگ
اپنے اپنے ٹھکانے پر قرینہ سے رکھنا تاکہ جس
شخص کا جو کچھ دل چاہے لے لیوے +
دُکانداری ف چرب زبانی ۔ تعریف کرنا
دکان گرفتن و دکان گرم ساختن ف
دکان کا بارونق کرنا +
دُکان گردیدن ف رونق پکڑنا ۔ رواج پانا
دُکان کشادن و کشیدن و واکردن
و نہادن ف دکان کھولنا +
دُگانہ ف دو رکعت نماز ۔ دوہری چیز +
دگرگوں ف دانستہ کہ کرنا +
دِگر ف دوسرا ۔ اور ۔ اور چیز ۔ اور شخص +
دگری ف آذربائیجان میں ایک نہر ہے +
دگر شدن حال ف حال کا متغیر ہونا اور بدل جانا
دگرگون ف دگرگونہ ۔ دوسری طرح ۔ اور ہی طرح
الٹا ۔ خلاف ۔ سرنگوں ۔ واژگونہ +
دُگل ف دغل +
دگلہ سپاہیوں کی قبا جو ایک مشہور کپڑا ہے
دِکری ف قلعہ کوہ ۔ پہاڑ کی چوٹی +
دکن ع سیاہ رنگ ہونا +
دکن و جنوب ۔ ملک دکن جو ہندوستان
کی جنوب کی طرف ہے +
دگرس ف دونوں کا ۔ صدمہ ۔ آسیب +
دکہ ف حقیقت دکان کا ۔ قیدیوں کا
جھونپڑا +

## باب دال مہملہ مع لام

دل ف ن دل ۔ خاطر ۔ مجازاً قصد ۔ خیال ۔ ہر چیز کا وسط
دل آب دادن ف محفوظ ہونا +
دل آرائے ف دل کو آراستہ کرنیوالا +
دل آرام ف محبوب ۔ معشوق ۔ دل کو آرام دینے والا
دل آزار ف دل کو آزردہ کرنے والا ۔ کھینچنے
والا ۔ آزردگی خاطر ۔ رنج +
دل از چیزے واشتن و برگرفتن ف
اس سے دل اٹھالینا ۔ دل برداشتہ ہونا ۔
نومید ہونا ۔ الفت کو چھوڑ دینا +
دل از دست رفتہ ف عاشق صادق +
دل از دست دادن و دل از کف افتادن
ف عاشق ہونا +
دلاسا ف دل کی تسلی تشفی +
دلاسا میشوم ف میں تسلی پاتا ہوں +
دل آسمان ف آسمان کا وسط ۔ ستارہ کوکب زمین
دلاص ع چمکتی ہوئی زرہ ۔ روشن ۔ تاباں +
دل افتادہ ف عاشق +
دل افگار ف دل خستہ ۔ رنجیدہ +
دلّاک ع بدن کا ملنے والا ۔ حجام ۔ بہ تشدید
حجام ۔ بدن ملنے والا +
دلال ع غمزہ ۔ کرشمہ ۔ اشارہ چشم ۔ ناز +
دلّال ع رہنما ۔ وہ شخص جو سودا گرداتا ہے
دلالت ع راہ دکھلانا ۔ رہنمائی ۔ اصطلاح
میں کسی شے کا اس طرح پر ہونا کہ اسکے جاننے
سے ایک اور شے کا جاننا لازم آئے ۔ جیسے کسی
مصنوع شے کے علم سے صانع کے موجود ہونے کا
علم حاصل ہوتا ہے مثلاً دھوپ اور روشنی کے
ہونے سے آگ اور آفتاب کے وجود کا علم
حاصل ہوتا ہے اسکی تین قسمیں ہیں ۔ دلالت مطابقی ۔ دلالت
تضمنی ۔ دلالت التزامی +
دلالت التزامی ع لفظ کا بحیثیت مطابقی ہیں
موضوع لہ کی حقیقت سے خارج اور اسکے لازمی معنی
پر دلالت کرنا دلالت التزامی کہلاتا ہے جیسے انسان کی
دلالت کاتب یا ضاحک پر جو موضوع لہ کی حقیقت سے خارج اور اس کو لازم ہے
دلالت تضمنی ع دلالت مطابقی کے ضمن میں لفظ
کا جزو معنی موضوع لہ پر دلالت کرنا دلالت تضمنی کہلاتا
ہے جیسے انسان کی دلالت حیوان پر یا ناطق پر +
دلالت کلی ع پوری پوری دلالت +
دلالت مطابقی ع لفظ کے اپنے تمام معنے
موضوع لہ پر دلالت کرنا ۔ دلالت مطابقی یا بالمطابقہ
کہلاتا ہے جیسے انسان کے لفظ کا مجموعہ حیوان
ناطق پر دلالت کرنا جو اس کا موضوع لہ ہے +
دلّالہ ع راہ دکھلانے والی عورت ۔ کٹنی ۔ نکاح کروانے والی
دلالی ع دلال ۔ یا دلال کا حق +
دل انداختن ف بیدل ہونا +
دلاور ف دل چلا آدمی ۔ بہادر +
دلاوری ف بہادری +
دلآویز ف دلپسند ۔ مرغوب ۔ پسندیدہ ۔
دل کو بھانے والا ۔ مطلوب ۔ دلخواہ ۔ دلچسپ +
دلائل ع جمع ہے دلیل کی +
دلائل ثلاثہ ع صوفیوں کی اصطلاح میں
فنا فی الشیخ ۔ فنا فی الرسول ۔ فنا فی اللہ ۔ منطقیوں
کی اصطلاح میں دلالت مطابقی تضمنی التزامی +
دُلب ع چنار کا درخت +
دل باختن ف ہمت ہار دینی ۔ جی چھوڑ دینا +
دل باختہ ف عاشق صادق +
دلبا دل ف ایک شے کا نام ہے +
دل بدریا زدن ف بے سوچے جلدی کرنا ۔
سمجھے بغیر خطرہ میں پڑنا +
دل برچیزے نہادن دل از چیزے بستن
و نہادن ف اس چیز پر دل لگانا ۔ متوجہ ہونا
دل بر بار افگندن و انداختن ف کمال ہمت کرنا
دل بدریا کردن ف مقدور سے زیادہ سخاوت کرنا
دلپذیر ف دلاویز ۔ دل پسند +
دلبر ف دل لیجانے والا ۔ معشوق +
دل بر چیزے سوختن و دل بر چیزے
لرزیدن ف اس پر رحم کرنا ۔ ترس کھانا +
دل بر سر زبان داشتن ف مافی الضمیر کا اظہار
کرنا ۔ دل کی بات زبان پر لانا +
دل پرسی ف احوال پرسی +
دل پر شدن ف دل کا سیر ہونا ۔ متنفر ہونا +
دل بر لب رسیدن ف [illegible]
دل برہم خوردن ف دل کا پریشان ہونا +
دلبری ف معشوق پن ۔ معشوقی +
دلبستگی ف دل کا علاقہ ۔ دل لگنا +
دلبستہ ف دل لگا ہوا +
دلپسند ف وہ شے جو دل کو پسند ہو ۔ پسندیدہ
دل بصد جا رفتن ف بدگمان ہونا +
دل بفلاں چیزے رود ف اس چیز کو
دل چاہتا ہے ۔ اس امر کا طالب ہے +
دل بفلاں چیزے کشیدن ف اس کی طرف دل مائل ہونا
یا اس چیز کا خواہاں ہونا +
دلبند ف دل کا ٹکڑا ۔ بیٹا ۔ فرزند +
دل بہم برآمدن ف دل بھر آنا ۔ ترس کھانا
دل تافتن از چیزے اس سے منہ
پھیر لینا ۔ اس پر دل نہ لگانا +
دل تنگ ف ملول ۔ بخیل +
دلچسپ ف دل کو کھینچنے والا ۔ پسند +
دلجمع ف خاطر جمع ۔ بے ہراس +
دلجمعی ف اطمینان ۔ تسلی +
دل خاک ف جو زمین ۔ مرکز زمین

قبر لگانے اور مچھلی جن کی پیٹھ پر زمین ہے انبیا و اولیا سے بھی مراد ہے +

دل خستہ ف رنجیدہ۔ دل آزردہ +

دلخواستہ ف دلخواہ۔ معشوق +

دل خوش کردن ف راضی ہونا +

دل خون ف مشتاق۔ مجبور +

دل دادن ف دل ہی کسی کو دلیر کرنا جی بندھوانا۔ عاشق ہونا +

دلدار ف معشوق۔ پیاری۔ پیارا +

دل در چیزے بستن ف اس چیز سے دل لگانا +

دل دریا کردن بہت سخاوت کرنا +

دُلدُل ع اس مادہ خچر کا نام ہے جو سفید سیاہی مایل تھی اور حاکم اسکندریہ نے رسول خدا صلعم کو دی تھی اور انھوں نے حضرت علی کرم اللہ کو بخش دی تھی

دل دل کردن ف بیقرار ہونا۔ مضطرب ہونا

دل دوز ف دل میں گھس جانیوالا +

دل دیدن ف عاشق ہونا۔ طمع کرنا +

دل دہی ف تسلی کرنا۔ دلیر کرنا۔ عاشق ہونا +

دلربا ف معشوق۔ محبوب +

دل رفتہ بجا آمدن ف دل ٹھکانے سے ہونا۔ تسلی پانا +

دل روز ف دوپہر آفتاب +

دل زدن از چیزے و دل زدہ شدن از چیزے ف اس چیز سے ملول ہونا۔ شکایت کرنی۔ سیر ہو جانا۔ متنفر ہونا +

دل زمین ف قبر سے مراد ہے +

دل زندہ ف دل بیدار۔ دل دانا +

دل سادہ ف صاف دل۔ بے کینہ +

دل سپردن بچیزے ف اس چیز سے دل لگانا۔ خوش کرنا

دل سرد ف ناخوش یا دل ناراض افسردہ دل

دلسوز ف غمخوار۔ ہمدرد +

دلسوزی ف غمخواری۔ ہمدردی +

دلشاد ف بہت بخشش۔ نشاط۔ خوشحالی +

دل شب ف آدھی رات +

دل شدہ ف عاشق +

دل شکستن ف ناراض ہونا۔ رنجیدہ ہونا۔ ناراض کرنا +

دل شکستن بر چیزے ف اس پر ترس کھانا۔ رحم کرنا +

دل شکن ف ناراض کرنیوالا +

دل طاق کردن ف اکیلے ہو بیٹھنا۔ تجرد اختیار کرنا۔ قطع تعلق کرنا +

دلفروز ف دل روشن کرنیوالا +

دلفریب ف دل کو فریفتہ کر لینے والا +

دُلفِین ع ایک قسم کی مچھلی ہوتی ہے +

دَلق ع گدڑی پشمینہ کا لباس جو فقیر پہنتے ہیں۔ پھسلانا۔ فرومایہ۔ ناکس +

دِلِق ف تیز زبان +

دَلِق معرب ہے دلہ کا +

دلقک ع ایک مسخرے کا نام ہے +

دلک ع ملنا۔ بدن کا ملنا۔ رگڑنا +

دُلُوک ع آفتاب کا زوال غروب سیاہی +

دلگرد ف کلیجی۔ فراہ۔ شکران +

دلگران و دلگرفتہ و دلگیر ف ملول ناخوش رنجیدہ غمگین +

دلگرو در گرفتن ف رغبت کرنا +

دل گرم کردن بچیزے ف اس چیز پر فریفتہ ہونا +

دلگرمی ف مدد۔ حمایت +

دل کسے خراب و آشفتن ف اس کو آزردہ خاطر رکھنا۔ ناخوش رکھنا +

دل کسے خوش کردن ف اسکو منا لینا +

دلکش ف دل کا کھینچنے والا۔ دلپسند +

دلکشا ف دل کھولنے والا۔ مرغوب +

دل کعبہ کردن ف توجہ کرنا +

دل کندن از چیزے ف اس سے دل ہٹا لینا

دَلَل ع ناز و کرشمہ +

دل مردہ ف افسردہ دل۔ افسردہ طبیعت +

دُلمل ف نارسیدہ غلہ کچھ جو ابھی تک توڑے نکالے گئے ہوں۔ بہار رسیدہ جیسے بھون لیں

دلم نمید ہد کہ شما بروید ف میرا دل رخصت نہیں دیتا۔ میرا دل نہیں چاہتا +

دل نمودن ف مروت کرنی۔ رحم کرنا +

دلو ع ڈول۔ بوکا +

دلو بچاہ افتادن ف ڈول کنوئیں میں گر پڑنا۔ کام کا بگڑ جانا +

دلوش بسر چاہ رسید ف اسکا کام پورا ہوگیا اسکی عمر تمام ہوگئی۔ وہ مرگیا +

دل و جان یکے کردن ف کسی کام کے کرنے میں پوری کوشش کرنا +

دل و زبانش یکے ست ف دل اور زبان دونوں کا سچا ہے۔ اس کا ظاہر باطن یکساں ہے اس کے دل میں نفاق نہیں ہے +

دلوک ع آفتاب کا سر سے ڈھل جانا۔ آفتاب کا غروب ہو جانا +

دَلُوک ع تن پر ملنے کی چیز جیسے خوشبودار تیل +

دَلَہ ف نام جانور ہے جو ایک جانور ہے مثل بلی حیلہ گر مشہور درویشوں کا وہ خرقہ جس سے پشم لٹک رہی ہو +

دلہ ع مکر و حیلہ۔ عیار۔ منافق بگولا +

دِلہاث ع اسد۔ شیر درندہ +

دلیدن ف دلنا +

دلیدہ ف دلا ہونا +

دلیر ف دل چلا۔ چالاک +

دلیری ف شجاعت۔ دلیری +

دلیرانہ ف دلیر کی مانند +

دل یکے کردن ف متفق ہونا +

دلیل ع راہ دکھلانیوالا۔ وجہ ثبوت۔ اصطلاح میں اسکے معنے وہی ہیں جو دلالت کے +

دلیل تمسی ع برہان سلمی اسکے ذریعہ علم حکمت میں ابعاد کا نہ متناہی ہونا ثابت کیا جاتا ہے اور ان کے غیر متناہی ہونیکا بطلان ظاہر کیا جاتا ہے +

دلیلی ع ایک قسم کا سیب ہے +

## باب دال مہملہ مع میم

دم ف سانس۔ نفس۔ فریب۔ پھونک۔ غرور۔ شیخی۔ گھمنڈ۔ وزن۔ پوری شمشیر۔ تکبر۔ رنگ۔ گرد۔ تنکی۔ بھونکنی۔ آن۔ تر اور۔ اسوقت۔ تلوار کی گھونٹ

دم ع خون۔ لہو +

دُم ف جانوروں کی پونچھ +

دما ع ف دم۔ نفس +

دماء ع جمع دم کی +

دم آب ف پانی کا گھونٹ +

دماثت ع نرمی۔ ہمواری۔ نرم خوئی +

دمادم ف دمبدم۔ پے در پے +

دمار ع موت۔ ہلاک جس چیز کی آدمیوں کو اپنی زندگانی میں حاجت ہو۔ دھواں۔ سانس۔ دم فارسی والے اس لفظ کو باکسر استعمال میں لاتے ہیں

دمار از چیزے آوردن ف اس کو نیست نابود کر دینا۔ ہلاک اور فنا کر ڈالنا +

دم از چیزے زدن ف اس چیز کا دعویٰ کرنا

دم اسد ف حضرت علی مرتضیٰ کی محبت کا دعویٰ کرنا

دِماغ ع مغز کا گودا۔ تکبر و غرور۔ فارسی والے بفتح اول استعمال میں لاتے ہیں +

دماغ بالا بردن ف غرور کرنا +

دماغ پختن ف تہامت رنج و محبت اٹھانا

دماغ بیہودہ پختن ف بیفائدہ کوشش کرنا

دماغ دزدیدن ازچیزے و دماغ گرفتن ازچیزے ف منہ پھیرنا۔ بیدماغ ہونا +

دماغ دو مغز ف دو بھیجے والا مراد تیزی فہم اور کثرت اور راک رکھنے والا یعنی دماغ قوی +

دماغ رسانیدن ف مست ہونا +

دماغ سوختن ف بہت محنت کرنا۔ بہت فکر کرنا +

دماغ فروختن ف غرور کرنا شیخی کرنا +

دماغ گرم کردن ف شراب پینی مست ہونا +

دمامہ ف نقارہ۔ دھونسہ۔ نفیری +

دمامیل ع جمع ہے دمل کی +

دمان ف وقت ، مانند خوشی یا غصہ میں غل کرتا ہوا تند و تیز مست حملہ کرنیوالا +

دُمَاوَنْد ف مازندران میں ایک شہر کا نام ہے اور اسکے پاس ایک پہاڑ بھی اسی نام کا ہے جس میں ضحاک قید کیا گیا تھا +

دم باز ف فریبی۔ دغاباز +

دم بخود کردن و شدن و بودن ف چپ رہنا

دمبدم ف ہردم۔ ہرساعت۔ ہرلحظہ +

دم برآوردن و برہم زدن ف سانس پھینا دبنا۔ تھکا دینا۔ عاجز کردینا۔ پست کردینا۔ رعب میں لانا +

دم بستن ف چپ رہنا +

دم بشمار افتادن ف نزع کی حالت ظاہر ہونا جان کندن کا وقت آپہنچنا +

دم تسلیم ف مرنیکا وقت۔ نزع کی حالت خاموشی۔ فرمانبرداری +

دم تیغ ف تلوار کی دھار +

دم جنبانیدن ف دُم ہلانا +

دم خوردن ف فریب کھانا دھوکہ میں آجانا

دم خر پیمودن ف بیہودہ کام کرنا +

دم دادن ف فریب دینا۔ دھوکہ دینا +

دُمدار ف ساقہ چنداول۔ دنبالہ لشکر۔ فوج پچھاڑی +

دم درکشیدن ف چپ ہو رہنا +

دَمدمہ ف مکروفریب افسون۔ نقارہ ڈھول شہرت۔ چار دیواری جو قلعہ کے گرد ہوتی ہے قلعہ کا برج جہاں سے حریف پر توپ وغیرہ مارتے ہیں۔ مورچال جو لڑائی میں بناتے ہیں +

دَمدَمَۃ ع ہلاک کرنا۔ ملیامیٹ کرنا۔ زلزلہ خشم غضب۔ عذاب +

دم زدن ف دم لینا۔ توقف کرنا جھینپ بولنا دعوے کرنا چپ رہنا ترک کرنا چھوڑ دینا +

دمساز ف موافق

دمساز گشتن ف موافق ہونا کسی امر پر متفق ہونا۔ باہم ایک رائے ہونا +

دم سرد ف غیر مؤثر تقریر بات جو کسی میں اثر نہ کرے۔ ٹھنڈی آہ +

دم سرد ف وہ شخص جس کی کلام کسی میں اثر نہ کرے

دم سیجہ ف مولہ۔ صوہ +

دم سیاوشان ف خون سیاوشان +

دم شمردن ف زمانہ بسر کرنا عمر گذارنا +

دِمشق و دِمَشق ع ایشیائے روم میں ایک مشہور شہر ہے جو دمشاق بن نمرود کا بنایا ہوا ہے +

دم شناس ف حکیم حاذق۔ کامل طبیب +

دم صبح ف صبح کا وقت۔ پو پھٹنا +

دَمَع ع آنسو۔ اشک۔ ایک مرض ہے جس کے سبب آنکھوں سے پانی بہتا رہتا ہے +

دم گاؤ ف نفیری گاؤدم۔ بڑا کوڑا +

دمگاہ۔ دمگہ ف بشار۔ لوہار وغیرہ اسی قسم کے پیشے والوں کی بھٹی حمام کی وہ جگہ جہاں آگ جلاتے ہیں

دم گرگ ف صبح کاذب سے مراد ہے +

دُم گرگ بپائے پیش بستن ف کمال انصاف کرنا۔ اضداد ایک جگہ جمع کرلینا +

دم گرفتن ف دم گھٹ جانا۔ کام کرنے کی طاقت نہ رہنا۔ توقف کرنا بیٹھنا۔ آرام لینا

دم گرم ف مؤثر تقریر وہ بات جو دلوں میں اثر کرے

دمکش ف جو گانے بجانے میں دوسرے کی آواز میں آواز ملائے

دمکشی ف گانے بجانے میں دوسرے کی مدد کرنا +

دُنگوت ف احمق۔ کشتی کا ایک فن بھی ہے +

دُم لابہ فشتن کا اپنے مالک کے ساتھ دم ہلا کر کھیلنا اور ناز کرنا۔ مجازاً خوشامد۔ چاپلوسی تملق +

دُمَّل ع پھوڑا +

دمن ف نل کی معشوقہ جو ہند کے ایک راجہ کی بیٹی تھی۔ ان دونوں کا قصہ فیضی نے لکھا ہے جو نلدمن کے نام سے مشہور ہے فارسی میں دامن کا مخفف ہے اور عربی میں دمنہ کی جمع ہے +

دِمن ع نجاست اور کوڑا کرکٹ وغیرہ ڈالنے کی جگہ۔ پنجابی اروڑی +

دِمنۃ ع ایک گیدڑ کا نام ہے جسکا ذکر انوار سہیلی اور کلیلہ دمنہ میں ہے کوسے تنور کا وہ سوراخ جو ہوا اندر جانے کے واسطے بنایا جاتا ہے۔ چوپاؤں کا جمع کیا ہوا سرگین +

دِمنہ ف شغال۔ گیدڑ۔ لومڑی۔ مکار۔ حیلہ ساز

دم نیم سوز ف مظلوم کی آہ +

دم وا دو ف گھمنڈ۔ شیخی۔ خودستائی +

دموُر ف نرم اور آہستہ آواز۔ افراسیاب کے خویشوں میں سے ایک شخص بھی تھا۔ جس نے سیاوش کے مارنے میں بڑی کوشش کی تھی +

دُمُور ع کسی کے گھر میں بلا اجازت جانا

دموع ع جمع ہے دمعہ کی +

دموی ع خونی۔ منسوب بخون +

دمہ ف لہاروں کی پھونکنی۔ ایک بیماری ہے جس کے سبب بیمار سانس سختی کے ساتھ لیتا ہے۔ سر کے دونوں میں باداور بند آپس میں ملی ہوئی۔ تانبے کا بنا ہوا ایک آلہ بھی ہوتا ہے جس میں پانی ڈالکر آگ پر رکھتے ہیں۔ تو اسکے سوراخ سے دھواں نکلتا ہے۔ اور اس سے کوئلے بھک اُٹھتے ہیں +

دِمیاط ع ملک مصر میں ایک بڑا مشہور شہر ہے +

دمیاطی ع شہر دمیاط کا ایک قسم کا نہایت عمدہ کپڑا ہے +

دَمیدن ف اگنا۔ طلوع کرنا۔ پھونکنا ہوا کا چلنا۔ لاف مارنا۔ حملہ کرنا۔ غصہ میں آکر بھڑک اُٹھنا +

دَمیم ع بدرو ے۔ زشت روئے +

## باب دال مہملہ مع نون

دَن ع بڑا مٹکا فارسی والے نون کو تشدید سے پڑھتے ہیں

دن ف خوشی کیفیت شور و غوغا خوشی سے ہنسنا خوشی

دنایت ع ناکسی نالائقی۔ کمینہ پن +

دنانیر ع جمع دینار کی +

دنان ف مٹک کر چلنے والا۔ خراماں غضب سے جوش میں آنے والا +

دنب ف دم +

دنبال ف مسخرہ +

دنبال ف پیچھا۔ جانور کی دم +

دنبال کردن ف پیچھا کرنا۔ تعاقب کرنا

دنبال ماندہ ف پیچھے رہا ہوا +

دنبالہ ف پیچھا عقب۔ جانور کی دم +

دنبالہ وار ف دمدار +
دنبل ف دل۔ پھوڑا +
دُنبہ ف سرین۔ چوتڑ۔ دبنے کی چکی بینڈھا
بکرہ فریب +
دنبہ بر رود ع دادن ع نہادن ف
فریب دینا۔ سحر کرنا۔ غافل کرنا +
دندان ف دانت +
دندان آبریز ف دندان اپرپیہ ف دندان
آپریش ف دندان اپریش ف دندان آفریز
دندان آفریش ف خلال دانت کہ بیکا تنکا +
دندان از بن کندن ف نہایت ذلیل
کرنا۔ کمال عاجز کرنا +
دندان از چیزے کندن ف اس سے مایوس
ہونا۔ نومید ہوجانا +
دندان از خشم خائیدن ف دانت پیسنا +
دندان افگندن ف دانت اکھیڑ پھینکنے +
دندان باز فرو بردن ف لالچ کرنا +
دندان بخون بردن ف صبر کرنا خون کرنے پر آمادہ ہونا
دندان بدندان خوردن ف حسرت در افسوس کرنا
دندان بر آوردن ف دانت نکالنا دانت اکھاڑنا
دندان بر جگر افشردن ف دندان بر جگر
نہادن ف مرنے پر تیار ہونا مشکل کام کرنے
کی جرأت کرنا +
دندان بر چیزے داشتن ف بغض رکھنا
کینہ رکھنا +
دندان بر کندن ف ذلیل کرنا مغلوب کرنا
دندان بزہر خائیدن ف سخت دشمنی اور
عداوت کی بات کرنی +
دندان بفارسی نہادن ف بات سمجھنا
قبول کرنا +
دندان بکام شکستن ف نہایت ذلیل

کرنا۔ عاجز اور مغلوب کرنا +
دندان بکام فرو بردن ف کامیاب ہونا
غالب ہونا غضبناک ہونا +
دندان بلند ف بڑھا گھوڑا جسکے دانت لمبے ہوں
دندان بہم خوردن ف دانت کڑکڑانا +
دندان تیز کردن ف طمع کرنا۔ لالچ کرنا توقع رکھنا
کینہ رکھنا +
دندان تاسف ف دندان حسرت ف
افسوس کیوقت یا غصہ و افسوس میں کاٹا کرتے ہیں +
دندان خوبی شدن ف مکروہات پر تحمل کرنا
دندان داشتن ف توقع رکھنا۔ کینہ کرنا۔
کسی کام میں غضبناک ہوجانا۔ اقدام کرنا +
دندان دراز ف حریص۔ لالچی +
دندان دراز کردن ف حریص کردینا لالچ
میں ڈالنا +
دندان رنجش ف وہ شے جو دلہن کو بروقت
(اول ہی اول) بات کرنے کے دیتے ہیں۔
جیسے (رونمائی)۔ پنجابی (اسنہ کھائی) کیوقت +
دندان زدن ف دانت کاٹنے خصومت
کرنا برابری کرنا۔ لپیٹنا۔ کینہ نکالنا +
دندان زنی ف لڑائی خصومت۔ برابری
کرنی۔ کینہ چاہنا +
دندان سائیدن ف دانت کٹکٹانا +
دندان سپید ف خنداں شگفتہ +
دندان سپید کردن ف ہنسنا مسکرانا ڈھٹنا
عاجز ہونا اظہار عجز کرنا۔ تواضع فروتنی کرنا +
دندان سرخ کردن بچیزے در رغبت
کرنا خواہش کرنی +
دندان شب ف صبح کی سپیدی +
دندان شکستن ف دانت توڑنے +
دندان شکن ف دانت توڑنیوالا +

دندان صبح ف صبح کی سپیدی +
دندان فکن ف ایک قسم کی مچھلی ہے جسکا
گوشت بہت لذیذ اور لطیف ہوتا ہے +
دندان کردن ف پھیرنا +
دندان کنان ف ڈرتا ہوا رنا ہوا خوا
کرتا ہوا +
دندان کنان ف طمع نہ رہنا۔ بے دفتری
بیقراری +
دندان کند شدن ف دانت کھٹے ہونا +
دندان کندن ف طمع چھوڑ دینا۔ لالچ نہ کرنا
دندان کوہ ف لعل یاقوت +
دندان گنجیرہ خوگھوڑا ایاکتا جو لوگوں کو دانتوں سے کاٹے
دندان نماف نمایاں ظاہر آشکارا غضبناک
اپنے غصے اور عاجزی کو ظاہر کرنیوالا +
دندان نمودن ف ہنسنا۔ ڈرنا۔ ڈرانا۔
عاجزی اور فروتنی کرنا +
دندان نہادن ف قبول کرنا رغبت کرنا۔
دندانہ ف ہر چیز کا کنگرہ +
دندانی کردن ف شرمندہ ہونا +
دُلس ع میل۔ میلا ہونا +
دلس ع میلا۔ چرک آلودہ
ذنگ ف حیران۔ احمق۔ شانہ پرکار کا نقطہ
دو چیزوں کے ایک دوسرے پر مارنے کی آواز
کھٹ کھٹ قلندروں کی آواز ہے +
دنگل ف کشتی کرنیکی جگہ۔ اکھاڑا۔ لڑائی کا
مقام محفل انجمن کی نشست +
دُنُو ع نزدیک ہونا۔ قرب +
دُنیا ع مشتق ہے دنو سے بہت نزدیک ہونیوالی
چونکہ آدمی کے لیے عاقبت سے پہلے اور بہت
قریب ہے اسلئے دنیا کہلائی یا مؤنث ادنےٰ
کی بمعنی کمینی نالکس خسیس مشتق ہے نہایت

سے چونکہ نہایت کمینی بیوفا ناپایدار ہے اس
واسطے اس نام سے موسوم ہوئی جہاں جہاں
دنیا پرست دنیا دوست ف دنیا دار
دنیا سے محبت رکھنے والا +
دنی ع ناکس نالایق کمینہ فارسی میں بغیر تشدید مستعمل ہے
دنیوی ع دنیا کا۔ دنیادی +
دَنیہ ع کمینہ۔ نالایق۔ ناکس +

## باب دال مہملہ مع واو

دو ف دو یعنی ٹو۔ ۲۔ ۲ +
دَوّ ع بیابان جنگل +
دوا ع دارو۔ جمع اسکی ادویہ +
دواب ع چوپایے مثل گھوڑے گدھے اونٹ
وغیرہ کے جو حیوان زمین پر چلے جمع ہے دابہ
کی جس کا مادہ دبیب ہے جسکے معنے
ہیں زمین پر چلنا +
دوات ع وہ برتن جس میں سیاہی لکھنے
کی ڈالکر لکھا کرتے ہیں فارسی میں اسے آمہ
کہتے ہیں +
دو آتش ف محبوب کے دونو ہونٹ +
دو آتشہ ف شراب یا عرق جو دو دفعہ آگ
پر رکھ کر کھینچا گیا ہو +
دواج ع لحاف۔ بالا پوش +
دوادو ف ہر طرف دوڑنا۔ پے درپے +
دوار ع بہت پھرنیوالا۔ دورکرنیوالا +
دوازدہ ف بارہ عدد ۱۲۔ ۱۲ +
دوازدہم ف بارھواں حصہ $\frac{1}{12}$ +
دوازدہ امام ف بارہ امام جن کے نام
یہ ہیں حضرت علیؑ۔ امام حسنؑ۔ امام حسینؑ
امام زین العابدینؑ۔ امام محمد باقرؑ۔ امام جعفر
صادقؑ۔ امام موسےٰ کاظمؑ امام علی موسےٰ رضا

امام محمد تقیؑ۔ امام محمد نقیؑ۔ امام حسن عسکریؑ
امام مہدی سلام اللہ علیہم اجمعین +
**دوازدہ جوسق ۔ دوازدہ میل** ف آسمان کے بارہ برج +
**دوازدہ مقام** ف موسیقی کے بارہ مقام یعنی راست ۔ اصفاہان ۔ نوا ۔ بوسلیک ۔ عشاق ۔ بزرگ ۔ زیر کوچک ۔ حجاز ۔ عراق ۔ زنگلہ ۔ حسینی ۔ رہاوی ۔ یہ سب راگ کے بارہ پردے ہیں +
**دواسپہ** ف سرعت تعجیل ۔ جلدی +
**دواسپہ تاختن و شتافتن** ف سرعت اور جلدی کے واسطے سوار کا دو گھوڑے اپنے ہمراہ لیکر دوڑنا تاکہ جب تک ایک تھک جائے دوسرا کام میں لائے +
**دو شم اطرلاب** ف سورج ۔ چاند +
**دواعی** ع جمع داعیہ کی +
**دوافع** ع جمع دافع کی +
**دوال** ف چمڑے کا تسمہ وہ تسمہ جس سے نقارہ بجاتے ہیں ۔ تلوار ۔ شمشیر ۔ مکر و حیلہ +
**دوال از پشت شیر کشیدن** ف کمال شجاعت ظاہر کرنا +
**دوال باز** ف مکار ۔ حیلہ گر ۔ طرار +
**دوال بازی ۔ دوالک بازی** ف ایک قسم کی قمار بازی ۔ جس میں ایک باریک تسمہ لیتے ہیں اور ایک آدمی اسکے کئی حلقے بنا کر ہاتھ میں پکڑے رہتا ہے اور دوسرا شخص ایک ڈنڈا ان حلقوں میں سے کسی ایک حلقے میں ڈالکر اسکے دونوں سرے تو ہاتھوں میں پکڑ لیتا ہے پھر پہلا آدمی اپنے تسمہ کے دونوں سروں کو کھینچ لیتا ہے اور حلقے کھلجاتے ہیں ۔ پس اگر وہ ڈنڈا تسمے الجھ رہجاتے ہیں تو دوسرا شخص جس نے حلقے میں اپنے تسمہ ڈالا ہے ۔ بازی جیت گیا ورنہ پہلا شخص جس نے اپنے تسمہ کے حلقے بنائے تھے جیتا ۔ اور دوسرا ہار گیا چونکہ اس کھیل میں سراسر مکر و فریب سے کام لیا جاتا ہے اسلئے یہ لفظ مکر و فریب کے معنے میں بھی مستعمل ہے +
**دوال بر دہل زدن** ف نقارہ بجانا +
**دوال در گلو کردن** ف گلا گھونٹنا +
**دوالک** ف دوال کا مصغر ہے +
**دوالک باختن** ف مکر و فریب کرنا +
**دوال کشادن** ف پرواز کرنا ۔ اڑنا +
**دوال کمر** ف چمڑے کا پٹکا جو کمر کے گرد باندھتے ہیں +
**دوالن** ایک خوشبودار دانہ ہے جسے ہندی میں پتھر چھیلا کہتے ہیں ۔ دوال کے معنے میں بھی آیا ہے
**دوالی** ہ دیوالی جو ہندوؤں کا ایک مشہور تیوہار ہے
**دوالی** ف حاکم اعجاز کا لقب تھا جو ترکستان میں ایک شہر ہے ۔ مکار ۔ شعبدہ باز +
**دوام** ع ہمیشگی +
**دوان** ف دوڑتا ہوا ۔ دوڑتا +
**دواندن** ف شرمندہ کرنا ۔ دوڑانا +
**دوانیدن** ف دوڑانا +
**دواوین** ع جمع دیوان کی +
**دواہی** ع جمع داہیہ کی +
**دواء المسک** ع دل کی تقویت دینے والا ۔ ایک قسم کا معجون ہے جسکا جزو اعظم مشک ہے +
**دوائر** ع جمع دائرہ کی +
**دوائر صغیرہ** ف پانچوں صغیرہ دائرے +
**دوائر عظیمہ** ع دونوں عظیمہ دائرے +
**دوائر فلکی** ع آسمان کے دائرے انہیں سے عظیمہ دائرے یہ ہیں دائرہ معدل النہار ۔ دائرہ منطقۃ البروج ۔ دائرہ مارہ بالاقطاب الاربعہ ۔ دائرہ میل ۔ دائرہ عرض ۔ دائرہ افق ۔ دائرہ نصف النہار ۔ دائرہ اول السموات ۔ دائرہ ارتفاع ۔ دائرہ وسط السما اور دوائر صغیرہ بہت ہیں +
**دوائی** ع ف دوا کا مزید علیہ +
**دوبالا** ف دوگنا +
**دوبارہ** ف دو دفعہ +
**دو پادشاہ قہار** ف رات اور دن +
**دو پرویزی** ف دو دفعہ چھانا ہوا میدہ +
**دو بعد** ف طول و عرض ۔ دو دوریاں +
**دو سازی** ف وہ گوشت جس میں چھیچھڑا لگا نکلے نہیں
**دو پنجی** ف ایک منصب کا نام ہے جس میں منصبدار کے اسی ہزار درم یا دو ہزار روپیہ مقرر ہوتے ہیں +
**دو پنجی خواندن** ف گیت گانا ۔ الاپنا ۔ سرود کہنا
**دو پیکر** ف آسمان کا تیسرا برج جو دو آدمیوں کی شکل کا ہے ۔ برج جوزا +
**دوتا** ف کبڑا ۔ دو عدد ۔ دوگنا ۔ خمیدہ ۔ منحنی ۔ کبڑا ۔ ٹیڑھا +
**دوتاہ** ف دوگنا ۔ دوہرا +
**دو تیغہ باز** ف وہ شخص جو دونوں ہاتھ سے تلوار مارے ۔ دودستی تلوار مارنیوالا +
**دو تیغہ بازی** ف سپاہیوں کا دونوں ہاتھوں میں تلوار لیکر لڑنا ۔ جیسا کہ پٹہ بازی ملک دکن میں +
**دوچار** ف آٹھ ۔ یکدفعہ مقابل ہونا +
**دوچار شدن** ف مقابل ہونا ۔ ملنا +
**دو چشم چار شدن** ف دو شخصوں کا باہم ملاقات کرنا ۔ ملاقی ہونا +
**دو چشمہ** ف چاند سورج ۔ دن ۔ رات +
**دو چند** ف دوگنا ۔ مضاعف +
**دو جہان** ف دنیا اور عالم آخرت +
**دوحہ** ع بڑا درخت +
**دو حرف** ف کاف و نون ۔ یعنی کن سے مراد ہے ۔ جس کے معنے ہیں ہو جا اور وہ خدا کا حکم ہے موجودات کے ہو جانے کیلئے +
**دوخ** ف خشک جنگل جس میں گھاس وغیرہ کچھ نہ ہوتا ہو
**دو خاقون** ف سورج اور چاند +
**دو خاقون حبش** ف آنکھ کی پتلیاں +
**دو خادم حبشی و رومی** ف دن اور رات
**دوخت** ف سلائی سینا +
**دوختن** ف سینا +
**دوختہ** ف سیا ہوا +
**دو خواہر** ہ دو ستارے شعرائے شامی و شعرائے یمانی جنہیں عربی میں اختا سہیل کہتے ہیں +
**دو خیط ملون** ف صبح صادق اور صبح کاذب سے مراد ہے
**دود** ف دھواں ۔ غم ۔ رنج ۔ سانس اور آہ سے بھی مراد ہے
**دودہ** ع کیڑا ۔ مکوڑا +
**دود از دماغ بر آمدن** ف ہلاک ہونا ۔ رنج و محنت اٹھانا +
**دود از نہاد چیزے بر آوردن** ف خراب و ویران کرنا تباہ اور برباد کر دینا +
**دود الحریر ۔ دود القز** ع ریشم کا کیڑا ۔ کرم ابریشم
**دود آہنگ** ف چمنی ۔ وہ موری جس سے دھواں نکلے ۔ دودکش +
**دود برآوردن** ف تباہ اور برباد کرنا ۔ ستیاناس کرنا +
**دود بر انگیختن** ف جلا دینا ۔ ویران ۔ برباد کر دینا
**دود چراغ خوردن** ف تحصیل علم اور مطالعہ کتب میں محنت اور تکلیف اٹھانا +
**دود جگر** ف آہ سے مراد ہے +
**دودمانہ** ف دودمان ۔ خاندان +
**دود دل ۔ دود دم** ف آہ ۔ ہائے

دوده داغ ف نخوت۔ غرور +

دوست زدن ف خوشی کرنی +

دوست گرفتن۔ و درآویختن ف نہایت بے تکلفی اور بیجا بے تمیزی +

دودستی زدن تیغ و دودستی بہ تیغ آویختن ف دونوں ہاتھوں میں تلوار پکڑ کر نہایت زور سے مارنا یا الگ الگ دونوں ہاتھوں میں تلوار پکڑ کر مارنا۔ چور نک کاٹنا۔ دودستی تلوار مارنی

دود کردن ف ظہور کرنا۔ ظاہر ہونا +

دودکش ف چمنی۔ موری جس میں سے ہو کر دھواں نکلے +

دودل ف دوچتا۔ پریشان خاطر۔ مترود۔ منافق +

دودلہ ف وہ شخص جو مذبذب ہو دوچتا ہو +

دودمان ف خاندان۔ قبیلہ۔ کنبہ +

دودنیا ف دنیا اور عالم آخرت +

دودہ ف کاجل۔ خاندان +

دودہ ع ایک کیڑا ہے +

دور ع چکر لگانا۔ گرد پھرنا۔ گردش۔ گول ہونا۔ گردہ۔ پیرامون۔ زمانہ عہد اور اصطلاح میں ایک شے کا اسی کی ذات پر آٹھہرنا اس طرح کہ تسلسل ہو جائے بعض کے نزدیک ایک شئے کا دوسری شے پر آٹھہرنا اور دوسری شے کا پھر اسی پہلی شے پر آٹھہرنا۔ وعلی ہذا جیسے مرغ کا وجود انڈے پر موقوف ہے اور انڈے کا وجود مرغ پر نجومیوں کی اصطلاح میں ہر دورہ ۱۰۰۰ سال شمسی کے عرصہ کا نام ہے حساب میں کسر متوالی کے وہ ہندسے جو بار بار آتے

دور ف بعید۔ دور +

دور افتادہ ف بے سمجھ آدمی جو طرح بات نہ سمجھ سکے +

دوران ع گردش دورہ پھیرا فارسی والے داؤ کو ساکن پڑھتے ہیں جیسے اور لفظوں جیسا طیران جیران خفقان۔ جولان وغیرہ کو +

دوراندیش ف جو شخص دور کی بات سوچتا ہو دوربین

دورباش ف ایک دو شاخہ نیزہ ہوتا ہے جسکو دیکھ کر لوگ ہٹ جاتے ہیں اور اسے بادشاہ کی سواری کے آگے لیکر چلتے ہیں۔ چاوش نقیب۔ مجازاً آہ +

دوربار ف وہ نیزے جو اگلے زمانے میں بادشاہ کی سواری کے وقت اسکے دونوں طرف لیکر چلتے تھے +

دوربین ف ایک آلہ ہے جس سے دور کی چیز بیخ دیکھ دکھلائی دیتی ہیں۔ دوراندیش

دورترک ف بہت دور +

دور خ نہادن ف کسی کو بے بس کرنا مات کرنا

دوردست ف دور دراز وہ جگہ جہاں پہنچنا مشکل ہو +

دور قمر ع ہر کوکب سیارہ کا دور ت ہزار سال شمسی تک رہتا ہے اور چاند کا دور سب دوروں سے پیچھے ہے چونکہ حضرت آدم علیہ السلام دور قمر کے ابتدا ہی میں پیدا ہوئے تھے اور انکی پیدائش سے لیکر اب تک جو سنہ ۱۳۰۰ ہجری ہے سنہ ۲۲ سال ہوتے ہیں اس سے معلوم ہوا کہ اب چاند کا دور نہیں ہے بلکہ زحل کا دور ہے اور اسکے دور میں چوبیسواں سال گذر رہا ہے بعض کے نزدیک ابھی چاند ہی کا دور ہے +

دور کسے گردیدن ف اسکے گرد اگرد پھرنا

دورگیر ف بڑا بادشاہ جہاں کا مسخر کرنیوالا

دورنگ۔ دوروف منافق آدمی جس کا ظاہر کچھ ہو اور باطن کچھ +

دورورزہ۔ دوروزہ ف تھوڑا عرصہ +

دوروئی ف نفاق +

دورویہ ع دوطرفہ +

دورہ ع گردش۔ دورہ پھیرا گشت۔ گردا گرد پھرنا۔ فارسی میں معنے پیمانہ شراب زلف

دُورہ ف چھوٹا مرتبان +

دُوری کن ف وہ بات جو کہنی لایق نہ ہو بعض کے نزدیک دشمن سے مراد ہے +

دوزبان ف منافق۔ ریاکار +

دوزخ ف جہنم۔ نرک۔ رنج تکلیف دکھ +

دوزخی ف منسوب بہ دوزخ

دوس ع خرمن کو کوٹنا۔ پامال کرنا کسی چیز کو روشن کرنا صیقل کرنا۔ یمن کے ایک قبیلے کا نام ہے +

دوست ف صیغہ امر کا ہے دوسیدن مصدر ہے (جسکے معنے ہیں چپکنا چسپاں ہونا ملنا) بمعنی مفعول یعنی پیوستہ چسپیدہ چونکہ دویا آپس میں پیوستہ اور دل و جان سے ملے ہوئے ہوتے ہیں اس واسطے ایک دوسرے کا دوست کہلایا۔ محب۔ پیارا۔ یکدل +

دوست انگیز ف دوست بنا لینے والا +

دوستکام ف وہ شخص جسکا مطلب دوستوں کی خواہش کے موافق حاصل ہو +

دوستکامی۔ دوستگامی ف مراد کا حسب خواہش حاصل ہونا۔ دوستوں کے ساتھ ملکر شراب پینا۔ محبت اور اخلاص کے راہ سے اپنی باری کا پیالہ دوسرے کو دے دینا +

دوستی ف یاری۔ پیار۔ محبت +

دوسرا ف دنیا و آخرت سے مراد ہے +

دوسری ف نفاق۔ دوروئی +

دوسہ ف دوتین +

دوسیدن ف چپکنا پیوستہ ہونا +

دوش ف مونڈھا۔ کل کی گذری ہوئی رات +

دوشاف وہ چوپایہ جسکا دودھ دوہتے ہیں مثلاً گائے بھینس وغیرہ

دوشاب ف انگور یا چھوہارے کا رس جس پر دو راتیں گذر گیا ہو ہیں۔ اور بھی جو تسبیح ہے +

دوشاخہ ف اس لکڑی کو کہتے ہیں جس میں دو شاخ ہوں اسکو مجرموں اور گنہگاروں کی گردنوں پر رکھا کرتے ہیں +

دوش بر زدن ف خوشی کرنا۔ مغرور ہونا +

دوش زدن ف تنبیہ کرنا۔ آگاہ کرنا۔ اشارہ کرنا +

دوشنبہ ف پیر کا دن۔ سوموار +

دوشندہ ف دودھ کا دوہنے والا +

دوشہ ف وہ برتن جس میں دودھ دوہتے ہیں +

دوشیدن ف دوہنا +

دوشیزگی ف عورت کا کنوارپن کنوارا ہونا +

دوشیزگان جنت ف حوران بہشتی +

دوشیزہ ف چہرہ بشرہ کنواری +

دوصحن ف آسمان و زمین +

دوصد ف دوسو۔ بہت سے +

دوطفل نور۔ دوطفل ہندو۔ دوطفل پسندیدہ ف آنکھ کی دونوں پتلیاں +

دوطوطی ف محبوب و معشوق کے دو لب

دوعالم بر ہم زدن ف دونوں عالم کا تباہ اور ویران کرنا۔ تہ و بالا کرنا +

دوعلوی ف زحل اور مشتری +

دوغ ف چھاچھ۔ مسکہ نکلا ہوا دودھ۔ پنجابی لسی +
دُوک ف کاتنے کا تکلہ +
دوکارد ف مقراض +
دوگان ف دوگنا +
دوگانہ ف نماز کی دو رکعت +
دوگہوارہ ف آسمان و زمین +
دوکدان ف چرخہ +
دوکعبتین ف سورج اور چاند +
دوگوہر ف عقل اور روح سے مراد ہے +
دوکون دوگیتی ف دنیا اور عالم آخرت
دُوَل ع جمع دولت کی +
دول ف ڈول۔ بوکا بیج۔ دلو۔ مکار بیچیا۔ تیرکشی۔ خریطہ۔ کیسہ +
دُولاب۔ دولابہ ف چرخ۔ رہٹ +
دولاب مینا ف آسمان سے مراد ہے +
دَولت ع سلطنت۔ حکومت زمانہ کی گردش جو چیز دست بدست پھرتی رہے +
دُولت ع نوبت غنیمت۔ غلبہ +
دولت تازہ عہد ف نئی سلطنت۔ نئے بادشاہ کا زمانہ +
دولت خدا ف خداوند دولت۔ دولتمند آدمی +
دولت خدائی ف دولتمندی +
دولت عثمانی یا دولت عثمانیہ ف سلطنت روم سے مراد ہے جو سلطان عثمان اول ترک کی اولاد سے ہیں نہ کہ حضرت عثمان ذوالنورین خلیفہ ثالث کی اولاد سے چنانچہ اب تک اس خاندان میں ۳۵ بادشاہ ہو چکے ہیں جنہوں نے ساڑھے پانچ سو برس سے کچھ زیادہ حکمرانی کی ان میں بہترین شخص سلطان عثمان کے نام سے شہنشاہ گذرے ہیں اور آٹھویں بادشاہ سلطان محمد ثانی سے جسکی سلطنت ۱۴۵۱ء سے شروع ہوئی تھی شہر قسطنطنیہ کو فتح کیا تھا۔ اب سلطان عبدالحمید اس خاندان کے سلطان روم ہیں +
دولت گزا ف وہ شخص جو بباعث دولتمند ہونیکے لوگوں کو دکھ دیا کرے +
دولتمند ف صاحب حکم۔ روپیہ پیسہ والا آدمی +
دولتی ف دولتمند +
دُوال ع چمڑے کا تسمہ۔ غیر ... نہیں +
دولخت ف در دروازہ کے دو کیواڑ +
دوم ف دوسرا +
دومغ ف روح اور نفس ناطقہ +
دومغزہ ف بادام +
دومغزہ ف قوی۔ فربہ +
دوملیین آسٹرلینگ ف بیس لاکھ روپیہ کیونکہ ایک ملین دس لاکھ کا ہوتا ہے اور آسٹرلینگ ایک انگریزی رائج الوقت سکہ ہے +
دُون ف سوائے۔ غیر۔ تھوڑا۔ حقیر۔ کمینہ +
دونان ف کمین لوگ اور خسیس لوگ +
دونان گرم و سرد ف سورج چاند +
دونیم ف ایک شے کے دو برابر حصے +
دوی ع کان کا آواز کرنا۔ اگر یہ آواز نرم غلیظ ہو۔ تو دوی اور اگر باریک تیز ہو تو طنین کہتے ہیں ہوا کے چلنے کی آواز کو اور مچھر کی آواز پرندے کے اڑنے کی آواز +
دویدن ف دوڑنا +
دویدن چشم ف بہت تیز دیکھنا +
دویست ف دو سو۔ ۲۰۰ یا ۲۰۰ سال +
دویم ف دوسرا +

## باب دال مہملہ مع ہائے ہوز

دہ ف دس ۱۰ یا ۱۰ +
دہ ف امر ہے دادن سے۔ گاؤں +
دہات ف جمع دہ کی +
دُہات ع جمع ہے داہی کی +
دہاء ع زیرکی۔ دانائی۔ جودت۔ فکر +
دہادہ ف مارا مار +
دِہاق ع پر مالامال +
دہاقین ع جمع دہقان کی +
دہان ف منہ +
دہان بہ آب کشیدن ف وضو کرنا +
دہان بر آب گشتن ف کسی چیز کی غایت حرص کے باعث منہ میں پانی بھر آنا +
دہان بند ف وہ تعویذ جو بکریوں کے گلے میں باندھتے ہیں تاکہ بھیڑیئے کے صدمہ سے محفوظ رہیں وہ تعویذ جو دشمنوں اور بدگویوں کی زبان بندی کے واسطے لکھا کرتے ہیں
دہان دریدہ ف بیہودہ گو۔ منہ پھٹ +
دہان درہ ف خمیازہ +
دہ انگشت بدندان گرفتن ف کمال عجز اور فروتنی ظاہر کرنی +
دہانہ ف دریا وغیرہ کا دہانہ۔ گھوڑے کی لگام۔ زنگار معدنی جو کان مس سے حاصل ہوتی ہے دفع سموم اور دارو چشم میں کام آتی ہے +
دہانیدن ف دلوانا دید بنا +
دہا و دہش ف عطا و بخشش +
دہائی ف عدد کا دسواں مرتبہ جیسے ۱۰ بیس ۲۰ وغیرہ نوّے تک +
دہ پنجی ف کھوٹی زر +
دہ خدا ف کدخدا گاؤں کا رئیس نمبردار +
دہخوارقان ف صوبہ آذربایجان میں ایک مقام ہے +
دہ دہ۔ دہ دہی ف خالص سونا جس میں کھوٹ نہ ملا ہو +
دہ دل ف منافق۔ شجاع +
دہ دلہ۔ دہ رگہ ف متلون مزاج۔ بوالہوس بہادر شجاع۔ پریشان +
دہر ع زمانہ +
دہ روز ف عرصہ قلیل سے مراد ہے +
دہرہ ف ایک قسم کی چھوٹی ٹیڑھی تلوار اور ایک قسم کی خنجر +
دہری۔ دہریہ ع وہ شخص جو زمانہ کو قدیم تصور کرے اور قیامت کا قائل نہ ہو اور مخلوقات کو خود بخود پیدا ہونیوالا سمجھے اور خالق کو نہ مانے
دہ زبان ف بیہودہ گوئی۔ ایک بات پر نہ ٹھیرنا۔ اور ہر وقت کچھ کا کچھ کہنا +
دہ زدہ ف ویران گاؤں +
دہستان ایک ملک یا شہر ہے +
دہش ف انعام بخشش۔ دینا +
دہشت ع خوف۔ حیرت۔ پریشانی +
دہ عقل ف حکما کے نزدیک کل دس فرشتے ہیں جنکے سبب سے کل عالم وجود میں آیا اس طرح پر کہ پہلے خدا تعالےٰ نے ایک فرشتہ پیدا کیا پھر اس فرشتہ نے ایک آسمان اور ایک اور فرشتہ پیدا کیا پھر اس فرشتے نے دوسرا آسمان اور ایک فرشتہ پیدا کیا اور اسی طرح پر دس فرشتے اور نو آسمان پیدا ہو گئے اور دسویں فرشتے نے حکم الہٰی سے باقی سب کا سب عالم پیدا کیا عقل حکما کے نزدیک وہی شے ہے جسے شرع میں ملک اور فارسی میں فرشتہ کہا جاتا ہے
دہقان معرب دہگان کا ہے گاؤں والا گاؤں کا سردار اور مورخ اور تاریخ دان کے معنی میں بھی مستعمل ہے

دہقان پیر ف بوڑھا مرد ۔ مع پرانا تاریخ داں ۔ پرانا شراب +
دہقان خلد ع رضوان +
دہقانی مع سرداری ۔ سادہ طبیعت ہونا ۔ سادگی ۔ بھولاپن +
دہقانیت ع گنوارپن +
دہقنت ع کھیتی باڑی کا کام ۔ کشاورزی
دہل ف ڈھول ۔ نقارہ +
دہل دریدن ف رسوا کرنا ۔ بھید کا ظاہر کر دینا ۔ کسی کو گانے بجانے سے منع کرنا +
دہل دریدہ ف رسوا ۔ خاموش +
دہل زن ف نقارہ بجانیوالا +
دہل زیر گلیم زدن ف ایسے امر کا چھپانا جو نہایت ظاہر ہو +
دہلی ف پنجاب کا ایک بڑا مشہور شہر ہے جو اگلے زمانے میں سارے ہندوستان کا دارالخلافہ تھا ۔ دریائے جمنا کے کنارے پر بستا ہے +
دہلیز ف گھر کا سرا ۔ مکان کا شروع +
دہلیزہ ف دہلیز ۔ سرحد +
دہم ف دسواں حصہ 1/10 +
دُہمت ع سیاہی +
دہ مردہ گو ف بیہودہ گو ۔ بکبک کرنیوالا +
دہن ف منہ +
دُہن ع تیل ۔ روغن ۔ چکناہٹ +
دہن تر کردن بچیزے ف پوچھنا ۔ استفسار کرنا +
دہن تلخ بودن از چیزے ف شکایت کرنی ۔ گلہ کرنا +
دہن تیغ ف تلوار کی دھار +
دہن خوائی ف الزام دینا +
دہن دریدہ ف دہان دریدہ +

دہن فلان چیز ندارد ف اسکی استعداد نہیں رکھتا ۔ اس لائق نہیں +
دہن کسے بستن و دہن کسے شیریں کردن ف کچھ رشوت وغیرہ دیکر راضی کر لینا
دہ نہ ف زیب و زینت ۔ کیونکہ زیب کے بھی انیس 19 عدد ہیں +
دہنہ ف دیکھو دہانہ +
دہور ع جمع ہے دہر کی +
دہیا ع سخت تر ۔ دشوار تر +
دہیز ف جہیز +
دہ یک ف دسواں حصہ ۔ دسواں حصہ جسے پہلے زمینداروں سے بطور خراج لیا جاتا تھا +

## باب دال مہملہ مع یاے

دِی ف دیروز ۔ کل کا گذرا ہوا دن +
دَے ف شمسی مہینوں میں دسویں مہینے کا نام ہے جبکہ آفتاب برج جدی میں ہوتا ہے، جو ہندی میں ماگھ سے ملتا ہوا ہے اور چونکہ اس مہینے میں سردی کی شدت ہوتی ہے اسواسطے کبھی دے کے معنے مطلق سرما کے بھی لیئے جاتے ہیں اور ہر شمسی مہینے کا نواں دن
دیار ع جمع دار کی مجازاً ملک و شہر +
دیّار ع باشندہ ۔ صاحب خانہ +
دیار بکر ع ملک شام کا ایک مشہور شہر ہے
دیار مغرب ع مغربی ولایت پچھم کا ملک +
دیاقوذا ف شربت خشخاش +
دیّان ع بدلہ دینے والا ۔ قہر کرنیوالا ۔ احتساب لینے والا ۔ خدا تعالےٰ کا نام بھی ہے +
دیانت ع دینداری ۔ راستی +
دیانت دار و دیانت گر ف دیندار متدین راست باز +

دیبا ۔ دیباہ ف ایک قسم کا ریشمی کپڑا ہے +
دیباج ع معرب ہے دیبا کا +
دیباچہ ۔ دیباچہ ف چہرہ ۔ رخسارہ ۔ شروع کتاب کا آغاز +
دیبائے چینی ف ملک چین کی دیبا +
دیبائے رومی ف ملک روم کی دیبا +
دیبائے شب اندر روز ف ایک قسم کا ریشمی کپڑا جو سیاہ و سفید ہوتا ہے +
دیبائے معلّم ع معلم کے معنے ہیں نقش دار مخطط و منقش کیونکہ علم کے معنے نشان اور نقش کے ہیں پس دیبائے معلم کے معنے دیبائے منقش جس پر طرح طرح کے بیل بوٹے منقوش ہوں +
دیبق مب دیبا کا معرب +
دیبہ ف مخفف ہے دیبا کا +
دِیت ع خون بہا ۔ عوض ۔ خون کا روپیہ مطلق جرمانہ +
دیجور ع نہایت اندھیری رات ہر مہینے کی اٹھائیسویں رات
دید ف دیکھا ۔ دیکھنا ۔ تماشا +
دیدار ف منہ ۔ چہرہ ۔ بینائی ۔ دیکھنا +
دیدان ع جمع دودہ کی ۔ کیڑے +
دیدبان و دیدہ بان ف وہ سوراخ جس میں دیکھیں وہ شخص جو بلند جگہ پر کھڑا ہو کر چاروں طرف نظر ڈالے ۔ اور دشمن کی فوج سے قلعہ نشینوں کو اطلاع دیتا رہے جاسوس مخبر
دیدگاہ ف دیدبان کی بیٹھنے کی جگہ +
دیدن ف دیکھنا ۔ ملاقات کرنا ۔ پانا ۔ حاصل کرنا
دیدن و بواشہ ماہ نو ف اسکے جنون کا جوش میں آنا
دیدہ ف آنکھ ۔ چشم +
دیدہ باز ف آنکھ کھولکر دیکھنے والا +
دیدہ بانان عالم ف سبعہ سیارہ +

دیدہ بان فلک ف زحل سے مراد ہے جو ساتویں آسمان میں ہے +
دیدہ براہ کسے داشتن ف انتظار کرنا پنجابی اڈیکنا +
دیدہ برحال کسے داشتن ف اس سے بے اعتنائی کرنی +
دیدہ بر دوشتن ف منتظر ہونا ۔ انتظار کھینچنا +
دیدہ بر دست کسے کردن و داشتن ف اس سے توقع رکھنی
دیدہ بر دوختن ف آنکھ بند کرلینی +
دیدہ برہم کردن ف اونگھنا ۔ آنکھ بند کرنا
دیدہ پریدن ف آنکھ پھڑکنا +
دیدہ خونیں شدن ف رونا +
دیدہ دوختن ف تغافل کرنا چشم پوشی کرنی ۔ بے اعتنائی کرنی +
دیدہ دوز ف متوجہ ۔ دیکھنے والا +
دیدہ سرخ کردن ف لالچ کرنا +
دیدہ سفید کردن ف اندھا ہونا ۔ نابینا ہونا
دیدہ گرفتن از کسے ف اسکی بصارت بینائی چھین لینی +
دیدہ ور ف بینا ۔ صاحب نظر ۔ ہوشمند +
دیدہ وری ف صاحب نظر ہونا ۔ دانائی بینائی ۔ ہوشمندی +
دیدہ میزان ف ترکڑی کا پلڑا +
دَیر ف بتخانہ ۔ مندر ۔ گنبد +
دِیر ف دور ۔ بہت سی گذری ہوئی مدت زود کی ضد +
دیر پا ف پایدار +
دیر باز ف بہت سی مدت +
دیر تنگ و دیر زود سو دیر پنجی ف دنیا

دیر بتیری ف بہت مدت جیتا رہ۔ ملکی مہینے کا تئیسواں دن +
دیر شدن ف مرجانا۔ دور ہو جانا +
دیرگاہ۔ دیرگاہان ف مدت تک۔ عرصے تک
دیرپان ف بقا۔ پائیداری۔ باقی۔ پایدار +
دیرسکافات ف دنیا +
دیرمینا ف آسمان۔ نصاریٰ کا گرجا +
دیروز ف کل کا دن +
دیر و زود ف جلد یا دیر کر یعنی کبھی نہ کبھی
دیرہرقل ف روم کے بادشاہ ہرقل کا بنایا ہوا عبادتخانہ +
دیریاب ف دیر میں مطلب کو پانیوالا۔ دیر میں سمجھنے والا +
دیریاز ف مرکب ہے لفظ دیر بمعنی (ڈھیلی) اور یاز (صیغہ امر حاضر کا ہے یازیدن مصدر سے جسکے معنے حرکت کرنے بھی ہیں) سے بطی الحرکت مجازاً بمعنے زمانہ دراز۔ عرصہ دراز۔ شب دیریاز کے معنی ہیں شب دراز۔ لمبی رات +
دیرینہ ف پرانا +
دیرینہ روز ف بڑی عمر کا آدمی۔ پرانا آدمی
دیز ف رنگ۔ لون +
دیس ف کلمہ تشبیہ کا ہے بمعنی شبیہ۔ نظیر +
دیشب کل کی گذری ہوئی بات +
دیک ع مرغ۔ خروس۔ پنجابی ککڑ +
دیگ ف ہنڈیا۔ دیگچی +
دیگ بجوش آمدن ف پختہ ہونا۔ کامل ہونا۔ تامل کرنا +
دیگ برپا کردن ف ہنڈیا کو چولہے پر کسی چیز کے پکانے کے واسطے چڑھانا +
دیگچہ ف ہنڈیا۔ چھوٹی ہنڈیا +
دیگدان ف چولہا +

دیگدان سرد ف وہ شخص جس کا چولہا سرد ہو۔ بخیل اور کنجوس آدمی سے مراد ہے +
دیگدان سرد بودن ف کنجوسی اور بخل +
دیگر ف اور۔ دوسرا +
دیگر سرائے ف عالم آخرت +
دَیلم۔ دیلم ف گیلان میں ایک شہر ہے جہاں کے باشندوں کے بال گھنگریالے ہوتے ہیں۔ یہاں کے باشندوں کو بھی دیلم کہتے ہیں +
دیلمی ف دیلم کا رہنے والا۔ منسوب بہ دیلم +
دیم۔ دیمہ ف منہ۔ چہرہ۔ ایک قسم کا چہرہ بھی ہے +
دیمک ف مشہور کرم ہے +
دین ع مذہب۔ پنتھ۔ راہ۔ روش۔ کیش۔ عادت۔ فرمانبرداری۔ شان و شوکت۔ حساب۔ بدلہ دینا +
دَین ع قرض۔ دام۔ ادھار +
دینار ف اصل میں دِنّار ہے۔ جو اڑھائی روپیہ کا ایک سکہ ہے۔ ایک دوائی کا بھی نام ہے جس سے شربت دینار بناتے ہیں +
دینار سرخ ف سونے کا سکہ +
دیناری ف ایک قسم کا ریشمی کپڑا۔ شراب سرخ +
دین حنفی ع حضرت ابراہیم کا مذہب +
دینہ ف کل کا دن۔ دیروز +
دیو ف بھوت۔ جن۔ شیطان۔ گمراہ۔ کج اندیش۔ کج طبع۔ مجازاً پہلوان۔ دلیر۔ شجاع۔ گھوڑا۔ قہر و غضب
دیوار۔ دیوال ف دیوال۔ بھینت۔ پنجابی کندھ
دیوار افتادن و غلطیدن ف دیوار گرنا
دیوار انداختن ف دیوار کو گرا دینا +
دیوار بلند ف دولتمند +
دیوار خانہ روزن شدن ف گھر کا خراب ہونا

دیوار کسے کوتاہ دیدن ف کسی کو عاجز اور بدحال دیکھنا +
دیوار کشیدن و برداشتن و نہادن و بستن و برآوردن ف دیوار بنانا +
دیوار کوتاہ ف مفلس۔ تہیدست +
دیوار ہم گوش دارد ف حفظ راز میں مبالغہ ہے یعنی دیوار بھی کان رکھتی ہے سوچ سمجھکر بات کہنی چاہیئے عربی میں کہتے ہیں "للحیطان اذان" +
دیوان ف فارسی میں بیائے مجہول ہے اور عربی میں اس کا معرب بیائے معروف لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ۔ امرا و رؤسا کے بیٹھنے کا مکان۔ دیوانخانہ مجازاً کچہری۔ دارالعدالت۔ حساب کا دفتر۔ کچہری کا حاکم۔ غزلوں کی کتاب +
دیوان بار کردن ف کچہری کرنی +
دیوان بیگی ف کبوتروں کی ایک قسم ہے +
دیوان تن ف مخفف ہے دیوان تنخواہ کا +
دیوان جزا ع دارالعدالت۔ قیامت کا دن +
دیوان خانہ ف امرا اور اہل دفتر کے بیٹھنے کا مقام +
دیوان سیاہ کردن ف گناہوں سے نامہ اعمال سیاہ کرنا۔ کثرت سے گناہ کرنے +
دیوان قیامت ف قیامت کا دن +
دیوان گاہ ف دیوان خانہ +
دیوانگی ف پاگل پن۔ دیوانہ پن +
دیوان محشر ف دارالعدالت روز قیامت
دیوان نہادن ف حساب کتاب کا دفتر کھولنا۔ کچہری کرنی +
دیوانہ ف مجنون۔ پاگل۔ منسوب بہ دیو +
دیوانہ چیزے بودن ف اس کا کمال مشتاق ہونا۔ عاشق ہونا +
دیوانہ رو ف وہ شخص جسکی چال ڈھال دیوانوں کی سی ہو

دیوالی ف کچہری میں [illegible]
دیوباد ف گرد باد۔ بگولا +
دیو بند ف طہمورث و جمشید قارون کا لقب ہے +
دیوپت ف بٹیر۔ بشیم۔ تلتبان۔ بھڑوا جس کی جورو کسب کرے +
دیوچہ ف جونک۔ دیمک +
دیودار ف ایک پہاڑی درخت ہے جس کی لکڑی سے جہاز کا مستول بناتے ہیں +
دیودرون ف اندر کا دیو۔ نفس امارہ سے مراد ہے
دیودل۔ دیوجان ف سخت دل۔ صاحب جبروت
دیوزاد ف قوی ہیکل اور تیز رفتار گھوڑا +
دیوزدہ ف دیو زدہ وہ شخص جسے آسیب ہو +
دیوسار ف مرکب ہے دیو بمعنی جن شیطان اور سار (کلمہ تشبیہ) سے شیطان کی خصلت والا شریر۔ بدذات۔ مفسد۔ بدچلن +
دیو سفید ف مازندران کے ایک پہلوان کا نام ہے جسے کمال رنج و مشقت اٹھا کر رستم نے مارا تھا
دیوگیر ف وہ شخص جسے آسیب ہو۔ وہ شخص جو جنوں کو پکڑ لے۔ ملک دکن میں ایک شہر ہے
دیولاخ ف وہ جگہ جہاں بھوت پریت رہتے ہیں۔ جنوں کا مسکن +
دیومار ف اژدہا +
دیومردم ف نسناس۔ بن مانس۔ مفسد۔ شریر۔ موذی۔ دکھ دینے والا +
دیون ف جمع ہے دین کی +
دیوہ ف ریشم کا کیڑا۔ اسکرم ابریشم +
دیو ہفت سر ف سات ولایتوں کے لحاظ پر کرہ ارض سے مراد ہے +
دیہ ف گاؤں +
دیہیم ف تاج بادشاہی۔ مکٹ +
دیہیم دار ف بادشاہ +

# باب الذال معجمہ

## باب ذال معجمہ مع الف

ذا ع یہ آدمی۔ اسم اشارہ ہے مفرد مذکر قریب کے واسطے
ذاب ع عجیب۔ سخت پیاسا جس کے ہونٹھ پیاس سے مارے سوکھ رہے۔ گلا ہوا پگلا ہوا
ذابح ع ذبح کرنے والا۔ حلال کرنے والا
ذات ع صاحب۔ مالک۔ ہر شے کی حقیقت اور ہستی۔ نفس ہر شے۔ طرف۔ جانب
ذات البروج ع آٹھواں آسمان جسے شرع میں کرسی کہتے ہیں۔ برجوں والا
ذات البین ع مقدمہ اور معاملہ جو دو آدمیوں کے درمیان ہو۔ ایلچی۔ بیانجی
ذات الجنب ع ایک مہلک مرض ہے یعنی پردہ کی ورم جو درمیان قلب اور سینہ کے ہے
ذات الشمال ع گناہ گاروں اور کافروں سے مراد ہے جن کا نامہ اعمال بائیں ہاتھ میں ہوگا۔ بائیں جانب والے
ذات الصدر ع سینے والا دل کے بھید جاننے والا۔ دلی۔ ورم سینہ
ذات العماد ع مکان ستون دار مضبوط و مستحکم۔ اور اونچا محل
ذات الکرسی ع آسمان کی شمالی شکلوں میں سے دسویں شکل جس کی صورت ایک کرسی پر پاؤں لٹکا کر بیٹھی ہوئی عورت کی طرح ہے
ذات الیمین ع وہ لوگ مراد ہیں جن کے داہنے ہاتھ میں نامہ اعمال ہوگا۔ دائیں طرف والے۔
ذکی ع ذہین۔ تیز فہم۔ زیرک۔ تیز طبع۔

ذات بحق ع خدا تعالےٰ کی ذات
ذات عرق ایک جگہ کا نام ہے جہاں اعراقی احرام باندھتے ہیں
ذاک ع آن۔ وہ
ذاکر ع ذکر کرنے والا۔ یاد کرنے والا
ذال ع نرمی سے چلنا جلدی چلنا۔ حروف تہجی میں سے ایک حرف بھی ہے
ذاہل ع غافل
ذایب ع گلنے والا۔ پگھلنے والا
ذائع ع آشکار۔ فاش۔ پراگندہ
ذائق ع چکھنے والا
ذائقہ ع مزہ چکھنے کی قوت (حس) جو زبان میں ہے

## باب ذال معجمہ مع بائے موحدہ

ذب ع ہٹکا دینا۔ دور کرنا۔ لاغر ہونا۔ جنگلی گائے
ذباب ع مکھی۔ مگس
ذبانی ع سبز رنگ۔ کبھی یہ لفظ اکثر زمرد کے صفت واقع ہوتا ہے
ذبالہ ع فتیلہ جس سے شعلہ نکل رہا ہو
ذبال ع جمع ہے ذبالہ کی
ذبح ع جانور کا شرعی طور پر گلا کاٹنا۔ حلال کرنا
ذبح اکبر۔ ذبح عظیم ع بڑی قربانی۔ وہ بھیڑ جو حضرت اسمٰعیل کے عوض جبرائیل بہشت سے قربانی کے لئے لائے تھے۔ عید اضحےٰ کی قربانی
ذبحہ ع حلقوم کی دونوں طرف ایک ورم ہو جاتی ہے
ذبر ع لکھنا
ذبول ع لاغری۔ پژمردگی۔ پریشانی۔ ابتری
ذبل ع لاغر۔ پژمردہ

ذبیح ع جانور جو ذبح کیا جائے۔ مذبوح
ذبیح اللہ لقب ہے حضرت اسمٰعیل کا

## ذال معجمہ مع خائے معجمہ

ذخائر ع جمع ہے ذخیرہ کی
ذخر ع رکھ چھوڑنا اور کسی وقت کے واسطے رکھ چھوڑی گئی چیز
ذخرہ ع ذخیرہ۔ تحفی
ذخیرہ ع اندوختہ۔ جو چیز کسی اور وقت میں کام آنے کے لئے رکھ چھوڑی جائے اور وہ چیز جو بہت سی جمع کی جائے جیسے غلہ وغیرہ کا ذخیرہ

## ذال معجمہ مع رائے مہملہ

ذر ع چھوڑ۔ رہنے دے
ذرات ع جمع ہے ذرہ کی
ذراری ع جمع ہے ذریت کی
ذرارح ع جمع ہے ذروح کی
ذراع ع ہاتھ انگلیوں سے کہنیوں تک ناپنے کا گز۔ بازو
ذرایر ع جمع ہے ذرہ کی
ذرائع ع جمع ہے ذریعہ کی
ذرائی ع ایک قسم کا سخت اور سفید نمک
ذرب ع ایک قسم کے اسہال ہیں ان کے باعث طعام معدہ میں متغیر نہیں ہوتا کبھی اسہال آتے ہیں کبھی بند ہو جاتے ہیں
ذرع ع ہاتھ کے حساب سے پیمائش کرنا طاقت اور فارسی میں کھیت کا کنارہ یا گوشہ
ذرق ع مرغ کی بیٹ
ذروح ع ایک پردار بادام کے برابر سرخ رنگ اور سیاہ خال کا کیڑا ہے جس کا کھانا زہر

ذرور ع خشک دوائی جو آنکھ یا زخم میں ڈالیں
ذروہ ع کنگرہ۔ کنگورہ۔ پہاڑ کی چوٹی
ذرہ ع چھوٹی سی چیونٹی وہ ذرہ جو روزن سے دھوپ میں اڑتا ہوا نظر آتا ہے ایک جو کا دسواں حصہ
ذرہ ع ارزن۔ چینا۔ اور جوار
ذریت ع اولاد۔ نسل
ذریعہ ع واسطہ۔ وسیلہ۔ دستاویز

## ذال معجمہ مع عین مہملہ

ذعاف ع زہر قاتل

## ذال معجمہ مع فاء

ذفر ع تیز خوشبو۔ اور تیز بدبو یہ لفظ لغات اضداد میں سے ہے
ذفیف ع زود۔ سبک

## ذال معجمہ مع قاف

ذقن ع ٹھوڑی۔ زنخدان

## ذال معجمہ مع کاف تازی

ذکا ع ذہانت۔ دانش تیزی طبع جھٹ کسی چیز کو دریافت کر لینا۔ زیرکی روشن کرنا اور بالضم بمعنی آفتاب
ذکر ع یاد۔ یادداشت
ذکر ع آلۂ تناسل مرد
ذکر ع ایک قسم کا ذکر نفی اثبات کا ہے جو صوفی کیا کرتے ہیں
ذکر جمیل۔ ذکر خیر ع نیکی کے ساتھ یاد کرنا۔ نیک ذکر
ذکور ع جمع ہے ذکر کی۔ مردان
ذکی ع ج۔ ذہین۔ تیز فہم زیرک۔ تیز طبع

## ذال معجمہ مع لام

ذُل ع خواری۔
ذِل ع نرمی۔ مطیع ہونا۔
ذَلاقت ع تیز زبانی۔ فصاحت۔ تقریر کی تیزی و صفائی
ذَلالت ع ذلیل ہونا۔
ذِلّت ع خواری۔ گناہ۔
ذَلَق ع تیز زبانی۔ ہر چیز کی تیزی۔ مرغ کا بیٹ ڈالنا۔ بے آرام ہونا۔
ذلق بیان ع فصیح و بلیغ۔
ذَلُول ع نرم۔ مطیع اطاعت کرنیوالا۔
ذلیق ع تیز زبان۔ سنان تیز۔
ذلیل ع خوار۔ بے عزت۔

## ذال معجمہ مع میم

ذَم ع ہجو کرنا۔ برائی کرنا۔ برائی۔
ذمائم ع جمع ہے ذمیمہ کی۔
ذِمّت ع عہد و پیمان۔ عہد۔ ضمان۔
ذِمّہ ع عہد۔ زمان۔ زنہار۔
ذِمّی ع اہل کتاب جس کو اسلام کے ملک میں پناہ دی گئی ہو۔ جزیہ گذار۔
ذمیم۔ ذمیمہ ع بری اور خراب چیز۔ زشت۔ ناپسند۔

## ذال معجمہ مع نون

ذَنب ع گناہ۔
ذَنَب ع حیوانوں کی پونچھ اور ایک ستارہ کا نام ہے جیسے ذنب الفرس کہتے ہیں۔ آسمان کی اشکال میں سے ایک شکل بھی ہے جو ایک بڑے سانپ کی ہم شکل ہے اسکی ایک طرف کو راس اور دوسری کو ذنب کہتے ہیں۔
ذُنوب ع جمع ہے ذنب کی۔
ذَنُوب ع پانی بھرا ڈول۔ مطلق ڈول۔ دراز دُم گھوڑا۔

## ذال معجمہ مع واؤ

ذُو ع صاحب۔
ذُوابہ ع گیسو ماتھے کے بال علاقہ شمشیر
ذوات ع جمع ہے ذات کی۔
ذُوالالباب ع خداوند عقل۔ صاحب فہم۔
ذُوالجلال ع صاحب شوکت اور عزت و دبدبہ والا
ذوالحجہ۔ ذی الحجہ ف مسلمانوں کا بارھواں قمری مہینہ جس میں مسلمان لوگ حج کرتے ہیں۔
ذوالخمار ع ایک کاہن کا نام ہے جو منہ پر مقنعہ ڈالے رہتا۔ اور عجیب عجیب کام کرتا تھا
ذوالفقار ع حضرت علی کی تلوار جو انہیں پیغمبر خدا کی طرف سے عطا ہوئی تھی۔ ذو بمعنے صاحب اور فقار بمعنی مہرہائے پشت گردن سے لے کر کمر تک ہے یعنی انسان کے مہرہائے پشت گردن سے لے کر کمر تک توڑ ڈالنے والی تلوار۔ یا ایسی تلوار جس کی پشت مہرہائے پشت کی طرح ہے
ذوالقربیٰ ع رشتہ دار لوگ۔
ذوالقرنین ع سکندر کا لقب ہے جو مشرق سے مغرب تک گیا۔ بعض کہتے ہیں کہ اسکے سر پر دو گیسو یا دو شاخیں تھیں اس واسطے ذوالقرنین کہلایا۔ کیونکہ قرن دو گیسو یا شاخ کو کہتے ہیں اکثر مفسرین کی رائے ہے کہ ذوالقرنین جس کا ذکر قرآن مجید میں ہے وہ اور تھا نہ یہ سکندر جو مقدونیہ کا بادشاہ تھا
ذوالقعدہ۔ ذی القعدہ ع مسلمانوں کا گیارھواں قمری مہینہ۔ چونکہ اہل عرب اس مہینہ میں محاربہ اور مقاتلہ سے قعود کرتے تھے یعنی جنگ چھوڑ دیتے تھے اس واسطے اس نام سے موسوم ہوا۔ یہ بھی اُن مہینوں میں سے ایک مہینہ ہے جن میں جنگ حرام تھی
ذوالمجاز ع مکہ معظمہ کے قریب منا میں ایک بازار کا نام ہے
ذوالمنن۔ ذوالمنن ع احسان کا صاحب احسان اور بخشش کرنے والا
ذوالنورین ع حضرت عثمانؓ خلیفہ سوم کا لقب ہے۔ کیونکہ ان کے نکاح میں حضرتؐ کی دو بیٹیاں تھیں۔
ذوالنون ع حضرت یونس پیغمبر کا لقب ہے جو چالیس دن تک مچھلی کے پیٹ میں پڑے رہے۔ اُن کا قصہ مشہور ہے۔
ذوالنون مصری ع ان کا نام ثوبان بن ابراہیم اور کنیت ابوالفیض اور لقب ذوالنون ہے ملک نوبہ کے رہنے والے تھے۔ امام مالک بن انس کے شاگرد اور انہیں کے مذہب پر تھے۔ علم تصوف میں سب سے پہلے انہوں نے ہی کلام کیا۔ مصری انہیں زندیق سمجھتے رہے اور موت کے بعد خرق عادت دیکھ کر انہیں معلوم ہوا کہ وہ ایک بڑے بزرگ تھے۔ انہوں نے ۷۵ سال کی عمر پا کر ۲ شعبان سنہ ۲۴۶ھ میں وفات پائی ایک کشتی میں بیٹھے اُن پر چوری کا الزام لگایا گیا۔ اور آخر کار چوری گئی ہوئی چیز مچھلی نے دریا سے نکال کر دیدی اُسی دن سے ذوالنون مشہور ہوئے۔
ذوالنیران ع یمن کا ایک بادشاہ تھا جو دلیری اور نیزہ زنی میں مشہور تھا۔
ذَوائب ع جمع ہے ذوابہ کی ہے
ذَوب ع پگھلنا۔ سورج کی سخت گرمی بھی
ذَوَبان ع گلنا۔ پگلنا۔ بیقراری۔
ذوجسدین ع عطارد جس کا گھر جوزا ہے جیسے جسدین اور دو پیکر بھی کہتے ہیں
ذوذوابہ۔ ذوذنابہ ع بودی ار ستارہ دُمدار ستارہ۔
ذوفنون ع وہ شخص جو کئی فن جانتا ہو جس کو کئی طرح کے علم آتے ہوں۔
ذوق ع چکھنا۔ چکھنے کی قوت چکھنے کا مزہ۔ اہل فارس مزہ۔ نشاط۔ خوشی کے معنی میں استعمال کرتے ہیں
ذوناب ع درندہ جانور۔

## ذال معجمہ مع ہائے ہوز

ذَہاب ع جانا۔ گذرنا
ذَہَب ع سونا۔ زر
ذُہلت ع غفلت
ذِہن ع فہمیدگی۔ زیرکی۔
ذہن دریا ف بھنور۔ گرداب۔
ذہن کشتی ف ہوا نہ ہونے کے سبب کشتی کا ٹھیر رہنا۔
ذہول۔ ذہولت ع بھول جانا
ذہین ع وہ شخص جس کا ذہن تیز ہو

## ذال معجمہ مع یائے تحتانی

ذی ع صاحب
ذیاب ع جمع ہے ذیب کی۔
ذیابیطس ی سلس البول کی مرض کی ایک قسم ہے

**ذِئب** ع بھیڑیا۔ گرگ

**ذی بال۔ ذی شوکت** ع شان شوکت والا

**ذی سَلم** ع حجاز میں ایک مقام کا نام ہے

**ذیل** ع دامن

**ذیل بر میان زدن** ف کمر ہمت باندھنا کسی کام کے لیئے مستعد ہونا

**ذُیُول** ع جمع ہے ذیل کی

# باب الرائے مہملہ

## رائے مہملہ مع الف

**را** ف یہ حرف کئی معنوں میں آتا ہے۔ اول مفعول کی علامت ہے۔ دوسرے اضافت کی علامت۔ تیسرے واسطے اور لیئے کے معنے میں آتا ہے چوتھے از نسبیہ کے معنی دیتا ہے۔ اور کبھی زاید بھی ہوتا ہے مفصل حال قواعد کی کتابوں میں دیکھنا چاہیئے

**رابح** ع فایدہ اٹھانے والا سودمند فایدہ بخش

**رابض** ع قلعہ دار۔

**رابط** ع ربط دینے والا۔ ملانے والا۔

**رابطہ** ع پیوند۔ علاقہ۔ ذریعہ۔ باعث۔ سبب

**رابع** ع چوتھا۔

**رابعہ** ع چوتھی عورت اور ایک مشہور پارسا عورت کا نام ہے اس لیئے کہ وہ اپنے باپ کی چوتھی لڑکی تھی اور بصرہ میں ساکن تھی وہ رابعہ بصری کے نام سے مشہور ہے۔

**رابیہ** ع اونچی زمین۔ اونچا مقام۔

**راتب** ف ہر روز کا معمول خوراک روزانہ

**راتبہ** ع ثابت۔ قایم۔ ساکن۔ ٹھیرا ہوا۔ مقررہ۔ مشتق ہے۔ رتوب سے۔

**راتب خوار۔ راتبہ خوار** ف وظیفہ خوار۔

**راتع** ع چرنے والا بلند ہونے والا۔

**راتق** ع باندھنے والا۔ اسم فاعل رتق کا ہے

**راجح** ع افزون۔ غالب۔ فایق۔ بہتر۔ بڑھا ہوا۔ ترازو کا وہ پلہ جو تولتے وقت جھک جائے

**راجع** ع رجوع کرنے والا۔ واپس ہونے والا

**راجل** ع پیادہ۔

**راجی** ع امیدوار۔

**راح** ع شاد ہونا۔ خوشی۔ شراب اور جمع راحت (کف دست) کی۔

**راحت** ع خوشی۔ آرام۔ آسایش ہتھیلی ہتھیلی

**راحت طلب** ع آرام طلب۔

**راح روح** ع بارہ بد کے تیس لحن میں سے ایک ہے

**راحل** ع کوچ کرنے والا۔

**راحلہ** ع سواری کا جانور خواہ نر ہو خواہ مادہ۔ ستور بارکش۔

**راحم** ع مہربانی کرنے والا۔

**راد** ع رد کرنے والا۔ پھیر دینے والا۔

**راد** ف سخی جوانمرد شجاع بہادر حکیم دانشمند

**رادع** ع ہٹا دینے والا۔ روکنے والا۔

**رادف** ع وہ سوار جو دوسرے آدمی کے پیچھے سوار ہو۔

**رادمنش** ف کریم الطبع۔ سخاوت پیشہ

**رادی** ف سخاوت۔ شجاعت۔ حکمت

**راز** ف بھید۔ پوشیدہ بات۔ رنگ دلوں امر ہے ورنگ کرنیکے معنے میں خارپشت سرخ رنگ کا بڑا زنبور۔

**راز با کسے گفتن و کردن** ف اُس کے آگے اپنا بھید بیان کرنا۔

**رازبان** ف صاحب راز بھید کا وہ شخص جو حاجتمندوں کی بات بادشاہ کے حضور میں پیش کرے

**راز بر سر بازار نہادن۔ راز بر صحرا نہادن۔ راز بصحرا فگندن۔ راز بیرون آوردن۔ راز بیرون دادن** ف بھید ظاہر کرنا

**راز بر ملا افتادن۔ راز بیرون افتادن** ف بھید کھل جانا۔ راز ظاہر ہو جانا

**راز پوشیدن** ف بھید چھپانا۔

**راز خاک۔ راز زمین۔ راز نہان خاک** ف نباتات جو بتدریج پیدا ہوں

**راز خواندن** بھید معلوم کر لینا۔

**راز دار۔ راز دان** محرم راز۔ بھید کا جاننے والا۔

**رازق** ع رزق دینے والا۔

**رازق مطلق** ع خدا تعالےٰ۔

**راز کشادن** ف بھید ظاہر کر دینا۔

**رازی** ع منسوب بہ رے۔ رے کا رہنے والا۔ مولینا مولوی فخرالدین صاحب مصنف تفسیر کبیر وہیں کے رہنے والے تھے

**رازیام۔ رازیان۔ رازیانہ** ف سونف بادیان۔

**رازیانج** ع معرب ہے رازیانہ کا

**راس** ع سر۔ کسی چیز کی بلندی اصطلاح علم جغرافیہ میں خشکی کا وہ قطعہ جو دور تک پانی میں چلا گیا ہو۔ اور محاورہ فارسی میں بوجھ اٹھانے والے اور دودھ دینے والے جانوروں کے اول میں آتا ہے جیسے پنج راس اسپ۔

**راس الجدی** ع وہ نقطہ جس پر سورج کے پہنچنے سے جاڑا شروع ہو جاتا ہے

**راس الحد** ع عرب کے مشرق میں ایک راس ہے۔

**راس السرطان** ع وہ نقطہ کہ جب اس پر سورج پہنچتا ہے۔ گرمی شروع ہو جاتی ہے

**راس المال** ع سرمایہ۔ تجارت کا مول جس پر بیع کیا جائے۔

**راست** ف درست۔ دہنا ہاتھ وغیرہ سچ۔ موسیقی کے بارہ مقام میں سے ایک مقام کا نام بھی ہے۔

**راستاد** ف تنخواہ۔ وظیفہ۔ راتب۔

**راست پا آمدن** ف رستے میں کہیں راہ کے بغیر سیدھا چلا آنا۔

**راست باز** ف سچا آدمی۔

**راست بود۔ راست خدیو** ف موجود حقیقی۔ خداوند تعالےٰ۔

**راست خانہ** ف وہ شخص جو سب کے ساتھ دوستی اور صفائی کے ساتھ رہے۔

**راست سخن** ف سچ بات کہنے والا۔ سچا آدمی صادق القول۔

**راست شدن خواب** ف خواب کا سچا ہونا تعبیر خواب کے مطابق وقوع میں آنا

**راست کردن کار** ف اس کا درست کر لینا سنوار لینا۔

**راست مزاج** ف معتدل مزاج۔

**راست مزہ** ف خوش ذائقہ شے۔

**راستہ** ف بازار کی دوکان کی صف۔ سیدھی اور ہموار راہ۔ وہ شخص جو سب کام اپنے ہاتھ سے کرے۔

**راستی** ف درستی۔ صدق۔ سچائی۔

**راستیہا۔ راستی این است۔ راستی اینکہ** ف سچ بات یہ ہے حق یوں ہے یہ الفاظ ایسے موقع پر بولے جاتے ہیں جہاں متکلم اپنی کلام کے

صداقت مخاطب پر ظاہر کرنا اور شک و
شبہ کو اس سے رفع کرنا چاہے۔
**راستین۔ راستینہ** ف حقیقی۔ واقعی
**راسب** ع نیچے بیٹھ جانے والی شے۔
**راسخ** ع واستوار۔ مضبوط۔
**راسن** ف ایک گیاہ کے قسم کی دوائی
ہے۔ جو آبلہ اور جانوروں کی گزندگی کو
فایدہ بخشتی ہے۔
**راسُو** ف نیولا۔ نیول۔ مشہور جانور ہے
جو سانپ کا دشمن ہے۔
**راس و ذنب** ع آسمان پر جو ایک اژدہا
کی صورت ہے اس کے سر اور دُم کا یہ نام ہے
**راسیات** ع جمع ہے راسیہ کی۔
**راسیہ** ع پہاڑ۔ استوار۔
**راشن** ف تودہ۔ غلہ کا ڈھیر۔
**راشد** ع ہدایت یافتہ۔ رشد یافتہ۔
**راشی** ع رشوت دینے والا۔
**راصد** ع منجم۔
**راضی** ع خوش۔ شاد
**راطینج** ی گوند۔ صمغ۔
**راعنا کہنے** ف اصحاب رسول خدا
آنحضرت کی خدمت میں راعنا (لحاظ کن)
کہا کرتے تھے۔ مگر یہود اس کو بطور معلوم
تغیر کر کے راعینا (شبان ما) کہتے تھے چنانچہ
خداوند تعالےٰ نے اصحاب کو راعنا کہنے
سے منع کردیا اور چونکہ یہودی منافقانہ
طور پر یہ لفظ کہتے تھے اس واسطے راعنا گو
سے منافق مراد ہے۔
**راعی** ع نگہبان۔ والی۔ حاکم۔ چرواہا۔ گڈریا
**راعی العباد** ع لوگوں کا محافظ۔ بادشاہ
سے مراد ہے۔

**راعیل** ع عزیز مصر کی بیوی حضرت زلیخا
کا نام ہے جو بعد میں یوسف کی نکاح میں آئیں
**راغ** ف دامن کوہ۔ پہاڑ کے نیچے کا میدان
سبزہ زار۔ سبزہ۔
**راغب** ع رغبت کرنیوالا۔ خواہش کرنیوالا۔ چاہنے والا
**راف** ف بساسہ۔ جاوتری
**رافت** ع مہربانی۔ بخشش
**رافضی** ع منسوب بہ رافضہ شیعوں کا ایک
فرقہ جنہوں نے زید بن علی بن حسین کے
ہاتھ پر بیعت کی اور انہیں شیخین (ابوبکر و عمرؓ)
سے تبرا کرنے پر مجبور کیا۔ لیکن انہوں نے
اس امر سے انکار کیا۔ اور فرمایا کہ میں جناب
رسول خدا کے اصحاب کو کیونکر برا کہہ سکتا ہوں
جو ہمیشہ آپ کے ممد و معاون رہے اس
پر انہوں نے ان کا ساتھ چھوڑ دیا اور سخت
بیوفائی سے پیش آئے اور زید بن علی حجاج
کے ہاتھ سے شہید ہوئے عموماً رافضی لوگ
اصحاب ثلثہ کی حق میں سخت بھلا برا کہتے ہیں
اور بعض شیعہ بھی ہیں جو طعن و تشنیع
اور سب اصحاب سے زبان روکے رکھتے ہیں۔
و قلیل ما ھم۔
**رافضہ** ع اس گروہ کو کہتے ہیں جو اپنے
سردار کو چھوڑ دے۔
**رافع** ع بلند کرنے والا۔ رفع دفع دینے
والا۔ داد خواہ۔ اپنی حالت کو پیش کرنیوالا۔
**رافق** ع درخشندہ۔ چمکنے والا۔ روشن۔
**راقب** ع منتظر۔ انتظار کرنے والا۔
**راقد** ع سونے والا۔
**راقص** ع ناچنے والا اور ایک
ستارہ کا نام ہے۔ جو اژدہاے فلک
کے منہ پر ہے۔

**راقع** ع کپڑے کو پیوند لگانے والا۔ گدڑی سینے والا
**راقم** ف لکھنے والا۔
**راقی** ع منتر باز۔ جادوگر۔ اوپر چڑھنے والا
**راک** ف جنگلی گوسفند۔ قوچ۔ پانی پینے کا
کاسہ۔ سوئی کا تاگا۔
**راکارہ** ف بدکار عورت۔ فاحشہ۔
**راکب** ع سوار۔
**راکد** ع کھڑا پانی جو جاری نہ ہو۔
**راکع** ع جھکنے والا۔ خدا کے سامنے گھٹنوں
پر ہاتھ رکھ کر جھکنے والا۔ رکوع کرنے والا
**رام** ف تابعدار۔ مطیع۔ فرمانبردار۔ بلا
روان۔ روندہ۔ آرام۔ طاقت۔
ہر شمسی مہینے کا اکیسواں دن ایک فرشتے
کا نام بھی ہے۔ جو آرام کے دنوں اور مصالح
اور امور مردم پر موکل ہے چنگ کے موجد کا
نام بھی ہے۔ ہندؤں کے مشہور اوتار
راجہ رام چندر جی کو بھی اختصاراً کہتے ہیں
جنہوں نے ہنومان اور راکھشوں کی مدد سے
راجہ راون پر فتح پائی۔ سیتا مشہور پاک
دامن عورت انہیں کی بیوی تھی ہندی
میں رام خدا تعالےٰ کا نام بھی ہے۔
**رامح** ع نیزہ بردار۔ نیزہ مارنے والا۔
**رامش** ف نغمہ۔ سرود۔ راگ۔ خوشی
شادی۔ آرام۔ سکون۔
**رامشگاہ۔ رامشگہ** ف آرام کرنے کی
جگہ۔ ناچ رنگ کی محفل۔ بزم۔ مجلس۔
**رامشگر۔ رامشی** ف مطرب۔ ڈوم۔
گویا۔ گانے بجانے والا۔
**رامی** ف تیرانداز۔ پتھر پھینکنے والا۔ تہمت لگانے والا
**رامی۔ رامین۔ رامینہ** ف ولیس کے
داستان کا نام ہے۔ چنگ کے موجد کا نام بھی ہے

**ران** ف جانگھ۔ ران۔
**رانا** ی یونانی میں بمعنی انار۔ ہندی میں
راجہ ہند کے بعض ممالک واقع راجپوتانہ کے
راجاؤں کا لقب ہے۔
**ران افشردن** ف گھوڑے پر پاؤں
جمانا۔ گھوڑے کو تیز کرنا۔ تیز کرنا۔
**راندن** ف ہانکنا۔ چلانا۔ دور کرنا۔
**ران کشادن** ف سوار ہونا۔ راہ چلنا
عیب ظاہر کرنا۔ ننگا ہونے والا۔
**رانین** ف شلوار۔
**راوت** ہ بہادر۔ مہتر۔
**راوغ** ع فریبی۔ مکار۔ حیلہ گر۔
**راوق** ع مخفف۔ اور ق شراب صاف
**راوی** ع روایت کرنے والا۔ کہانی کہنے
والا۔ سیراب ہونے۔ بادشاہ کے سامنے
کسی کا قصیدہ خوش آوازی سے پڑھنے والا
**راوند** ف اس کا مالہ ریوند ہے جو مشہور دوائی ہے
**راویہ** ع پانی اٹھانے والا اونٹ۔ چمڑے
کا ظرف جس میں پانی ہو۔
**راہ** ف رستہ۔ دفعہ۔ بار۔ مرتبہ۔ قاعدہ۔ قانون
**راہ از پیش پا سپردن۔ وانشردن** ف
تلاش اور ترود چھوڑ دینا۔ عبرت پکڑنا۔
**راہ افتادن** ف ڈاکہ پڑنا۔ رستہ
کا لٹنا۔ نقصان پہنچنا۔
**راہ آموز** ف استاد۔ رہنما۔
**راہ انجام** ف عموماً اسباب سفر خصوصاً
سواری کا مرکب۔ قاصدہ چلیک ڈاک کا ہرکارہ
**راہ آورد۔ راہ آورد** ف سوغات
تحفہ جو کسی کے واسطے سفر سے لائیں
**راہب** ع زاہد گوشہ نشین ترسا دنیا کا یادی
**راہ باریک** ف تنگ رستہ

راہ بازگونہ نوردن ف دشوار گذار رستہ جہاں سے بمشکل گزر سکیں۔
راہ بہ پست آمدن ف رستہ بند ہوجانا
راہ بجائے بُردن۔ راہ بجائے داشتن ف کچھ فایدہ اٹھانا کامیاب ہونا
راہبر ف راہ بتانے والا۔
راہ بر آوردن بچیزے ف رستہ کا اینٹ پتھر وغیرہ کے ساتھ بند کر دینا
راہ بُردن ف رستہ پانا۔ دریافت کرلینا
راہ برگرفتن ف رستہ لینا۔ چل دینا
راہ برکشادن ف رستہ دینا۔ مجازاً تعظیم و تکریم کرنی۔
راہ بُریدن ف سفر کرنا۔ رستہ چلنا۔ کسی کے کام میں راسخ ہونا۔
راہ بُریدہ ف وہ رستہ جس پر چوروں کے خوف سے آمد و رفت ترک کریں۔
راہ بستن ف رستہ بند کر دینا۔
راہب ع ف مقبول خلق (مسیحیوں کا) راہب جو بطور علامت زرد کپڑے پہنا کرتا ہے
راہ بند ف راہزن۔ چور۔
راہبہ ع بلند زمین۔
راہ پیش گذاشتن ف رہنمائی کرنا۔
راہ پیش گرفتن ف رستہ لینا۔ چل دینا۔
راہ جامہ دران۔ راہ خارکش۔ راہ خارکن۔ راہ خسروانی ف یہ چاروں موسیقی کے مختلف نوا ہیں۔
راہ دادن ف رستہ دینا۔ اجازت دینا منظور کرنا۔ کسی کام میں رضامند ہونا۔
راہدار ف راہ کا نگہبان۔ سڑک کا چوکیدار۔ چونگی کو بھی کہتے ہیں۔

راہداری ف وہ محصول جو رستوں اور گزرگاہوں میں اشیاء پر لیا جائے چونگی کا محصول
راہ زدن ف سرود کہنا۔
راہزن ف چور۔ ڈاکو۔ مسافر کو رستہ میں لوٹنے والا۔ سرود کہنے والا مطرب۔ گویا راہزنی کرنے پر ماہر بھی ہے۔
راہزنی ف مسافر کو لوٹنا۔ گمراہ کرنا۔
راہ سپردن ف رستہ چلنا۔ روانہ ہونا
راہ سخن بستن ف بات کرنے کی طاقت نہ ہونی۔ زبان بند ہو جانی۔
راہ سنج ف راہرو۔
راہ صواب گرفتن ف سیدھا رستہ لینا۔ ٹھیک چلنا
راہ فرمان سپردن ف فرمانبرداری کرنی
راہ گان ف دیکھو رایگان۔
راہ گرفتن ف رستہ چلنا۔ راہ لینا۔
راہ گشت ف سواری کا جانور۔ راہوار۔ مرکب
راہن ع کسی چیز کو گرو رکھنے والا۔
راہ نشین۔ راہ نورد ف گداگر۔ بے خانماں۔ قاصد۔ مسافر جو پیادہ چلے
راہ نما ف راہ دکھلانے والا۔
راہ نوردیدن۔ راہ نوشتن ف رستہ چلنا مسافت طے کرنا۔
راہوی ف موسیقی کے بارہ مقاموں میں سے ایک مقام کا نام ہے۔
راہی ف مسافر۔ راہ چلنے والا۔
راہی شدن ف روانہ ہونا۔ رستہ لینا
رائے ع عقل۔ تجویز۔ تدبیر۔ خیال۔ دانائی فارسی میں معنی راہ ہندی میں ہندوؤں کا لقب
رایات ع جمع رایت کی۔
رائے العین ع آنکھ دیکھی بات جو روبرو گذری

رایت ع نیزہ۔ لشکر کا علم۔
رایت فریدن۔ رایت کاویان ف درفش کاویانی۔
رائج ع جاری۔ چلتی۔ پھیلی ہوئی۔
رائحہ ع بو۔ خوشبو۔
رائد ع ہاتھ سے پیسنے کی چکی۔ وہ آدمی جسے آب و علف کے واسطے بھیجا جائے
رائے زن ف صلاح کار۔ تجویز بتانے والا۔ مدبر۔ عقلمند
رایض ع چابک سوار۔
رائق ع جاری اور صاف پانی۔ صاف و لطیف شے
رایگان۔ رایگانی ف مفت۔ [illegible] وہ چیز جو رستے میں گری ہوئی مل جائے اصل میں یہ لفظ راہگان تھا۔
رایگان خوار ف مفت خور۔ طفیلی

## راے مہملہ مع باے موحدہ

رب ع پروردگار۔ پالنے والا۔ پرورش کرنے والا۔ مربی۔ خداتعالیٰ۔
رُبّ ع انگور۔ انار۔ سیب وغیرہ کا پانی جو پکا کر غلیظ کیا جائے۔
رُبّت ع اکثر دفعہ۔ بعض وقت کبھی تھوڑا
رُبّات لیجانے والا۔
رِبا ع بڑھنا۔ زیادہ ہونا۔ سود۔ بیاج
رُباب ف نام ایک ساز کا ہے۔ رَباب بالفتح اس کا معرب ہے۔
رَبابہ ع ایک مشہور ساز کا نام ہے۔ سپید بادل۔ نام معشوقہ جمیل کا عاشق تھا۔ مکہ معظمہ کے پاس ایک گاؤں ہے۔ ایک پہاڑ کا نام بھی ہے۔
رباح ع جناب رسول خدا کا ایک غلام تھا۔

رباخوار ف بیاج لینے والا۔ سود خوار۔
رِباط ع سرائے۔ مسافر خانہ۔ ہوٹل
رُباعی ع سات برس کا اونٹ۔ چار برس کی گائے اور گھوڑا اور بکری۔
رُباعی ع چار مصرعے کے دو شعر جن میں پہلا۔ دوسرا۔ اور چوتھا ہم قافیہ ہوں۔ رُباعی کے لئے ۲۴ وزن مخصوص ہیں اور بحر ہزج ہی میں کہی جاتی ہے۔ دوسرے بحر میں کہنی درست نہیں۔ اس کے مصرعوں کے وزن قریب قریب اس مصرعہ کے ہوتے ہیں ؎ لاحول ولاقوۃ الا باللہ۔
رُباعیات ع جمع ہے رباعیہ کی ثنایا اور انیاب کے درمیان کے چار دانت
ربّ الارباب ع تمام پرورش کرنے والوں کا پروردگار۔ خداتعالیٰ۔
ربّ النوع ع مخلوقات کی ہر نوع کی پرورش کے واسطے جو فرشتے مقرر ہیں ان میں سے ہر ایک کو ربّ النوع کہتے ہیں
ربّانی ع منسوب بہ رب۔
رُبانیدن ف اچک کر لیجانا۔
ربح ع نفع۔ سود۔ فایدہ جو تجارت میں ہو
رَبَض ع شہر پناہ کی دیوار۔ قلعہ کا گرداگرد۔ عورت۔ گھر کی عورتیں۔ زوجہ۔ ماں بہن وغیرہ
ربط ع باندھنا۔ لگاؤ۔ ملاقات۔ میل جول
رُبع ع چوتھائی ۱/۴ ۔ اصطرلاب کی طرح ایک آلہ ہے جس سے آفتاب کا ارتفاع معلوم کرتے ہیں۔
رَبع ع منزل۔ محلہ۔ سرا۔ گھر۔
ربع شداد ع باغ ارم سے مراد ہے
ربع مسکون ع کل کرۂ ارض کی ۱/۴

سمندر سے گھری ہوئی ہے اور یہ خشک زمین ہے جو انسان سے آباد ہے ہفت اقلیم
رِبْقَہ ع رسی کا حلقہ۔ رسی۔
رَبَّنَا ع اے ہمارے ربّ۔
رَبْو ع کوتہ دمی جو ایک مشہور بیماری ہے
رُبُوبِیَّت ع پروردگاری۔ خداوندی خدائی
رُبُودَن ف اچک لینا۔ زور سے لے لینا۔
رَبْوَہ ع تودہ۔ اونچی زمین ٹیلہ بیت المقدس سے بھی مراد ہے جو ایک ٹیلے پر واقع ہے
رَبِیب ع پلا ہوا لڑکا پہلے خصم کے تخم کا لڑکا۔ بچھلگ۔
رَبِیبَہ ع وہ لڑکی جو اگلے خاوند کے تخم کی ہو اور دوسرے خصم کے گھر میں اپنی ماں کے ہمراہ آئی
رَبِیع ع بہار کا موسم۔ بیسا کھ اور جیٹھ عرب کے ایک سخی کا نام ہے۔
رَبِیعُ الآخر ع مسلمانوں کا چوتھا قمری مہینہ۔ نام رکھنے کے وقت چونکہ یہ مہینہ موسم بہار کے آغاز میں آیا تھا اس واسطے اس کا یہ نام ہوا۔
رَبِیعُ الاوّل ع مسلمانوں کا تیسرا قمری مہینہ۔ نام رکھنے کے وقت یہ چاند بہار کے ابتدا میں واقع ہوا تھا اسواسطے اسکا یہ نام ہوا

## رائے مہملہ مع تائے

رُتْب ع وسطی اور سبابہ کے درمیان کی فراخی
رُتْبَہ ع درجہ۔ مرتبہ۔
رَتْق ع باندھنا۔ بندوبست۔
رَتْق و فَتْق ع باندھنا اور کھولنا ضبط و انتظام مراد ہے
رَتَم ع وہ رشتہ جو یادداشت کے لیے انگلی کو باندھ رکھیں۔ فارسی میں اُسے یادآور کہتے ہیں
رُتُوب ع ساکن اور ثابت ہونا۔

## رائے مہملہ مع ثائے مثلثہ

رَثّ ع پرانا۔ کہنہ۔ بدحالی

## رائے مہملہ مع جیم تازی

رَجَا ع طرف جانب کنارہ۔ ارجا اسکی جمع ہے
رَجَاف ف نقارے کی آواز۔
رِجَال ع جمع ہے رُجل کی۔
رِجَالِ دَوْلَت ع امرائے سلطنت۔
رَجَا ع امید۔ بھروسہ۔ امید رکھنا۔ ڈرنا
رَجَب ع مسلمانوں کا ساتواں قمری مہینہ بہشت میں ایک نہر بھی ہے جس کا پانی برف سے زیادہ سفید اور نہایت میٹھا ہے حدیث میں آیا ہے کہ اس نہر کا پانی اُن لوگوں کو نصیب ہوگا جو اس مہینہ میں روزہ رکھتے ہیں
رُجْحَان ع فوقیت۔ غلبہ۔ زیادتی۔
رَجَز ع شعر کے ۱۹ بحروں میں ایک بحر کا نام ہے۔ اُسکا وزن چھ دفعہ مستفعلن ہے لفظی معنی رجز کے اضطراب و سرعت کے ہیں چونکہ اہل عرب کے اکثر اشعار جو معرکہ میں فخریہ گاتے ہیں اسی بحر میں ہوتے ہیں اور ایسے وقتوں میں آواز مضطرب اور حرکات سریع ہوتے ہیں اسواسطے اس کا یہ موسوم ہوا بعض لوگ کہتے ہیں کہ رجز اُس اونٹ کو کہتے ہیں جو حرکت کرکے پھر ساکن ہو جائے چونکہ اس بحر میں بھی ارکان کے پہلے دو سبب خفیف ہیں اور حرکت کے بعد سکون۔ اس جہت سے یہ نام رکھا گیا۔ شعر
اے چہرۂ زیبائے تو رشک بتان آذری
ہر چند وصفت میکنم در حسن زاں بالاتری
رِجْز ع پلیدی۔ عذاب۔ شرک۔
رِجْس ع پلیدی گناہ کی سزا جو گنہگار کو دیتا ہے

رَجْع ع لوٹنا۔ پھرنا۔ واپس ہونا۔
رَجْعَت ع بازگشت۔ پھر کر وہی کام کرنا مڑنا۔ اور بازگشت مرد کی عورت مطلقہ کی طرف
رَجْعَتِ الْقَہْقَرٰی ع ایڑیوں کی طرف چلنا۔ الٹے پچھلے پاؤں چلنا۔
رَجْعِی ع وہ طلاق جس میں خاوند عورت کو پھر اپنے نکاح میں لا سکتا ہے۔
رَجْف رَجْفَہ ع زمین وغیرہ کا لرزہ بھونچال
رَجُل ع بالغ مرد۔
رِجْل ع پیر۔ پاؤں۔ پا۔
رَجِل ع پیادہ ہونا۔
رَجِل ع ایسے بال جو گھونگر والے نہوں
رِجْلَہ ع خرفہ کا ساگ۔
رَجْم ع پتھر مارنا۔ سنگسار کرنا۔ نفرین کرنا دور کرنا۔ رد کرنا۔ گالی دینا۔
رَجْمِ شَیَاطِین ع شیاطین کا دور کرنا شیاطین جو چھپکے سے اوپر آسمانی باتیں سننے جاتے ہیں۔ اُنکو تاروں کی روشنی سے جو آگ نکلتی ہے اُس سے مار پڑتی ہے حکما کے نزدیک وہ بخارات ہیں جو کرۂ ناری میں چمکتے ہیں۔
رُجُوع ع لوٹنا۔ پھرنا۔ مڑنا۔ توجہ کرنا۔
رُجُولَت۔ رُجُولِیَّت ع مردی۔ مرد ہونا۔
رُجُوم ع ہٹانے والا۔ تارے جنکے ذریعہ سے شیاطین پھینکے جاتے ہیں۔
رَجِیع ع رد کیا گیا۔ آدمی اور چوپایہ کا گوہ۔ جگالی۔ لاغر اونٹ۔
رَجِیم ع سنگسار کیا گیا۔ دور کیا گیا۔ رد کیا گیا۔

## رائے مہملہ مع حائے حطی

رَحَال۔ رحے ع آسیا۔ چکی۔
رِحَال ع جمع ہے رحل کی۔
رَحْبَہ ع فراخ زمین مسجد کا صحن کا دالان
رَحْل ع مسکن۔ منزل۔ اسباب۔ اونٹ کا پالان۔ رحل جس پر قرآن مجید رکھ کر پڑھتے ہیں
رَحْلِ اِقَامَت انداختن ف فرد کش ہونا۔ اتر پڑنا۔
رِحْلَت ع کوچ۔ کوچ کرنا۔ مجازاً مرجانا
رَحْم ف مہربانی کرنا ترس کھانا۔
رَحِم۔ رِحْم ع عورت کا بچہ دان۔
رُحَمَا ع جمع ہے رحیم کی۔
رَحْمٰن ع مہربانی کرنے والا۔ اطلاق اِس لفظ کا مثل لفظ کے خدا کی ذات کے سوا غیر پر جائز نہیں۔
رَحْمَت ع مہربانی۔ دیا۔
رَحِیض ع بہر دھوئی ہوئی چیز۔
رَحِیق ع خالص و صاف شراب
رَحِیل ع کوچ۔
رَحِیم ع رحم کرنے والا۔ مہربان۔

## رائے مہملہ مع خائے معجمہ

رَخْ ف شگاف۔ رخنہ۔ غم و غصہ۔ اندوہ۔
رُخ ف منہ۔ رو۔ چہرہ۔ رخسارہ شطرنج کے ایک مہرے کا نام بھی ہے طرف۔ جانب۔ دیہیم۔ عنقا کی طرح فرضی ایک بڑا جانور ہے۔
رَخَا ع نرمی و سستی و فراخی عیش۔
رَخَاوَت ع سستی۔
رُخَام ع سنگ سفید اور نرم جو سنگ مرمر سے اول قسم ہوتا ہے۔ انگریزی میں اس کو الیباسٹر کہتے ہیں۔
رَخْت ف اسباب۔ سامان۔ راست۔ درست
رَخْکُو ط الم و غصہ۔ ایک مرد کی خوراک

**رخت ازجہان بردن** ف مرنا۔
**رخت افگندن درجاے** ف ٹھیرنا اقامت کرنا۔
**رخت برخر بستن** ف گدھے پر اسباب باندھنا۔ روانہ ہونے اور سفر کرنے سے مراد ہے
**رخت بربستن** ف سفر کرنا۔ مرنا۔
**رخت برداشتن** ف اسباب اٹھانا سفر کرنا۔ روانہ ہونا۔
**رخت بردر افگندن و نہادن رخت برصحرا نہادن۔ رخت برصحرا کشیدن** ف صحرا میں جانا سفر کرنا
**رخت بزیر زمین کشیدن** ف مرنا۔ دفن ہونا۔
**رخت بستن** ف سفر کرنا۔ مرنا۔
**رخت بیرون بردن** ف مرنا۔
**رخت بیرون ریختن و زدن و کشیدن** ف باہر نکل جانا۔
**رخت کش** ف مسافر۔
**رخت نہادن و کشادن بجائے** ف ٹھیرنا۔ مقیم ہونا۔
**رخش** ف سفید و سرخ ملا ہوا رنگ چونکہ رستم کے گھوڑے کا یہی رنگ تھا اسی واسطے اُسے رخش کہا کرتے۔ پھر مجازاً ہر ایک گھوڑے کو رخش کہنے لگے لیٹرا کرنا۔ قوس قزح صبا کی مبارک عکس
**رخش** ف روشنی شعلہ آفتاب کا ایک نام بھی
**رخشا** ف مخفف رخشان کا۔
**رخشان** ف چمکتا ہوا روشن۔
**رخش بہار** ف باد بہاری۔ ابر بہاری
**رخش خورشید و ماہ** ف چاند اور سورج کی کرنیں۔

**رخش عنان تاب** ف گھوڑا جو چابک کا محتاج نہو۔
**رخشیدن** ف چمکنا۔
**رُخصت** ف چھٹی۔ اجازت۔
**رخصت خواستن** ف اجازت مانگنی
**رُخصت دادن** ف اجازت دینی۔
**رُخ بچیزے کردن و نہادن** ف متوجہ ہونا۔
**رُخ کسے بُردن** ف اس کو ذلیل اور بے عزت کرنا۔
**رُخم** ع دوستی۔ نرمی۔ مہربانی۔
**رخنہ** ف دیوار کا سوراخ۔ سوراخ عیب۔ نقص خرابی۔
**رخنہ زدہ زبان** ف خلقت کا مطعون
**رخو** ع۔ نرمی۔ سست ہوجانا۔
**رخوت** ع جمع ہے رخت کی۔
**رخوہ** ع نرمی۔ سستی۔ اور ایک مرد کا نام جو بدن کو سست کردیتا ہے تیرہ حروف تہجی جو نرمی کے ساتھ زبان سے نکلتے ہیں۔ ث۔ ح۔ خ۔ ذ۔ ز۔ س۔ ش۔ ص۔ ض۔ ظ۔ غ۔ ف۔ ہ
**رخیدن** ف ہانپنا۔ بوجھ اٹھانا
**رخیص** ع ارزان۔
**رخیم** ع نرم آواز آدمی۔ مجازاً زاہد۔

## راے مہملہ مع دال

**رد** ع ماننا۔ واپس کرنا۔ پھیر دینا۔ موڑنا۔ مڑنا۔ موڑ لانا۔ دیوار کا پشتیبان
**رِدا** ع چادر۔ چدر۔
**رداے نیل** ف آسمان۔ رات۔
**رداءت** ع زبون ہونا۔ فاسد ہونا۔ ردی ہونا۔

**رِدف** ع سرین چوتڑ۔ اور پے در پے آنا۔ ایک سواری پر اگلے سوار کے پیچھے ہو بیٹھنے والا۔ اور اصطلاح علم قافیہ میں ردف کہتے ہیں اُس الف اور واؤ اور یاے ساکن کو جس کے ماقبل کی حرکت موافق ہو۔ اور روی سے پہلے بلا فاصلہ آئے جیسے رہیمان رسول تنزیل میں (جو قافیہ میں آئیں۔ ا۔ و۔ ی حروف ردف ہیں۔ جو نون اور لام حروف روی سے پہلے بلا فاصلہ آتے ہیں۔
**رد کردن** ف واپس کرنا۔ پھیر دینا۔
**ردّ و بدل** ف بحث و مکابرہ کے وقت جو ٹیڑھی باتیں کہی جاتی ہیں۔
**ردّ و طعن** ع رد کرنا اور طعنہ دینا۔
**ردہ** ف صف۔ قطار۔ پرہ۔ لائن۔
**رِدف** دیوار کا پشتیبان۔
**ردّی** ع بگڑا ہوا۔ ناقص۔ زبون۔ پرانا۔ خراب۔ نکما۔
**ردیم الکیموس** ع غذا جس میں خلط غیر معتدل القوام و الکیفیۃ پیدا ہوا اور طبیعت کو نقصان پہنچائے۔
**ردیف** ع وہ شخص جو ایک گھوڑے پر کسی سوار کے پیچھے سوار ہو۔ اور وہ لفظ جو کرر ابیا یا مصرعات کے اخیر میں قافیہ کے پیچھے آئیں
**ردیف سرطان** ع برج اسد۔

## راے مہملہ مع ذال

**رذالہ** ع ثفل اُس چیز کا جس سے خلاصہ نکال لیا گیا ہو۔ جیسے بادام سے تیل نکال کر ثفل دکھلی رہ جاتی ہے ہندی میں اُسے پھوک کہتے ہیں مجازاً ناقص فرومایہ۔ ناکارہ

**رذایا** ع جمع ہے رذیہ کی۔
**رذائل** ع جمع رذیلہ کی۔
**رُذل۔ رذیل** ع فرومایہ۔ کمینہ۔
**رذالت۔ رذیلت** ع کمینگی بالائقی ناکسی فرومائگی۔
**رذیلہ** ع نالائقی۔ فرومایہ پن کمینگی رذیلت
**رذیہ** ع رستے میں تھک گئی ہوئی اونٹنی

## راے مہملہ مع زاء

**رز** ف انگور کا درخت۔ انگور عموماً ہر باغ اور خصوصاً انگور کا باغ۔ رنگ۔ رنگ کرنیوالا
**رزاق** ع رزق دینے والا۔ خدا تعالےٰ
**رزانت** ع آہستگی۔ بھاری پن۔ استواری مضبوطی۔
**رزایا** ع جمع ہے رزیہ کی۔
**رزق** ع خوراک۔ کھانا۔ روزی۔
**رزق ہوائی** ف غیر مترقب روزی جو بغیر توسط اسباب کے بہم پہنچے۔
**رزم** ف جنگ۔ لڑائی۔ بالن ایندھن
**رزم افگن۔ رزمخواہ۔ رزم زن رزم ساز۔ رزم جو۔ رزم توز** ف بہادر جنگجو۔
**رزمگاہ۔ رزمگہ** ف لڑائی کا میدان
**رزمہ** ف کپڑوں کی گٹھڑی اسباب کا بقچہ
**رزم یازدہ رخ** ف ایک لڑائی کا نام ہے جس میں ایران اور توران کے گیارہ گیارہ پہلوان شامل تھے۔ طرفین سے دو دو کا باہم مقابلہ ہوا اور ایرانیوں نے فتح پائی۔
**رزہ** ف الگنی۔
**رزیدن** ف رنگنا۔
**رزین** ع محکم۔ استوار۔ آرام کیا ہوا سنگین۔ گران قیمت۔

رشیدی ف ایک شاعر کا تخلص ہے
رشیقہ ع خوش قد زیبا اندام۔

## رائے مہملہ مع صاد مہملہ

رصاص ع قلعی رانگ۔ ارزیز۔
رصانت ع محکمی۔ مضبوطی۔ استواری
رصد ع آنکھ لگا کر دیکھنا۔ دیکھنے والے جنتر۔ منتر۔ تاروں کے دیکھنے کا مقام چبوترہ۔ بارگاہ۔
رصد بند ف منجم۔
رصد بندان وقیقہ یاب منجم لوگ
رصد دان رصد نشین منجم ستارہ شناس
رصد ورکار بستن ف کام کو بخوبی کرنا
رصدگاہ ف جنتر منتر نظرگاہ۔ رصد گاہ

## رائے مہملہ مع ضاد معجمہ

رضا ع خوشنودی۔ رضامندی۔ خوشی۔ خوش ہونا۔ صوفیوں کی اصلاح میں قضائے الٰہی سے بندہ پر تنگی یا فراخی سے جو کچھ وارد ہو اُس پر راضی ہونا اُسمیں خوش رہنا۔ امام موسےٰ کاظم کے بیٹے علی علیہ السلام کا لقب ہے جو مدینہ میں پیدا ہوئے اور خلیفہ مامون کے زمانہ میں اسکے حکم سے زہر سے شہید ہوئے انکی عمر اکیاون سال کی تھی اور ۲۰۳ھ ہجری میں وفات پائی۔ طوس میں انکی شہادت ہونے کے باعث اس کا نام مشہد ہو گیا ہے۔ اور وہیں انکا مزار ہے
رضا دادن ف راضی ہونا۔ پسند کرنا
رضاع۔ رضاعت ع بچوں کا دودھ پلانا۔ کے دودھ پینے کا زمانہ۔
رضائی ع مشہور پوستین ہے۔ جو جاڑے میں رات کو اوڑتے ہیں۔ غالباً رضا نام کسی شخص کا، کی طرف منسوب ہے جس نے اُسے اختراع کیا
رضائے کُل قضائے الٰہی پر بالکل راضی اور خوش رہنا۔ صوفیوں کے نزدیک یہ درجہ صبر کے درجہ سے بڑھکر اور تسلیم کے رتبہ سے کمتر ہے۔
رضوان ع خوشنودی۔ راضی ہونا پسند کرنا۔ اُس فرشتہ کا نام جو بہشت کا دربان ہے۔
رضوان کدہ ف بہشت۔
رضی اللہ عنہ ع خدا اُس (شخص) سے راضی ہو۔
رضی اللہ عنہا ع خدا اُس (عورت) سے راضی ہو۔
رضیع ع دو بچے جنہوں نے ایک ماں کا دودھ پیا ہو۔ ایک دوسرے کے رضیع کہلاتے ہیں
رضی ع خوشنود۔
رضیہ ع راضی کی گئی۔ راضی شدہ۔
رضیہ بیگم ف خاندان غلاماں کے دوسرے بادشاہ شمس الدین التمش کی بیٹی جو تخت دہلی پر ۶۳۴ھ سے ۶۳۷ھ تک حکمران رہی

## رائے مہملہ مع طائے مہملہ

رُطب ع تر جو چیز اپنی اصلی رطوبت یا خاصیت وتاثیر کے سبب تر ہو۔
رُطب ع سبز گھاس۔
رُطب ع خرمائے تر کھجور۔
رطل ع آدھ سیر کا پیمانہ۔ پیالہ شراب جس میں آدھ سیر شراب سمائے مطلق شراب کا پیالہ۔
رطل گران ف بڑا پیمانہ جس سے غلہ غلہ وغیرہ کا اندازہ کیا جائے بڑا پیمانہ جو شراب سے بھرا ہوا ہو۔
رُطوبت ع تری۔ نمی۔
رُطوبت اَصلیہ ع پیدائشی (طبعی) رطوبت جو اعضائے بدن میں ہے۔

## رائے مہملہ مع عین مہملہ

رعاء گھاس۔ ریوڑ۔ چرواہے۔ رعیت کے نگہبان یعنی بادشاہ لوگ۔
رُعاء ع چرنا۔ چرانا۔
رُعات ع راعی کی جمع ہے۔
رعاث ع گوشوارہ۔ گلوبند۔
رُعاف ع نکسیر۔
رُعایا ع جمع رعیت کی۔
رعایائے ریزہ ف عام لوگ۔
رعایت ع کسی چیز کی نگہبانی کرنا۔ لحاظ کرنا۔ طرفداری۔
رُعب۔ رُعُب ع خوف ڈر۔
رعد ع بجلی کی کڑک ایک عاشق کا نام بھی
رعشہ ع کپکپی۔ وہ بیماری جس سے ہاتھ پاؤں بے ارادہ لرزتے ہیں۔
رعنا ع سست عورت۔ خود آرا عورت۔ فارسی میں معنے زیبا۔ چالاک۔ متکبر۔ ایک پھول کا نام ہے جو اندر سے سرخ اور باہر سے زرد ہوتا ہے۔ دو رنگ کی چیز۔
رعنائی ف خود آرائی۔ زیبائی حسن و خوبی
رعنائے صاحب بر لطف ف زہرہ
رعنائی فروشاں چمن ف پھول کلیاں وغیرہ
رعونت ع غرور۔ نادانی۔ سرکشی۔ خود آرائی
رعیب ع ڈرنے والا۔ خائف۔
رعی ع چرنا۔ چرانا۔ نگہبانی۔
رِعی ع گھاس جو چوپائے کھائیں۔
رعیت ع پرجا۔ دنیا کے لوگ جو کسی حاکم کے ماتحت ہوں۔ اصل معنے اس لفظ کے یہ ہیں۔ وہ شے جس کی نگہبانی چرواہا چونکہ دنیا کے لوگوں کی بھی بادشاہ رکھوالی اور پاسداری کرتا ہے اسواسطے وہ رعیت کہلاتی ہے

## رائے مہملہ مع غین معجمہ

رغام ع وہ مٹی جس میں ریت ملی ہوئی ہو خاک ریگ آمیز۔
رغایب جمع ہے رغیبہ کی۔
رغبت ع خواہش۔ میل۔ توجہ۔ جب اسکا صلہ "ب" ہو تو توجہ کرنے خواہش کرنے کے معنی میں آتا ہے۔ اور جب اس کا صلہ "از" ہو تو بیزار ہونے۔ نفرت کرنے اور بے توجہی کرنے کے معنے دیتا ہے۔
رغد و نعمت۔ عیش خوش۔
رغم ع خاک آلودہ ہونا۔ خوار ہونا۔ مکروہ رکھنا۔ ناپسند رکھنا۔ مجازاً الٹا کام کرنا۔ برعکس۔ برخلاف۔
رغو ع جھاگ۔ کف۔
رغیب ع راغب۔ خواہش کرنے والا
رغیبہ ع مرغوب اور دلپسند چیز۔
رغیف ع روٹی۔

## رائے مہملہ مع فائے

رف ف وہ برآمدگی جو عمارت کے دروازے پر لوگوں کے بیٹھنے یا زینت کے لئے بناتے ہیں۔
رُفات ع ٹوٹا ہوا۔ ریزہ ریزہ۔
رفادہ ع زخم کی پٹی جو فصد کے بعد جوڑ پر باندھتے ہیں

رفاق ع رفیق کی جمع ہے۔
رفاقت ع ہمراہی۔ رفیق۔ ہونا۔
رفاہ ع۔ آرام۔ آسودگی۔ عیش کی فراخی
رفہ کی جمع بھی ہے۔
رفاہیت۔ رفاہیّت ع آرام۔
آسودگی خوشحالی بے فکری۔ فراغ
چین۔ تن آسانی۔
رفت ف گیا۔ رفتار۔
رفتار ف چال۔
رفتن ف جانا۔ چلنا۔ مرنا۔
رفتن ف بہارنا۔ جھاڑو دینا۔
رفتن چراغ ف اس کا بجھ جانا۔ گل ہونا۔
رفتن در چیزے ف دھس جانا۔
داخل ہونا۔ چھپ جانا۔
رفتہ ف بیخود۔ عاشق۔ حیران۔
رفتہ رفتہ ف آہستہ آہستہ۔ بتدریج۔
رفث ع بیہودہ اور فحش باتیں کہنا۔
رفد ع بڑا کاسہ بخشش۔
رفرف ف جانور کا اترنے کے واسطے بازو
پھڑپھڑانا۔ طاق۔ سبز کپڑے۔ تکیہ۔ خیمہ۔
اسرافیل فرشتہ کے رہنے کا مقام۔
رفس ع کسی چیز کو پاؤں یا لات سے ہٹانا
رفض۔ رفوض ع چھوڑنا۔ ترک کرنا۔
رفع ع بلند کرنا۔ اٹھانا کسی کلمہ کو پیش
کی حرکت دینی۔ حاکم کے پاس اپنا جھگڑا لے
جانا۔ لوگوں کو معزول اور برخاست کر دینا
رفعت ع بلندی۔
رفق ع نرمی۔ ملاطفت۔
رفقا ع جمع ہے رفیق کی۔
رفقہ ع گروہ۔ ہم سفر۔
رفو ع پھٹے ہوئے کپڑے یا کسی اور چیز
کو اس طرح پیوند کرنا کہ پیوند معلوم نہو۔
رفوگر ف رفو کرنے والا۔
رفہ ع تن آسانی۔
رفیع ع بلند۔
رفیع الشان ع بڑے شان والا۔
بڑے مرتبہ والا۔
رفیق ع ساتھی۔ ہم سفر۔ دوست

## رائے مہملہ مع قاف

رق ع بندگی۔ غلامی۔
رق ع ہرن کا چمڑا جس پر کچھ لکھیں۔
رقاب ع جمع ہے رقبہ کی۔
رقاب ع رقیب ہونا۔ نگہبانی کرنا۔
نگہبانی۔ انتظار۔
رقاد ع خواب۔ سونا۔ خفتن۔
رقاص ع ناچنے والا۔
رقاص فلک ع زہرہ سے مراد ہے
رقاع ع جمع ہے رقعہ کی۔ ابن مقلہ کا
وضع کیا ہوا خط۔
رقاق ع پتلی روٹی جس کو ہندی میں
پھلکا کہتے ہیں۔
رقائق ع جمع رقیق کی مجاز نکتے۔
اسرار۔ رمزیں۔ اشارے
رقائم ع جمع رقیمہ کی۔
رقبا ع جمع ہے رقیب کی۔
رقبہ ع گردن۔ غلام
رقبیہ ع دریا کے کنارے کی زمین۔
مجازاً مطلق زمین
رقت ع نرمی۔ ملاحت۔ باریکی۔ پتلاپن
مجازاً رونا۔ کسی کا دکھ دیکھ کر متاثر
ہونا۔ الفت۔ محبت۔
رقص ع ناچنا۔ ناچ۔
رقص بسمل ع ذبح کئے ہوئے جانور
کا پھڑپھڑانا۔
رقص درختاں ف ہوا کے زور سے
درخت کی ٹہنیوں اور پتوں کا ہلنا۔
رقص اصول۔ رقص چارپارہ
رقص روانی۔ رقص کجکلاہ۔
رقص مولوی۔ رقص خلاف یہ
سب علیحدہ علیحدہ رقص کے مختلف اقسام ہیں
رقصیدن ف ناچنا۔ یہ جعلی مصدر ہے۔
رقطاء ع ہر مونث شے جس پر سیاہ و سفید
دھبے ہوں ایک صنعت کا نام ہے۔
جس میں ایک حرف منقوط اور دوسرا
غیر منقوط ہوتا ہے
رقعہ ع پیوند۔ چیتھڑا۔ خط۔ چٹھی۔
رقعہ پست نیلگون رقعہ غبرا ف زمین۔
رقعہ پشت نیلگون۔ رقعہ بلند
نیلگون ف آسمان۔
رقعہ مہمانی ف دعوت اور ضیافت کی
تقریب پر جو باہم رقعہ لکھتے ہیں۔
رقم ع لکھنا۔ روپیہ کا ہندسہ۔
رقم ع خط۔ نوشتہ۔ فرمان۔ ارقام جمع
رقم اوّل ع نور محمدی یا عرش۔
رقم بر خود کشیدن ف اپنے اوپر
دھبّا لگانا۔ عیب لگانا
رقم پرور۔ رقم زن۔ رقم سنج
رقم طراز۔ رقم کش ف لکھنے والا محرر۔
رقود ع سونا۔ راقد کی جمع بھی ہے۔
رقوم ع جمع ہے رقم کی۔
رقہ ع ملک شام میں ایک شہر ہے جو دریائے
فرات کے کنارہ پر واقع ہے۔
رقیب ع نگاہبان۔ پاسبان۔ ان دو
شخصوں میں سے جو ایک ہی معشوق پر
عاشق ہوں ایک دوسرے کا رقیب کہلاتا ہے
رقیبان راز ف عارفان الٰہی جو کسی
سے اپنا بھید بیان نہیں کرتے۔ اور
چپ چاپ ہیں۔
رقیبان شب ف پاسبان لوگ
پہرہ دار لوگ۔
رقیت ع بندگی کرنا۔ غلام ہونا۔ تابعدار
ہونا۔ خدمت کرنا۔
رقیق ع پتلا۔ باریک۔
رقیمہ ع لکھت۔ خط۔
رقیہ ع منتر۔ افسون۔ سحر۔ جادو۔
رقیہ ع جناب رسول خدا کی لڑکی کا نام ہے

## رائے مہملہ مع کاف

رک ع ضعیف ہونا۔
رکاب ع سوار۔ جیسے۔ اونٹ گھوڑے
کی کاٹھی میں لوہے کا حلقہ ہوا کرتا ہے جس
میں پاؤں رکھتے ہیں۔ فارسی میں لمبے
سے ہشت پہلو پیالے کو کہتے ہیں اور سواری
کے گھوڑے کے معنی بھی مستعمل ہے۔
رکاب افشاندن ف سوار ہونا۔
رکابدار ف باورچی وہ شخص جو سوار
کے ساتھ ساتھ دوڑے۔
رکاب گران کردن ف سوار ہونا۔
رکابی برتن دراز منسوب بہ کاب سے تھالی چھوٹا
طباق وہ شخص جو سوار کے ساتھ ساتھ دوڑے کوتل گھوڑا
وہ شمشیر جو گھوڑے کے پہلو پر بندھی جائے
رکاز ع خزانہ۔ دفینہ۔
رکاکت ع سستی ضعیفی بیباکی۔ بے عزتی

رُکبَہ ع زانو گھٹنا۔
رَکض ع پاؤں ہلانا۔ گھوڑا دوڑانا۔
رَکضات ع جمع ہے رکض کی۔
رُکَّعاً سُجَّداً ع رکوع کرتے ہوئے (جھکتے ہوئے) اور سجدہ کرتے ہوئے (زمین پر سر دھرتے ہوئے)، یعنی کمال ادب و تعظیم اور عجز و فروتنی کرتے ہوئے۔
رَکعَت ع نماز کا اس قدر حصہ جس میں ایک رکوع بھی آجائے۔ چونکہ نماز میں دو یا تین یا چار رکعتیں ہوا کرتی ہیں۔ پس رکعت کسی نماز کا ½ یا ⅓ یا ¼ حصہ ہوا۔
رُکن ع ستون۔ کعبہ۔ جانب۔ قوی۔ جزو اعظم خویش و اقربا۔ رشتہ دار۔ دیوار کا گوشہ
رُکنا باد ف شیراز میں ایک سیرگاہ ہے اور ایک نہر کا نام بھی ہے
رُکن حطیم کعبے کا ایک رکن ہے۔
رُکنی ع زر خالص منسوب ہے رکن الدین کیمیاگر جس کا بنایا ہوا سونا خالص ہوتا تھا
رُکن یمانی ع کعبہ کا ایک رکن ہے۔
رُکو۔ رُکوے۔ رُکوہ۔ رُکوک ع لتہ۔ پرانا کپڑا۔ کپڑا۔
رُکوب ع سوار ہونا۔
رَکوب ع سواری کے لائق ستور۔ بہت سواری کرنے والا آدمی۔
رُکوع ع جھکنا۔ نماز میں پشت خم کرنا
رُکون ع آرام کرنا۔ مائل ہونا۔ راغب ہونا
رِکوَہ ع چھاگل۔
رَکی ع جمع رکیہ کی۔
رَکیہ ع کنواں۔ چاہ۔ جو۔
رِکیب ف امالہ ہے رکاب کا۔
رکیدن ف غصہ میں چپکے چپکے بڑبڑانا

رَکیک ع سست۔ ضعیف۔ باریک ناچیز۔ ذلیل۔ کم درجے کا۔
رَکین ع محکم۔ استوار۔ مرد آہستہ آسودہ

## رائے مہملہ مع کاف فارسی

رَگ ف ناڑی۔ نس۔ اصل و نسب۔
رُگال ف زغال۔ کوئلہ
رگ باز گرفتن ف کسی کام میں سستی اور کاہلی کرنا۔
رگ بسمل خاریدن ف ایسا کام کرنا جس سے اپنے آپ کو موت کے منہ میں ڈالا جائے۔
رگِ جان ف شہرگ۔ حبل الورید۔
رگ جان بکوشش استوار کردن ف جانفشانی کرنی۔
رگ خفتن ف سست اور کاہل ہو جانا سستی کرنا۔ باز رہنا۔
رگ رتن برخاستن و جستن ف غصہ ہونا۔
رگ زن ف فصد کھولنے والا جراح۔ فصاد
رگ فلاں چیز ندارد ف اس امر کی استعداد نہیں رکھتا۔ اس کے لائق نہیں
رگِ گردن ف غرور۔ سرکشی۔ دعوے
رگ گردن قوی کردن ف اپنے دعوے پر اصرار کرنا۔ اپنی ہی کہے جانا۔
رگِ گردن نرم کردن ف دعوے چھوڑ دینا۔ سرکشی نہ کرنا۔
رگ گسلیدن و کشیدن ف جان نکال لینا
رگ کشادن ف فصد کھولنا۔

## رائے مہملہ مع میم

رَم ف بھاگنا۔ کچھ کھانا۔ کسی چیز کی اصلاح کرنا
رَم ف بھاگنا۔ رَمہ۔ ریوڑ۔ آدمیوں کا گروہ منہ کے اندر باہر کا گوشت ایک جنگل کا نام بھی ہے۔
رُم ف موئے زہار۔ منہ کے اندر باہر کا گوشت ایک جنگل کا نام بھی ہے۔
رَمّ ع گھر یا اس کے کسی حصے کی مرمت کرنا۔
رِم ف مخفف ہے ریم کی۔
رِمّ ع بہت سا مال ہر چیز کا مغز۔ مٹی
رِماح ع جمع رُمح کی۔
رَمّاح ع کامل نیزہ باز۔
رَمّاح ع نیزہ باز۔ نیزہ سازاں۔
رَماد ع راکھ۔ خاکستر۔
رماعہ ع تالو۔
رِماک ع جمع رمکہ کی۔
رِمال ع جمع رَمل کی۔
رَمّال ع وہ شخص جو علم رمل خوب جانتا ہو
رُمّان ع انار۔ مشہور میوہ ہے۔
رمانیدن ف بھگانا۔
رَمائم ع جمع رمیمہ کی۔
رُمح ع نیزہ۔ بھالا۔
رَمَد ع آنکھ کی بیماری جس میں اس کی سفیدی سرخ ہو جاتی ہے آشوب چشم۔
رم دیدہ۔ رم زدہ بھاگا ہوا۔ گریختہ
رَمز ع اشارہ۔ پوشیدگی۔
رمش ف رمیدن کی حاصل مصدر ہے
رَمَص ع سفید چرک جو آنکھ کے گوشے میں اکٹھی ہوتی ہے پنجابی گِڈ۔ اردو چیپڑ۔
رَمَضان ع جلانے والا ماخوذ ہے رمض سے جس کے معنی جلانے کے ہیں نواں قمری مہینہ جس میں مسلمان روزہ رکھتے ہیں چونکہ یہ مہینہ گناہوں کو جلا دیتا محو اور نابود کر دیتا ہے اس واسطے اس نام سے موسوم ہوا یا آنکہ رمض کے معنی ہیں زمین کی تپش سے پاؤں کا جلنا چونکہ اس مہینے میں تشنگی کی شدت وغیرہ بواعث سے جان کو بہت تکلیف ہوتی ہے۔ اسواسطے اس کا یہ نام ہوا۔ اور کچھ عجب نہیں ہے کہ اس کے نام رکھنے کے وقت یہ مہینہ شدت گرما میں واقعہ ہوا ہو۔ اور اسی واسطے اس کا یہ نام رکھا گیا ہو۔
رَمَق ع بقیہ جان۔ تھوڑی سی جان سسکتی جان۔ مجازاً ہر ایک تھوڑی سی چیز
رم کردن ف بھاگنا۔ وحشت اور نفرت کرنی
رَمَکہ ع گھوڑی۔ اسپ مادہ۔ مادیان۔
رَمل ع ریت ایک مشہور علم بھی ہے۔
رَمَل ع لفظی معنی اس کے "بوریا بننے" کے ہیں۔ علم عروض کی انیس بحروں میں سے ایک بحر کا نام ہے جس کا وزن چار دفعہ فاعلاتن ہے چونکہ اس بحر میں ہر ایک وتد درمیان دو سبب کے ہے۔ اور دو سبب درمیان دو وتد کے پس گویا اسباب اور اوتاد باہم ایک طرح سے بنے ہوئے ہیں۔ اسی واسطے اس کا یہ نام ہوا۔ یا آنکہ یہ لفظ مشتق ہے رَمَلان سے جس کے معنی اونٹ کے جلد جلد دوڑنے کے ہیں۔ چونکہ یہ بحر زبان پر بڑی سرعت سے جاری ہوتا ہے۔ اور جلد جلد پڑھا جاتا ہے۔ اس واسطے اس کا نام رَمل ہوا۔
رَمنہ ف چراگاہ۔ وہ مقام جہاں ہرن چرتے ہیں۔
رُموز ع جمع ہے رمز کی۔
رَمہ ف بکریوں کا ریوڑ۔ گھوڑوں کا گلہ۔

**ساذج** ب سادہ کا معرب ہے تبرکات کو بھی کہتے ہیں جو ایک دوائی ہے۔
**سار** ف سرکا مرتد علیہ۔ ایک خوش آواز پرند بھی ہے۔ شتر۔ اونٹ۔ کثرت اور انبوہی کا کلمہ بھی ہے جیسے شاخسار۔ چاہسار۔ چشمہ سار وغیرہ ہیں بمعنی صاحب۔ خاوند جیسے شرمسار بمعنی مانند اور مثل بھی جیسے دیوسار خاکسار ہیں
**سارا** ف خالص۔ یہ لفظ زر۔ عنبر مشک ہی کی صفت میں واقع ہوتا ہے۔
**ساران** ف بمعنی سر عرق میں ایک قصبہ ہے
**ساربان** ف مرکب ہے سار (بمعنی اونٹ) اور بان (کلمہ محافظت کے) اونٹ کا محافظ شتربان
**سارق** ع چور۔ دزد۔
**سارک** ف ہدہد کے قد کا ایک خوش آواز جانور ہے۔
**ساروان** ف ساربان۔ شتربان۔
**سارہ** ف ایک قسم کی چادر۔ اور بمعنی پردہ رشوت۔ اور مخفف ساترہ کا جو حضرت ابراہیم خلیل اللہ کی بیوی تھیں۔
**ساری** ع سرایت کرنیوالا اثر کرنیوالا گھسنے والا
**ساز** ف بناؤ۔ سامان۔ ہتھیار۔ سامان سفر کا سامان کی رونق۔ تجمل۔ مکر وحیلہ۔ ساختن سے امر بھی ہے۔ ضیافت۔ دہ بانی مثل و مانند تمتع و فائدہ
**سازبرتار بستن** ف ساز کا کوکنا۔
**ساز بودن دماغ** ف دماغ کا تازہ اور خوش ہونا
**سازش** ف لگاؤ۔ میل۔ اتفاق۔
**سازگار۔ سازوار** ف موافق۔ لائق۔
**سازکردن** ف ساختہ اور آمادہ کرنا۔
**سازمند** ف ساختہ و آمادہ۔
**سازندہ** ف موافقت کرنے والا۔ موافق
**سازوبرگ** ف اسباب و سامان۔
**سازور** ف ساختہ و آمادہ۔
**سازیدن** ف سازش کرنا۔ موافقت کرنا۔ راست کرنا
**ساس** ف کھٹمل۔ کھٹکنو۔ کٹن۔ مشہور بدبودار موذی کیڑا جو چارپائی میں پیدا ہوجاتا ہے۔
**ساسان** ف گدا۔ فقیر۔ اور بہمن بن اسفندیار کے بیٹے کا نام ہے جو اپنی بہن ہمادخت نام کے خوف سے فقیر ہوگیا تھا۔ شاہان ساسانی اُسی کی اولاد سے ہیں
**ساسانیہ** ف شاہان ایران کا ایک خاندان ہے جو ساسان بن بہمن کی اولاد ہے۔
**ساطع** ع بلند چمکتا ہوا۔
**ساطور** ع چھرا۔ بغدا۔ قصاب۔
**ساعات** ع جمع ساعت کی۔
**ساعت** ع ڈھائی گھڑی ۲½ گھڑی گھنٹہ
**ساعت سنگین۔ ساعت عقرب** ف منحوس ساعت نحس گھڑی۔
**ساعت نجومی** ع نجومیوں کی ساعت جو ۲½ گھڑی کی ہوتی ہے۔
**ساعد** ع بازو۔
**ساعی** ع کوشش کرنیوالا۔ چغل خور۔
**ساغر** ف شراب کا پیالہ یا گلاس۔ مطلق شراب
**ساغر بیارک شکستن۔ بسر کشیدن** ف ایک ہی گھونٹ میں شراب کا پیالہ ختم کر دینا۔ ذوق و شوق سے شراب پینا۔
**ساغر بسر کشیدن۔ ساغر خواستن ساغر خوردن۔ زدن و کشیدن و نوشیدن** ف شراب پینا۔
**ساغر جم** ف جام جم
**ساغری** ف ایک شاعر کا تخلص ہے جو مولوی عبدالرحمن جامی رح کا ہمعصر تھا۔
**سافر** ف سفر کرنے والا۔ مسافر۔ ظاہر
**سافل** ع نیچے والا۔ زیر۔
**ساق** ع پنڈلی۔
**ساق بر ساق مالیدن** ف تڑپنا۔ تلملانا۔ نزع کی حالت میں ہاتھ پاؤں مارنا
**ساق بلورین** ف بلور جیسی پنڈلی۔ گوری پنڈلی۔
**ساقط** ع گرنے والا۔ گرا ہوا۔ نکما۔
**ساقط شدن حق** ف حق کا ادا ہوجانا
**ساق عروس** ع ایک قسم کی مٹھائی ہے
**ساقہ** ع دنبالہ لشکر۔ چنداول فوج کا پچھلا حصہ
**ساقی** ع شراب پلانے والا۔
**ساقی روحانیاں** ف حضرت آدم صفی اللہ سے مراد ہے اور حضرت جبرائیل سے بھی۔
**ساقی شب** ف چاند سے مراد ہے۔
**ساقی کوثر** ع جناب خاتم الانبیا حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم سے مراد ہے جو قیامت کے دن مومنوں کو حوض کوثر سے پیالے بھر بھر پلائینگے
**ساکب** ع خون یا پانی کا ڈالنے والا۔
**ساکت** ع خاموش۔ چپکا۔
**ساکن** ع ٹھیرا ہوا۔ بے حرکت۔ وہ حرف جس پر سکون جزم (۸) ہو۔
**ساکنان گردون** ف ستارے یا فرشتے
**سال** ف برس۔ سمت۔ اور سال کو درخت
**سالار** ف سردار۔
**سالار بار** ف عرض بیگی یعنی وہ شخص جو لوگوں کی عرض معروض بادشاہ تک پہنچانے کی خدمت پر متعین ہو۔
**سالار بیت الحرام** ف جناب رسول خدا سے مراد ہے
**سالار خوان** ف سفرچی۔ چاشنی گیر۔ خوان سالار
**سالار ہفت خروار۔ کوس** ف آفتاب
**سال آزمائے۔ سال دیدہ** ف بوڑھا تجربہ کار آدمی۔
**سالانہ** ف برس۔ برس بھر کا۔
**سالب** ع نفی کرنے والا۔ مٹانے والا۔
**سالبہ** ع اصطلاح علم منطق میں وہ قضیہ جس میں حکم بالسلب ہو اس کے دو قسم ہیں ایک سالبہ کلیہ جس میں کل کی نفی ہو جیسے کوئی حیوان پتھر نہیں ہے۔ دوسری سالبہ جزیہ جس میں بعض کی نفی ہو جیسے بعض حیوان انسان نہیں ہیں۔
**سال جلالی** ف سال شمسی جو جلال الدین ملک شاہ سلجوق کی طرف منسوب ہے ۳۶۵¼ دن کا ہوتا ہے۔ اس میں ہر مہینہ کے ۳۰ دن شمار کرتے ہیں۔ اور اسفندارمذ کے اخیر میں پانچ دن بڑھا دیتے ہیں اور چوتھے برس چھ دن زیادہ کرتے ہیں۔
**سال خرد** ف چھوٹی عمر کا۔
**سال خوردہ** ف بوڑھا۔ کہنہ۔
**سال شمسی** ف وہ برس جو سورج کی چال پر حساب کیا جاتا ہے۔ وہ ۳۶۵ دن ۵ گھنٹہ ۴۸ منٹ ۴۷½ سکنڈ کا ہوتا ہے۔ عموماً ۳۶۵ دن کا سال استعمال میں آتا ہے۔ چوتھے برس (یعنی جو سنہ ۴ پر تقسیم ہو جائے) اس میں ایک دن بڑھا کر فروری کو ۲۹ دن کا شمار کرتے ہیں یہ ۳۶۶ دن کا سال سال لیپ کہلاتا ہے۔
**سالغ** ع گاؤ اور گوسفند شش سالہ۔
**سالف** ع اگلا۔ قدیم۔
**سال قمری** ف چاند کی چال پر جو سال حساب کیا جاتا ہے۔ وہ ۳۵۴ دن ۸ گھنٹہ ۴۸ منٹ کا ہوتا ہے۔
**سالقہ** ع زرہ۔ ماخوذ ہے سلوق سے جو یمن کا ایک گاؤں تھا اور جہاں کی زرہیں مشہور ہیں۔

**سالک** ع راہ چلنے والا۔ سندلو دست اصطلاح صوفیہ میں اس شخص کو کہتے ہیں جو تقرب خداوند تعالےٰ کا طالب ہو اور عقل معاش بھی رکھتا ہو
**سالکان** ف جمع سالک کی۔
**سالکان عرش** ف فرشتے۔ اہل سلوک آدمی
**سالگرہ** ف عمر طبعی کے ہر نئے سال کے شروع ہونے کی تاریخ۔ سلاطین اور اُمرا اس دن میں جشن کیا کرتے ہیں۔
**سالم** ع ثابت۔ تندرست۔ پورا۔
**سالماً دغانماً** ع لغوی معنی اس کے یہ ہیں (داؤ) اُس حال میں کہ سلامت ہو اور غنیمت رکھنے والے ہو لیکن دستور کے موافق۔ خوشی و تعظیم کے اظہار کے واسطے یہ کلمہ مہمان یا مسافر کے کسی گھر میں داخل ہونے کے وقت صاحب خانہ کہتا ہے۔
**سالوس** ف فریب۔ فریبی۔ زباندراز۔ مکار۔
**سالوسی** ف چرب زبانی۔ فریب و مکر کرنا
**سالوک** ع مبالغہ کا صیغہ ہے بہت رستہ چلنے والا۔ سیّاح۔ فارسی میں چور رہزن کے معنوں میں بھی آتا ہے۔
**سال و ماہ** ف مدت۔ عرصہ۔
**سالیان** ف جمع ہے سال کی۔ خلاف قیاس کبھی مفرد (سال) کے معنی میں آتا ہے اور اس صورت میں ان زائد سمجھا جاتا ہے
**سام** ف حضرت نوح کے بڑے بیٹے کا نام ہے رستم ایرانی پہلوان کے دادا کا نام بھی سام تھا مرحوم سام کو بھی کہتے ہیں۔
**سام ابرص** ع چلپاسہ۔ گوہ۔
**ساماکچہ** ف انگیا عورتوں کا سینہ بند۔
**سامان** ف اسباب۔ کام کا بندوبست کرنا آرام و سکون۔ شہر و قصبہ۔ عصمت و عفت
قوت و قدرت۔ حد و کنارہ۔ حاصل ہونا تلوار وغیرہ اوزاروں کے تیز کرنے کا آلہ ایک آدمی کا بھی نام ہے جس کی اولاد میں بخارا کے حکمرانوں کا خاندان سامانی ہے
**سامت** ع ملول ہونا۔ رنج ہونا۔
**سامح** ع چشم پوشی کرنے والا۔
**سامری** ع قوم حضرت موسےٰ میں ایک شخص تھا جو شہر سامرہ کا رہنے والا تھا۔ اس نے مکر و فریب سے مال جمع کرکے سونے کا ایک بچھڑا بنایا۔ اور حضرت جبرائیل علیہ السلام کو پہچان کر اُن کے پاؤں کے نیچے سے مٹھی بھر مٹی اٹھائی۔ اور اس سونے کے بچھڑے میں ڈال دی۔ اس متبرک مٹی کے پڑتے ہی حق اور باطل ملکر ایک کرشمہ پیدا ہوگیا کہ روح جاندار کی اور آواز گائے کی سی اس میں پیدا ہوگئی۔ حضرت موسےٰ علیہ السلام توریت کے لئے قوم سے تیس دن کا وعدہ کر گئے تھے۔ وہاں حسب اتفاق اُن کو چالیس دن لگ گئے پیچھے قوم اس بچھڑے کو پوجنے لگ گئی حضرت موسےٰ علیہ السلام آکر حضرت ہارون سے نہایت خفا ہوئے اور سامری کے لئے بد دعا کی جس کے سبب سے وہ بنی اسرائیل کے لشکر سے باہر الگ رہتا اگر وہ کسی سے یا کوئی اُس سے ملتا۔ دونو کو تپ چڑھتی۔ اس واسطے وہ لوگوں کو دور دور کرتا
**سام سوار** ف رستم کا دادا۔
**سامع** ع سننے والا۔
**سامعہ** ع کان میں جو سننے کی طاقت ہے
**سامی** ع بلند۔ اونچا۔
**سان** ف طرز۔ روش۔ رسم۔ عادت۔ وہ پتھر جس پر چاقو اور تلوار وغیرہ تیز کریں
**سانح۔ سانحہ** ع ظاہر ہونیوالا پیش آنیوالا حادثہ۔ واقعہ۔ بائیں طرف سے جو شکار آجائے
**سان لشکر۔ سان سپاہ** ف لشکر کا ملاحظہ کرنا۔ پریڈ کے میدان میں سپاہ کی موجودات لینی۔ عرض لشکر۔
**ساؤ** ف خراج ٹیکس۔ خالص طلا کے ٹکڑے۔ تلوار وغیرہ تیز کرنے والا لوہا۔
**ساوری** ف تحفہ۔ پیشکش۔ ایک تورانی پہلوان تھا جو رستم کے جنگ میں مارا گیا۔
**ساوہ** ف عراق عجم میں ایک مشہور شہر ہے مسلمان ساوگی نام ایک شاعر وہیں کا رہنے والا تھا۔
**ساوین** ف پٹاری جس میں کاتنے کے واسطے روئی رکھتے ہیں۔
**ساہرہ** ع روئے زمین ہموار اور ہموار میدان
**ساہی** ع غافل۔ فراموش کرنے والا۔
**سایے** ف گھس۔ رگڑ۔
**سائبان** ف آفتاب گیر جو دھوپ سے بچاوے۔ شامیانہ۔
**سائبان سیمابی** ف صبح کاذب سے مراد ہے
**سائحات** ع روزہ دار اور سیر کرنیوالی عورتیں
**سائح** ع تمام پھرنے والا۔ سیر کرنے والا رواں۔ جاری۔
**سائر و دائر** ع پھرنے والا۔ اور گردش کرنے والا۔ مجازاً جاری و مشہور۔
**سائرین** ع جمع سائر کی۔ کل۔ سب کے سب
**سائیس** ع سیاست کرنے والا۔ گھوڑے کا نگہبان۔ بخشی۔ یا کوتوال۔
**سائیس** ف اصل میں عربی لفظ سائس ہے جس کے معنی سیاست کنندہ کے ہیں۔ گھوڑے کا نگہبان۔
**سائس پنجم رواق** ف کوکب مریخ۔
**سائغ** ع گوارندہ۔
**سائق** ع اندھے کو پیچھے سے چلانے والا دھکا دینے والا پیچھے سے دھکیلنے والا۔
**سائل** ع پوچھنے والا۔ سوال کرنے والا۔ چاہنے والا۔ رواں ہونے والا۔ جاری
**سائیدن** ف پیسنا۔
**سایہ** ف چھاؤں۔ پرچھائیں۔ حمایت مدد۔ اور رات سے بھی مراد ہے۔
**سایہ اش رانمے تواند دید** یعنی اس کا قدیمی جانی دشمن ہے۔
**سایہ افگندن و انداختن** ف متوجہ ہونا
**سایہ افگن** ف متوجہ۔ مہربان۔
**سایہ برسر کسے افگندن و انداختن** ف اس پر مہربانی کرنی۔ متوجہ ہونا۔
**سایہ پرست** ف وہ شخص جو ہمیشہ فسق و فجور اور ناشائستہ کاموں میں لگا رہے
**سایہ پرور۔ سایہ پرورد۔ سایہ پرست** ف نازو نعمت کا پلا ہوا۔
**سایہ پوش** ف سائبان۔ شامیانہ
**سایۂ دست** ف فیض۔ امداد۔ اعانت
**سایۂ دست کسے گرفتن** ف کسی سے فیض حاصل کرنا۔
**سایہ وار۔ سایہ زدہ** ف وہ شخص جس کو آسیب ہو۔
**سایۂ رب النعیم** ف خلیفہ و بادشاہ مراد ہے
**سایۂ رکاب** ف حمایت۔ تابعان۔
**سایہ رو** ف نقب زنندہ وار۔ رات کو جاگنے والا۔ چور۔ عیار۔
**سایہ گستر** ف متوجہ۔ مہربان۔
**سایہ گستردن** ف توجہ کرنی۔

سایہ کسے بہ تیر و خنجر زدن ف سخت عادات رکھنا۔
سایہ نشین ف وہ شخص جس نے دنیا کی تکالیف نہ دیکھی ہوں۔
سایہ ولور ف درخت کی چھاؤں۔

## سین مہملہ مع بائے موحدہ

سَبّ ع گالی۔ برا کہنا۔
سِبّ ع پگڑی۔ دستار۔ عمامہ۔
سَبا ع یمن میں ایک شہر ہے جہاں کی حکمران بلقیس تھی جس کا حضرت سلیمانؑ کے ساتھ نکاح ہوا۔ ایک شخص کا نام بھی ہے
سبابہ ع انگوٹھے کے پاس کی انگلی۔ انگشت شہادت۔ یہ لفظ سب سے نکلا ہے۔ جس کے معنی گالی دینا کے ہیں۔ ایام جاہلیت میں عرب میں دستور تھا کہ جب کسی کو گالی دیا کرتے تھے۔ اس انگلی سے دشمن کی طرف اشارہ کرتے تھے۔ اس واسطے اس کا نام سبابہ ہوا۔ اور اہل اسلام کے ہاں اس کا نام مسبحہ رکھا گیا۔
سُبات ع زمانہ۔ روزگار۔ خواب۔ نیند۔ راحت۔ آسائش۔ ایک مرض کا نام بھی ہے۔ جس میں نیند اور بیہوشی بہت ہوتی ہے۔ نیند کی بیماری۔
سَبّاح ع تیرنے والا۔ تیراک جس نام ایک شخص کا لقب بھی ہے۔
سِباحت ع تیرنا۔ شناوری۔
سَبّاخ ع شور۔ زمین۔
سباع ع شیر۔ بھیڑیا وغیرہ کی قسم کے درندے جانور۔ جمع ہے سبُع کی
سُباعی ع شعر کی ایک قسم ہے جس میں سات سات مصرعے ہوں۔ سات آسمان سبعہ سیارہ
سِباغ ف سالن۔ نانخورش۔
سُباغو ف ایک پہلوان کا نام ہے۔
سباق ع دوڑنے میں سبقت لیجانا آگے بڑھ جانا
سَبّاک ع سکہ ڈھالنے والا۔ روپیہ اشرفی بنانیوالا
سِبال ع جمع سبلت کی۔
سَبَب ع وجہ۔ باعث۔ رسی۔ اور اصطلاح علم عروض میں سبب کلمہ دو حرفی کو کہتے ہیں اگر دوسرا حرف ساکن ہو تو سبب خفیف کہتے ہیں اور اگر متحرک ہوں تو سبب ثقیل
سَبت ع ہفتے کا دن۔ سنیچر کا دن۔
سُبحان ع خدا کو پاکی سے یاد کرنا۔ پاک۔
سبحان اللہ ع پاک ہے اللہ۔ پاکی سے یاد کرتا ہوں میں خدا کو۔ تعجب کا کلمہ ہے
سُبحہ ع سمرن۔ تسبیح۔ تسبیح کے دانے
سَبَد ع ٹوکرا۔ ٹوکری۔
سَبز ف ہرا۔ معشوق ملیح۔ بخارا کے پاس اس نام کا ایک گاؤں بھی ہے
سبز آخور ف ہرا اور عمدہ تھان۔ مجازاً وہ گھوڑا جو ہرے چارے اور عمدہ خوراک سے پلا ہوا ہو۔ اصیل اور عمدہ گھوڑا۔
سبزان ف سبز رنگ معشوق۔
سبزان چمن ف باغ کے درخت۔
سبز باغ ف آدمی کا بدن۔ آسمان۔ بہشت
سبز پا ف بدبخت۔
سبز پل۔ سبز خوان۔ سبز زاغ۔ سبزہ
سبز طاؤس۔ سبز طشت۔ سبز قبا۔
سبز کارگاہ۔ سبز کوشک ف آسمان
سبز پری ف فصل ربیع۔ موسم بہار۔
سبز پوش ف زاہد دائمی۔
سبز پوشان بہشت ف حوران بہشتی۔
سبز پوشان فلک ف فرشتے۔
سبز تہ گلگوں ف سبز رنگ معشوق جس کے چہرے کے نیچے سے خون کی سرخی نمایاں ہو
سبز شدن ف اگنا۔ ظاہر ہونا۔ سرسبز ہو جانا
سبز فرک ف نیل کنٹھ جو ایک مشہور پرندہ ہے
سبز کار ف جس سے عمدہ کام سرزد ہوں اچھے کام کرنے والا
سبز گردن ف بوتا۔
سبزوار ف ایران میں ایک مشہور شہر ہے
سبزہ ف سبزی۔ روئیدگی۔ نباتات نیل کنٹھ
سبزۂ بیگانہ ف خود رو سبزہ۔
سبزی ف ہریاول۔ ہریائی۔ گھاس وغیرہ کی ہریالی
سبزینہ ف معشوق۔ سبز رنگ ملیح و جوان
سَبسَب ع بیابان۔ صحرا۔ جنگل۔
سِبط ع فرزند زادہ۔ پوتا۔ دوہتا۔ اسباط جمع پوتے۔ دوہتے۔ آل و اولاد۔ حضرت یعقوب علیہ السلام کی اولاد۔
سَبِط ع وہ بال جو گوندھے ہوئے نہ ہوں یعنی کھلے ہوئے بال اور چھوڑی ہوئی زلفیں
سِبطین ع امام حسن و حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما سبط اکبر سے امام حسنؓ اور سبط اصغر سے امام حسین علیہ السلام مراد ہیں۔
سَبع ع سات۔ ۷ معہ۔
سَبُع ع درندہ جانور۔
سبع المثانی ع سات آیتیں جو دو بار نازل ہوئیں یعنی سورۃ فاتحہ جو ایک دفعہ مکہ میں نازل ہوئی۔ اور ایک دفعہ مدینہ میں۔ اس وجہ سے سبع المثانی سورۃ فاتحہ کو کہتے ہیں کہ وہ ہر دوگانہ میں دوبارہ پڑھی جاتی ہے۔ بعض کے نزدیک سبع المثانی سے تمام قرآن شریف مراد ہے
سبع الوان ع سات رنگ یعنی سرخ نارنجی۔ زرد۔ سبز۔ آسمانی۔ نیلا۔ بنفشی۔ زمین و آسمان کے سات طبقوں سے بھی مراد ہے۔
سبعہ اشعاع ع عبارت ہے معدہ اور انسان کی مندرجہ ذیل چھ آنتوں اثنا عشری۔ صائم۔ دقیق۔ اعور۔ قولون۔ مستقیم سے
سبعہ سیارہ ع متحرک ستارے یعنی سورج۔ چاند۔ مریخ۔ عطارد۔ زہرہ۔ زحل
سبع شداد ع سات آسمان۔
سبعہ ع سات۔ ہفت قرأت۔
سبعہ معلقات۔ سبع طوال ع قصائد عرب کے وہ سات قصیدے جو کعبہ کے دروازہ پر تفاخر کے لئے لٹکائے گئے تھے۔ کہ ہر شخص آئندہ و روندہ انہیں ملاحظہ کرے۔
سبعی۔ سبعیت ع درندگی۔ پھاڑ کھانا
سبعین ع ستر۔ ۷۰۔ معہ
سَبق ع بڑھنا۔ بڑھوتری۔
سَبَق ع گھوڑ دوڑ۔ اور تیر اندازی وغیرہ میں شرط باندھنا۔ پڑھنے کا اندازہ۔ جو ہر روز پڑھا جائے۔
سَبقت ع کسی سے آگے بڑھ جانا۔ بڑھوتری۔ پیش دستی۔
سبق خواں ع طالب علم۔
سبق گفتن ف سبق پڑھانا۔ درس دینا۔ تعلیم کرنا۔
سَبک ع سکہ کا ڈھالنا۔
سُبک ف ہلکا۔ بے وقار۔ چست و چالاک بے تعلق۔ جلدی۔ شتاب۔ جھٹ پٹ
سبک بار ف ہلکے بوجھ والا۔ فارغ البال۔ خوشحال۔ وہ شخص جو ہر وقت خوش و خرم رہے
سبک پا۔ سبک رو۔ سبک عنان ف تیز رو۔ ہرکارہ۔ ڈاک چوکی کا گھوڑا
سبکتگین ف سلطان محمود غزنوی کے باپ

کام ہے۔ لفظ معنی سبک قدم۔
سُبک خیز ف جلد اٹھنے والا۔ جلد باز۔
سُبک دست ف ہاتھ کے کام میں جلدی کرنے والا۔ کام کو جلدی کر لینے والا۔
سُبک دل۔ سُبک روح۔ سبک لقا۔ سبک طبع ف ظریف آدمی بے تعلق دیتے تکلیف آدمی میں کم۔
سُبک روحی ف بے تعلقی۔ تجرید۔
سبک دوش ف جس کے پاس کچھ بوجھ نہ ہو
سُبک سار۔ سبک سنگ ف بے وقار۔ کم قیمت
سُبک سایہ ف بے ثبات جس کو بقا نہ ہو
سُبکساری ف ہلکاپن چھچھوراپن خفت ذلّت۔ بے وقری۔ کمینہ پن۔
سُبک سر ف کمینہ۔ احمق۔
سُبک سری ف کمینہ پن۔ حماقت۔
سُبک سیر ف تیز رو۔ تیز رفتار۔
سُبک مغز ف بے عقل۔ بے وقار۔
سُبک ہمت ف کم ہمت۔
سُبکی ف ہلکاپن۔ خفت
سَبَل ع ایک بیماری ہے جس کے سبب آنکھوں میں سرخی چھا جاتی ہے آنکھیں کھل جاتی ہیں پلکیں جھڑ جاتی ہیں۔ اور آنکھوں سے پانی جاری رہتا ہے۔
سُبُل ع جمع سبیل کی۔ رستے۔
سَبَلت ع مونچھ۔
سَبلت ست کردن۔ سبلت کشیدن ف عجز اور فروتنی کرنی۔
سَبُو ف مٹلیا۔ گھڑا۔
سَبُّوح ع تعریف کرنے والا ثنا کرنے والا۔ صفت کرنے والا۔
سُبُّوح ع بہت پاک۔ تعریف کیا گیا۔ خدائے تعالےٰ کا نام ہے کبھی اس سے سُبُّوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِکَۃِ وَالرُّوْحِ کی طرف اشارہ ہوتا ہے۔
سُبُّوحیاں ف خدا کی ثنا کرنے والے فرشتے۔ خدا کو پاکی کے ساتھ یاد کرنے والے۔ یا خود لوازم بشریت سے پاک۔
سَبُوس ف گندم وغیرہ کے آٹے کا چھانس۔ چوکڑا۔
سبو سم ع بقا۔ جو سر میں ہو جاتی ہے
سبو شکستن ف نو مید ہونا شراب گر دینا
سَبِیل ع راہ۔ رستہ۔ طریق۔ وسیلہ۔ سبب کبھی فارسی والے وقف کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ اور چونکہ وقف شے کا فیض ہمیشہ جاری رہتا ہے اسواسطے کبھی یہ لفظ مجازاً بمعنی جاری کے بھی آجاتا ہے

## سین مہملہ مع پائے فارسی

سِپار ف گھر کے برتن۔ انگور کے شیرہ نکالنے کا چرخ۔ انگور کے شیرہ ڈالنے کا حوض۔ وہ برتن جس میں انگور رکھ کر ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جائیں۔ سپردن سے امر بھی ہے
سُپار ف ہل جس سے زمین سے باہتے ہیں
سُپارش ف سونپنا کسی کو کسی کے سپرد کرنا
سِپارہ ف تیسواں حصہ قرآن شریف کا تیسواں حصہ
سپاس ف منّت۔ حمد۔ تعریف کرنا۔ سراہنا
سپاسہ ف کسی پر احسان رکھنا شفقت کرنا
سپاسی ف گدا۔
سِپاناخ ف پالک کا ساگ۔
سِپاہ ف فوج۔
سپاہان ف ملک فارس کا مشہور شہر اصفہان جب یہ شہر آباد ہوا تھا۔ پہلے پہل اس میں سپاہ آکر ٹھہری تھی۔ اس واسطے اس کا یہ نام ہوا۔
سپاہ سالار ف سپاہ کا افسر کمانڈر انچیف
سِپَر ف ڈھال۔ جنہ۔
سِپرِ آتشیں ف سورج۔
سِپر افگندن۔ سپر انداختن۔ سپر در آب انداختن ف ہتھیار ڈال دینے نامردی کرنا۔ عاجز ہونا۔ ہار جانا۔ تابع ہونا
سپر بر سپر باختن ف سپر سپر سے بھڑا دینا۔ ڈھال ڈھال سے ملا دینا۔
سپر بر کتف دوختن ف ڈھال کو مونڈھوں پر استوار کرنا۔
سُپُرد ف کسی کے قبضے میں دینا یا ہونا
سُپُردن ف سونپنا۔ سپرد کرنا۔ قناعت و تسلیم اختیار کرنی۔ پائمال کرنا اور ہونا۔
سِپَردن ف طے کرنا۔ راہ چلنا۔
سُپُردنی ف سونپنے کے لائق۔
سپرغم۔ سپرم۔ سپرہم۔ ف ناز بو ریحان
سپردہ ف پائمال۔ طے کیا ہوا۔
سُپُرد ورف پھیپھڑا۔
سپر کسے در آب انداختن ف کسی کو لڑائی میں مغلوب اور عاجز کرنا
سپری ف طے کیا ہوا۔ مجازاً وہ شے جو ختم ہو چکی ہو۔ معدوم۔ ناچیز۔ تمام۔ آخر
سپری شدن ف ختم ہونا ہو چکنا طے ہونا
سپس ف پس۔ پیچھے۔ بعد۔
سپستان ف لسوڑی کا درخت اور اس کا پھل۔ اصل اس کی سگ پستان ہے کیونکہ اس کا پھل کتیا کے پستان کے مشابہ ہوتا ہے۔
سُپُش ف جوں جو لوگوں کے کپڑوں اور بالوں میں پیدا ہو جاتی ہیں۔
سپنج ف مہمان۔ عاریت۔ چراگاہ۔
جانوراں۔ مجازاً دنیا۔
سپنجی سرائے ف چرواہوں اور رکھوالوں کا جھونپڑا جو کھیت میں بنا لیتے ہیں یعنی وہ مقام جس کو قیام نہ ہو۔
سپند ف نام کوہ۔ ہرمل۔ ایک قسم کے مشہور بیج ہیں جو دفع چشم زخم وغیرہ کے واسطے جلائے جاتے ہیں۔
سپندان ف ہرمل۔ رائی۔ اور مخفف ہے سپندان کا۔ بمعنی انگیٹھی۔
سپوختن۔ سپوزیدن ف چبھونا۔
سپوز ف چبھونا۔ امر بھی ہے سپوختن سے
سِپہ ف سپاہ۔ فوج۔
سِپَہبُد ف یہ لفظ مرکب ہے سپہ (سپاہ) اور بُد بمعنی صاحب۔ خداوند سے خداوند سپاہ۔ سپہ سالار۔ کمانڈر انچیف سردار لشکر۔
سپہدار۔ سپہ سالار۔ سپہ کش ف سپہ کا افسر اعلےٰ۔
سپہر شناس ف نجومی۔ کاہن۔
سپید ف بگلا۔ چٹا۔ سفید۔ ایک قلعے اور ایک دیو اور ایک شہر کا نام ہے۔
سپیدار ف ایک قسم کا پیڑ ہے جو بڑا خوش شکل اور بے ثمر ہوتا ہے۔
سپید آمدن و شدن ف ظاہر اور ممدوح ہونا۔ سرخرو ہونا۔ معزز و محترم ہونا۔
سپید بالا ف صبح کاذب۔
سپید بخت ف نیک بخت۔ خوش نصیب
سپید پے ف مبارک قدم خجستہ پے
سپید پر ف پشہ۔ مچھر
سپید دست ف سخی آدمی اور حضرت

موسیٰ علیہ السلام کا لقب ہے۔ اور
یعنی چور۔ خیانت کرنے والا۔
سپید رود ف ایک نہر کا نام ہے جو شیروان
اور گیلان کے درمیان ہے۔
سپید روے ف قلعی جس سے برتن
سفید کر لیتے ہیں۔ نیک بخت آدمی
سے بھی مراد ہے۔
سپید شدن چشم ف اندھا ہونا۔
بیہوش ہونا۔ سرخرو ہونا۔ جادہ دکھانا۔
سپید کار۔ سپید نامہ ف پرہیزگار متقی اور
صالح آدمی۔
سپید کردن جامہ ف کپڑے دھونا۔
سپید کردن دندان ف مسکرانا۔
سپید کردن زبان ف عجز اور فروتنی ظاہر کرنا
سپید کردن لب ف مسکرانا۔
سپیدہ ف صبح کی روشنی ایک مشہور
دوائی کا نام بھی ہے۔
سپیدہ دم۔ سپیدہ دمان ف
صبح صادق۔ تڑکا۔
سپیدی ف سفیدی۔ بیاض آنکھ
کی ایک بیماری کا نام بھی ہے۔

## سین مہملہ مع تائے فوقانی

سِت۔ سِتہ ع چھ ہے ۔٦۔ 6۔
ستا ف ستایش۔ تعریف کرنا۔ تعریف
کرنے والا نعمت کا شکر۔ شامیانہ سائبان
امر ہے ستودن سے طنبورہ۔ اس معنی
میں ستار کا مخفف ہے۔
ستاخ ف شاخ درخت درخت کی ٹہنی
ستاوہ ف خیمہ۔ تنبو۔
ستادن ف مخفف ہے ایستادن کا

ستار ف ایک مشہور باجہ ہے۔ اصل
اس کی سہ تار ہے۔
ستار ع ڈھانپنے والا عیبوں کا ڈھانپنے
والا۔ پردہ پوش۔ خدائے تعالیٰ
ستارہ ف تارہ جو آسمان میں چمکتا ہے۔
ستارہ جو ایک مشہور باجہ ہے شامیانہ جالی
کی قسم کا کپڑا جو مکھی مچھر وغیرہ سے بچنے
کے واسطے دروازوں وغیرہ پر لٹکاتے ہیں
ستارہ بزیر آوردن ف ناممکن کام کرنا
عجیب کام کرنا۔
ستارۂ دمدار۔ ستارہ دنبالہ دار ف
پونچھ والا ستارہ۔ دم والا ستارہ۔
ستارۂ زمین ف ابرک۔ طلق۔
ستارہ شمر۔ ستارہ شناس ف نجومی منجم
ستارہ سوختہ ف بدبخت۔ بدنصیب
ستارہ شمردن ف بیدار رہنا ساری
رات جاگتے رہنا۔
ستارۂ صبح۔ ستارۂ سحر ف زہرہ۔
ستارہ قلندران ف سورج۔
ستارزن ف مخفف ستارزن۔ ستار
بجانے والا۔ سیخ کباب جو سہ شاخہ ہو۔
ستاغ ف کرہ اسپ۔ بچھیرا جس پر زین
نہ رکھا گیا ہو۔ مطلق گھوڑا۔ وہ آدمی جس
کی اولاد نہ ہوتی ہو۔
ستاخ ف شاخ درخت۔
ستام ف ساز اسپ۔ گھوڑے کا ساز
لگام۔ یراق۔ آستان دروازہ۔ دروازے کی چوکھٹ
ستان ف چت لیٹا ہوا۔ وہ جگہ جہاں
کسی چیز کی بہت افراط ہو۔ آستان کا
کا مخفف بھی ہے۔ اور ستاران کا امر
حاضر بھی ہے۔

ستاندن ف لینا۔
ستائیدن ف سراہنا۔
ستایش ف سراہنا۔ تعریف کرنا۔ حمد و ثنا۔ شکر
ستایشگاہ ف قصیدہ۔ یا قطعہ۔ یا مثنوی
کا آخری شعر۔ مقطع۔
ستایش گر ف سراہنے والا۔ تعریف کرنے والا
ستایش گری ف سراہنا۔ تعریف۔
ستبر ف موٹا۔ غفص۔ دلدار۔
ستبری ف موٹائی۔ گاڑھاپن۔
ستخر ف مخفف ہے استخر کا۔ تالاب آبگیر۔
فارس کا مشہور قلعہ جسے جمشید نے بنوایا
تھا چونکہ اس میں بہت بڑا تالاب تھا
اس واسطے اس نام سے مشہور ہوا
ستخوان ف مخفف استخوان۔
ستخیز ف مخفف ہے رستخیز کا۔
ستدن ف لینا۔
ستد ف لیا۔ ستدن مصدر سے ماضی
مطلق کا صیغہ ہے۔ یاد رہے کہ ماضی
کے صیغہ میں دال ساکن ماقبل مفتوح جو
علامت مضارع کی ہو سوائے ان تین
ماضیوں کے کہیں نہیں آئی۔ زد۔ آمد۔ ستد
ستر ف مخفف استر کا۔ خچر۔
ستر ع پردہ۔
ستر ع چھپانا۔ بدن ڈھانکنا۔ بدن کا
اس قدر حصہ جس کا ڈھانکنا فرض ہے
ستاری ع پردہ پوشی۔
ستردن ف صاف کرنا مونڈنا۔
سترگ۔ سترک ف بڑے جثے کا آدمی
قوی ہیکل۔ سخت غصہ ور۔ تند مزاج لڑاکا
کھاری ابڑا۔
ستر کبریٰ ع بڑا پردہ۔ بادشاہوں اور

امیروں کی بیویوں کو تعظیم کے طور پر عفت
و عصمت کے لحاظ سے اس لفظ کے ساتھ
خطاب کرتے ہیں۔ یعنی بڑے پردہ والی
سترون ف بانجھ عورت عقیمہ معنی ترکیبی
اس لفظ کے استر دن داستر مانند ہیں
یعنی استر کی مانند نہ جننے والی۔
ستل ف حوض۔ برکہ۔ تالاب۔
ستم ف ظلم۔ بے انصافی۔
ستم آباد ف جہاں بہت ظلم ہو۔ دنیا
ستم اندیش۔ ستم پرور۔ ستم پیشہ ف ظالم
ستم دیدہ۔ ستم زدہ ف مظلوم جس
پر ظلم ہوا ہو۔
ستم شکن ف عادل۔
ستمگار۔ ستم گر۔ ستم گستر۔ ستم کیش ف
ظالم۔ ظلم کرنے والا۔
ستم کش ف مظلوم۔
ستنبہ ف درشت۔ قوی ہیکل۔ دلیر
ستو ف زر قلب۔ کھوٹی چاندی یا کھوٹا سونا
ستودان ف آتش پرستوں کا مقبرہ گورستان
ستودن ف تعریف کرنا۔ سراہنا۔
ستودہ ف سراہا ہوا۔ تعریف کیا ہوا
ستور ف چوپایہ۔ جیسا گھوڑا خچر گدھا بیل
ستوربان ف گھوڑوں کا محافظ۔
ستوق ف سہ ستہ کا۔ کھوٹی چاندی یا
کھوٹا سونا۔ زر قلب۔
ستون ف پیلپایہ۔ مکان کا کھم۔
ستون ف ساٹھ۔ ٦٠۔ 60۔
ستوہ ف عاجز۔ تھکا ہوا۔ ملول۔
ستہ ع چھ ۔٦۔ ۔ 6
ستی ف پاک دامن عورت جو سوائے اپنے
خاوند کے کسی کی طرف توجہ نہ کرے وہ عورت

جو کمال محبت اور پیار کے باعث اپنے
خاوند کی ہمراہ آگ میں جل مرے ہندوؤں کے
ہاں ایسا کرنا کمال ثواب کا باعث ہے
ستیغ ستیغ ف اول رستاخ کا شاخ بلند و
راست ہر چند بلند و راست ۔ راستی بلندی
ستیدن ف لینا ۔ لے لینا ۔
ستیز ستیزہ ف لڑائی جنگ جھگڑا
ستیزندہ ف لڑنے والا ۔
ستیزیدن ف لڑنا ۔
ستیہیدن ف لڑنا ۔ جھگڑنا ۔

## سین مہملہ مع جیم تازی

سج ف رخسارہ ۔
سج ع سیر یں کفل ۔
سج کنگل کرنا ۔ غلیظ چیز کا نرم ہونا ۔
سجاف ف عنوان ۔ سرنامہ ۔ سرخی ۔
سجا ع دوام ۔ سکون ۔
سجاد ع سجدہ کرنے والا ۔ لقب ہے امام
زین العابدین ابن جناب امام حسین ؑ کا
شعبان ۳۸ھ ہجری میں پیدا ہوئے حادثہ
کربلا میں بیمار تھے اور اہل بیت کے ساتھ اسیر
ہو کر دمشق میں یزید کے پاس گئے اور وہاں
سے رہا ہو کر کربلا میں آئے ۔ اور وہاں سے
بیت الحرام میں آکر سکونت اختیار کی اوّل
درجہ کے عابد و زاہد تھے ۹۴ھ ہجری میں
وفات پائی اور مدینہ طیبہ کے گورستان
بقیع میں امام حسین ؑ کے پاس مدفون ہوئے
سجادہ ع جانماز مصلےٰ جس پر نماز پڑھتے ہیں
سجادۂ محرابی ع جانماز جو محراب کی شکل کا ہو
سجادہ نان ف دسترخوان ۔
سجاف ع جو کسی کپڑے کے چاروں طرف

زیبائش کے واسطے لگایا جاتا ہے
سجال ع جمع ہے سجل کی ۔ ڈول ۔ دلو ۔
سجاوندی ف علم قرائت میں ایک کتاب ہے
سجاوندی کردن ف منقش کرنا ۔
سجایا ع جمع ہے سجیۃ کی ۔ عادت ۔ خو
سجدات ع جمع ہے سجدہ کی ۔
سجدہ ع زمین پر سر رکھنا ۔ خدا کے سامنے
سر جھکانا ۔
سجدہ ع قرآن مجید کی ایک سورۃ کا نام ہے
سجع ع کبوتر اور قمری کی آواز اور اصطلاح
علم بدیع میں سجع ایسی عبارت کو کہتے ہیں
جس کے فقروں کے آخری کلمات قافیہ
رکھتے ہوں ۔ یا بصورت قافیہ واقع ہوں
اس کی تین قسمیں ہیں ۔ ایک سجع متوازی کہ
قافیہ کے کلمات شمار حروف میں برابر ہوں
اور آخیر حرف دونوں میں مشترک جیسے از دوست
مہجورم و بر فراق مجبور ۔
دوسرا سجع مطرف کہ دونوں لفظوں کا حرف
آخر ایک ہی ہو ۔ مگر شمار حروف مختلف ہو ۔
جیسے مرد باوقار خجستہ اطوار ۔
تیسرے سجع متوازی کے دونوں لفظوں
کے شمار حروف اور وزن ایک ہوں ۔ مگر
حرف آخیر (روی) دونوں میں جدا ہو جیسے
اعمار و ارزاق اور مراتب و مراسم کو قافیہ
میں لائیں ۔
اور اگر ایسے کلمات دونوں فقروں میں جمع
کریں ۔ کہ ہر ایک کلمہ ایک فقرہ کا اپنے مقابل
کے کلمۂ ثانیہ کے ہموزن اور حرف آخر (روی)
میں متحد ہو ۔ تو ایسے کلام کو مرصع کہتے ہیں
جیسے ؎ اختر برج شرف کانہایت
گوہر درج صدف آفات

سجع گو ف نثر میں ہم وزن اور ہم قافیہ
کلمے بولنے والا فصیح ۔ لسان ۔ زبان آور
سجف ع پردہ ۔ پردہ ڈالنا ۔
سجقان ت چوہا ۔ موش ۔
سجل ع قبالہ ۔ چک ۔ قاضی کا حکمنامہ ۔
سجن ع قید خانہ ۔ جیل خانہ ۔
سجنجل ی آئینہ ۔ یہ رومی لفظ ہے ۔
سجود ع سجدہ کرنا ۔
سجود صمدی ع کشتی کرنیوالوں کی اصطلاح میں
اُس سجدہ کو کہتے ہیں جو کشتی کے شروع یا اخیر میں کریں
سجیات ع خصلتیں ۔ عادتیں ۔
سجیل ع کنکر ۔ سنگ گل ۔
سجین ع سخت قید خانہ ۔ وہ کتاب جس
میں شیاطین اور مجرموں کے اعمال لکھے ہیں یا
وہ مقام جس میں فاجروں اور کافروں کے
نامۂ اعمال ہیں جہنم میں ایک وادی بھی ہے
سجیۃ ع خصلت ۔ خو ۔ عادت ۔ سبھاؤ ۔

## سین مہملہ مع حائے مہملہ

سحاب ع ابر ۔ بادل ۔
سحابی ع ایک شاعر کا نام ہے ۔
سحاے ع اگلے زمانے میں خطوط کو
ایک تاگے سے باندھا کرتے تھے تاکہ دوسرا
نہ کھول سکے جب سے لفافے کا رواج
نکلا تاگا باندھنا موقوف ہوگیا ۔
سحبان وائل ع ایک ضافت انبی عرب
کے ایک فصیح و بلیغ شخص کا نام ہے ۔
سحج ع پیٹ کی ایک بیماری ہے ۔ جو
خراش رودہ سے پیدا ہوتی ہے ۔
سحر ع رات کا نہایت آخری حصہ ۔ صبح
کے پھیلنے کا وقت ۔

سحر ع جادو کرنا ۔ جادو ۔ افسوس ۔
سحر بنان ع خوشنویس آدمی ۔
سحر بنان ع خط جو بہت خوشخط لکھا ہو
سحر بیان ع فصیح و بلیغ آدمی ۔ خوش تقریر
آدمی جس کا کلام تاثیر میں سے جادو کا سا کام دے
سحر حلال ع فصیح و بلیغ شعر و سخن جادو
کا سا کام دے ۔ اہلی شیرازی کی ایک مثنوی
کا نام بھی ہے ۔ جو دو بحر میں پڑھی جاتی ہے
اور اس کا ہر شعر ذوقافیتین ہے
سحر گاہ سحر گاہان ف صبح کا وقت
سحرہ ع جمع سحر کی ۔
سحرۂ فرعون ع وہ جادوگر جو فرعون نے
حضرت موسےٰ کے مقابلے کے واسطے اکٹھے
کئے تھے ۔ اور آخر کار ان کا معجزہ دیکھ کر
سب کے سب ایمان لائے اور فرعون نے اُن کو
سخت اذیت سے قتل کرایا اور وہ سب اپنے
ایمان پر قایم رہے ۔
سحق ع پیسنا ۔ پسنا ۔
سحوج ع چمڑے کا چھیلا جانا ۔
سحنۃ ع آدمی کی شکل اور صورت اور
منہ ۔ منہ کے چمڑے کی نرمی و تازگی ۔
سحور ع سحری جو مسلمان لوگ ماہ رمضان
میں روزہ رکھنے کی خاطر صبح صادق سے
پہلے جو کھانا کھایا کرتے ہیں ۔
سحیق ع بہت پسا ہوا ۔
سحیل ع تاگا ۔ رشتہ جو بٹا ہوا نہ ہو ۔

## سین مہملہ مع خائے معجمہ

سخافت ع ہلکاپن ۔ کم ظرفی ۔ بے عقلی
سخاوت ع سخی ہونا ۔ داتاپن ۔ بخشش کرنا
سخت ف کڑا جو نرم نہ ہو ۔ بخیل و رذیل

بہت چیمڑنے والا۔ مشکل۔ محکم۔
سخت استخوان ف وہ شخص جس کی نسل کے
لوگ سخت کشی اور بہادری میں مشہور و معروف ہوں
سخت بازو ف توانا۔ زور آور۔
سخت بوم ف سخت زمین ہلاک کرنے
والی زمین میدان جنگ۔
سخت پاے ف توانا۔ ثابت قدم۔
سخت پنجہ ف ممسک۔ بخیل۔ کنجوس۔
سخت جان ف سخت دل۔ بے رحم۔
سخت چادیدہ ف ہرزہ و پوچ۔
سخت چشم ف شوخ و بے حیا۔
سخت خوردن ف تصدیعہ اٹھانا
سخت دل ف بے مہر و سنگدل۔
سخت کمان۔ سخت رو ف پہلوان
شہ زور۔ تیر انداز۔
سخت گرفتن بر کسے ف تنگی کرنا۔ سختی کرنا
سخت لگام ف سرکش گھوڑا۔ گردنکش آدمی
سختن ف وزن کرنا۔ تولنا۔ جانچنا۔
سختو ف انتڑیوں میں گوشت۔ چاول
اور مصالح بھر کر گھی میں بھونتے ہیں اسے
سختو کہتے ہیں۔ اور آنتوں سل کبھی [illegible]
سختہ ف وزن کیا ہوا۔ تلا ہوا۔ سنجیدہ معقول
سختی ف نرمی کی ضد۔ کڑا پن۔ تنگی۔
سختی دیوار و مہر ف سختی زمانہ کے حوادث
سخرہ ع ہنسی۔ ٹھٹھا۔ خوش طبعی۔ تمسخر
فارسی میں بمعنی بیگار مستعمل ہے۔
سخط ع غصہ۔ غضب۔
سخف ع سبک ہونا۔ کم ظرف ہونا۔
سخن۔ سخُن۔ سخَن۔ ف بات
کلام۔ گفتار۔ شعر۔ عبارت۔ لفظ۔
سخن اندر دہن کسے گرفتن ف کسی کے
کلام کو بیچ سے کاٹ کر آپ وہی کلام شروع کر دینا
سخن افواہی ف سنی سنائی بات۔
سخن باکسے درمیان نہادن ف
کسی سے بات کہ دینی۔
سخن برخاک افگندن سخن برزمین
افگندن ف خوار و بے اعتبار کرنا ضائع کرنا
سخن پرور ف سوچ سمجھ کر کلام کرنے والا
عمدہ گفتگو کرنے والا۔
سخن بستن ف بات کو روک لینا چپ
ہو جانا۔
سخن پیش بردن ف بہت اچھی طرح گفتگو کرنی
سخن بلند شدن ف کلام کا طول ہو جانا
سخن تلخ ف گالی۔ کڑوی بات ناگوار کلام
سخن جور ف بے لطافت بات دلشکن کلام
سخن چین ف ادھر کی بات ادھر جا کرنے
والا۔ عیب نکالنے والا۔ لترا۔ چغل۔
سخن چینی ف باتیں چھانٹنی عیب نکالنے چغلی
سخن دراز کردن۔ سخن دراز کشیدن
ف لمبی چوڑی تقریر کرنی۔ گفتگو بڑھا دینا
سخن دلفروز۔ سخن دلفروش ف عمدہ
کلام اچھی بات۔
سخن راندن ف کلام کرنا۔
سخن زہر سرشت ف بے مزہ بات۔
سخن زن ف شاعر۔ قصہ خواں۔ سخن
فہم بہتان باندھنے والا۔
سخن ساز ف بات بنانے والا۔
سخن سرا۔ سخن سنج۔ سخنور ف شاعر
قصیدہ خواں۔ فہمیدہ۔ اور سخن فہم آدمی
سخن زن سخندان ف سوچ سمجھ کر کلام
کرنے والا۔ خوش تقریر آدمی۔
سخن شناس ف بات کی تہ کو پہنچ جانیوالا۔
سخن گستردن ف لمبی چوڑی تقریر کرنی۔
سخن گفتن ف بات کہنا۔ شعر کہنا۔
سخنہاے پرورده ف عمدہ اور سنجیدہ باتیں
سخنہاے سرد ف نامناسب باتیں۔
سخوط ع مکروہ۔
سخون ف سخن۔ کلام۔
سخونت ع گرم ہونا۔
سخی ع داتا۔ خدا کے نام پر دینے والا۔
سخیف ع کم سمجھ۔ تنگ ظرف۔ بیہودہ۔
سخیف الراے ع کم عقل۔ کم سمجھ۔
سخین ع گرم پانی۔ ہر گرم شے۔

## سین مہملہ مع دال مہملہ

سدّ ع دیوار۔ روک۔ مانع۔ آڑ۔ وہ چیز
جو دو چیزوں کے درمیان حائل ہو۔
سداب ع ایک قسم کی گھاس ہے جو
اسقاط حمل کے لئے کام آتی ہے ہندی
میں اُسے تتلی کہتے ہیں۔
سداد ع گفتار و کردار کی مضبوطی اور راستی
سدپایہ ف کنکھجورہ۔
سدر ع بفتح اول و کسر دال بمعنی حیران
شدن یعنی آنکھوں کی تیرگی جو سر کی گردش
اور گرانی سے ظاہر ہو۔ بکسر اول و سکون
دال بیر جو بیری کا پھل ہے۔
سدرہ ع بیری۔
سدرۃ المنتہیٰ ع ساتویں آسمان پر بہت
بلند بیری کا درخت ہے حضرت جبرائیل کا
یہی مقام ہے اس کے اوپر سوا خاتم النبیین
علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اور کوئی نہیں گیا
سدِ سکندری ف کا کسی کی دیوار جو سکندر
ذوالقرنین نے شمالی وحشیوں کے روکنے
کے واسطے بنائی تھی۔
سدرہ نشینان ف ملائکہ۔ مقرب۔
مقرب فرشتے۔
سدس۔ سُدُس ع چھٹا حصہ ۱/۶
سدق ت ترکش۔ تیردان۔
سدنہ ع جمع سادن۔ دربان۔ خادم
سدوم ف شہر لوط کا قاضی تھا جس کی عدالت
کا فتوے دیا تھا۔ قوم لوط کا شہر بھی تھا جو
قہر الٰہی کے نازل ہونے پر الٹا گیا۔ اور اب وہاں
بحیرہ مردار ہے جو ملک شام میں واقع ہے
مجازاً حاکم ظالم کے معنی میں مستعمل ہے
سدہ ف دیکھو جشن سدہ۔
سدّہ ع مواد غلیظ کی گرہ جو انتڑیوں یا
رگوں میں ہو جاتی ہے۔
سدید ع محکم۔ استوار۔ راست و درست
سدیر مخفف سہ دیر۔ ایک عمارت
کا نام ہے جو نعمان بن منذر نے بہرام گور
کے واسطے بنائی تھی۔
سدیوف اس جن کا نام ہے جو حضرت سلیمان
علیہ السلام کی انگوٹھی اٹھا لے گیا تھا۔

## سین مہملہ مع راے مہملہ

سر ف راس۔ سیر۔ فکر و خیال۔ زور قوت
سردار و مقدم۔ میل و خواہش۔ فوق۔
اوپر۔ زبدہ۔ خلاصہ۔
سرّ ع چھپانے قابل بات۔ راز پوشیدہ
بھید۔ راز۔ فارسی والے بے تشدید بھی
استعمال کرتے ہیں۔
سرا ف گھر۔ خانہ۔ مکان۔ سرائیدن سے
امر بھی ہے اردو میں بمعنی مسافرخانہ۔
سرّا و ضرّا ع راحت و رنج۔

سَراب ع دھوکا۔ شور زمین جو دھوپ میں چمک کر دور سے اس طرح نظر آتی ہے گویا وہاں پانی ہے اور حقیقت میں وہاں پانی نہیں ہوتا۔ صوبہ آذربائجان میں اردبیل کے پاس ایک گاؤں بھی ہے۔ سرچشمہ۔ دریا سے کسی نہر کے نکلنے کے مقام کو بھی سراب کہتے ہیں۔ زبدہ و خلاصہ۔ معدوم و نابود۔ غرور و تکبر سے بھی مراد ہے۔

سراسیلی ف ہیجڑا۔ مخنث۔

سراپا ف خلقت۔ سر و پا۔ تمام محبوب کے تمام اعضاء کی وصف۔

سراپردہ ف بارگاہِ بادشاہی۔ بڑا پردہ جو بطور دیوار کے خیمہ کے آگے کھینچتے ہیں۔ گھر کا پردہ۔

سراپردہ کُحلی ف آسمان۔ سیاہ بادل

سرابُستان۔ سرابوستان ف وہ باغ جو گھر میں ہو۔ وہ گھر جس میں باغ ہو۔

سِراج ع چراغ۔ دیوا۔ دیا۔

سَرّاج ع زین فروش۔ زین ساز۔ ابونصر نام ایک ولی کامل کا لقب بھی جو طوس میں ہوئے ہیں اور سری سقطی اور سہل تستری وغیرہ مشائخ کی صحبت حاصل کی تھی ان کی قبر طوس میں ہے اور سالِ وفات ان کا ۳۷۸ھ

سراچہ ف چھوٹا خیمہ۔ چھوٹا مکان۔

سرادار ف دار الشفا کے بیماروں کی خبر گیری کرنے والا۔ سرا کا مہتمم۔

سرادِق ع سراپردہ۔ خیمہ۔

سرادِقات ع سراپردے۔ خیمے۔

سراری ع مدخولہ لونڈیاں۔ حرمیں۔ جمع سُرّیہ کی۔

سراز آسمان بر بودن و گذاشتن ف بہت عالی رتبہ ہونا۔

سراز اطاعت پیچیدن۔ سراز خط بر داشتن۔ سراز خط بر گرفتن۔ سراز خطِ پرکار بُردن سرکشی کرنی۔ حکم نہ ماننا۔

سراز بالین تہی کردن ف یہ محاورہ الٹا مستعمل ہوا ہے۔ اصل میں یوں چاہئے تھا۔ بالین از سر تہی کردن۔ سرہانے کو سر سے خالی کر جانا۔ دنیا سے کوچ کر جانا۔ مر جانا

سراز چیزے بیروں آوردن ف اس کے عہدے سے بر آنا۔

سراز خواب بر کردن۔ سراز خواب تہی کردن۔ سراز خواب در آمدن ف جاگنا۔ بیدار ہونا۔

سراز خویش بر آوردن ف ہوش میں آنا

سراز زانو بر گرفتن ف مراقبہ سے سر اٹھانا

سراز سرا بدر کردن ف گھر سے قدم باہر نکالنا۔ گھر سے باہر نکلنا۔

سراز شمشیر بر داشتن ف تلوار سے سر کاٹ لینا۔

سراز کارے پیچیدن ف کسی کام سے منہ موڑنا۔ اُسے ترک کر دینا۔

سرازیر ف ڈھلان۔ سلامی جگہ۔

سراز زیرِ خاک زدن ف اگنا۔ پیدا ہونا

سراز شیشہ تہی چرب کردن ف فکر کرنا۔ فریب دینا۔

سراز یک آستین بر آوردن۔ سراز یک جیب بر آوردن با کسے۔ سراز یک گریبان بر آوردن ف برابری کرنا

سراسر ف سر بسر۔ اس سرے سے اس سرے تک۔ تمام۔

سراسیمہ ف آسیمہ کے معنی شوریدہ کے ہیں۔ سر آسیمہ۔ شوریدہ سر۔ حیران پریشان۔ مضطرب۔ گھبرایا ہوا۔

سَراع ع انگور کے درخت کی تازہ سبز شاخیں

سُراغ ف کھوج۔ نشان۔ تلاش۔

سر افتادن ف حد سے نکل جانا۔

سر آغوچ۔ سر آغوش۔ سر آگوش ف عورتوں کا گیسو پوش وہ ہمیانی کی طرح تین گز لمبا کیسہ بنا ہوا ہوتا ہے۔ اس کے ایک سرے پر ایک مکلف زائد دو ٹوپی ہوتی ہے اس میں عورتیں بال ڈال دیتی ہیں اور اس کی دوسری طرف بھی پُر تکلف بنی ہوتی ہے۔

سرافراز ف سربلند۔

سرافشاندن ف سر قربان کرنا۔

سرافگندگی ف عاجزی۔ فروتنی۔

سرافگندن ف سر نیچے کرنا۔ گردن نیچے ڈالنا

سرافگندہ ف شرمندہ۔ سر نیچے ڈالے ہوئے۔

سرافیل ع اسرافیل۔ بارگاہِ الٰہی کے ایک مقرب فرشتے کا نام ہے جو منہ میں صور لئے حکمِ الٰہی کا منتظر کھڑا ہے اور اسے قیامت کے دن پھونکیگا۔

سُراقہ ع قریش کے بتوں میں سے ایک کا نام ہے۔

سر آماج ف بیل جوتنے کی لکڑی جسے پنجابی میں پنجالی کہتے ہیں۔

سر آماسی ف سر کا سوج جانا۔

سر آمد ف سردار۔ برگزیدہ۔

سر آمدن ف تمام ہونا۔ پورا ہونا۔ ہو چکنا۔ غالب آنا۔

سَران ف جمع سر جس کے معنی سردار کے ہیں۔

سرانجام ف آخر کار۔ کام کا سامان

سرانداز ف گھونگٹ اور اوڑھنی۔ غرور و ناز کے ساتھ ٹہلنے والا۔ سرافگنہ کی چالاک۔ بے پرواہ۔ خونی۔ ناپاک۔

سراندر زدن ف خوف کے مارے چھپ جانا

سراندیپ ف ہندوستان کے جنوب کی طرف بحرِ ہند میں ایک مشہور جزیرہ ہے کسی زمانے میں راون نام ایک راجہ کے زیرِ حکومت تھا جس کو راجہ رام چندر جی نے قتل کیا تھا اب یہ جزیرہ سلطنت انگلشیہ کے زیرِ فرمان ہے کولمبو اس کا دار الحکومت ہے حضرت آدم بہشت سے نکال کر اس جزیرہ میں پھینکے گئے تھے۔

سرانگشت ف اس میں اضافت نہیں ہے۔ انگلی کا سرا۔

سرانگشتی ف انگلی کے سرے کی حنا۔

سرانگشتاں عُنّابی کردن ف کسی چیز کو رنگین کرنے میں مصروف ہونا۔

سرآوردن ف پورا کرنا۔ تمام کرنا۔ بسر کرنا انجام کو پہنچانا۔

سرآوری ف گردآوری۔

سراویل ع پاجامہ۔ سُتھن۔

سرآہنگ ف چوبدار۔ فوج سراول۔ کوتوال۔

سرائے ف گھر۔ منزل۔ اردو میں بمعنی مسافر خانہ۔ سرائیدن سے امر کا صیغہ بھی ہے تاتار کے شمال میں ایک شہر بھی ہے۔

سرایاں ف گاتا ہوا۔

سرایت ع گھس جانا اس طرح پر جیسے شکر پانی میں سرایت کرنا۔ اثر کرنا۔ رات کو چلنا

سرائے جاوید ف بہشت۔

سرائے جزا ف عالمِ آخرت۔
سرائچہ ف چھوٹا گھر۔ چھوٹا مکان۔
سرائے درنگ ف دارِ آخرت۔
سرایر ع جمع سریرت کی۔ پوشیدہ بھید
سرائے سرور ف شراب خانہ۔ بہشت۔
سرائیش ف سراہنا۔ پرندوں کا نغمہ
سرائے شر و شور ف شرابخانہ۔ خمار خانہ دنیا۔ دوزخ۔
سرائے شش در ف دنیا سے مراد ہے
سرائے محمود ف مقام محمود۔ مقام شفاعت بہشت سے بھی مراد ہے۔
سرائندہ ف گانے بجانے والا۔
سرائے نعمان ف نعمان بن منذر کا محل
سرائے نہفت ف عالمِ آخرت۔
سرائے ہفت درخشاں ف آسمان۔
سرائیدن ف گانا۔ الاپنا۔
سرائیلی ع اسرائیلی کا مخفف۔ اس سے سامری اور بنی اسرائیل کے اور کفار مراد ہیں۔
سُرب ع سیسہ جس کی گولیاں ڈھالتے ہیں
سرباختن ف سر قربان کرنا لڑائی کرنا لڑنا
سربار ف سر کا بوجھ۔ بارِ سر۔
سرباری ف وہ ذرا سا بوجھ جو بڑے بوجھ پر رکھ لیا کرتے ہیں۔ عربی کے نزدیک علاوہ کے بھی یہی معنی ہیں۔ اس واسطے سرباری علاوہ۔ سوا اس کے معنی میں بھی مستعمل ہے۔
سربار ف بہادر۔ جان نثار۔ بے خوف لڑنے والا۔
سرباز زدن از چیزے ف انکار کرنا منہ پھیرنا۔
سربازاری ف بازار میں آوارہ پھرنا۔

سرباز مادن ف حیران رہنا۔
سربازی ف لڑائی۔ بے خوف ہو کر بہادری کا کام کرنا۔
سر بہ آسمان آمدن ف کمال عالی رتبہ ہونا۔
سِربال ع پیراہن۔
سربالا ف بلند سر۔
سربالا کردن۔ سر بر بالا کردن ف سر اُٹھانا۔ سر اونچا کرنا۔
سر بہ تیغ خاریدن ف مار ڈالنا قتل کرنا
سرپا خوردن ف ٹھوکر کھانا۔
سرپا زدن ف ٹھوکر مارنا۔ رد کرنا۔
سرپایاں ف عمامہ۔ شملہ۔ لوہے کا خود۔ شلوار۔
سر بجائے کشیدن ف اُس طرف متوجہ ہونا۔ اس طرف توجہ کرنا۔
سر بجیب عدم درکشیدن ف نیست و نابود ہو جانا۔
سربخش ف بڑا حصہ۔
سر بخواب درآمدن ف سونا۔
سر بدیوار آمدن ف دیوار کے ساتھ ٹکر لگنا۔
سربراہ منتظم۔ مہتمم۔
سربراہ کردن ف راہ پر لانا۔ پورا کرنا انتظام کرنا۔
سربراہی ف اہتمام۔ انتظام۔
سر برآوردن ف سر اٹھانا۔ سرکشی کرنی باغی ہونا۔
سر برآوردن صبح ف صبح کا نمودار ہونا۔
سر بر خط داشتن و نہادن و سر بہ خط فرمان نہادن ف اطاعت کرنا فرمانبردار ہو جانا۔

سر بر خطِ کسے نہادن۔ ف اس کی فرمانبرداری کرنی۔
سر برداشتن ف سر بلند کرنا۔ سر اُٹھانا۔ حاکم سے پھر جانا۔ باغی ہونا۔
سر بر در کسے نہادن ف اس کی منت و سماجت کرنی۔
سر بر زدن ف ایک بات کا واقع ہونا ہو جانا۔
سر بزانو نشستن ف کبڑا ہو جانا مراقبہ کرنا۔ غمگین ہو کر بیٹھنا۔ فکر کرنا۔ سوچنا۔
سرپست ف خانہ زاد نوکر۔ گھر کا نوکر۔
سرپرستی ف تیمارداری۔
سر بر کردن ف سر اٹھانا۔ سرکشی کرنا۔ نافرمانی کرنا۔
سر بکر زدن ف دیوانہ ہونا سودائی ہو جانا۔
سر برگرفتن ف نیند سے جاگ اٹھنا مسافر ہو جانا۔
سر برگفتگان ف اطاعت نہ کرنے والے
سر بر نہادن ف چپ ہو جانا۔
سربزرگ ف عظیم الشان اور عالی رتبہ آدمی
سر بزیر لحاف کشیدن ف لیٹ جانا سو جانا۔ چھپ جانا۔
سربست ف آزاد۔ بے قید۔
سربستن ف باندھنا۔
سربستہ ف بندھا ہوا۔ پوشیدہ راز۔
سربسر ف تمام۔ بالکل۔
سر بصحرا دادہ ف دیوانہ۔ مجنون۔

سربلند ف اونچا۔ بلند۔
سر بگریبان بُردن ف سوچنا۔ فکر کرنا
سر بہ کسے فرود آوردن ف کسی کے سامنے سر جھکانا۔
سر بکوہ و بیابان دادن ف آوارہ ہونا
سربند ف کوچہ بند۔ اختیار و آگاہی۔
سرپنجگی ف۔ زور۔ شدت۔
سرپنجہ ف ہاتھ کا پنجہ اور مجازاً طاقتور اور زبردست آدمی۔
سر بند کسے گرفتن ف کسی کام کی تہ معلوم کرنا۔
سرپوش سرپوشہ ف ہنڈیا کا ڈھکنا طباق کا ڈھکنا۔
سرپوش از روئے راز افتادن ف بھید کا ظاہر ہو جانا۔ راز کھل جانا۔
سرپوشیدہ ف کنواری عورت۔
سربہا ف آدمی کا خون بہا۔ دیت۔ فدیہ
سرپے ف ٹھوکر۔
سرپیچ ف جوہر ہوتا ہے جو عمامہ یا پگڑی پر لٹکایا جاتا ہے۔ پگڑی۔
سرپیچیدن ف سرکشی کرنا۔ نافرمانی کرنا۔
سرتابی ف حکم نہ ماننا۔ بغاوت کرنا۔
سرتاج ف عورتوں کا گیسو پوش۔
سرتاسر ف تمام۔ بالکل۔ سب کا سب
سرتافتن ف سرکشی کرنی۔ حکم نہ ماننا انکار کرنا۔
سرت سبز باد ف تیری عمر بڑی ہو۔
سرت گردم ف تیرے قربان جاؤں
سرتنہا ف یکہ۔ منفرد۔
سرتیپ ف تیپ ترکی میں صف کو کہتے ہیں۔ سرتیپ سردارِ صف۔ فوج کے

ایک دستہ کا افسر جیسے ہمارے ہاں رسالدار یا جمعدار ہوتا ہے۔

سر تیرف بزرگ آدمی۔ حکیم۔ فاضل۔ دانشمند

سر تیزف ہر نوک دار شے۔ سر کش۔ جنگ جو معشوقاں کی مژگاں۔ خار نیزہ۔

سر تیغ ف سر شمشیر۔ پہاڑ کی چوٹی۔ روشنائی۔

سر ج ع گھوڑے کا زین۔

سر چشمہ ف چشمہ۔ پانی کا سوتا۔

سر چشمہ دار ف کسی کام کا مخترع اور موجد۔

سر جفت کردن ف سرگوشی کرنا۔

سر حلقہ۔ سر چیں ف خلاصہ۔ گزیدہ

سر جنبانیدن ف آفرین کرنا۔ اور کسی کام سے منع کرنا۔

سر جنگ ف سرہنگ۔

سر چنگ ف زور سے کسی کے سر پہ ہاتھ مارنا۔

سر جوش ف شوربا جو اوّل جوش کھا چکا ہو۔ مجازاً خلاصہ۔ زبدہ۔

سر چیزے داشتن ف اس چیز کا خواہاں ہونا۔

سر ح ع چرنے والا استور۔ چرنا۔ چرائی پر چھوڑنا۔ اونچے اونچے درخت۔ آسانی۔

سر حان ع بھیڑیا۔

سر حد ع حد۔

سر حرف باز کردن ف کلام شروع کرنا۔

سر حساب ف واقف۔ خبردار۔

سر حلقہ ف سردار کسی حلقہ کا حاکم۔

سر حلقہ عقل ف عقل اول۔

سُرخ ف لال۔

سُرخاب ف ایک پرندہ کا نام ہے۔ جس کو ہر مہینے حیض آتا ہے مجازاً گلگونہ۔ غازہ۔ شراب علم رمل کی ایک کتاب کا نام بھی ہے۔ سُہراب بن رستم کا دوسرا نام بھی ہے۔

سر خاریدن ف نا امید ہونا۔ تسلی کرنا۔ راغب ہونا۔ توقف کرنا۔

سر خانہ رسانیدن ف فن کو کمال پر پہنچانا۔ بلند آواز۔

سُرخ بال ف تیہو جو چکوے کی شکل کا لیکن اس سے بہت چھوٹا پرندہ ہے۔

سرخ بت ف ملک کابل میں بدخشاں کی سرحد پر شہر بامیاں کے پاس پتھر کے دو بت ہیں جن میں سے ہر ایک باون گز اونچا اور اندر سے کھوکھلا ہے۔ چنانچہ ان کے پاؤں کی انگلیوں کے اندر سے سر اور ہاتھوں کی انگلیوں تک چڑھ سکتے ہیں۔

سرخ بید ف ایک قسم کا بید ہے۔

سرخ چشم ف جلاد۔ خونریز آدمی۔

سر خجالت در پیش بودن ف نہایت شرمندہ ہونا۔

سرخچہ ف بچوں کے بدن میں جو سرخ رنگ کی دمیدگی نکل آتی ہے۔

سر خر ف گدھے کا سر۔ بے حیا۔ وہ آدمی جو اپنے رتبے کے موافق جگہ پر نہ بیٹھے اور جہاں جی چاہے بیٹھ جائے۔

سُر خروف خوش۔ جس کا دعوے ثابت ہو جائے۔

سَرخس ع خراسان میں ایک شہر ہے

سُرخ شدن ف غصہ ہونا۔ شرمندہ ہونا۔

سر خط ف مکان کا کرایہ نامہ۔ نوکر ہونے کی تاریخ کی یادداشت کا کاغذ فروخت کا کاغذ۔

سر خود ف جو کسی کے تابع نہ ہو۔

سر خود گرفتن۔ سر خویش گرفتن سر خویشتن گرفتن ف اپنا رستہ لینا۔ چل دینا۔ جو جی چاہے سو کرنا۔

سر خوش ف شراب سے مست خوشحال آدمی۔

سُرخہ ف افراسیاب شاہ توران کے بیٹے کا نام ہے جسے فرامرز نے گرفتار کیا اور رستم نے سیاوش کے بدلے اسے مروا ڈالا۔

سُرخی ف لالی۔

سر خیل ف سردار۔ امیر۔

سَرد ف ٹھنڈا۔ ناخوش۔ بے مزہ۔ بے اصل بے تہ اور بمعنی سردی بھی آیا ہے

سَرد ع زرہ۔

سَرداب۔ سردابہ ف بھنوڑا جو زمین میں بناتے ہیں۔ تہ خانہ جو زمین میں بناتے ہیں۔ سرد خانہ۔

سر دادن ف کھول دینا۔ موقوف کرنا توپ بندوق کو آگ دینا۔

سردار ف امیر۔

سر داستان ف سرخی۔ عنوان۔

سر داشتن ترازو ف ترازو کے ایک پلڑے کا جھک جانا۔

سر و بیان۔ سر و حرف ف جس کی بات مؤثر نہ ہو۔

سر در بیابان نہادن ف سر بصحرا چلا جانا۔

سر و پیش ف شرمندہ۔ فکرمند۔

سر در جہاں گرفتن۔ سر در جہاں نہادن ف آوارہ ہونا۔

سر در سر چیزے کردن ف اس چیز کی خواہش میں مر جانا۔

سر در دامن کسے انداختن ف وسیلہ ڈھونڈھنا۔

سر دردی ف محنت۔ تکلیف۔ دردسر

سر در سر چیزے کردن ف کسی چیز کی خواہش میں اپنے تئیں ہلاک کرنا۔

سر در گریبان کشیدن ف سر جھکا لینا۔

سر در کشیدن ف تابع نہ ہونا۔ خودسر ہونا۔ باغی ہونا۔ سر جھکا لینا۔

سر در کلاہ کسے نہادن ف تابع ہونا۔ مطیع ہونا۔

سر در نشیب ف سرنگوں اوندھا۔

سر در نشیب کردن ف شرمندہ ہونا

سر در ہوا ف مشتاق پریشان۔ آوارہ

سر دست ف فی الحال۔ ابھی۔ بلا اضافت ہو تو بمعنی حقیر ہے۔

سر دست افشاندن ف غصہ ہونا ترک کرنا۔ ناچنا۔ گت بھرنا۔

سر دستی ف ماحضر۔

سر دستی گرفتن ف امداد کرنا۔

**سرد سیر** ف وہ زمین جہاں پانی زراعت کے لیئے خود بخود جاری ہو۔ سرد ملک

**سرد شدن** ف ٹھنڈا ہوجانا۔ مرجانا کسی کام سے ملول ہونا۔

**سر دفتر** ف دفتر کا افسر۔ سردار۔

**سرد گوے** ف کند۔ سخت کلام جس کی بات سے لوگ ناراض ہوجائیں۔ ناموزون آدمی۔

**سردم** ف ایک بد آواز آدمی کا نام ہے۔

**سرد مہر** ف بے مروت بے رحم۔

**سردی** ف ٹھنڈک۔ بے رحمی۔ بے مہری۔

**سر راہ** ف راہ کے سرپر۔

**سر راہ گرفتن** ف رستہ بند کرنا۔

**سر رشتہ** ف مجازاً مدعا۔ مقصود مدعا۔ مقدار قبیل۔

**سر رشتہ** ف تدبیر۔ علاج۔

**سر رشتہ از دست رفتن و بیروں رفتن** ف معاملہ بگڑجانا

**سر رشتہ یافتن** ف مقصود کا حاصل ہوجانا۔

**سر رفتہ** ف مقسوم۔ مقدر۔ نصیبہ سرنوشت۔

**سر زدن** ف گردن مارنا۔ کسی مجلس میں کسی شخص کا یکدفعہ ہی آجانا۔ ظاہر ہونا۔ وقوع میں آجانا۔

**سر زدہ** ف بے خبر۔

**سر زدہ آمدن و رفتن** ف بے خبر آنا یا جانا۔

**سر زلف** ف ناز و غمزہ۔ کرشمہ۔ عتاب

**سرزمین** ف زمین۔ ملک۔

**سرزن** ف سرکش۔ نافرمان۔

**سرزندہ** ف سرسبز رگ۔

**سرزنش** ف ملامت۔ برا بھلا کہنا۔

**سرسال** ف شروع سال۔

**سرسام** ف مرکب ہے سر اور سام (یونانی لفظ) سے (جس کے معنی ورم آماس کے ہیں) ایک مرض مہلک کا نام ہے جس سے آدمی کے دماغ میں ورم ہوجاتا ہے اور آفتاب کی روشنی تکلیف دیتی ہے۔

**سرسامی** ف جسے مرض سرسام ہوجائے۔

**سرسبز** ف لہلہاتا۔ ہرابھرا۔ حیات و زندگی صاحب دولت جوان۔

**سرسجدہ** ف وہ مہرہ جو شیعہ لوگ سجدے کی جگہ پر رکھ لیتے ہیں۔

**سرسخت خوردن** ف سخت صدمہ پہنچنا۔

**سرسخن** ف سرخی۔ عنوان۔

**سرسری** ف کمینہ بے سوچے سمجھے کام کرنے والا۔

**سرسلسلہ** ف وہ شخص جس سے کسی خاندان کی ابتدا ہو۔ بانئے خاندان۔

**سرشار** ف لبریز۔ لباب۔

**سرشب** ف اول شب

**سرشت** ف پیدائش۔ طبیعت۔ آدمی کی خو۔

**سرشتن** ف گوندھنا۔ ملانا۔

**سرشدن** ف ہونا۔ جاری ہونا۔ توپ وغیرہ کا چھوٹنا۔

**سرشف** ف سرسوں جو مشہور غلہ ہے

**سرشک** ف آنسو۔ آنکھ کا پانی قطرہ۔ چنگاری۔

**سرشک باران** ف مینہ کے قطرے

**سرشک قدح** ف پیالے کے قطرے مجازاً شراب کے قطرے۔

**سرشوے** ف حجام۔ سر دھونے کی ایک قسم مٹی کی۔

**سرشیب** ف سرنگوں۔

**سرشیر** ف ملائی۔ خماغ۔

**سرطان** ع کیکڑا۔ آسمان کا چوتھا برج جو کیکڑے کی شکل کا ہے۔ قمر کا یہی خانہ ہے۔

**سرطبلدار** ف کتاب کی بینی دار جلد جیسے کہ اکثر قرآن مجید کی ہوا کرتی ہے

**سرع** ع انگور کی تازہ و سرسبز شاخ۔

**سرع** ع دوڑنا۔

**سرعت** ع شتابی۔ تیزی۔ جلدی۔

**سرعسکر** ف سپہ سالار۔ کمانڈر انچیف۔

**سرعشر** ف دس آیتیں ہیں۔ جو بچوں کو بسم اللہ شروع کرانے کے وقت لکھ کر تبرکاً دیتے ہیں۔

**سرعطسۂ آدم** ف عیسےٰ سے مراد ہے

**سرغزل** ف غزل کا مطلع۔ عمدہ غزل۔

**سرغنہ** ف بڑا۔ بے مانند۔ عظیم۔

**سرغوغا** ف بانی فساد۔ مفسدوں کا افسر فوج کا ہراول۔

**سرغول** ف اشکال فلکیہ میں سے ایک شکل ہے۔

**سرف** ع بیہودہ خرچ۔ فضول خرچ۔

**سرفتیلہ چرب شدن** ف جماع

**سرفراز** ف عزت و اعتبار میں رتبے کا بڑھنا۔ گردنکش۔ متکبر۔

**سرفرازی** ف سربلندی۔ غرور۔

**سرفرود آوردن** ف سرجھکا لینا۔ سلام کرنا۔

**سرفرو بردن** ف شرمندہ ہونا۔

**سرفلانی مے جنبد** ف یعنی ابھی جیتا ہے اور لائق اعتبار ہے۔

**سرفوج** ف سردار۔ فوج کا افسر۔

**سُرفہ** ع کھانسی۔

**سرفیدن** ف کھانسنا۔

**سرق۔ سرقہ** ع چوری چوری کرنا۔

**سرقافلہ** ف قافلہ کا سردار۔

**سرقدم ساختن** ف نہایت عاجزی سے چلنا یعنی بڑے ادب سے چلنا۔

**سرقصیدہ** ف قصیدہ کا مطلع۔ عمدہ قصیدہ۔

**سرقین** معـ ہے سرگین کا۔

**سرکا** ف سرکہ۔

**سرکار** ف بادشاہی کچہری۔ گورنمنٹ مجازاً حاکم۔

**سرکاری** ف داروغگی۔ سربراہی۔ مختاری۔

**سرگراں** ف خفا۔ غصہ ور۔ متکبر۔ مست ملالت۔

**سرگراں شدن** ف خفا ہونا۔

**سرگرداں** ف پریشان۔

**سرگردگی** ف سرداری۔ افسری۔

**سرگرم** ف چالاک محنتی۔ گرم جوش۔

سرکردن ف شروع کرنا۔ کامل کرنا۔ توپ بندوق وغیرہ کا چھوڑنا۔

سرگروہ ف قوم کا سردار۔

سرگزشت ف گذرا ہُوا حال۔ واقعہ۔ حادثہ۔ ماجرا۔

سرگذشتہ ف جان سے تنگ آچکا ہُوا۔

سرگزہ۔ سرگزیہ ف جزیہ جو کافروں سے لیا جاتا ہے۔

سرکسے بباد دادن ف اُس کا سر اُڑا دینا۔ اُسے خستہ و خراب کرنا۔

سرکش ف مغرور۔ باغی۔

سرگشتہ ف حیران۔ بھٹکا ہُوا۔

سرکشی ف بغاوت۔ غرورپن۔ حاکم سے پھر جانا۔

سرکشیدن ف زور پکڑنا۔ نافرمان ہونا۔ حکم نہ ماننا۔

سرگم ف بے ابتدا و بے انتہا۔

سرکمند ف جائے پناہ۔ محفوظ جگہ۔

سرکن ف فوج کا سردار۔

سرکنگبیں ف سکنجبین۔

سرکوب۔ سرکوبہ ف امثال و اقران سے بڑھا ہُوا۔ افسر۔ لائق۔ انتظام کرنے والا۔ گرز۔ دمدمہ۔

سرگین۔ ف گوبر۔ بیٹ۔ جانور کا پاخانہ

سرکوچک ف بے قدر۔ حقیر۔ کمینہ۔ کم عقل۔

سرکوچکی ف کم عقلی۔ نامردی۔ حقارت

سرگوش گرفتن ف فرمانبردار ہو جانا

سرگوشی ف کان میں بات کرنا۔ کانا پھوسی کرنا۔

سرکہ ف خل۔ سرکہ۔

سرکہ ابرو ف چین پیشانی۔

سرکہ بر ابروان۔ سرکہ بر روے مالیدہ سرکہ پیشانی۔ سرکہ جبین ف بے دماغ۔ ترش رو۔ چیں بجبیں۔ تیوری چڑھائے ہوئے۔

سرکہ فروختن ف ترش رو ہونا۔

سرکہ فروش۔ سرکہ فشاں ف سخت بد دماغ۔ بدگو۔ طعنہ زن۔

سرگین گرداں۔ سرگین غلطاں ف گوبر کا کیڑا۔ گبریلا۔ جُعل۔

سرلشکر ف فوج کا سردار۔

سرلوح ف کتاب کے پہلے صفحے پر بسم اللہ کی بجا سونے وغیرہ کے پانی سے جو نقش و نگار کرتے ہیں۔

سَرم ع انتڑیوں کا منہ جہاں سے پاخانہ نکلتا ہے۔

سِتَرم ت چھیلا ہُوا چمڑا یا ووال۔

سَرما ف جاڑا۔

سرمالک ف لڑکوں کی ایک مشہور کھیل ہے۔ ہندی میں دائی چھونا کہتے ہیں۔ اس کھیل میں ایک لڑکے کی گود میں دوسرا لڑکا آنکھیں بند کرا کے بیٹھ رہتا ہے۔ اور باقی چھپ جاتے ہیں۔ ان کے چھپنے پر اُس کی آنکھیں کھول دیتے ہیں۔ اور باقی لڑکے اِس امر کی کوشش کرتے ہیں کہ اس لڑکے کے ہاتھ سے جس نے آنکھیں بندھوائی تھیں بچ کر اس لڑکے کو جس نے آنکھیں باندھی تھیں ہاتھ لگائیں۔

سرماہی ف مشاہرہ۔ ماہواری تنخواہ

سرمایہ ف پونجی۔

سَرمَد ع جس کی ابتدا و انتہا نہ ہو۔ یعنی خدائے تعالےٰ لغوی معنی پیوستہ اور ہمیشہ۔

سَرمدی ع وہ شے جو منسوب ہے سرمد سے۔ ابدی۔ دامی۔

سرمدست ف وہ شخص جس کے ہاتھوں میں کام کی کثرت کے باعث پھپھولے پڑ گئے ہوں۔

سرمست ف متوالا۔ نشئی۔ جو شخص نشے میں مدہوش ہو۔

سرمشق ف استاد کا لکھا ہُوا جس کو روبرو رکھ کر مشق کیا کرتے ہیں۔ تعلیم۔

سرمل ف مغلوں کے ایک سردار کا نام ہے۔

سُرمہ ف آنکھوں میں ڈالنے کا سُرمہ۔

سرمہ چشم ف وہ شخص جس نے آنکھوں میں سرمہ ڈالا ہُوا ہو۔

سُرمہ چوب ف میل سرمہ۔ سرمچو۔

سرمۂ خاک پیں ف خسرو پرویز کے پاس ایک قسم کا نہایت عمدہ سُرمہ تھا جو آنکھوں کی بصارت بڑھاتا اور سال بھر تک کفایت کرتا تھا۔

سرمہ خوردن۔ سرمہ لیکو کشیدن ف گنگا ہونا۔

سرمۂ سلیمانی ف وہ سرمہ جسے آنکھوں میں ڈالنے سے دنیا کی مخفی چیزیں نظر آنے لگیں۔

سرمہ کش ف جو شخص آنکھوں میں سرمہ ڈالا کرے۔ اوروں کی آنکھوں میں سرمہ ڈالنے والا۔ آنکھوں کا روشن کرنے والا۔ اندھیری رات۔

سرمہ کشیدن چشم را ف آنکھوں میں سرمہ ڈالنا۔

سرمہ مست ف جو سرمہ خوشی کے لئے آنکھوں میں ڈالیں۔

سُرمئی ف سرمے کے سے رنگ کی شے۔

سُرنا ف مخفف سورنا کا۔ نفیری۔ جو مشہور باجہ ہے۔

سرنامہ ف خط کے لفافہ پر جو پتہ اور نشان مکتوب الیہ کا لکھتے ہیں۔ عنوان۔

سرند ف جھولا جس پر جھولتے ہیں پنجابی پینگھ۔ کائی جو پانی پر ہوتی ہے پنجابی جھیل عشق پیچہ۔

سرنگوں ف سر کے بل۔ افسردہ اوندھے منہ۔

سرنو ف نئے سرے سے

سرنوشت ف خطِ پیشانی۔ تقدیر۔ نصیب حکم ازلی۔

سرنہادن ف عاجزی کرنا۔ اطاعت کرنا۔ سو رہنا۔ مرجانا۔

سرنی ف حقے کی ٹونٹی جسے منہ میں لے کر تمباکو پیتے ہیں۔

سَرو ف ایک مشہور درخت کا نام ہے جس کے تین قسم ہیں۔ سرو آزاد سرو سہی۔ سرو ناز۔

سُرو ف حیوان کا سینگ ہرن کے سینگ کا ٹکڑا جو نظر بد کے دفیعے کے واسطے لڑکوں کے گلے میں ڈالتے ہیں۔

سرو آزاد ف سرو کی ایک قسم ہے

سیدھا اونچا چلا جاتا ہے۔ وہ سوکھنے (کی قید) سے آزاد ہے۔ اور سدا تازہ اور سرسبز رہتا ہے۔ اس وجہ سے سرو آزاد کہلاتا ہے۔
**سروال۔ سروالہ** ع پاجامہ۔ سُتھن شلوار۔
**سرواژوں از چیزے** ف منہ پھیرنا انکار کرنا۔
**سرواکردن** ف ماتم میں عورتوں کا بالوں کو بکھیرنا۔
**سروپا** ف خلعت۔ سروپا۔
**سروپا گم کردن** ف ہکا بکا رہ جانا۔ حواس گم کرنا۔ بے حواس ہو جانا۔
**سروبن۔ سروپا** ف تمام۔ پورا۔
**سروبالا** ف محبوب۔
**سروبند** ف زمانہ۔ عصر۔ عہد۔
**سروپیادہ** ف آدمی کے قد کا سرو جو خوشنما ہوتا ہے۔
**سُرُوج** ع جمع سراج کی۔ چراغ۔
**سروچمن طراز۔ سروچماں۔ سروخرام۔ سروخراماں۔ سروقامت۔ سروروال۔ سروسمن اندام۔ سروگل اندام** ف محبوب۔ معشوق۔
**سرود** ف راگ۔ نغمہ۔ سخن۔ گیت۔
**سُرُودن** ف گانا۔
**سُرُور** ع خوشی۔
**سَرْوَر** ف سردار۔
**سرورعنا** ف خوشنما سرو۔ معشوق سے مراد ہے۔
**سرورق** ف کتاب کا پہلا ورق جس پر نقش و نگار ہوتا ہے۔
**سَرْوَری** ف سرداری۔ صاحبی۔
**سروسامان** ف اسباب۔ سامان۔
**سروسہی** ف دوشاخہ سرو جس کی دونوں شاخیں سیدھی اوپر کو چلی گئی ہوں۔ مجازاً۔ محبوب۔
**سُرُوش** ف فرشتہ۔ جبرائیل فرشتہ غیب کی آواز۔ غیب کی خبر۔ الہام۔
**سَرُوق** ع بہت چوری کرنے والا۔
**سروکار** ف علاقہ۔ لگاؤ۔ معاملہ۔
**سَرُون** ف سینگ۔
**سروناز** ف سرو نورستہ۔ وہ سرو جس کی شاخیں ہر طرف مائل ہوں۔
**سرون گاہ** ف سینگوں کے اُگنے کی جگہ۔
**سُرّہ** ع ناف۔
**سَرَہ** ف رواجی زر۔ زر رائج۔ کھرا جو کھوٹا نہ ہو۔ ہر اچھی چیز۔ بے عیب برگزیدہ۔
**سرہ کردن** ف پرکھنا۔ کھرا کھوٹا۔ معلوم کرنا۔
**سرہنگ** ف سردار جو شخص لشکر و سپاہ کا پیش رو ہو۔ کیونکہ ہنگ کے معنی "سپاہ" کے ہیں۔ سرہنگ، "سردار سپاہ" کا۔ مرد پہلوان۔ سوار۔ سپاہی۔
**سرہنگ نوبت** ف پہرہ کا سپاہی وہ سپاہی جو دروازہ پہ پہرہ دے رہا ہو۔
**سری** ف سرداری۔ سپہ سالاری سربلندی۔
**سرپچہ** ف ہولا۔ جھوہ۔
**سریر** ف کائی۔ جھولا۔ سرند۔
**سریر** ع تخت۔
**سریرت** ع خو۔ خصلت۔ عادت۔ راز۔ بھید۔
**سری سقطی** ع بغداد کے مشہور ولی ہیں جن کی کنیت ابوالحسن ہے معروف کرخی کے شاگرد اور جنید کے استاد تھے رمضان ۲۵۳ھ ہجری میں وفات پاکر بغداد میں مدفون ہوئے۔
**سریش۔ سریشم** ف ایک قسم کا چیپ ہے جو چمڑے کو پکا کر نکالتے ہیں پھر اس سے اور چیزیں جوڑتے ہیں۔
**سَرِیع** ع جلدی کرنے والا۔ تیز۔ تیزی دار۔
**سریع الاستحالہ** ع جلدی حالت بدلنے والا۔ وہ کھانا جو جلدی صورت بدل کر کوئی خلط بن جائے۔ زود ہضم۔
**سریع السیر** ع جلدی چلنے والا تیز رو۔
**سُرِین** ع چوتڑ۔ آدمی کی نشستگاہ
**سَرِیّہ** ع پانچ آدمی سے زیادہ چار سو تک کا لشکر۔ رسول خدا کے زمانے کے وہ جنگ جن میں خود آنحضرت موجود نہ ہوتے تھے بلکہ کسی اصحابی کے ماتحت لشکر جنگ پر بھیجا جاتا ہے۔
**سُرِّیّہ** ع وہ کنیزک یا باندی جو جماع اور صحبت کے واسطے مقرر کی ہوئی ہو۔

## سین مہملہ مع زائے معجمہ

**سزا** ف بدلہ۔ لائق۔ موافق۔
**سزاوانی** ف سزا دینے کے لائق
**سزاوار** ف لائق۔ مناسب۔
**سزاوُل** ف تحصیل کرنے والا محصّل۔
**سزیدن** ف لائق ہونا۔ مناسب ہونا

## سین مہملہ مع سین مہملہ

**سُست** ف ڈھیلا جو چالاک نہ ہو۔ غافل۔ احدی۔
**سُست ریش** ف احمق۔
**سُست مہر** ف بے مہر۔ نامہربان
**سُست مہار** ف سطیع فرمانبردار ہونا۔ ناقابل آدمی۔

## سین مہملہ مع طائے مہملہ

**سِطَبْر** ع موٹا۔ گندہ۔ کبیدا۔
**سِطَبْری** ع موٹائی۔
**سَطْح** ع وہ ہے جس میں فقط طول اور عرض ہو۔ چھت۔
**سَطْر** ع لکیر۔ پنکتی۔ لکھنا۔
**سُطُرلاب** ع اصطرلاب۔
**سطل** ع تانبے یا پیتل کا تھال۔
**سَطْوَت** ع دبدبہ۔ قہر۔ سختی کرنا۔
**سُطُوح** ع جمع ہے سطح کی۔
**سُطُوح** بلند ہونا۔
**سُطُور** ع جمع ہے سطر کی۔
**سَطِیح** خیبر کے قلعوں میں ایک کا نام ہے تو شہ دان۔ آدمیوں کا نام بھی ہوا کرتا ہے۔

## سین مہملہ مع عین مہملہ

**سُعاد** ع عرب کی ایک معشوقہ کا نام ہے

سعادت ع نیکی۔ نیک بختی۔ نحوست کی ضد۔ نیک بخت ہونا۔
سُعال ع۔ کھانسی۔ سرفہ۔
سِعایت ع چغلی کرنا۔ غمازی۔ بدگوئی۔
سَعَت ع وسعت۔ فراخی۔ گنجائش۔
سَعتَر ع ایک گھاس ہے جسکو معشوقوں کی زلف سے تشبیہ دیتے ہیں۔
سَعتَر باز۔ سعتری ف چلبلی بازعورت مجازاً شوخ و بدکار۔
سَعد ع نیک بخت۔ باسعادت۔ نیک بختی قمر کی بائیسویں منزل کا نام بھی ہے۔
سعد آباد ف تبریز سے دو منزل کے فاصلہ پر ایک قصبہ ہے۔
سعد ابن ابی وقاص ع عشرہ مبشرہ میں سے ہے انیس برس کی عمر میں اسلام سے مشرف ہوئے۔ رسول خدا صلعم کے ساتھ سب غزوات میں ہمراہ رہے ممالک عجم۔ مداین کو حضرت عمر کے زمانے میں فتح کیا۔ کوفہ کو بسایا اکثر حدیثوں کے راوی ہیں راہ خدا میں سب سے اول تیر چلایا عشرہ مبشرہ میں سب سے پیچھے حضرت معاویہؓ کے زمانہ حکومت میں ۷۰ برس کی عمر پاکر ۵۵ھ ہجری میں وفات پائی۔
سعد ابن زنگی ع شیراز کے اتابکوں میں سے پانچواں بادشاہ جنے اپنے چچا قطب الدین بن مودود کو قید کرکے ۵۹۴ھ ہجری میں تخت نشین ہوا ۶۱۲ھ ہجری میں سلطان محمد خوارزم شاہ کے ہاتھ مقید ہوا اور جب اس نے اس کو چھوڑ دیا۔ تو شیراز میں آکر اپنے بیٹے ابوبکر سے جنگ کرکے دوبارہ تخت سلطنت حاصل کیا ۶۲۸ھ ہجری میں فوت ہوئے
سعد السعود ع ستارہ مشتری۔ قمر کی چوبیسویں منزل۔
سعد اکبر ع ستارہ مشتری جو سب ستاروں میں سعد مشہور ہے۔
سعدان ف شروان کے پاس ایک مقام ہے۔
سعد ذابح ع کواکب کے ایک مجموعہ کا نام ہے جو منازل قمر میں سے بائیسویں منزل ہے اور اس مجموعے کے پاس ایک اور ستارہ ہے جو شاۃ السعد (سعد کی بکری) کہلاتا ہے اور گویا سعد اسے ذبح کر رہا ہے۔ اس سبب سے سعد ذابح کہلایا۔
سعد و اسما ع عرب کے عاشق و معشوق ہیں۔ پہلا عاشق کا نام ہے۔ دوسرا معشوقہ کا۔
سعدی ع فارس کے ایک مشہور شاعر کا نام ہے جن کا اصلی نام مصلح الدین (بن عبد اللہ) تھا سعد بن زنگی کے زمانہ میں پیدا ہوئے اسی لئے اپنا تخلص بھی سعدی رکھا۔ مدرسہ نظامیہ میں تعلیم پائی۔ شیخ شہاب الدین سہروردی کے مرید تھے۔ نصائح میں اعلیٰ درجہ کی نظم لکھتے ہیں۔ ان کی زبان فصیح و بلیغ اور سلیس ہے۔ آپ کی عمر کا بہت سا حصہ سیروں کی نذر ہوا پیادہ پا سے حج کرتے ممالک ایران۔ روم۔ عرب۔ ترکستان۔ مصر۔ حبش میں سیر و سیاحت کرنے میں گذرا۔ آخیر عمر میں شیراز آرہے اور سلاطین زمان ان کی بہت عزت کرتے تھے ۶۹۱ھ ہجری میں وفات پاکر شیراز میں دفن ہوئے۔
سَعدَین ع زہرہ اور مشتری۔
سِعر ع نرخ ہر چیز کا جو بیچی جائے۔ اور اس کا اصلی بھاؤ۔
سَعفہ ع گنج کی بیماری جو سر پر ہو جاتی ہے۔
سُعود ع مبارک ہونا۔ نیک ہونا۔ ستارگان باسعادت۔ سعید ستارے جیسے زہرہ۔ مشتری۔ قمر۔
سَعوط ع ناک میں دوا ڈالنا۔
سعی ع دوڑنا۔ کوشش کرنا۔ جلدی کرنا حج کے ایام میں مروہ اور صفا پہاڑیوں کے درمیان دوڑنا۔
سَعید ع نیک۔ مبارک۔ نیک بخت حضرت عمرؓ کے چچیرے بھائی سعید بن زید کا نام ہے۔ جو عشرہ مبشرہ سے ہیں امیر معاویہؓ کے زمانے میں ۵۱ھ ہجری میں ۷۰ سال عمر پاکر وفات پائی۔
سَعیر ع آتش افروختہ۔ آگ کی لپیٹ دوزخ کا چوتھا طبقہ۔

## سین مہملہ مع غین معجمہ

سَغَب۔ سغبہ ع بھوک۔ گرسنگی۔ جوع۔
سغبان ع بھوکا۔ گرسنہ۔
سُغبہ ف چرب اور نرم چیز۔ فریفتہ۔
سُغد ع زمین نشیب جس میں بارش کا پانی جمع رہے۔ سمرقند کے پاس ایک شہر بھی ہے۔
سُغدی ف فارسی زبان کی سات قسموں میں سے ایک قسم کا نام ہے۔
سُغراق ت بڑا پیالہ۔ قدح بزرگ۔
سغراق ت شراب۔ شراب کا پیالہ ٹونٹی دار کوزہ۔

## سین مہملہ مع فاے

سِفاح ع زنا کرنا۔
سفّاح ع بہت بخشش کرنے والا۔ ہر بات پر قادر۔ فصیح۔ خونریز۔ خلفاے عباسیہ میں سے پہلے خلیفہ ابو العباس عبد اللہ کا لقب بھی تھا کیونکہ اس کو بڑی خونریزی کے بعد خلافت ملی تھی ۳۴ برس کی عمر اور ساڑھے چار سال سلطنت کرکے ۱۳۶ھ ہجری میں وفات پائی۔
سفّاک ع خونریز۔ قتل کرنے والا۔
سفال ع ٹھیکری۔ ٹھیکرا۔ مٹی کا برتن
سفال گر ف کمہار۔ مٹی کے برتن بنانیوالا
سفاہان ف دیکھو سپاہان۔
سفاہت ع کمینہ پن۔ بیوقوفی۔
سفاین ع جمع ہے سفینہ کی۔ کشتیاں
سفت ف گاڑھا۔ غلیظ۔ محکم۔ مضبوط کندھا۔
سُفت ف دوش۔ کندھا۔ سفتن مصدر سے ماضی مطلق بھی ہے۔ محکم۔ مضبوط چھوٹا سا سوراخ۔ سوئی کا چھید۔
سفت گر ف وہ شخص جو موتی وغیرہ جواہرات کو سوراخ کیا کرے

سُفْتَن ف بیندھنا۔ پرونا۔ سوراخ کرنا۔
سُفْتَہ ف پرویا ہُوا۔ تحفہ۔
سُفْتَنَہ ف۔ ہنڈوی۔ تحفہ۔ ہدیہ۔ تیر کا پیکان۔
سِفْتَہ ف گاڑھا کیا ہُوا۔ موٹا۔ دلدار۔ مضبوط۔ سخت۔
سُفْتَہ لعل ف بہ قلب اضافت یعنی لعل سُفْتَہ۔ سرخ شراب۔ انگوری شراب مطلق شراب۔
سُفْتَہ گوش ف غلام۔ کنیز۔ مطیع محکوم۔
سَفَر ع مسافرت۔ شہر سے باہر جانا۔
سَفَر ع کھونا۔
سِفْر ع کتاب۔ نامہ۔
سُفَرائے دُوَل خارجہ ع غیر سلطنتوں کے سفیر جو کسی سلطنت میں رہیں۔ یہ لفظ مرکب ہے سفراء (جمع سفیر) اور دُوَل (جمع دولت) اور خارجہ یعنی بیرونی غیر سے
سَفَرجَل ع بہی جو ایک مشہور میوہ ہے
سَفَرِ خُشک۔ سفرِ خشک رنگ ف سفر جس سے کوئی فائدہ حاصل نہ ہو۔
سُفْرَہ ع عربی میں دسترخوان کو کہتے ہیں۔ اور فارسی میں بمعنی "مقعد" آتا ہے فصحا نے واسطے رفع التباس اور دفع کراہیت کے دسترخوان والے لفظ کے واسطے فتحہ (سَفْرَہ) مقرر کر لیا ہے۔ اور دوسرے کے لئے ضمہ (سُفْرَہ) رہنے دیا ہے۔
سُفْرَہ پرداز ف بیٹھیا۔
سفرۂ فصاحت ف فصیح زبان۔

تصنیفات۔ تالیف۔
سَفَری ف مسافر۔
سَفْسَطَہ ع وہ حکمت جس کی بنا مغالطہ پر ہو۔
سَفْق ع دروازہ کھولنا۔
سَفْک ع خون بہانا۔ قتل کرنا۔
سُفْل ع پستی۔ نیچا ہونا۔
سِفْلہ گان ف شرف کمینوں کی طرح۔
سِفْلَہ ع کمینہ۔ نالائق۔
سِفْلَہ نِہاد ف جس کی طبیعت میں کمینہ پن پایا جائے۔
سُفْلی ف لوہے کے کھلے منہ کی دیگ۔
سُفْلی ع پستی۔
سُفُن ع جمع سفینہ کی۔ کشتیاں۔
سَفَن ع مچھلی یا مگرمچھ وغیرہ کا سخت اور کھردرا چمڑا جو اکثر تلواروں کے قبضوں پر اس لئے چڑھا دیتے ہیں کہ گرفت اچھی طرح ہو۔ اور قبضہ ہاتھوں سے پھسل نہ جائے۔
سفندارمذ ف دیکھو اسفندارمذ۔
سَفُّود ع کباب بھوننے کی سیخ۔ باب زن۔
سَفُوف ع پھنکی۔ پیسا ہُوا آٹا۔
سُفُول ع پستی۔ نیچے اترنا۔
سَفَہ ع نادانی۔ حماقت۔ سبکی عقل۔
سُفَہا ع جمع ہے سفیہ کی۔ کمینہ لوگ۔ نیچ۔
سُفْیان ع علمائے حدیث میں سے دو آدمیوں کا نام ہے۔
سُفْیان ثَوری ع ایک مشہور ولی کا نام ہے جو سعید کوفی کا بیٹا تھا اس نے

۱۶۱ھ ہجری میں وفات پائی۔
سفید ف چٹا۔ بگا۔
سفیدار ف سفید لکڑی کا ایک درخت ہے جس پر پھل نہیں لگتا اور اس کی شاخیں ذرا سی ہوا سے بھی ہلتی ہیں۔
سفید بخت ف نیک بخت۔ خوش نصیب
سفید چشم ف بے حیا۔
سفید چشمی ف بے حیائی۔ سماجت۔
سفید شدن و گردیدن ف ظاہر ہونا۔ منغز رہنا۔
سفید کاسہ ف جوانمردی وہمت سے کنایہ ہے۔
سفید کردن ف ظاہر۔
سفید مُہرہ ف خرمہرہ کلاں۔ سنکھ۔
سَفِیر ع ایلچی۔ میانجی۔
سَفِینَہ ع کشتی۔ ناؤ۔
سَفِیہ ع نیچ۔ کمینہ۔ ناکس۔ بے عقل

## سین مہملہ مع قاف

سَقّا ع ماشکی۔ جو پانی دینے کا پیشہ کرتا ہے۔
سِقال ت ڈاڑھی۔ ریش۔
سِقام ع جمع ہے سقیم کی۔ بیماریاں۔
سِقایَت ع پانی دینا۔ سیراب کرنا۔
سَقّائے مرغان ف جانوروں کی پوٹ۔
سَقّائے نیل ف دریائے نیل کو پانی دینے والا۔ بادل سے مراد ہے۔
سِقایَہ ع پیمانہ آب۔ پانی پینے کا برتن وہ جگہ جہاں سے پانی لیں۔ پانی کا ذخیرہ جو مسجدوں میں رہتا ہے۔ اُسے بھی سقایہ

کہنا چاہیئے تھا۔ لیکن عوام غلطی سے سقاوہ بولتے ہیں۔
سِقایۂ حاج ع حاجیوں کو پانی پلانا۔
سَقَر ع دوزخ۔
سُقْر ع چرخ جو ایک مشہور شکاری جانور ہے۔
سُقراط ی ایک مشہور حکیم کا نام ہے۔ جو حضرت مسیح سے ۴۶۹ برس پہلے شہر اے (مدینۃ الحکما) دار الخلافہ ملک یونان میں پیدا ہُوا۔ بچپن میں اپنے باپ سے پیشہ بت تراشی سیکھا۔ جب ہوش سنبھالا۔ تو اہل علم کی صحبت میں حاضر ہوکر علوم حکمیہ کی تحقیق وتدقیق اور سعادت کی تکمیل میں مشغول ہُوا۔ آخر عقل خداداد کی رسائی اور ذہن کی صفائی سے تھوڑے ہی عرصہ میں ہر علم میں طاق اور شہرۂ آفاق ہو گیا۔ وہ پرلے درجہ کا صابر۔ شاکر۔ تارک۔ مستقل مزاج اور حکمت مجسم تھا۔ تمام عمر میں کوئی فعل خلاف حکمت اس سے سرزد نہیں ہُوا آخر اس کے ہموطنوں نے بسبب اس کے کہ وہ ان کی بت پرستی اور شنائع پر ملامت کرتا تھا۔ اس پر طرح طرح کے الزام واتہام لگائے اور وہاں کی عدالت کے حکم سے زہر دے کر ستر برس کی عمر میں ۳۹۹ ہجری قبل مسیح میں مارا گیا۔
سُقراطات سُقراط ف بانات۔
سَقْسَطَہ ع زیادہ گوئی۔ وہمی چیزیں
سَقَط ع خطا کرنا۔ حساب کتاب میں غلطی کھانا۔ بھول۔ سہو۔ متاع زبون۔ بُرا بھلا کہنا

سُقط ع چوپایہ کا مرجانا خصوصاً گدھی اور گھوڑے کا مرجانا۔

سِقط ع ناتمام بچہ جو ماں کے پیٹ سے گر پڑے۔

سقط چین ف ہر چیز کے ریزے جمع کرنے والا۔

سَقط شدن ف چوپاؤں کا ہلاک ہو جانا۔ مرجانا۔ حمل گر پڑنا۔ کم قدر ہونا بیہودہ ہونا۔

سقط فروشاں ف وہ لوگ جو گرے ہوئے میوے اٹھا کر سستے بیچیں۔

سقط گفتن ف بُرا بھلا کہنا۔ ناشائستہ کلام کرنا۔

سُقطہ ع کسی چیز کا علیحدہ شدہ ٹکڑا ابر کا ٹکڑا۔

سقطی ع دیکھو سری سقطی۔

سَقف ع مکان کی چھت۔

سَقف لاجورد۔ سقف محنت زا۔ سقف مینا۔ سقف نیم خانہ ف آسمان۔

سَقلاب ف ایشائی روم کا شمالی حصہ جو اب روم میں شامل ہو گیا ہے۔

سقلات۔ سقلاطون۔ سقلاط ف بانات۔

سُقم۔ سَقم۔ سَقَم ع بیماری مجازاً عیب۔

سُقمونیا ع کسی درخت کا گوند ہے جو سبزی و زردی مائل تلخ مزہ ہوتا ہے اس کو محمودہ بھی کہتے ہیں۔

سقناق۔ سِقناق ت جائے پناہ۔ آڑ۔ دیوار۔ مورچال۔ بہت مضبوط مکان۔

سقنقور ع ایک قسم کی مچھلی ہے جو خشکی کی ریت میں پائی جاتی ہے۔

سُقوط ع گر پڑنا۔ خطا کرنا۔

سقوطر۔ سقوطرہ ع عرب کے جنوب میں ایک جزیرہ ہے جہاں کا صبر بہت عمدہ ہوتا ہے۔

سُقوف ع سقف کی جمع ہے۔

سقیفہ ع مشورہ۔ سخن بیہودہ گفتن باہ۔

سقیفہ بستن ف بہتان باندھنا۔

سَقیم ع بیمار۔ عیب دار۔

## سین مہملہ مع کاف ع ی

سُک ع تنگ کنواں۔ بچھو کا سوراخ۔ ایک قسم کی خوشبو بھی ہے۔

سِک ف سرکا۔

سَک ع لوہے کا حلقہ۔ سکاک۔ اس کی جمع ہے۔

سُکاچہ ف کابوس جو ایک بیماری ہے

سکّار ع شراب فروش۔

سُکارے ع جمع ہے سکران کی۔

سُکاک ع لوہار۔ آہنگر۔ سکہ بنانے والا۔

سُکاک۔ سُکاکہ ع زمین آسمان کے درمیان کی ہوا یا جوف۔

سَکاکیں ع چاقو۔ چھریاں۔ جمع ہے سکین کی۔

سُکّان ع جمع ہے ساکن کی۔ رہنے والے باشندے دنبالۂ کشتی۔

سکاہن ف مرکب ہے سک (سرکہ) اور آہن (لوہا) سے ایک سیاہ رنگ جو سرکہ اور لوہ چون سے بنتا ہے۔ کٹ کا رنگ۔

سِکبا۔ سکباج ف ایک قسم کی آش ہے۔

سَکتہ ع ایک بیماری کا نام ہے جس میں حس و حرکت آدمی کی زائل ہو جاتی ہے۔ اور بیمار مردے کی طرح دکھلائی دیتا ہے۔ اصطلاح شعرا میں وزن کا پورا نہ ہونا۔

سَکَر ع مست ہونا۔

سُکر ع نشہ۔ بیہوشی۔

سُکّر ع معرب ہے شکر کا۔

سَکران ع مست۔

سَکرات ع سکرہ کی جمع ہے۔ موت کی سختی۔

سُکُرّہ ف مٹی کا کاسہ۔

سُکسُک ف کم چلنے والا گھوڑا ایک درخت بھی ہے جس کی آگ بہت دیر تک رہتی ہے۔

سَکَن ع آگ۔ وہ چیز جس سے آرام حاصل ہو۔ مثلاً بیوی۔ بیٹا۔ دوست

سَکَن ع گھر کے رہنے والے۔

سکنات ع جمع ہے سکنہ کی۔

سکنجبین۔ سکنگبین ف ایک مشہور دوائی

سُکنیٰ ع سکونت۔ رہنا۔

سُکنج ف منہ کی بدبو۔ وہ شخص جس کے منہ سے بدبو آوے۔

سکنجیدن ف کھانسنا۔ تراشنا۔ انگلیوں سے کاٹنا۔ گلے میں آواز کرنا۔

سِکندر ف یونان کے بادشاہ کا نام ہے جو فیلقوس کا بیٹا تھا۔ اور اُس نے یونان سے ہندوستان بلکہ چین تک کے ممالک فتح کر لئے تھے۔ اور ۳۲ برس کی عمر میں بابل کے پاس ۳۲۳ سنہ قبل مسیح کے مر گیا۔ بعض لوگ اسی کو سکندر ذوالقرنین بھی کہتے ہیں مگر محققین کی رائے ہے کہ سکندر ذوالقرنین جو نبی بھی تھے۔ وہ اور ہیں۔ اور سکندر فیلقوس اور ہند کے لودھی خاندان کے دوسرے بادشاہ کا نام بھی سکندر ہے جس نے آگرہ کو دارالخلافہ مقرر کیا تھا۔

سکندری خوردن۔ سکندر خوردن ف سر کے بل گرنا۔ ٹھوکر کھانی۔

سَکَنگر ع قرار پکڑنا۔ لنگر کی جگہ ٹھیرنے کا مقام۔

سِکوف چھاج۔ ڈھینگلی جس سے دانے بھوسے سے جدا ہوتے ہیں۔

سُکوت ع چپکا رہنا۔ خاموش رہنا

سُکون ع ٹھیرنا آرام کرنا۔

سکونت ع رہنا۔ آرام۔

سِکہ ع کوچہ۔ گلی۔ اس کی جمع سِکَک آتی ہے۔ نقش کیا ہوا سونا چاندی اور تانبا۔ وہ لوہا جس پر سکہ رائج الوقت کے الفاظ کھدے ہوں۔ طرز۔ روش۔ قاعدہ۔ سیرت۔ ناموس۔ ہل جس سے زمین باہتے ہیں۔

سکہ بر زر زدن و کردن ف کسی کام کو اچھی طرح سر انجام کرنے کے موافق عمل میں لانا۔

سِگۂ خوردن وغوطے ف وعوطے کا درست بیٹھنا۔
سگۂ مردی ف غیرت۔ حمیت۔ آبرو۔ ڈاڑھی اور آلۂ تناسل سے بھی مراد ہے۔
سکیزہ ف جست۔ چوپائے کا لات مارنا۔ خصومت۔
سکیزیدن ف کودنا۔ جست مارنا۔
سِکّین ع چاقو۔ چھری۔
سَکینہ ع آسائش۔ آرام۔ آہستگی۔
سُکَینہ ع حضرت امام حسین کی ایک لڑکی کا نام ہے

## سین مہملہ مع کاف فارسی

سگ ف کتا۔ کلب۔
سگِ ابلق ف زمانہ۔
سگِ آبی۔ سگابی ف سگ آبی جو ایک مشہور دریائی جانور ہے۔ لودھرا
سگال ف اندیشہ۔ فکر۔ سگالنے والا۔ سخن گفتگو۔ کہنے والا۔ دشمن۔ خصومت۔
سگالش ف دشمنی کرنا۔ فکر کرنا۔ مشورہ۔
سگالشگر ف صلاح لینے والا صلاح دینے والا
سگالیدن ف اندیشہ کرنا۔ دشمنی کرنا۔ بُرا کہنا۔
سگان آز ف دنیا کے طالب حریص آدمی
سگ پستان ف سپستان۔
سگ جان ف سخت جان۔ سختی کش۔
سگ جانی ف سخت جانی۔ حریص ہونا
سگ جگر ف سخت جان۔ سخت کوش۔ نامہربان۔
سگ دل ف رنج دینے والا دکھانے والا۔
سگ دندان ف ڈنگ مارنے کے دانت جو درندوں اور سانپ کے ہیں۔
سگز۔ سگزی ف ایک پہاڑ کا نام ہے جو زابلستان میں ہے رستم بن زال وہیں پیدا ہوا تھا اور اسی واسطے رستم سگزی بھی اسے کہتے ہیں۔
سگسار ف لوگوں کا خیال ہے کہ اس قسم کے آدمی بھی دنیا میں ہیں جن کے سر کتے اور تن آدمی کے سے ہیں۔ مجازاً اس سے طالب دنیا۔ دنیا دار مراد ہے۔
سُگُست ف انقطاع۔
سگِ غرچہ ف عاجز اور بے جرأت کتا۔
سگلک واژونہ ف کشتی کا ایک داؤ ہے۔
سگلی ف کشتی کا داؤ ہے جس میں کشتی کرنے والے اسطرح آپس میں مل جاتے ہیں جیسے کتا اور کتیا جماع کے وقت۔
سگ کیست ف کون ہے کس رنگ ڈھنگ کا ہے۔ کس کا حمایتی ہے۔
سگ لاب۔ سگ لابی۔ سگ لاو سگلادمی ف سگ آبی۔

## سین مہملہ مع لام

سِل ع ایک مرض کا نام ہے جس کے سبب منہ سے خون آنے لگ جاتا ہے۔ نطفہ وہ شے جو کسی اور سے نکالی جائے۔
سِل ف لکڑی اور گھاس پھوس کی بنی ہوئی کشتی۔ چھپیڑا۔ کشتی۔ نیزہ ژوبین۔ سیلہ۔
سَل ع تلوار یا چھری وغیرہ کا کھینچنا بدن کی کسی رگ کا کاٹنا۔
سُلّاء کھجور کے کانٹے۔
سلاب ع ماتمی لباس۔ ماتم کے کپڑے
سلاجقہ ع جمع ہے سلجوق کی۔ افراسیاب کی نسل میں سے سلجوق نام ایک شخص کی اولاد خاندان سلجوقیہ یا سلاجقہ کے نام سے مختلف ممالک میں حکمران رہی ہے۔ اس میں سے ایک خاندان تو ۱۶۱ برس ۴۲۹ھ ہجری سے ۵۹۰ھ ہجری تک خراسان عراقین فارس آذربائیجان میں حکمران رہا اس کے ۱۲ بادشاہوں میں سے پہلا ابوطالب طغرل بیگ سلطان مسعود کے زمانے میں خود مختار ہوگیا تھا۔ اور آخری سلطان طغرل سلطان تکش خوارزم شاہ کے ہاتھ سے مقتول ہوا۔ الپ ارسلان۔ ملک شاہ۔ سلطان سنجر جو ایران کے مشہور بادشاہ ہیں۔ اسی خاندان میں سے تھے۔ دوسرا خاندان ڈیڑھ سو برس یعنی ۴۳۳ھ سے ۵۸۳ھ تک کرمان میں حکمران رہا۔ اس خاندان میں سے گیارہ بادشاہ ہوئے ہیں تیسرا خاندان روم میں سلطنت کرتا رہا اس نے قیاصرہ روم سے سلطنت لی اور اس کا آخری بادشاہ ۶۹۹ھ میں ہلاکو کے ہاتھ سے قتل ہوا اسی خاندان کو سلاجقۂ قونیہ کہتے ہیں۔
سلاجت ف سلاجیت جو ایک مشہور دوائی ہے۔
سِلاح ع لڑائی کا ہتھیار
سلاح دست۔ سلاح شور۔ سلاحی
سلحشور ف سپاہی ہتھیار رکھنے والا
سلاحف ع سلحفات کی جمع ہے۔
سَلّاخ ع جو انوں کا چمڑا۔ ان کے بدن پر سے اکھیڑنے والا۔ کھال اتارنے والا۔
سُلاخی ع کھال اتارنی۔
سلاست ع روانگی۔ ہمواری۔ کلام کا ثقیل لفظوں سے پاک ہونا۔ آسانی سے پڑھا جانا۔
سلاسل ع سلسلہ کی جمع زنجیریں۔
سلاطین ع سلطان کی جمع۔ بادشاہ
سُلاف ع جو کچھ انگوروں سے نچوڑنے سے پہلے ٹپکے۔ شراب۔
سُلاق ع آنکھوں کی پلکوں کا سرخ اور غلیظ ہونا۔ دانتوں کی ڈاڑھوں کا سوج جانا۔ اندام کی آماس۔
سلاک ف سلاخ۔
سُلالات ع سلالہ کی جمع۔
سلالم ع خیبر کے قلعوں میں سے ایک قلعہ ہے۔
سُلالہ ع نطفہ۔ بچہ۔ کسی چیز سے باہر نکلا ہوا۔ خلاصہ۔
سلام ع شیرباد۔ دعا۔ فرمانبرداری۔ بے آزاری۔ بے عیبی۔ خدا تعالےٰ کا نام بھی ہے
سلام ف لاکھ۔ سو ہزار۔
سلامان ابسال ف عاشق اور معشوق کا نام ہے۔ اور جس کتاب میں ان کا قصہ لکھا ہے وہ بھی اسی نام سے مشہور ہے۔

**سلامانہ** ف سلامی۔ نذرانہ جو سلام کے وقت اُمرا وغیرہ کو دیں۔

**سلامت** ع آرام سے ہونا۔ جیتے رہنا۔ بے عیب ہونا۔ رہائی پانا۔ فارسی میں یہ مصدر اکثر بمعنی مفعول (مسلم) مستعمل ہے۔

**سلام ترازو** ف بھاری پلڑے کا جھکاؤ

**سلامیات** ع ناخن کے شروع ہونے کی جگہ۔ انگلیوں کی ہڈیاں۔

**سَلب** ع نفی۔ نفی کرنا۔

**سلب** ع سپاہیوں کا لباس جیسے جوشن خفتان وغیرہ۔

**سُلت** ع جو کے دانے جن پر چھلکے نہ ہوں

**سلجوق۔ سالجوق** ت خاندان سلجوق کے مورث اعلےٰ کا نام ہے۔

**سلجم** ف معرب ہے شلغم کا۔

**سُلحفات** ع کچھوا۔

**سَلخ** ع کھال کھینچنا۔ پوست اتارنا اور ہر ماہ قمری کا آخری دن۔

**سلس** ع روان۔ ہموار۔ نرم۔ آسان۔

**سلسال** ع صاف اور خوش مزہ پانی۔

**سلس البول** ع ایک بیماری ہے جس میں پیشاب قطرہ قطرہ ہو کر نکلتا ہے۔ یہ بیماری پتھری کے سبب ہو جاتی ہے۔

**سلسبیل** ع بہشت کے ایک چشمہ کا نام ہے۔ شراب۔

**سلسلہ** ع زنجیر۔ مجازاً۔ خاندان۔ پیران طریقت کا شجرہ ایک کتاب کا نام بھی ہے۔

**سُلطان** ع بادشاہ۔ والی حُجت۔ دلیل قدرت۔ غلبہ

**سلطان محمود** ع افغانستان کا ایک مشہور بہادر بادشاہ ہے جو سبکتگین کا بیٹا تھا۔ اور اس کا پایہ تخت غزنی تھا اس نے ۹۹۷ھ ہجری سے لیکر ۱۰۳۰ھ ہجری تک سلطنت کی۔

**سلطان۔ اختران۔ سلطان فلک سلطان یک اسپہ۔ سلطان یک سوارہ** ف آفتاب۔

**سُلطانیہ** ع ایران کے صوبہ آذربائجان میں ایک مشہور شہر ہے جو سلطان اولجایتو خاں کا بسایا ہُوا ہے۔

**سلطنت** ع بادشاہت۔ درازدستی قہر و غلبہ۔ حکومت۔

**سلطنت ران** ف حکمران۔ بادشاہ۔

**سَلَف** ع گذشتہ۔ گذرنا۔ گذرے ہوئے لوگ آباد اجداد۔

**سِلف** ع جورو کی بہن کا خاوند ہمزلف جسے پنجابی میں ساندو کہتے ہیں۔

**سَلف** ف کھانسی۔ سرقہ۔

**سُلفہ** ع ناشتا۔ شکن۔

**سَلفہ** ع گذرے ہوئے لوگ جمع سالفہ کی ہے۔

**سِلق** ع چقندر جو مشہور ترکاری ہے

**سُلفل** ت دست چپ۔

**سِلک** ع لڑی۔ موتیوں کی لڑی۔

**سلک** ع ایک چیز کو دوسرے کے ساتھ پرونا۔

**سِلک دور قمر** ف دنیا۔ رات دن۔

**سلک لآلی** ف موتیوں کی لڑی معشوقہ کے دانت۔

**سِلم** ع صلح۔ آشتی۔

**سَلم** ف فریدوں کے بڑے بیٹے کا نام ہے۔

**سَلَم** ع کسی چیز کی قیمت پہلے ہی سے دے دینا جیسا کہ اکثر زمینداروں کو غلے کی قیمت دیتے ہیں۔ ایک درخت کا نام بھی ہے۔ فارسی میں تختی کو بھی کہتے ہیں جس پر لڑکے لکھتے ہیں۔

**سُلّم** ع سیڑھی۔

**سلمان** ع جناب رسول خدا صلعم کے ایک صحابی کا نام ہے جو اصفہان کا رہنے والا اور منوچہر کی اولاد سے تھا۔ وہ ایک یہودی کی غلامی میں آگیا اور آنحضرتؐ نے اُسکو خرید کر آزاد کر دیا۔ حضرت عثمانؓ کے عہد میں ۳۵ھ ہجری میں وفات پائی اور اس کی عمر بہت بڑی تھی۔ انہیں سلمان فارسی کہتے ہیں۔ سلمان ساوجی ایک شاعر کا نام ہے جس نے ۷۶۹ھ میں وفات پائی سلمان انصاری بھی ایک شاعر تھا جو شاہ اسمٰعیل ثانی کے زمانے میں وزارت کے رتبہ پر پہنچ گیا تھا اور سلطان محمد کے زمانے میں قتل ہُوا

**سَلمہ** ع آنحضرت کے چار پانچ صحابیوں کا نام ہے۔

**سَلمےٰ** ع عرب کی ایک عورت کا نام ہے۔ اب ہر معشوق کے واسطے بولتے ہیں۔

**سُلُو** ع خوش ہونا۔ بھول جانا۔

**سَلوت** ع بیغمی بے فکر ہو جانا۔ تسلی۔

**سُلوک** ع راہ چلنا۔ نیک روی کرنا۔ رویہ برتاؤ۔ صوفیوں کی اصطلاح میں خدا تعالےٰ کا قرب چاہنا۔

**سُلوک نمودن** ف چلنا۔ برتاؤ رکھنا رعایت کرنی۔

**سَلوے** ع بٹیر۔ پودنہ۔ بنی اسرائیل کو جنگل میں یہ جانور بھنا بھنایا کھانے کو ملا کرتا تھا۔

**سَلّہ** ع پٹاری یا زنبیل۔

**سَلیب** ع لوٹا ہُوا۔ چھینا گیا اسباب

**سلیح** ف سلاح کا امالہ ہے۔

**سلیس** ع روان۔ ہموار۔ وہ عبارت جس میں ثقیل الفاظ نہ ہوں۔ اور بہ آسانی پڑھے جائیں۔

**سلیط** ع زبان دراز عورت حاضر جواب عورت۔

**سَلیقہ** ع شعور۔ طبیعت۔ سرشت

**سُلیک** ع لڑی میں پرو دی ہوئی کوئی چیز۔

**سلیل** ع فرزند۔ بچہ۔

**سَلیم** ع صحیح و سلامت۔ وہ شخص جس میں سلامت روی کی خصلت ہو۔ سیدھا سادہ اور بھولا آدمی اور سانپ کا ڈسا ہُوا۔

**سُلیمان** ع ایک مشہور پیغمبر کا نام ہے جو حضرت داؤد علیہ السلام کے بیٹے تھے۔ ہوا اور جن اُن کے حکم میں مسخر تھے۔ اور جو چاہتے تھے اُن سے کام لیتے تھے۔ بیت المقدس جس کی بنیاد حضرت داؤد علیہ السلام نے سنگ مرمر کی ڈالی تھی۔ اس کی تعمیر و تکمیل انہیں سے ہوئی۔ یہ مسجد چاندی سونے ہیرے لعل و یاقوت سے ایسی بے نظیر تیار ہوئی تھی

کہ جس کی روشنی اور چمک سے وہ عبادت گاہ شبِ تاریک میں روزِ روشن کی طرح منور و درخشاں تھی۔ لیکن جب بخت نصر شام پر مُتسلّط ہُوا۔ اُس نے وہ تمام جواہرات مسجد سے اکھڑوا کر اپنے ملک میں بھیج دیئے۔ پھر حضرت عمرؓ کے عہد میں دوبارہ تعمیر ہوئی حضرت سلیمان مسیح علیہ السلام سے ۱۰۱۰ برس پہلے ہوئے ہیں۔ اُن کی امثال جو حکمت اور تعلیم سے مالا مال ہیں اِبھی تک کتب عہد عتیق میں مندرج ہیں۔
**سُلیمانیہ** ع ایران کے مغرب میں ایک مشہور شہر ہے۔

## سین مہملہ مع میم

**سَمّ** ع سوئی کا سوراخ۔ جسے ناکا کہتے ہیں۔ زہر۔
**سُم** ف چوپائے کا کھر۔
**سما** ع آسمان۔
**سمات** ع سمت بالفتح اور سِمت بالکسر کی جمع ہے۔
**سَماجت** ع منت۔ خوشامد۔ زشتی۔ زشت ہونا۔
**سماچہ۔ سماچچہ** ف عورتوں کا سینہ بند۔ انگیا۔
**سماح۔ سَماحت** ع جوانمردی بخشنا بہادری چشم پوشی کرنا۔ اغماض۔
**سِماخ۔ صِماخ** ع کان۔ کان کا سوراخ
**سِماط** ع دسترخوان۔
**سماطین** ع دور دیہ۔ دو طرفہ۔ آگے پیچھے یا دائیں بائیں۔

**سَماع** ع سُننا۔ رقص و سرود۔ وجد۔
**سِماع** ع راگ سُننا۔ رقص و سرود۔
**سَماعت** ع سُننا۔
**سماعی** ع سُنا ہوُا۔ جو سننے سے تعلق رکھتا ہو۔ جو سننے پر موقوف ہو۔
**سماعیلی** ع ایک قوم ہے جو گھوڑے کے قضیب کی پرستش کرتی ہے۔
**سُم افتادن مرکب** ف گھوڑے یا سواری کے کسی اور جانور کا لنگڑا ہو جانا۔ چلنے سے رہ جانا۔
**سُم افگندن** ف لنگڑا ہونا۔
**سماک** ف } ایک درخت کا پھل ہے
**سماق** مب } جو کھٹا ہوتا ہے۔
**سِماک** ع کواکب کے ایک مجموعہ کا نام ہے۔ جو منازل قمر میں سے چودھویں منزل ہے اور وہ دو ہیں۔ ایک کو سماک رامح اور دوسرے کو سماک اعزل کہتے ہیں۔ رامح کے معنی لغت میں نیزہ بردار کے ہیں۔ چونکہ سماک رامح کے پاس ایک اور ستارہ ہے۔ جو نیزہ سماک کہلاتا ہے اس لئے وہ اس نام سے نامزد ہے اور اعزل کے معنی مرد بے سلاح کے ہیں چونکہ اُس کے پاس کوئی ایسا ستارہ نہیں ہے۔ اس واسطے اس نام سے موسوم ہوُا۔ اور قمر کی منزل بھی سماک اعزل ہے۔
**سَمّ الخیاط** ع سوئی کا سوراخ یعنی ناکا۔
**سَمّ الفار** ع سنکھیا جو چوہوں کا زہر ہے۔
**سمان** ف ہر مہینے کا ستائیسواں دن

آسمان کا مخفف بھی ہے۔
**سُمانیٰ** ع سلوے۔ بٹیر
**سماوات۔ سموات** ع سما کی جمع ہے
**سَماوی** ع آسمانی۔ آسمان۔
**سُم بارگی بر سرِ خون کشیدن** ف دشمن کو قتل کرنے کے ارادہ پر سوار ہونا
**سَمت** ع طرف۔ جہت۔ صورت۔ راہ راست
**سِمت** ع داغ۔ نشان۔ نقش۔ دھبا۔ علامت
**سَمت الراس** ع وہ طرف جو سر کے اوپر ہے
**سَمِج** ع بُرا۔ ناخوش۔ زشت۔ بدمزہ۔
**سُمچ۔ سمچہ** ف تہ خانہ۔
**سَمَر** ع کہانی۔ افسانہ۔ مجازاً سخن۔
**سمرقند** مب سمر کند کا مرکب ہے سمر (نام ایک بادشاہ کا ہے) اور کند ترکی میں شہر کو کہتے ہیں سے یعنی سمر کا بنایا ہوا شہر۔ جو ترکستان میں ہے۔
**سُمرت** ع گندم گونی۔
**سِمسار** ع دلال۔
**سَمصام** ع تلوار۔ خنجر۔
**سَمسم** ع تل۔ کنجد جو مشہور غلہ ہے
**سِمط** ع رشتۂ مروارید۔ موتیوں کی لڑی
**سِمع** ع بھیڑیے کا بچہ۔
**سَمع** ع سُننا۔ کان۔
**سمع الکیان** ع علم حکمت میں ایک کتاب ہے جسے بادشاہ اپنے پاس رکھتے تھے
**سُمعت** ع اپنے بھلے کام لوگوں کو سنانا
**سَمَک** ع مچھلی۔
**سَمک** ع چھت۔ سقف۔ بلندی۔ بلند کرنا
**سمکیان** ف اہل زمین۔
**سَمن** ع گھی۔
**سِمن** ع موٹاپا۔ فربہی۔

**سَمن** ف چنبیلی۔
**سمن اندام۔ سمن سیما۔ سمن عذار۔ سمن سینہ** ف محبوب۔ معشوق۔
**سمنار۔ سنمار** ف قصرِ خورنق بنانے والا معمار
**سمنان** ف دامغان کے پاس ایک شہر ہے
**سَمند** ف زردی لئے رنگ کا گھوڑا مطلق گھوڑا۔
**سمند جلو دادن** ف گھوڑا دوڑانا۔
**سَمندر۔ سمندل۔ سمندور۔ سمندُل سمندون** ف چوہے کی شکل کا ایک جانور ہے جو آتشکدہ میں پیدا ہو جاتا ہے۔ اگر آگ سے باہر نکلے۔ فوراً مر جاتا ہے۔ اصل اس کی سام اندر ہے اور سام کے معنی آگ ہیں۔
**سمنگان** ف ایک ملک کا نام ہے جہاں کے بادشاہ کی بیٹی رستم سے بیاہی گئی اور سہراب اسی سے پیدا ہُوا۔
**سُمنہ** ف چرونجی جو ایک دانہ ہے۔
**سُمو** ع بلندی۔ اونچائی۔
**سَموت** ع جمع ہے سِمت بالکسر کی۔
**سَمور** ع لومڑی کی قسم کا ایک جانور ہے جس کی کھال کی پوستین بناتے ہیں اور اُسے بھی سمور کہتے ہیں۔
**سُموط** ع موتیوں کی لڑیاں۔
**سُموک** ع جمع ہے سمک کی مچھلیاں
**سُموم** ع جمع سم کی زہر
**سَموم** ع بادِ گرم لو۔
**سِمہ** ف جولاہوں کا ایک اوزار ہے۔ جسے اہل پنجابی کچ کہتے ہیں۔ پوشیدہ۔ پنہاں۔ عربی میں داغ اور داغ کرنے کو کہتے ہیں
**سَمید** ع سفید میدے کی روٹی۔
**سمیرا** ع مکہ معظمہ کے راہ میں ایک موضع ہے

سمیط ع موتیوں کی لڑی۔
سُمیلان ف اناج کے دنٹھوں کے کھونٹے جو کھیتی کاٹ ڈالنے کے بعد پھوٹ نکلتے ہیں اور پھل نہیں لاتے۔
سمین ع فربہ۔ موٹا۔ چربی۔
سمینہ ف باریک اور نازک کپڑا۔
سمی ع ہمنام۔

## سین مہملہ مع نون

سن ف عشق پیچہ۔ مخفف سنان۔ سان کے معنی میں بھی مستعمل ہے۔
سن ت تُو۔ انتَ جو ضمیر واحد حاضر ہے
سن ع دانت۔ عمر کے برسوں کی مقدار
سنا ع نور سورج کی روشنی سے کم درجے کی روشنی
سناء ع بلندی۔ رفعت۔ ایک گھاس کے پتے ہیں مسہل ہیں۔
سنابرق ع روشن برق۔ روشن بجلی
سنابل ع سنبلہ کی جمع ہے۔
سناد ف بہت۔ فراواں۔
سناد مخالفت۔ اصطلاح علم قافیہ میں اختلاف ردف کا نام سناد ہے جیسے داد اور دید۔ زمان اور زمین کا قافیہ۔
سنام ع اونٹ کی کوہان۔ ریاست پٹیالہ میں ایک مشہور شہر ہے۔
سنان ع بھالا۔ سرنیزہ۔ تیر کی نوک۔
سنان کش ف بھال لگا ہوا نیزہ۔
سنانیر ع سنور کی جمع ہے۔
سنائی ع ایک مشہور ولی کا نام ہے جو حکمت اور شاعری میں ماہر کامل تھا۔
سنبوک ع چھوٹی سی کشتی جو جہاز کے ساتھ ہوتی ہے ڈونگا
سُنبل ع ایک خوشبودار گھاس جسے بال چھڑ کہتے ہیں

سُنبل الطیب ع بال چھڑ
سُنبُلہ ع خوشۂ گندم۔ گیہوں کی بال چھٹے برج آسمانی کا نام بھی ہے جو خوشہ کی شکل کا ہے
سنبوسہ ف مثلث کی شکل کی ہر ایک شے ترکونی چیز۔ ایک قسم کی خوراک کا نام بھی ہے
سُنبہ ف برما۔
سُنبیدن ف سوراخ کرنا۔ پرونا۔ بادنکلے نیچے لانا
سُنّت ع طور۔ طریقہ۔ طرز۔ روش۔ عادت اور اصطلاح فقہا میں وہ طریق جس پر پیغمبر خدا اور صحابۂ کرام نے عمل کیا ہو۔
سنج ف مفرس اور مبدل جھانجھ (لفظ ہندی) کا ہے جسے جھانجہ بھی کہتے ہیں وزن کرنا تولنا وزن اس صورت میں سنگ کا مبدل ہے
سنجاب ع ایک جانور کا نام ہے جو چوہے سے بڑا ہوتا ہے اسکی کھال کی پوستین بناتے ہیں اور اُسے بھی سنجاب کہتے ہیں ایک ملک کا نام بھی ہے جہاں کا حاکم افراسیاب کے زمانے میں کاموس کشانی تھا۔
سنجار ع ایشیائی روم میں موصل سے تین منزل کے فاصلہ پر ایک شہر ہے سلطان سنجر یہیں پیدا ہوا تھا
سنجر ف ایک شکاری پرند کا نام ہے صاحبان وجد وسماع کو بھی کہتے ہیں ایران کے خاندان سلجوقیہ میں سے چھٹے بادشاہ کا نام ہے جو ملک شاہ کا بیٹا تھا چالیس ۴۲ برس سلطنت کر کے ۵۵۲ھ میں وفات پائی علما کا بڑا قدردان اور صاحب شان و شوکت تھا
سنجرستان ف تکیہ جہاں سماع و وجد کی مجلس لگے۔
سنجق سنجوق یہ لفظ رومی ہے اسکے معنے یہ ہیں جھنڈا۔ نشان فوج۔ علم۔ کرنیل۔ پٹکہ
سنجہ ف تولنے کا پتھر۔
سنجیدگی ف وزن دار ہونا۔

سنجیدن ف تولنا۔ وزن کرنا۔
سند ع وثیقہ۔ سارٹیفکیٹ سفارش نامہ
سندان ف اہرن جس پر لُہار لوہا وغیرہ رکھکر کوٹا کرتے ہیں۔
سِندھ ف وہ ملک سندھ کے مغرب میں ایک ایک اور ایک مشہور دریا ہے۔
سندباد ف حکیم ارزقی کی ایک پند و نصائح کی کتاب ہے۔
سن رشد ع سمجھ بوجھ آجانے کی عمر
سندروس ف سندرس جو ایک قسم کا گوند ہوتا ہے۔
سُندس ع نہایت باریک اور لطیف ریشم دیبا نازک و لطیف بہشتیوں کا لباس اسی کا ہوگا
سُندہ ف اہرن۔ آدمی کا پاخانہ گوہ۔
سنقر ت چراغ کی قسم کا ایک شکاری پرند ہے جو ہندمیں نہیں ملتا بادشاہ اسکا شکار کرتے ہیں بادشاہان ترک میں سے ایک نام بھی ہے۔
سنگ ف پتھر۔ اور بہادر کے معنی مقدار۔ گرانی وزن ثقل۔ وقار و قیمت و قدر۔ اعتبار
سنگ از موم ساختن ف عجیب کام کرنا۔ ناممکن کام کر دکھانا۔
سنگار ف ساختی۔ داماکیتوق۔
سنگ آس۔ سنگ آسیا ف چکی کا پاٹ۔
سنگ امتحان۔ سنگ زر۔ سنگ محک ف کسوٹی۔
سنگ انداز ف فلاخن۔ گوپیا۔ قلعہ کی دیوار کے وہ مقام جہاں سے چھپکر گولا اور پتھر لشکر وغیرہ دشمن کو مارتے ہیں سوراخ مورچہ بھی اسی کو کہتے ہیں اور قلعوں کی دیواروں میں اکثر سوراخ بنے ہوئے ہوتے ہیں ماہ شعبان کے آخر

میں شیرازی لوگ ایک جشن کرتے ہیں۔
سنگبا ف چھالوا۔
سنگ بالش۔ سنگ بالین ف وہ پتھر جو سرہانے کی بجائے سر کے نیچے رکھکر سو جائیں۔
سنگ پخت ف وہ روٹی جو پتھر کے توے پر پھوبل ڈالکر پکائی جائے۔
سنگ بر شکم بستن ف پیٹ پر پتھر باندھنا بزرگوں اور زاہدوں کا دستور تھا کہ خالی پیٹ پر بھوک کی حالت میں پتھر باندھ لیا کرتے تھے تاکہ انکا حال کسی پر ظاہر ہونے پائے اور انہیں پیٹ کے خالی ہونے سے تکلیف بھی نہ ہو۔
سنگ بر شیشہ افتادن ف ایسے امر کا وقوع میں آنا جس سے انسان مجبور ہے جیسے موت کا بھید کھل جانا۔ راز فاش ہو جانا عیش کا منغص ہونا۔
سنگ بر شیشہ زدن۔ سنگ بہ سبو زدن۔ سنگ بر قرابہ زدن ف شراب پینے سے توبہ کرنی۔
سنگ بر شیشۂ امید زدن ف امید توڑ دینی۔ ناامید کر دینا۔
سنگ بر قندیل زدن ف اندھیر کرنا
سنگ بست۔ سنگ بستہ۔ سنگ پشت ف استوار۔ مضبوط۔ محکم۔ پکی۔ پکا میوا کچھوا۔
سنگ ترازو ف تولنے کے باٹ۔
سنگ جانی ف بے رحمی۔
سنگ جراحت ف ایک قسم کا پتھر جسکو پیسکر زخم پر چھڑکنے سے خون بند ہو جاتا ہے۔
سنگچہ ف اولا۔ ژالہ۔
سنگ خوار۔ سنگ خوارہ۔ سنگ خوراک
سنگ خور۔ سنگ خوردہ ف تلاوہ سنگچہ کھانیوالا ایک پرندہ ہے۔

سنگ دان ف پوٹا حوصلہ وہ تھیلی جس
میں پرندہ اپنی غذا جمع کرتا ہے۔
سنگ در دہان انداختن ف چپ رہنا
سنگ در آب افگندن ف ثابت قدم
رہنا پاؤں جمائے رکھنا ہمت نہ ہارنی
پوشیدہ کرنا چھپانا۔
سنگ در دندان آمدن ف دکھ پانا
تکلیف اٹھانا۔
سنگ در سُم بودن ف چلنے سے راہ
ترک سفر کرنا۔
سنگ در موزہ افتادن ف چلنے سے
رہ جانا ترک سفر کرنا۔ بیقرار ہونا۔
سنگ دل ف بےرحم۔ سخت دل۔
سنگرف چھوٹا سا نیزہ۔
سنگر ف پتھر وغیرہ کی دیوار جو لڑائی کے موقع پر
بنا لیتے ہیں مورچال کانٹوں کی باڑ جو باغ یا کھیت
وغیرہ کے گرد حفاظت کیلئے بنا لیتے ہیں
سنگ ف مانع۔ حائل۔
سنگ راہ شدن ف مانع ہونا۔ روکنا
سنگ رو ت شوخ بے حیا
سنگ روے یخ ف محکم مطیع۔
سنگریزہ ف کنکر۔
سنگ زخم ف جبر العلاج سفید رنگ کا پتھر ہے
جو گھسا کر زخم پر لگاتے ہیں تو خون نکلنا بند ہو جاتا ہے
سنگ زن ف کم وزن ترازو۔
سنگسار ف پتھراؤ کرنا پتھر مار کر مار ڈالنا
سنگستان ف پہاڑ جہاں پر پتھر ہوں
سنگ سفتن ف عجیب کام کرنا۔
سنگ شدن بیماری ف بیماری کا سخت ہونا
سنگ لاخ سنگ لاخ ف پہاڑی
زمین پتھریلی زمین۔

سنگ مجاعت ف وہ پتھر جو وقت بھوک
کیلئے پیٹ پر باندھتے ہیں۔
سنگ سو ف سنگ مرمر۔
سنگی ف سنگین۔ بھاری۔
سنگ یمن ف عقیق۔
سنگین ف پتھر کا بھاری مضبوط۔
سنگین دست ف جو بری کام کرے
سنگین دل ف سخت دل بے رحم۔
سُنن ع سنت کی جمع۔
سُنوات ع جمع ہے سنہ کی۔
سنوح ع شکار کا بائیں طرف سے نمودار
ہونا۔ حادثہ کا پیدا ہونا۔
سنّور ع بلی گربہ۔
سنون ع جمع سن کی سال برس۔
سنہ ع برس۔ سال۔
سَنی ع رفیع و بلند۔ روشن۔ چمکتا ہوا۔
سُنّی ع اہل سنت و جماعت۔
سنین ع جمع سن کی۔ برس۔ سال
سنیہ ع روشن۔ بلند۔

## سین مہملہ مع واو

سُو ف طرف۔ جہت۔ مثل و مانند۔ سود
و نفع۔ روشنائی۔
سُوء ع بدی۔ برائی۔
سَوا ع برابر۔ محاذی۔
سِوا ع جز۔ غیر۔
سوابق ع جمع سابقہ کی
اگلے۔
سواحل ع دریا کے کنارے۔
سَواد ع سیاہی شہر کی اطراف۔ نواحی
ذہن ملکہ۔

سواد اعظم ع بڑا شہر عموماً اور مکہ معظمہ خصوصاً
سُوء ادب ع بے ادبی۔
سُوء خلق ع بد خلقی۔
سواد برگرفتن ف پڑھنا مطالعہ کرنا۔
سواد روشن کردن ف نوشت خواند
کا ملکہ پیدا کر لینا۔ لکھنا پڑھنا سیکھ لینا
سُوء دماغ ف دماغ کی بیماری۔
سواد کردن ف لکھنا۔
سوار ع کنگن جو ہاتھ میں پہننے کا ایک زیور ہے
سوار ف راکب گھوڑے پر چڑھا ہوا اُسکی
اصل سوار ہے جو اسپ آر کا مبدل ہے
سواران آب سوارگان آب ف پانی
کے بلبلے۔
سوار پا ف چالاک اور چست پیادہ۔
سوار سیستان ف رستم بن زال۔
سُوء طریق ع بدراہی۔ راہ کی بدی۔
سواطع ع جمع ساطعہ (بلند) کی
سُواع ع نوح علیہ السلام کی قوم کے بت کا
نام ہے جو عورت کی شکل کا تھا۔
سوافی ع جمع سافیہ (جو سے خورد) کی
سواک ع مسواک۔
سواک ع تیز سوا۔ نرم رفتار۔
سواکن ع جمع ساکنہ کی۔ باشندے
سوال ع پوچھنا۔ دریافت کرنا۔ مانگنا
سوالف ع جمع سالفہ کی گزرے ہوئے
سُوء القنیہ ع سوء کے معنی رداءت فساد
اور قنیہ کے معنی ذخیرہ کے ہیں مرکب کے معنی ہیں
ردا بنہ ذخیرہ غذا ایک مرض کا بھی نام ہے جسکا
باعث ضعف جگر ہے یعنی جگر میں ضعف اور خرابی
آنیکے سبب غذا کا ذخیرہ فاسد ہو جاتا ہے اور
غذا اعضا کے ساتھ جیسی کہ چاہیئے اسطرح ملنے

کے قابل نہیں ہوتی اور یہ مقدمہ مرض
استسقا و جالندھر کا ہے۔
سوء المزاج ع مرض۔ بیماری۔
سوانح ع سانحہ کی جمع پیش آنیوالی واردات
احوالات۔ روئیداد ہا۔ لیکن اکثر یہ لفظ صرف
ناپسند اور خراب حالت کے لیئے استعمال
کیا جاتا ہے۔
سوانی ع جمع سانیہ کی پانی اٹھانیوالے اونٹ
سواے ع سوا پاس سے الگ۔
سوج سوجش ف سوز سوزش جلن
سوچی ت آبدار شراب فروش۔
سوچی خانہ ت شراب خانہ۔
سوخ ف پیاز بصل۔
سوختن ف جلنا جلانا۔
سوختن زر ف تنخواہ کے روپے کا کٹ جانا
سوختگی ف جلن۔
سوختگی نفس ف ہانپنا۔
سوختہ ف جلا ہوا خسرو پرویز کے خزانوں
میں سے ایک کا نام ہے۔ مصیبت رسیدہ۔
سُود ف فائدہ۔ نفع۔ بیاج۔
سُود ع اسود (سیاہ) کی جمع۔
سودا ع سیاہ آدمی کے جسم کے چاروں خلطوں
میں سے ایک خلط جسکا رنگ سیاہ ہے سیاہ
پت اور فارسی میں مجازاً بمعنی پاگل پن دیوانگی
کیونکہ خلط سودا کی کثرت جنون کا باعث ہوتی ہے
اور بمعنی عشق۔
سودا ت خرید و فروخت۔
سودابہ سوداوہ کیکاؤس کی عورت کا
نام ہے جو شاہ مازندران کی بیٹی تھی اور سیاوش پر
عاشق ہو گئی تھی آخر کار رستم نے اسکو مار ڈالا
سودا زدہ ف سودائی۔ دیوانہ۔

سوداگری ف تجارت۔بنج۔
سوڈان ع سیاہ رنگ کے آدمی حبشی لوگ وسط افریقہ میں ایک ملک ہے۔
سوداورآمدن ف سیاہی چھاجانی۔
سوداور سوداگر ف تاجر۔
سودائی ف پاگل۔احمق۔تاجر۔سوداگر۔
سوداشیاں ف سوداگر لوگ۔
سودائی مزاج ف وہ شخص جسکی مزاج میں خلط سودا اور خلطوں سے زیادہ ہو۔
سودمند ف فائدہ مند۔
سودن ف گھسنا۔رگڑنا۔
سُور ع جھوٹا۔پس ماندہ طعام یا پانی۔
سُور ع دیوار قلعہ۔شہر پناہ۔
سُوَر ع جمع سورہ کی قرآن شریف کی سورتیں
سور ف خوشی شادی جشن سرخ رنگ خاکستری رنگ اور افغانوں کے ایک فرقہ کا نام بھی ہے
سَورت ع تیزی۔تندی ظلم۔غصہ
سُورت عربی میں بمعنی سورہ شرف منزلت ہندی میں بمبئی کے علاقہ میں ایک مشہور شہر اور بندرگاہ ہے۔
سُورہ ع قرآن کا ٹکڑا۔
سُورۂ اخلاص ع قل ہو اللہ احد۔
سُورۂ نور ع قرآن شریف کی ایک سورہ کا نام ہے
سوراخ ف سوراغ چھید۔
سوراخ شدن در آسمان ف کنایہ عظیم وقوع میں آنا۔کوئی بڑا حادثہ واقعہ ہونا۔
سورن ف ترک لوگ دشمن پر حملہ کرتے وقت اللہ اکبر یا اسکا دوسرا کوئی لفظ بولتے ہیں انکی اس آواز کو سورن کہتے ہیں۔
سورنا ف سرنا۔شہنائی۔
سورنجان ف ایک دوا کا نام ہے۔

سوری ع سرخ رنگ کا ایک پھول ہے ایک قسم کا پیکان بھی ہے۔
سوز ف سوزش۔جلن
سوزاں ف جلتا ہوا۔
سوزاک ف مشہور بیماری ہے۔
سوزانیدن ف جلانا۔جھلسنا۔
سوزش ف جلن۔
سوزن ف سوئی۔
سوزن عیسےٰ ف وہ سوئی جو آپکے دامن میں رہ گئی تھی اور جسکے باعث فلک چہارم پر ہی رہے آگے نہ بڑھ سکے۔
سوزنی ف وہ کپڑا جسپر سوئی سے کام کیا ہوا ہو۔مشہور بچھونا ہے۔
سوزیاں ف نفع۔سرمایہ۔یالی الضمیر بگوشی مہربان غمخوار۔سوغات۔نیک وبد۔
سوزیدن ف جلنا۔
سوس ع ریشم کا کیڑا۔کرم ابریشم۔
سوسمار ف بوا۔پھول گوہ جو مشہور جانور ہے
سوسن ع سوسن ف بوا۔پھول ایک قسم کے پھول کا نام ہے جو نیلے رنگ کا ہوتا ہے۔
سوسن آزاد ف سپید رنگ کا سوسن۔
سوسنی ف سپید رنگ کا گھوڑا۔
سُوسہ ف گیہوں کا کیڑا۔
سُوط ع کوڑا۔تازیانہ۔چابک
سوغات ف تحفہ۔ہدیہ۔بخشش۔
سُوف ی یونانی لفظ ہے بمعنی حکمت
سُوفار سوفاق ف تیر کا منہ مٹی کا پکا ہوا۔پیرہن۔سوراخ۔سوئی کا ناکا۔
سوفسطا ایک حکیم کا نام ہے جسکی بنیاد وہم پر ہے
سوفسطائی ع حکما کا ایک گروہ ہے جنکی بنیاد وہم پر ہے اور حقائق کو نہیں مانتے۔

سُوق ع بازار۔سیاق کی جمع بھی ہے۔
سوق ع روانی۔چلانا۔
سوق الثلاثاء بغداد کے ایک بازار کا نام ہے جہاں منگل کے دن خرید و فروخت ہوتی ہے
سُوقی ع بازاری۔دوکاندار۔
سوگ ف مصیبت۔ماتم غم۔
سوگدار ف سوگی۔ماتم والا۔
سوگند ف قسم۔
سوگوار ف مصیبت زدہ۔ماتم والا۔
سوگواری ف ماتم داری۔
سَوم ع گراں بیچنا۔رنج اٹھانا۔چوپائے کا گھاس چرنا۔
سوم۔سومین ف تیسرا۔ثالث
سومنات ف ملک گجرات میں ایک بتخانہ تھا یا وہاں ایک شہر ہے۔یہ لفظ اصل میں ہندی سومناتھ ہے جو سوم بمعنی قمر اور ناتھ بمعنی (خداوند) سے مرکب ہے کیونکہ وہ بت قمر کی شکل کا بنا ہوا تھا بعض کے نزدیک وہاں کے ایک بت ہی کا نام ہے۔
سوہان ف ریتی جس سے لوہا گھستے ہیں
سوے ف طرف جانب۔
سوے پادیدن ف شرمندہ ہونا
سویت ع برابری۔اعتدال۔
سویدا سیاہ نقطہ جو دل پر ہوا کرتا ہے
سویق ع ستو۔

## سین مہملہ مع ہائے ہوز

سہ ف تین ۳ - سے ۳
سُہا ع بنات النعش میں ایک بہت چھوٹا ستارہ ہے
سُہار ع بیخوابی۔

سہ اسپہ ف وہ شخص جو کسی جگہ جلدی پہنچنے کیلئے تین گھوڑے ہمراہ لیجائے تاکہ ایک کے تھک جانے سے دوسرے پر سوار ہو جائے نہایت جلدی چلنے والا کام میں جلدی کرنے والا۔
سہ اسپہ پوشیدن سہ اسپہ تاختن ف جلدی چلانا۔تیز روی۔
سِہام ع سہم کی جمع۔تیر۔حصے۔
سہ ایوان دماغ ف فکر۔خیال۔حفظ کرنیکے مقام۔
سہ برگہ ف ایک پھول کا نام ہے۔
سہ بُعد ع ابعاد ثلاثہ یعنی طول عرض عمق
سہ خوان ف نصاریٰ کی ایک قوم جو اللہ اور حضرت عیسیٰ اور مریم کو خدا بتاتی ہے۔
سہ خواہراں سہ دختر ف بنات النعش کے تین ستارے۔
سہ دامنی ف ناچنے والوں کی ایک قبا ہوتی ہے جسکے چاک بہت لمبے ہوتے ہیں۔
سہ دیر ف تین گنبد کی ایک عمارت خورنق نعمان بن منذر نے بہرام گور کیواسطے بنائی تھی۔
سَہر ع بیداری۔جاگنا۔
سُہراب ف رستم کے بیٹے کا نام ہے جو بلا اطلاع اپنے باپ کے ایران پر حملہ آور ہوا اور آخر رستم ہی کے ہاتھ سے قتل ہوا۔
سَہران ع جاگنے والا۔
سہ روح ف روح حیوانی و نباتی و جمادی
سُہروردی ف منسوب بسہرورد جو عراق عجم میں ایک شہر ہے۔
سُہروردیہ ف فقرا کا ایک گروہ ہے جو حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف منسوب ہے

سہرہ ف جو دولہا کے سر پر باندھتے ہیں
سہ شاخ ف موالید ثلاثہ یعنی حیوانات نباتات ۔ جمادات ۔
سہ شنبہ ف منگل کا دن ۔
سہ ظلمت سہ ظلمات ف صلب پدر اور شکم مادر اور زہدان سے مراد ہے ۔
سہ علم ف علم الٰہی علم طبعی ۔ علم ریاضی
سہ غرفہ و باغ سہ غرفہ مقعر و سہ ایوان و باغ
سہ فرزند سہ گوہر سہ نوع ف موالید ثلاثہ
سہ قبلہ ف خانہ کعبہ بیت المقدس بیت المعمور سے مراد ہے ۔
سَہْل ع آسان زمین نرم و ہموار عبداللہ تستری کے بیٹے ابو محمد کا نام ہے جو ذوالنون کے شاگرد اور ایک مشہور ولی تھے انھوں نے اسی سال کی عمر پاکر محرم ۲۸۳ ہجری میں وفات پائی ۔
سُہل جو ی سہلی ف نرمی اور سہولت ڈھونڈھنے والا صلح جو ۔
سہل گرفتن ف آسان سمجھنا سہار لینا
سَہْم ف خوف ۔ ڈر ۔
سہم ع تیر ۔ حصہ ۔
سہم الحشم ع ایک عہدے کا نام ہے جیسے سر لشکر بخشی فوج ۔
سہم السعادت سہم الغیب ع علم نجوم کے قواعد مولود کے طالع کے وقت کواکب کا ایک خاص وضع پر واقع ہونے سے مراد ہے ۔
سہ مرتبہ ف لڑکپن جوانی اور بڑھاپے سے مراد ہے ۔
سہمگین سہمناک ف ڈراونا ہیبت ناک شخص جس سے ڈر لگے رعب داب کا آدمی ۔ خوفناک ۔ ڈرپوک ۔
سہمیدن ف ڈر جانا ۔ خوف کرنا ۔

سہ نوبت ف لڑکپن ۔ جوانی ۔ بڑھاپا نیز اشراق چاشت کی نماز ہیں امرا کے دروازے پر نقارہ بجنا جو پہلے دن رات میں تین دفعہ بجا کرتا تھا اور سلطان سنجر نے پانچ دفعہ مقرر کیا ۔
سَہْو ع بھول چوک فراموشی ۔
سَہواً ع بھول کر ۔
سہولت ع آسانی ۔
سہی ف راست سیدھا ۔ سرو کی ایک قسم بھی ہے دیکھو سرو سہی ۔
سُہَیل ع ایک مشہور ستارہ ہے جس کی خاصیت سے ملک یمن میں چمڑا نہایت عمدہ تیار ہوتا ہے
سہیلہ ع ایک قسم کا خیمہ ہے ۔
سُہیلی ع جو سہیل ستارہ سے منسوب ہو
سَہیم ع شریک ۔ حصہ دار ۔

## سین مہملہ مع یائے تحتانی

سے ف سنگ ۔ پتھر ۔
سی ف تیس ۔ ۳۰ ۔ ۳ ۰ ۳۰
سی ت وہ ۔ او جو ضمیر واحد غائب ہے ۔
سَیِّ ع گناہ ۔ بدی ۔ برائی ۔
سیات ع سیئہ کی جمع ہے برائیاں ۔
سیاح ع بہت سیر کرنے والا مسافر
سیاحت ع سیر کرنا ۔ سفر کرنا ۔
سیادت ع بزرگی ۔ سرداری ۔
سَیّار ع سیر کرنے والا ۔ تیز چلنے والا ۔
سیّارہ ع وہ ستارہ جو حرکت کیا کرتا ہو سیر کرنے والا مسافر ۔
سیارات ع سیارے وہ ستارے جو حرکت کیا کرتے ہیں بخلاف ثوابت کے انکی تفصیل یہ ہے

| نام ستارہ | فاصلہ آفتاب سے | گردش کرنے کا عرصہ | لمبائی قطر کی |
|---|---|---|---|
| ولکن | ۱۳۰۸۲۰۰۰ | ۱۹ء۷۰ | ۱۵ء۷ میل |
| عطارد | ۳۵۶۴۹۰۰۰ | ۸۷ء۹۷ | ۲۹۶۲ // |
| زہرہ | ۶۶۶۱۳۰۰۰ | ۲۲۴ء۷۰۱ | ۷۵۱۰ // |
| زمین | ۹۲۰۹۳۰۰۰ | ۳۶۵ء۲۵ | ۷۹۲۵ // |
| مریخ | ۱۴۰۳۲۲۰۰۰ | ۶۸۶ء۹۸ | ۲۴۹۲ // |
| سیارات جدیدہ | ۲۵۹۰۰۰۰۰۰ | ۱۶۸۴۶۶۴ | ۶۷۰ // |
| مشتری | ۴۷۹۱۴۱۰۹۸ | ۴۳۳۲۶۲ | ۸۸۳۰۰ // |
| زحل | ۸۷۸۳۶۱۰۰۰ | ۱۰۷۵۹۳۰ | ۷۱۹۱ // |
| یورینس | ۱۷۶۶۵۶۵۰۰۰ | ۳۰۶۸۶۸۲ | ۳۳۰۲۴ // |
| نیپچون | ۲۷۶۶۱۳۳۰۰۰ | ۶۰۱۲۶۷۱ | ۳۶۶۲۰ // |
| چاند | زمین کے گرد پھرتا ہے | ½ ۲۹ دن | ۲۱۵۸ // |

سیاست ع ملک کی نگہبانی کرنی رعیت پر حکومت کرنا لوگوں کو گناہ کرنے سے سزا و جزا دے کر تنبیہ کرنا اور روکنا قانون ملکداری ۔
سیاستگر سیاستی ف سفاک خونریز ۔

سِیاط ع جمع سوط کی کوڑے ۔
سباع ع جنگل ۔
سیّاف ع تلوار مارنے والا قاتل جلاد خونریز ۔
سیاق ع روان کرنا چلانا ۔ علم حساب طرز ۔ روش ۔ ترکیب ۔

سبت سامان واسباب - و ذخیرہ - فراخ کشادہ - بیکار - اور خسرو پرویز کے خزانے کا نام بھی گنج شائگان ہے اصطلاح علم قافیہ میں عیوب قافیہ میں سے ایک عیب ہے کہ کسی لفظ کو ایک ہی معنی میں مکرر لائیں اور وہ دو قسم پر ہے شائگان خفی اور شائگان جلی خفی جس میں تکرار ظاہر نہ ہو۔ جیسے دانا بینا بیناکا قافیہ۔ جلی جس میں تکرار ظاہر ہو جیسے دردمند حاجتمند۔ زریں سیمیں کا قافیہ اور یہ بھاری عیب ہے۔ البتہ اگر قطعہ یا غزل یا قصیدہ میں فاصلہ پر آجاوے تو مضائقہ نہیں۔

## شین معجمہ مع بائے موحدہ

**شب** ف رات - لیل -

**شب** ع پھٹکری - جوانی اور جوان ہونا

**شباب** ف ایک پردہ موسیقی کا نام ہے

**شباب** ع جوانی گبرہونا اور جوانان جمع ہے شاب کی -

**شباب** ع نشاط -

**شباب** ع جمع شاب کی - جوانان -

**شبانروز** ف رات دن -

**شباط** ر جاڑے کا آخری مہینہ جو ہندی میں پھاگن سے ملتا ہوا ہے -

**شب افروز** ف چاند - جگنو -

**شباک** ع سوراخ کرنیوالا چھید نکالنیوالا

**شبان** ف چرواہا - گڈریا -

**شبانی** ف چرواہاپن - گڈریاپن -

**شبان وادی ایمن** ف حضرت موسیٰ

**شب اندر روز** ف دھوپ چھاؤں کپڑا -

**شبانگاہ** ف رات کا وقت -

**شبانہ** ف ایک خوش آواز پرندہ ہے -

وہ چیز جس پر ایک رات گزر چکی ہو رات کو پینے کی شراب - محافظ - گڈریا -

**شب آہنگ** ف رات کیوقت کسی کام کا قصد کرنیوالا مطلق رات کا وقت یا رات بلبل جو اکثر رات کو بولا کرتا ہے ایک ستارہ کا نام بھی ہے جو کبھی اول شب میں اور کبھی آخر شب میں نکلا کرتا ہے -

**شب بارہ** ف رات کو سیر نیوالی عورت -

**شب بازی بازی شب** ف رات کے وقت کا تماشا بنیا واقعہ یا حادثہ نئی بات -

**شبت** ع سویا جو ایک قسم کا ساگ ہے -

**شب برات** ف پندرہویں رات ماہ شعبان کی جو ایک مسلمانوں کا مشہور تہوار ہے -

**شب پوش** ف سونے کا سبز کلاہ -

**شب چراں** ف رات کو چرنا رات کو چرنیوالا -

**شب چراغ** ف ایک گوہر ہے جو رات کو مانند چراغ کے چمکتا ہے کہتے ہیں سمندر میں ایک قسم کی گائے ہے جو رات کیوقت چرنے کے لئے سمندر کے کنارہ پر آجاتی ہے اور اس موتی کو اپنے منہ سے نکالکر زمین پر رکھ دیتی ہے اور اس کی روشنی میں چرتی رہتی ہے اسی کو ذرشبگون بھی کہتے ہیں -

**شب چک** ف شب برات -

**شبح** ع جسم بدن دھڑ۔ اسکی جمع اشباح آتی ہے

**شب خانہ** ف رات کے رہنے کا مکان - فقیروں کے رات بسر کرنیکا مکان -

**شب خانہ** ف بادشاہوں اور فقیروں کے رات رہنے کا مکان شبستان -

**شب خوش گفتن** ف وداع کرنا رخصت کرنا

**شبخون** / **شبیخون** ف رات کو دھاوا کر کے لڑائی کرنا چھاپا مارنا - جنگ قتال -

**شب خیز** ف رات کو اٹھنے والا -

**شب درمیان دادن** ف وعدہ کرنا ضامن دینا

**شبخون زدن** ف چھاپا مارنا -

**شب دیجور** ف اندھیری رات -

**شبدیز** ف خسرو پرویز کے سیاہ رنگ گھوڑے کا نام ہے - ہر سیاہ رنگ گھوڑا -

**شبدیز نقرہ خنگ** ف آسمان زمانہ یا زمانہ

**شبر** ع بالشت - وجب بنجابی گٹھ -

**شبر** ع حضرت ہارون کے بیٹے کا نام ہے اور حضرت امام حسن کا نام اسی کا ترجمہ ہے

**شب رو** ف رات کو چوری کرنیوالا - اہل اللہ جو رات کو جاگتے ہیں -

**شب روان** ف جمع شب رو کی -

**شبرنگ** ف مشکی گھوڑا مطلق گھوڑا - سیاہ رنگ کے گھوڑے کا نام ہے

**شب زندہ داشتن** ف شب بیدار ہونا رات بھر جاگنا -

**شب زندہ دار** ف شب بیدار آدمی رات بھر جاگنے والا -

**شبستان** ف خلوتخانہ بادشاہوں کے سونے کی جگہ - حرم سرا - اور مساجد میں شبستان وہ جگہ کہلاتی ہے جہاں پر رات کو عبادت کرتے ہیں

**شب شکستن** ف جوانی کا ڈھل جانا -

**شبع** ع شکم پری پیٹ بھرا ہوا ہونا آسودہ ہونا -

**شبعان** ع شکم پیٹ بھرا ہوا آدمی

**شب قدر** ف ماہ رمضان کی ستائیسویں تاریخ

**شبکات** ع جمع ہے شبکہ کی -

**شب کائنات** ف دنیا - زمانہ

**شب گرو** ف رات کا پھرنے والا کوتوال چاند -

**شب کلاہ** ع اشنیان -

**شب کوک شب کوکا شب کوکت** ایک قسم کے فقیر ہوتے ہیں جو رات کو کسی بنیا یا درخت یا ٹیلے یا اور اونچی جگہ پر چڑھکر بآواز بلند محلہ والوں میں سے ایک ایک کا نام لیکے دعائے خیر کرتے ہیں تاکہ لوگ خوش ہوکر صبح کے وقت ان کچھ صدقہ دیں -

**شبک شبکہ** ع لوہے وغیرہ کا سوراخدار جال لوہے کی جالی - جال -

**شبگیر** ف صبح - صبح ہونے سے پہلے ہی سفر کو جانا - اخیر کی آدھی رات - اخیر رات کو عبادت کرنیوالا -

**شبگیر زدن** ف آدھی رات کے بعد سفر کو جانا -

**شبل** ع شیر کا بچہ -

**شبلی** ع منسوب بہ شبل - جعفر بن یونس کا بیٹا مصری الاصل ایک ولی کامل ہے جسکی کنیت ابوبکر ہے - بغداد میں رہتا تھا جنید کا شاگرد ہے ۸۷ سال کی عمر پاکر ۳۳۴ ہجری میں وفات پائی -

**شبم** ع سردی - سرد -

**شبم** ع سرد چیز -

**شبنم** ف باضافت غلولی نیم شب دراصل شب نم تھا اوس جو رات کو پڑتی ہے پنجابی میں اسے تریل کہتے ہیں رات کی نمی کی طرف منسوب معلوم ہوتا ہے پس یہ لفظ شبنم کا ہی ترجمہ ہے اور شبنم کے پڑنے کی وجہ علم طبعیات میں یوں لکھی ہے کہ رات کیوقت درختوں کے پتے وغیرہ اکثر اجسام ہوا کی سردی سے سرد ہوجاتے ہیں - ہوا میں جو آبی بخارات جب ان اجسام سے مس کرتے ہیں تو وہ

بھی سرد ہوکر چھوٹے چھوٹے قطروں کی صورت بنکر انپر بیٹھ جاتے ہیں۔

**شبّو** ف ایک قسم کا پھول ہے جسکی راتکو خوشبو نکلتی ہے۔

**شبہ** ع مثل۔ مانند۔ تصویر۔ ڈھانچ۔

**شبور** سب۔ شپور کا ہے نفیری۔

**شُبہ** ع شک۔

**شبہ** ع پوتھ۔

**شبیر** ع حضرت ہارونؑ کے دوسرے بیٹے کا نام ہے اور اسی کا ترجمہ ہے حسینؑ جو حضرت علیؑ کے دوسرے بیٹے تھے۔

**شبیہ** ع نظیر۔ مانند۔ شباہ۔ تصویر۔ صورت

**شبینہ** ف رات کا۔ باسی۔

## شین معجمہ مع بائے فارسی

**شپاشپ** ف تیر کے پیکان کے پے در پے کسی جگہ پر لگنے کی آواز۔

**شپر شپرک شپرہ** ف چمگادڑ۔

**شپش** ف جوں۔

**شپش بر ناخن زدن** ف جوں مارنا

**شپلق** ت طپانچہ۔

**شپلیدن** ف نچوڑنا۔ سیٹی بجانا۔

## شین معجمہ مع تائے فوقانی

**شتا** ف ناشتا۔ نہار۔

**شتا** ع جاڑا۔ موسم سرما۔

**شتّی** ع متفرق۔ الگ الگ۔ بھانت بھانت

**شتاب** ف جلد۔ تیز۔

**شتابان** ف تیزی کرتا ہوا جلد باز دوڑنے والا۔

**شتابیدن** ف جلدی کروانا۔

**شتاب زدگی** ف جلدی۔ ماڑا مار۔

**شتابندہ** ف دوڑنے والا مجازاً سعی و کوشش کرنے والا۔

**شتافتن** ف دوڑنا۔

**شتالنگ** ف ٹخنہ۔ بڑی جو پیر اور پنڈلی کے جوڑ پر ہے۔

**شتّان بینہما** ع ان دونوں کے درمیان بہت فرق ہے۔

**شُتُر** ف اونٹ۔

**شتر** ع کاٹنا۔

**شتتر** ع کاٹا جانا اور ایک زحاف ہے علم عروض میں یعنی خرم اور قبض کا اجتماع سو مفاعیلن سے فاعلن رہجاتا ہے۔

**شتر** ف کنارہ۔ گوشہ۔ طرف۔

**شتر** ف جو پنچ۔ منقار۔

**شتر پاپے** ف سورج مکھی ایک درخت کا پھول ہے

**شتر بار** ف اسباب لادنے کا اونٹ۔

**شتربان** ف اونٹ کا نگہبان۔ اونٹ والا۔

**شتر بختی** ف ایک قسم کا اونٹ جسکی نسل بخت نصر بادشاہ نے نکالی۔

**شتر دلی** ف بزدلی۔ نامرد۔

**شتر دلی** ف بزدلی۔ نامردی۔

**شتر غو** ف ایک سانپ جو گالے کی قوت سمجھایا جاتا ہے

**شتر گاو پلنگ** ف ایک جانور کا نام ہے جسے شتر فیل راہ زرافہ اور اونٹ گاؤ بھی کہتے ہیں۔ اسکی شکل اونٹ سے ملتی ہوئی ہوتی ہے اور سینہ اور سم اور سینگ گائے سے اور کھال چیتے کی سی اسواسطے یہ نام ہوا۔

**شتر گربہ** ف دو ناموافق چیزیں۔ جو ایسی چیزیں جنمیں سے ایک بلند اور دوسری پست

**شتر گربہ** ف اضافت مقلوب گربۂ شتر اونٹ کا بچہ۔

**شترمرغ** ف مشہور جانور ہے مانند اونٹ کے عربی میں اسکو نعامہ کہتے ہیں۔

**شترنگ** ف شطرنج۔

**شترنجی** ف بچھونا۔

**شتل** ف جیتے ہوئے روپے سے حاضرین مجلس کو کچھ دیا جائے۔

**شتلم** ف لوگوں پر ظلم کرنا۔ زبردستی کرنا تعدی کرنا ظلم۔ تعدی۔

**شتم** ع گالی۔ اور گالی دینا۔

## شین معجمہ مع جیم عربی

**شجاع** ع بہادر۔ جوانمرد۔ پہلوان۔

**شجاعت** ع بہادری۔ جوانمردی پہلوانی

**شجر** ع درخت۔ رُکھ۔

**شجرہ** ع درخت۔ رُکو نسبت نامہ مشایخ طریقت کا سلسلہ۔

**شجرۂ کلیم** ع وادی ایمن میں کوہ طور کے پاس ایک درخت ہے جسپر حضرت موسیٰ کو تجلی ہوئی اور آواز انی انا اللہ رب العالمین کی خدا کی طرف سے ہوئی اُسے شجرہ طور اور نخل طور بھی کہتے ہیں۔

**شجعان** ع جمع شجاع کی۔

**شجو** ع غم۔ اندوہ۔

**شجن** ع اندوہ۔ حاجت۔ سرائے سخت

**شجن** ع کسی کو کار و بار سے روک لینا گنجان درختوں کے درمیان کا راستہ غم حاجت شعبہ۔ شاخ آپس میں ملی ہوئی شاخیں۔

## شین معجمہ مع حائے حطی

**شحم** ع چربی۔ موٹاپا۔

**شحم حنظل** ع حنظل کا گودا اندرائن کا گودا

**شحمہ** ع بناگوش۔ تھوڑی کی چربی۔

**شحن** ع پر کرنا۔ دور کرنا۔

**شحنگی** ف کوتوال گری۔

**شحنہ** ع کوتوال۔

**شحنۂ پنجم حصار** ف مریخ۔

**شحنۂ چہارم شحنۂ چہارم کتاب** ف حضرت رسول خدا صلعم۔

**شحنۂ چہارم حصار** ف آفتاب حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔

**شحنۂ دریائے عشق شحنۂ شب و سحر شحنۂ غوغائے قیامت** ف رسول خدا صلعم

**شحنۂ شب** ف کوتوال۔ چور۔ عاشق۔

**شحنۂ نجف** ف حضرت علیؑ۔

**شحون** ع قوی۔ بزرگ۔

**شحیح شحیح** ع بخیل۔

## شین معجمہ مع خائے معجمہ

**شخ** ف کوہ و پہاڑ اور شاخ کا مخفف یعنی ٹہنی سینگ۔

**شخار** ف سجی۔

**شخص** ع لوگ۔ جاندار جسم خواہ مرد ہو یا عورت جسم۔ کالبد۔ بدن۔

**شخصی** ع شخص سے منسوب شخص کا

**شخوص** ع اونچا ہونا آنکھ کا کھلا رہنا

**شخول شخیل شخل** ف گھوڑے کے پانی پینے کے وقت کی آواز۔ نالہ و فریاد نعرہ۔

## شین معجمہ مع دال مہملہ

شُد ف ہوا۔ گیا۔ گزرا۔
شَدّ ع استوار کرنا مضبوط کرنا تشدید جو ایک اعراب ہے۔
شدّاد ع قوم عاد کے ایک بادشاہ عظیم القدر کا نام ہے جس نے خدائی کا دعویٰ کیا تھا اور بہشت کے نمونہ پر ایک باغ بنوایا تھا جو باغ ارم کے نام مشہور ہے یہ باغ ۱۲ کوس کی وسعت میں بہت عمدہ اور عالیشان عمارتوں اور قسم قسم کے درختوں سے مزین تھا مگر غیرت الٰہی نے اِس بادشاہ کو اپنے اس باغ میں جانا نصیب نہ ہونے دیا اور جب باغ مذکور تیار ہو چکا تو وہ بڑی شان و شوکت سے اسکے دیکھنے کو گیا تو دروازے ہی پر اسکی جان نکل گئی کہتے ہیں کہ باغ حضرموت میں بنایا گیا تھا۔
شدائد ع تکلیفیں سختیاں جمع ہے شدیدہ۔
شد پہلوان ف کشتی کرتے وقت جو بلند آواز کشتی کرنیوالا کرتا ہے۔
شدّت ع سختی۔ تکلیف۔
شد مخالف ف حریف کو گراتے وقت جو بلند آواز کیجاتی ہے۔
شُدن ف ہونا۔ جانا۔
شُدہ ف مدد شان و شوکت کرو فر عزت آبرو
شُدہ ت علم۔ نشان۔
شُدیار ف باہی ہوئی زمین۔
شدید ع سخت۔ محکم۔ استوار۔
شدید العمل ع جسکا کام سخت ہو سختی کرنیوالا۔
شدید العداوت ع سخت عداوت رکھنے والا

## شین معجمہ مع رائے مہملہ

شَر ع بدی۔ برائی۔
شراء ع خریدنا بیچنا۔ یہ لفظ لغات اضداد میں سے ہے۔
شَرَبی ع وہ جنگل جسمیں درخت کثرت سے ہوں
شراب ع پینے کی شے خواہ پانی ہو یا کچھ اور شربت وغیرہ۔ شراب۔
شراب انداختن ف شراب بنانی۔
شراب پشت وار ف مقوی ادویات سے ملی ہوئی شراب۔
شراب زدگی ف شراب کے نشے کے سبب بہت بیہوش ہوجانا۔
شراب شیراز ف ایک قسم کی انگوری شراب ہے جو شیراز میں بنتی اور ایران کی شرابوں میں اعلیٰ درجہ کی ہوتی ہے۔
شراب طہور ع پاک شراب جو بہشت میں مومنوں کو ملیگی۔
شراب گذشتہ ف بیمزہ شراب۔
شرار ع آگ کی چنگاریاں شرارہ کی جمع ہے لیکن استعمال فارسی میں معنی واحد آتا ہے یعنی چنگاری۔
شرار افگندن ف بہت گرم ہوجانا۔
شرارہ ع آگ کی چنگاری۔
شراسیف ع پسلیاں شرسوف کی جمع
شراع ع بادبان کشتی۔
شرافت ع بزرگی بھلمنساہت۔
شراک ع جوتی کا تسمہ جو انگوٹھے کی جڑ میں یا کشمیری جوتے پر ہوتا ہے۔
شرانگیز ف شریر مفسد۔
شرائط جمع شرط کی شرطیں۔
شرائع ع جمع شریعت کی شریعتیں۔

شرایف ع بھلائیاں۔ بزرگیاں۔
شرایین ع رگہائے جنبندہ ذی روح کے جسکی جنبش کرنیوالی رگیں۔ شریان کی جمع
شِرب ع پانی کا کچھ حصہ۔ گھونٹ۔
شُرب ع پینا۔
شُرب الیہود ع لغوی معنے اسکے یہود کا شراب پینا چونکہ مسلمانوں کے ڈر سے اکثر وہ لوگ چھپکر شراب پیتے ہیں اسلئے مجازاً اسکے معنے پوشیدہ شراب پینا کے ہوگئے ہیں
شربت ع ایک دفعہ پینا۔ وہ مقدار جو ایک دفعہ پی لی جائے۔ پینے کی شے۔
شربت حیوان ف شربت الماس وصال آبحیات
شربت الماس ف شمشیر آبدار
شربت دینار ع شربت تخم کشوث جو مسہل و دافع قبض ہے۔
شربتی ف ایک قسم کا باریک لطیف اور نازک کپڑا۔ ایک قسم کی شیرینی بھی ہے۔
شرج ع پتھریلی جگہ سے پانی کا جاری ہونا یمن میں ایک رود ہے۔ جھوٹ بولنا۔ خریطہ کو خوب مضبوط باندھنا۔
شرج ع کہکشاں شگاف کمان بند جسمیں ایک خانہ کا دوسرے سے بڑھ جانا۔
شرح ع کسی کتاب کی تفسیر مطلب کھولکر بیان کرنا۔ کھولنا۔ ظاہر کرنا۔
شرح تجرید ع نصیر الدین طوسی کی کتاب تجرید کی شرح جو عقاید شیعہ میں ہے۔
شرح کشاف خواندن بہت بکنا۔ بکواس کرنا۔
شرح مطالع ع علم منطق کی ایک کتاب ہے
شرح مواقف ع میر سید شریف کی کتاب مواقف کی شرح جو علم عقائد و کلام میں ہے

شرحہ ع ٹکڑا۔
شرر ع آگ کی چنگاری۔
شرر در پیراہن ف مضطرب بیقرار
شرذمہ ع تھوڑے سے آدمیوں کی جماعت تھوڑا سا میوہ۔
شررہ ع آگ کی ایک چنگاری شرر کی جمع بھی ہے۔
شرزہ ف خشمناک ہیبتناک سہمناک یہ لفظ اکثر شیر اور پلنگ کی صفت میں واقع ہوتا ہے۔
شرط ع بدنا جیسے کسی بات کا ہونا منحصر ہو لازم کرنا۔ لازم ہونا ایک کام کا دوسرے کام پر متعلق ہونا۔ نشتر مارنا۔ عہد و پیمان
شَرَط باد موافق نشان۔ علامت اور باد موافق کو بھی شرط اسی وجہ سے کہتے ہیں کہ وہ طوفان کے دور ہونے اور جہاز کے چلنے کی علامت ہے۔
شرط ع نشان۔ علامت۔
شرطین تثنیہ ہے شرط (بمعنی علامت) کا منازل قمر میں سے پہلی منزل۔
شُرط ع باد موافق نشانی۔ علامت۔
شرطیہ ع وہ جملہ جسمیں حرف شرط ہو
شرع ع راہ راست۔ شریعت۔
شرعہ ع کمان کا چلہ۔
شرف ع بزرگی۔ بڑائی۔ قریب ہونا اور شرف ستارہ کا کسی برج میں پہنچنا چنانچہ آفتاب کا برج حمل میں ہے اور قمر کا برج ثور میں اور عطارد کا سنبلہ میں اور زہرہ کا حوت میں اور مریخ کا جدی میں اور مشتری کا سرطان میں اور زحل کا میزان میں
شرفا ع جمع ہے شریف کی۔

شرفہ ع کنگرہ ۔
**شرق** ع آفتاب کے نکلنے کی جگہ روشن ہونا۔ طلوع ہونا۔
**شرک** ع خدا کی ذات و صفات میں کسی غیر کو شریک کرنا۔
**شرک** ف بڑا راستہ جال کے حلقے غلبہ خون سے ایک قسم کا جوش بھی ہوتا ہے
**شرکا** ع جمع ہے شریک کی حصہ دار لوگ
**شرم** ف حیا شرم ۔
**شرمگین شرمناک شرمسار شرمندہ** ف خجل شرمسار ۔
**شرنگ** ف حنظل۔ اندرائن نمان ۔
**شروان** ف بڑیس کا کیشیا میں ایک مشہور شہر ہے خاقانی جو بڑا مشہور شاعر ہے وہیں کا رہنے والا تھا ۔
**شروین** ف قلعہ شروان کا نام ہے
**شرور** ع شر کی جمع برائیں ۔
**شروط** ع جمع شرط کی عہد و پیمان قرار
**شروف** ع منقل انگیٹھی ۔
**شروق** ع آفتاب کا نکلنا۔ بکری وغیرہ کان پھیرنا۔ مجاز اً روشنی ظہور ۔
**شرہ** ع غالب ہونا حرص لالچ۔ طمع ۔
**شریان** ع رگ متحرک جو چھوٹی چھوٹی رگیں ہر ایک رگ کے نیچے ہیں اُن میں بہ نسبت خون کے روح زیادہ ہے اور وہ تڑپتی رہتی ہیں ۔
**شریعت** ع بڑی ندی جو سے بزرگ راہ طریقہ۔ خدا کا بنایا ہوا وہ راستہ جو پیغمبروں کے وسیلے آدمیوں کو معلوم ہوا ۔
**شریف** بڑے رتبہ کی شئے بزرگ قدر نجیب اصیل حاکم مکہ ۔

## شین معجمہ مع سین مہملہ

**ششت** ف ساٹھ اسے صاد سے بھی لکھتے ہیں۔ نشتر حجام تار ساز حلقہ زلف زنار جینو اور مخفف نشست کا جو صیغہ ماضی کا ہے مچھلی پکڑنے کا کانٹا مضراب جس سے ستار وغیرہ بجاتے ہیں۔ انگوٹھا ۔
**شست گیر** ف تیر انداز ۔
**شست میر** ف تیر انداز کامل ۔
**شستن** ف دھونا ۔

## شین معجمہ مع شین معجمہ

**شش** ف چھ۔ ۶ ۔ ے ۔ ٥ ۔
**شُش** ف پھیپھڑا ۔
**شش ارکان** ف وہ چھ ضرورتیں ہیں جنکے بغیر آدمی جی نہیں سکتا وہ یہ ہیں۔ ہوا ۱ کھانا پینا ۲ حرکت ۳ و سکون بدن ۴ حرکت و سکون نفسانی ۵ نیند اور بیداری ۶ استفراغ
**شش آماسیدہ** ف نامرد۔ بزدل
**شش پستان** ف وہ عورت جسکے پستان نرم اور جھکے ہوئے ہوں بوڑھی عورت
**شش پستان** ف چونکہ کتیا کے چھ پستان ہوتے ہیں اسواسطے لفظ عورتوں کیواسطے گالی طور پر مستعمل ہے ۔
**شش جہت** ف مشرق ۱ پورب، مغرب ۲ پچھم، شمال ۳ داہنا، جنوب ۴ دکھن، تحت ۵ نیچے، فوق ۶ اوپر ۔
**شش خاتون** ف سبع سیارہ میں سے آفتاب کے سوا باقی چھ ستارے ۔
**شش دانگ** ف پوری شے کا مالک چونکہ چھ دانگ کا ایک دینار ہوتا ہے ۔
**شش در** ف وہ جگہ جہاں سے رہائی مشکل ہو۔ مجازاً حیران متحیر علیحدہ رہنی ۔ شش جہت ۔
**ششدر تنگ شش در فنا۔**
**ششدری** ف دنیا کی ۔
**شش روز** ف دنیا کی پیدائش کے دن جیسا کہ خداوند تعالیٰ نے فرمایا ہے اَللّٰہُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِیْ سِتَّۃِ اَیَّامٍ خدا وہ ہے جس نے آسمان اور زمین کو چھ دن میں پیدا کیا ابتوار کے دن پیدائش شروع ہوئی اور جمعہ کو ختم ہوکر ہفتہ کو سب کام سے فراغت ہوئی
**شش روزہ** ف تمام مخلوقات سے مراد ہے جو چھ دن میں بنائی گئی ۔
**ششم** ف چھٹا حصہ۔ $\frac{1}{6}$ ۔ $\frac{1}{6}$
**ششم زمین** ف ولایت روم

## شین معجمہ مع صاد مہملہ

**شصت** ف ساٹھ ۔ ۶۰ ۔ ٥ ٥

## شین معجمہ مع طائے مہملہ

**شط** ع دریا یا نالہ یا رود کا کنارہ
**شطاحی** ع بیحیائی۔ شوخی ۔
**شطحیات** ع شریعت کے خلاف کلمات زبان پر لانا۔ وہ صلیں اُنہی کا بے اختیاری کیحالت میں کوئی کلمہ زبان پر لانا جو بظاہر خلاف شرع معلوم ہو جیسے شیخ منصور کا انا الحق کہنا
**شطر** ع نیزہ۔ جانب۔ طرف حصہ ۔
**شطرنج** ع ایک مشہور کھیل ہے اسکا اصلی نام ششرنگ ہے کیونکہ اسکے مہرے چھ قسم کے ہوتے ہیں شاہ فرزین اسپ پیل رُخ پیادہ اور یہ لفظ بفتح بھی صحیح ہے ۔
**شطرنجی** ف شطرنج باز اور ایک قسم کا بچھونا
**شطرے** ع ایک حصہ ایک نصف تھوڑا سا کچھ
**شطط** ع اندازہ سے گذرنا حد سے بڑھنا دست درازی اور زبردستی کرنا ۔
**شطل** سب دیکھو شتل ۔

## شین معجمہ مع عین مہملہ

**شعاب** ع پہاڑ کی راہیں تنگنائیں درزیں شعبہ کی جمع ہے ۔
**شعار** ع انگرکھے کے نیچے جو کپڑے پہنتے ہیں یعنے بدن سے لگا ہوا کپڑا ۔
**شعاع** ع سورج اور ستارہ وغیرہ روشن اشیا کی روشنی ۔
**شعائر** ع عبادات اور قربانیاں جمع ہے شعیرہ کی
**شعب** ع تنگناف درز۔ غار
**شعب** ع جمع شعبہ کی ۔
**شعب** ع گھاٹی ۔
**شعبان** ع مسلمانوں کا آٹھواں قمری مہینہ چونکہ اہل اسلام کا عقیدہ ہے جمیع امورات مقدرہ خلائق اس مہینے میں منشعب اور پراگندہ ہوتے ہیں اسلئے اسکو شعبان کہتے ہیں ۔
**شعبدہ** ع وہ بازی جو صرف دکھانے کی ہو اصل میں کچھ نہ ہو۔ بازیگری دھوکے کی باتیں
**شعبدہ باز** ف بازیگر۔ بہان متی ۔
**شعبہ** ع ہر شئے کا ٹکڑا۔ درخت کی شاخ نغمہ جو کسی اور نغمہ سے نکلا ہو ۔
**شعر** ع جاننا دریافت کرنا دانائی سمجھنا اور اصطلاح میں اُس کلام موزوں سے مراد ہے جو قافیہ رکھتی ہو۔ اور کہنے والے نے اپنے قصد ارادہ سے کہی ہو
**شعر مردمک** ف آنکھونکی پلکیں ۔
**شعرائے** ع اصل میں شعری جو مشہور تارہ

ہے۔ دو ہیں۔ ایک کو شعرے شامیہ کہتے ہیں۔ اور دوسرے کو شعرے یمانیہ۔ پہلا جو کم روشن ہے جنوب کی طرف ہے اور چونکہ ملک شام عرب کے شمال میں واقع ہے اور یمن جنوب میں اسواسطے پہلے کو جسے غمیصا اور غموص بھی کہتے ہیں شام کی طرف منسوب کیا۔ اور دوسرے کو جسے عبور بھی کہتے ہیں یمن کی طرف۔

شِعریان ع دونوں شعری ستارے۔

شَعشَعہ ع آفتاب کی روشنی چمک چمکدار شے کا پرتو۔ شراب میں پانی ملانا۔ شراب

شعفت ع بیمار اور بیہوش۔ دوستی کا دل کو دیوانہ و عاشق کر دینا۔

شُعلہ ع روشنی۔ آگ کی لپٹ۔

شُعلۂ تاک ف انگوری شراب۔

شُعلۂ جام ف شراب۔

شُعلۂ جوالہ ع گرد اگرد بہت پھیرنے والا شُعلہ۔ بتی کا شعلہ۔

شُعلہ زادہ ف شیطان۔ ابلیس۔

شُعلین ع منسوب بہ شعلہ۔

شُعُور ع جاننا۔ دریافت کرنا۔

شُعَیب ع مدینہ میں ایک مشہور پیغمبر ہوئے ہیں۔ حضرت موسیٰ مصر سے بھاگ کر انہیں کے پاس جا رہے تھے اور انہوں نے اپنی بیٹی صفورا کا نکاح حضرت موسیٰ کے کے ساتھ دیا تھا۔

شَعیر ع جو۔ مشہور غلہ ہے۔

## شین معجمہ مع غین معجمہ

شَغ ف حیوان کا سینگ۔ جو اندر سے خالی ہو۔ شغاد رستم کے بھائی کا نام ہے۔ جس نے

مکر و فریب سے رستم کو اسکے گھوڑے رخش تمام سمیت کنوئیں میں ڈالدیا تھا اور آپ بھی اُسکے ایک تیر سے ہلاک ہو گیا تھا۔

شَغاف ع قلب۔ دل۔ دل کا پردہ دل کا سیاہ نقطہ۔

شَغال ف گیدڑ۔

شَغَب ع شور۔ خروش۔ فتنہ و فساد

شَغبیہ ع بدن کا وہ حصہ جو کام کرنے کے سبب سخت ہو جائے۔ مجازاً ذلیل خوار فریفتہ

شغف ع بہت سخت محبت ہونا۔

شغف ع دل کے غلاف کے اندر دوستی کا پہنچ جانا کسی کی محبت کا دل میں کھُب جانا

شَغل شُغل شُغُل ع کام بے فرصتی۔ روکنا۔

شُغُور ع زمین کا لاوارث ہونا۔ مددگار اور سلطان سے خالی ہونا۔

## شین معجمہ مع فاء

شَف ف رات۔ لیل۔ شب۔

شَف ع نازک کپڑا بہت باریک پردہ نظر کرنا۔ غمگین کرنا۔

شَفَّ ع افزونی کمی۔ یہ لفظ لغات اضداد میں سے ہے۔

شَفا ع آخر عمر۔ کنارہ۔ طرف۔

شِفا ع صحت۔ تندرستی۔ حکیم بو علی سینا کی بنائی ہوئی کتاب کا نام بھی ہے۔

شَفا جُرُف ع پانی نالاب کنارہ وادی

شفاخانہ ف شفاخانہ۔ جہاں مریضوں کا مفت دوا ہوتا ہے۔

شَفاعت ع خواہش کرنا کسی کی نجات کیواسطے بھلائی کا کلمہ کہنا۔ سفارش۔

شفاعت گر ف سفارش کرنیوالا۔ سفارشی کسی کی نجات کیواسطے بھلائی کا کلمہ کہنے والا۔

شَفّاف ع وہ صاف شے جسکے وارپار نظر گزر سکے جیسے شیشہ۔ بلور وغیرہ۔

شِفاہ ع جمع شفت کی۔ لب۔ ہونٹ۔

شَفَت ع لب۔ ہونٹ۔

شَفتالُو ع مشہور میوہ ہے۔ بوسۂ معشوق کو بھی کہتے ہیں۔

شَفتین ع دونوں ہونٹ شفت تثنیہ ہے

شَفرہ ع اپنی چمڑہ کاٹنے کا اوزار چھری

شُفعہ ع ہمسایگی۔ پڑوس۔

شفتالوے آردی وکاردی

ف دو قسم کے شفتالو ہیں۔

شفتہ ف سوت جو اٹکی ہو وکر پر ہو یا سوت کی چھلی۔

شَفَق ع سرخی جو صبح اور شام کو آسمان کے کناروں پر نمودار ہوتی ہے اُس کا باعث علم طبعیات میں یوں لکھا ہے چونکہ شام اور صبح کیوقت حدت آفتاب کم ہو جاتی ہے اسلئے بخارات آبی کثیف ہو جاتے ہیں بخارات آبی کی خاصیت ہے کہ سرخ رنگ کی شعاع کو کم جذب کرتے ہیں سرخ رنگ کی شعاع اور رنگ کی شعاع کی نسبت زیادہ تیز بھی ہوتی ہے پس تیزی کے سبب سے بھی شعاع زیادہ تر ہماری نظروں میں پہنچتی ہے اور سرخی نمایاں ہوتی ہے جسے ہم شفق کہتے ہیں۔ بعض اہل اسلام کہتے ہیں کہ شفق سانحہ معرکہ کربلا کے بعد ہونے لگا ہے

شفقت ع مہربانی غمخواری رحم ترس

شفقی ع سرخ رنگ۔

شفوی ع وہ حروف جنکا مخرج لب ہے۔ یعنے ب م و ف۔

شَفیع ع سفارشی سفارش کرنیوالا شفاعت گر

شَفیق ع مہربان۔ غمخوار۔

## شین معجمہ مع قاف

شَقّ ع شگاف۔ چیرنا۔ کسی پر کام کا دشوار ہونا۔ خیبر کے قلعوں میں سے ایک قلعہ بھی ہے

شِقّ ع نصف کسی چیز کا حصہ ٹکڑا پہاڑ کا کنارہ۔ برادر۔ دوست۔ رفیق مہربان

شَقاقِ تیر دان ترکش۔

شِقاق ع دشمنی مخالفت۔ عداوت۔

شقاقل ع ایک دوائی کا نام ہے۔

شقاقی ع شقاق اور یائے نسبت سے مرکب ہے مخالفت کرنیوالی۔ (فوج) جنگی فوج لڑنیوالی سپاہ

شِقّ النفس ع جانور کی مشقت۔

شَقاوت ع بدبختی۔

شَقایق ع لالہ کا پھول اسکا مفرد بھی یہی ہے اور جمع بھی یہی۔ مطلق پھول۔

شقایق نعمان ع فرش گلدوز۔

شقایق نعمان ع ایک قسم کا نہایت سرخ رنگ لالہ ہے اور نعمان بادشاہ عرب کی طرف جو پہاڑ ہے اسکا نتیجہ ہوا یا اسکا منسوب ہے بقول بعض نعمان کے معنے ہی سرخ ہیں اسواسطے شقایق نعمان کے معنے بھی سرخ گلِ لالہ کے ہیں

شقدار ف دیہات کا حاکم پرگنات کا حاکم

شقر شقرت ع پہاڑی لالہ۔

شُقرت ع ایک رنگ ہے جس میں تھوڑی سرخی ہوتی ہے۔

شقشقہ ع اونٹ کا بولنا۔ اونٹ کی آواز

شقہ ف کاغذ کپڑے وغیرہ کا ٹکڑا پھیریرا

شقی ع بدبخت۔

شقیق ع برادر بھائی۔

## شین معجمہ مع لام

شَل ف نرم اور سُست چیز۔
شَل ع جسکے ہاتھ پاؤں حرکت نہ کرسکیں
لنجا۔ لنگڑا۔ اپاہج۔ سُست چیز۔
شلاق ت تھپڑ مارنا۔ لکڑی سے
مارنا۔ کوٹنا۔ مجازاً شوخ و فتنہ انگیز۔
شلائین ت شوخ۔ ناخوش۔ تکلم خفی کرنے
والا بہت آرام کرنے والا عاشق۔
شلتاق ت جنگ و خرخشہ زیادتی کرنا
شلتوک ت شالی دھان چاول جن پر چھلکا نہ اتارا گیا ہو
شلف ف فاحشہ اور بدکار عورت۔
شلک ت کئی ایک بندوقوں کے ایک دم
سر ہونیکی آواز۔
شلنگ ف کسی جگہ سے کودنا پھلانگ جانا
شلوار ف ازار و پاجامہ مرکب ہے شل
(بمعنی ران) اور وار کلمہ نسبت سے
شلہ ت ایک قسم کا ہے چاول کو شوربے
میں ہریسہ کی طرح سخت گلا کر پکاتے ہیں
نا واقف اس کو شولہ کہتے ہیں۔
شُلّہ ت فرج کس حیض کا لتہ
شلیل ف ایک قسم کا شفتالو ہے۔

## شین معجمہ مع میم

شَم ع سونگھنا۔
شَم ف پاپوش جوتی کھڑاؤں اور اپاہج
خراب قسم کی پشم۔ موم پونچھ۔
شَم ف کوڑا۔ پس غریب۔ سپاہ کی نفرت
آشفتہ۔ پریشان بیہوش ہونا ناخن بعضے
کمینہ۔ دم دار۔ محفوف شوم کا۔
شمات ع شامت کی جمع۔

شماتت ع کسی کی تباہی اور خستہ حالی پر خوش ہونا
شماخی ف شہروان کے پاس ایک قصبہ ہے
شُمار ف گنتی۔ حساب۔
شمار بدست چپ کردن ف
سینکڑوں اور ہزاروں کو گننا۔
شماس ع سورج کا پوجاری۔ آفتاب پرست
اُس شخص کا نام بھی ہے جس نے آتش
پرستی کا طریقہ ایجاد کیا تھا۔
شماعی ع شمع والا۔
شمال ع وہ ہوا جو قطب شمالی سے چلتی ہے
شِمال ع بایاں ہاتھ دست چپ عادت
قطب شمالی کی سمت چونکہ عرب لوگ کعبہ کو
ایک شخص قرار دے کر یہ تصور کرتے ہیں کہ
اسکا منہ مشرق کی جانب اور اسکی پشت مغرب
کی طرف ہے تو اسلئے وہاں سے قطب شمالی
بائیں ہاتھ پر واقع ہے اور شمال کے معنی بائیں
ہاتھ کے ہیں اس کا نام شمال رکھا اور دبور
اس ہوا کو کہنے لگے جو اسکی دبر یعنی پشت
سے آتی ہے۔
شمامچہ ت وہ چیز جس سے خوشبو سونگھیں
شمامہ ع خوش بو جو کسی چیز سے سونگھیں
شمامہ ع ایک قسم کا چھوٹا سا صحرائی
خربزہ ہے دستنبو کہلاتا ہے۔
شمامۂ کافور ت چاند۔ روشن دن اور ذکی
شمائل ع شمیلہ کی جمع سلیقے طبیعتیں
خوبیاں۔ فارسی والے صورت اور قطع و ادا
وضع کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔
شمایم ع خوشبوئیں جو سونگھی جاویں جمع
ہے شمیمہ کی۔
شمبلیت شمبلید ف ایک نباتی بوٹا ہے
شمرف چھوٹا سا حوض۔ تالاب۔ ملائی۔

شِمر ع جناب امام حسین علیہ السلام کے قاتل کا نام ہے
شمر ف ٹہلنا۔ خرامیدن۔
شمُردن ف گننا۔ شمار کرنا۔
شمس ع آفتاب۔ شمار کرنا۔
شمسہ ع تابدان کا سی جو چمکتا ہوا نظر آتا ہو
شمسیہ ع علم منطق میں ایک رسالہ ہے۔
شمشاد ف ایک درخت کا نام ہے جسکی
لکڑی نہایت مضبوط اور خوشنما ہوتی ہے
شمشدر ف لہسن۔ سیر۔
شمشیر ف تلوار۔ مرکب ہے شم (بمعنی ناخن)
اور شیر سے چونکہ تلوار شیر کے ناخن کے مشابہ
ہے اس لئے شمشیر نام ہوا۔
شمشیر گو شتین ف زبان سے مراد ہے
جسے پنجابی میں زبیہ کہتے ہیں۔
شمشیر در نیام کردن ف تلوار میان میں کرنا
شمع م اصل میں یہ لفظ شمع بمعنی
شمع آ بیں موم کے فارسی والے بسکون
میم اس کا اطلاق اس شے پر کرتے ہیں جو موم
یا چربی سے بنا کر روشنی کیواسطے بنائی اور جلائی جا
ہے شمعۃ الشے یاسمیں باوجہ تقبیل سے
شمع انجمن ع معشوق
شمع صباح شمع سحر ف آفتاب
شمع عالم تاب ف
شمعون ع یوسف علیہ السلام کے ایک بھائی
کا نام ہے حضرت عیسیٰ کے حواری تھے ان کا نام
بھی ہے جسے شمعون الصفا کہتے ہیں
اعظم الحواریین ہے۔
شَمل ع پریشانی پراگندہ ہونا۔ جمع ہونا۔
گھیر لینا۔ یہ لفظ لغات اضداد میں سے ہے
شملہ ع دستار سے جو ٹکڑا چھوڑا جاتا ہے
دم یا شملہ۔

شمن ف بُت پرست۔
شموس ع جمع شمس کی۔
شموع ع جمع شمع کی۔
شمول ع شامل ہونا محیط ہونا کسی چیز کو گھیر لینا
شمول ف جمعیت۔ سامان۔ سکون و آرام
شمہ ع تھوڑی بو۔ بو سے اندک کسی شے کو
ایکبار سونگھنا فارسی والے اسے تھوڑا سا اندک
کم کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔
شمہ ف ملائی۔ قیماق۔
شمیدن ف سونگھنا۔ بو سونگھنا۔ بیہوش
ہونا آشفتہ ہونا پریشان ہونا۔ ڈرنا۔ رونا
نفرت کرنا۔ متنفر ہونا۔
شمیدہ ف بیہوش۔ پریشان۔
شمیم ع خوشبودار ہوا۔ سونگھنا۔

## شین معجمہ مع نون

شَن ف ناز و کرشمہ ایک گھاس بھی ہے
جسکے چھلکے سے رسے بنتے ہیں۔
شن ع پرانی مشک۔ پانی چھڑکنا۔
شنا شناب ف تیرنا۔ پیراکی
شنات ع شنت کی جمع ہے۔
شناختن ف پہچاننا۔
شناختگان جماعت مشہور معروف
سردار اور معززین
شناسندہ ایک شہر ہے تمام ملک کی خرابی کا
شنا ع بدی۔ برائی۔
شناور ف تیرنے والا۔ پیراک۔
شناوری شناوی ف تیرنا۔
شنائع ع بیہودہ باتیں۔ برائیاں۔
شنبلیت شنبلید شنبلیلہ ف ریحان
جو ایک مشہور ہوا ہے اس کا تلفظ بھی ہوتا

رنگ زرد ہوتا ہے۔ بیٹھی

**شنجرف۔ شنگرف** ف شنگرف جو نقاشوں کے کام آتا ہے

**شنزبہ** ف ایک گائے کا نام ہے جس نے دمنہ (ایک گیدڑ کا نام ہے) کے مکر و فریب اور بھڑکانے سے شیر کے ساتھ مقابلہ و رجھگڑا کیا اور ماری گئی۔

**شنشنہ** ع خو۔ خصلت۔ عادت۔ طبیعت

**شنعت** ع دیکھو شناعت۔

**شنفتن۔ شنودن** ف سننا۔

**شنقار۔ شنقار** ت عقاب کی شکل کا مگر اس سے طاقتور ایک شکاری پرندہ ہے جو عنقا کی طرح نایاب ہوتا ہے۔

**شنقار شدن** ف ناپید ہو جانا بادشاہ کا فوت ہو جانا۔ چونکہ شنقار ایک بہت ہی زور آور نہایت کمیاب جانور ہے اس واسطے بادشاہوں کے دنیا سے ناپید ہونے کو اُن کے شنقار ہونے سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

**شنگ** ف چور اچکا بدمعاش۔ ڈاکو۔ حیا شوخ۔ ظریف۔ معشوق۔

**شنگول۔ شنگل** ف شوخ۔ عیار

**شنو** ف سننے والا۔ ڈنڈ پیلنا جو ایک قسم کی ورزش ہے۔

**شنوا** ف سننے والا۔ سمیع

**شنوسہ** ف عطسہ۔ چھینک۔

**شنیدن** ف سننا۔ سونگھنا۔

**شنیع** ع بد۔ برا۔ نالائق۔ قبیح۔ زشت۔

## شین معجمہ مع واو

**شو** ف ہو۔ امر ہے شدن سے بمعنی ہونا۔

**شوا** ف تیر۔ اسم۔

**شواء** ع بھنا ہوا۔ بھنا ہوا گوشت۔

**شواث** ع کام کی کثرت کے سبب ہاتھ پاؤں کے چمڑے کا سخت ہونا۔ ہاتھ پاؤں کے پھپھولے

دالان۔ دہلیز

**شوات۔ شوارف** ایک قسم کی مرغابی جسے سرخاب بھی کہتے ہیں

**شوارد** ع جمع شارد کی بھاگنے والے پریشان۔

**شوارع** ع راستے بڑے راستے شاہراہیں سڑکیں شارع کی جمع ہے۔

**شوارق** ع روشن چیزیں۔ روشنیاں

**شواظ** ع آگ کا شعلہ۔

**شواغل** ع شغل کی جمع۔

**شوال** ع مسلمانوں کا دسواں قمری مہینہ شول (اٹھایا جانا) سے مشتق ہے چونکہ عرب اس مہینے میں سیر و شکار کیلئے گھر سے نکلتے ہیں اسلئے اس نام سے موسوم ہوا۔

**شواہد** ع شاہد کی جمع ہے۔

**شواہق** ع بلندیاں بلند پہاڑ شاہقہ کی جمع ہے

**شوامخ** ع شامخہ کی جمع۔ بلندیاں۔

**شوایب** ع شائبہ کی جمع۔

**شوبوہ** ف پگڑی دستار۔

**شوب** ع ملنا۔ آپس میں مل جانا۔ انگبین۔ عسل

**شوخ** ف طرار بیباک بےحیا۔ چور۔

**شوخ** ف بدن کی میل۔ چرک۔

**شوخ ترازو** ف مکار۔ فریبی۔

**شوخ چشم** ف بےحیا۔ بےشرم۔

**شوخ چشمی** ف بےحیائی بےشرمی گستاخی

**شوخ طبع۔ شوخ طبیعت** ف تیز طبع

**شوخگن۔ شوخگین** ف میلا جس میں میل لگی ہو

**شور** ف غل۔ غوغا۔ شہرت۔ نمکین۔ کھاری۔ نمک۔ عشق۔ جنون۔

**شور** ع مشورہ کرنا۔

**شوریٰ** ع مشورہ۔ مشورت۔ صلاح کمیٹی۔

**شورآبہ** ف آب شور۔

**شوراندن** ف پریشان کرنا۔

**شوربخت** ف بدبخت۔ بدنصیب۔

**شورچشم** ف وہ شخص جس کی نظر سے ضرر پہنچے اور آدمی بیمار ہو جائے۔

**شورش** ف شور و غوغا۔ فتنہ و فساد۔ آشفتگی پریشانی۔ نمکینی۔ کھاری پن۔

**شورگز** ف شورہ زمین کا جھاؤ۔

**شورمور** ف بہت چھوٹی چیونٹی

**شور و مور** ف شوم وضعیف حقیر شے۔

**شورہ** ف مشہور شے ہے ایک گھاس نام بھی ہے زمین نمناک اور خاک شور۔

**شور پشت** ف شوخ۔

**شورہ پشتی** ف شوخی کج ادائی۔

**شورہ بوم** ف شور زمین جو قابل زراعت کے نہ ہو۔

**شوریدہ۔ شورمزہ** ف آشفتہ پریشان حال مجازاً دیوانہ۔ عاشق۔

**شوریدہ بخت** ف بدبخت۔ بدنصیب

**شوریدہ راہ** گمراہ آدمی جو کتب سماوی کو نہ مانے۔

**شوریدہ رائے** ف بری رائے والا بدعقل دیوانہ پاگل۔

**شوریدہ رنگ** ف دیوانہ۔ دیوانہ وش۔

**شوریدہ سر** ف پریشان حال سرگشتہ۔ دیوانہ

**شوریدہ غال** ف دوزینہ۔ انعام۔

**شوریدن** ف پریشان ہونا بےقرار ہونا

**شوشتر** ف خوزستان میں ایک شہر ہے

**شوشہ** ف ہر شے کا ریزہ۔

**شوط** ع دوڑ گشت۔ ہر شے کا تودہ سونے چاندی یا لوہے کی سلاک۔

**شوق** ع خواہش۔ آرزو۔

**شوک** ع چبھنا چبھونا۔ کانٹا۔ خار۔

**شوکت** ع قوت تیزی شدت۔ ہیبت دبدبہ

**شولہ** ف قمر کی انیسویں منزل کا نام ہے۔

**شولہ** ف گندگی پھینکنے کی جگہ شہاب کی روشنی۔

**شوم** ع بدفالی فارسی والے منحوس۔ بدفال نامبارک بد کے معنے میں استعمال کرتے ہیں

**شومی** ف نحوست۔

**شونیز** ف کلونجی جو مشہور دوائی ہے۔

**شوہ۔ شوہہ** ع زشت رو ہونا۔

**شوہرہ** ف سہرا جو شادی میں دولہا کے سر پر باندھتے ہیں۔

**شوہے** ف خاوند۔

## شین معجمہ مع ہائے ہوز

**شہ** ف مخفف شاہ کا۔

**شہاب** ف رنگ سرخ مخفف ہے شاہ آب کا۔

**شہاب** ع روشن ستارہ جو آسمان سے آتش بازی کے طور چھوٹتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔

**شہاب الدین** ع مسلمانوں کا نام ہوا کرتا ہے شہاب الدین غوری افغانستان کے سلاطین میں سے ہے جس نے ہندوستان پر دو حملے کئے اور اس ملک میں اسلامی سلطنت کی بنیاد ڈالی اسکی وفات ۶۰۲ھ میں ہوئی شہاب الدین سہروردی اپنے زمانے میں بغداد کے شیخ الشیوخ تھے علم و عمل میں فضیلت کا درجہ رکھتے تھے شیخ نجیب الدین سہروردی آپ کے چچا تھے ۵۳۹ھ ہجری میں پیدا اور ۶۳۲ھ ہجری میں فوت ہوئے۔

**شہاب ثاقب** - ع آگ کا چمکتا ہوا شعلہ چمکتا انگارہ وہ ستارے جو شیاطین پر پھینکے جاتے ہیں تاکہ آسمانی خبریں سننے نہ پائیں حضرت عیسے علی نبینا و علیہ الصلوٰۃ و السلام سے پہلے شیاطین کا گذر آسمانوں پر ہوتا تھا اور وہ فرشتوں سے جو لوح محفوظ کی خبروں کا ذکر کرتے تھے چھپکے چھپکے باتیں سنکر کاہنوں کے روبرو آکر بیان کرتے تھے جب حضرت عیسے علیہ السلام متولد ہوئے تو شیاطین تین آسمانوں سے رہ گئے اور چوتھے آسمان تک اُن کی آمد رفت رہی مگر جب نبی آخر الزمان علیہ الصلوٰۃ و السلام پیدا ہوئے تو وہ تمام آسمانوں سے بند کئے گئے اور انکے ہٹانے کیلئے شہاب ثاقب مقرر ہوئے جن سے شیطانوں کو مار پڑتی ہے - حکمائے متقدمین کا ان کی نسبت یہ خیال ہے کہ دخان ارضی کے کرہ نار پر پہنچکر بھڑک اُٹھنے سے یہ شہابے پیدا ہوتے ہیں +

**شہادت** ع خبر درست سچی خبر گواہی دینا خدا کے راہ میں مارا جانا جہاد میں مارا جانا حاضر ہونا ظاہر ہونا - خدا تعالےٰ کی وحدانیت اور رسول خدا صلعم کی رسالت کی گواہی دینا اور کلمۂ شہادت +

**شہادت سربستہ** ف سچی اور اخلاص کی گواہی جس میں کسی قسم کا شک و شبہ غرض اور بناوٹ نہ ہو +

**شہادت مستور** ع چھپی شہادت شہر میں کسی کا اسطرح شہید ہونا کہ اُسکا قاتل معلوم نہ ہو -

**شہامت** ع بزرگی - بڑائی توانائی چستی دلیری ایسے امور عظیمہ کی طرف رغبت کرنی جو پیچھے ذکر جمیل کا باعث ہوں -

**شہب** ع شہاب کی جمع +

**شہباء** ع اشہب کی مونث - سفید و سیاہ گھوڑیاں جنکی سیاہی پر سفیدی غالب ہو +

**شہباز** ف باز سے کچھ بڑا شکاری پرندہ بڑا باز

**شہ بالا** **شہ بالہ** ف دولہا کا ساتھی جسے پنجابی سبھالا کہتے ہیں +

**شہد** ف انگبین عسل +

**شہدا** ع شہید کی جمع +

**شہ دوپاس** ف رسول خدا صلعم جو دو پہر تک شفاعت کریگے آدم اور دل قلب سے بھی مراد ہے +

**شہر** ع مہینہ - ماہ +

**شہر** ف شہر مدینہ - بلد - مصر +

**شہر بانو** ف یزدجرد شاہ ایران کی بیٹی کا نام ہے جو امام حسینؑ علیہ السلام کی نکاح میں آئی تھی - امام زین العابدین اُسی سے متولد ہوئے

**شہر بند** ف شہر پناہ فصیل - حصار قلعہ قید خانہ گھرا ہوا - قیدی +

**شہر بہم بر زدن** ف شہر کو تباہ اور برباد کر دینا -

**شہرت** ف - مشہوری - چرچا +

**شہر تاش** ف ایک شہر کا باشندہ ہم شہر ہمسایہ

**شہر خدا** ف ماہ رجب - مسلمانوں کا ساتواں قمری مہینہ -

**شہر آئین بستن** } شہر کو آراستہ کرنا زیب
**آئین بستن شہر را** } ف زینت دینی +

**شہر زریں** ف حضرت سلیمان علیہ السلام کا بنایا ہوا ایک شہر ہے +

**شہر سبز** ف توران میں شہر سمرقند کے پاس ایک شہر ہے اُسے کش بھی کہتے ہیں اور اصلی وطن امیر تیمور گورگان کا وہی ہے +

**شہر گیر** **شہر ستان** ف بادشاہ +

**شہر گردان کردن** ف تشہیر کرنا مجرم کو شہر میں پھرانا - رسوا کرنا کسی کی بے آبرو کرنا

**شہر ناپرسان** ف وہ شہر جس میں کوئی کسی کا پرسان حال نہ ہو - اور کوئی داد فریاد کو نہ پہنچے +

**شہرناز** ف جمشید کی بہن کا نام ہے جو پہلے ضحاک کے اور اسکے مرنے کے بعد فریدوں کے نکاح میں آئی - علم موسیقی میں ایک نوا بھی ہے - شہرو ہی +

**شہر نیچا** ف مدینہ - منورہ +

**شہروا** ف اصل میں شہر روا تھا - ایک رے حذف کی گئی - وہ سکہ جو ایک خاص شہر میں رائج ہو ایک کھوٹے سکہ کا نام ہے جو کسی ظالم بادشاہ نے جبراً اپنے ملک میں رائج کر دیا تھا - اور کسی ملک میں نہیں چل سکتا تھا -

**شہرود** ف ایک باجہ کا نام ہے جو رومی بربط و ترنم بجایا کرتے ہیں بڑی نامی عراق میں اس نام کی ایک ندی اور اسکے کنارے پر اسی نام کا ایک شہر بھی ہے +

**شہرہ** ف چرچا مشہوری -

**شہری** ف شہر کا رہنے والا +

**شہرہ آفاق** } مشہور جہان -
**شہرہ آنام** } مشہور زمانہ -

**شہریار** ف بادشاہ عادل بزرگ سلطان بادشاہ

**شہر یور** ف ماہ کا دن - کو ماہ مہینہ - یعنی جب آفتاب برج سنبلہ میں ہو +

**شہلا** ع وہ عورت جسکی آنکھیں بھیڑی کی مانند ہوں - ہیں چشم عورت نرگس کے پھول کی ایک قسم بھی ہے جس کا پھول زرد ہونے کے بجائے سیاہ ہوتا ہے اُسی سے انسان کی آنکھ کو تشبیہ دیتے ہیں اور شہلا وہ سیاہ آنکھ ہے جو ذرا سی سُرخی ہو +

**شہلہ** ع بوڑھی عورت -

**شہناز** ف ایک باجا ہے جسکو سرنا کہتے ہیں نفیری

**شہنشاہ** ف مخفف ہے شاہان شاہ یعنی شاہ شاہان کا مہاراج بڑا بادشاہ -

**شہنشاہ فلک** ف آفتاب -

**شہنشہ** ف مخفف شہنشاہ کا -

**شہ نیمروز** ف حضرت آدم رسول خدا صلعم رستم زین نسال - آدمی کا دل - آفتاب -

**شہوار** ف دیکھو شاہوار -

**شہوت** ع خواہش آرزو - شوق لذت نفع بھوک خواہش جماع +

**شہوت کلبی** ع ایک بیماری ہے جس میں کتنا ہی کیوں نہ کھائیں ویسی ہی بھوک غالب رہتی ہے اسکو جوع الکلب بھی کہتے ہیں +

**شہود** ع - حاضر ہونا شاہد کی جمع بھی ہے اہل تصوف کی اصطلاح میں ایک درجہ ہے جس میں سالک مراتب کثرت اور موجودات صوری سے گذر کر تشبیہ جمانی کے مقام پر پہنچ جاتا ہے اور اسکو تمام موجودات میں جلوۂ حق بلکہ ہر شے عین حق نظر آنے لگتی ہے +

**شہور** ع شہر کی جمع - مہینے +

**شہوق** ع بلند ہونا - اونچا ہونا - ابھرنا +

**شہوی** } شہوت +
**شہوانی** } خواہش جماع +

**شہی** ع مرغوب تھے +

**شہی** ف بادشاہی داد - سب سے اچھی چیز نشاستہ اور قند سے تیار کیا ہوا حلوا +

**شہید** ع گواہ کشتہ شدہ خدا کے راہ میں مارا گیا

**شہیر** ع مشہور +

**شہیق** ع گدھے کی آواز رونے کے وقت گلے کسی

کی آواز کا بند ہو کر نکلنا +

## شین معجمہ مع یائے تحتانی

**شے** ع چیز۔
**شیاد** ع مکار۔ فریبی۔ حیلہ گر +
**شیار** ف باہی ہوئی زمین۔ کھیتی +
**شیاریدن** ف زمین باہنا۔ زراعت ہونا +
**شیاف ابیض** ع آنکھوں کی سرخی اور سوزش کے واسطے بہت مفید ایک مرکب دوائی ہے جسکی جزو اعظم سفیدہ کاشغری ہے۔
**شیب** ف مخفف نشیب کا وہ زمین جس پر بارش ہونیکے بعد آدمی اور جیوانات نہیں یا وہ خشک ہونیکے بعد بآرام چلنے کے قابل نہ رہے تا پلنے کا
آشفتہ۔ بیہوش بیخبر حیران گریہ نوحہ۔ کان یا دیہ
**شیبا** ر جمع اشیب کی جس کے معنے ہیں بڑھا سفید سر +
**شیب** / **شیبت** بڑھاپا پیری بالوں کا سفید ہو جانا۔
**شیبان** ر ایک ولی اور ایک قبیلے کا نام ہے
**شیبان** ف ملا ہوا اور ہم کیا ہوا۔ لرزان
**شیبیدن** ف آٹا گوندھنا۔ مضطرب ہونا +
**شیب یلا** ف دنیا۔ عالم۔
**شیپور** ر نائے رومی۔
**شیپورا** ف نفیری بگل۔
**شیب و بالا** ف زمین و آسمان۔
**شیب و شیبا** ف سرگشتہ۔ بیہوش
**شیث** ع حضرت آدم کے بیٹے کا نام ہے جو ان کے بعد پیغمبر ہوئے۔
**شیخ** ع بوڑھا۔ صاحب بڑا عالم +
**شیخ رئیس** ع دیکھو بو علی سینا +
**شیخ نجدی** ع شیطان کا لقب ہے

**شیخوخت** ع بڑھاپا۔ پیری پچاس برس سے زیادہ عمر کا ہونا +
**شید** ع مکر فریب کھگل کرنا۔
**شید** ر چونہ وغیرہ چیزیں جن سے دیوار کھگل کریں۔
**شید** ف روشنی۔ سورج۔
**شیدا** ف دیوانہ لا یعقل +
**شیدوش** ف گودرز کے بیٹے کا نام ہے
**شیدی** ف حبشیوں کا لقب ہے +
**شیدمان** ف گرگ درندہ ایک قسم کا بھیڑیا
**شیر** ف اسد جو مشہور جانور ہے +
**شیر** ف دودھ۔ لبن +
**شیرابہ** ف خشخاش۔ شیرہ خشخاش +
**شیراز** ف ایران میں ایک مشہور شہر ہے شیخ سعدی اور خواجہ حافظ شیرازی وہیں کے تھے
**شیرازہ** ف مجلد کتاب کی جزو بندی کے بعد جو شیرازہ باندھتے ہیں +
**شیرازہ شدن** ف اکٹھا ہونا۔
**شیرازہ جمعیت کسے از ہم گسیختن** ف جمعیت توڑ دینی۔ متفرق و پریشان کر دینا۔ جدا جدا کر دینا۔
**شیرازی** ف منسوب بہ شیراز۔ شیراز کا باشندہ
**شیر البشر** ف رسول خدا صلعم +
**شیرانداز** ف دودھ کا بھرا ہوا پستان جس سے دودھ ٹپکا کرے +
**شیرانداز** ف شجاع۔ دلیر +
**شیراندام** ف وہ شخص جس کا سینہ فراخ کمر باریک اور بازو موٹے ہوں +
**شیراوژن شیرافگن** ف بہادر۔ زور طاقت ور آدمی +
**شیر آبی** ف مگرمچھ پنجابی سینسار +

**شیرافگن خان** ف نورجہاں بیگم (ملکہ جہانگیر بادشاہ) کے پہلے خاوند کا نام ہے +
**شیر برفی** ف برف کا بنایا ہوا شیر جو سرد ممالک میں بچے بناتے ہیں اسے دیکھ کر گھوڑا ڈرتا ہے
**شیر بریدن بچہ سے** ف کسی چیز کے ذریعے بچے کا دودھ چھڑانا +
**شیر بہا** ف بری ساہن پنجابی درسی دودھ کی قیمت
**شیر جامہ** ف عورت یا کسی حیوان کے پستان سے دودھ لینے کا کاسہ یا پیالہ +
**شیر چرخ** ف برج اسد +
**شیر خام خوردن** ف غفلت کرنا خام طبعی
**شیر خانہ** ف شراب خانہ +
**شیر خدا** ف اسد اللہ کا ترجمہ ہے جو حضرت علی مرتضےٰ کا لقب ہے +
**شیر خشت** ف ایک مسہل دوائی ہے۔
**شیر دل** ف قوی پر زور۔
**شیرزج** ف چمگادڑ +
**شیرزہ** ف مد معانی۔
**شیرزہ** ف قوت۔ قدرت۔ توانائی۔
**شیرژیان** ف درندہ شیر +
**شیر سپہر** ف برج اسد +
**شیر سوار** ف سورج +
**شیر سیستان** ف رستم بن زال۔
**شیر شادروان** ف فرش یا پردے پر شیر کی بنی ہوئی تصویر +
**شیر شاہ افغان** ف خاندان سوری کا بانی جو ہمایوں بادشاہ کا حریف تھا اور جسکے تغلب سے ہمایوں بادشاہ ملک ہند سے نکل گیا تھا اس نے ۱۵۴۰ء سے ۱۵۴۵ء تک پانچ برس بادشاہت کی +
**شیر شدن موے** ف بالوں کا سفید ہو جانا

**شیر علم** ف شیر کی تصویر جو جھنڈے پر ہوتی
**شیر غلط** ف کشتی کا ایک داؤ ہے جس سے گرا ہوا کشتی باز اپنی پیٹھ زمین پر لگنے نہیں دیتا۔
**شیر فلک شیر گردون** ف برج اسد۔
**شیر قالی** ف شیر کی تصویر جو قالین پر بنی ہوئی ہو
**شیر قلات** قلندروں کا بکسوا جو لوہے کا شیر کی شکل کا بنا ہوا ہوتا ہے کمر پر باندھتے ہیں
**شیرک شدن** ف دلیر اور غالب ہونا۔
**شیر گیر** ف معزز صاحب رتبہ نیم مست
**شیر ماہی** ف ایک قسم کی بڑی مچھلی ہے جسکے دانتوں سے بیش قبض کے دستے بنتے ہیں +
**شیر مرغ** ف چمگادڑ کنایہ ہے عجیب الوجود نایاب چیز
**شیر و شکر** ف ایک قسم کا عمدہ ریشمی کپڑا ہے
**شیر و شکر بودن** ف بہت اختلاط کرنا
**شیرویہ** ف خسرو پرویز بن نوشیروان کے بیٹے کا نام ہے یہ لفظ شیر روی کا مزید علیہ ہے شیر روی اصل میں شیر رو سے ہے یعنی وہ شخص جس کا چہرہ شیر جیسا ہو +
**شیر مرد** ف طاقت ور۔ بہادر +
**شیر مست** ف بکری یا ہرن وغیرہ کا بچہ جو دودھ پی کر مست ہو جائے۔
**شیر مگس** ف مکڑی۔ عنکبوت۔
**شیروان** ف ایران کا ایک شہر ہے +
**شیرہ** ف جیب۔ لیس۔ شیرینی پتلی۔
**شیرہ انگور** ف شراب انگوری۔
**شیر شکستن** ف حسرت کھانا۔
**شیری** ف بہادری +
**شیرین** ف میٹھا۔ پیارا۔ عزیز۔ نایاب فرہاد کی معشوقہ جو خسرو پرویز کی ملکہ تھی۔
**شیرینباف** ف ایک قسم کا عمدہ کپڑا ہے
**شیریں زبان** ف ملفوظ خوش تقریر اور فصیح آدمی ہے

**شیریں سخن** ف خوش کلام آدمی +
**شیریں شمایل** ف خوش خلق خوشخو ہے
**شیریں کردن دہن کسے** ۔ ف رشوت دینا +
**شیریں کاری** ف کام کو عمدگی سے بنانا
**شیریں نفس** ف خوش کلام +
**شیرینی** ف مٹھاس ۔ مٹھائی +
**شیریں کار** ف مسخرہ وہ شخص جس سے کام اچھے سرزد ہوں +
**شیشہ** ف ۔ کانچ ۔ آئینہ +
**شیشہ باز شیشہ گردان** ف مکار حیلہ گر فریبی +
**شیشہ بر سر بازار شکستن** ف راز فاش کرنا بھید کھول دینا +
**شیشہ بر سنگ** ف شکستہ وخراب
**شیشہ بر سر کسے شکستن** ف عیش منغص کرنا
**شیشہ بر سنگ زدن** ف راز فاش کرنا
**شیشہ بندی** ف دانتوں پر انگلیاں رکھ کر سیٹی بجانا +
**شیشہ خوناب** ف آسمان +
**شیشہ در جگر شستن** ف بیقرار کرنا ۔
**شیشہ دل** ف نامرد ۔ نازک ۔ مزاج ۔
**شیشہ ساعت** ف گھڑی کا شیشہ جس سے وقت معلوم کرتے ہیں +
**شیطان** ع عزازیل جو بنی آدم کا دشمن ہے +
**شیعہ** ع ۔ قوم گروہ ۔ مسلمانوں کا وہ فرقہ جو حضرت علی کو مانتا اور اصحاب ثلاثہ کو نہیں مانتا +
**شیعی** ع منسوب بہ شیعہ علی +
**شیفتگی** ف بیہوشی ۔ حیرانی +

**شیفتن** ف عاشق ہونا ۔ بیہوش ہونا ۔
**شیفتہ** ف عاشق ۔ مدہوش ۔
**شیلان** ف دسترخوان ۔ طعام عناب جو ایک مشہور میوہ ہے
**شیلانچی** ت باورچیخانہ کا داروغہ ۔ بند قصاب +
**شیم** ع شیمہ کی جمع ۔
**شیم** ع بجلی کا دیکھنا ۔
**شیم** ف ۔ ایک قسم کی ملوس دار مچھلی ہے حضرت یونس کی مچھلی ۔ کلاں تعظیم بھی ہے جیسے کہ شیخ وغیرہ ۔
**شیمہ** ع طبیعت خو خصلت ۔ عادت ۔
**شین** ف دو ڈالنے والا آدمی ۔ حروف ابجد میں سے ایک حرف کا نام بھی ہے نشین کا مخفف بھی ہے ۔
**شین** ع برائی ۔ عیب ۔
**شیوا** ف فصیح وبلیغ ۔
**شیوازبان** ف فصیح وبلیغ اور تیز زبان آدمی +
**شیوخ** ع جمع شیخ کی ۔
**شیوع** ع ظاہر اور آشکار ہونا ۔ رواج پانا ۔ عام ہونا +
**شیون** ف نوحہ آواز ماتم گریہ وزاری مجازاً فریاد
**شیوہ** ف اچھی طرح کام کرنا مجازاً طور طریق ۔ دستور ۔ ناز کرشمہ ۔ انداز خوبی ۔ زیبائی ہنر گمان ۔
**شیوہ سنراز** ف سنراز کا قاعدہ ہے کہ پہلے کم قیمت سپڑا دکھاتے ہیں ۔ پھر اس سے بہتر تاکہ خریدار اچھے برے کو پہچان کر اول کو قدر روانی سے خریدے ۔
**شیہہ** ف گھوڑے کا ہنہنانا +

# باب صاد مہملہ

## صاد مہملہ مع الف

**صاب** ع حنظل ۔ اندرائن ۔
**صاب** ف وہ نباتات جن میں سے دودھ نکلے ۔ سیب ۔
**صابر** ع صبر کرنے والا یعنی تحمل کا کام ہیں جلدی نہ کرنیوالا حضرت ایوب کا لقب بھی ہے
**صابری** ع ایک شاعر کا نام ہے ۔
**صابون** م صابن جس سے کپڑے دھوتے ہیں +
**صابون زدن** ف صابن سے دھونا ۔
**صابون سلطانی** ف حاکم کا کسی چیز کو ایک جماعت پر تقسیم کرنا +
**صابونی** ف ایک قسم کی مشہور مٹھائی ہے
**صاحب** ع مالک ۔ یار ۔ دوست ۔ خداوند وزیر ۔
**صاحب آخر الزمان** ع حضرت امام مہدی علیہ السلام کا لقب ہے +
**صاحب افسر گردون** ف حضرت عیسیٰ
**صاحب جوزا** ع ستارہ ۔ عطارد +
**صاحب خاطران** ف شاعر اہل سخن لوگ ۔ خوش طبع اصحاب ۔
**صاحب خبر** ع ایلچی ۔ قاصد ۔ پیک ۔
**صاحب خطران** ف بادشاہ اور امیر لوگ +
**صاحبدل** ف روشن دل دانشمند دانا ۔
**صاحب رائے** ف وزیر ۔ بوعلی سینا ۔
**صاحب سفران افلاک** ف ساتوں ستارے
**صاحب سنگ** ف باوقار آدمی صاحب قدر غلبت کرنے والا ۔ طعنہ مارنے والا ۔

**صاحب صابی** ع عیسےٰ ستارہ پرستی کے موجد کا نام ہے ۔
**صاحب علوم** ع عالم ۔ مورخ ۔
**صاحب غرض** ع غرضمند آدمی ۔
**صاحب فراش** ع مریض ۔ بیمار سے کنایہ ہے کیونکہ اکثر بچھونے پر ہی پڑا رہتا ہے
**صاحبقران** ع وہ شخص جسکی ولادت کے وقت زحل اور مشتری کا قران ہوا ہو یعنی یہ دونوں ستارے ایک برج میں ہوں یہ بات بہت دنوں میں ہوتی ہے ایسے وقت کی پیدایش کا آدمی نہایت ہی اقبال مند اور اسکی سلطنت دیرپا ہوتی ہے ۔ امیر تیمور گورگان کا لقب ہے کیونکہ وہ بھی ایسے ہی وقت میں پیدا ہوا تھا +
**صاحبقران ثانی** ع وہ شخص جو ہمپایہ امیر تیمور کے ہو اکبر کے پوتے شاہجہان کا لقب ہے
**صاحب کف بیضاء** حضرت موسیٰ علیہ السلام سے مراد ہے ۔
**صاحب نظر** ع دانا ۔ دوراندیش ۔
**صاحب نیاز** ف حاجتمند ۔
**صاحب وجوہ** ع ذی اعتبار ۔ قدرت والا ۔ با اختیار ۔
**صاحب ولایت** ع ولی اللہ خدا کا دوست
**صاحبہ** ع سہیلی ۔ جورو عورت ۔ جو ہم صحبت ہو ۔
**صاحبی** ع ایک قسم کا انگور ہے
**صادح** ع بولنے والا بلند آواز ۔
**صادر** ع نکلنے والا ایک جگہ سے باہر نکلنے والا ۔
**صادر وارد** ع جانے آنے والا ۔
**صادق** ع سچا ۔ معنی کا کسی شے پر درست آجانا لقب ہے امام محمد جعفر کا +

جو امام محمد باقر بن امام زین العابدین علیہ السلام کے بیٹے تھے ان کی ۸۳ھ ہجری میں ولادت ہوئی اور ۱۴۸ھ ہجری میں وفات پائی۔

**صادق نفس** ع راست گو۔ سچا۔

**صاد کردن بر چیزے** ف صاد کرنا۔ صحیح سمجھ لینا۔

**صائح** ع چیخنے والا۔ چلانے والا۔

**صارم** ع تیغ بُرندہ کاٹنے والی تلوار۔

**صاع** ع ایک وزن ہے دو سو چونتیس (۲۳۴) تولہ کا۔

**صاع ستان** ف زکوٰۃ خوار محتاج فقیر جو گیہوں یا جو صدقہ عید الفطر میں لے۔

**صاعد** ع اوپر چڑھنے والا صعود کرنے والا۔

**صاعقہ** ع بجلی جو آسمان سے زمین پر گرے۔

**صاف** ع بے میل طیب پاکیزہ بے غش بے ملاوٹ شراب صاف۔

**صانع** ع صنعت بنانے والا۔

**صاف در گذشتن** ف نکل جانا۔

**صافن** ع ایک رگ ہے جو پنڈلی میں ہوتی ہے۔ ایسا گھوڑا جو تین پاؤں اور چوتھے پاؤں کے سم کے کنارے پر کھڑا ہو۔ اس قسم کا گھوڑا تیز رفتار بھی ہوتا ہے۔

**صافی** ع صاف بے غش بے کدورت چھاننے کا کپڑا۔

**صالح** ع نیکو کار نیک بخت۔ قوم ثمود کے ایک پیغمبر کا نام ہے قوم کے کہنے پر انکی دعا سے پتھر سے ایک اونٹنی بچے سمیت پیدا ہوئی تھی جسکو قوم نے مار ڈالا۔ اور اسی جرم سے ایک سخت آواز کے ساتھ ان پر عذاب خدا نازل ہوا اور ساری قوم برباد ہو گئی۔

**صانع** ع چھ سالہ گائے یا گوسپند۔

**صامت** ع چپکا سونے چاندی سے مراد ہے۔

**صائب** ع راسا پہنچنے والا دو مشہور شاعروں کا لقب بھی ہے جن میں سے ایک ایرانی اور دوسرا لکھنؤ کا رہنے والا تھا۔

**صائغ** ع زرگر۔ سنار۔

**صائم** ع روزہ دار۔

**صائم الدہر** ع وہ شخص جو ہمیشہ روزہ رکھے۔

## صاد مہملہ مع بائے موحدہ

**صب** ع ڈالنا۔ گرنا۔ عاشق۔

**صبا** ع وہ ہوا جو مشرق سے چلتی ہے پروا ہوا۔

**صبا** ع بچپن۔ لڑکپن۔ طفلی۔

**صبا** ع میل کرنا۔ لڑکوں کے کھیلنا عاشق ہونا۔

**صباح** ع صبح۔ تڑکا۔ تڑکا۔

**صباح** ع حسین خوبصورت۔ قندیل کا شعلہ۔

**صباح الخیر** ع صبح کو دعا کے طور پر یہ کلمہ بولتے ہیں یعنی تجھے صبح مبارک ہو اور اچھی ہو۔

**صباح الخیر زدن** ف صباح الخیر کہنا۔

**صباحت** ع خوبروئی سفید رنگ ہونا۔

**صباح کنان** ف صباح الخیر کہنے والے۔

**صبار** ع بہت صبر کرنیوالا۔

**صباغ** ع رنگریز رنگنے والا۔

**صباغ الارض** ع آفتاب سے مراد ہے کیونکہ رنگ کسی مادی شے کا جوہر ذاتی نہیں ہے بلکہ آفتاب کی شعاعوں کے تحت رنگ آتے ہیں مادی اشیاء پر طرح طرح کے رنگ عارض ہوتے ہیں۔

**صباغ شبکار** ف چاند۔ قمر۔

**صباغ جواہر** ف آفتاب۔

**صباغ فلک** ع چاند سے مراد ہے۔

**صبح** ع فجر۔ تڑکا۔

**صبح آخرین صبح دوم صبح ثانی** ف صبح صادق۔

**صبح دل** ف صاف دل۔ روشن ضمیر۔ متقی اور پرہیزگار آدمی۔

**صبح راست صبح راست خانہ** ف صبح صادق۔

**صبح رواں** ف جوانان۔ مسافراں۔

**صبح بلع نقاب صبح شکست** صبح کاذب۔

**صبح نشیناں** ف صبح خیزاں عابد وظائف لوگ صبح کے وقت اٹھنے والے۔

**صبح سفید شدن** ف صبح کا نمودار ہونا۔ روشن ہونا ظاہر ہونا۔

**صبر صبر** ع ایلوا جو مشہور تلخ گوند ہے۔

**صُبرہ** ع غلے کا تودہ جو وزن نہ کیا گیا ہو کھلیان۔

**صبغ** ع رنگنا۔ رنگ کرنا۔

**صبغ** ع رنگ۔ لون۔

**صبغۃ اللہ** ع دین محمدی۔

**صبوح** ع صبح کی شراب کا وقت۔

**صبوحی** ع صبح کی شراب صبح کے وقت شراب پینا۔

**صبور** ع وہ شخص جو صبر کرے صبر کرنے والا۔

**صبوری** ع صبر کرنا کام میں جلدی نہ کرنا صبر تحمل۔ بردباری۔

**صبی** ع لڑکا جو دودھ پیتا ہو۔

**صبیان** ع صبی کی جمع لڑکے۔

**صبیح** ع خوبصورت۔ سفید رنگ۔

**صبیہ** ع لڑکی۔ دختر۔

## صاد مہملہ مع حائے حطی

**صح** درست تندرست۔

**صحاب** ع صاحب کی جمع یار لوگ۔

**صحابت** ع یار ہونا۔ صحبت میں رہنا۔

**صحابہ** ع یاراں۔ یار لوگ۔ آنحضرت کی مجلس میں حاضر ہونے والے لوگ۔

**صحاح** ع جمع صحیح کی۔

**صَحاح** ع تندرستی۔ عیب سے پاک ہونا۔ علم لغت کی ایک کتاب کا نام بھی ہے۔

**صحاری** ع صحرا کی جمع۔

**صحاف** ع بڑے بڑے پیالے۔ پانی کے جمع ہونے کی جگہیں۔

**صحاف** ع کتاب کی جلد بنانے والا مجلد کتاب فروش۔

**صحایف** ع صحیفہ کی جمع کتابیں رسالے۔

**صحب** ع صاحب کی جمع یار۔

**صحبت** ع یاری۔ پاس رہنا۔

**صحبت دریافتن** ف صحبت حاصل کرنی ملاقی ہونا۔ ملنا۔

**صحت** ع تندرستی۔

**صحت خانہ** ف طہارت خانہ۔

**صحرا** ع وہ جنگل جس میں درخت نہ ہوں۔ میدان۔ ریگستان۔

**صحرائے قدسی** ع عالم لاہوت۔

**صحرائے اعظم** ع افریقہ کا بڑا صحرا جو تین ہزار میل لمبا اور ایک ہزار میل چوڑا ہے گینڈا شتر گاؤ پلنگ ہرن شتر مرغ وغیرہ اس میں پیدا ہوتے ہیں۔

**صحرائے سیم** ف صبح صادق۔

**صحرا نورد صحرا نیوش** ف جنگل طے

کرنے والا۔ مسافر۔

**صحرائے محشر** ع میدان قیامت

**صُحُف۔ صُحُوف** ع جمع صحیفہ۔

**صحن** ع بڑا احاطہ ہموار زمین گھر کا آنگن

**صحنات** ع مصر میں ایک قسم کا سالن بنایا جاتا ہے۔

**صحن سیم** ع سفید کاغذ کا صفحہ چاندی کی ٹکیا

**صحن عظیم** ع سطح زمین روئے زمین

**صحنک** ف صحن کی تصغیر ہے چھوٹی رکابی۔

**صحن وسیع** ع سطح زمین۔

**صحو** ع ہوشیاری مستی سے ہوشیار ہونا آسمان میں ابر اور غبار کا نہ ہونا بیجا بی کھرا ہونا

**صحیح** ع تندرست چنگا عیب سے پاک۔

**صحیح النسب** ع وہ شخص جس کی نسل میں عیب نہ ہو۔

**صحیفہ** ع کتاب۔ رسالہ

**صحیفہ تیغ سحر** ف صبح کاذب کی روشنائی

**صحیفہ زرد** ف سورج زرد منہ چہرے ہوئے پتے۔ عاشق کا رخسارہ۔

**صحیح نگار** ف اخبار نویس جو راست راست حال درج اخبار کرے

## صاد مہملہ مع خائے معجمہ

**صخب** ع تنبیہ کرنے کے وقت شور مچانا

**صَخر** ع بڑا پتھر

**صَخرہ** ع بڑا پتھر چٹان۔ بیت المقدس کا وہ پتھر جو ہوا میں معلق ہے ایک دیو کا نام ہے جو حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی لے گیا تھا۔

**صخرہ صما** بیت المقدس کا پتھر جو ہوا میں معلق ہے

**صخر اصم** ع ٹھوس اور بھاری۔

**صخریہ** ع سنگستان۔ پہاڑی مقام۔

## صاد مہملہ مع دال مہملہ

**صَدّ** ع ستو ایک ستو اصل اسکی سد ہے

**صَدا** ع آواز گونج۔

**صَدَارت** ع بالانشینی۔ شروع کرنا ایک عہدہ کا نام ہے جو وزارت سے نیچا اور سب سے اونچا ہوتا ہے۔

**صَدَارتِ اعظم** ع عہدۂ وزارت۔

**صُدَاع** ع دردسر۔

**صِداق** ع عورت کا حق مہر۔ کابین۔

**صَداقت** ع دوستی۔ سچاپن۔

**صدبا** ف کنکھجورا۔

**صدبرگ** ف گیندا جو زرد رنگ کا پھول ہے ہر پھول جسکے پتیاں زیادہ ہوں ہزارہ۔

**صدد** ع مقابلہ۔ نزدیکی قصد کرنا درپے ہونا

**صَدر** ع سینہ دل بالا ابتدا شروع صحن انگنائی۔ بالانشین۔ امیر۔ سردار۔ وہ منصب دار جو وزیر سے نیچے اور سب سے اونچا ہو اور علم عروض میں شعر کا پہلا لفظ صدر کہلاتا ہے۔

**صدرِ اعظم** ع وزیر۔

**صدر الممالک** ع وزیر سلطنت۔

**صدر خجند** ف خجند توران میں ایک شہر ہے اس کا صدر نشین۔ ایک بزرگ کا لقب ہے۔

**صَدرہ** ع سینہ پوش چھوٹا کرتہ۔

**صدشاخ کردن** ف ٹکڑے ٹکڑے کرنا

**صُدغ صُدغہ** ع کنپٹی۔ شقیقہ۔

**صدف** ع ہر بلند شے جیسے دیوار وغیرہ سیپی۔ شراب کا چھوٹا پیالہ مثلث کی صورت تین ستارے قطب کے پاس ہیں جنہیں صدف قطب کہتے ہیں۔

**صَدَف صُدُف۔ صُدُف** ع ہر بدے گرے کوہ کنارہ کوہ۔

**صَدَف آتشین۔ صُدف روز** ف آفتاب۔

**صِدق** ع سچائی۔ سچ۔

**صدف صد وچہاردہ عقد** ف قرآن مجید جس میں ۱۱۴ سورتیں ہیں۔

**صدف فلک** ف فلک الافلاک۔ آفتاب ماہ قطب شمالی کے پاس ایک آسمانی شکل بھی ہے

**صدف گون ساغر** ف بلور کا پیالہ۔

**صدف مشکین رنگ** ف آسمان۔

**صدف ہزار بیذق** ف آسمان کے ستارے

**صدقہ** ع خدا کے نام پر جو فقیروں کو دیا جائے

**صدقہ جاریہ** ع ایسی چیزوں کا بنوانا جنکے باعث ہمیشہ لوگوں کو فیض پہنچے۔ جیسے نہر کنواں۔ مدرسہ۔ وغیرہ۔

**صدمہ** ع کسی کو آسیب و آزار پہنچانا اور ٹھوکنا۔ دھکا۔ آسیب۔

**صدمہ خوردن** ف دھکا کھانا۔

**صدمہ دادن** ف دھکا دینا۔

**صدمہ رسیدن** ف دھکا لگنا۔

**صُدُور** ع سینے چھاتیاں۔ بالانشینان کسی جگہ سے باہر نکلنا۔

**صدی** ف سو برس کا عرصہ

**صدید** ع زرد آب جو دنبل و زخم سے نکلتا ہے ریم پیپ۔

**صدی ذات** ف ہزار روپیہ والے منصب کا آدمی۔

**صَدِیق** ع دوست۔ دوستدار۔ مفرد جمع اسکی یکساں ہے۔

**صِدِّیق** ع بہت سچا بہت تصدیق کرنے والا حضرت ابوبکر (خلیفہ اول) کا لقب ہے جنہوں نے بغیر معجزہ مانگے حضرت کی تصدیق کی تھی۔ اور آنحضرت صلعم کی وفات کی بعد خلیفہ ہوئے ان کے زمانے میں یمن عراق اور شام کے ممالک فتح ہوئے۔ اور بعض لوگ جو اسلام سے پھرنے لگے تھے ان کو تادیب کی مسیلمہ کذاب جس نے نبوت کا دعوے کیا تھا قتل کیا گیا۔

## صاد مہملہ مع رائے مہملہ

**صُراح** ع خلاصہ۔ ہر چیز خالص روشنائی شراب خالص علم لغت کی ایک کتاب کا نام بھی ہے۔

**صراحت** ع آشکارا ہونا ظہور۔

**صُراحی** ع شراب یا پانی رکھنے کا برتن۔

**صَراخ** ع چیخنا چنگھاڑنا۔

**صراط** ع سیدھی راہ۔ راہ ایک پل کا نام ہے جو دوزخ کے سر پر قائم ہوگا وہ بال سے باریک تر اور تلوار سے تیز تر ہے ہر شخص کو وہاں سے گزرنا ہوگا۔

**صَرّاف** ع پرکھنے والا۔ وہ شخص جو نقدی کی تجارت کرتا ہو۔

**صرافت** ع خالص کرنا اور ہونا۔ باد خزان

**صراف خزان** ف سورج باد خزان فصل خزاں۔

**صرامت** ع دلاوری چالاکی۔ بزرگی کاٹنا قطع کرنا۔

**صرے** ع ٹھیرا ہوا رنگ اور بو بدلا ہوا پانی۔

صرح ع قصر کوشک عالی شان عمارت ظاہر کرنا۔
صرح ع ہر خالص چیز۔
صرح ممرد ع ایسا محل جو چمکتا ہوا اور سادہ ہموار ہو۔ آسمان۔
صرخہ ع فریاد۔ چیخ۔ عذاب۔
صُرد ع چڑیا کا شکاری بڑے سر والا ایک پنکھی ہے۔
صرصر ع باد تندی۔ آندھی جھکڑ۔
صرصر کوہ پیکر اونٹ گھوڑا جو قوی ہیکل اور تیز رفتار ہو۔
صرع ع پچھاڑنا۔ مرگی جو مشہور بیماری ہے۔
صرع ستارگان ف ستاروں کا جھکنا ان کا لرزش کھاتے نظر آنا۔
صرعی ع مرگی والا۔
صِرف ع خالص شے شراب خالص جس میں پانی نہ ملا ہوا ہو۔
صَرف ع خرچ کرنا۔ پرکھنا پھیرنا۔ توبہ حادثہ۔ زمانہ کی گردش۔ الٹانا۔ ایک علم کا نام ہے جس سے کلمہ کے عوارض یعنی اسکی تقسیم و تعلیل اور اشتقاق اور اسکی اصلیت دگرگون کا حال معلوم ہوتا ہے
صرف بیجادہ رنگ ف شراب ارغوانی
صرفہ ع ایک روشن ستارہ کا نام ہے جو قمر کی بارھویں منزل ہے چرخ میں تنگی کرنا فائدہ۔ نفع۔ افزونی۔ مکر۔ حیلہ۔ فرصت حزم۔ احتیاط۔
صرفہ بردن ف سبقت لے جانا غالب آنا۔ فائدہ اٹھانا۔
صرفی ع وہ شخص جو علم صرف جانتا ہو

صَرم ع معرب چرم کا کاٹنا۔ قطع کرنا۔
صُرُود ع جمع صرد جو معرب سرد کا ہے سرد زمینیں۔
صُرُوف ع حادثے حوادث۔
صُرہ ع تھیلی۔ ہمیان۔
صریح ع ظاہر۔ آشکارا۔
صریر آواز قلم۔ بانگ تلخ آواز نعلین۔ دروازے کی کھولنے اور بند کرنے کی آواز مطلق آواز۔
صریمہ ع ارادہ۔ عزیمت کسی کام کا قطع کرنا۔

## صاد مہملہ مع طائے مہملہ

صطرب ع اضطراب کا مخفف ہے

## صاد مہملہ مع عین مہملہ

صعاب ع جمع صعب۔ دشواریاں۔
صَعب ع دشوار تند سخت سرکش۔
صعب تر ف سخت تر دشوار تر۔
صعدہ ع گورخر گورخران۔
صعقہ ع بیہوشی۔
صُعلوک ع فقیر۔ درویش۔
صُعوبت ع دشواری سختی مشکل پن
صَعود ع اوپر چڑھنے والا بلندی عذاب علم حساب میں کسی عدد کا صعود وہ ہے جو اس عدد کو کئی دفعہ ضرب دینے سے حاصل ہو۔
صُعود ع بلند چڑھنا اور پر چڑھنا۔
صعوہ ع ممولا جو مشہور پرندہ ہے۔
صعید ع خاک روئے زمین مٹی مصر میں ایک بڑا شہر بھی اس نام کا تھا۔

## صاد مہملہ مع غین معجمہ

صغار ع جمع صغیر چھوٹے لڑکے چھوٹے خوار اور کم قدر لوگ جمع صُغریٰ چھوٹی لڑکیاں چھوٹی چیزیں۔
صِغار ع خوار بے عزتی کم قدری چھٹائی کو چکی۔ کم عمری۔
صغارت ع چھٹائی خردی چھوٹا پن۔
صِغر ع چھٹائی خردی۔
صغر سن ع کم عمری خردسالی۔
صُغریٰ ع ہر مونث شے جو چھوٹی ہو چھوٹی عورت منطقیوں کی اصطلاح میں شکل کا پہلا قضیہ حضرت امام حسینؑ کی ایک لڑکی کا نام بھی ہے جو دمشق میں لڑکپن ہی میں فوت ہوئی اسکا نام فاطمہ صغریٰ ہے۔
صَغیر ع چھوٹا۔ خرد۔

## صاد مہملہ مع فائے معجمہ

صَف ع قطار آدمیوں کا پرا لیکن فارسی میں بے تشدید مستعمل ہے۔
صُفّہ ع ایوان خانہ۔ دالان۔
صفا ع صفائی۔ روشنی پاکیزگی۔ مکہ معظمہ کے پاس ایک پہاڑی بھی ہے۔
صفات ع جمع صفت کی۔
صِفار ع جمع صفر کی۔
صفار ع ٹھٹھیرا تانبے کے برتن بنانے والا
صفاریان ف ایران کے سلاطین کا ایک خاندان ہے جس کا بانی یعقوب بن لیث صفار ہے اس خاندان کے کل تین بادشاہ ہوئے ہیں جن میں یعقوب اور اس کا بھائی عمرو لیث مشہور ہیں۔
صِفاق ع وہ پردہ جو اشکم یعنی توند کی جان کی آنتوں کے گرد ہوتا ہے۔
صفاہان معرب سپاہان۔
صفائح ع جمع صفحہ۔ تختے چوڑے پتھر ہر چیز کے ٹکڑے۔
صفت ع حال کا بیان۔ علامت نشان گن تعریف علم صرف میں اسم صفت وہ اسم ہے جس سے ایک شے مع ایک خصوصیت کے سمجھی جائے۔
صفت مشبہ ع وہ صفت ہے جس میں صفت کے معنے ہمیشگی کے واسطے سمجھے جائیں
صف تیغ ف تلوار کی دونوں طرفیں
صف خاصہ ف پیغمبر اور انبیاء۔
صفح ع معاف کرنا کسی کی خطا سے درگزر کرنا
صفحات ع جمع صفحہ کی۔
صفحہ ع ورق کا ایک رخ کسی لکھتے ہوئے خط کا رخ۔ کنارہ ایک طرف۔
صفدر ف صف لشکر کو پھاڑنے والا۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا خطاب ہے۔
صفر ع خالی ہونا خالی اور یہ علامت ٠ صفر کی جو حساب وغیرہ میں کار آمد ہے۔ اور ستارہ زہرہ و برج حمل سے مراد ہے۔
صُفر ع زردی۔ کانسی۔
صَفر ع مسلمانوں کے دوسرے قمری مہینے کا نام ہے۔
صفرا ع چاروں خلطوں میں سے ایک خلط کا نام جو زرد رنگ ہے۔ فارسی میں تلخہ اور ہندی میں پت کہتے ہیں ہر زرد رنگ شے۔
صفرا کردن ف غصہ ہونا منہ پھیر لینے کرنا

صفراوی ۔ منسوب صفرا سے یعنی صفرا کا
صَفرت ۔ زردی۔
صفر کردن ۔ ف خالی کرنا۔
صفصف ۔ زمین ہموار۔
صَفصَاف ۔ بید کا درخت۔
صفع ۔ تپانچہ مارنا۔
صفقہ ۔ بیعت یا بیع کرنے میں ایک دفعہ ہاتھ کو دوسرے کے ہاتھ پر مارنا۔
صف نعال ۔ اخیر کی صف جوتیوں کے پاس ہو۔
صفوراء ۔ حضرت شعیب پیغمبر کی ایک بیٹی کا نام ہے جو حضرت موسے علیہ السلام کے نکاح میں آئی تھیں۔
صُفوت ۔ برگزیدگی خالص اور برگزیدہ
صُفوف ۔ جمع ہے صف کی۔
صَفوان ۔ سنگ ہموار ایک شخص کا نام بھی ہے
صفوی صفویہ ۔ ایران کے ایک شاہی خاندان کا نام ہے جو شاہ صفی سے منسوب ہے شاہ صفی ایک کامل فقیر تھا جس کا امیر تیمور کمال معتقد تھا۔ اس کی اولاد میں مدت تک ایران کی بادشاہی رہی شاہ اسمعیل صفوی شاہ طہماسپ صفوی۔ شاہ عباس صفوی اس خاندان میں نامی بادشاہ گزرے ہیں۔
صفی ۔ برگزیدہ۔ دوست خالص حضرت آدم علیہ السلام کا لقب ہے۔
صفیر ۔ پرندوں کی آواز۔
صفیق ۔ سخت چمڑا سخت بنا ہوا کپڑا اور وہ منہ جو حیا نہ رکھتا ہو۔ بے حیا چہرہ
صَفیہ ۔ جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ایک حرم کا نام ہے۔

صفین ۔ صف کا تثنیہ ہے لڑائی کے واسطے دو دائے سامنے کھڑی ہونے والی صفیں۔ عرب میں ایک مشہور میدان ہے جہاں پر حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور امیر معاویہ کے درمیان ۳۷ھ ہجری میں لڑائیاں ہوئیں اور ان معرکوں میں بہت سے صحابی شہید ہوئے اور آخر کار طرفین سے ثالث مقرر ہو کر مملکت دونوں میں تقسیم ہو گئی۔

## صاد مہملہ مع قاف

صقال ۔ صیقل کرنے والا۔
صِقال ۔ شمشیر و آئینہ کی زردگی۔
صَقالت ۔ صیقل کرنا جلا دینا صفا کرنا
صَقر ۔ چرغ۔ اور مطلق مرغ شکاری
صقیل ۔ صیقل کی ہوئی چیز۔ روشن۔

## صاد مہملہ مع کاف تازی

صک ۔ ٹھوکنا۔ مارنا اور معرب چک کا زمین یا مکان کا قبالہ۔
صکاک ۔ جو شخص قبالہ شرعی لکھے قبالہ نویس۔

## صاد مہملہ مع لام

صلاء ۔ دعوت عام کرنا ضیافت کیواسطے آواز دینا۔ بلانا۔
صلابت ۔ سختی۔ سخت ہونا۔
صلات ۔ جمع صلہ۔ عطیہ۔ انعام۔
صلواۃ ۔ نماز۔ دعا (بندہ کی طرف سے) رحمت (خدا کی طرف سے) درود (پیغمبر پر فرشتوں پر)
صلاح ۔ نیکی۔ خوبی۔ بھلائی۔
صلاح ۔ صلح۔ باہم صلاح کرنی۔
صَلاحیت ۔ نیکی۔ پارسائی۔
صَلاصِل ۔ جمع صُلصُل کی۔
صَلب ۔ سخت۔
صُلب ۔ پیٹھ کے مہرے پشت کی ہڈیاں سخت
صَلب ۔ سولی چڑھانا۔
صُلبی ۔ پشتی۔ نسبی۔
صُلبیہ ۔ آنکھ کا سب سے نیچے کا ساتواں پردہ
صَلت ۔ کشادہ پیشانی ظاہر شئے سخاوت
صُلح ۔ آشتی جو فساد کی ضد ہے۔
صُلحاء ۔ جمع صالح کی۔ نیک آدمی۔
صُلح کل ۔ کسی اہل مذہب کے ساتھ دشمنی نہ رکھنی سب کے ساتھ صلح برتنی دشمن و دوست کے ساتھ سلوک رکھنا خیر خواہ کل مرد بے تعصب۔
صلح موعود ۔ وہ زمانہ جب حضرت عیسے علیہ السلام آسمان سے نزول فرمائینگے
صَلد ۔ سخت و صاف۔
صُلصَال ۔ گوندھی ہوئی باریک مٹی ایسی سوکھی ہوئی کچی مٹی کہ جب اُس پر ہاتھ ماریں آواز نکلے بجنے والی مٹی۔
صُلصُل ۔ فاختہ گھوڑے کی پیشانی کے بال حوض میں اسکے پانی کا بقیہ ایک مقام اور ایک دریا کا نام بھی ہے۔
صُلصُلہ ۔ زنجیر یا گھنٹے یا لوہے کی آواز
صَلع ۔ سر کے بال نہ ہونا گنجا جس کے سر پر بال نہ ہوں۔
صَلف ۔ جھوٹ بولنا۔ لاف مارنا۔
صَلوات ۔ جمع صلوٰۃ کی۔
صِلہ ۔ عطا بخشش انعام۔
صِلہ رحم ۔ خویش و اقربا سے محبت اور سلوک کرنا
صَلّے اللہ علیہ وسلم ۔ اہل اسلام جب اپنے پیغمبر کا نام زبان پر لاتے ہیں یا کسی سے سنتے ہیں۔ تو یہ فقرہ بولتے ہیں رحمت ہو خدا کی اس پر اور سلام۔
صلیب ۔ سولی چلیپا۔
صلیبی ۔ قوم نصارا۔
صلیبی خط ۔ خط چہار گوشہ و چیرہ چلیپائش
صلیبی کردن ۔ ف کسی چیز میں تیر وغیرہ چبھو کر اس طرح اٹھا لینا کہ صلیبی شکل بن جائے۔
صلیل ۔ لوہے کی آواز تلوار مارنے کی آواز

## صاد مہملہ مع میم

صِماخ ۔ سوراخ گوش۔
صِماد ۔ جمع صَمد کی جاہاے بلند زمینہاے درشت۔
صَمت ۔ خاموشی۔ چپ چاپ۔
صَمد ۔ بے نیاز جسکے سب محتاج ہوں اور وہ کسی کا محتاج نہ ہو۔ وہ مرد جو بھوکا پیاسا نہ ہو۔
صَمدیت ۔ بے نیازی۔
صمصام ۔ شمشیر براں۔ تیز تلوار۔
صَمغ ۔ گوند۔
صَمم ۔ بہرا پن۔ ناشنوائی۔
صُموت ۔ خاموش ہونا۔
صُم بُکم ۔ یہ دونوں لفظ جمع اصم وابکم کی ہیں۔ اصم کے معنے بہرا اور ابکم کے معنے گونگا صم وبکم کے معنے بہرے گونگے لیکن فارسی والے بمعنے واحد استعمال کرتے ہیں یعنی بہرا گونگا
صمیم ۔ خالص ہر چیز کا خلاصہ خلوص

نہ ولی سے فارسی والے بھنے بہرا اور ناشنوا کے استعمال کرتے ہیں۔

## صاد مہملہ مع نون

**صنادیدہ** جمع صندید۔ بزرگ سردار
**صَنَادِیق** ع صندوق کی جمع۔
**صِنَاعت** ع کاریگری۔
**صَنَایع** ع جمع ہے صنعت کی۔
**صنج** مب چنگ۔ ایک مشہور باجہ ہے
**صندل** ع مشہور خوشبودار لکڑی ہے چندن۔
**صَندلی** ع چوکی۔ کرسی۔
**صَنْدُوقچہ** ف چھوٹا صندوق۔
**صندوق گور** ف قبر کی لوح۔
**صُنْع** ع کام کرنا۔ صنعت کاری پیدا کرنا کسی کے ساتھ نیکی کرنی۔
**صنعا** ع ملک یمن میں ایک قصبہ ہے۔
**صنعان** ع ایک بزرگ کا نام ہے جن کے سات سو مرید تھے شیخ فرید الدین عطاؔ بھی انہیں کے مریدوں میں سے تھے۔ حضرت غوث الاعظم کی بددعا سے ایک نصاریٰ کی لڑکی پر عاشق ہو کر سور چرانے لگ گئے تھے۔ لیکن آخر ہدایت غیبی نے ان کا ہاتھ پکڑا اور راست پر آ گئے۔
**صُنْعان** ع بوسے بغل گندہ بغل۔
**صنعت** ع کاریگری۔ حرفہ پیشہ۔
**صنعت گر** ف پیشہ ور کاریگر۔
**صنعت گری** ف کاریگری
**صنف** ع قسم۔ نوع مُقید بصفات
**صنم** ع بت۔ مجازاً معشوق۔
**صنم خانہ صنم کدہ** ف بتخانہ۔
**صِنْوان** ع کھجوروں کے درخت جنکے تنے زمین سے نکلنے کے مقام سے آپس میں ملے ہوئے ہوں۔ دو نالے جو ایک چشمے سے نکلیں دو بھائی جو ایک ہی ماں باپ کی اولاد ہوں۔
**صُنُوبَر** ع چیڑ کا درخت۔
**صُنُوف** ع ہے صنف کی۔

## صاد مہملہ مع واوے

**صَوَاب** ع راست۔ درست۔ ٹھیک برخلاف خطا کے اور بمعنی راستی درستی
**صوابدید** ف صلاح مشورہ تجویز درست
**صوارف** ع جمع صارفہ۔ حادثے۔ زمانہ کی گردشیں۔
**صوارم** ع جمع ہے صارمہ کی۔ کاٹنے والی تلواریں۔
**صَوَاعِق** ع جمع ہے صاعقہ کی بجلیاں
**صواف** ع گابئیں اور گھوڑے اور اونٹ جو تیار رہوں اور تین پاؤں پر کھڑے ہوں قربانی کے واسطے رکھے گئے اونٹ۔
**صَوَامِع** ع جمع ہے صومعہ کی۔ تپخانے عبادتخانے۔ گرجے۔
**صَوب** ع طرف۔ جانب۔ راستی۔
**صُوبہ** ع بادشاہت کا ایک حصہ۔
**صُوبہ دار** ف صوبہ کا حاکم۔
**صُوت** ع آواز۔
**صُوَر** ع جمع صورت کی صورتیں۔
**صُور** ع جانور کا سینگ جسے بجاتے ہیں نرسنگھا اور نرسنگا جو قیامت کے دن حضرت اسرافیل علیہ السلام پھونکینگے۔
**صورت** ع تصویر۔ شکل۔
**صورت بازی** ف بہروپ۔
**صورت بستن کار | صورت پیدا کردن کار | صورت گرفتن کار** ف کام کا اصلاح پذیر ہونا۔ درست ہونا وقوع میں آنا۔
**صورت بند** ف مصور۔ نقاش۔
**صورتِ بے معنے** ف جس کا ظاہر اچھا ہو اور باطن خراب۔
**صورت دادن کار را** ف اس کام کی اصلاح و درستی کرنی۔
**صورت نوعی** ع ایک جوہر ہے جو مطلق جسم سے لاحق ہو کر اس کو اور انواع سے الگ کر دیتا ہے۔
**صورِ اسرافیل** ع وہ نرسنگا جو قیامت کے دن حضرت اسرافیل پھونکینگے۔ پہلی دفعہ کی آواز سے سب مر جائینگے اور دوسری دفعہ کی آواز سے سب زندہ ہو جائینگے اور ان دونوں آوازوں میں چالیس برس کا فاصلہ ہوگا۔
**صُورِ عبدالرحمٰن** ع آسمان کی مختلف اشکال کے بیان میں عبدالرحمٰن نام ایک صوفی کی کتاب ہے۔
**صُورِ علمیہ** ع صوفیوں کی اصطلاح میں موجودہ اور آیندہ موجود ہونے والی سب چیزیں جو کہ حق سبحانہ تعالےٰ کے علم میں پیدائش سے پہلے آچکی ہیں۔
**صورت گری** ف صورت بنانا نقاشی
**صُورمرئیات** ع وہ صورتیں جو نظر آتی ہیں
**صورت نگار** ف مصور۔ نقاش۔
**صُوری** ع ظاہری۔
**صُوف** ع پشم۔ اُون
**صُوفی** ع پشم پوش۔ اون کا کپڑا پہننے والا دل کو غیر حق کے خیال سے صاف کرنیوالا درویش۔ فقیر۔ مخلص۔
**صوفیان** ف جمع صوفی کی صوفی لوگ کیونکہ اکثر انکے موٹے موٹے کپڑے پہنے ہوتے ہیں۔ یا دل کو غیر خدا کے خیال سے صاف رکھتے ہیں۔
**صُوفیچہ** ف صوفیوں کا ایک قسم کا کپڑا ہے
**صُول** ع حملہ کرنا۔ حملہ کرنا کسی پر جھپٹ کر جانا
**صَولت** ع دبدبہ رُعب ہیبت۔
**صولجان** مب چوگان کا معرب (معنی کجی اور گان حرف نسبت) سے مرکب ہے چوگان سر کج ہوا ڈنڈا۔
**صَوم** ع روزہ۔
**صَوم العذرا صوم مریم** ع چپ کا روزہ تمام دن کسی سے نہ بولنا۔
**صَومَعہ** ع بتخانہ۔ عبادتخانہ۔ گرجا۔
**صَون** ع نگہبانی۔

## صاد مہملہ مع ہائے ہوز

**صَہ** ع چپ رہ۔
**صَہبائی** ع انگوری شراب برانڈی شراب
**صہر** ع سُسر خواہ مرد کا ہو خواہ عورت کا مرد یا عورت کا رشتہ دار۔ لڑکی یا بہن کا خاوند۔
**صَہْریج** ع پانی کا آواز۔ اس حوض کا آواز جس میں پانی جمع ہو۔
**صُہَیب** ع جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی کا نام ہے جو ملک روم کے رہنے والے اور نہایت فصیح و بلیغ تھے
**صہیل** ع گھوڑے کا ہنہنانا۔

## صاد مہملہ مع یائے تحتانی

صیاح ۔ آواز۔ نوحہ۔ فغان۔
صَیّاد ۔ شکاری۔ شکار کرنے والا معشوق سے بھی مراد ہے۔
صیاغ ۔ زرگر۔ سنار۔
صیام ۔ جمع صوم کی۔
صیانت ۔ بچانا۔ بچاؤ۔ حفاظت۔ نگہبانی۔
صیت ۔ آواز۔ شہرت۔ ذکر خیر۔
صیحہ ۔ آواز۔ زیادہ چیخ۔ عذاب۔
صید ۔ شکار۔ وہ جانور جسکا شکار کریں۔ شکار کرنا
صید حرم ۔ حرم کے جانور جسکا شکار کرنا حرام ہے
صیرفی ۔ صراف۔ ایک خوشنویس کا نام اور شاعر کا تخلص بھی ہے۔
صیرورت ۔ کسی چیز کا ہونا۔
صیغہ ۔ ڈھالنا۔ لفظ کی ہیئت کی اصل طریقہ۔ نکاح
صیف ۔ گرمی کا موسم۔ موسم گرما۔
صیقل ۔ زنگ دور کرنا۔ صاف کرنا۔ مجازاً زنگ دور کرنے کا آلہ۔

# باب ضاد معجمہ

## ضاد معجمہ مع الف

ضاب ۔ کڑوا درخت جیسے اندرائن اور زقوم وغیرہ۔
ضابط ۔ انتظام کرنیوالا۔ حفاظت میں رکھنے والا۔ ہوشیار۔
ضابطہ ۔ قاعدہ۔ قانون۔ دستور۔
ضاجر ۔ دلتنگ۔ بیقرار۔ بے آرام
ضاحک ۔ ہنسنے والا۔
ضار ۔ مُضر۔ ضرر پہنچانے والا۔
ضارب ۔ مارنیوالا۔
ضاری ۔ شکار کے پیچھے دوڑنیوالا کتا وغیرہ۔
ضاغوط ضاغُوط ۔ یہ ایک حالت ہے کہ خواب میں آدمی ایسا جانتا ہے کہ اسکے گلے کو کوئی گھونٹ رہا ہے۔
ضال ۔ گمراہ۔ بھٹکا ہوا۔
ضالین ۔ گمراہ لوگ۔
ضامن ۔ ذمہ دار۔ کفیل۔ خاطر جمع کرنے والا۔ دستگیر، وہ شخص جو کسی کا طرفدار ہو۔ مددگار۔
ضامن وجہ ۔ مال ضامن۔
ضامنی ۔ ضمانت۔ ذمہ داری۔
ضَأن ۔ بھیڑ۔ بکری۔ میش۔ آدمی کے بدن

ضائع ۔ کھویا ہوا۔ بے فائدہ کھویا گیا۔ برباد شدہ۔ تباہ۔ خراب۔

## ضاد معجمہ مع بائے موحدہ

ضَب ۔ سوسمار۔ گوہ +
ضُباح ۔ لومڑی کی آواز +
ضَبط ۔ ہر شے کی نگہداشت اس کی حد بیر۔ انتظام +
ضَبُع ۔ کفتار۔ ہنڈار +
ضبعان ۔ کفتار نر +
ضبعانہ ۔ کفتار مادہ +
ضَبع ۔ بازو۔ بغل +

## ضاد معجمہ مع جیم عربی

ضجّ ۔ شور و غوغا کرنا +
ضجر ۔ قلق۔ تنگی۔ بیقرار۔ کلام کے سبب نفس کی تنگی +
ضجر ضجور ۔ تنگدل۔ مضطرب۔ غمگین۔ پریشان +
ضجرت ۔ بے آرامی۔ تنگ دلی +
ضجیع ۔ ہمخوابہ۔ ہم بستر +

## ضاد معجمہ مع حائے حطی

ضُحےٰ ۔ پہر دن چڑھے کا وقت۔ نہایت روشنی کا وقت +
ضحاک ۔ بہت ہنسنے والا۔ ایران کے ایک ظالم بادشاہ کا نام ہے جس کی نسبت یہ مشہور ہے کہ اسکے دونوں مونڈھوں پر دو سانپ پیدا ہو گئے تھے اور آدمیوں کے دماغ اُنکی غذا تھی۔ آخر بذریعہ کاوہ آہنگر کے فریدوں نے اسکو گرفتار کر لیا اور عنان حکومت اپنے ہاتھ میں لی۔ یہ لفظ دہ آک کا معرب ہے آک کے معنے دفاہی میں، عیب ہیں۔ چونکہ اُس میں دس عیب تھے۔ اسلئے اس نام سے مشہور ہوا اور وہ عیب یہ ہیں بدصورتی پست قدی۔ ظلم۔ جھوٹ بولنا۔ بد دلی بے دینی۔ بے شرمی بے عقلی۔ بدزبانی بسیار۔ خوارہی بعض ثقات کا یہ قول ہے کہ بر وقت تولّد ہونے کے دو لٹکے دانت اسکے نمودار تھے۔ چونکہ والدین اسکے ملک عرب کے تھے۔ دانتوں کے لحاظ سے اُسے ہنستا ہوا خیال کر کے اسکا ضحاک (بہت ہنسنے والا) نام رکھدیا +
ضِحک ۔ آواز کے ساتھ ہنسنا۔ کھل کھلا کر ہنسنا۔ خندہ +
ضحکہ ۔ جس پر لوگ ہنسیں اور تمسخر کریں۔
ضحل ۔ تھوڑا پانی +
ضحو ۔ چاشتگاہ۔ روشن از ظاہر ہونا۔ چاشت کا کھانا کھانا
ضحوکہ ۔ جو چیز لوگوں کو ہنسائے وہ تماشا جسے لوگ دیکھکر ہنسیں +
ضحیم ۔ وہ شخص جسکے منہ یا گردن یا زنخداں میں کجی ہو +

## ضاد معجمہ مع خائے معجمہ

ضخامت ۔ موٹا ہونا۔ جسامت۔ موٹاپا
ضخیم ۔ بڑے جسم والا۔ موٹا +

## ضاد معجمہ مع دال مہملہ

ضِد ۔ برخلاف۔ برعکس۔ دو شے میں غایت درجہ کا بُعد +
ضدین ۔ دو ضدیں۔ جیسے سیاہی اور سفیدی +

## ضاد معجمہ مع رائے مہملہ

ضَرّا ۔ تکلیف۔ سختی +
ضراب ۔ نر کا مادہ پر چڑھنا۔ کیسکو تلوار مارنی
ضرّاب ۔ سکہ بنانے والا +
ضِرار ۔ ایک دوسرے کو تکلیف پہنچانی اور مسجد ضرار مدینہ میں وہ مسجد تھی جو منافقوں نے جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ستانے کیلئے تیار کی تھی خداتعالےٰ نے اُسکے ڈھا دینے کا حکم فرمایا تھا +
ضَرارت ۔ دکھ دینا۔ ستانا۔ اندھا ہونا

ضُرا ع بلا ۔ پاڑہ +

ضراعت زاری ۔ عاجزی +

ضِرام ع چھوٹی چھوٹی اور پتلی لکڑیاں جنسے آگ جلائیں +

ضرب ع مارنا ۔ بیان کرنا مانند ظاہر کرنا شعر کے آخر لفظ کو بھی کہتے ہیں ایک چیز کو دوسری میں ملا دینا +

ضرب الازب ع ایسے زخم جن کا نشان اسکے اچھے ہونے کے بعد بھی باقی رہے +

ضرب الفتح ع شادیانہ کا نقارہ جو فتح کے وقت بجایا جاتا ہے +

ضرب المثل ع کہاوت +

ضربان ع رگوں کا پھڑکنا ۔ لپک لپک کرنا دل دھڑکنا جو مہلک بیماری ہے

ضربہ ع چوٹ +

ضربت لازب ع ضربت دچوٹ لازب چٹنے والی سے مرکب ہے وہ چوٹ جس کا نشان ہمیشہ باقی رہے۔

ضرب کسور ع دو کسور رقموں کو آپسمیں ضرب دینے کا قاعدہ +

ضرب وقسمت ع ضرب اور تقسیم

ضربی ع منسوب بضرب جسکے معنے مشہد کے ہیں +

ضرتان ع دو عورتیں جو ایک مرد کے نکاح میں ہوں +

ضروان ع ایک گاؤں کا نام ہے

ضرز ع زنگیلت ۔ ڈکھ +

ضرزیک ع ایک قسم کی توپ ہے +

ضرس ع ڈاڑھ ۔ اندر کے جبڑے کے بڑے دانت +

ضَرع ع گائے بکری وغیرہ دودھ دینے والی ہوتی ہیں ۔ جانوروں کا پستان

ضرع ع زاری ۔ فروتنی ۔ خاکساری عجز و نیاز +

ضرغام ع شیر درندہ +

ضُرُوب ع انواع ۔ اقسام +

ضَرور ع اُچت جسکا ہونا ہی چاہیے

ضروان ع نام ایک گاؤں کا ہے

ضرورت جسکے بغیر کام نہ چلے حاجت

ضروری ع منسوب بضرورت بحذف تا

ضرہ ع سوت ۔ سوکن +

ضریبت ع خو ۔ عادت ۔ طبیعت +

ضریح ع قبر +

ضریر ع جو شخص اندھا ہو گیا ہو نابینا بیمار ۔ لاغر ۔ بدحالی ۔ لاغری ۔ زیان نقصان +

ضِرّہ ع پہلی عورت کی زندگی میں دوسری عورت سے نکاح کرنا +

ضریع ع ایک گھانس کا نام ہے جو دریا کے کنارے پیدا ہوتی ہے اوس کی بدمزگی اور ہیبت سے کوئی جانور اُس کو نہیں کھاتا اور جو کھاتا ہے مرجاتا ہے +

## ضاد معجمہ مع عین مہملہ

ضعاف ع جمع ضعیف کی +

ضَعف ع ناتوانی ناطاقتی سستی

ضَعف ع بیہوشی ۔ نقصان عقل +

ضِعف ع دوگنی شے ۔ دوچند +

ضُعفا ع جمع ضعیف کی +

ضعف التالیف ع کوئی بات محاورہ کے برخلاف لکھنی +

ضعیف ع ناتوان ناطاقت ۔ بوڑھا

ضعیفی ع ناتوانی ۔ کمزوری +

## ضاد معجمہ مع غین معجمہ

ضغاین ع جمع ضغینہ +

ضغط ع بھینچنا ۔ تنگ کرنا +

ضغطہ ع سختی مشقت تنگی ۔ فشارش

ضغن ع کینہ +

ضیغم ع کاٹنے والا ۔ پھاڑنے والا گزندہ درندہ +

ضغینہ ع کینہ +

## ضاد معجمہ مع فاے

ضفادع ع جمع ضفدع کی +

ضفائر ع جمع ضفیرہ کی +

ضفدع ع مینڈک ۔ غوک +

ضفہ ع رود کا کنارہ نالے کا کنارہ ۔

ضفیر ضفیرہ ع چوٹی چونڈا +

## ضاد معجمہ مع لام

ضل ع گمراہ ۔ نامعلوم شخص +

ضلال ۔ ضلالت ع گمراہی +

ضِلت ع گمراہی +

ضلع | پسلی ۔ پہلو کی ہڈی ملک
ضلعہ | کا حصہ

ضُلوع ع جمع ہے ضلع کی +

ضلیل ع گمراہ راہ بھولا ہوا بھٹکا ہوا +

## ضاد معجمہ مع میم

ضم ع ملانا اور حرکت پیش (ـُ) کی +

ضماد ع لیپ ۔ دوا کو پانی وغیرہ میں ملاکر بدن پر لگانا اصطلاح اطبا میں اُس لیپ کو جسکا قوام غلیظ ہو ضماد کہتے ہیں اور جس کا قوام رقیق ہو طلا +

ضمان ضمانت ع ضامنی ذمہ داری

ضماندار ع کفیل ۔ ذمہ دار +

ضمایر ع جمع ضمیر کی +

ضمایم ع جمع ضمیمہ کی +

ضمن ع اندرون ۔ اندر +

ضمن اللفظ ع علم شعر میں ایک صنعت ہے جسکے ذریعے ایک لفظ میں دوسرا لفظ پیدا کریں جیسے اس بیت میں سے تو لے نظر حبابی دمن نظر تحکم ہو جانے کے بعد ازد تیغ تو تاب نظر +

ضمور ع ضعف ۔ لاغری +

ضمورہ ع لاغر ۔ دبلا +

ضمہ ضم ع پیش کو کہتے ہیں اسواسطے کہ ضم کے معنے ہیں ملانا چونکہ جس حرف پہ حرکت ہو اُس کے ادا کرتے وقت دونوں ہونٹ ملجاتے ہیں اسواسطے ضمہ کہلایا +

ضمیر ع جو دل میں گزرے دل کا حال بھید ۔ مجازاً دل ۔ اور وہ اسم جو قائم مقام اسم ظاہر کے ہو ۔ اسم غیر مظہر +

ضمیران ع گل ریحان یعنے نازبو جو ایک مشہور پھول ہے +

ضمیم ع ملا ہوا ۔ شامل کیا گیا +

ضمیمہ ع وہ شے جو کسی اور شے پر بڑھا کر لگا دیویں +

ضمین ع جمع ضامن

## ضاد معجمہ مع نون

ضِنّت ع بخل بخیلی +
ضَنک ع تنگی تنگ +
ضَنیٖ ع لاغر +
ضنین ع بخیل کنجوس +

## ضاد معجمہ مع واو

ضو ع آفتاب کی روشنی +
ضَوابط ع ضابط کی جمع - قواعد +
ضَواحِک ع م چار دانت ہیں جو کچلیوں اور ڈاڑھوں کے درمیان واقعہ ہیں +

## ضاد معجمہ مع یائے تحتانی

ضِیا ع آفتاب کی روشنی +
ضِیاع ع جمع ہے ضیعہ کی مزروعہ زمینیں +
ضِیاعات ع مزروعہ زمینیں +
ضِیافت ع مہمانی - کھانا کھلانا دعوت
ضَیر گزند - نقصان +
ضَیغم درندہ شیر کاٹنے والا شیر +
ضَیف ع مہمان - اسم جنس ہے واحد اور جمع دونوں پر اس کا اطلاق کیا جاتا ہے
ضِیق ع تنگی +
ضَیِّق ع تنگ +
ضیق النفس ع سانس کی تنگی ایک مشہور مرض ہے ہندی میں اُس کو دمہ کہتے ہیں +
ضَیم ع کسی کے حق میں نقصان کرنا ظلم کرنا - اور مضرت انتقام سے اندیشہ کرنا +
ضُیُوف ع مہمانان +

## باب طائے مہملہ

## طائے مہملہ مع الف

طاب ع بوئے خوش - طیب کا فعل ماضی بھی ہے +
طابَق النَّعل بالنَّعل ع مطابق ہو گئی جوتی ساتھ جوتی کے یہ فقرہ ایسی جگہ بولتے ہیں - جہاں ایک چیز دوسری چیز کے بالکل مطابق ہو جائے +
طابہ طیبہ ع دونوں مدینہ منورہ کے نام ہیں +
طابیہ ت چار دیواری +
طابق طاجن ع کڑاہی - توا جس پر کوئی چیز بھونیں +
طاحُون طاحُونہ ع چکی - آسیا +
طاذک و آزاد درخت کا پھل +
طارف ع نیا اور تازہ اور عمدہ مال
طارِق ع سخت حادثہ صبح کے قریب طلوع ہونے والا ستارہ جو شب رات کو ظاہر ہو جو شخص رات کو پہلے چونا ساحر ایک شخص کا نام بھی ہے +
طارم ف سبز تارہ کا - لکڑی کا گھر بالاخانہ - کوٹھا +
طارم اخضر طارم خضرا طارم فیروزہ طارم نیلگون ف آسمان
طاری ع ناگاہ ظاہر ہونے والا عارض ہونیوالا کسی جگہ سے پہنچنے، اترنے والا +
طاریقہ ف حب السلاطین جمال گوٹہ

طاس ف بڑے تاس کا بڑا تھال
طاس آبگون ف آسمان +
طاس بازی ف مکر - فریب +
طاس زر ف آفتاب طاق فیروزہ +
طاسک ف مصغر ہے طاس کا چھوٹا طشت - تسلا لگن +
طاسک نگون ف اوندھا ہوا لگن
طاس نگون ف آسمان +
طاطا ع سر جھکانا جیسے کہ رکوع میں کرتے ہیں
طاعات ع جمع طاعت کی +
طاعت ع بندگی - عبادت +
طاعن ع نیزہ مارنے والا طعنہ دینے والا +
طاعُون ع مشہور وبا ہے - اس میں ایک پھوڑا خصیہ یا پستان یا بغل کے نیچے نکلا کرتا ہے - قے اور غشی اسکے ساتھ لاحق ہوتی ہے +
طاغوت ع بت - شیطان ایک دیو کا نام ہے +
طاغی ع پھرا ہوا - مفسد - باغی +
طاغیان ع جمع ہے طاغی کی مفسد لوگ - سرکش لوگ +
طاف ع گشت کرنے والا - طواف کرنے والا +
طافح بدمست - متوالا -
طافی ع پانی پر تیرنے والی چیز +
طاق ع محراب - دیوار میں خمدار بنائی ہوئی جگہ محراب دار عالیشان عمارت - محل - دو تُی دار جیسے تنہا مفرد +
طاقات ع جمع طاقہ دستہ +

طاق ارزق - طاق بازیچہ رنگ طاق خضرا - طاق طارم طاق فیروزہ رنگ - طاق کحلی طاق لاجوردی طاق مقرنس طاق نیلوفری طاق
نیم خانہ ف سب سے مراد آسمان ہے +
طاقت ع قوت - زور - توانائی +
طاق بر نہادن ف بھلا دینا فراموش
طاقچہ ف چھوٹا طاق +
طاقدیس ف خسرو پرویز کے تخت کا نام ہے +
طاقہ ع ایک عدد کپڑا تھان - تحمل طاقت و توانائی +
طاقی ع ایک قسم کی ٹوپی ہے +
طال ع دراز ہوا بڑھ گیا ہے +
طالب ع طلب کرنے والا ڈھونڈنے والا
طالح بدفعل - بدآدمی بدکردار بخلاف
طالش ف بجیرہ خزر کے کنارے تالش ف ملک آذربائیجان میں ایک متعلقہ وہاں کے باشندوں کو بھی طالش ہی کہتے ہیں +
طالع ع چڑھنے والا - طلوع کرنے والا ستارہ مجازاً نصیب +
طالعہ طلوع کرنیوالا - روشنی +
طالق ع رہائی یافتہ - رہا +
طالقان ع ایک شہر کا نام ہے +
طالُوت ع بنی اسرائیل کے ایک سردار کا نام ہے جس کے بعد داؤد بنی بادشاہ ہوئے +
طامات ع جمع طامہ کی - فارسی والے

بحقیقت مندرجہ ذیل معنی میں استعمال
کرتے ہیں۔ صوفیوں کی اظہار کشف و
کرامات میں شیخی اور ڈینگ۔ لاف وگزاف
بیہودہ باتیں ✤
طامح ع سرکش۔ بلند ✤
طامع ع طمع کرنیوالا۔ لالچی۔ حریص ✤
طامہ ع حادثہ عظیم ✤
طامۂ کبرے ع قیامت ✤
طاؤس ع مور مشہور پرندہ ہے ✤
طاؤس آتش پر ف آسمان ✤
طاؤس پران اخضر ف فرشتے تارے
طاؤس خلد ع حور و غلمان ✤
طاؤس علوی آشیان ف آگ ✤
طاؤس مشرق خرام ف سورج آسمان
طٰہٰ ویٰسین ع قرآن کی دو سورتوں
کے نام ہیں جنکے ابتدا میں یہی لفظ آتے
ہیں۔ طٰہٰ سے مراد ہے یا طاہر اور یٰسین
سے مراد ہے یا سید نام جناب رسول
خدا صلعم کے ✤
طاہر ع پاک۔ جو ناپاک نہو ✤
طائر ع اُڑنے والا۔ پرندہ ✤
طائران قدس ف فرشتے ✤
طائر عرش۔ طائر قدس۔ طائر سدرہ
ع جبرئیل ✤
طائر قدسی ع فرشتہ۔ جبرئیل ✤
طائف ع طواف کرنیوالا۔ خیال جو نیند
میں دکھائی دے۔ جھپنا۔ عرب میں مکہ معظمہ کے
پاس ایک زرخیز علاقہ ہے جہاں ہر قسم کے
میوے پیدا ہوتے ہیں اور وہاں کی آب
ہوا سرد اور نہایت عمدہ ہے ✤
طالع ع فرمانبردار ✤

طائفہ ع آدمیوں کا گروہ۔ جماعت۔ ٹکڑا ✤
طائل ع فائدہ ✤
طائی ع عرب میں ایک قبیلے کا نام ہے
ہے۔ اس قبیلے کے آدمی کو طائی کہتے ہیں
حاتم بھی اس قبیلے سے تھا اور داؤد طائی
بھی جو ایک مشہور ولی ہیں اسی قبیلے
سے ہیں ✤

## طائے مہملہ مع بائے موحدہ

طب ع علم بیدک۔ بیماریوں کے علاج
کرنے کا علم ✤
طبابت ع علاج کرنا ✤
طباخ ع پکانیوالا۔ باورچی ✤
طباشیر سب تباشیر کا بنسلوچن ✤
طباشیر صبح ع صبح صادق ✤
طباطبا ع امام حسن کے پوتے اسمعیل کا نام
ہے جو زبان میں لکنت ہونیکی وجہ سے
قاف کی جگہ طا بولتا تھا۔ ایک دفعہ عید
کے دن اپنے باپ سے قبا مانگنے کے واسطے
قبا قبا کو طبا طبا کر رہا تھا اس سے اس
کا نام طباطبا پڑ گیا اس کی اولاد میں
جو سید ہیں انہیں سادات طباطبا کہتے
ہیں ✤
طبائع ع سرشت۔ خو۔ عادت۔ طبع اور
طبیعت کی جمع بھی ہے ✤
طباع ع صاحب طبیعت ذکی ✤
طباق ع موافق اور برابر کرنا جمع طبق کی
طباق الاضداد ع اصطلاح علم بدیع
میں ایسے الفاظ بیان کرنے جن کے معنے
متضاد اور مخالف ہوں جیسے زندگی
موت۔ خندہ۔ گریہ۔ سردی۔ گرمی

خشکی۔ تری۔ سیاہ۔ سفید وغیرہ ✤
طبائع ع جمع ہے طبیعت کی ✤
طبائع اربعہ ع یہ ہیں (۱) سرد تر (۲)
سرد خشک (۳) گرم تر (۴) گرم خشک ✤
طب جسمانی ع جسم کے متعلق امراض کے
علاج کرنیکا علم
طبخ ع پکانا۔ اور نضج کے بھی یہی معنے ہیں
مگر اکثر طبخ کا استعمال اُن چیزوں میں ہوتا
ہے جو آگ سے پکائی جائیں اور نضج کا
اُن میں جو حرارت آفتاب اور ادویہ اور
ایسے ہی چیزوں سے پکی ہوں اور کبھی
دونوں بجائے ایک دوسرے کے مستعمل
ہوتے ہیں ✤
طب روحانی ع روح کی بیماریوں کے
علاج کرنیکا علم۔ روح کی اصلاح کرنیکا علم۔ علم
اخلاق ✤
طبرخون ف بید سرخ۔ صندل سرخ اور
ایک سرخ رنگ کڑوی لکڑی کا بھی نام
ہے ✤
طبرزد سب تبرزد کا ہے۔ مصری
نبات۔ گنے کو تبر سے کاٹتے ہیں اسواسطے
اس کا یہ نام ہوا ✤
طبرزی ع منسوب بہ طبرزد۔ لب معشوق سے
مراد ہے ✤
طبس ف ایک شہر کا نام ہے ✤
طبع ع آدمی کی سرشت۔ پیدائش۔ خو
چھاپنا۔ نقش کرنا۔ خارج از ذہن
موجودات ✤
طبعی ع منسوب بہ طبع۔ حکمت کی ایک
قسم کا نام ہے جس میں مادہ کی بحث بحیثیت
مجموعی کی جاتی ہے ✤

طبع تیز کردن ف طبیعت کو کسی امر پر
راغب اور مشتاق کرنا ✤
طبق ع موافق برابر اور طباق جو مشہور
برتن ہے ایک بیماری کا نام ہے جس سے
گھوڑے کی ناف ورم کر جاتی ہے
چینی ✤
طبق ع طریق۔ دستور ✤
طبقات ع جمع طبقہ کی ✤
طبق برگرفتن ف طعام کا سارا طباق اُڑانا
طبقری ع ایک مقام کا نام ہے جس کا
ٹھیک پتہ نہیں مگر بعض اسے ترکستان
میں بتاتے ہیں ✤
طبق زدن ف چپٹی لڑنا ✤
طبق زن ف چپٹ باز ✤
طبقہ ع درجہ۔ جماعت۔ آدمیوں کی گروہ
رتبہ ✤
طبل ع ڈھول۔ اسکی جمع اطبال اور
طبول آتی ہے ✤
طبل از زیر گلیم برآمدن ف راز کا
فاش ہونا۔ بھید کا کھل جانا ✤
طبل امان زدن ف پناہ مانگنا۔ امن چاہنا
طبل خوردن ف بھاگ جانا۔ فرار ہونا
کنارہ کرنا ✤
طبل در زیر گلیم بودن ف کسی کے بھید کا چھپا رہنا
طبل تہی ف لاف۔ شیخی ✤
طبل رسوائی زدن ف اپنی رسوائی ظاہر کرنا
طبل زدن ف نقارہ بجانا ✤
طبل زیر گلیم زدن ف ایسے امر کا چھپانا
جو نہایت آشکارا ہو ✤
طبلش دریدہ شد اُس کا راز
فاش ہو گیا۔ بھید کھل گیا ✤

طبل غازی (ف ن ث) کا ڈھول +

طبل فرو کوفتن (ف) نقارہ بجانا +

طبلہ (ع) چھوٹا ڈھول مشہور باجہ ہے

طبی (ع) منسوب بہ طب ۔ طب کا +

طبیب (ع) علاج کرنے والا ۔ بیدک +

طبیخ (ع) کسی چیز کا پانی جوش دیا ہوا ۔ مطبوخ ۔ پکی ہوئی چیز ۔ خوراک

طبیعت (ع) مزاج ۔ خو ۔ عادت ۔ پیدائش

طبیعت شناس (ف) طبیب حاذق +

طبعی (ع) منسوب بہ طبیعت ۔ پیدائشی ۔ خلقی

## طائے مہملہ مع بائے فارسی

طپانچہ (ف) تھپڑ +

طپانچۂ روزگار خوردن (ف) زمانے کے صدمے سہنے +

طپیدن (ف) بیقرار ہونا ۔ تڑپنا +

## طائے مہملہ مع حائے حطی

طحال (ع) تلی +

طحال (ع) تلی کی بیماری +

طحلب (ع) کائی ۔ سبز سی شے جو بند پانی پر بیٹھ جاتی ہے پنجابی میں اسے لوریا جھیل کہتے ہیں +

طحن (ع) غلہ کا آٹا بنانا ۔ غلہ کا پیسنا +

## طائے مہملہ مع رائے مہملہ

طرّہ (ع) تیر کی پیکان کا تیز کرنا +

طرابلس (ع) ملک شام میں ایک شہر ہے اور افریقہ کے شمال کی طرف بربر کا ایک حصہ بھی ہے ۔ جسے ٹرفلی کہتے ہیں ۔ یہ لفظ رومی ہے اسکا لفظی ترجمہ تین شہر یا تین بستیاں ہیں +

طراثیث (ع) ایک میوے کا نام ہے +

طراح (ع) نقاش +

طراحی (ع) نقاشی +

طرار / طرارہ (ع) تیز زبان ۔ چور ۔ گرہ کاٹنے والا ۔ حیلہ گر +

طرازہ (ع) نقش و نگار ہر شے کا چھینٹ

طرازیدن (ف) نقش کرنا +

طراق / طراک (ع) تازیانہ کوڑا وغیرہ مارنے کی آواز +

طراوت (ع) تازگی ۔ تری +

طراوت ناک (ف) تازہ ۔ سیراب +

طرادہ (ع) رنگین کپڑا جو نشان اولیٰ علم پر باندھتے ہیں

طرائر (ع) خوبصورتاں نیز اور رواں چیزیں

طرائف (ع) جمع طریف کی +

طرب (ع) خوشی +

طربال (ع) بلند منارہ ۔ بلند عمارت ۔ بلند صومعہ

طرح (ع) وضع ۔ ڈھنگ ۔ طور پھینک دینا ۔ دور کرنا ۔ بنیاد ڈالنی ۔ نقاشی کنارہ کرنا ایک رسم ہے ۔ ظالم بادشاہ رعایا کو اپنی جنس کی قیمت بڑھا کر دیتے ہیں ۔ وہ فوج جو لڑنے والی ۔ افواج کی مدد کیواسطے کھڑی رہے ۔ تاکہ جدھر غنیم کا غلبہ ہو اُدھر مدد کو پہنچے +

طرح برداشتن (ف) نقل اٹھانا +

طرح چیزے انداختن یا ریختن (ف) اُس (چیز) کی بنا ڈالنی ۔ اُسے شروع کرنا

طرح کردن و ریختن و افشاندن (ف) کسی چیز کی بنا ڈالنا

طرح کش (ف) مغلوب ۔ زبون ۔ مقابل نقاش +

طرح دادن (ف) اعراض کرنا ۔ منہ پھیرنا

طرخان (ف) ترکستان کے ایک بادشاہ کا نام تھا ۔ وہ نوکر جس سے خدمت لینی بادشاہ کی طرف سے معاف ہو ۔ اور ایک ساگ کا نام ہے جو کھایا جاتا ہے +

طرخون (ع) نام درخت ۔ عاقر قرحا جسکی بیخ دوا میں مستعمل ہے +

طرد / طرد (ع) کانٹوں ۔ مچھروں وغیرہ کا دور کرنا ۔ ہانکنا ۔ چلانا +

طرر (ع) جمع طرہ کی +

طرز (ع) طرح ۔ روش ۔ ڈھنگ +

طرطوس (ف) ایک پہلوان اور گاؤں کا نام ہے +

طرف (ع) سمت ۔ جہت ۔ گوشہ ۔ کنارہ ہر شے کا حصہ ۔ فارسی والے بمعنے حریف بمقابل اور وقت کے استعمال کرتے ہیں اور لفظ بستن کے ساتھ فائدہ کے معنی میں آتا ہے

طرف (ع) جمع طرفہ کی +

طرف (ع) آنکھ پلک یا آنکھ کا جھپکنا ۔ دیکھنا گوشہ ۔ کنارہ +

طرفا (ع) جھاؤ کا درخت +

طرف بستن (ف) حاصل کرنا ۔ فائدہ اٹھانا

طرفۃ العین (ع) آنکھ کا جھپکنا ۔ اتنا وقت جتنا ایک دفعہ پلک جھپکنے میں گزرتا ہے ۔ بہت تھوڑا عرصہ +

طرفدار (ف) بادشاہ ۔ حاکم سرحد نشین جاگیردار ۔ زمیندار +

طرفدار انجم (ف) آفتاب +

طرفدار انجم (ف) پادشاہ ترکستان اور ستارہ مریخ جو پانچویں آسمان پر ہے +

طرف شدن (ف) مقابل ہونا +

طرف گرفتن (ف) حمایت کرنا اور گوشہ نشینی

طرفہ (ع) عجیب ۔ تحفہ +

طرفہ (ع) ایک دفعہ آنکھ کا جھپکنا ۔ لمحہ ۔ آنکھ میں جو سُرخ نقطہ پیدا ہو جاتا ہے ۔ قمر کی نویں منزل +

طرفہ داشتن حرف (ف) ایک کلام کا کوئی معنے اور کنایہ رکھنا +

طرفین (ع) دونوں طرف ۔ دو جانب +

طرفے (ف) اندکے ۔ تھوڑا سا +

طرق (ع) جمع طریق کی +

طرقوا (ع) رستہ دو ۔ نقیبان عرب بادشاہوں کے آگے یہ لفظ پکارتے جاتے ہیں +

طرقوزدن (ف) طرقوا کہنا +

طرقوازن (ف) نقیب ۔ چوبدار +

طرم (ع) شہد غلیظ +

طروب (ع) شادمان ۔ خوش +

طروب (ع) شادیہا ۔ خوشیاں +

طرہ (ع) زلف پیشانی کے بال کنارہ ہر چیز دکان کا چھجا +

طرہ ایوان / طرہ والان / طرہ بام (ف) چھجا جسے عربی میں منطقہ اور فارسی میں بارانگیر کہتے ہیں +

طری (ع) تازہ ۔ نیا +

طریان (ع) حادث ہونا ۔ وارد ہونا +

طرید طریدہ (ع) حملہ +

طریر (ع) خوبصورت مرد +

طریف (ع) غریب ۔ نادر نوزاد ۔ عجیب ۔ تازہ شگفتہ ۔ خوش آئندہ +

طریق (ع) رستہ ۔ راہ باٹ ۔ طور دستور شرمندہ +

طریق برداشتن (ف) رستہ لینا ۔ چل دینا

طریقت ع راہ ۔ اصطلاح علم تصوف میں باطن کی صفائی کا طریقہ جیسے شریعت ظاہر کی صفائی کا طریقہ دل کی صفائی تزکیہ کہتے ہیں ✦

طریق سوگواری برداشتن ف ماتم کی رسم پر چلنا

طریق گشتہ ف شرمندہ شدہ ✦

طریقہ ع راہ روش ۔ طور ۔ ڈھنگ ۔ مذہب

## طائے مہملہ مع سین مہملہ

طسوج کنارہ کو بیچ چوتھائی دانگ یعنی جَو کے برابر معرب تسو کا چوبیسواں (۲۴) حصہ یا پہر کا

## طائے مہملہ مع شین معجمہ

طشت معرب تشت کا ۔ تھال ✦

طشت خاک ف زمین ✦

طشت خون ف آسمان ✦

طشت زر ف آفتاب ✦

طشت سیمین ف صبح ✦

طشت کسے از بام افتادن ف کسی کا رسوا اور خوار ہونا کسی کا راز فاش ہوجانا ✦

طشت گر ف تھال بنانے والا ۔ ایک مطرب کا نام بھی ہے ✦

طشت نگون ف آسمان ✦

طشت وخایہ ف زمین و آسمان سے مراد ہے اور ایک کھیل ہے جس میں مرغ کے خالی انڈے کو شبنم یا پارہ سے بھر کر تھال میں رکھتے ہیں اور آفتاب کے سامنے چھوڑ دیتے ہیں انڈا اچھلنے لگتا ہے علم نجوم کا نام بھی ہے

## طائے مہملہ مع عین مہملہ

طعام ع خورش ۔ کھانا ✦

طعان ع نیزہ مارنا ۔ نیزہ مارنے والے اس صورت میں طاعن کی جمع ہے ✦

طعم ع لذت ۔ مزہ ✦

طعم ع خورش کھانا ✦

طعمہ ع خورش ۔ خوردنی کھانا ✦

طعمہ ع ایک بار چکھنا ✦

طعن ع نیزہ مارنا ۔ عیب گیری کرنا سیر و رفتار

طعن و ضرب ع نیزہ اور تلوار کا مارنا لڑائی سے مراد ہے ✦

طعنہ ع ایک بار نیزہ مارنا عیب گیری ۔ سرزنش ✦

## طائے مہملہ مع غین معجمہ

طغان طغان شاہ ت بادشاہ ۔ ترک میں سے ایک بادشاہ کا نام ہے ✦

طغرا ت خط پیچیدہ جس میں القاب اور نام بادشاہوں کا فرمان پر لکھا جاتا ہے ایک شاعر کا نام ہے جس کے رسائل طغرا مشہور ہیں ✦

طغرل ت خاندان سلجوق میں سے پہلے بادشاہ کا نام جو سلطان مودود بن سلطان محمود غزنوی کے زمانے میں خراسان پر قابض ہوگیا تھا ✦

طُغرل ت ایک شکاری جانور کا نام ہے

طغرل شدن ف چغتائی خاندان کے بادشاہ کا فوت ہوجانا ✦

طغاچ ت ترکستان میں ایک مقام کا نام ہے

طغیان ع حد سے گزر جانا ۔ مجازاً زیادتی ظلم سرکشی ✦

طغیانی ع زیادتی ✦

## طائے مہملہ مع فائے

طفادہ ع ہالہ جو سورج یا چاند کے گرد ہوا کرتا ہے ✦

طفل ع بچہ ۔ لڑکا ✦

طفل ع وقت شام جو غروب آفتاب کے قریب ہو

طفلان چمن ف پودے بوٹے ✦

طفل چہل روزہ ف آدم علیہ السلام

طفل خویشتن ف آفتاب ✦

طفل در گریبان نداشتن ف بے تہمتی کرنا

طفل را از پستان بریدن / طفل را از شیر باز کردن ف بچہ کا دودھ چھڑا دینا

طفل رزان ف شراب انگوری ✦

طفل زبان دان ف وہ بچہ جو استاد سے ایک ہی دفعہ سنکر یاد کرلے اور پوچھنے پر صاف صاف بتا دے ✦

طفل شب ف چاند ✦

طفل شش روزہ ف دنیا سے مراد ہے جو چھ دن میں پیدا کی گئی ✦

طفل شش ماہ رز ف انگوری شراب

طفلک ف چھوٹا بچہ ✦

طفل مکتب ع نو آموز ✦

طفل ہندو ف آنکھ کی پتلی ✦

طفولیت ع بچپن ۔ لڑکپن یہ مصدر جعلی ہے ✦

طفیف ع تھوڑا ۔ ناتمام ✦

طفیل ع ایک شاعر کوفی کا نام ہے بدون بلائے شراب کی مجلس میں ہر ایک شخص کے گھر جاتا تھا ۔ پھر اب اُس کو کہتے ہیں ۔ جو کسی کے سبب دعوت میں جاوے متاخرین ایک یا اُس پر بڑا لگا کر طفیلی کہنے لگے ہیں مجازاً معنی اسکے سبب وسیلہ ۔ ذریعہ کے ہیں ✦

طفیلی ع وہ شخص جو بے بلائے ضیافت میں آئے بصفت خور ✦

## طائے مہملہ مع قاف

طقطق ع دو سخت چیزوں کے ایک دوسرے پر مارنے کی آواز ✦

## طائے مہملہ مع لام

طل ع شبنم ۔ اوس ✦

طَل ع وہ عورت جسکا خاوند نہ ہو ✦

طلاء ع زر خالص سونا بعض کہتے ہیں کہ طلا معرب تلا ہندی لفظ کا ہے جس کے معنے سونے کے ہیں اور اصطلاح اطبا میں وہ لیپ جسکا قوام رقیق ہو طلا کہتے ہیں

طلاے احمر ع عمدہ سونا کندن ✦

طُلاب ع جمع ہے طالب کی ✦

طلاق ع عورت کا نکاح سے چھوٹ جانا کشادگی ۔ آزادگی ۔ آزادی ✦

طلاق بائنہ ع وہ طلاق جس میں بدون نکاح کئے خاوند عورت کو بیوی نہیں بنا سکتا اور وہ کنایات سے ہوتا ہے

طلاقت ع کشادہ رو ہونا تیز زبان ۔ تیز زبان ہونا ۔ فصاحت ✦

طلاق رجعی ع وہ طلاق جسکی مدت عدت میں خاوند عورت کو بن نکاح کئے بیوی بنا سکتا ہے ایک یا دو بار طلاق کا لفظ کہنا

طلاق مغلظ / طلاق ثلاثہ ع وہ طلاق جس میں مرد عورت کو تب تک

پھر اپنے نکاح میں نہیں لوٹا سکتا جب تک وہ کسی اور خاوند کے ساتھ نکاح نہ کرے چکے تین دفعہ طلاق کا لفظ کہدینا +

طلاوت ع تر وتازگی ۔ خوبصورتی رونق

طلائی ع سونے کا منسوب طلا سے +

طلاے ناب ف زر خالص +

طلایہ ف وہ سپاہ جو لشکر اور شہر کی محافظت کرے اور اُس کے گرد پھرتی رہے +

طلب ع مانگنا ۔ خواہش ۔ تنخواہ +

طُلَبا } طَلَبہ } ع جمع طالب کی طلب کرنے والے +

طلبی ع بلوانا ۔ بلاوا +

طلبیدن ف بُلانا چاہنا +

طلح ع ایک بڑا خاردار درخت ریگستان میں ہوتا ہے شگوفہ خرما کیلہ کا درخت +

طلحہ ع ایک درخت کا نام ہے عشرہ مبشرہ میں سے ایک صحابی کا نام ہے جو صدیق اکبرؓ کا چچیرا بھائی تھا ۔ اور جنگ جمل میں مروان کے ہاتھ سے شہید ہوا +

طلسم ی تماشا جو شکل عجیب و غریب نظر آوے عجیب شکل مصنوعی سانپ جیسے خزانوں پر نصب کر دیتے ہیں ۔ یہ لفظ یونانی ہے +

طلسمات ع جمع ہے طلسم کی +

طلع ع شگوفہ خرما +

طلعت ع دیدار ۔ منہ دیکھنا رخ صورت

طلق ع وہ روز ہ ۔ جنے کا وقت ۔ ابرک یا ابرق ۔ شراب +

طلق رواں ف شراب +

طلق محلول ع ابرق حل کیا ہوا

جو اکسیر اعظم ہے +

طَلَل ع جسم کالبدن ۔ تن جُثہ ۔ ویران گھروں کے کھنڈر ۔ اسکی جمع اطلال ہے

طَلُوب ع طالب +

طُلُوع ع آفتاب کا نکلنا ۔ ہر ایک ستارہ کا ظاہر ہونا باہر آنا ۔ نکلنا +

طلیعہ ع وہ لشکر جو فوج سے آگے آگے دشمن کے اترنے کی جگہ وغیرہ امور دریافت کرنے کو جایا کرتا ہے ۔ شہر اور لشکر کی محافظت کرنے والی سپاہ +

## طاے مہملہ مع میم

طمّاع ع بڑا لالچی بہت لالچ کرنیوالا

طُمّاع ع جمع طامع کی طمع کرنیوالا لالچی

طمانین طمانینت ع اطمینان تسلی سکون قلب +

طمث ع حیض کا خون حیض والی عورت جماع ۔

طُمطُراق ع کر و فر شان و شوکت تجمل

طمس ع مٹا دینا ۔ ناپید کرنا +

طمع ع لالچ ۔ حرص ۔ امید +

طمع بستن ف لالچ کرنا +

طمع خام ف ناممکن امر کا ارادہ +

طمع کردن ف طمع کرنی لالچ کرنا

طمغا ت یہ لفظ ترکی ہے حرص کرنا دیکھو تمغا +

طمغاچ ت ترکستان میں ایک ولایت ہے

طمغاچیاں ف طمغاچ کے رہنے والے

## طاے مہملہ مع نون

طناب ع رسّی خیمہ کی ڈور +

طناب امل ع امید کی رسّی +

طناب زدن و نہادن بر چیزے ف پیمائش کرنا ناپنا +

طنّاز ع بہت رمزوں سے بات کہنے والا اور ناز سے چلنے والا شوخ +

طنبک ع دھونسا نقارہ ڈھول اصل میں تنبک ہے

طنبور ۔ طنبورہ ع طنبورہ جو مشہور باجہ ہے

طنبورہ از غلاف بیروں آوردن ف راز فاش کرنا +

طنجیر ع پاتیلہ جو مشہور برتن ہے +

طنز ت تمسخر ۔ رمز کی بات کہنا طعنہ +

طنطنہ ع طنبورہ اور باجہ وغیرہ کی آواز کروفر ۔ نقارہ کی آواز زیر اور آواز بم کو دبدبہ بولتے ہیں +

طنگ ع صدا ۔ آواز +

طنین ع مکھی بھنبھیری وغیرہ چھوٹی مکھیوں کی آواز +

## طاے مہملہ مع واو

طواف ع خانۂ کعبہ کے گرد اگرد پھرنا کسی چیز کے گرد پھرنا +

طَوّاف ع بہت طواف کرنیوالے +

طوارق ع جمع طارقہ کی سختیاں زمانہ حوادث

طوالت ع درازی +

طوالع ع جمع ہے طالع کی علم منطق کی ایک کتاب کا نام ہے

طوامیر ع جمع طومار کی +

طوائح ع حادثے آفتیں ۔ ہلاکی +

طوائف ع جمع طائفہ کی +

طوپ ت توپ +

طوپچی ت توپچی +

طوبے ع مونث ہے اطیب کی بمعنے خوشبودار تر ۔ پاک تر خوشی ۔ بشارت خوشخبری ۔ بہشت میں ایک درخت ہے جس کی ٹہنی بہشت کے ہر ایک گھر میں پہنچی ہوگی طرح طرح کے میوے اور خوشبوئیں اس سے حاصل ہونگی +

طوبے قامت ع محبوب +

طود ع بڑا پہاڑ ۔ بلند گھاٹی پہاڑ کی قُلّہ کوہ +

طور ع وضع ۔ ڈھنگ +

طُور } طُورِ سینا } ع شام میں ایک پہاڑ ہے جس پر حضرت موسےٰ علیہ السلام کو تجلی ہوئی تھی طور بن اسمٰعیل کی طرف منسوب ہے +

طوس ع توس کا خراسان میں ایک شہر ہے جسے اب مشہد کہتے ہیں ملک الشعرا فردوسی مصنف شاہنامہ وہیں کا رہنے والا تھا نوذر کے بیٹے کا نام بھی ہے +

طُوطی ع توتی ۔ طوطا ۔ توتا ۔ نیلبر

طوطی مقال ع فصیح +

طوطیا نوش ف اسکندر کے منشی کا نام تھا

طوطیہ ع جمع توطیہ ہے بچھانا تمہید کے طور پر کچھ بیان کرنا +

طوع ع رغبت ۔ اطاعت ۔ مطیع فرمانبردار +

طوعاً ع از روے اطاعت اور فرمانبرداری کے +

طوعاً و کرہاً ع فرمانبرداری اور دھینگا دھانگی سے خواہ مخواہ +

طوغ ت نشان فوج۔ جھنڈا +
طوف ع سخت بوڑھی عورت +
طوف ع کسی چیز کے گرد اگرد پھرنا سیر گشت +
طوفان ع باران سخت۔ آب کثیر پانی کی رو جو ڈبو دیوے۔ باد تند۔ آندھی بہت تیز ہو +
طوفان کردن ف بڑا کام کرنا +
طوق ع طاقت۔ توانائی وسعت گلوبند حلقہ گول پٹہ +
طوق بہار ف قوس قزح +
طوقدار ف بندہ اسیر گرفتار قمری +
طوق ماہ ف چاند کا ہالہ +
طول ع بخشش۔ عطا +
طُول ع درازی لمبائی +
طول امل ع امید کی درازی حرص دنیا +
طومار ع نامہ صحیفہ لمبا خط +
طومان۔ تومان۔ تمن ت عدد دس ہزار / دس ہزار سپاہی روپیہ ایران کا ایک رائج الوقت طلائی سکہ ہے جو حجم میں ہمارے ہاں کی چونی کے برابر اور قیمت میں چار روپے کے برابر ہوتا ہے +
طومان عراق ت چالیس ہزار روپیہ کے قریب ہوتا ہے +
طوے ف شادی نکاح مطلق شادی جشن اصل میں یہ لفظ سے ہے
طوے ع شام میں ایک وادی ہے جیسے وادی ایمن کہتے ہیں اسی وادی میں حضرت موسٰے کو پہلی دفعہ الہام ہوا +
طوے ع گرسنگی۔ بھوک +
طویت ع نیت اور قصد اور اندیشے کی پیچیدگی +
طویل ع لمبا دراز۔ علم عروض میں ایک بحر ہے اور اس میں چار دفعہ فعولن مفاعیلن کا تکرار ہوتا ہے۔ اس بحر میں عربی کے شعر زیادہ ہوتے ہیں اور فارسی کے بہت کم +
طویلہ ع لمبی رسی جو گھوڑوں کے پیر میں باندھتے ہیں پچھاڑی مجازاً وہ مکان جس میں گھوڑے باندھتے ہیں فارسی والے اس لفظ کو بیائے مجہول پڑھتے ہیں جیسے غوطہ اور مدہوش کو +
طویلہ بردن زدن صبح ف صبح ہو جانا
طویلہ دُر ف موتیوں کی لڑی سلک مروارید +

## طائے مہملہ مع ہائے ہوز

طہارت ع پاکی۔ پاکیزگی +
طہارت ع پاک دامنی +
طُہر ع حیض سے پاک ہونا۔ وہ ایام جن میں حیض نہ ہو وہ حیض کے درمیانی دن
طہران مع تہران ایران میں ایک شہر کا نام ہے جو اس ملک کا آجکل دار الخلافہ ہے +
طہماسپ ف ایران کے مشہور بادشاہ منوچہر کے بیٹے کا نام ہے۔ ایران کے بادشاہان صفویہ سے دوسرا بادشاہ تھا جسکے زمانے میں خراسان میں مدتوں ہنگامہ کارزار گرم رہا۔ اور سلطان سلیمان شاہ روم کے ساتھ بھی ایک دفعہ لڑا۔ مگر آخر کو دونوں میں صلح ہو گئی۔ اس نے ۵۴ برس سلطنت کر کے سنہ ۹۸۴ء میں وفات پائی +
طہمورث ف ایران کے پیشدادی خاندان کے بادشاہوں سے تیسرا بادشاہ ہوشنگ کا پوتا تھا اسے دیو بند بھی کہتے ہیں +
طہور طہیر ع پاک کرنے والا پاک +

## طائے مہملہ مع یائے تحتانی

طی ع پیچیدگی۔ لپیٹ۔ لپٹینا۔ ضمن درمیان بھوک +
طے ع یمن میں ایک قبیلہ کا نام ہے جس میں حاتم طائی مشہور سخی ہوا +
طیار ع اڑنے والا پرندہ جو خوب اڑ سکے۔ مجازاً مہیا +
طیارہ ف تیز رو جہاز یا کشتی یا گھوڑا +
طیاش ع نیک عقل۔ جس کی عقل جاتی رہی ہو۔ ہلکا بیہودہ آدمی +
طیان ع بھوکا۔ پیچیدہ۔ گمکا بیہودہ گو۔ ایک شاعر کا نام بھی ہے +
طیب ع خوشبو۔ شگفتہ۔ اچھا خوش مزاجی۔ خوش طبعی۔ خوشی پاک ہونا +
طیّب ع حلال۔ لذیذ۔ پاکیزہ۔ پاک بنا
طیبات ع خوش طبعی ہا +
طیب الادا ع خوش آواز خوش گو +
طیبت ع مزاح خوش طبعی +
طیب و مطیب ع حضرت خاتم الانبیا صلعم کے دو صاحبزادوں کے نام ہیں
طیبہ ع نام مدینہ منورہ کا +
طیر ع پرند اڑنے والا جانور واحد اور جمع دونوں پر اس کا اطلاق ہوتا ہے
طیران ع اڑنا +
طیرگی ف غصہ غضب خشم +
طیرہ ع غصہ خفگی۔ شرمندہ +
طیرہ ع بری خال +
طیرہ ع خفت سبکی شرمندگی عیب غمناک خجل
طیش ع خفگی غصہ جوش۔ عقل کی سبکی خطا کرنا عقل کا جاتا رہنا +
طیف ع خیال اور سونے میں کسی شے کا خیال آنا +
طیف الخیال ع ایک کتاب کا نام ہے
طے کردن ف طے کرنا۔ منفصل کرنا
طے کش ف طے کا روزہ رکھنے والا یہ روزہ تیسرے دن کھاتا ہے لیکن ہر ایک دن شام کو پانی کے دو چار قطرے پی لیتے ہیں
طیلسان معرب تالسان کا چادر کی ایک قسم ہے جو قاضی اور خطیب پہنتے ہیں
طی لسان ع چپ رہنا۔ استعداد کلام کی
طین ع مٹی نمناک مٹی +
طین الحکمۃ ع گیلی مٹی یا کھڑیا جس میں کپڑا آلودہ کر کے برتن پر لپیٹتے ہیں تاکہ وہ آگ میں نہ ٹوٹ نہ جائے اسکو طین الحکمۃ یا گل حکمت کہتے ہیں +
طینت ع سرشت۔ پیدائش اصلی خو
طینی ع گل مٹی کی چیز +
طیور ع جمع طیر کی +
طیوری ع پرندوں کی چیز منسوب طیور سے +
طیہوج ع لوا جو مشہور پرندہ ہے

**عابث** ع کھیلنے والا وقت ضائع کرنیوالا
**عابد** ع عبادت کرنے والا پجاری +
**عابر** ع عبور کرنیوالا راہ پر گزرنے والا
پل پر سے اترنے والا پار جانے والا +
**عابرین** ع جمع عابر کی +
**عابرین سبیل** ع رستے سے گزرنے والے
**عاج** ع ہاتھی دانت +
**عاجز** ع لاچار جس سے کچھ نہ ہوسکے +
**عاجل** ع جلد باز جلدی کرنے والا جو شے
سرد ست اور بالفعل ہو عجلت سے ملنے
والی شے دنیا سے بھی مراد ہے +
**عاد** ع ہود کی قوم شداد اسی سے تھا یہ لوگ
بہت متکبر اور قوی اور دراز قامت تھے
حضرت ہود علیہ السلام نے انکی ہدایت میں
از حد کوشش کی مگر وہ راہ راست پر نہ آئے
اور آندھی کے طوفان میں مبتلا ہوئے +
**عادات** ع جمع عادت کی +
**عادت** ع خو سبھاؤ +
**عادل** ع منصف انصاف کرنے والا
**عادی** ع خو یافتہ جسکو عادت پڑی ہوئی ہو
**عادیان** ع قوم عاد سے جو لوگ منسوب ہوں
**عاذر** ع ایک شخص کا نام ہے جو بے ایمان
مرا تھا حضرت عیسے علیہ السلام نے چالیس
برس کے بعد اُسے زندہ کر کے مسلمان کیا
**عاذل** ع ملامت کرنے والا +
**عار** ع غیرت شرم عیب +
**عارج** ع اوپر چڑھنے والا عروج کرنیوالا +
**عارض** ع رخسار گال ملنے والا لاحق
ہونے والا وہ بادل جو افق میں پھیلا ہوا ہو
ابر فوج کا بخشی فوج کی موجودات لینے
والا سپہ سالار کمانڈر انچیف +

**عارض افروختن** ف غضبناک ہونا غصہ ہونا
**عارض سیمیں** ع چاندی جیسا رخسارہ
گورا رخسارہ +
**عارضہ** ع لاحق ہونیوالی شے بیماری +
**عارضین** ع دونوں رخسارے تثنیہ
ہے عارض کا +
**عارضی** ع لاحقی جو اصلی نہو +
**عارف** ع پہچاننے والا جاننے والا ولی
خدا۔ خدا شناس +
**عارفہ** ع خدا کے پہچاننے والی عورت
**عاری** ع ننگا۔ خالی +
**عاریت عاریۃ** ع مانگنا مانگ کر کوئی
چیز لینی مستعار چیز۔ مانگے کی چیز +
**عازم** ع قصد کرنے والا۔ قاصد +
**عاشر** ع دسواں حصہ یا دسواں حصہ لینے والا
**عاشق** ع عشق رکھنے والا چاہنے والا اُغیا
**عاشق خشک** ف خسیس اور ذلیل
عاشق بے صدق عاشق +
**عاشق سگ جان** دنیا طلب لالچی دنیا
**عاشق و معشوق** ع دو نگینے مختلف
رنگ کے جو ایک انگوٹھی میں ہوں +
**عاشورا۔ عشورہ** ع ماہ محرم کی دسویں
تاریخ کا دن جو مسلمانوں کے ہاں معتبر دن
شمار ہوتا ہے امام حسینؑ کی شہادت بھی اسی
دن ہوئی تھی +
**عاصفہ** ع باد تند و سخت جھکڑ آندھی
**عاصم** ع باز رکھنے والا نگاہ رکھنے والا
قرآن مجید کے ساتوں قاریوں میں سے ایک
قاری کا نام ہے کوفہ میں قرآن سکھانے پر
مامور ہوا تھا امام ابوحنیفہ علم قرأت میں
انہیں کے شاگرد تھے اور ہندوستان میں

علے العموم انکی قرأت کے موافق کلام اللہ پڑھا جاتا ہے
**عاصی** ع گنہگار نافرمان مجرم خطاکار
ابر عاصی وہ سیاہ بادل جو برستے نہیں
طبیبوں کی اصطلاح میں وہ معدہ جسپر مسہل
کی تاثیر نہو یا وہ رگ جس سے خون نہ نکلے +
**عاطر** ع خوشبودار۔ مجازاً پاکیزہ نفیس
**عاطف** ع مڑنے والا مہربانی کرنے والا +
**عاطفت** ع مہربانی کرنی مہربانی شفقت
**عاطل** ع بیکار خالی +
**عاف** ع معاف کرنیوالا خطا بخشنے والا +
**عافیت** ع آرام +
**عافین** ع معاف کرنے والے جمع ہے
عاف کی +
**عاق** ع ماں باپ کا نافرمان +
**عاقبت** ع آخر۔ انجام +
**عاقبت الامر** ع انجام کار آخر کار +
**عاقبت نداد** ف اُسکا انجام اچھا نہیں
**عاقد** ع عقد کرنے والا عہد کرنے والا +
**عاقر** ع بانجھ عورت عقیم نازاینده یہ لفظ
مذکر اور مؤنث میں یکساں استعمال کیا جاتا
ہے یعنی تانیث میں ت نہیں لاتے +
**عاقرقرحا** ع اکرکرہ ایک چھوٹے سے درخت
کی تند مزہ لکڑی ہے جو دانتوں کے درد کے
لیے مفید ہے +
**عاقل** ع عقلمند۔ زیرک +
**عاکف** ع گوشہ نشین مسجد میں ایک گوشہ
کے اندر عبادت کیلئے بیٹھنے والا +
**عاکفان** ع جمع فارسی ہے عاکف کی +
**عاکفین** ع جمع عربی ہے عاکف کی +
**عالم** ع علم والا۔ پڑھا ہوا جاننے والا
**عالَم** ع جہان موجودات جو چیز سوائے خدا
تعالےٰ کے ہے۔ وہ عالم ہے یہ لفظ وفاعل
بفتح عین) کے وزن پر ہے جو مفید معنے
اسم آلہ کے ہوتا ہے چونکہ عجائبات جہان کے مشاہدہ
سے قدرت اور ذات آلہی پر علم اور وقوف
حاصل ہوتا ہے اسواسطے جہان، عالم کہلایا
محاورہ میں بمعنے انواع مخلوقات بھی آیا ہے
اور فارسی اور اردو محاورات میں بمعنے حالت
صورت قسم جنس کے آتا ہے +
**عالم شرف** وہ شخص جو اپنے تئیں فاضل
اور صالح ظاہر کرے درحقیقت جاہل فاسق ہو
**عالم شرف** عالم جاہلیت +
**عالم آب** ف نشہ شراب +
**عالم شراب** ف حالت بیہوشی +
**عالم اسباب** ع سببوں کا عالم جس میں
اُمور اسباب سے وابستہ ہیں دنیا +
**عالم السر و الخفیات** ع بھید اور
چھپی ہوئی باتوں کا جاننے والا خدا تعالےٰ +
**عالم الغیب** ع غیب جاننے والا غیب
کی باتوں کا جاننے والا خدا تعالےٰ +
**عالم امر** عالم ارواح فرشتوں کا عالم
**عالم انفس و آفاق** ع عالم ظاہری
**عالم برزخ** ع روحوں کا مقام مابین
موت اور قیامت کے +
**عالم بالا** ف فرشتوں کا عالم +
**عالم جان** ف عالم ارواح دنیا عالم سفلی
عناصر اربعہ +
**عالم جاوید** ف عالم آخرت +
**عالم جبروت** ع صفات خدا کا مرتبہ +
**عالم خاک** ف دنیا آدمی کا جسم +
**عالم دو رنگ** ف دنیا منافق اور غدار آدمی
**عالم صغرا۔ عالم صغیر** ع عبارتہ

اور خاموش ہو رہتے تھے اسواسطے اہل عرب انکو عجم یعنی گنگ و گندزبان کہنے لگ گئے +

عجم ع گنگ، گندزبان، ملک عجم کے رہنے والے

عجم ع حرُوف پر نقطے دینا اعراب حروف

عجمی ع جو شخص عرب کا باشندہ نہ ہو اکثر ایرانی و تورانی سے مراد ہوتی ہے +

عجن ع خمیر کرنا +

عجوز ع بڑھیا بڈھی عورت +

عجوز خشک پستان ف بے وفا دنیا وہ عورت جس نے بچہ جنا نہ ہو +

عجوزہ فرتوت ف دنیا عالم +

عجول ع جلد کار جلدی کرنیوالا اجیران

عجوہ ایک قسم کی کھجور ہے جو مدینہ منورہ میں نہایت ہی عمدہ ہوتی ہے جو شخص سات عدد ہر صبح کھا لیا کرے اُس پر زہر اثر نہیں کرتا +

عجیب ع انوکھا وہ شے جس سے تعجب پیدا ہو +

عجیل ع شتاب کرنے والا جلد باز

عجین ع خمیر +

## عین مہملہ مع دال مہملہ

عَدّ ع شمار کرنا۔ گنا شمار +

عِدا ع جمع عدو کی دشمن +

عُدات ع عادی کی جمع جس کے معنی ہیں دشمن ظالم تعدی کرنے والا +

عِداد ع گنا شمار +

عَدالت ع انصاف کی کچہری انصاف کرنا نیاؤ برابری +

عَداوت ع دشمنی۔ بیر +

عُدّت ع تیاری۔ آمادگی۔ سامان۔

عِدّت ع گنتی۔ شمار۔ جماعت طلاق کے بعد وہ دن جس میں عورت کو دوسری شادی کرنی شرعاً ممنوع ہے چنانچہ مطلقہ عورت کے واسطے تین حیض مدت عدت ہے اور نابالغ اور آئسہ کے واسطے تین مہینے اور بیوہ عورت کے لئے چار مہینے دس دن اور حاملہ عورتوں کے لئے عدت وضع حمل ہے +

عَدد ع گنتی۔ شمار ہندسہ +

عَدَس ع مسور۔ مسور کی دال +

عَدل ع انصاف کرنیوالا دادگر سچا اور منصف آدمی جو گواہی دینے کے لایق ہو۔ انصاف دادگری۔ مانند نظیر +

عِدل ع ایک طرفہ بار جو گھوڑے کی پیٹھ پر لادیں +

عَدل پرور ف عادل منصف +

عَدلِ تقدیری ع اسم کا اپنے اصلی صیغے سے بے قاعدہ نکالنا +

عَدلین ع دو متقی اور صالح گواہ +

عدم ع نیستی۔ نفی نہ ہونا +

عَدن ع اقامت ٹھیرنا کسی جگہ ہمیشہ رہنا بہشت کے باغ جن میں آدمی ہمیشہ رہینگے

عَدن ع ملک عرب کے جنوبی سمت کو ایک بندرگاہ ہے اور اب انگریزوں سے متعلق ہے

عَدنان ع رسول صلعم کے اجداد میں سے ایک شخص کا نام ہے +

عَدو۔ عَدُو ع دشمن بیری +

عَدوا ع حد سے تجاوز کرنا +

عُدول ع گواہ مقبول۔ سچا آدمی عادل ہم وزن ہم رتبہ +

عُدول ع راہ سے پھر جانا روگردانی کرنا

مُنہ پھیرنا اعراض +

عُدوان ع دشمنی کرنا ظلم زیادتی تعدی اور جمع عادی کی بمعنی دشمنان +

عُدوہ ع ندی کا کنارہ +

عِدہ ع گروہ جماعت۔ عورت کی عدت

عَدید ع نظیر مانند گنے ہوئے گنتی کے کئی چند مجازاً بمعنے بہت سے کثرت سے

عَدیدہ ع گنے ہوئے گنتی کے کئی چند مجازاً بمعنے بسیار۔ فراوان بہت سے

عَدیل ع برابر رتبہ اور قدر میں ہمرتبہ ہمسر مساوی ہم وزن کجاوے میں جو دو آدمی ایک ایک طرف بیٹھتے ہیں وہ بھی ایک دوسرے کے عدیل کہلاتے ہیں +

عَدیم ع ناپید گم۔ نایاب +

عَدیم المثال ع بےنظیر بے مانند لاثانی

## عین مہملہ مع ذال معجمہ

عذاب ع دُکھ شکنجہ +

عذابُ الحریق ع حریق کے معنے سوزش جلنا آگ کی لپٹ یا بھڑکتی آگ کے ہیں عذاب الحریق کے معنے جلنے کا عذاب بھڑکتی آگ میں جلنے کا دُکھ +

عذابُ الہُون ع دُکھ کی یا خواری کا عذاب

عِذار ع رخسارہ چہرہ +

عذب ع شیریں میٹھا خوش مزہ خوشگوار

عذبُ البیان ع جسکی تقریر شیریں اور دلچسپ ہو۔ شیریں کلام +

عُذر ع بہانہ کسی بات کا سبب +

عَذرا ع آشکارا ظاہر صاف کنواری عورت کنواری لڑکی ایک معشوقہ کا نام ہے جس پر وامق عاشق تھا برج سنبلہ جس کی صورت لڑکی کی سی ہے وہ شخص جو ہاتھ میں خوشۂ گندم لئے ہو +

عُذر پذیر ف عذر قبول کرنے والا +

عُذر زبان ف حیض سے کنایہ ہے +

عُذر لنگ ف لوچ اور کمزور بہانہ

عُذر نہادن ف عذر قبول کرلینا +

عُذر نیوش ف عذر قبول کرنے والا

عُذر نیوشی ف عذر سننا عذر قبول کرلینا

عُذوبت ع پانی کا میٹھا اور خوش مزہ ہونا مجازاً ہر شے کا میٹھا ہونا مٹھاس +

## عین مہملہ مع رائے مہملہ

عَرابہ ع گاڑی چھکڑا +

عُرات ع جمع عاری کی ننگے +

عَرادہ ع آلاتِ قلعہ گیری میں سے ایک آلہ ہوتا ہے جیسے گوپھیا۔ مگر محاورۂ حال میں پہیّے دو پہیے ہوتے ہیں جن پر توپ چڑھاتے ہیں) کو بولنے لگے ہیں یہ لفظ توپ کے ساتھ اس طرح استعمال کیا جاتا ہے جس طرح راس لدوا در ددو جیسے جانوروں کے ساتھ زنجیر فیل کے ساتھ زنلا وہ در ندوں کے ساتھ نفر آدمی کے ساتھ وغیرہ وغیرہ مگر کبھی صرف عرادہ ہی توپ کی جگہ لکھدیتے ہیں

عَرآشمہ ع سوغات جو سفر سے بابل بیشکش تحفہ

عِراق ع لغت میں عراق کے معنی کنارۂ دریا کے ہیں مجازاً وہ ملک جو دریائے جیحوں اور دریائے دجلہ و فرات کے کناروں پر واقع ہیں او وہ ملک دریائے جیحوں کے کنارہ پر ہے وہ عراق عجم کے نام سے نامزد ہے خراسان اور اصفہان وغیرہ اسی میں داخل ہیں اور جو ملک کنارہ دریائے دجلہ و فرات پر واقع ہے

اسے عراق عرب کہتے ہیں۔ بغداد بھی اسی میں شامل ہے عراق ایک مقام موسیقی کا نام بھی ہے۔ جسے بوقت چاشت گاتے ہیں +
**عراقین** ع تثنیہ عراق کا ہے دونوں عراق یعنی عراق عجم و عراق عرب +
**عراک** ع انبوہ کرنا ہجوم کرنا +
**عراک** ع سخت ملنے والا گوشمالی دینے والا لڑنے والا جنگی +
**عرائس** ع جمع ہے عروس کی عورت یا مرد جسکی ابھی شادی ہوئی ہو مگر اکثر اطلاق اس کا عورت پر کرتے ہیں +
**عرب** ع براعظم ایشیا میں اسکے مغرب اور افریقہ کے مشرق کی طرف ایک ملک ہے مکہ معظمہ جس میں نبی آخر الزمان علیہ الصلوٰۃ والسلام بانی اسلام پیدا ہوئے اور مدینہ منورہ جس میں آنحضرت صلعم کا روضہ مبارک ہے اور عدن اور مخہ اور مسقط وغیرہ اسی کے شہر ہیں لغوی عرب کے لفظ کے بیابان اور جنگل کے ہیں چونکہ اس میں صحرا بکثرت ہیں اور دریا کوئی نہیں اسواسطے عرب کہلایا اور نیز عرب کے معنے شہر کا رہنے والا عربی آدمی
**عربان** ف جمع فارسی عرب کی ہے +
**عربدہ** ع لڑائی جنگ و دنگا فساد بدخوئی جنگجوئی +
**عربدہ جو** ف جنگجو سے چاپلوسی اور فریبی کے معنے میں بھی آتا ہے بازیگر کو بھی کہتے ہیں +
**عربستان** ف عرب کا ملک +
**عرب سرائے** ع شاہ جہان آباد دہلی سے جنوب کی طرف مقبرہ ہمایوں شاہ کے پاس اسکی بیوی حاجی بیگم نے ایک بڑی شاندار سرائے بنائی ہے جسکے دروازے بڑی نمود کے ہیں چونکہ اس سرائے میں بیگم کے ملازم عرب رہتے تھے اسواسطے اس کا نام عرب سرائے پڑ گیا
**عربی** ع منسوب عرب سے عرب کا +
**عرجون** ع کھجور کی ٹہنی +
**عرخو** ع بلی اور کتے کی آواز اس کے غصے کے وقت +
**عرس** ع خاوند والی عورت زن باشوے
**عرس** ع شادی یا نکاح کا کھانا۔ مجازاً مجلس طعام اور فاتحہ کسی بزرگ کی اُسی دن جس روز کہ وہ فوت ہوا تھا +
**عرش** ع تخت چھت خداتعالے کا عرش +
**عرش آشیانی** ف وہ شخص جسکا گھر عرش پر ہو شاہان مغلیہ کو مرنیکے بعد ایک خطاب ملا کرتا تھا چنانچہ جلال الدین اکبر بادشاہ کا یہ خطاب ہے
**عرش اعظم** ع عرش خداتعالے کا +
**عرش اکبر** ع آدمی کا دل قلب +
**عرش ثانی** ع کرسی سے مراد ہے +
**عرش سبائی** ع تخت بلقیس جو شہر سبا میں تھا
**عرش داران** ف انبیا اولیا اہل اللہ
**عرشیان** ف ملائکہ مقربین حاملان عرش
**عرصہ** ع میدان صحن انگنائی شطرنج کی بساط مدت +
**عرصۂ شطرنج** ع شطرنج کی بساط +
**عرصات** ع جمع عرصہ کی قیامت +
**عرض** ع کسی چیز کا کسی شخص پر ظاہر کرنا پیش کرنا بیان کرنا چوڑان پہنائی گھر کا مال و متاع اسباب مجازاً عرصہ مدت در عرض معنے درمیان +
**عرض** ع جو بذاتہ قائم نہ ہو بلکہ قائم بالغیر ہو جیسے رنگ کپڑے پر حروف کاغذ پر کپڑا اور کاغذ جوہر (قائم بذاتہ) ہیں اور رنگ اور حروف عرض جنکا قیام کپڑے اور کاغذ کے وسیلے سے بیماری جو بسبب کسی اور بیماری کے عارض ہو جیسے درد سر تپ کے سبب سے پیدا ہو جائے یا تپ کسی درد کے سبب آنے لگے +
**عرض** ع کنارہ۔ طرف +
**عرض** ع عزت آبرو بدن۔ جسد +
**عرض بیگی** ف وہ شخص جو لوگوں کی عرض معروض بادشاہ کے پاس جاکر بیان کرے
**عرض حیات عرض عمر** ع لذت عمر عمر کو عیش و عشرت سے بسر کرنا +
**عرضداشت** ف عرضی +
**عرض سپاہ عرض لشکر** ف فوج کی موجودات لینی +
**عرض سپاہ و بدن** ف مرتب اور آراستہ کی سپاہ کا ملاحظہ کرنا +
**عرض گاہ** ف سپاہ کے شمار کرنیکا میدان پریڈ جہاں فوج کی موجودات لی جائے +
**عرضہ** ع ایکبار ظاہر کرنا کسی چیز کو کسی شخص پر آشکارا کرنا عرض کرنا بعضے عرضی
**عرضہ** ع ہمت حیلہ آگے پھینک دیا ہوا پیش کیا ہوا سامنے لایا ہوا اور جو شے سامنے لائی جائے سپر ڈھال +
**عرضۂ شمشیر ساختن** ف تلوار سے قتل کرنا تہ تیغ کرنا +
**عرضی** ع عارضی جو اصلی نہو جو عارض ہوا ہو
**عرعر** ع سرو کوہی چیڑ کا درخت +
**عرف** ع مشہور نام عام نام پہچان نکوئی احسان
**عرف** ع خوشبو +
**عرفا** ع جمع عارف کی +
**عرفات** ع ایک فراخ میدان کا نام ہے جو مکہ معظمہ سے نو کوس کے فاصلہ پر ہے عرفہ یعنی حج کے دن حاجی لوگ یہاں آکر ٹھیرتے ہیں اور لبیک اور دعائیں پڑھتے ہیں اور ظہر اور عصر کی نماز یہیں ادا کرتے ہیں اور پھر مکہ میں لوٹ آتے ہیں +
**عرفان** ع شناخت پہچان پہچان خدا کی بے حجابی +
**عرفہ** ع ماہ ذی الحجہ کا نواں دن جس روز مسلمان لوگ حج کرتے ہیں اور حاجی عرفات میں جاکر احکام حج بجا لاتے ہیں +
**عرفی** ع رسمی ظاہری ایک مشہور شاعر کا تخلص ہے جس کا نام جمال الدین تھا اور محمد جلال الدین اکبر بادشاہ غازی کے وقت میں ہند میں آیا تھا قصائد عرفی مشہور کتاب اسی کی تصنیف ہے عالم جوانی میں اس نے وفات پائی
**عرق** ع درخت کی جڑ رگ۔ نس +
**عرق** ع پسینا اور وہ پانی جو دوائیوں کا تجلہ بنا کر بناتے ہیں +
**عرق الشجر** ع درخت کی جڑ +
**عرق النسا** ع ایک رگ سرین سے نکلکر تا لنگ تک جاتی ہے اور ایک بیماری کا نام بھی ہے جسے ہندی میں رانگھن کہتے ہیں
**عرق انفعال** ع شرمندگی کا پسینا
**عرق برانداختن** ف پسینا بہانا +
**عرق پاک کردن** ف پسینا پونچھنا
**عرق بہار** ف گلی دوائیوں کے پھولوں کا عرق شراب +
**عرق حیا عرق خجالت** ع شرمندگی کا پسینا
**عرق چین** ف پسینا پونچھنے کی چیز ایک

قسم کی ٹوپی بھی ہے +
**عرقِ دو آتشہ** ف دو دفعہ کا کھینچا ہوا عرق
**عرق دویدن و چکیدن و رفتن** ف
پسینا بہنا +
**عرق ریختن و راندن** ف کسی کام
میں بہت کوشش کرنا شرمندہ ہونا +
**عرق بروئے کسے ریختن** ف منہ پر
پانی کا چھینٹا دینا جگا دینا ہوشیار کرنا +
**عرق ریز** ف خادم اور بہت سعی کرنیوالا
**عرقِ شفقت در حرکت آمدن** ف
شفقت و محبت کا جوش میں آنا +
**عرق کردن** ف پسینا لے آنا شرمندگی
اُٹھانا۔ شرمندہ ہونا عطا کرنا +
**عرق کردہ** ف وہ گھوڑا جسے بہت بھاگ
دوڑ کرنے کے باوجود بھی پسینا نہ آئے +
**عرقِ گل** ف گلاب +
**عرق گیر** ف چھوٹا سا رومال پسینا پونچھنے
کا شرمندہ منفعل +
**عرق مدنی** ع نارو جو ایک بیماری ہے
**عُرقوب** ع قوم عمالقہ میں سے ایک شخص
کا نام ہے جو وعدہ خلافی میں ضرب المثل ہے
**عرقیہ** ع پسینا پونچھنے کا چھوٹا سا رومال +
**عَرِم** ع ردد خانہ بند جو نہر کے پانی کو روکنے
کو باندھا جائے +
**عرمرم** ف لشکر +
**عَرُوب** ع وہ عورت جو اپنے خاوند سے بہت
محبت رکھے زن خندہ رو اور عورت جس سے
اُس کا خاوند بہت محبت رکھے +
**عُروج** ع چڑھنا۔ بلند ہونا +
**عَرُوس** ع دلہا۔ دلھن اگرچہ اسکا اطلاق
دلھن اور دُلھا دونوں پر دُرست ہے مگر اکثر
دلھن پر آتا ہے +
**عروس ارغنون زن** ف زہرہ
**عروسانِ باغ عروسانِ چمن**
ف پھول اور باغ کے ننھے پودے +
**عروسانِ بیابان** ف لدا ہوا اونٹ کے
کہ راہ کے لدوا اونٹ خصوصًا +
**عروسِ تاک** ف شراب +
**عروسِ عدن** ع چاند۔ رات +
**عُروسِ عرب** ع مکہ معظمہ +
**عروسک** ف چھوٹی منجنیق جو جنگ کا ایک
ہتھیار ہے لڑکیوں کے کھیلنے کی گڑیا
آلو کی قسم کا ایک میوہ ہے +
**عروسِ جہاں عروس خشک پستان**
**عروس شوے مردہ عروس مردہ شوے** ف دنیا
**عروس چہارم فلک عروس چرخ**
**عروس خاوری عروس روز عروس**
**فلک عروس نہ فلک** ف سورج
**عروسک بازی** ف لعبت باز +
**عروس فلک** ف شہر جو خوبی اور آراستگی
میں اور شہروں پر فائق ہو مجازًا ہر ایک ملک
**عروسی** ع نکاح۔ شادی خوشی +
**عروض** ع ظہور عارض ہونا +
**عُرُوض** ع ایک مشہور علم کا نام ہے جس
میں نظم کی درستی کے قواعد مذکور ہوتے ہیں
اُس میں ذکر بحور اور اُن کے ارکان زحافات
کا ہوتا ہے بحر کل ۱۹ ہیں طویل مدید بسیط
وافر کامل ہزج رجز رمل سریع منسرح
خفیف۔ مضارع مقتضب مجتث متقارب
متدارک قریب جدید مشاکل ارکان یا
افاعیل ہشتگانہ یہ ہیں فعولن فاعلن مفاعلین
مستفعلن متفاعلن فاعلاتن مفعولات
زحافات اسکے قریب ہیں مفصل حال
عروض کی کتابوں مثلاً عروض سیفی یا حدائق
البلاغت وغیرہ سے معلوم ہو سکتا ہے +
**عُروق** ع جمع عرق کی نچوڑا ہوا پانی رس
اور جمع عرق کی بھی ہے بمعنے رگیں نسیں
جڑیں نباتات کی +
**عُروہ** ع ہر چیز کا گوشہ ہر چیز کا دستہ کوزے
اور لوٹے وغیرہ کا دستہ جس سے اسکو پکڑ سکیں
مجازًا۔ ذریعہ وسیلہ +
**عُروۃ الوثقیٰ عُروہ وثقیٰ** ع اصل لغت
میں اس کے معنے ہیں کوزہ وغیرہ کا دستہ جو
محکم ہو اور بآسانی نہ اکھڑ سکے و محاورہ میں ہر شخص
جسے اختیار کر سکیں ہر شے جس سے متمسک
ہو سکیں دستِ آویز محکم" +
**عُریان** ع ننگا۔ برہنہ +
**عریض** ع چوڑا عرض دار +
**عریضہ** ع عرضی عرض +
**عریکہ** ع اونٹ کی کوہان +
**عرین** ع صحرا جنگل بن جہاں شیر
وغیرہ درندے رہتے ہیں شیر عرین بن کا شیر +

## عین مہملہ مع زائے معجمہ

**عَزّ** ع عزیز ہوا معزز ہو گیا +
**عِزّ** ع عزت +
**عَزّ** ع غلبہ +
**عَزا** ع مصیبت پر صبر کرنا شکایت کرنا کسی
چیز سے نسبت کرنا مجازًا ماتم پرسی ماتم
**عُزّیٰ** ع ایک درخت تھا جسکو کفار عرب
پوجتے تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے
حکم سے خالد بن ولید نے اُسے جلا ڈالا تھا
فارسی والے اس لفظ کو بے تشدید بھی استعمال
کرتے ہیں +
**عزا پرسی** ف ماتم پرسی تعزیت +
**عزازیل** ع شیطان +
**عزائم** ع جمع عزیمت کی +
**عزب** ع مجرد آدمی وہ آدمی جس کی جورو
نہو بیوہ عورت کے معنی میں بھی آتا ہے
**عزت** ع عزیز ہونا غالب ہونا حُرمت آبرو
پرتشٹا +
**عزرائیل** ع مرکب ہے عزرا بمعنے
بندہ اور ائیل بمعنے خدا سے بندۂ خدا
وہ فرشتہ جو جانداروں کی روح قبض کیا کرتا ہے
**عزل** ع بیکاری اور بیکار کرنا +
**عزلت** ع گوشہ نشینی عبادت کیلئے
زن و فرزند سے الگ ہو بیٹھنا +
**عزلت دوست عزلت گزین** ف
گوشہ نشین۔ عابد۔ مرتاض +
**عزل و نصب** ع معزولی اور بحالی
**عزم** ع ارادہ قصد بالقطع کے پیش (ضمہ)
سے بھی درست ہے +
**عزمات** ع جمع عزم کی +
**عزیز** ع ارجمند کمیاب بیش قیمت پیارا غالب
لقب بادشاہ مصر کا اور قدیم زمانہ مصر کا لقب
وزرائے مصر کو ملا کرتا تھا اب شاہ مصر کا
لقب خدیو مصر ہے +
**عزیز مصر** ع شاہ مصر +
**عزیمت** ع قصد دلی ارادہ منتر افسوں
**عزو** ع کسی چیز سے نسبت کرنا مصیبت پر صبر کرنا
**عزہات** ع نامرد جسکی قوت باہ زائل ہو چکی ہو

## عین مہملہ مع سین مہملہ

**عُسّ** ع بڑا پیالہ +

عسار ۔ ع درویشی ۔ مفلسی +
عساکر ۔ ع عسکر کی جمع ہے فوجیں
عسجد ۔ ع زرطلا ۔ جواہر جیسے موتی یاقوت وغیرہ
عسر ۔ ع دشواری تنگی اور کام کا دشوار ہونا
عسر ۔ ع دشوار مشکل +
عسرات ۔ تنگی ۔ مفلسی دشواری +
عسس ۔ ع کوتوال محافظ شہر +
عسعس ۔ ع رات کا اندھیرا چھایا
عسقلان ۔ ع ملک شام میں ایک شہر اور ایک ندی بھی ہے +
عسقلانی ۔ ع عسقلان کا عسقلان کا رہنے والا
عسکر ۔ ع معرب ہے لشکر کا لشکر فوج جماعت رات کی تاریکی خوزستان میں شوستر کے پاس ایک شہر بھی ہے گنے کا بنا ہوا ایک قسم کا شراب بھی ہے حرمین کے درمیان ایک گاؤں ہے جسے سامرہ بھی کہتے ہیں
عسکری ۔ ع منسوب بہ عسکر یہ امام علی نقی اور ان کے بیٹے حسن کا لقب بھی ہے
عسل ۔ ع شہد انگبین اسکی تاثیر گرم ہے
عسل طبرزد ۔ ع شیرہ نباتات
عسے ۔ ع قریب ہے یقین ہے شاید +
عسیر ۔ ع دشوار مشکل +

## عین مہملہ مع شین معجمہ

عش ۔ ع آشیانہ گھونسلا +
عشا ۔ ع رات کا کھانا پیالو کرنا طعام شب
عشا ۔ ع شب کوری رتوندا رات کو نہ دکھائی دینا
عشا ۔ ع رات کی نماز کا وقت نماز خفتن +
عشاء ۔ ع اول شام رات کا شروع شام کا وقت +
عشاق ۔ ع جمع عاشق کی اور نام ہے ایک مقام راگ کا جو دو گھڑی دن چڑھے گاتے ہیں
عشایر ۔ ع جمع ہے عشیرہ کی کنبے قبیلے
عشب ۔ ع ہری گھاس گیاہ تر +
عشر ۔ ع دسواں حصہ ۱/۱۰ +
عشر ۔ ع دس عدد ۱۰ +
عشرات ۔ ع دہائیاں جو کل نو ہیں دس بیس تیس چالیس پچاس ساٹھ ستر اسی نوے +
عشرت ۔ ع خوشی دلی خوش زندگانی عیش و آرام +
عشرخوان ۔ ع بچہ نوآموز جس نے ابھی قرآن شریف شروع کیا ہو قرآن کا قاری وہ شخص جو مردہ کی قبر پر قرآن شریف پڑھے
عشر عشیر ۔ ع دسویں کا دسواں حصہ ۱/۱۰۰
عشرہ ۔ ع دسواں دن مہینے کا +
عشرہ کاملہ ۔ ع پورے دس دس روزے حاجیوں کے جو تین حج سے پہلے اور سات حج کے بعد رکھا کرتے ہیں اور یہ حکم اُن لوگوں کے واسطے ہے جنہیں قربانی دینے کی طاقت نہیں ہوتی +
عشرین ۔ ع بیس عدد ۲۰ +
عشق ۔ ع کسی شئے کیساتھ حد سے بڑھکر محبت کرنا جنون کی قسم کا ایک مرض ہے جو حسین صورت کے دیکھنے سے پیدا ہو جاتا ہے اصطلاح میں اس لفظ کے معنے سلام و داع کے ہیں چنانچہ اکثر آزاد لوگ یہاں بھی بجائے سلام علیک کے عشق اللہ کہا کرتے ہیں +
عشق باز ۔ ف عاشق چاہنے والا کبوتر باز
عشق پیچاں ۔ ف عشق پیچہ +
عشقہ ۔ عشق پیچہ +
عشوق ۔ ع صاحب عشق بہت عشق کرنیوالا
عشوہ ۔ ع پوشیدہ کام کرنا پوشیدہ کام آگ جو رات کے وقت دور سے نظر آئے ناز کرشمہ ایسی حرکت و ناز معشوق کا جو عاشق کو فریفتہ کرے معشوقوں کا انداز فریب +
عشیت ۔ ع رات کا وقت پہر رات گئے کا وقت اندھیرے کا وقت +
عشیر ۔ ع کنبے کا آدمی ہمسایہ کسی کے ساتھ رہنے والا ۔ دسواں حصہ
عشیرہ ۔ ع دسواں حصہ کنبہ قبیلے +
عشیقہ ۔ ع معشوقہ +

## عین مہملہ مع صاد مہملہ

عصا ۔ ع لاٹھی چوب دستی +
عصاب ۔ ع شاہترہ +
عصابہ ۔ ع ایک قسم کا کپڑا ہے جو سر پر باندھتے ہیں
عصات ۔ ع جمع عاصی کی +
عصار ۔ ع روغن گر تیلی یہ وزن فعال کا اکثر پیشہ وروں کیلئے آتا ہے جیسے قصار خیاط حلاج قصاب سیاح نقاش جلاد صباغ وغیرہ +
عصارہ ۔ ع شیرہ رس نچوڑا ہوا پانی +
عصافیر ۔ ع عصفور کی جمع ہے +
عصام ۔ ع پانی بھرنے کی مشک کا تسمہ جسکے ذریعے اُسے اٹھاتے ہیں سید مشک النعمان بن منذر کے حاجب کا نام ہے جو بڑا نیک خصلت تھا
عصا بپاے افراز پیش نہادن ۔ ف سفر کی تیاری کرنا سفر کو تیار ہونا
عصائے کلیم ۔ ع حضرت موسیٰ علیہ السلام کی لاٹھی جو معجزہ سے اژدہا بن جایا کرتی تھی
عصب ۔ ع جمع عصبہ کی یعنی پے پٹھے
عصبہ ۔ ع جماعت آدمیوں کی دس سے چالیس تک +
عصبات ۔ ع جمع عصبہ کی +
عصبہ ۔ پے پٹھا اسکی جمع عصب اعصاب آتی ہے +
عصبہ ۔ ع باپ کی طرف کا رشتہ دار اور بیٹے عصبات جمع +
عصبیت ۔ طرفداری تعصب استواری خویش نوازی +
عصر ۔ ع زمانہ روزگار دن کا آخر حصہ نماز عصر نچوڑنا +
عصف عصوف ۔ ع ہوا کا تند اور زور سے چلنا +
عصفر ۔ ع کسنبہ سرخ جامہ +
عصفور ۔ ع چڑیا کنجشک +
عصمت ۔ ع اپنے تئیں گناہ سے بچانا پاکدامنی پاکی +
عصمتیاں ۔ ف انبیا اور اولیا اور ملائکہ اور اہل عزلت اور پردہ نشین عورتوں اور خلوت نشینوں سے مراد ہے حضرت مریم کو بھی کہتے ہیں
عصو ۔ ع عصا مارنا +
عصیان ۔ ع گناہگاری نافرمانی سرکشی
عصیبہ ۔ ع طرفدار استوار خویشاوند رشتہ دار
عصیدہ ۔ ع ایک قسم کا طعام ہے جو آٹے کا بنایا جاتا ہے اور بہت گاڑھا ہوتا ہے
عصیر ۔ ع شیرہ انگور وغیرہ کا رس مجازاً شراب انگوری +

## عین مہملہ مع ضاد معجمہ

عض ۔ ع دانتوں سے کاٹنا
عضادہ ۔ ع دروازے کے دونوں بازو کی

عضب ۔ کاٹنا۔ تلوار +
عضبیت ۔ تیز زبانی +
عضد ۔ بازو ہاتھ۔ شیراز کے سلاطین میں سے ایک کا نام بھی ہے جو ملوک دیالمہ میں سے تھا۔ شیراز میں اسکا گنبد بھی ہے
عضد الدولہ ۔ بازو سلطنت کا یعنی معاون مددگار اکثر امرا کا خطاب ہوتا ہے۔ عضد سلطان شیراز کا نام بھی ہے +
عضلہ ۔ اول سخت گوشت +
عضو ۔ بدن کا کوئی جز جوڑ اندام تن
عضوب ۔ جمع عضب کی تلواریں

## عین مہملہ مع طائے مہملہ

عطا ۔ بخشش۔ دینا +
عطار ۔ عطر بیچنے والا گندھی عام بول چال میں پنساری کو کہتے ہیں +
عطارد ۔ دوسرے آسمان پر ایک ستارہ ہے جسے دبیر فلک اور منشی فلک بھی کہتے ہیں علم و عقل اس سے متعلق ہے شرف اس کا برج سنبلہ میں ہے اور وبال اس کا برج قوس میں موسیقی کی اصطلاح میں جست کو کہتے ہیں
عطارد منش ف ذکی۔ ذہین تیز طبع
عطاس ۔ وہ شے جس سے چھینک پیدا ہو چھینک +
عطاش ۔ پیاسے تشنگاں +
عطالت ۔ بیکاری بیعطلی مغیر لغوت میں یہ لفظ ان معنوں میں پایا نہیں گیا
عطایا ۔ جمع ہے عطیہ کی بخششیں
عطائے کبیرے ۔ عمر طبعی سے مراد ہے جو ایک سو بیس سال ہے +
عطب ۔ ہلاکت ہلاکی

عطر ۔ خوشبو ہونا خوشبو کرنا خوشبو بوئے خوش +
عطر جہانگیری ف عطر گلاب جو نور جہان بیگم نے جہانگیر بادشاہ کے عہد میں ایجاد کیا تھا
عطر فروش ف گندھی +
عطر مثلثی ۔ مشہور خوشبو ہے جو مشک اور عنبر کافور وغیرہ سے مرکب کر کے بناتے ہیں ارگجہ
عطریات ۔ جمع عطری کی یعنی وہ اشیا جو خوشبودار ہیں +
عطس ۔ چھینکنا چھینک +
عطسہ ۔ چھینک پنجابی نچھ +
عطسہ تیغ ف تلوار مارنے کے وقت جو آواز نکلتی ہے +
عطسہ چاہ ف کنوئیں کے منہ پر کھڑے ہو کر بولنے سے جو آواز کنوئیں سے نکلتی ہے
عطسہ شب ف صبح +
عطسہ صبح ۔ آفتاب +
عطسہ عنبرین ف بوئے خوش خواہ پھول کی خواہ کسی اور چیز کی +
عطسہ کمان ف تیر +
عطسہ گرز ف پے در پے گرز مارنے کی آواز
عطش ۔ پیاس تشنگی +
عطشان ۔ پیاسا تشنہ تشنگی +
عطف ۔ پہلو جانب مجازاً قامت قد
عطف ۔ پھیرنا موڑنا میل کرنا مہربانی سنجاف دامن جامہ +
عطف گاہ زمین ف منتہائے زمین جو متصل دریائے محیط (سمندر) کے ہے +
عطف گردن ف ایک طرف ہونا راہ سے ہٹ جانا +
عطف گردن ف اعراض انحراف منہ پھیر لینا خواہ خشم و ناز سے خواہ قہر و غضب سے
عطل ۔ عورت بدن زیبائش کے بے زیور بے نقطہ حرف +
عطالت ۔ بیکاری +
عطن ۔ اونٹوں کے پانی پینے کی جگہ پانی کے پاس گوسپندوں کی آرامگاہ
عطوف ۔ مہربان شفیق +
عطوفت ۔ مہربانی +
عطوفہ ۔ مہربان شفیق عورت +
عطیات ۔ جمع عطیہ کی +
عطیہ ۔ بخشش۔ انعام دی ہوئی چیز

## عین مہملہ مع ظائے معجمہ

عظام ۔ جمع عظیم کی بزرگاں بزرگ لوگ اور جمع عظم کی ہڈیاں استخواں
عظام ۔ بزرگ +
عظام رمیم ۔ کھوکھلی ہڈیاں پنجابی بھکی ہڈیاں
عظم ۔ ہڈی استخوان +
عظم ۔ بزرگی +
عظم ۔ کلانی۔ کلاں ہونا ضد صغر کی
عظما ۔ جمع عظیم کی بزرگ لوگ
عظمی ۔ بزرگ عورت بڑا مقدمہ
عظمت ۔ بزرگی بڑائی قدر +
عظیم ۔ بڑا بزرگ +
عظیم الشان ۔ بلند قدر عالی رتبہ اور اورنگ زیب عالمگیر کے بڑے بیٹے شاہ عالم بادشاہ کے بیٹے کا نام بھی ہے جو بنگالہ کا صوبہ تھا اور اپنے باپ کے وقت اسکا نائب السلطنت مقرر ہوا تھا

## عین مہملہ مع فائے

عفاریت ۔ جمع عفریت کی +
عفاف ۔ پارسائی پرہیزگاری +
عفت ۔ پارسائی پرہیزگاری +
عفریت ۔ دیو۔ بھوت +
عفص ۔ مازو جو مشہور دوا ہے +
عفص ۔ کسیلا بے مزہ تلخی وہ چیز جس میں زبان کی گرفتگی ہو +
عفعف ۔ کتے کے بھونکنے کی آواز
عفعف کردن سگ ف کتے کا بھونکنا
عفن ۔ بدبو گندہ +
عفن ۔ بو گوشت وغیرہ کا بدبودار ہونا
عفو عفو ۔ معاف کرنا خطا بخشنا
عفو ۔ بہت درگزر کرنے والا خطاؤں سے بہت گناہ معاف کرنے والا +
عفوصت ۔ بے مزگی کسیلاپن +
عفونت ۔ سڑ جانا بدبو سڑاند +
عفیف ۔ پارسا پرہیزگار جو شخص حرامکاری نہ کرتا ہو +
عفیفہ ۔ پارسا عورت بدکاری سے بچنے والی عورت

## عین مہملہ مع قاف

عقاب ۔ ایک سیاہ رنگ کا شکاری پرندہ ہے جو بہت تیز پرواز اور طاقتور ہوتا ہے ہر اونچی چیز جو بہت بلند ہو کیمیا گردن کی اصطلاح میں نوشادر کو کہتے ہیں ایک چھوٹا سا آنکڑا جو کانوں کے سوراخ میں چھید کرنے کے بعد ڈال دیتے ہیں +
عقاب ۔ دکھ عذاب +
عقاب آہنیں منقار ف تیر پیکان راز سے کنایہ ہے +
عقاب شدن ف کسی چیز کا طلبگار ہونا

عقاب آسمان ف نسر طائر +
عقاب افگن ف مطیع غلام فرمانبردار
عقاب بین ع خارہائے آہنیں +
عقابین ع دو لکڑیاں جسپر مجرموں کو
باندھتے ہیں +
عقار ع شراب مے
عقار ع آب زمین زراعت مکان وغیرہ
درخت فرش متاع و اسباب +
عقار ع درخت یا گھاس یا کسی نبات کی
جڑ جو دوا کے کام میں آتے +
عقارب ع جمع عقرب کی بچھوئیں
عقال ع وہ رسن جس سے اونٹ باندھیں
عقاقیر ع جمع عقار کی +
عقائد ع جمع عقیدہ کی +
عقب ع پیر کی ایڑی بیٹا۔ پوتا +
عقب عقبے ع انجام پایان کا +
عقب ع کسی کے پیچھے پیچھے آنا +
عقبات ع دشوار گزار رستے گھاٹیان
جمع عقبہ کی +
عقبان ع جمع عقاب کی جسکے معنے
شکنجہ عذاب ہیں تکلیف رنج دکھ +
عقبان ع جمع عُقاب کی جو ایک مشہور
شکاری جانور کا نام ہے +
عقبہ ع پہاڑ کی گھاٹی دشوار گزار رستہ
جہاں سے دشوار جانا ہو امر سخت عظیم دشوار
امر جسکا ظہور میں آنا مشکل ہو +
عقبےٰ ع آخرت دوسرا جہان اسکا ضد عقبہ بیچھے پیچھے
عقد ع لوٹنے کا تلانا +
عقد ع گرہ لگانا باندھنا عہد بیع نکاح
عقد ع موتیوں کی لڑی ہار +
عقد ع عقدہ کی جمع +

عقد انامل ع انگلیوں پر شمار کرنا اسمیں چھنگلیا
اکائیاں دہائیاں اور بیچ کی سینکڑے اور ہزار ہوتے ہیں
عقد بستن ف عہد کرنا +
عقد زفاف ع نکاح سے مراد ہے
عقد رواں عقد تمکین ف نکاح متعہ
جو شیعوں میں جائز ہے اور اہل سنت جماعت
کے نزدیک حرام ہے +
عقد شب افروز ف ثوابت اور سیارے
عقد شب و روز ف چاند سورج اور دنیا
و روزگار سے مراد ہے +
عقدہ ع گرہ مشکل بات +
عقدہ در کار افتادن ف کام میں مشکل پڑ جانا
عقدہ در کار زدن ف کام میں مشکل ڈال دینا
عقدہ کشادن ف گرہ کھولنا +
عقدہ واکردن ف مشکل حل کر دینا
عقر ع بانجھ ہونا عقیم ہونا +
عقرب ع بچھو بارہ آسمانی برجوں میں سے
آٹھواں برج جس کی شکل بچھو کی سی ہے
مجازاً منحوس نامبارک +
عقرب سیلوفری ف برج عقرب
عقربی ع لعل کی ایک قسم ہے +
عقعق ع ایک سیاہ رنگ کا تیز پرواز پرند
ہے زاغ دشتی +
عقل ع دانش ادراک خرد دانائی باندھنا
عقلا ع جمع ہے عاقل کی عقلمند لوگ
عقل اولیں عقل کل عقل کلی
عقل فعال ع اہل اسلام کے ہاں
جناب رسول خدا صلعم کے نور پاک سے
اور جبرئیل فرشتے سے مراد ہے حکما کے
نزدیک وہ پہلا فرشتہ جس نے پہلا آسمان
اور دوسرا فرشتہ پیدا کیا +

عقل گزین ف وہ شے جو عقل کے نزدیک
پسندیدہ ہو +
عقل مجردہ ع عقول عشرہ میں سے ایک
عقلی ع منسوب بعقل جو بات صرف ذہن
میں آسکے خارج میں نہ ہو +
عقوبت ع عذاب دکھ سزا +
عقود ع جمع ہے عقد کی گرہ ہا عہد پیمان
عقور ع سگ گزندہ کاٹنے والا کتا جنگلی بلا
عقوق ع ماں باپ کی نافرمانی کرنی ماں باپ
کی نافرمانی شفقت و احسان کا ترک کرنا قطع
رحم کرنا معقوق متروک الاحسان مردود
عقول ع دانشمند +
عقول ع جمع عقل کی دانائیاں فرشتے
عقول اوسطے ع عقول عشرہ دس فرشتے
عقول عشرہ ع دس فرشتے حکما کے
نزدیک خدا تعالے نے اول ایک فرشتہ پیدا
کیا اسنے دوسرا فرشتہ اور پہلا آسمان پیدا کیا
دوسرے نے تیسرا فرشتہ اور دوسرا آسمان پیدا کیا
وعلی ہذا القیاس نو آسمان اور دس فرشتے
پیدا ہو گئے۔ دسویں نے تمام عالم کو پیدا کیا
عقوہ ع میدان گھر کا آنگن گھر کا صحن +
عقبات ع تہ بالا +
عقیب ع پیر پیچھے چلنے والا پیروی کرنیوالا
عقیدہ عقیدت ع کسی امر کو دینداری اور
حق جان کر اس پر دل جمانا اعتقاد دل
کا بھروسا مذہب کے اصول جن پر
یقین کرنے سے اس میں شامل ہو سکیں
عقیر ع زار کشتہ۔ بانجھ عقیم نا امید +
عقیق ع سرخ رنگ کا ایک پتھر ہے جو
عمدہ اور قیمتی ہوتا ہے مجازاً آنسو اور لب معشوق
عقیق ناب ف لب معشوق عاشق کے

اشک خونیں۔ انگوری شراب +
عقیقہ ع بچہ کے پیدا ہونیکے بعد ساتویں
دن اسکے نام رکھنے اور بال اترواںے کی
ضیافت +
عقیل ع دانشمند آدمی دانا اور ابو بند
حضرت ابو طالب کے بیٹے کا نام ہے جو بہت دانا
آدمی تھے اور حضرت علی سے بیس برس بڑے
تھے وہ حضرت علی کے زمانے میں انکو چھوڑ کر
معاویہ کے پاس چلے گئے تھے اور یزید کی اوائل
سلطنت میں فوت ہوگئے +
عقیلہ ع قوم کا سردار برگزیدہ رئیس
پاسے بند +
عقیم ع جسکے ہاں اولاد نہ ہو خواہ مرد ہو
خواہ عورت۔ اطلاق اس لفظ کا مونث
اور مذکر دونوں پر یکساں ہے +

## عین مہملہ مع کاف تازی

عکاشہ ع عنکبوت۔ مکڑی +
عکاظ ع مکہ و طائف کے درمیان ایک
بازار کا نام ہے +
عکس ع الٹا اوندھا شبیہ جو پانی اور آئینہ
وغیرہ اشیاء میں دکھائی دے +
عکس مستوی ع اصطلاح علم منطق
میں عکس مستوی قضیہ کا وہ قضیہ ہے کہ
جزو ثانی کو جزو اول اور جزو اول کو جزو ثانی
کر دیں۔ قضیہ حملیہ میں موضوع کو
محمول اور محمول کو موضوع کر دیں اور قضیہ شرطیہ
میں مقدم کو تالی اور تالی کو مقدم کر دیں
اس طرح ایجاب و سلب و صدق اصلی میں
فرق نہ پڑے پس عکس مستوی موجبہ
کلیہ کا موجبہ جزئیہ ہے جیسے کل انسان

انسان حیوان ہوتے ہیں اور بعض
حیوان انسان ہوتا ہے اور عکس موجبہ جزئیہ
کا موجبہ جزئیہ ہے جیسے بعض حیوان
انسان ہے اور بعض انسان حیوان ہے
اور سالبہ کلیہ کا عکس سالبہ کلیہ ہے جیسے
کوئی آدمی پتھر نہیں اور کوئی پتھر آدمی نہیں
اور سالبہ جزئیہ کا عکس نہیں ہو سکتا جیسے
بعض حیوان آدمی نہیں ہے درست ہے
اور بعض آدمی حیوان نہیں ہے غلط ہے
اور قضیہ شرطیہ میں جیسے ان کانت الشمس
طالعۃ فالنہار موجود کا عکس مستوی ان
کان النہار موجودا فالشمس طالعۃ ہے +
**عکس نقیض** (اصطلاح علم منطق میں) قضیہ
کے نقیض کا عکس کرنا یعنی نقیض موضوع
کو محمول اور نقیض محمول کو موضوع قرار دینا
جیسے کل انسان حیوان میں اس کا عکس
نقیض یہ ہے کل لاحیوان لا انسان ہیں
**عکس و طرد** (صنائع شعری) میں سے
ایک صنعت ہے جس میں نصف مصرعہ کے
الفاظ الٹ کر مکرر لاتے ہیں جیسے ساقی و بادہ
چکنی بیاض پیمانہ پیمانہ چکنی بادہ +
**عکہ عکہ عکوک** (ع) [illegible] +

## عین مہملہ مع لام

**عُلا** (ع) بلندی۔ بزرگی +
**عَلا** (ع) اوپر۔ پر +
**علاات** (ع) سندان آہن جس پر لوہا کوٹا
جاتا ہے۔ گھن +
**علاج** (ع) چارہ۔ تدبیر۔ درمان +
**علاف** (ع) کاہ فروش۔ فارسی والے اس
شخص پر بھی اس کا اطلاق کرتے ہیں جو
گھاس اور ایندھن اور کوئلے وغیرہ بیچا کرے
**علاقہ** (ع) لگاؤ۔ تعلق۔ رابطہ۔ پیوند۔ آویزش
طرۂ دستار +
**علاقۂ دستار** (ف) دستار کا طرہ جو پگڑی
کے اوپر ہوتا ہے اور دستار کا شملہ جو گردن
پر لٹکاتے ہیں +
**علاقہ بند** (ف) پٹوہ +
**علی الاتصال** (ع) متصل۔ پے درپے۔ پیہم
**علی الحال** (ع) فوراً۔ جلد۔ شتاب +
**علی الخصوص** (ع) خاص کر۔ خصوصاً
**علی الدوام** (ع) ہمیشہ +
**علی الرسم** (ع) رسم کے مطابق۔ دستور کے
موافق۔ حسب دستور +
**علی الرغم** (ع) مجازاً یعنی برخلاف برعکس
کیونکہ رغم کے اصلی معنی رغام خاک آلودہ
ہونا ذلیل و خوار ہونا کے ہیں اور کسی شخص کے
برخلاف کرنا گویا اس کی ناک آلودہ ہونا
ذلیل و رسوا ہونا ہی ہوتا ہے +
**علی الصباح** (ع) صبح کے وقت +
**علی الاطلاق** (ع) مطلق۔ بے قید +
**علی الظاہر** (ع) بظاہر۔ ظاہراً۔ ظاہر +
**علی العموم** (ع) عام طور پر۔ عموماً +
**علی الفور** (ع) فی الفور۔ فوراً۔ اسی وقت
جلدی سے +
**علی اللہ** (ع) مخفف ہے توکلت علی اللہ کا
ہے جس کے معنے ہیں بھروسا کیا میں نے
خدا پر۔ فارسی والے اکثر معنے شور و غوغا اور
فریاد کے استعمال کرتے ہیں +
**علی ای تقدیر** (ع) بہر تقدیر جس طرح
ہو سکے۔ بہر حال۔ بہر صورت +
**علالا** (ف) شور و غوغا۔ تشنیع کرنا +

**علّام** (ع) بہت بڑا دانا +
**علامات** (ع) جمع علامت کی ہے +
**علامت** (ع) نشان۔ پتہ +
**علامت کش** (ف) علم بردار +
**علام الغیوب** (ع) چھپی باتوں کا جاننے والا خدا
**علامہ** (ع) بہت جاننے والا بڑا عالم +
**علامۃ الورٰی** (ع) علامہ مخلوقات یعنی شخص
جو مخلوقات میں بڑا عالم یا فاضل ہو +
**علامۂ عصر** (ع) زمانہ کا بڑا عالم +
**علامی** (ع) بہت جاننے والا۔ بڑا عالم۔ ابوالفضل
وزیر اکبر کا لقب بھی ہے +
**علان** (ع) ایک کابگیر کا نام جو جاما کے
پاس ایک فاعلیت ہے +
**علانیہ** (ع) ظاہر۔ کھلم کھلا +
**علاوہ** (ع) وہ زائد سا بوجھ جو بوجھ کے
اوپر رکھا جائے [illegible]
[illegible] یعنی سوا۔ سوائے +
**علائق** (ع) جمع علاقہ کی ہے +
**علت** (ع) سبب۔ وجہ۔ بیماری +
**علت العلل** اصل علت اور علت عالم
(ع) عقل اول +
**علت آفتاب** (ع) یرقان +
**علت تامہ** (ع) سبب کامل +
**علت فاعلی** (جس نے کوئی شے بنائی ہو)
**علت مادی** (وہ مادہ جس سے وہ شے
بنی ہو) +
**علت صوری** (وہ صورت جو بعد بننے
اس چیز کے ہوگئی ہو) +
**علت غائی** (فائدہ اس شے کا جیسے
تخت دربار شاہ کے بیٹھنے کا کی علت فاعلی
نجار (بڑھئی) ہے اور علت مادی چوب (لکڑی) جس سے
وہ بناتا ہے) اور علت صوری (مربع یا مستطیل
یا مسدس وہ صورت جو اسکی بننے کے بعد
ہوگئی ہے) اور علت غائی (جس غرض کیلئے
بناتا ہے تخت پر بیٹھنا بادشاہ کا) یہی یاد
رہے کہ علت غائی ظہور میں سب علتوں سے
موخر ہے اور ذہن و تعقل میں سب سے مقدم
**علت مشائخ** (ع) ایک بیماری ہے اس میں
بوڑھوں کی مقعد میں خارش ہونے لگ
جاتی ہے یہ باعث مفعولیت ہو جاتی ہے
**علتین** (ع) ثقال الآخرۃ والا [illegible] +
**علت ناخنہ** (ع) سفیدی مائل گوشت
مشابہ ناخن گوشہ چشم میں پیدا ہوتا ہے
اور اگر جلدی علاج نہ کیا جائے تو رفتہ رفتہ سیاہی
آنکھ کی پر چھا جاتا ہے اور اندھا کر دیتا ہے +
**علف** (ع) گھاس۔ چارا +
**علف تیغ شدن** (ف) تلوار سے قتل
ہو جانا۔ تیغ ہونا +
**علف خانہ** (ف) [illegible] +
**علق** (ع) جونک۔ جو مشہور کیڑا ہے۔ جما ہوا
خون بستہ۔ سورۃ العلق یعنی قرآن کی ایک
سورہ کا نام ہے +
**علل** (ع) علت کی جمع ہے +
**علم** (ع) جاننا۔ آگاہی۔ دانائی۔ دانش۔ تو جاننا کہ
جو کچھ ادراک کرتی ہے اس کو علم کہتے ہیں
**عَلَم** (ع) نشان۔ جھنڈا۔ پھریرا۔ بیرق۔ وہ بیل بوٹے
جو لباس پر نقش کئے جاتے ہیں۔ مشہور و
معروف نام خاص +
**علما** (ع) جمع عالم کی +
**علم افگندن** (ف) علم انداختن۔ عاجز
ہونا۔ بھاگ جانا۔ پیچھا دکھانا۔ شکست کھانا
مغلوب ہونا +

علم الیقین ع۔ جاننا یقین کا یقین کر جاننا اور یقین کے تین قسم ہیں علم الیقین و عین الیقین و حق الیقین ۔ علم الیقین صرف جان لینا کسی امر کا ہے بلا ہیبت و کیفیت جیسے یقین اس امر کا کہ زہر قاتل ہے عین الیقین اس امر کا مشاہدہ بھی کر لینا آنکھوں سے بھی دیکھ لینا جیسے وہ کسی کو زہر کھا کر مر جاتے بھی دیکھ لینا حق الیقین خود تجربہ کرنا اور محسوس ہونا اس امر میں جیسے خود زہر کھا کر مر جانا ۔

علم بخش ف۔ غنائم سے وہ حصہ جو علم کے نیچے کھڑے ہونے والے سپاہیوں کو دیا جائے

علم برپا کردن علم زدن ف۔ جھنڈا کھڑا کرنا نیزہ بلند کرنا ۔

علم برکشیدن ف۔ نیزہ بلند کرنا جھنڈا کھڑا کرنا مجازاً ظاہر ہونا مشہور ہونا جلوہ کرنا ۔

علم چہل صباح ف۔ چالیس دن کا علم جو آدم علیہ السلام کو حاصل ہوا ۔

علم حضوری و علم حصولی علم کہتے ہیں صورت حاصلہ نزد عقل کو اور وہ دو قسم پر ہے علم حضوری اور علم حصولی حضوری وہ جسمیں جاننا اور جانا گیا دونوں ہوں اور وہ دو قسم پر ہے حضوری قدیم اور حضوری حادث حضوری قدیم جیسے علم اللہ جل شانہ کو اپنی ذات کا اور حضوری حادث جیسے انسان کو علم اپنی ذات کا اور علم حصولی حصول صورت کے ساتھ ہوتا ہے یعنی وہ نسبت جو درمیان عالم و معلوم کے درکار عالم و معلوم جدا جدا ہوں واقع ہو اور علم حق سبحانہ تعالیٰ کا اور اشیا کا یکساں نظر ہے واسطے اپنی ذات و صفات کے اکثر حکما کے نزدیک علم حصولی ہے مگر تحقیقاً فلاسفہ کے نزدیک حضوری اور علم حصولی بھی قدیم اور حادث ہے قدیم جیسے علم جناب باری تعالیٰ کا اور اشیا کے ساتھ بقول بعض اور علم مجردات کا اور اشیا کے ساتھ حادث جیسے ہمارا علم حیوانات اور اشجار کی نسبت

علم وار ف۔ نیزہ دار ۔

علم ریاضی ع۔ علم ہے جس میں ان امور سے بحث کی جاتی ہے جو وجود خارجی میں تو مادہ کے محتاج ہوں مگر تصور عقلی میں مادہ کے محتاج نہ ہوں اصول اس علم کے چار ہیں یعنی علم ہندسہ علم حساب علم نجوم علم موسیقی اور فروع جیسے علم مناظرہ مرایا علم جبر و مقابلہ علم جر ثقیل ۔

علم سیر ع۔ علم تواریخ ۔

علم شدن ف۔ مشہور ہونا ظاہر ہونا ۔

علم طغیان برافراشتن ف۔ نافرمانی کا جھنڈا کھڑا کرنا سرکشی اختیار کرنا ۔

علم صبح ع۔ صبح صادق ۔

علم کردن ف۔ مشہور کرنا لٹکا دینا ۔

علم کشیدن ف۔ جھنڈا کھڑا کرنا ۔

علم کلام ع۔ علم عقائد یعنی منقول کو عقلی دلائل سے ثابت کرنا ۔

علم لدنی ع۔ وہ علم کہ بدون استاد کے حاصل ہو دیکھو لدنی ۔

علم موسیقی ع۔ گانے بجانے کا علم سرود

علم نظر ع۔ مناظرہ کا علم جس میں آداب بحث کے بیان کئے جاتے ہیں ۔

علمہائے روز ف۔ صبح صادق اور کاذب صبح کا ستارہ اور سورج ۔

علمی ع۔ منسوب بہ علم ۔

علن ع۔ آشکارا ہونا ظاہر ہونا آشکارا ۔

علو علو علاو ع۔ بلندی اونچائی ۔

علوقہ ع۔ خوردنی خورش خوراک راتب ۔

علوق ع۔ چمٹ جانا دوست رکھنا ابتدائے حمل میں عورت کے خون کا نطفہ مرد کے ساتھ اسکے رحم میں بندھ جانا ۔

علوم ع۔ جمع ہے علم کی ۔

علوم ریختن ف۔ نصیحت کرنا نصیحت کی باتیں کہنا

علوی ع۔ وہ سید جو حضرت علیؓ کی اولاد ہوں مگر اصطلاح میں حضرت کی اولاد بطن فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا سے سوا

علوی ع۔ آسمانی جیسے فرشتے ستارے وغیرہ

علویہ ع۔ منسوب علوی سے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی اولاد جو بطن حضرت فاطمہ زہرا سے نہیں ہے ۔

علی ع۔ بلند خدا تعالیٰ کا نام ہے اصل میں یا کی تشدید سے ہے فارسی میں چونکہ کوئی ایسا لفظ نہیں ہے جس کے آخر کا حرف مشدد ہو اسواسطے اسے بھی بتخفیف پڑھتے ہیں جناب رسولؐ کے چچیرے بھائی اور داماد اور انکے چوتھے خلیفے کا نام ہے جو بچپن میں ہی رسالت مآب پر ایمان لائے اور ان سے بڑے بڑے کام ظہور میں آئے عثمان کے بعد خلیفہ ہوئے معاویہ کو انہوں نے معزول کیا اس نے ان کا حکم نہ مانا مدت تک دونوں میں لڑائیاں ہوتی رہیں آخر کار فیصلہ یوں ہوا کہ شام اور اسکے مغرب کا ملک معاویہ کو مل گیا اور باقی حضرت علیؓ کے زیر فرمان رہا

علیا ع۔ بہت بلند اعلیٰ کی مونث ہے

علیق ع۔ گھوڑے کے کھلانے کی چیز ایک قسم کا سفید چمڑا ایسا ہی ہوتا ہے جس پر لکھتے ہیں

علیقہ ع۔ وہ گھوڑے کو دانہ کھلانے کا تھیلا ۔

علیل ع۔ بیمار مریض ۔

علیم ع۔ جاننے والا دانندہ علم والا ۔

علیہ ع۔ بلند اونچی عالی مونث علی کا ہے

علیحدہ ع۔ اپنی حد پر جدا الگ اصل اسکی علی حدہ ہے ۔

علیہ السلام ع۔ اس پر سلام ہو ۔

علیہ الصلوٰۃ والسلام ع۔ اس پر درود اور سلام ہو ۔

علیہ الصلوٰۃ والسلام من الملک الخلاق ع۔ اس پر درود اور سلام ہو بادشاہ پیدا کرنے والے کی طرف سے ۔

علیہ افضل الصلوٰۃ اکمل التحیات ع۔ اس پر بہت بڑی رحمت اور کامل سلام ہو

علیہم السلام ع۔ ان سب پر سلام ہو

علیہ وعلیٰ آبائہ الکرام اولادہ العظام آلاف التحیۃ والسلام ان پر اور اسکے بزرگ باپ دادوں اور عالی مرتبہ اولاد پر ہزارہا درود اور سلام ہوں یعنی خداوند تعالیٰ ان پر خاص رحمت نازل فرمائے ۔

علیین ع۔ نام بہشت کا بندگان صالح کا اعمال نامہ نیکوں کی ارواح کا مقام اور مقام علیین کا ساتواں آسمان پر ہے جہاں اس کی سدرۃ المنتہیٰ کے نزدیک ہے اور سر اسکا عرش مجید کے داہنے پایہ سے ملا ہے نیک لوگوں کی ارواح قبض ہونے کے بعد وہاں پہنچتے ہیں ۔

## عین مہملہ مع میم

عم ع۔ چچا باپ کا بھائی ۔

عماء ع۔ گمراہی نابینائی بادل خواہ رقیق ہو خواہ سطبر و غلیظ ۔

عماد ع۔ ستون کھمب تھم ۔

عِبادات ۔ جمع ہے عباد کی
عِبادی ۔ ایک شاعر کا نام ہے
عِمارت ۔ مکان ۔ آبادی ۔ آباد کرنا ۔ مرمت کے معنے میں بھی آتا ہے
عمّار ۔ عمّاری کے واضع کا نام ۔ عمار بن یاسر آنحضرت کے ایک صحابی کا نام بھی ہے جس نے ابتدائے اسلام میں کفار سے بہت تکلیفیں اٹھائیں اور حبش میں ہجرت کی ۔ بہت سے غزوات میں شریک ہو کر مردانگی کی داد دی آخر کار حضرت علیؓ کے زمانے جنگ صفین میں ۹۳ سال عمر پا کر شہید ہوئے
عمّاری ف ہاتھی کی عماری جو ہاتھی پر باندھتے ہیں ۔ عمار نام ایک شخص کی طرف جو اس کا واضع ہے منسوب ہے اور یہ لفظ بھی تخفیف مستعمل ہے ۔ مجازاً بمعنی گاڑی ۔ رتھ
عُمّال ۔ جمع ہے عامل کی ۔ حاکم ۔ سرکار کے کارگذار
عمالقہ ۔ وہ لوگ جو عملیق یا عملاق نامی ایک شخص کی اولاد ہیں پہلے فلسطین میں بڑے صاحب قدرت اور دولتمند تھے ۔ پھر پراگندہ اور متفرق ہو گئے
عمامہ ۔ دستار ۔ پگڑی ۔ پہلی میم مشدد بھی مستعمل ہے
عمّان ۔ ملک یمن میں سمندر کے کنارے ایک شہر ہے جس کے نام پر وہ قطعہ سمندر دریائے عمّان کے نام سے مشہور ہے
عمّان ۔ ملک شام میں ایک شہر ہے ۔ اور عم کی جمع فارسی بھی ہے
عمائم ۔ عمامہ کی جمع ہے ۔ دستار ہا
عَمد ۔ قصد ۔ ارادہ
عُمُد ۔ عَمَد ۔ ستونہا ۔ جمع عمود

عمداً ۔ قصداً ۔ آمادہؔ سے ۔ جان بوجھ کر
عمدہ ۔ وہ شخص جس پر اعتماد کیا جائے ۔ معتمد ۔ معتبر ۔ ثقہ ۔ مجازاً اچھا ۔ بہتر
عمر رضؓ ۔ جناب رسول خدا صلعم کے دوسرے خلیفے کا نام ہے ۔ جنکے عہد خلافت میں ایران مصر ۔ بربر ۔ نوبہ ۔ طرابلس ۔ شام وغیرہ بڑے بڑے ملک فتح ہوئے مسجد اقصٰے (بیت المقدس) کی پچھلی تعمیر جو اب تک موجود ہے ۔ انہیں کے ہاتھ سے ہوئی ہے ۔ وہ ساڑھے گیارہ سال تک خلیفہ رہے اور ۶۳ سال کی عمر پا کر ۲۳ھ ہجری میں شہید ہوئے
عُمر ۔ زندگی
عِمران ۔ آبادی ۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور نیز حضرت مریم رضی اللہ عنہا کے والد کا نام ہے ابو طالب والد حضرت علیؓ کا نام بھی ہے
عمرانات ۔ آبادیہا ۔ جمع عمران کی
عمر پرداز ف عمر بسر کرنے والا
عمر خاص ۔ جبرئیل پیغمبر کا لقب ہے
عمر خیام ۔ ایک شاعر کا نام ہے جسکی رباعیاں بہت مشہور ہیں
عمر طبیعی ۔ ایک سو بیس سال
عمرو عاص ۔ ایک صحابی کا نام ہے جو بڑے عقلمند اور زیرک آدمی تھے نجاشی شاہ حبشہ کی ہدایت سے مسلمان ہوئے حضرت عمرؓ کے زمانے میں ملک مصر فتح کیا ۔ اور وہیں کا والی رہا معاویہ کے وقت اسکا معتمد رہا ۔ اور حضرت علیؓ کے مخالف جنگ صفین میں موجود تھا آخر کار مصر میں ۴۳ھ میں فوت ہوا
عمر و زید ۔ دو فرضی شخص کا نام ہے جسکے آگے واؤ زائد ۔ غیر ملفوظ صرف اس عمر اور خلیفہ دوم حضرت عمرؓ کے درمیان امتیاز کرنیکو لکھتے ہیں
عمر و ف بڑی عمر والا ۔ مسن

عمر و رسیدن ف مسن ہو جانا ۔ زندگی کا ختم ہو جانا
عمرو زید ۔ دو فرضی نام ہیں ۔ ان سے عام اشخاص اور فلان فلان مراد ہوتی ہے
عمرو لیث ۔ اس میں اضافت ابنی ہے یعنی عمرو بن لیث ۔ جو لوگ ایک ہی نام خیال کرتے ہیں ۔ انکی غلطی ہے (اسکا باپ لیث) ایک غریب سیستانی ٹھٹھیرا تھا عمرو کا بھائی یعقوب اپنی عقلمندی اور دانائی اور فہم اور ذکا کی رسائی اور بخت کی یاوری کے سبب خارجی فساد اور بد انتظامی کے زمانہ میں وہاں کا بادشاہ بن گیا تھا ۔ اس نے عمر بھر تک نہایت انصاف اور نیکنامی کے ساتھ سلطنت کی اور اپنی فیاضی سے سب کے دلوں کو اپنی طرف پھیرا یعقوب تو ایران کا مستقل بادشاہ تھا ۔ لیکن اس کے بعد جب اس کا بھائی عمرو تخت پر بیٹھا تو اُسنے کبھی خلیفہ بغداد کی اطاعت اختیار کی اور کبھی اس سے سرکشی کی اور اُسے اپنے دباؤ میں رکھا ۔ چنانچہ ایک دفعہ خلیفہ کو بالکل کمزور پا کر بغداد کے لینے کے فکر میں ہوا ۔ بغداد تو ہاتھ نہ آیا ۔ اپنی ایک آنکھ کھو بیٹھا ۔ خلیفہ نے ناخوش ہو کر ماوراء النہر کی حکومت اسمٰعیل سامانی کو دیدی جسپر عمرو ستر ہزار آدمی ہمراہ لیکر اسمٰعیل سے لڑا ۔ اسمٰعیل کی فوج اس سے بہت کم تھی مگر قسمت کی یاوری سے اُس نے فتح پائی ۔ اور عمرو کو قید کر کے بغداد میں بھیجدیا ۔ جہاں قید ہی میں مر گیا اُس نے ۲۲ سال سلطنت کی ۔
اس بادشاہ کا قاعدہ تھا کہ چھوٹی عمر کے غلام مول لے کر پرورش کیا کرتا تھا اور جب وہ تربیت پا کر لائق ہو جاتے تو انہیں بڑے بڑے عہدے دیا کرتا ۔ اسی واسطے کسی امیر کی کوئی بات اُس سے چھپی نہیں رہتی تھی ۔ اس حکمت عملی کے باعث لوگ اُس کو ولی خیال کرتے تھے ۔
عُمرہ ۔ حاجیوں کی ایک قسم کی عبادت ہے ۔ اور اس کی یہ صورت ہے کہ مکے سے احرام باندھکر مقام تنعیم میں جو وہاں سے تین کوس کے فاصلے پر ہے جاتے ہیں اور وہاں چند رکعت نماز نفل پڑھکر مکہ معظمہ میں واپس آکر طواف کعبہ کرتے ہیں
عمزادہ ف چچازاد بھائی
عَمش ۔ ضعف بصر کی بیماری کے سبب آنکھوں سے اکثر دفعہ آنسو کا ٹپکنا
عُمق ۔ گہرائی
عمیق ۔ گہرا ہونا ۔ عمعق ۔ ایک شاعر کا نام ہے
عمل ۔ کام ۔ کار
عمل خانہ ف کچہری ۔ دیوان خانہ
عمل دار ۔ عمل دار ف عامل ۔ متصدی
عمل کیبوف ۔ موسیقی کی ایک نواہے ہندی میں دھناگری کہتے ہیں
عملہ ۔ جمع عامل کی
عملہ ۔ کام ۔ عمل
عملہ ۔ نیکی ۔ بھلائی
عملی ۔ منسوب بہ عمل
عمو ۔ چچا ۔ باپ کا بھائی
عمود ۔ گواہی ۔ خواری ۔ فروتنی
عمود ۔ ستون ۔ گرز ۔ مہتر قوم ۔ ترازو کی ڈنڈی ۔ آلۂ تناسل ۔ اصطلاح علم ہندسہ میں وہ خط مستقیم جو دوسرے خط مستقیم پر قائم ہو کر ایک طرف کے دونوں زاویے متساوی برابر پیدا کرے عمودا
عمور ۔ دانتوں کے درمیان کا اور دانتوں کی جڑوں کا گوشت جسے پنجابی میں مسوڑا کہتے ہیں
عموم ۔ عام ہونا ۔ سب جگہ ہونا ۔ سب پر

شامل ہونا۔ بے قید ہونا۔ عام۔ سب۔ تمام
عَمُوی ع میرا چچا
عَمّہ ع پھوپھی۔ باپ کی بہن
عُمْی ع جمع اعمٰے کی۔ اندھے
عَمٰے ع کوری۔ نابینائی
عَمید ع قوم کا پیشوا
عَمیق ع گہرا۔ ڈونگا۔ دور و دراز
عَمیم ع عام۔ شامل

## عین مہملہ مع نون

عَن ع سے
عَنا ع تکلیف۔ دکھ۔ رنج۔ مشقت
عُنّاب ع سرخ رنگ کا ایک میوہ ہے جو مصفّی خون ہے اور شعرا لب معشوق کو اُس سے تشبیہ دیتے ہیں کنایۃً لب معشوق
عُنّابی رنگ ف عنّاب کے سے رنگ کا سرخ رنگ
عِناد ع دشمنی۔ بیر۔ سرکشی۔ لڑائی
عَنادِل ع جمع عندلیب کی۔ بلبلیں
عَناصِر ع جمع عنصر کی
عَناق ع ایک برس سے کم عمر کی بکری
عَناقید ع جمع عُنقود کی
عِنان ع باگ
عَنان ع نواحی آسمان
عِنان از چیزے باز کشیدن ف اُس چیز کو چھوڑ دینا۔ ترک کرنا
عِنان از دست بیرون کردن۔ عِنان از دست بیرون کشیدن ف باگ ہاتھ سے چھوڑ دینا۔ بے اختیار ہو جانا
عِنان از دست رہا شدن و رفتن ف باگ ہاتھ سے چھوٹ جانا۔ بے اختیار ہونا
عِنان اسپ کشیدن ف گھوڑے کی باگ کھینچ لینی۔ گھوڑے کو ٹھیرا لینا
عِنان افگندن بچیزے۔ عِنان انداختن بچیزے ف اُس چیز پر جا گرنا۔ حملہ کرنا۔ متوجہ ہونا
عِنان امل سبک شدن ف ناامید ہونا
عِنان باز کشیدن۔ و فرو گرفتن۔ و سبک کردن ف آہستہ چلنا۔ کام میں سستی کرنا
عِنان بہ اسپ سپردن۔ عِنان دادن بہ اسپ ف باگ ڈھیلی کرنا۔ باگ گھوڑے کے اختیار میں کر دینا تاکہ وہ جس طرح چاہے چلے
عِنان با عِنان نہادن۔ عِنان در عِنان آوردن۔ عِنان بر عِنان رفتن۔ ف سواروں کا برابر برابر چلنا۔ بھڑ کر چلنا۔ ملاقات کے وقت ہاتھ میں ہاتھ ملانا۔ مصافحہ کرنا۔ مقابل ہونا۔ آمنے سامنے ہونا
عِنان بر ستارہ سودن ف کمال عالی رتبہ ہونا
عِنان بر شکستن ف باگ کھینچ لینی۔ مجازاً ہٹ جانا۔ منہ پھیر لینا
عِنان بر عِنان ف برابر۔ ہمسر
عِنان راندن و بر کشادن ف گھوڑے کی باگ اُٹھانی یعنی اُسے چلانا۔ آگے بڑھانا
عِنان بر کشیدن ف گھوڑا دوڑانا
عِنان پیچ ف سوار
عِنان پیچیدن و بر گردانیدن ف سوار ہونا۔ اور بعض لوگ باگ موڑنا۔ اُلٹا پھر جانا۔ باگ پھیرنی۔ اُلٹا پھرنا۔ عاجز ہونا۔ اور بعض منہ پھیرنا۔ اعراض کرنا
عِنان تاب ف وہ گھوڑا کہ فقط باگ کے اشارہ پر کام دے اور سوار کو حاجت کوڑے اور چابک کی نہ ہو
عِنان تاب شدن۔ عِنان تافتن ف گھوڑے پر سوار ہونا۔ مطلق سوار ہونا۔
عِنان تاز کردن ف سواری کرنی
عِنان تازی ف سواری کرنی۔ گھوڑے کو جولان دینا۔ جرأت۔ استقلال۔ چالاکی۔ دلیری
عِنان تیز شدن ف جلد جلد چلنا
عِنان جنبش کردن ف گھوڑے کے چلانے کے لئے باگ ہاتھ میں لینا
عِنان دادن ف گھوڑا دوڑانا
عِنان در عِنان آسمان سائیدن ف کمال عالی رتبہ ہونا
عِنان در دیدن ف ترک رفاقت کرنا۔ ساتھ چھوڑ دینا۔ چلنے سے رہ جانا
عِنان زدی ف کھینچے عنان رزدیدن کبھی مراجعت اور اُلٹا پھیرنے کے معنی میں بھی آتا ہے
عِنان ریز رفتن ف جلد جلد چلنا
عِنان ریز گشتن۔ عِنان گرم کردن ف جلد جلد چلنا۔ دوڑنا
عِنان زنان رفتن ف سوار کا جلد جلد چلنا
عِنان فگندہ ف جلد و شتاب
عِنان گران کردن ف باگ کھینچنا۔ گھوڑا ٹھیرانا
عِنان گردش ف گھوڑے کو ایڑ لگانی
عِنان گشتن و گردانیدن و پیچیدن ف گھوڑے کو ایک طرف سے دوسری طرف پھیرنے کے لئے باگ موڑنا
عِنان گسستہ ف تیز رو۔ شتاب رو۔ نہایت مضطرب اور سراسیمہ
عِنان کش ف آہستہ چلنے والا
عِنان گیر ف باگ پکڑ لینے والا۔ چلنے سے روک لینے والا
عِنان واردن ف سوار ہونا۔ جلد جلد چلنا
عِنان بحر کابی انگیختن ف رکاب کو رکاب سے ملا کر یا لاتفاق حملہ کرنا
عِنایَت ع رنج کھینچنا کسی کیلئے تکلیف اُٹھانا کسی کے حال پر مہربانی کرنا۔ مروّت کرنا۔ مہربانی۔ قصد کرنا
عِنَب ع انگور جو مشہور میوہ ہے
عِنَبُ الثَّعلَب ع مکو جو مشہور روئیدگی ہے
عَنبَر ع ایک خوشبو کا نام ہے
عَنبر بمشک آمیختن ف نہایت خوشبودار کرنا
عَنبر از زلف لرزان ف گیسوئے جناب رسالت مآبؐ
عَنبر تر ف معشوق کے خط و خال اور زلف رات سے بھی مراد ہے
عَنبَر ع حبشہ ع دو غلاموں کا نام ہے
عَنبَرین ع عنبر کی سی خوشبو دینے والی کوئی شے
عَنبرین سنبل ع محبوب کی زلف
عَنبر ینہ۔ عَنبر چہ ف ایک پولا زیور ہوتا ہے جس میں عنبر رکھتے ہیں
عَنَت ع گناہ۔ فساد۔ ہلاکت
عِنَبیّہ ع آنکھ کے سات طبقوں سے تیسرا طبقہ
عِند ع نزدیک
عِندَ الاحتیاج ع ضرورت کے وقت
عِندَ اللہ ع خدا کے نزدیک
عِندَ النّاس ع لوگوں کے نزدیک
عَندَلیب ع بلبل
عُنصُر ع اصل بنیاد۔ اصطلاح اطبا میں پانی۔ آگ۔ ہوا۔ مٹی۔ نہیں ہر ایک عنصر ہے جو انسان کی اصل ہے یاد رہے کہ اصلاح علم کیمیا میں عنصر یا جسم مفرد وہ شے ہے جس میں کوئی غیر جنس نکالے یعنی ہم اس کا تجزیہ کر کے دو یا دو سے زیادہ مختلف چیزیں نکال لیں لیکن کوئی جنس اُس کا جزو نہ ہو بلکہ ایک ہی شے سے ہوا ہو۔

اُسکے برخلاف جسم مرکب ہے کہ جسمیں بذریعہ کیمیائی استعمال
کیے دو یا دو سے زیادہ مختلف چیزیں نکال سکیں بعد تحقیق
و تدقیق کامل کے علمائے فرنگستان نے دریافت کیا ہے کہ
عناصر کل ۶۵ ہیں جنمیں سے کچھ گاس ہیں اور کچھ
مائعات ہیں اور کچھ ٹھوس اجسام ہیں گاس میں سے
آکسیجن ہیڈروجن نیٹروجن ۔ کلورین وغیرہ
مائعات میں سے پارہ وغیرہ ٹھوس اجسام میں سے کاربن
گندھک ۔ فاسفرس (جو دیا سلائی میں کام آتی ہے)
سلیکان (جو دھات نہیں ہو) ہاں ٹاٹا جست قلعی
رانگ وسیسا (سکہ) سونا ۔ چاندی ۔ ایلومینیم
کالسیم ۔ میگنیسیم سوڈیم پوٹاسیم جو دھات
ہیں اجسام مرکب میں سے بھی اگرچہ عناصر جو قدیم
الایام سے عنصر مشہور ہیں اور اب تک بھی باوجود منکشف
ہو جانے کے پلنے لوگوں میں عناصر کے نام سے مشہور
پانی کو پھاڑ کر دیکھو تو دو گیس ایک تو آکسیجن (جو
ایک غیر مرئی گیس ہے جسکا نا کچھ رنگ ہے نہ مزا۔
نکل آئیگی ایک ہیڈروجن ہوا میں دیکھو گے تو آکسیجن
و ہیڈروجن پاؤگے زمین کو پھاڑو گے تو آکسیجن
الومینیم وغیرہ دریافت ہوگی ۔ آگ پر غور کرو تو وہ خود
آکسیجن کاربن وغیرہ کے ساتھ ملکر کیمیائی
ملکر حرارت اور سوزش اور روشنی اور شعلہ پیدا کرتا ہے پھر
کاربن ایسڈ گاس پر غور کرو تو کاربن آکسیجن الگ الگ
ہو جائینگی ۔ کھریا جس سے تم بورڈ پر لکھا کرتے ہو کاربو
اور چونے کا مرکب ہے نمک جو ہر روز کھاتے ہیں اسکو پھاڑو
تو کلورین گاس (ایک زرد رنگ کی گاس ہے) اور سوڈیم دھات
ملجائیگی ۔ نیلا تھوتھا تانبے اور گندھک کے تیزاب سے ترکیب
پائے ہوئے ہے شنگرف پارہ اور آکسیجن شامل ہیں وغیرہ
**عُنصُری** ع منسوب بہ عنصر ۔ اصلی ۔ غزنی کا ایک شاعر کا
تخلص ہے جو محمود غزنوی کے زمانے میں ہوا ہے
شاہنامہ مشہور رسالہ اُسی کے تصنیف سے ہے
**عُنف** ع درشتی کرنا ۔ سختی ۔ تندی ۔ تیزی ۔ بد لحاظی ۔ جھگڑا

**عُنفُوان** ع ہر شے کا اول ۔ جوانی کا آغاز
**عُنُق** ع گردن
**عَنقا** ع اُسکا ماخذ عُنُق ہے ۔ ایک لمبی گردن کا
پرندہ ہے جو بعض کے نزدیک صرف فرضی وجود رکھتا
ہے اور اُسکو کبھی کسی نے دیکھا نہیں اسی واسطے
نایاب اور ناپیدا اور نادر الوجود چیزوں کو عنقا
سے تعبیر کرتے ہیں لیکن تفسیروں سے مفہوم
ہوتا ہے کہ واقعی اگلے زمانے میں ایک پرند بہت
لمبی گردن کا تھا ۔ جو ننھے ننھے بچوں اور جانوروں کو
پکڑ کر نگل جایا کرتا تھا اُس زمانے کے لوگوں نے
اپنے پیغمبر حنظلہ بن صفوان کے آگے جا کر شکایت کی
خداوند تعالیٰ نے اُس پیغمبر کی دعا سے اُسکو
وہاں سے ناپید کر دیا اور بعض جزیروں میں اُسکو
جگہ دی ۔ فارسی میں اُسکو سیمرغ کہتے ہیں
**عنقا شدن** ف عنقا ہو جانا ۔ غائب اور
ناپدید ہو جانا ۔ معدوم ہونا ۔ نایاب ہونا
**عَنقائے مُغرِب** ع (بچوں اور جانوروں)
کو نگل جانے والا عنقا ۔ عنقا
**عَنقریب** ع مرکب ہے عن (بمعنے از) اور قریب
(بمعنے نزدیک) سے نزدیک ۔ ابھی ۔ جلدی سے
**عُنقُود** ع انگور کا خوشہ
**عَنکبُوت** ع مکڑی
**عنکبوت زریں تار** ف آفتاب سے مراد ہے
**عَنکبُوتِیہ** ع آنکھ کا چوتھا طبقہ جو مکڑی کے
جالے کی سی ایک باریک جھلی ہے
**عُنوان** ع سرنامہ ۔ سُرخی ۔ مطلب کی دیباچہ
ہر چیز کا اول ۔ آغاز ۔ شروع ۔ اور فارسی
والے بمعنے سبیل ۔ طریق ۔ وجہ ۔ طرح ۔ سبب
طور ۔ ڈھنگ استعمال کرتے ہیں
**عُنُود** ع حق کے برخلاف کرنا ۔ لڑنا جھگڑنا
**عَنُود** ع گمراہ ۔ لڑاک ۔ جھگڑنے والا

**عَنُوستی** ف شادی کا اسباب جو داماد کی
طرف سے تیار ہو
**عَنِید** ع لڑاک ۔ سرکش
**عَنِیف** ع تند ۔ سخت خو ۔ لڑاک
**عِنِّین** ع نامرد جو مرد عورت کے کام کا نہو

## عین مہملہ مع واو

**عَوْ** ع آواز ۔ بانگ ۔ صدا ۔ فریاد
**عَوّا** ع بہت بھونکنے والا کتا ۔ قمر کی تیرھویں منزل
**عَوّاد** ع عود بجانے والا ۔ بربط زن
**عَوارِض** ع جمع ہے عارضہ کی
**عَوارِف** ع پہچاننے والے ۔ عارف لوگ
صابر لوگ ۔ احسان کرنے والے ۔ خوشبوہا
اور مجازاً بمعنے بخششہا
**عَوّارہ** ع بیدل
**عَواصِف** ع بادہائے سخت و تند ۔ جھکڑ
**عَواطِف** ع جمع ہے عاطفہ کی ۔ مہربانیاں
**عَواقِب** ع جمع ہے عاقبہ کی ۔ جسکے معنے
ہیں پاؤں کی پچھلی طرف ۔ ہر چیز کا آخر پیچھے
آنے والی چیزیں ۔ وہ چیز جو دوسری چیز کے
پیچھے آئیں ۔ کام کے انجام
**عَوالِم** ع جمع عالم کی جہانہا
**عَوالی** ع جمع عالیہ کی چیزہائے بلند
**عَوام ۔ عوام النّاس** ع عام لوگ ۔ رعایا
کے لوگ
**عَوامِل** ع جمع ہے عامل کی
**عَوان** ع خشم والی عورت ۔ زن میانسال
**عَوّان** ع سخت گیرندہ ۔ ظالم ۔ ستم کرنیوالا
**عَوائِق** ع جمع ہے عائقہ کی ۔ روکنے والیاں
**عَوائِد** ع جمع ہے عائدہ کی ۔ نفعے ۔ فائدے
صلے ۔ انعامات ۔ مہربانیاں

**عِوَج** ع ٹیڑھاپن ۔ کجی ۔ پن ۔ کبڑاپن
**عَوج** ع پھرنا ۔ مڑنا
**عَوجا** ع کمان جس سے تیر چلاتے ہیں
**عُوج بن عُوق** ع ایک شخص عظیم الجثہ اور
طویل القامت کا نام ہے جو حضرت آدم علیہ السلام
کے وقت میں پیدا ہوا اور موسیٰ علیہ السلام کے
زمانہ تک زندہ رہا اسکی عمر ساڑھے تین ہزار
برس کی ہوئی ہے ۔ طوفان نوح اسکی کمر تک تھا
آخر موسیٰ علیہ السلام نے ایک لاٹھی اسکے ٹخنہ پر
ماری اور وہ زور نبوت کا مقابلہ نہ لا کر اسی ایک
زخم سے اس جہاں سے سدھارا ۔ لوگوں میں بلفظ عوج بن
عنق کرکے جو مشہور ہے غلط ہے عوج بن عوق چاہئے
**عَود** ع لوٹنا ۔ پھرنا ۔ بازگشت کرنا ۔ پلٹ آنا
**عُود** ع بربط ۔ ایک باجہ کا نام ہے ۔ اور اگر
جو ایک قسم کی مشہور خوشبودار لکڑی ہے
**عُودُ الصّلیب عود صلیب** ع ایک قسم کی
لکڑی ہے جس سے نصارا صلیب بناتے ہیں ۔
اور متبرک سمجھتے ہیں دوائی کے کام میں بھی
آتی ہے مرگی کی بیماری کے واسطے بہت
مفید ہے صبح سے کنایہ ہے
**عُودِ خام** ع اگر جو مائل بزردی ایک لکڑی ہے
اور آگ میں جلانے سے خوشبو دیتی ہے
**عُود سوز** ف اگردان ۔ انگیٹھی جس میں
عود جلاتے ہیں
**عُودِ قماری** ع قمار نام ایک شہر کا عود قمار
غالباً کمار ہند کا ایک شہر ہے
**عود کلاہی** ف سفید سیاہی سے مراد ہے
**عُودی** ع عود کی لکڑی کے مشابہ ایک رنگ ہے جو سیاہی
مائل سفیدی و سرخی ہے ایک ریشمی کپڑا بھی ہے
**عُودی تخت** ف آسمان سے کنایہ ہے
**عَوذ** ع پناہ مانگنا

عُور ع برہنہ۔ ننگا۔ جمع اعور کی
عَوَر ع کانا ہونا۔ یک چشم ہونا
عَوِرہ ع بد باطن
عَورت ع آدمی کا وہ بدن جس کا کھولنا عیب و شرم ہے۔ جورو۔ زن
عَوَرت ع فقیر و نادار ہو جانا
عَوص ع دشواری
عَوَض ع بدلہ۔ قائم مقام
عَوعَو ع کتے کی آواز۔ کتے کا بھونکنا
عَوق ع باز رکھنا۔ پھیر دینا۔ مانع آنا
عَول ع کسی کو اپنے عیال میں لینا۔ بہت عیالدار ہو جانا۔ اہل و عیال کو نفقہ دینا۔ بہت بخشش کرنی۔ غلبہ کرنا۔ ظلم کرنا۔ آواز کرنا۔ رونا۔ میل کرنا۔ کام میں مشکلات واقع ہونا
عَوَل ع کسی پر اعتماد بھروسا کرنا
عَون ع مدد۔ مدد کرنا۔ مددگار۔ خادم اعوان اسی کی جمع ہے
عَون اللہ ع خدا کی مدد
عُویص۔ عُویصہ ع دشوار۔ مشکل
عَویل ع رونے کی آواز

## عین مہملہ مع ہائے ہوز

عَہد ع زمانہ۔ پیمان۔ وعدہ۔ اقرار۔ سوگند۔ قسم
عَہد بوفا رسانیدن ف وعدہ پورا کر دینا
عہد شکن۔ عہد گسل ف عہد توڑنے والا
عہد نامہ ع ف اقرار نامہ
عُہدہ ع منصب۔ خدمت سرکاری۔ ذمہ
عَہر ع زنا کرنا
عِہن ع رنگی ہوئی اون۔ پشم رنگین
عُہود ع جمع ہے عہد کی

## عین مہملہ مع یائے تحتانی

عَیّ ع کسی کام میں عاجز آ جانا۔ بات کرنے میں عاجز ہو جانا

عِیادت ع بیمار پرسی
عِیاذ ع پناہ۔ پناہ لینا
عِیاذاً باللہ ع خدا کی پناہ
عِیار ع تولنا۔ جانچنا۔ بانی۔ کسوٹی۔ سونا چاندی تولنے کا کانٹا
عَیّار ع مرد چالاک۔ بہت آمد و رفت کرنے والا
عَیّار پیشہ ف چالاک۔ چور
عَیّاری ع چالاکی
عَیّاش ع بہت عیش کرنے والا۔ اچھی طرح زندگی بسر کرنے والا
عِیال ع زن و فرزند جو پرورش میں ہوں۔ کنبہ۔ رشتہ دار
عِیالدار ف کنبے والا
عِیان ع آنکھ سے دیکھنا۔ مجازاً ظاہر
عیاں را چہ بیاں ف ہاتھ کنگن کو آرسی کیا
عَیب ع برائی۔ نقصان۔ کمی
عیب آوردن۔ عیب کردن ف عیب کا ظاہر کرنا
عَیبہ ع جامہ دان۔ کپڑے اور ہتھیاروں کے رکھنے کا صندوق جس میں جوشن
عِید ع اہل اسلام کی خوشی کا دن مشتق عود سے ہے چونکہ ہر سال عود کرتی ہے اسواسطے عید کہلاتی ہے
عید الفطر ع وہ عید جس میں صدقہ فطر بحساب فی آدمی دو سیر گیہوں کے دیا جاتا ہے۔ ماہ رمضان کے گزر لینے کے بعد جو عید آتی ہے
عید فقر ف خلق و مخلوق کے تعلق ترک کر کے واصل الہی ہونا
عید اضحی۔ عید قربان ع وہ عید جس میں خدا کے نام پر جانور ذبح کیا جاتا ہے۔ عید جو ماہ ذی الحجہ کی دسویں تاریخ کو ہوتی ہے
عیدگاہ ف وہ جگہ جہاں عید کی نماز ادا کرتے ہیں
عید مسیح ع وہ دن جس میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر آسمان سے مائدہ نازل ہوا تھا
عِیر ع قافلہ۔ ہر سواری جس پر غلہ لائیں
عَیر ع وحشی گدھا۔ خر۔ پالتو گدھا۔ گھوڑے کا جولان کرنا

عِیس ع سفید اونٹ مائل بسرخی۔ قافلہ
عیسیٰ ع مسیح۔ الیسوع عبرانی لفظ کا مشہور پیغمبر کا نام ہے جن کا سنہ عیسوی جاری ہے پیغمبر مقام بیت اللحم میں جو بیت المقدس کے قریب ایک گاؤں ہے پیدا ہوئے تھے وہ برگزیدہ پیغمبر اور مقبول بارگاہ خدا تھے کتاب انجیل مقدس اللہ تعالیٰ کی طرف سے انہیں عطا ہوئی تھی۔ مردہ کو زندہ کرنا مٹی کا پرندہ بنا کر اسمیں روح ڈالنا اندھے کو اور جذامی کو شفا بخشنا۔ پانی پر چلنا وغیرہ خدا تعالیٰ کی طرف سے انہیں معجزات عطا ہوئے تھے اور چونکہ بحکم خالق کے بغیر حضرت مریم علیہا السلام کے بطن سے بے پدر پیدا ہوئے تھے اسواسطے ان کا لقب روح اللہ تھا۔ یہودی ان کے سخت دشمن اور جان کے درپے ہو گئے تھے اسواسطے قادر مطلق نے انہیں زندہ آسمان پر اٹھا لیا قیامت کے نزدیک پھر اتریں گے
عیسیٰ خرد۔ عیسیٰ ماہ ف خوشہ انگور
عیسیٰ دہقان۔ عیسیٰ ہر درد ف شراب انگوری
عیسیٰ رہ نشیں ف آفتاب۔ شعاع۔ طبیب حاذق
عیسیٰ شفشاہ ف وہ میوہ جو چھتے میں لگیں جیسے شہتوت انگور
عیسیٰ کدہ ف چوتھا آسمان جو حضرت عیسیٰ کا گھر اور ان کا معبد
عَیش ع زندگانی کرنا۔ اچھی طرح زندگی بسر کرنا خوشی اور آرام و آسائش
عیش باف رحم مادر میں بچے کا قرارگاہ۔ وہ اسباب جن سے بچہ رحم میں موجود ہوتا ہے
عیش بہ کسے تلخ گردانیدن ف کسی کی عیش کڑوی کر دینی۔ اسکے عیش و آرام میں خلل انداز ہونا
عیش دو روزہ ف تھوڑی سی حیات۔ بہت کم زندگی
عَیص ع بہت گھنے دار درخت حضرت اسحاق بن ابراہیم کے بیٹے کا نام ہے جن کی نسل سے رومی لوگ ہیں
عَیقہ ع دریا یا نالے کا کنارہ
عَیلہ ع درویشی۔ مفلسی۔ فقیری
عِین ع جمع عیناء کی۔ فراخ و خوش چشم
عَین ع پانی کا چشمہ۔ پتوڑی۔ سورج۔ آنکھ۔ چشمہ۔ زر خالص۔ سونا۔ سردار۔ پیشوا۔ خالص۔ برگزیدہ۔ جاسوس۔ دیدبان۔ ہر شے کی ذات۔ ہر چیز کی حقیقت۔ اہل خانہ۔ گروہ۔ ٹھیک
عین الثور ع برج ثور میں آنکھ کے موقع پر ایک ستارہ ہے جو اسکے طلوع کے وقت دیکھے۔ اندھا ہو جائے
عین الحق ع نظر الہی۔ خدا کی نظر۔ خدا کی ذات
عین الحیوٰۃ ع آب حیات کا چشمہ
عین الدیک ع گھنگچی جو مرغ کی آنکھ کے مشابہ ہوتی ہے
عین القطر ع پگھلے ہوئے تانبے کا چشمہ۔ پگھلا ہوا اور بقول بعض چرپڑے روغن کا چشمہ ایک قسم کا سیاہ بدبودار روغن ہے جو خارش والے اونٹوں کو ملتے ہیں
عین الکمال ع چشم بد۔ چشم زخم
عین المنی ع مدینہ منورہ میں ایک چشمہ ہے
عین اللہ ع یعنی حفظ خدا
عین الیقین ع یقین کی ایک قسم ہے دیکھو علم الیقین
عین صواب ع بالکل ٹھیک۔ نہایت درست
عَینَک ف عینک مشہور ہے
عینک دور نما ف ایک قسم کی دوربین ہے جس میں دور دور کی چیزیں قریب نظر آتی ہیں
عینک ہزار نما ف ایک قسم کا شیشہ ہے جس میں ایک چیز کی متعدد چیزیں نظر آتی ہیں
عَینہ ع مخفف بعینہ کا ہے۔ ہو بہو
عَینَین ع دو آنکھیں
عُیُوب ع جمع ہے عیب کی
عَیُّوق ف ایک چھوٹا سا سرخ رنگ کا روشن ستارہ ہے جو کہکشاں کے داہنے کنارے پر دکھائی دیا کرتا ہے وہ ثریا کے پیچھے نکلتا ہے اور اس سے آگے بڑھ جاتا ہے۔ یہ لفظ عوق سے ماخوذ ہے۔ وہ ثریا سے آگے اور پیچھے رہنے کے باعث گویا اس کا پہرہ دار ہے
عُیُون ع جمع ہے عین کی۔ آنکھیں۔ چشمے
عَیُون ع وہ شخص جس کی نظر نقصان پہنچائے یعنی اسکی نظر بد سے لوگوں کو ضرر پہنچے

# باب الغین معجمہ

## غین معجمہ مع الف

غاب ع جمع غابہ کی
غاب ف بیہودہ بات۔ بکواس۔ پس ماندہ طعام۔ بچا۔ عاجز
غابات ع بیشہ ہا۔ صحرا ہا
غابر ع آنے والا۔ جانے والا۔ پیچھے رہنے والا باقیماندہ
غابہ ع جنگل۔ بن
غاتفرف سمرقند کے ایک محلے اور ترکستان کے ایک شہر کا نام ہے
غادر ع بے وفا۔ جو شخص عہد کو پورا نہ کرے
غادہ ع نرم نازک عورت۔ جس کی نازکی اور خوبی ہویدا ہو
غادیہ ع صبح۔ صبح کا بادل
غاذیہ ع قوت ہضم غذا۔ وہ قوت جو غذا میں تصرف کرتی ہے اور اُس کو جزو بدن ہونے کے قابل بناتی ہے
غار ف گڑھا
غارت ع لوٹ۔ لوٹنا
غارت گر ف غارت کرنے والا۔ لوٹنے والا
غارتیدن ف لوٹنا۔ غارت کرنا
غارج۔ غلیج ف صبح کے پینے کا شراب۔ جام شراب
غارجی ف صبح کے وقت پینے کا شراب بھاتی [illegible]
غارس ع درخت لگانے والا یا باغبان
غارغم ف قید خانہ۔ گناہگاروں کا قبرستان
غارد ع ف فتنہ و فساد۔ ہرج مرج
غارہ ف بمعنے غارج۔ غارت۔ غارت گردانیدن [illegible]
غاریقون ی ایک قسم کی سفید خفیف الوزن لکڑی ہے وہ مسہل دوا ہے جو دست لاتی ہے
غاز ف پنبہ وہ جوڑ جو فقیر لوگ کپڑے میں لگاتے ہیں۔ ایک آبی پرندہ بھی ہے شگاف پھٹا ہوا نیاز۔ حاجت۔ قحط۔ طعام کا لذت یا بھوک سے کھانا۔ پرانی پشم کا دھنکنا
غاژ ف کاٹنا۔ فراخ دہاں آدمی
غاژ کردن ف روئی سے بنولے نکالنے پشم کا دھنکنا
غازہ ف گلگونہ۔ اُبٹنا۔ ایک قسم کی سرخی ہوتی ہے جو عورتیں اپنے مُنہ پر ملتی ہیں
غازی ع کفار کو جنگ میں قتل کرنے والا جنگ کرنے والا
غازی ف نٹ۔ رسن باز۔ بازیگر۔ فاحشہ عورتیں
غاش ف بہت ہی دوست رکھنے والا۔ انگور کا کچا خوشہ۔ کج سلیقہ۔ کم فہم۔ احمق۔ بیوقوف سخت شور و غوغا
غاشیہ ع زین پوش گھوڑے کا۔ پالان قیامت۔ اندر کی بیماری
غاشیہ بافان ریش ف مسخرے۔ ٹھٹھے باز لڈاڑھیے۔ لمبی ڈاڑھی والے
غاشیہ بردوش۔ غاشیہ بردار ف مطیع فرمانبردار
غاشیہ بردوش کشیدن } فرمانبردار ہونا
غاشیہ در زیر بغل کشیدن } مطیع ہونا
غاصب ع غیر کا حق جبر لینے والا۔ چھین لینے والا
غاغہ ف پودینہ
غافر ع ڈھانپنے والا۔ گناہ بخشنے والا
غافل ع بے خبر۔ غفلت والا
غافلی ع بے خبری۔ غفلت اسمیں یا مصدر ہے
غاک ف غاق ع کوے کی آواز [illegible]
غال ف جنگلی جانوروں کے رہنے کا سوراخ پہاڑ کی غار۔ بھیڑوں کا چھتا
غالب ع زبردست۔ غلبہ والا۔ اکثر
غالب اوقات ع اکثر اوقات۔ اکثر دفعہ۔ اکثر
غالوک ف غلیل کا غلہ خواہ مٹی کا ہو خواہ پتھر کا
غالی ع گراں۔ مہنگا۔ اور ایک فرقہ ہے جو حضرت علی علیہ السلام کو خدا جانتے ہیں
غالیچہ ف گلکاری کیا ہوا اونی بچھونا
غالیدن ف بمعنے غلطیدن اور غلطانیدن
غالیہ ع مشہور خوشبو ہے مشک اور عنبر کافور وغیرہ سے مرکب کرکے بناتے ہیں فارسی والے مطلق خوشبو کے معنے میں استعمال کرتے ہیں
غالیہ سا ف خوشبو ساز۔ خوشبو فروش
غامض ع ڈونگا۔ گہرا۔ گڑھا۔ کلام پوشیدہ دور از فہم۔ گمنام۔ خوار
غامی ف ضعیف و نحیف۔ ناتواں۔ بے طاقت
غانما ع غنیمت رکھتے ہوئے
غانہ ع یمن میں ایک شہر ہے جہاں کی مٹی میں کہتے ہیں کہ سونا ملتا ہے
غانی ع بے نیاز۔ تونگر۔ دولتمند۔ گانے والا سرود کرنے والا
غانیہ ع جو عورت اپنے حسن و جمال میں زیور و زینت سے بے پروا ہو۔ یا جو اپنے ماں باپ کے گھر میں بے پردہ رہے۔ یا عورت جوان پاک دامن منکوحہ ہو یا غیر منکوحہ
غاو ف گائے۔ بقر
غائی ع منسوب بہ غایت جس کے معنی ہا کسی چیز کی انتہا کے ہیں
غائب ع جو موجود نہ ہو۔ گم
غائب باز ف وہ شاطر کہ حریف سے غائب بیٹھکر کھیلے
غایت ع غرض۔ مطلب۔ انتہا۔ انجام۔ آخر
غایت الامر ع انجام کار۔ آخر کار
غائرہ ع فرو رفتہ۔ در نشیب۔ فرو رفتہ۔ زمین پست
غائط ع پیخانہ۔ جاء ضرور۔ لفظی معنے غائط کے "زمین پست مثل گڑھا" کے ہیں۔ چونکہ فضلۂ حاجت کے لیے زمین پست ہی ڈھونڈا کرتے ہیں۔ اسواسطے مجازاً غائط کے معنے پیخانہ گوہ۔ جاء ضرور کے ہو گئے
غائص ع پانی میں غوطہ مارنے والا
غائلہ ع شر۔ بدی۔ آفت ناگہانی۔ غوائل جمع

## غین معجمہ مع بائے موحدہ

غب ع تپ نوبتی۔ باری کا تپ۔ کسی کو ہفتہ میں ایک مرتبہ ملنا۔ ہفتہ وار ملاقات۔ ایک دن پیاسا رکھ کر دوسرے دن اونٹ کو پانی پلانا
غباوت ع کند ذہنی۔ کم فہمی
غبار ع مٹی ملی ہوئی ہوا۔ گرد
غبار آوردن چشم ف آنکھ کا دھندلا جانا
غبار آوردن از چیزے ف کسی چیز کو خراب اور ویران کر دینا۔ تباہ اور برباد کر دینا۔ نیست نابود کر دینا۔ ستیا ناس کر دینا
غبب ع بمعنے غبغب
غبرا ع زمین گرد آلودہ
غبطہ ع کسی کے مال پہ اُسکے زوال کی خواہش کے بغیر رشک کرنا
غبغب ع ٹھوڑی کے نیچے لٹکا ہوا گوشت۔ یہ گوشت آدمی کی خوبصورتی میں داخل ہے
غبن ع خرید میں نقصان اُٹھانا۔ مکر کرنا
غبن ع عقل میں نقصان ہونا
غبن فاحش ع صریح خسارہ جو کسی لین دین میں واقع ہو
غبوق ع رات کا یا دن ڈھلنے کے بعد پیر کا شراب
غبی ع کم عقل جسکی عقل صائب نہ ہو۔ کند ذہن

غبرا ع چینی یا باجرے کی شراب۔ ایک میوہ ہے جسے غبیرا کہتے ہیں
غبین ع ضعیف رائے جیسکی رائے صائب نہ ہو

## غین معجمہ مع تائے فوقانی

غتفرت ف کمینہ۔ احمق۔ نادان
غتفرہ ف کمینہ۔ تپسمیر۔ نادانی۔ پلید۔ لئیم

## غین معجمہ مع ثائے مثلثہ

غثیث ع لاغر۔ دبلا۔ ناسور اور گوشت زخم کا
خراب ہو جانا۔ مجازاً گوشت گندہ و زخم و خون
غث و ثمین ع دبلا اور موٹا۔ مجازاً دو ضدین
جیسے بھلا برا۔ قوی ضعیف وغیرہ
غثیان ع جی متلانا۔ متلی

## غین معجمہ مع جیم فارسی

غچک ف سارنگی جو مشہور ساز ہے۔

## غین معجمہ مع دال مہملہ

غد ف فردا۔ کل کا دن جو آئیگا
غدا ع کل کا روز جو ہوگا۔ فردا روز
غدار ع بہت غدر کرنے والا۔ بہت بے وفا
غدد ع جمع ہے غدہ کی۔ غدود
غدر ع بے وفائی کرنا۔ بے وفائی۔ عہد شکنی
غدغن ع جلد۔ شتاب۔ تاکید۔ اضطراب
غدق ع آب بسیار۔ بہت پانی
غدہ ع فردا۔ کل کا روز جو ہوگا
غدوہ ع صبح۔ بامداد
غدیر ع تالاب جس میں پانی بارش اور سیل
کا جمع ہو جاوے۔ جھیل۔ جوہڑ

## غین معجمہ مع ذال معجمہ

غذا ع خوراک جس سے بدن کی پرورش ہو
غذیت ع امالہ غذا کا ہے۔

## غین معجمہ مع رائے مہملہ

غرفت ف بد دل۔ ڈرپوک۔ زن فاحشہ۔ قحبہ بدکار عورت
غرنت ف وہ آدمی جسکے خصیے بہت بڑھ گئے ہوں

غر ع مرد غافل۔ ناتجربہ کار
غر ع پرندے کا اپنے بچے کو دانہ دینا۔ بھرانا
غر ع بزرگان و مشاہیر سفید بہلے پیشانی جمع اغر کی
غرا ع سریش ماہی۔ ہر چپکنے والی شے
غراف ہر چیز جو سفید ہو۔ آفتاب
غرا ع ہر مؤنث چیز جو سفید اور روشن ہو
غراب ع کوا۔ کاگ۔ مشہور پرندہ ہے۔ ایک
قسم کی چھوٹی کشتی۔ ڈونگا
غراب البین ع کالا کوا جنگلی جو بہت منحوس
خیال کیا جاتا ہے۔ زاغ سرخ منقار
غراب زمین ف اندھیری رات
غراچہ ف مخنث۔ بھڑوا۔ احمق
غرار ع ہر چیز میں کمی یا نقصان۔ نادان
تلوار کی تیزی۔ طور و طریقہ۔ سرد بازاری
غرارہ ع ناآزمودہ کار ہونا۔ فریب کھانا
غرارہ ع جنگ کا ایک ہتھیار ہے جوان [illegible]دار
غرارہ ف کلی
غرارہ کردن ف کلی کرنا۔ پانی منہ میں لیکر تھوک دینا
غراشیدن ف چھیلنا۔ غصے ہونا۔ فخر کرنا
غرام ع حرص۔ عشق۔ شیفتگی۔ بڑھی جیتی
ہمیشہ کا عذاب۔ عذاب ہلاک
غرامت ع تاوان زدہ ہونا۔ پشیمانی۔ عذاب
غراں ف گرجنے والا۔ ڈکرنے والا۔ کڑکنے والا۔ شور کرنیوالا
غرانیق ع جمع غرنوق کی
غرانیق العلا ع بتوں سے مراد ہے
غرائب ع جمع غریبہ کی۔ عجیب اشیا۔
غرایر ع غرارہ کی جمع ہے جو الہا غریر کی بھی جمع ہے
نیک خلقیں۔ ناآزمودہ کار جوان غرار کی بھی جمع ہے
غرب ع نیچے بیٹھنا۔ چھپ جانا۔ مغرب۔ پچھم۔ پانی نکالنے کا ڈول
غرب ع عجیب۔ نادر
غرب ع درخت سپیدار

غربا ع جمع ہے غریب کی
غربال ع چھلنی۔ آٹا چھاننے کی چھلنی
غربت ع مسافری۔ پردیس میں ہونا
غربت زدہ۔ غربت دیدہ ف پردیسی مسافر
غربی ع غرب کا۔ غرب کا رہنے والا۔ منسوب بمغرب
غرث ع بھوک۔ فاقہ
غرثان ع بھوکا
غرچک ف احمق۔ نادان
غرچہ ع پیجڑا۔ مخنث۔ احمق۔ نادان۔ نامرد
غردل ف بددل۔ نامرد
غرہ ع پیسہ یا۔ اول چیزیا۔ پسینہ یا پیشانی
بہتیری ہائے ہر چیز۔ سردار ہائے قوم۔ جمع غرہ کی
اور غرر۔ غرر۔ عمدہ اور چھانٹے ہوئے موتی
غرس ع زمین میں درخت لگانا
غرش ف گرجنا۔ کڑکی۔ قہر۔ غضب۔ خشم۔ گرج۔ کڑک
غرض ع تیراندازی کا نشانہ۔ ہدف۔ مجازاً
مطلب۔ مقصد اور حاجت
غرض مند ف۔ حاجتمند
غرغرہ ع چرخی جسکے ذریعے سے ڈول نکالتے ہیں
غرغر۔ غرف وہ آدمی جسکے خصیے بڑھ جائیں۔ وہ
آدمی جو غصے سے منہ ہی منہ میں بڑبڑائے
غرغرہ ع کلی۔ منہ میں پانی لیکر تھوک دینا یا نچائی کرنا
غرف ع جمع غرفہ کی
غرفہ ع ایک دفعہ پانی ہاتھ سے اٹھانا۔ چلو بھر پانی لینا
غرفہ ع دریچہ۔ کھڑکی۔ جھروکہ۔ بالاخانہ۔ برآمدہ
غرفہ ع چلو بھر (پانی)
غرق ع ڈوب جانا۔ فارسی میں بسکون را مستعمل ہے
غرق ع غریق
غرقاب ف جو چیز پانی میں ڈوب جائے۔ بہت گہرا پانی
غرقاب شدن ف پانی میں ڈوب جانا
غرق چشمہ سیماب ف دنیا اور مال و دولت میں زیادہ مستغرق ہونا

غرق چشمہ قیر ف پانی میں ڈوب جانا۔ دنیا کے
مال و دولت پر مغرور ہو جانا۔ آفتاب کا غروب ہو جانا
غرق کشیدن ف پورا پورا کھینچ لینا
غرقہ ع غریق۔ اسمیں ہائے نسبت کی ہے
غرقی ع پانی کی غرقی۔ جو زمین پانی میں ڈوب جائے
غرم ع تاوان۔ چٹی۔ جرم
غرم ف پیش گوئی۔ بھار[illegible]
غرم۔ غرم ع قہر و غضب۔ غصہ
غرمان۔ غرمندہ۔ غرمیدہ ف خشمناک غصہ ہونا
غرناطہ ملک اسپین میں جسے اندلس بھی کہتے ہیں۔ ایک
بڑا شہر ہے جسے گرناڈا بھی کہتے ہیں
غرندہ ف آواز کرنیوالا مثل گتے یا شیر وغیرہ
درندہ جانوروں کے۔ کڑکنے والا۔ گرجنے والا
غرنوق ع خوبصورت جوان
غرو ع کانا جس سے قلم بناتے ہیں
غروب ع سورج کا شام کے وقت ڈوب جانا
غرور ع گھمنڈ۔ فریب۔ دھوکا۔
غرور ع فریب دینے والا۔ فریبندہ۔ شیطان
غرہ ع گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی جو ایک درم سے زیادہ ہو
سردار۔ ہر چیز سے بہتر۔ اول ہر چیز۔ مجازاً ہر قمری مہینے کی پہلی تاریخ
غرہ ع فریفتگی۔ مغرور۔ غافل
غرہ ع فریفتہ ہونا
غرہ بودن بر چیزے ف مغرور ہونا۔ اس چیز پر گھمنڈ کرنا
غریب ع مسافر۔ پردیسی۔ بیکس۔ بے مال۔ فقیر
غریب زادہ ف کمینے کا بیٹا
غریبہ ع نادر اور کمیاب چیز۔ عجیب شے۔ غرائب جمع
غریبی ع مسافرت۔ پردیسی ہونا
غریدن ف غرانا۔ گھبرانا۔ تکرار کرنا۔ گرجنا
غریزت ع سرشت۔ طبیعت
غریزی ع اصلی۔ طبیعی۔ سرشتی۔ خلقی
غریق ع ڈوبا ہوا۔ غریم ع تاوان زدہ

غریس ع شیر کی صفت میں آتا ہے بیشہ صحرا
غریو ف شور۔ فریاد۔ آواز۔ غوغا
غریوان ف شور کرنے والا۔ گرجنے والا۔ غرانے والا
غریویدن ف شور کرنا۔ فریاد کرنا

## غین معجمہ مع زائے معجمہ

غُز ترکوں کی ایک قوم ہے جنہوں نے سلطان سنجر کے زمانہ میں خراسان کو غارت کیا تھا
غزا ع جہاد۔ کفار سے لڑائی کرنا
غُزات ع جمع غازی کی
غزار ف دیوار کے گرداگرد۔ درمیان منزل
غزارہ ف زیادتی۔ بہتات
غزال ع ہرن کا بچہ۔ ہرنوٹا۔ فارسی والے ہرن کے معنی میں استعمال کرتے ہیں اور بمعنے آفتاب
غزالہ ع بچہ آہو جو مادہ ہو۔ اور بمعنے آفتاب اور ایک قصبہ ہے نواح طوس میں
غزالی ع منسوب بہ غزالہ جو طوس کے علاقہ میں ایک قریہ ہے۔ امام محمد غزالی رح جنکی تصنیف سے احیاء العلوم۔ کیمیائے سعادت۔ منہاج العابدین وغیرہ مشہور کتابیں ہیں۔ انکی جائے پیدائش ہے۔
غَزَل ع محبوب کیساتھ کھیلنا۔ عورتوں کے عشق اور صحبت جوانی کی باتیں کرنا وہ اشعار جو عورتوں کے ذکر و اشتیاق میں کہے جائیں
غَزْل ع کاتنا۔ رسی بانٹنا۔ رشتہ۔ ریسمان۔ رسن
غزل خوان۔ غزل سرا۔ غزل گو ف غزل پڑھنے والا۔ ڈوم۔ گویا
غزلیات ع جمع غزل کی
غزنی۔ غزنین۔ غزنہ ف ملک افغانستان میں ایک مشہور شہر ہے جو سلطان محمود غزنوی کا مولد
غزنوی ف منسوب بہ غزنی
غزوات ع جمع غزوہ کی
غزوہ ع جہاد مسلمانوں کا کفار کے ساتھ مذہب کی حفاظت کے واسطے لڑنا۔ جب کہ رسول ساتھ ہو
غزوہ تبوک ع تبوک مدینہ سے چودہ منزل شام کی طرف ایک مقام ہے جہاں نبی آخرالزمان صلے اللہ علیہ وسلم کا آخری غزوہ ہوا۔ آپنے پہلے ہی اس غزوہ کی اطلاع لوگوں کو دے رکھی تھی تاکہ وہ اپنا ضروری سامان تیار کرلیں۔ لیکن شدت گرما اور مشقت سفر و نیز اس باعث سے بھی کہ پہلے ہی اس غزوہ کا حال کھل گیا تھا فوج اسلام کو بہت تکلیف اور عسرت پیش آئی اور اسی باعث سے اس غزوہ کو غزوۃ العسرۃ بھی کہتے ہیں۔ اس غزوہ میں دشمنوں نے جزیہ دینا قبول کیا۔ اور پیغمبر خدا نے اُن کو امان نامہ لکھدیا

## غین معجمہ مع ژائے فارسی

غژ ف لڑھکنا
غژب۔ غژم ف انگور کے تازہ خوشے کا دانہ جو اُس سے الگ ہوجائے پر سوکھا ہوا نہو۔ انگور کا چھلکا۔ کھجور کا خوشہ۔ خشم و قہر
غژیدن ف چوتڑوں کے بل گھسیٹ کر چلنا۔ لڑھکنا
غژگاو ف ایک گائے جو تبت میں ہوتی ہے اسکی دُم کے بالوں سے پرچم اور چوری [illegible] بناتے ہیں

## غین معجمہ مع سین مہملہ

غساف کھجور کا کچا دانہ
غسّا ع پیپ
غسالہ ع ہاتھ منہ دھونے کا پانی کسی چیز کے دھونے سے جو پانی گرتا ہے۔
غسق ع پہلی رات کی تاریکی۔ اندھیرا
غسک ف کلفش۔ مانگنو
غُسل ع نہانا۔ تمام بدن دھونا اور غسل [illegible]
غَسل ع مطلق دھونا کسی چیز کو پانی سے
غِسل ع وہ پانی جس سے کسی چیز کو دھویا جائے
غسلخانہ ف حمام
غسلین ع زخم کا دھوون پیپ۔ دوزخ کے ایک چشمہ کا نام ہے

## غین معجمہ مع شین معجمہ

غَش ع بیہوش ہوجانا۔ ناطاقت ہوکر بیہوش ہوجانا
غِش ع کدورت۔ میل۔ آمیزش۔ ملاوٹ۔ کھوٹا پن۔ عیب۔ خیانت۔ تشویش۔ فارسی والے بہ تخفیف استعمال کرتے ہیں
غشا ع پوشش۔ پردہ۔ غلاف۔ جھلی
غشاوہ ع پردہ
غشی ع بیہوش ہونا اور بیہوش کرنا۔ اور خیانت کرنا
غشیان ع جماع کرنا
غشیان ع بیہوش ہونا۔ نام ایک بیماری کا جس سے انسان خودبخود بیہوش ہوجاتا ہے

## غین معجمہ مع صاد مہملہ

غصب ع بظلم چھین لینا کسیکا حق بجبر لے لینا
غصص ع جمع غصہ کی
غصن ع درخت کی ٹہنی
غصون ع جمع غصن کی۔ ٹہنیاں
غصہ ع وہ رنج جس سے گلا گھٹ جائے۔ اندوہ گلوگیر۔ جھنجھل۔ جھلاہٹ۔ خفگی

## غین معجمہ مع ضاد معجمہ

غض ع چشم پوشی کرنا۔ تحمل کرنا۔ نقصان اٹھانا
غضات ع ایک جنگلی درخت ہے جس کی لکڑی کی آگ بہت دیر تک رہتی ہے
غضاریف ع جمع غضروف کی
غضان ف چھوٹا طعام
غضب ع غصہ۔ خفگی۔ رنج
غضبان ع وہ شخص جو غصہ میں ہو۔ خشمناک۔ خفا آدمی۔ اور جھنجھلا
غضبان فلک ف مریخ ستارہ
غضبناک ف وہ شخص جو غصہ میں ہو
غضروف ع چپنی ہڈی۔ نرم ہڈی جو چبانے کے لائق ہوتی
غضنفر ع شیر درندہ۔ شیر ببر
غضوب ع غضبناک۔ بہت غصہ۔ خشمگین۔ تیز وتند

## غین معجمہ مع طائے مہملہ

غطا ع پردہ۔ پوشش
غطریف ع سردار۔ شریف۔ بزرگ
غطیط ع خراٹا۔ سوتے میں جو بعض آدمی کے گلے سے خرخراہٹ کی آواز نکلتی ہے [illegible]

## غین معجمہ مع فا

غفف ف گھنگریالے بال
غفار ع بہت بخشنے والا۔ خدا تعالیٰ
غفر ع چھپانا۔ ڈھانپنا۔ گناہ بخشنا۔ اور پندرھویں منزل قمر کی۔ جماعت۔ گروہ
غفران ع بخشش۔ گناہ معاف کرنا
غفص ع کلفدار۔ سطبر۔ قوی
غفلت ع چوک۔ چوکنا۔ بھول۔ بیخبری
غفلت پیشہ۔ غفلت زدہ۔ غفلت کار ف غافل
غفیر ع بہت۔ ڈھانپنے والا۔ اتنی بڑی جماعت یا انبوہ کہ اُن سے پرے سے نہ دیکھ سکیں

## غین معجمہ مع کاف فارسی

غگ ف پست قد آدمی جو بہت موٹا ہو

## غین معجمہ مع لام مہملہ

غَل ع وسیع کا طوق جو بہ گردن ڈالیں۔ اغلال جمع
غِلّ ع کینہ۔ خیانت۔ کدورت۔ کھوٹاپن
غَلاء ع قحط۔ کال۔ غلہ وغیرہ کا نرخ گراں ہو جانا
غُلات ع جمع غالی کی وہ شخص جو حد سے گذر گئے ہوں تشدد کرنے میں
غَلّات ع جمع غلہ کی۔ اناج
غِلاظ ع سطبر۔ درشت۔ موٹا۔ سخت۔
غِلاظ ع جمع ہے غلیظ کی
غِلاف ع اوپر کا پردہ۔ خول
غَلالہ ف۔ معشوق کی زلف
غِلالہ ع وہ کپڑا جو زرہ کے نیچے پہنا جاتا ہے۔ وہ پانی جو درختوں کے نیچے جاری ہو تنگ کپڑا۔ ایسی بینائی جسکے سبب حق کو چھوڑ راہ باطل پر چلیں۔
غُلام ع لڑکا۔ بچہ۔ بردہ۔ بندہ۔ نوکر
غلام رکابی ع بادشاہ کی اردلی کے آدمی
غلام فلکم ف غلاف مراد وقوع کسی کام کے پیش آنے سے مراد ہے
غَلباء ع ایسا موضع کہ وہاں کے درخت باہم پیوستہ اور انبوہ دار ہوں۔ گنجھا۔
غَلَبات ع جمع غلبہ کی
غَلبکن۔ غَلبکین ف پنجرے والا دروازہ لکڑی اور رکانے کا بنا ہوا دروازہ جو اکثر گاؤں میں ہوتا ہے۔
غَلَبہ ع غالب ہونا زبردستی۔ زور
غُلبہ ف جنگلی کوا۔ سپرک عموماً ہر سوراخ کو کہتے ہیں۔ اور خصوصاً وہ سوراخ جس سے باغ کو پانی جاتا ہے۔
غَلتبان ف ایک لمبی گول لکڑی ہوتی ہے جسے نئی چھت پر پھیرتے ہیں۔ تاکہ پختہ ہو جائے بھیڑ اقلتبان اسی سے بنا ہے
غَلس ع پچھلی رات کا اندھیرا۔ تاریکئ آخر شب

غَلَط ع جو صحیح نہو۔ نادرست
غَلطان ف لڑھکتا ہوا
غَلط دادن ف غلطی میں ڈالنا۔ دھوکہ دینا
غَلطک ف مبدل غلطک کا۔ گاڑی کی دھری۔ سوراخ دار لکڑی جس کو کوئیں پر چرخی کے بجائے لگا کر پانی نکالتے ہیں
غَلط کردن ف غلطی میں ڈالنا۔ دھوکہ دینا تباہ اور برباد کرنا۔ غلطی کرنی۔ چوک جانا
غلط کردن کار ف کام بگاڑ دینا ضائع کرنا
غلطیدن ف لوٹنا۔
غلطیدن دیوار ف دیوار کا نیچے گر پڑنا
غَلَظ ع موٹاپا۔ موٹا ہونا
غِلظت ع گاڑھا ہونا سخت ہونا سختی درشتی
غُلغُل۔ غُلغُلہ ع شور و غل۔ مستی کی حالت میں پرندوں کی چہک
غُلغلاج ف کسی چیز کو بڑے زور سے ہوا میں پھینکنا
غِلغلیچ۔ غِلغلیچہ ف کسی کی بغل میں ہاتھ دیکر یا پاؤں کی انگلیوں اور پہلو کو کھجلا کر اسے ہنسانا۔ پنجابی کتکتاری
غَلغوسہ ف گلگونہ
غَلق ع دروازہ بند کرنا
غَلَق ع وہ لکڑی جس کے سبب دروازہ بند کرتے ہیں۔ کلیدان
غُلک ف غلہ کوزے کی شکل کا ایک برتن ہے جسکے منہ پر چمڑا منڈھکر ایک سوراخ اس میں رکھتے ہیں اور روپے پیسے محصول والے ڈالتے ہیں۔
غُلل ع تشنگی۔ پیاس۔ سوزش۔ جلن
غُلل ع جمع غلیل کی۔ پیاسے
غِلمان ع جمع ہے غلام کی یعنی امرد لڑکے۔ اور وہ خوبصورت لڑکے بے ریش جو جنت میں بہشتیوں کی خدمت میں ہونگے فارسی والے اس لفظ کو بصیغہ مفرد استعمال کرتے ہیں جیسے حور (جمع حورا) کو۔
غِلمۃ ع جمع غلام کی۔ لڑکے
غُلمۃ ع شہوت کی تیزی
غُلو ع ہاتھ اس قدر اونچا کرنا جس سے اور اونچا نہو سکے۔ حد سے گذرنا۔ ہجوم اور ایک قسم مبالغہ کی بھی ہے یعنی مبالغہ کا یہاں تک بڑھا دینا کہ وہ عقل اور عادت دونوں کے رو سے محال ہو جیسے نظامی کا یہ شعر ؎ زسُم ستوراں دراں پہن دشت ✽ زمیں شش شد و آسماں گشت ہشت ✽
غُلول ع غنیمت میں خیانت کرنا۔ اور درختوں میں بہتا پانی
غَلول ع زود ہضم طعام۔ جس کو پیر و ناتواں بھی ہضم کر سکے
غَلولہ ف گولی۔ غلہ
غَلّہ ع اناج
غَلَّہ ع اضطراب و بے قراری
غُلّہ۔ غلہ دان ف غلک
غلہ دان عدم ف زمین
غَلیان ع جوش مارنا۔ ابلنا۔ جوش حقہ
غَلیتہ ف ایک قسم کی گھاس ہے جس سے جوال کی قسم کی ایک چیز بناتے ہیں اور اس میں گھاس روئی وغیرہ رکھتے ہیں
غَلیغر۔ غلیگر ف راج گلکار۔ دیوار اٹھانے والا
غَلیظ ع موٹا۔ گاڑھا۔ ڈلدار۔ جھاڑ۔ ناپاک
غَلیل ع پیاسہ۔ تشنہ۔ پیاس تشنگی کینہ۔

غلیواج۔ غلیواژ۔ غلیواژ ف چیل

## غین معجمہ مع میم مہملہ

غَم ع رنج۔ دکھ۔ فارسی میں بہ تخفیف مستعمل ہے۔
غُمار ع انبوہی۔ بہتات۔
غَمّاز ع آنکھ سے اشارہ کرنے والا سخن چین چغل خور۔ طعنہ کرنے والا۔
غمازک ف مچھلی پکڑنے کے کانٹے کی لکڑی جو پانی کے اوپر تیرتی رہتی ہے اور جب مچھلی کانٹے میں پڑتی ہے۔ تو وہ پانی میں ڈوب جاتی ہے۔
غَمام ع ابر۔ بادل
غَمام ف اسفنج۔ ابر مردہ
غَمامہ ع ایک بادل
غمان۔ غمگین ف غمناک۔ غمگین۔ رنجیدہ
غَمائم ع جمع غمامہ کی
غم بادہ ف ایک بیماری ہے جو غم کرنے سے اور بڑھتی ہے۔
غُمجہ ع چھوٹا پانی۔ جرعہ
غمخوار ف دوست جو اپنا غم کھائے دوست یار
غم خوردن ف غم کھانا۔
غم خورک ف بوتیمار۔ اس کا یہ نام اسواسطے ہے کہ پانی کے کنارے کھڑا ہوکر اسے اسواسطے نہیں پیتا کہ کہیں کم نہو جائے۔
غِمد ع تلوار اور چھری کا میان
غمدان ف صنعاء یمن میں ایک بہت بڑی عمارت تھی جو خلفائے عباسیہ کے زمانے میں گرادی گئی۔ دنیا۔
غُمر ع ناتجربہ کار۔ احمق۔ نادان۔

غمر ع کینہ۔ تشنگی
غمر ع آب بسیار۔ انبوہی کینہ رکھنا۔ دشمنی کرنا۔ پیاسا ہونا۔ جوانمرد۔ سخی۔
غمرات ع سختی ہا۔ آدمیوں کی بھیڑ۔ پانی کی بہتات۔
غمر الرداء ع بدن کی چادر اُٹھانا۔ سخی اور کریم آدمی۔ جوانمرد۔ صاحب جود۔
غمز ع آنکھ مارنا۔ آنکھ سے اشارہ کرنا۔ خوب نچوڑنا۔ تہمت کرنا۔ سخن چینی۔
غمزدگی ف غم زدہ ہونا۔
غمزہ ع محبوب کا آنکھ یا بھوؤں سے اشارہ کرنا۔ آنکھ یا بھوؤں کا اشارہ
غمزہ اختر۔ غمزہ ستارہ ف صبح کے وقت ستارے کی روشنی۔
غمزہ سحر تیز ف خوشی نیک معاشی کی خوشی۔
غمزہ گل ف پھول کا کھلنا۔
غمیص ع چیک چشم۔ پنچال چشم پنجابی گیڈ
غمص ع زمین پست۔ مغاک۔
[illegible] باریک معنی۔ نکتہ۔
غمکدہ ف غم کا گھر۔ مصیبت کا گھر۔
غمگسار ف دُکھ دور کرنے والا۔ غم کا دور کرنے والا۔ یار۔
غمندہ ف غمگین۔ غمناک۔ آزردہ
غموض ع باریکیاں۔ پوشیدگیاں۔ مشکلات در موز علوم جو حل طلب ہوں۔
غموم ع جمع غم کی۔

## غین معجمہ مع نون

غنا ع توانگری۔ دولتمندی۔ بے نیازی۔ بے پروائی۔
غناء ع گانا۔ نغمہ۔ سرود۔
غناء ع نفع فائدہ
غناء ع۔ خوش و خرم کسی چیز کا انبوہ۔
غنائم ع جمع غنیمت کی۔ لوٹ کا مال۔
غنجیدہ ف غصے اور قہر کے ساتھ کسی کو ڈانٹنا۔ ملامت کرنا۔
غنج ف۔ کرشمہ۔ ناز۔ آنکھ جھپکنا۔ گلگونہ ملا ہؤا۔ جیسے بیمار غنج یعنے بیمار ناک۔
غنجار۔ غنجارہ۔ غنجر۔ غنجرہ ف اُبٹنا۔ گلگونہ۔ غازہ۔
غنج مرش۔ غنجموش ف مینڈک۔
غنچہ۔ غنچہ ف کلی۔ بدوں کھلا پھول۔ گل ناشگفتہ۔ یہ لفظ اصل میں گنجہ ہے۔ ماخوذ گنجیدن (سمانا) مصدر سے۔ چونکہ اسکی ذات میں گنجیدگی پائی جاتی ہے۔ اس وجہ سے کہ سب پنکھڑیاں باہم مجتمع اور گنجان ہوتی ہیں۔ اس واسطے یہ نام ہوا۔
غنچہ آب ف پانی کا بلبلہ۔ حباب۔
غنچہ ارغوان ف آگ کی چنگاری
غنچہ بستن ف غنچہ پیدا کرنا۔ کلی پیدا کرنی۔
غنچہ پیشانی ف بد دماغ ترش رو۔
غنچہ شدن ف اکٹھے ہونا۔ جمع ہونا۔ متامل ہونا۔
غنچہ خاطر۔ غنچہ دل ف۔ ناراض۔
تنگدل۔ منقبض۔
غندف اکٹھا ہؤا ہؤا۔ پسا ہوا۔
غنم ع بکری۔
غنو ف امر غنودن او ریعنے "خواب بنند۔
غنودن ف اونگھنا۔
غنوند ف عہد و پیمان۔ شرط۔
غنہ ع وہ نون جس کی آواز ناک میں سے نکلے۔ جیسے کہ چناں میں نون غنہ ہے۔
غنی ع بے پروا۔ بے نیاز۔ دولتمند۔
غنیت ع مالداری۔ توانگری۔ دولتمندی۔
غنیم ع لوٹنے والا۔ لٹیرا۔ دشمن۔
غنیمت ع مال لوٹ کا۔ لوٹ۔ فارسی والے مفت۔ بغیر رنج و مشقت کے ملی ہوئی چیز کے لئے استعمال کرتے ہیں۔
غنیمت کشان ف وہ لوگ جو مال غنیمت کا اُٹھا کرلے چلیں۔

## غین معجمہ مع واو مہملہ

غو ف بلند آواز۔ کڑی آواز۔ چیخ۔ کڑک۔ گرج۔ بادل اور نقارے اور کرنا وغیرہ کی آواز۔
غوادی ع جمع غادیہ کی۔
غواشی ع جمع غاشیہ کی۔
غواص ع غوطہ مارنے والا۔ ڈبکیا۔
غوام ع وہ بال جو پیشانی اور قفا کو گھیر لیں۔
غوامض ع پوشیدگیہائے کلام باریک بمعنی نکتے۔
غوانی ع جمع غانیہ کی۔
غوایت ع گمراہی۔
غوائل ع جمع غائلہ کی۔ ناگہانی آفتیں۔
غوت ف فلاخن۔ گوپھیا۔ غوطہ۔
غوث ع فریادرس۔ فریاد۔
غوچ ف مینڈھا۔ میش نر شاخ دار
غوچہ ف مرغ کی کلغی۔
غور ف ملک افغانستان میں قندھار کے قریب ایک مشہور ولایت ہے۔
غور ف مخنث۔ ہیجڑا۔
غور ع گہراؤ۔ تھاہ۔ عمق۔ قعر۔ زمین پست۔ نیچے جانا۔ فائدہ پہنچانا۔ دیت دینا۔ مجازاً بمعنے فکر۔
غورہ ف انگور خام ترش۔
غورہ افشردن ف رلانا۔ رشک کرنا۔ ملامت کرنا۔ غالب ہونا۔
غورہ در چشم کسے کشیدن ف اُس کا عیش منغص کرنا۔
غوزہ ف روئی کے پھل کا چھلکا۔ جس کے اندر روئی ہوتی ہے۔
غوزہ آب ف پانی کا بلبلا۔
غوژہ ف غنچہ۔ غوزہ۔
غوش ف کان۔ کوتل گھوڑا۔ اسپ حیوانات کا پاخانہ۔ چوب۔ خدنگ جس سے تیر و نیزہ اور زین بناتے ہیں۔ مادر زاد برہنہ۔ تفرج۔ نگاہ دیکھنا۔
غوشا ف خوشہ خواہ کسی چیز کا ہو۔ وہ چار دیواری جس کے اندر بھیڑ

اونٹ۔ بکری۔ گھوڑا۔ گائے۔ گدھا۔ رات بسر کریں۔ سب جیوانوں کی سرگیں۔

**غوشاد** ف غوشا کے دوسرے اور تیسرے معنی میں آتا ہے اور کاروان و قافلے کے اُترنے کی جگہ۔ جنوں کے رہنے کے مکان۔ اور اونچے درخت کو بھی کہتے ہیں۔

**غوص** ع پانی میں غوطہ لگانا۔

**غوطہ** ع معرب غوشا واو مجہول کا ڈبکی۔

**غوطہ خوردن** ف ڈبکی کھانا۔

**غوغا** ع آدمیوں کی بھیڑ بھاڑ۔ ٹڈی دل۔ فارسی والے بمعنی جمعیت۔ انبوہ مجلس۔ شور غل کے استعمال کرتے ہیں۔

**غوغائیانِ گلبن** ف بلبلیں۔

**غوغاے ہراسندگان** ف استغفار و توبہ کرنے والے تائب لوگ۔

**غوک** ف مینڈک۔

**غُول** ع چھلاوہ یعنی وہ جن یا دیو جو جنگلوں اور پہاڑوں میں رہتے ہیں۔ اور جو شکل چاہتے ہیں اختیار کر لیتے ہیں۔ اور آدمیوں کو ڈراتے ہیں۔ پنجابی بڈاوا۔

**غَول** ع اچانک پکڑ لینا۔ ہلاک کرنا۔ رنج و مشقت۔

**غُول** ف کان۔ گوش۔ ہجوم سپاہ کا۔

**غول** ت وہ فوج جس میں اُن کا سردار بھی موجود ہو۔

**غولانِ روزگار** ف دنیا کے طالب۔ دنیادار لوگ۔ بدخصلت آدمی۔

**غول سیاہ** ف اندھیری رات سے مراد ہے۔

**غولہ** ف احمق۔ بے وقوف۔

**غوی** ع کج رو۔ گمراہ۔ جس کی سمجھ ٹیڑھی ہو۔

## غین معجمہ مع یای تحتانی

**غَیّ** ع گمراہی۔ دوزخ میں ایک جگہ ہے جسے وادی غی کہتے ہیں۔

**غیاب** ع غایب ہونے والا۔ مجازاً میدان جنگ سے غایب ہونے والا (بھاگ جانے والا)

**غیابت** ع غایب ہونا۔ ناپید ہونا۔ گہرائی۔ تھاہ۔ عمق۔

**غیاث** ع فریادرسی۔ فریاد سننے والا فریاد۔

**غیار** ف ایک زرد رنگ کے کپڑے کا ٹکڑا ہوتا ہے۔ جسے یہودی لوگ نشان کے واسطے مونڈھوں کے پاس اپنے کپڑے کے ساتھ سی دیتے ہیں۔

**غیاض** ع جمع غیضہ کی جنگل۔ بیشہ۔

**غیب** ع پوشیدگی۔ ناپدیدگی۔

**غیبت** ع پوشیدگی۔ پوشیدہ ہونا۔ موجود نہ ہونا۔ حاضر نہ ہونا۔ ضد حضور۔

**غیبت** ع پیٹھ پیچھے کسی کو بُرا کہنا۔

**غیبہ** ت ترکش۔ دستی ہوئی روئی لپیٹنے کے ٹکڑے جو توشن میں لگانے کے کام آتے ہیں۔ گلہ۔ چغلی۔ شکایت۔ بدگوئی۔

**غیبوبیت** ع ناپدید ہونا۔ چھپ جانا۔ مجازاً مفارقت۔ جدائی۔ علحدگی۔

**غیث** ع باراں۔ مینہ۔

**غیداق** ت ترکستان میں دشت قبچاق کے اندر ایک مقام ہے جہاں کا تیر مشہور ہے۔

**غیداقی** ف غیداق کا تیر جو پتھر کو بھی توڑ ڈالتا ہے۔

**غیر** ع اور۔ سوا۔ جو وہی نہو۔ علحدہ شے۔ نفع پہنچانا۔ بارش سے زمین کو پانی پہنچنا۔

**غیرت** ع اجنبی ہونا۔ ناآشنا ہونا بیگانہ ہونا۔ شرم کرنا۔ رشک کرنا۔

**غیر ذالک** ع اس کے سوا۔ اور

**غیر مسکوک** ع بغیر سکہ کی ہوئی چاندی یا سونا

**غیر مُکرّر** ع وہ شخص جس سے پہلے کبھی ملاقات نہوئی ہو۔ اجنبی آدمی۔ وہ شے جو پہلے کبھی نہ دیکھی گئی ہو۔ مجازاً نادر عمدہ کمیاب۔ لاثانی۔ بے نظیر۔

**غیر متناہی** ع جس کی انتہا نہو۔

**غیر واقع** جھوٹ۔ خلاف دستور ناشائستہ۔

**غیر وقوعی** ع ناشائستگی۔ نالائقی۔ وہ امر جو وجود میں نہ آیا ہو۔

**غیژیدن** ف سرین پر چلنا۔

**غیش** ف بہت غم و اندوہ۔ بدحالی۔

**غیض** ع پانی کا گھٹ جانا۔ مراد گا۔ تھوڑا پانی۔ مجازاً تھوڑی بخشش۔ صحرا۔ جنگل۔

**غیص** خوشگوفہ۔

**غیضہ** ع جنگل۔ بیابان۔ بن۔

**غیظ** ع سخت غصہ۔ خشم سخت۔

**غیل** ع جنگل۔ بیابان۔ صحرا۔

**غیل** ع عورت کا دودھ جو بچہ پیتا ہے۔ ایسی حالت میں کہ خاوند اس کا اُس سے صحبت کرتا ہو۔ یا حاملہ ہو۔ اور وہ بچہ کو نہایت مُضر ہے۔ آب رواں۔

**غیلان** ع جمع غول کی۔

**غیم** ع بادل۔

**غیم ہاطل** ع برسنے والا بادل۔

**غین** ع بادل۔ وہ بادل جو آسمان کو چھپا لے۔ تشنگی۔ تیرگی۔ ہزارداستان بلبل۔ کیونکہ غ کے بھی ہزار عدد ہوتے ہیں۔

**غیوب** ع جمع غایب کی۔

**غیور** ع بہت غیرت کرنے والا۔ رشک کرنے والا۔

**غیوران** ف سالک لوگ اہل سلوک۔

**غیوران شب** ف شب بیدار لوگ۔

**غیوم** ع جمع غیم کی۔

**غیہب** ع اندھیرا۔ بے وقوف۔ گدھا

# باب الفاے معجمہ

## فاے معجمہ مع الف

**فا** ف بمعنی با جیسے فادگفت۔ بادگفتہ۔ محجوب و شرمگیں۔

**فاتح** ع شروع کرنے والا۔ کھولنے والا فتح کرنے والا۔

**فاتحہ** ع کھولنے والی عورت۔ دیباچہ شروع قرآن کی پہلی سورہ کا نام ہے۔

**فاتحہ** ع **فکرت** ف ابتدا - پہلا سخن -

**فاترہ** ع نیم گرم - نیم گرم پانی - سست - زبون -

**فاتربین - فاترون** ف تخم سپنداد انکا جلا

**فاتق** ع پھاڑنیوالا - چیرنے والا - شگاف کردینیوالا -

**فاتن** ع مفتون کرنیوالا - فریفتہ کرنیوالا -

**فاتک** ع دلیر - شجاع - قاتل -

**فاتوریدن - فاتولیدن** ف دور ہونا - الگ ہو جانا - ایک طرف ہو جانا - بھاگنا - سیدھا کرنا -

**فاجر** ع گنہگار - بدکردار - زانی -

**فاجہ** ع جمائی -

**فاجتبار والیہ** ع اسکی طرف تضرع کرو -

**فاحش** ع بدی میں حد سے گذرنے والا - بے حیا

**فاحشہ** ع بدعورت - زن بدکار -

**فاختہ** ف قمری - فاختہ -

**فاخر** ع فخر کرنے والا - تحفہ - معزز -

**فاخرہ** ع گران مایہ - بیش قیمت - تحفہ - عمدہ - معزز -

**فادزہر** معرب پادزہر - دوائی جو حافظ روح اور زہر کے اثر کو مٹانے والی ہو -

**فار** ع جمع فارہ کی -

**فاراب** ف ترکستان میں ایک شہر ہے جو معلم ثانی ابونصر فارابی کا مولد ہے

**فارد** ع یگانہ زمان - زمانے کا یکتا - جدا

**فارس** ع گھوڑے کا سوار - گھوڑے والا - اور معرب پارس کا جو مشہور ملک کا نام ہے -

**فارسی** ع منسوب بہ فارس - اور زبان فارسی جس کی سات قسمیں ہیں - فارسی - پہلوی - دری - یہ تینوں زبانیں زیادہ مستعمل ہیں - ہروی - زابلی - سگزی - سغدی - یہ چاروں زبانیں کم مستعمل ہیں -

**فارغ** ع خالی - بے کام - بے فکر - آسودہ

**فارغ البال** ع فارغ دل - جس کو کچھ کام نہ ہو بے اندیشہ اور بے فکر آدمی - بے غم

**فارغ بالی** ع بے فکری - آسودگی -

**فارغ خطی** ع [illegible] - آزادی نامہ -

**فارغ زیان** ف فارغ اور بے کار زندگی بسر کرنے والے نکمے آدمی - جمع ہے فارغ زی کی جو فارغ (یعنی بے کار) اور زی (امر ہے زیستن) سے ملکر اسم فاعل ترکیبی

**فارق** ع فرق کرنے والا - فاصل -

**فارقلیط** س - الفاظ یونانی پارا قلیط کا ہے جس کے معنے احمد ہیں یونانی زبان میں نبی آخر الزمان علیہ الصلوٰۃ والسلام کا نام فارقلیط ہے - (از رسالہ گاڈ فری ہگنس مطبوعہ بریلی صفحہ ۹۳ سطر ۱۳) انجیل یوحنا باب ۱۴ درس ۱۶ میں حضرت عیسے کا اپنے حواریوں کو ارشاد ہے کہ خداوند تعالے تمہیں دوسرا (رسول) فارقلیط (احمد) بخشیگا - سورہ صف آیت یعنی مُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ یَّاْتِیْ مِنْۢ بَعْدِی اسْمُهٗۤ اَحْمَدُ میں اسی وعدہ کی طرف اشارہ ہے -

**فاروق** ع حق و باطل کے درمیان فرق کرنے والا حضرت عمر خطاب خلیفہ دوم رضی اللہ عنہ کا لقب ہے جو حق باطل سے جدا کر دیتے تھے -

**فاروقی** ع منسوب بہ فاروق (یعنی) حضرت عمر کی اولا

**فارہ** ع چوہیا - نافہ مشک -

**فارہ** ع تیز رفتار - زیرک -

**فاریاب - فاریاد** ب - پاریاب کا جو خراسان میں بلخ کی نواح میں ایک شہر ہے - وطن ظہیر الدین ظہیر فاریابی کا -

**فاژ - فاژہ** ف جمائی - [illegible] - اُباسی

**فاژیدن** ف جمائی لینا -

**فاس** ع کلہاڑا -

**فاسخ** ع فسخ کرنے والا - توڑ دینے والا - تباہ اور فاسد کرنے والا - ارادہ کو پلٹ دینے والا - بیع کو فسخ کر دینے والا -

**فاسد** ع تباہ - بگڑا ہوا -

**فاسق** ع گنہگار - بدکار -

**فاش** ف - آشکارا - ظاہر - پراگندہ - مُبدّل پاش کا ہے -

**فاصل** ع جدا کرنے والا -

**فاصل آب** ف اصطلاح علم جغرافیہ میں وہ پہاڑ یا کوئی اونچا وسیع میدان جو درمیان دو طاسوں یا بیسنوں کے واقع ہو - فاصل آب کہلاتا ہے -

**فاصلہ** ع دوری - فرق - عرصہ میدان

**فاضل** ع خوب - صاحب فضل فضیلت والا بزرگ اور عالی رتبہ آدمی - عالم شخص

**فاضلات** ع وہ پانی جو نہر کے بھر جانیکے سبب اس سے [illegible] آنے پر باہر نکل جائے

**فاضلہ** ع بزرگ - افزون - زیادہ - عطا - بخشش -

**فاطر** ع پیدا کرنے والا - خالق - قرآن کی ایک سورہ کا نام ہے -

**فاطمہؓ** ع وہ عورت جس نے دو سالہ بچہ کا دودھ چھڑا لیا ہو اور نام سیدۃ النساء دختر نیک اختر جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا -

**فاطن** ع زیرک - دانا -

**فاعل** ع فعل کرنیوالا - کام کرنے والا -

**فاق** ع صیغہ ماضی کا ہے - یعنی فوقیت لے گیا - فائق ہو گیا -

**فاق** ت سو فار تیر -

**فاقد** ع گم کرنے والا - مفقود کرنے والا

**فاقد البصر** ع اندھا - نابینا -

**فاقع** ع بہت زرد رنگ کی کوئی چیز -

**فاقہ** ع بھوکا رہنا - بھوک - افلاس -

**فاکر** ع فکر کرنیوالا - سوچنے والا -

**فاکہہ** ع میوہ -

**فال** ع شگون - غیب کی بات -

**فالج** ع مظفر و منصور - دو کوہان والا اونٹ - ڈھیلا پڑ جانا آدھے بدن کا ایک بیماری کا نام ہے - جسے پنجابی میں ادھرنگ کہتے ہیں - اس کے سبب آدھا بدن بیکار ہو جاتا ہے -

**فالِ طُغرا** ع وہ فال جس میں قرآن مجید کے کسی صفحہ کے ابتدا میں بسم اللہ یا خدا کا نام نکل آئے اور یہ بہت مبارک فال ہے -

**فالق** ع چیر کر نکالنے والا -

**فالق الاصباح** ع پھاڑنے والا صبح کا - چیر کر نکالنے والا سپیدی صبح کی - رات کی سیاہی سے (خدا تعالے) -

**فالگیر** ف وہ آدمی جو کوچہ و بازار میں لوگوں کے لیے فال نکالتا پھرے

**فالود** ف پالود کا معرب جو پالودن سے مشتق ہے -

فالودہ ف چاولوں کی جمی ہوئی پیچ۔
فالینوس ف شاہترہ۔
فام ف رنگ۔ شبیہ۔ مانند۔ خراسان میں ایک قصبہ ہے۔
فام ع دام۔ قرض۔ دین۔
فا ع پس۔
فانوس ع سخن چیں۔ مجازاً شمع کی چمنی۔ جو اپنے اندر کی روشنی باہر ظاہر کرتی ہے۔
فانوس خیال۔ فانوس خیالی ع وہ چراغ جس کے گرد گھومتی تصویریں نکلتی ہیں۔
فانہ ف پھنی۔ پچر۔ پچڑا۔ علم جر ثقیل میں یہ ایک آلہ ہے جو اکثر لکڑی یا لوہے کا ہوتا ہے اسکی شکل منشور کی سی ہوتی ہے۔ اور وہ دو ڈھلوان سطحوں کا اجتماع ہے کہ ایک قاعدہ پر کھڑی ہوں۔ اور اوپر پشتہ ایک خط پر ملی ہوئی ہوں۔ پتھر لکڑی وغیرہ سخت چیزوں کے چیرنے میں بہت کام آتا ہے
فانی ع فنا ہونے والا۔ مرنے والا۔
فانیذ ف مصری۔ کھانڈ۔
فاوا ف شرمندہ۔ رسوا۔ شرمندگی۔ رسوائی۔
فؤاد ع دل۔ افئدہ۔ جمع۔
فئۃ ع گروہ۔ جماعت۔
فئتین ع دو گروہ۔ دو جماعتیں۔ تثنیہ ہے فئۃ کا۔
فائح۔ فائحہ۔ خوشبو دینے والی چیز۔ بوے خوش۔ خوشبو۔
فائدہ ع نفع
فائز ع پہنچنے والا۔ مقصد کو پہنچنے والا۔ کامیاب۔
فائض ع فیض پہنچانے والا۔
فائق ع بلند ہونے والا۔ فوقیت رکھنے والا۔ بہتر۔ عمدہ۔ برگزیدہ۔ زیادہ

## فائے معجمہ مع بائے موحدہ

فبہا ع لفظی معنے اسکے "پس ساتھ اس کے" مجازاً اچھا۔ بہت خوب۔

## فائے معجمہ مع تائے فوقانی

فتا ع جوان آدمی۔ شجاع۔ سخی۔
فتات ع جوان عورت۔ زن جوان۔
فتات۔ فتاتہ ف روٹی کا ٹکڑا۔ ہر چیز کا ٹکڑا
فتادن ف گرنا۔ پڑنا۔
فتاریدن۔ فتالیدن ف کھودنا۔ پھٹنا۔ الگ کرنا۔ جدا کرنا۔
فتان ع فتنہ انگیز۔ یہ لفظ اکثر محبوب کی آنکھوں کی تعریف میں آتا ہے۔
فتح ع کھولنا۔ مجازاً ملک جیتنا فتوح جمع فتوحات۔ جمع الجمع۔
فتح الباب ع دروازہ کا کھلنا کشادگی کارہا۔ موسم برسات کا آغاز۔
فتحہ ع زبر جیسے حد کی ح پر ہے۔
فتح یاب ع فتح پانے والا۔ کامیاب جیتنے والا۔
فتر ع انگوٹھے اور اس کے ساتھ کی انگلی کی کشادگی۔
فترات ع جمع فترت کی۔
فتراک ف شکار بند یعنی وہ تسمہ جو گھوڑے کے زین کے آگے پیچھے لگا رہتا ہے۔ ترکی میں اُسے تخشہ اور پنجابی کنٹھکہ بولتے ہیں۔
فترت ع ضعف۔ سستی۔ وہ زمانہ جو دو پیغمبروں کے درمیان واقع ہو۔
فتردن ف پھاڑنا۔ ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔
فتش ع کھودنا۔ جستجو کرنا۔
فتق ع کشادگی۔ چیرنا۔ چاک کرنا۔ ایک بیماری کا نام ہے جس سے خصیے بڑھ جاتے ہیں
فتن ع جمع فتنہ کی۔
فتنہ ع آزمایش۔ عذاب۔ بلا۔ شرارت شور و فساد۔ دیوانگی۔ مجازاً بمعنے مفتون دیوانہ۔ عاشق اور بمعنے معشوق بھی آیا ہے
فتنہ بر چیزے شدن ف عاشق ہونا
فتنہ در زیر سر داشتن ف فتنہ و فساد اٹھانا
فتنہ را از جائے بجائے بردن ف چغلی کھانی۔ سخن چینی کرنی۔ باتیں چپانی۔
فتنہ را کر کشادن ف شور و غوغا مٹا دینا
فتو۔ فتودہ ع بریدہ۔ جو۔ مغرور۔
فتوا ع شرع کا حکم۔ فیصلہ۔
فتوت ع جوانمردی۔ مروت۔ سخاوت
فتوح ع کشائش۔ جمع ہے فتح کی۔
فتوحات ع جمع ہے فتوح جمع الجمع فتح کی
فتوحی ف ایک قسم کی کرتی یا جاکٹ ہے۔
فتور ع سستی۔ سست ہونا۔ مجازاً خرابی
فتی ع جوان۔ گبرو۔
فتیان ع جوان آدمی۔
فتیلہ ع بٹی ہوئی چیز۔ بتی۔

## فائے معجمہ مع جیم تازی

فج ع خام۔ کچا۔ دو پہاڑوں کے درمیان کھلا راستہ۔
فجفج ف وہ آدمی جسکے ہونٹ نیچے لٹکے ہوئے ہوں
فجا۔ فجاً ع ناگاہ۔ اچانک۔
فجاجت ع خامی۔ ناپختگی۔
فجار ع جمع فاجر کی۔
فجار ع بہت بدکاری کرنے والا آدمی۔ نہایت نافرمان و گنہگار آدمی۔ بڑا گنہگار۔
فجر ع صبح۔ تڑکا۔
فجرہ ع جمع فاجر کی۔
فجعت ع دردمندی۔ مصیبت۔ دکھ
فجل۔ فجل ع مولی جو مشہور ترکاری ہے
فجل۔ فجل ع سست ہونا۔ موٹا ہو جانا
فجور ع گنہگاری۔ گناہ کرنا۔ زنا کرنا۔
فجور ع بدکار مرد۔
فجیعت ع درد۔ سختی۔ مصیبت۔ غم۔

## فائے معجمہ مع حائے حطی

فحاوی ع جمع ہے فحوے کی۔ سخنہا۔ مضامین۔ مطالب۔ معانی۔
فحش ع بدی کا حد سے گذر جانا۔
فحص ع ڈھونڈنا۔ تلاش کرنا۔ جستجو کرنا
فحل ع نر۔ ضد مادہ کی۔ سہیل ستارہ
فحلی ع یائے مصدری۔ نر ہونا۔
فحم۔ فحم ع کوئلہ۔ انگشت۔ زگال۔
فحول ع جمع فحل کی۔ نرہا
فحوے ع مضمون۔ مطلب۔

## فائے معجمہ مع خائے معجمہ

فخ ف شکار۔ شکارگاہ۔ پرندوں کے شکار کرنے کا ایک آلہ ہے۔
فخ ع جال۔ پھندا۔
فخامت ع بڑا ہونا۔ بزرگی۔ قدر۔ ستبری۔ موٹا ہونا۔ بلندی۔
فخار ع ناز کرنا۔ فخر کرنا۔ بڑائی کرنا۔ اترانا۔
فخار ع بہت ناز کرنے والا۔ بہت فخر کرنیوالا۔ بہت گھمنڈ کرنے والا۔

فخّار ع سفال پختہ ۔ ٹھیکری ۔ گلِ خشک
فخت ع چاند کی چاندنی ۔
فخذ ۔ فخذ ع ران ۔ جانگھ ۔
فخر ع گھمنڈ ۔ غرور ۔ ناز ۔ بزرگی بڑائی
فخر الدین رازی ع امام فخر الدین رازی
عالمِ اجل اور فاضلِ اکمل ماہرِ علوم ادبیہ
فاضلِ فنونِ حکمیہ صاحب تصانیف
کثیرہ مثل تفسیر کبیر مطالب العالیہ نہایۃ
العقول وغیرہ گذرے ہیں ۲۵ ماہ رمضان
۵۴۳ھ یا ۵۴۴ھ ہجری میں متولد ہوئے
اور یکم شوال ۶۰۶ھ ہجری میں ہرات
کے مدرسہ میں فوت ہوئے شہاب الدین
غوری کے عہد میں ان کا بڑا درجہ اور
رتبہ رہا ۔ جب یہ کہیں سوار ہو کر جاتے
تو تین سو شاگرد ہمراہ ہوا کرتے ان کا
سلسلۂ نسب حضرت ابوبکر صدیقؓ سے
ملتا ہے ۔ یہ رباعی انہیں سے ہے ؎

هرگز دلِ من ز علم محروم نشد
کم بود ز اسرار که مفهوم نشد
هفتاد و دو سال سعی کردم شب و روز
معلومم شد که هیچ معلوم نشد

فخری ع ایک قسم کا انگور ہے ۔
فخمہ ف بنولے الگ کی ہوئی روئی ۔
فخمیدن ف روئی سے بنولے الگ کرنا ۔
فخور ع ناز کرنا ۔ اترانا ۔ بڑائی کرنا ۔
فخور ع بہت ناز کرنے والا ۔ اترانے والا
نازاں متکبر ۔ سرکش ۔
فخیم ع بزرگ قدر ۔ اور ہر چیز بزرگ ۔

## فائے معجمہ مع دال مہملہ

فداء کسی کے عوض جان دینا ۔ جو چیز
فدا کی جاوے ۔ سر خرید ۔
فدامت ع درشتی ۔ جفا کاری ۔ بے رحمی
ظلم و ستم ۔
فدان ع جوڑا ۔ ہل کا جوڑا ۔
فدائی ع وہ شخص جو جان بوجھ کر اپنی
رضا و رغبت سے کسی ایسے امر کا مرتکب
ہو جس میں صریح جان کا خطرہ ہو ۔
فدا ہونے والا ۔ جان نثار ۔ عاشق ۔
چور ۔ لٹیرا ۔ خونی ۔
فدفد ع صحرا ۔ جنگل ۔ زمین ہموار ۔
فدک ع ایک گاؤں کا نام ہے جس میں
جناب رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا
ایک باغ کھجوروں کا تھا ۔
فدوی ع قربان ہونے والا ۔ کسی کے
عوض جان دینے والا ۔ سربہار ہونے والا ۔
فدیہ ع وہ مال جو کسی قیدی کے عوض
دیکر اسکو سرکار سے خرید لیں ۔ سربہا صدقہ

## فائے معجمہ مع ذال معجمہ

فذالک ع (بروزنِ مسالک) صحیح املا
اس کا اس طرح پر ہے ۔ فذالک بمعنے
پس یہ ہے ۔ اصطلاح میں بمعنے باقی بقیہ
رقوم کی تفصیل کے بعد ان کی جمع اور
میزان ۔ جمع بعد از تفصیل ۔ کیونکہ
سیاق نویسوں کا قاعدہ ہے کہ رقوم کی
تفصیل کے بعد لفظ فذالک بہت لمبا
لکھکر اس کے نیچے سب کی جمع یا باقی
لگا دیتے ہیں جس سے ان کی مراد لفظی
معنے کے رو سے یہ ہوتی ہے کہ پس ان
سب رقوم (مسطورہ بالا) کا مجموعہ
یا بقیہ یہ ہے ۔

## فائے معجمہ مع رائے مہملہ

فر ف شان و شوکت ۔ دبدبہ ۔ ٹیپ ٹاپ
نور ۔ پرتو ۔ زیبائش ۔ سیلاب ۔ کسی پرندے
کا پر ۔ را پر تشدید بھی درست ہے ۔
فرّ ع گریزندہ ۔ بھاگ جانے والا ۔
فُرء یہودیوں کا کتاب خانہ ۔
فراز ف آگے ۔ پہلے ۔ نزدیک ۔ دور
بلند طرف ۔ جانب ۔ گوشہ ۔ کونا ۔ اور یہ
کلمہ زائد بھی آتا ہے ۔
فرّاء ع پوستین دوز ۔ لقب ایک نحوی کا ہے
فرابرز ف دارا کے سپہ سالاروں
میں ایک شخص کا نام ہے ۔
فرات ع آب شیریں ۔ ایشیائی روم میں
ایک مشہور دریا ہے ۔
فراتر ف آگے ۔ نزدیک ۔
فراترک ف بہت پرے ۔ بہت دور ۔
بہت دور سے ۔ بہت نزدیک ۔ یہ لفظ
لغات اضداد میں سے ہے ۔
فراخ ف وسیع ۔ کشادہ ۔ چوڑا ۔ مجازاً
بمعنے بسیار ۔ بہت ۔
فراخا ف مخفف فراخ نا کا ۔ جائے فراخ
مقابل تنگنا کے ۔
فراخ ابرو ف کھلے چتونوں کا آدمی ۔
ہنس مکھ ۔
فراخ آستین ف سخی ۔ جوانمرد
فراخ بیں ف وہ شخص جو سب کو
ایک نظر سے دیکھے ۔
فراختن ف بلند کرنا ۔ اونچا لے جانا
فراخ حوصلہ ف بردبار ۔ متحمل ۔ باوقار ۔
فراخ دامن ۔ فراخ دست ف جوانمرد
بخشندہ ۔ سخی ۔ تونگر ۔ دولتمند ۔
فراخ دہن ف باتونی ۔ بکواسی ۔
فراخ رفتن ف جلد جلد چلنا ۔
فراخ رو ف تیز رو ۔ فضول خرچ ۔
فراخ رُو ف کشادہ پیشانی ۔ ہنس مکھ ۔
خوش خلق ۔
فراخ سخن ف بڑگوے ۔ بکواسی ۔
فراخور ف شائستہ ۔ لائق ۔ سزاوار ۔ مناسب
فراخوری ف شائستگی ۔ لیاقت ۔ سزاواری
فراخی ف کشادگی ۔ وسعت ۔ آسودگی ۔
فراخیدن ف رونگٹے کھڑے ہونے
ایک دوسرے سے جدا ہو جانا ۔
فراخی گاہ ف وہ جگہ جہاں سب چیزیں
کھانے پینے کی بآسانی دستیاب ہو سکیں ۔
فرادیٰ ع ایک ایک ۔ الگ الگ ۔
فرادیس ع جمع فردوس کی ۔
فرار ع بھاگنا ۔ بھاگ جانا ۔ ڈرنا ۔
فرّار ع بہت بھاگنے والا ۔
فرارسیدن ف پہنچنا ۔ آگے پہنچنا ۔
فرارفتن ف جانا ۔ آگے بڑھنا ۔
فراری ف بھاگا ہوا ۔ بھگوڑا ۔
فراریدن ف بھاگنا ۔ فرار عربی لفظ
سے یہ جعلی مصدر بنایا گیا ہے ۔ جیسے
طلب سے طلبیدن ۔ رقص سے
رقصیدن ۔ فہم سے فہمیدن ۔
فراز ف پھیلا ہوا ۔ بندھا ہوا ۔ کشادہ
بند ۔ نزدیک ۔ دور ۔ آگے ۔ پیچھے ۔ اوپر
نیچے ۔ بلند ۔ پست ۔ بلندی ۔ نشیب ۔
ان معنوں میں لغات اضداد میں سے
ہے ۔ اور بمعنی جمع ۔ فراہم ۔ لہٰذا اسکے
پر ۔ بر ۔ بچھیر ۔ سرکش ۔ آلہ تناسل وصل

زیادہ۔ زائد۔ آنا۔ آگے جانا۔ خون
چوٹرا۔ روشن۔
فرازدن ف ظاہر کرنا۔ معلوم کرنا
ایک بات کا۔
فرازماں ف۔ حکم۔ فرمان۔
فرازندہ ف بلند کرنے والا۔
فرازی ف بلندی۔ اونچائی۔
فرازیدن ف کھڑا کرنا
فراس ع شیر درندہ
فراس ع سائیس۔ گھوڑے کا خدمتگار
فراست ع دانائی۔ عقلمندی۔ فہم
کی تیزی۔ قیافہ۔
فراست شناس ف قیافہ شناس
فراستوک۔ فراشترو۔ فراشتروک
فراشتک ف ابابیل۔ دیودلائی۔
فراسخ ع جمع فرسخ کی۔
فرسودہ ف بہت پرانا۔
فراسیاب ف افراسیاب شاہ ترکستان۔
فراش ع فرش۔ بچھونا۔
فراش ع پروانہ مشہور جانور ہے۔
فراش ع فرش بچھانے والا۔ مکان
صاف کرنے والا نوکر۔
فراشتن ف بلند کرنا۔
فراشہ ع جاروب۔
فراعنہ ع جمع فرعون کی۔
فراغ ف آگ یا چراغ کی روشنی۔
فراخ ع سنی۔
فراغ ع فرصت پانا۔ گرمی کے موسم
کی سرد ہوا۔ دل کا سرور و خوشی۔
فراغ بال ع فرصت۔ بیکاری۔
فراغت خانہ ف خلوت خانہ۔

فراق ع جدائی۔
فراک ف پیٹھ۔ پشت۔ مخنث ہیجڑا۔
پلید اور زبون۔
فراکن ف بنا کھودا ہوا اونچا نالہ۔
فراگرفتن ف سیکھنا۔ معلوم کرنا۔ یاد کرنا
فرامرز ف رستم بن زال کے بیٹے کا نام ہے
فرامش ف مخفف فراموش کا۔
فرامشت ف مزید علیہ فرامش کا۔
فراموش ف بھول۔ چوک۔
فرامشتی۔ فراموشی۔ فراموشکاری ف بھولنا
بھول جانا۔ فراموشیدن ف بھولنا۔ بھول جانا
فرامین ف جمع ہے فرمان کی۔ بادشاہی
پروانے حکمنامے۔ یہ عربی دان فارسیوں کا
تصرف ہے۔ کہ فارسی الفاظ کی جمع عربی
کے طور پر بنا لیتے ہیں جیسے خاقان کی
جمع خواقین۔ خاتون کی جمع خواتین وغیرہ۔
فرانج۔ فرانک ف کابوس۔ ایک قسم
کی گرانی ہے جو نیند میں آدمی پر غلبہ
کر جاتی ہے۔
فرانس فر براعظم یورپ میں ایک مشہور
ملک کا نام ہے جسکا دارالخلافہ پیرس
دریائے سین پر نہایت خوبصورت اور
خوشنما شہر ہے۔ وہاں کے رہنے والوں کو
فرنچ کہتے ہیں۔
فرانمودن ف ظاہر کرنا۔ دکھلانا۔
فراوان ف بہت۔ کثیر۔ زیادہ۔
مجازاً گہرا۔ عمیق۔
فراوینہ ف سنجاف
فراہ ف سجستان کے قریب ایک شہر
ہے۔ ابو نصر فراہی مصنف نصاب الصبیان
بھی وہیں کا رہنے والا تھا۔ بعض کے

نزدیک فراہ ہرات کے پاس ہے۔
فراہت ع زیرکی۔ استادی۔ گھوڑے
کی اچھی چال۔
فراہم ف اکٹھا۔
فراہم آمدن ف اکٹھا ہونا
فرآید ع جمع ہے فریدہ کی جسکے معنی
ہیں۔ مفرد۔ تنہا۔ یکہ۔ یگانہ۔
فرائض ع جمع فریضہ کی۔ وہ کام جسکا
کرنا ضروری ہو۔ فرمودہ خدا کا۔ علم میراث۔
فرائض پنجگانہ ف پانچوں وقت کی
نمازیں یا اسلام کے پانچ ارکان۔ نماز۔ روزہ
حج۔ زکوٰۃ۔ اور کلمہ شہادت پڑھنا۔
فرابوش ف بیہوش جسکی عقل ٹھکانے نہ ہو
فربارہ ف شان و شوکت۔
فربال۔ فربالا ف ہوادار بالاخانہ گرمی
کے موسم گزارنے کا گھر۔
فربواف راست اور درست۔
فربہ ف موٹا۔
فربہی ف موٹاپن۔ موٹاپا۔
فربی ف فربہ۔ موٹا۔
فرت ت شتابی۔ جلدی۔ ترت۔
فرتاش ف وجود۔ ضد عدم۔
فرتوت۔ فرتود۔ ف بہت بڑھا بہت
بڑھی عمر کا۔
فرتور۔ فرتوز۔ عکس۔ الٹا۔
فرتوک ف ابابیل۔
فرثہ ع سرگین۔ گوبر حیوانات کا۔
فرج ف قدر و قیمت۔ مرتبہ اور حد۔
فرج ع کشائش۔ آسائش۔
فرج ع جمع فرجہ کی۔ شگافہا۔
فرج ع کھولنا۔ چیرنا۔ کشادگی دو

چیزوں میں۔ رخنہ۔ شگاف۔ دراڑ۔
دربچہ۔ عورت کا جسم نہانی۔
فرجاد ف عقلمند۔ دانا۔
فرجار ف۔ پرکار کا۔
فرجام ف انجام۔ انتہا۔ آخر۔
فرجامگاہ ف فر سے مراد ہے۔
فرجد ف پردادا۔ دادے کا باپ۔
فرجمند ف ارجمند۔ مرتبے اور عزت
والا۔ زیبائش۔
فرجود ف معجزہ۔ کرامت۔
فرجہ ع کشادگی۔ شگاف۔ دراڑ۔ مجازاً
بمعنی فرصت۔
فرجہ جو ف فرصت ڈھونڈنے والا۔
فرجی ف ایک قسم کی قبا ہے۔
فرح ع خوشی۔ شادمانی۔ اترانا۔
فرح ع خوش۔ شادان۔ اترانے والا
فرحت ع خوشی۔
فرخ۔ فرخندہ ف مبارک۔ منہ زیبا
یہ لفظ فر (زیبا) رخ (چہرہ) سے مرکب ہے
فرخ ع بالو مرغ کا چوزہ۔ ہر پنکھی کا بچہ۔
فرخ آباد ف ایران میں ایک سیرگاہ
ہے۔ ہندوستان کے صوبہ ممالک مغربی
و شمالی میں ایک شہر ہے۔
فرخاد ف غالب۔ ضد مغلوب۔
فرخار ف ترکستان میں ایک شہر ہے
جس کے باشندے بہت خوبصورت ہوتے
ہیں۔ بتخانہ۔
فرخاش ف پرخاش۔
فرخاک۔ فرخال ف مے مجعد
گھنگریالے بال۔
فرخمار ف بیچنے والا۔

فرخ تبار ف مبارک خاندان والا۔
فرخج۔ فرخچ ف ناز یبا۔ زشت۔ بھونڈا۔ بھدا۔
فرخ زاد ف مبارک زاد۔ زمین کا موکل فرشتہ۔
فرخستہ ف خستہ زمین پر گرا ہوا۔
فرخش ف گھوڑے استر وغیرہ چارپایوں کا کفل۔
فرخمیدن ف روئی دھنکنا۔ روئی سے بنولے الگ کرنا۔
فرخندہ ف مبارک۔
فرخندہ رائے ف نیک تدبیر۔ دانشمند
فرخندہ فرجام ف نیک انجام۔
فرخندہ کیش ف مبارک طریقہ والا مبارک خو۔ نیک خصلت خوش خلق۔
فرخ نہاد ف مبارک اصل نیک نہاد
فرخور۔ فرخور ف پانی کا گذرگاہ۔ تلیر کا بچہ۔
فرخوے ف خلق۔ عادت نیک۔
فرد ع طاق۔ تنہا۔ یگانہ۔
فردا ف کل کا دن جو آویگا مجازاً قیامت کا دن
فرداً فرداً ع علحدہ علحدہ۔ جدا جدا۔ الگ الگ
فردے ف مخفف فرد بودے کا۔
فردوس ع باغ میوہ دار۔ بہشت یہ لفظ دراصل فارسی میں پردوس ہے اور سنسکرت میں پردیشیا۔ اور گریکینی یونانی میں پیڈ ایسر۔ اور معرب فردوس ہے۔ اور سب زبانوں میں ایک ہی معنی ہیں
فردوس مکانی ع وہ شخص جسکا گھر فردوس (بہشت) میں ہو لقب ظہیر الدین بابر بادشاہ کا ہے۔

فردوسی ف ملک الشعرا حکیم ابوالقاسم فردوسی بن اسحاق بن شرف شاہ طوسی کا تخلص ہے جو سلطان محمود غزنوی کے دربار کا زیور تھا۔ طوس واقعہ ملک خراسان میں ۹۵۰ء میں متولد ہوا۔ اور ۸۰ برس کی عمر میں ۱۰۳۰ء میں اُسنے وفات پائی۔ اُسکا باپ حاکم طوس کا باغبان تھا شاہنامہ جو ایک بڑی ضخیم کتاب ساٹھ ہزار شعر کی ہے۔ اوس نے تیس برس کے عرصہ میں تصنیف کی۔
فرز ف فرزین کا مخفف ہے۔
فرزاں ف علم۔ حکمت۔ دانش۔ استواری
فرزانگان ف جمع فرزانہ کی۔
فرزانگی ف دانائی۔ عقلمندی۔
فرزانہ ف حکیم۔ دانا۔ عقلمند۔
فرزانہ خوے ف پسندیدہ خوے۔ خوش خلق
فرزجہ معرب ہے پرچہ کا۔ وہ چیتھڑا جو دوائی سے تر کرکے دبر یا قبل میں رکھیں۔
فرزد۔ فرزدگ ف ایک بہت ہی سبز گھاس کا نام ہے۔
فرزدق ع عرب کے ایک مشہور شاعر کا لقب ہے۔ جو حضرت امام زین العابدین کا ہمعصر تھا۔ اسنے ۱۱۰ھ ہجری میں وفات پائی۔ فرزدق کے لغوی معنی زشت اور نیز خمیرہ اور راس روٹی کی ٹکیا کے ہیں۔ جو تنور میں گر کر جل جائے۔
فرزند ف بیٹا۔ بیٹی۔ پسر۔ پوت۔
فرزند آب ف آبی جانور۔ پانی کا بُلبلا۔
فرزند آفتاب ف لعل یاقوت اور کان کے جواہر
فرزند خاور ف آفتاب
فرزند زن ف ربیب۔ گیلڑ بیٹا۔

وہ بیٹا جو عورت کے پہلے خاوند سے ہو۔
فرزند شاد ف مرافیہ۔
فرزندکان ف جمع فرزند کی اسمیں کاف تصغیر و ترحم کا ہے چھوٹے چھوٹے بچے۔ ننھے ننھے بچے۔
فرزند کسے در گریبان انداختن ف بیٹا بنا لینا متبنٰے کر لینا۔
فرزین ف شطرنج کا ایک مہرہ کا نام ہے۔ جس کو وزیر کہتے ہیں۔
فرزین بند ف ایسا موقع جب پیادہ فرزین کے زور پر بیٹھا ہو۔ اور جب اوس پیادہ سے کو حریف کا کوئی مہرہ مارنا چاہے۔ فرزین اسے مار سکے
فرزین نہادان ف کج نہاد لوگ۔
فرس ع گھوڑا۔
فرس ع ملک فارس کے رہنے والے اہل فارس
فرساد ف حکیم۔ دانشمند۔
فرس افگندن ف عاجز کر دینا۔ مغلوب کر دینا۔
فرسب ف شہتیر۔ عید یا کسی خوشی کے دن کے کپڑے جو در کانوں اور مکانوں کے در و دیوار پر زینت و آرائش کے لئے لگائے جائیں۔
فرستادن ف بھیجنا۔
فرستادہ۔ فرستہ ف بھیجا ہوا ایلچی قاصد۔ رسول۔
فرستید ف بھیجیں
فرستو۔ فرستوک ف ابابیل۔
فرس طنبور ف کسرپچ وہ ایک لکڑی یا ہڈی ہوتی ہے۔ جو طنبور پہ لگاتے ہیں
فرسخ۔ فرسنگ ف تین میل کی مسافت

فرس نہادن ف منسوب ہونا۔ عاجز ہونا
فرسودن ف گھسنا۔ گھس جانا۔ گھٹنا۔
فرسودہ ف گھسی ہوئی (چیز) کہنہ مستعمل
فرسودہ گردیدن ف گھل جانا۔ گھٹ جانا۔ رنجیدہ ہونا۔ افسردہ ہونا۔
فرش ع بچھونا۔ بچھانے کی چیز۔
فرش باستاں ف زمین۔
فرشتہ ف مُبدل فرستہ کا جو صیغہ اسم مفعول کا ہے فرستادن مصدر سے (یعنی) خدا کا بھیجا ہوا مشہور معنی خدا کا قاصد نورانی۔
فرشتگاں ف روحانیاں۔
فرشتہ سحاب ف میکائیل علیہ السلام۔
فرش خاک ف زمین
فرشتہ وشاں ف جمع فرشتہ وش۔ (فرشتے کی مانند) کی نیک ارواحیں۔
فرش خاک ف زمین۔
فرش دورنگ ف روزگار۔ زمانہ۔
فرش تاج ع برف
فرص ع جمع ہے فرصت کی۔
فرصاد ع توت۔
فرصت ع آرام پانا۔ مہلت دینا۔ مہلت فراغت۔ قابو۔ موقع۔
فرض ع تعین کرنا۔ کسی چیز کا مشخص کرنا۔ بخشش دینا۔ اندازہ کرنا۔ حکم خدا کا۔
فرض خفتن ف سونے (کے وقت) کی نماز نماز خفتن۔
فرض عین ع وہ ہر ایک کا ادا کرنا فرض جو ہر ایک کی ذات پر فرض ہو۔
فرض کفایہ ع وہ ہے جو کسی ایک کے

ادا کرنے سے سب کی طرف سے ادا ہو جائے

**فُرضہ** ع کسی بندر کا وہ مقام جہاں تاجروں اور آنے جانے والوں سے محصول لیا جاتا ہے

**فَرط** ع زیادتی۔ بہتایت۔ غلبہ۔

**فَرع** ع شاخ۔ ٹہنی۔

**فَرخ توران خاک** ف آدمیوں سے مراد ہے۔

**فِرعَون** ع لفظی معنی اس کے بدلا لینے والا یا مگر یا سورج کا ہیں۔ اور فرعون سابق میں مصر کے سب بادشاہوں کا لقب تھا۔ جیسے اب ہر ایک بادشاہِ مصر خدیو مصر کہلاتا ہے۔ اور خاص کر ولیدبن مُصعَب (جو اپنے تئیں خدا کہلاتا تھا) کا لقب وہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے وقت میں مصر کا بادشاہ تھا۔ اور اسکی ہدایت کے واسطے خداوند تعالےٰ کی طرف سے حضرت موسیٰؑ بہت سے معجزات اور نشانیوں کے ساتھ بھیجے گئے تھے۔ مگر وہ راہ راست پر نہ آیا۔ بلکہ ہر طرح ان کی تکذیب کی اور مار ڈالنے کے فکر میں ہوا۔ آخر خدا تعالیٰ کے قہر و غضب سے اپنی سب لشکر سمیت دریائے نیل میں غرق ہو گیا۔ اس کا زمانہ حضرت عیسیٰؑ سے قریباً ۱۵۰۰ برس پہلے ہوا ہے۔ مجازاً متکبر۔ سرکش۔ مغرور۔

**فَرعی** ع جو اصلی نہو۔ شاخ کا منسوب فرع ہے۔

**فَرغ** ف چوزہ۔ پنجابی۔ چوچہ

**فرغاریدن** ف کسی چیز کو پانی میں خوب بھگونا ملا دینا۔

**فَرغانہ** ف ماورا النہر کے ایک شہر کا نام ہے۔ جو سمرقند اور اندجان کے مابین واقع ہے۔

**فَرغَر** ف چھوٹا سا تالاب۔

**فَرغَل** یہ معرب فرگل لفظ فارسی کا ہے۔ روئی بھرا ہوا لبادہ۔ جو سرما کے موسم میں پہنا جاتا ہے۔

**فَرغند** ف ایک بیل ہے۔ جو خاردار درختوں پر لپٹ جاتی ہے۔ اکاس بیل۔

**فَرغُودہ** ف لپٹا ہوا۔ ملا ہوا۔

**فَرغُوز** ف تلیر۔ جل ککڑ۔ مینڈک۔

**فَرغُوک** ف چپ، چاپ۔ دیہہ کا ہلی۔

**فرغُول** ف غفلت۔ غافل ہونا کاہلی۔

**فرغلنز** ف پرانی پوستین

**فِرفتہ** ف فریفتہ کا مخفف ہے

**فَرَفخ** ف خرفے کا ساگ۔

**فرفر** ف جلد۔ شتاب۔ جلدی۔

**فرفرہ** ف پھرکی جو ایک کھلونا ہے۔

**فَرفوریوس** ر نوشیروان کا ہم عصر قیصر روم کے سپاہ سالار کا نام ہے۔ اسکندر کے مصاحب ایک حکیم کا بھی نام ہے۔

**فَرق** ع دو چیزوں میں امتیاز کرنا جدائی تفاوت۔ مانگ نکالنا۔ مانگ۔ سر۔

**فِرق** ع ریوڑ۔ بکریوں کا گلہ۔ پنجابی اجڑ۔ اجّڑ۔

**فِرَق** ع جمع فرقہ کی۔

**فُرقان** ع حق و باطل میں فرق کرنے والا حق کو باطل سے علیحدہ کر دینے والا۔ قرآن شریف کا نام ہے۔

**فُرقَت** ع جدائی۔

**فَرقَد** ع گو سالہ بچھڑا۔ پنجابی بچھا۔ اور ایک ستارہ فرقدین میں سے۔

**فرقدان۔ فَرقَدین** ع ان دو ستاروں کا نام ہے۔ جو قطب شمالی کے پاس ہیں۔ اور شام سے صبح تک ظاہر رہتے ہیں چھپتے نہیں۔

**فِرقہ** ع قوم۔ گروہ۔ ٹولی۔

**فرفیر** ع بنفشہ۔

**فَرکَند** ف وہ زمین جس میں بسبب پانی۔ سیل یا رو کے گڑھے پڑ گئے ہوں۔ اور جا بجا پانی بھرا ہوا ہو۔

**فرکندن** ف زمین کا خراب ہونا رو سے سیلاب سے بگڑنا زمین کا۔

**فَرمان** ف حکم بادشاہی۔ حکمنامہ۔ پروانہ۔ حکم۔

**فرماں بر۔ فرماں بردار۔ فرماں پذیر**

**فرماں پرست** ف حکم ماننے والا۔ حکم بجا لانے والا۔ نوکر۔ خدمتگار۔

**فرماں بُردن۔ فرماں کردن** ف حکم بجا لانے والا۔ فرمانبرداری کرنی۔

**فرمان دادن بر کسے** ف کسی پر حکم چلانا۔

**فرمان دہ۔ فرمان گذار** ف حاکم۔

**فرماندہی** ف حکومت

**فرمان رسیدن** ف اجل آجانی۔

**فرمان روا** ف حاکم۔ بادشاہ جس کا حکم سب جگہ جاری ہو۔

**فرمائش** ف بطور حکم سفارش کرنا۔ بطور حکم کچھ کام کروانا۔ یا مانگنا۔

**فرمُودن** ف فرمانا۔ حکم دینا۔

**فرمودہ** ف فرمان۔ حکم

**فرناد** ف پایاب۔

**فرناس** ف غافل ہونا دان۔ غفلت۔ نادانی۔ خواب آلودہ۔

**فرغک** ف ایک قسم کی گرانی جو خواب میں آدمی پر واقع ہوتی ہے۔

**فِرِند** ف شمشیر۔ جوہر شمشیر۔ ایک مشہور کپڑا بھی ہے۔

**فرنگ** ف یورپ۔ نصاریٰ کا ملک نصاریٰ۔ کنایۃً بمعنے سفید۔ پر نور۔

**فرنگستان** ف فرنگیوں کا ملک۔ برّ اعظم یورپ جس میں یہ ملک داخل ہیں۔ برٹن کلاں (برطانیہ)۔ فرانس۔ بلجیم۔ ہالنڈ۔ جرمنی۔ پرشیا۔ آسٹریا۔ سوئٹزرلینڈ۔ ڈنمارک۔ سویڈن و نورو ے۔ روس۔ روم۔ یونان۔ اٹلی سپین۔ پرتگال۔

**فرنگیس** ف افراسیاب کی بیٹی کا نام ہے۔ جو سیاوش کے نکاح میں تھی۔ اور کیخسرو اُس کا بیٹا تھا۔

**فرنُور** ف برہان و دلیل۔

**فَرنَہ** ف لعنت۔ نفرین۔ پھٹکار۔

**فَرَد** ف لومڑی کی پوستین۔

**فِرو** ف کم۔ نیچے۔ کم رُتبہ۔

**فروار۔ فروارہ۔ فروال۔ فروالہ** ف ہوادار۔ بالاخانہ۔

**فرو آمدن بچیزے** ف اس چیز کی رغبت کرنی۔ خواہش کرنی۔

**فروتر** ف بہت کم۔ بہت نیچے۔

**فروترین** ف بہت ہی نیچا۔

**فروتن** ف عاجز۔ تواضع کرنیوالا۔

**فروتنی** ف تواضع کرنا۔ اپنے تئیں کم رتبہ سمجھنا۔

**فُروش** ع جمع ہے فرش کی۔

**فُروج** ع جمع ہے فرج کی بمعنے فضا۔

عورتوں کی اندام نہانی۔
فرُوج۔ فرُوج۔ فرُوجہ ع مرغ خانگی کا چوزہ۔
فروختہ ف بیچا۔ بیچا۔
فروختن ف بیچنا۔
فروختہ ف بیچا ہوا۔ روشن۔
فروخوردن ف تحمل کرنا۔ نگل جانا۔
فرود ف زیر۔ پائیں۔ نیچے۔ فریب دینے والا۔ زبون۔ بد۔ مغرور۔
فروداشت ف فروگذاشت۔
فرودآمدن ف اترنا۔ فروکش ہونا۔
فرودآمدن خانہ و دیوار و بنا ف ڈھے جانا۔ گر پڑنا۔
فرودست ف زیر حکم۔ کم رتبہ۔ ناطاقت۔ ماتحت۔ چند اشخاص جو ملا کر گاتے ہیں۔
فرودگاہ ف اترنے کی جگہ جہاں پر مسافر ہیں قیام کیا جاوے۔
فرودہ ف خستہ اور نارت۔ بجھونا ہوا۔
فرودین ف ایک مہینہ کا نام ہے۔
فرور ف جدائی۔ فراق۔
فرورفتن در چیزے ف کسی چیز میں دھس جانا۔ اثر کرنا۔
فروردین ف ماہ شمسی کا پہلا مہینا جو ہندی میں بیساکھ سے ملتا ہوا ہے۔ بہار کا موسم اس مہینے سے شروع ہوتا ہے۔ ۲۲ مارچ کو اس کی پہلی تاریخ ہوتی ہے۔ اور ہر ماہ شمسی کی انیسویں تاریخ۔
فروز ف تابش۔ روشنی۔ آفتاب کی چمک۔
فروزان ف روشن
فروزندگان ف صفیں
فروزینہ ف وہ چیز جس سے آگ جلائیں

جیسے گھاس پھوس۔ چقماق کے معنی میں بھی آیا ہے۔
فرُوس ع جمع فرس کی۔ گھوڑے۔
فروسیت۔ فروست ع گھوڑے کی سواری۔ گھوڑے کے عیب و صواب وغیرہ امور کو پہچاننا۔
فروش۔ ف بیچ۔ بیچنے والا۔
فروشاندن و فروشندن ف جھڑ دینا۔ جھڑ کنا
فروشندہ ف بیچنے والا۔
فروشیدن ف بیچنا۔
فرُوع ع جمع فرع کی۔ اصطلاحاً علم فقہ۔
فروغ ف روشنی۔ شعاع۔ آفتاب اور آگ کی تابش۔
فروغندہ۔ فروغدہ۔ فروغمند ف بیچا ہوا۔ روشن و درخشاں۔
فرُوق ع فرق کرنا۔
فرُوق ع فرق کرنے والا۔
فروگذاشت ف چھوڑنا۔ معاف کرنا۔ بھول جانا۔ بھول۔ تقصیر۔ سستی۔
فروکش ف اترنے والا۔ مقام کرنے والا۔ کبھی مصدر کے معنے دیتا ہے یعنی اترنا۔ قیام کرنا۔
فروکش شدن ف اتر پڑنا۔ مقام کرنا۔ کسی جگہ پر آن ٹھہرنا۔
فروکش کردن ف منت سماجت کے ساتھ دعوت کرنا۔ کسی جگہ پر فروکش ہونا۔
فروکوفتن ف ٹھوکنا۔ دستہ مارنا
فروگذاشتن ف چھوڑ دینا۔ بھول جانا قصور معاف کرنا۔
فرومانگان ف جمع فرومانده کی۔
فرومانگی ف عاجزی۔ لاچاری۔

فروماندن ف عاجز ہونا۔ ناچار ہونا۔ متحیر ہونا۔
فرومانده ف عاجز۔ تھکا ماندہ۔ اپاہج۔ متحیر۔ منتظر۔
فرومایگان ف کمینے لوگ۔ نالائق۔
فرومایہ ف کمینہ۔ نالائق۔ بداصل۔ ایچ میرز۔ ٹٹ پونجیا۔ محتاج۔
فرونشستن آتش ف آگ کا بجھ جانا۔
فرویش ف تقصیر و فروگذاشت کاہلی۔ دیر کسی کام کو بھول جانا۔ درشتی۔ بیکاری۔ کبونا ہوا۔
فرہ ف شان و شوکت۔ ٹیپ ٹاپ دبدبہ۔ عظمت۔
فرِہ ع زیادتی۔ غلبہ۔ سبقت۔ ظفر۔ غالب۔ مظفر۔
فرِہ ف سبب۔ باعث۔
فرِہ ع خوش منش۔ بہت خوش ہونا۔
فرہاد ف نام ہے فارس کے ایک مشہور عاشق کا جو شیریں پہ عاشق ہوا تھا۔ اسے کوہکن بھی کہتے ہیں۔ قصہ اس کا مشہور ہے
فرہختن۔ فرہخیدن ف ترتیب کرنا۔ ادب سکھانا۔ لٹکانا۔
فرہنگ ف عقل۔ علم۔ ادب۔ بزرگی سنجیدگی۔ مجازاً لغت کی کتاب۔ نام کیکاؤس کی ماں کا۔
فرہنگ ساز ف زائل کرنا۔ باطل کرنا
فرہی ف شان و شوکت۔ ٹیپ ٹاپ دبدبہ۔ زیادتی۔ غلبہ۔
فرہیختہ ف ادب سکھایا گیا۔
فریاد ف مدد مانگنے کیلئے شور کرنا۔ دہائی دینا۔
فریادخوان۔ فریادخواہ ف مظلوم

دادخواہ۔ فریادی۔
فریادی ف دہائی دینے والا۔
فریب ف مکر۔ عشوہ۔ ناز۔ دغا۔ دھوکا
فریبا۔ فریبندہ ف فریب دینے والا۔
فریبی۔ مکار۔ حیلہ گر۔
فرید ع بے مثل۔ بے مانند۔ یگانہ۔ یکا۔
فریدون کا فر ور ف ایران کے ایک مشہور بادشاہ کا نام ہے۔ جو جمشید کی نسل سے آبتین کا بیٹا تھا۔ ضحاک نے جب جمشید سے سلطنت چھین لی۔ تو نہایت ظلم و ستم اختیار کیا۔ لوگ اس سے تنگ آ گئے۔ ایک دن اس نے خواب دیکھی کہ کوئی شخص اسکی گردن میں رسی ڈالے کوہ دماوند کی طرف لیجا رہا ہے۔ اس خواب سے وہ بہت پریشان حال اور نہایت اداس ہوا۔ اور نجومیوں اور معبّروں سے اسکی تعبیر پوچھی۔ ایک شخص نے بیان کیا کہ ممکن ہے کہ جمشید کی نسل سے کوئی شخص آپ کے ساتھ اس طرح پیش پیش آوے۔ اس پر ضحاک نے جمشید کی نسل کے لوگوں کو چن چن کر قتل کرایا۔ چنانچہ فریدوں کا باپ آبتین بھی مارا گیا فریدوں کی ماں (فرانک) اُس کے مارے جانے کے خوف سے اُسے لیکر گھر سے نکل گئی۔ اور ایک سبزہ زار میں پہنچی۔ اس سبزہ زار کے رکھوالے کے پاس ایک بڑی دودھیل گائے تھی۔ جس کا دودھ اس نے مسافروں کے لئے وقف کر رکھا تھا۔ فرانک نے جنگل بیابان میں خاوند کے مرنے کے غم اور ضحاک کے خوف سے دودھ رہا تھا فریدون کو اس سبزہ زار کے رکھوالے

کے حوالے کر دیا۔ اُس نے بھی اس امر کو کارِ خیر سمجھ کر نہایت کوشش سے اُس گلئے کے دودھ سے اسکی پرورش کی۔ اس واسطے اس کا نام فریدون گاؤ پرور مشہور ہے۔ ادھر کاوہ آہنگر نے جس کے دو بیٹے ضحاک کے ظلم و ستم کی نذر ہو چکے تھے لوگوں کو جمع کرکے ایک بڑا بھاری لشکر اپنے جھنڈے تلے جمع کیا۔ (یہ جھنڈا درفش کاویانی کے نام سے مشہور ہے۔ کیونکہ یہ کاوہ آہنگر کا بنایا ہوا تھا۔) اور اسکی یہ خاصیت بیان کی جاتی ہے کہ اُسے جو کوئی اپنے ساتھ لیتا مظفر و منصور ہوتا اس لشکر نے ضحاک کے ساتھ لڑکر خراسان اور عراق کا بہت سا ملک فتح کر لیا۔ اب کاوہ اصفہانی اس فکر میں ہوا کہ تختِ سلطنت کس کے حوالے کیجے؟ آخر جستجو کرتے کرتے اسے فریدوں کا پتا لگا تاجِ شاہی اس کے سر پر رکھا۔ اور ضحاک کو اسکے حوالہ کیا۔ فریدون نے ضحاک کو پہلے تو دماوند پہاڑ کے قیدخانہ میں قید کیا۔ اور پھر کچھ عرصہ بعد قتل کر ڈالا۔ فریدوں بڑا منصف عادل اور بیدار مغز بادشاہ تھا۔ اس کے عدل و انصاف کے سبب خود بخود مُلک اسکے قبضہ میں آتا رہتا تھا۔ پہلے پہل ہاتھی پر یہی بادشاہ سوار ہوا۔ اور اس پر لڑائی کے ہتھیار سجائے علم نجوم میں باریکیاں نکالیں۔ حُکما اور اطبا کی عزت کی۔ اور مسائل علم طب میں اُن سے بحث کی۔ ۵۰۰ برس سلطنت کر کے عنانِ حکومت اپنے بیٹوں کے سپرد کی۔ پایۂ تخت ایرج اپنے (چھوٹے بیٹے کو)

دیا۔ اور باختر سلم کو اور خاور تور کو۔

**فَرِیدَہ** ف مغرور۔ خود رائے۔

**فَرِیس** ع لکڑی کا بنایا ہوا چھپپر۔

**فَرِیسَہ** ع وہ جانور جس کو شکار کریں۔

**فَرِیش** (بیائے مجہول) ف تاخت و تاراج

**فَرِیضَہ** ع خدا کا فرمودہ۔ جو بات خدا کی طرف سے بندہ پر فرض ہے۔ جیسے نماز پڑھنا۔ روزہ رکھنا۔ حج کرنا۔ زکوٰۃ دینا وغیرہ

**فَرِیفْتَن** ف فریب کھانا۔ فریب دینا۔

**فَرِیفْتَہ** ف فریب خوردہ۔ مجازاً عاشق۔

**فَرِیق** ع جُدا کرنے والا۔ ٹولی۔ فرقہ۔

**فَرِیقَین** ع دونوں گروہ۔ دونوں فرقے۔

**فَرِیوَک** ف خربوزہ۔

**فَرِیہ** ف نفرین

**فِرْیَہ** ع جھوٹ۔ بہتان

## فائے معجمہ مع زائے معجمہ

**فَزْ** ف آلۂ تناسل۔

**فَزَا** ف افزائش۔ زیادہ کر۔ انگڑائی۔

**فَزَار** ف پیشہ وروں کا کوئی آلہ۔

**فَزَاک** ف سر کی چوٹی۔ پلید۔ مردار۔ زشت

**فَزِع** ع ترساں۔ ڈرنے والا۔

**فَزَع** ع خوف۔ دہشت۔ گھبراہٹ۔

**فَزَعِ اَکْبَر** ع بڑی دہشت۔ بڑی گھبراہٹ۔ بڑا خوف۔ روزِ قیامت سے مُراد ہے۔

**فُزُودَن** ف زیادہ کرنا۔ زیادہ ہونا

**فُزُون** ف زیادہ۔ بڑھا ہوا۔

**فُزُونی** ف۔ زیادتی۔ بڑھوتری۔

**فُزُونی نِہادَن** ف فضیلت دینی۔ ترجیح دینی۔

## فائے معجمہ مع زائے فارسی

**فَژ** ف میل چرک۔ گھوڑے کے بال۔

**فَژَاک۔ فَژَاکَن۔ فَژَاکِین** ف میلا پلید

**فَژَغَند۔ فَژَغَندَہ۔ فَژَگَند۔ فَژَگَندَہ** ف میلی چیز۔

**فَژُولِیدَن** ف پژمردہ۔

**فُژُولِیدَن** ف تقاضا کرنا۔ لڑائی کے لئے ابھارنا۔ دور کرنا۔

**فَژْہ** ف زشت۔ ناخوش۔ میلا۔ بدبودار سڑا ہوا۔

## فائے معجمہ مع سین مہملہ

**فَسَاد** ع لگاڑ۔ بگڑنا۔ پہلی صورت کا بگڑ جانا۔

**فِسَار** ف پوزی جو گھوڑوں کے گلے میں ڈالتے ہیں۔

**فَسَان** ف ایک پتھر ہے۔ جس پر چاقو اور چھری تیز کرتے ہیں۔ سان۔

**فَسَانَہ** ف سرگذشت۔ ماجرا۔ قصہ۔ کہانی۔ مخفف افسانہ کا ہے۔

**فَسَانِیدَن۔ فَسَائِیدَن** ف افسون کرنا۔ منتر پڑھنا۔ فرمانبردار کرنا۔ تابع بنانا

**فَسَانِیدَہ** ف افسوں گر۔

**فُسْتُق** ع سب پستہ۔ مشہور میوہ ہے

**فُسْتُقی** سبز پستئی رنگ۔

**فَاسْتَقِم** ع اشارہ بطرف آیت " فَاسْتَقِمْ كَمَا أُمِرْتَ " کی۔ جس کے معنی ہیں " پس استواری ہو اور دین پر جیسا تو حکم دیا گیا ہے (مامور ہوا ہے) اے محمّد۔

**فُسْحَت** ع فراخی۔ جگہ کی کشادگی۔ فراخی۔

**فَسْخ** ع قصد کا پھیر دینا۔ ارادہ کا پلٹ دینا۔ رائے توڑنا۔

**فَسَدَہ** ع جمع فاسد کی۔ فساد کرنے والے اور فتنہ انگیز لوگ۔

**فَسْر** ع بیان کرنا۔ مطلب کھولنا۔

**فُسُرْدگی** ف جم جانا۔ منجمد ہو جانا۔

**فُسُرْدَن** ف ٹھٹھرنا۔ منجمد ہونا۔

**فُسُرْدَہ** ف وہ آدمی جس کا ہاتھ اور دل کسی کام پر نہ پہنچ سکے۔ شکاری۔

**فُسُرْدَہ بَیان** ف وہ آدمی جس کا کلام بے مزہ اور بیہودہ ہو۔

**فُسُرْدَہ پِستان** ف عقیمہ۔ بوڑھی عورت

**فُسُرْدَہ دِل** ف وہ آدمی جس کا جی کسی کام پر نہ لگے۔ سخت دل۔ بے مہر۔

**فُسْرَہ** ف لرزہ خواہ سردی کے مارے خواہ خوف کے مارے۔

**فِسْق۔ فُسُوق** ع خدا کے حکم سے باہر نکلنا۔ خدا کا حکم ترک کرنا۔ بدکام کرنا گناہ کرنا۔ گنہگاری۔ بدکاری۔

**فَسَقَہ** ع جمع فاسق کی۔ گنہگار لوگ۔

**فُسُوس** ف بازی۔ ظرافت۔ ہنسی۔ ٹھٹھہ۔ مسخری۔ دریغ۔ حسرت۔

**فُسُون** ف منتر۔ جادو۔

**فَسِیح** ع وسیع۔ فراخ مکان۔

**فَسِیحَہ** ع فراخ

**فَسِیلَہ** ف جانوروں کا گلہ۔ خاصکر گھوڑوں اونٹوں اور گدھوں کا گلہ۔ درخت کی ٹہنی

## فائے معجمہ مع شین معجمہ

**فَش** ف پریشان۔ وش۔ مانند۔ پگڑی کا شملہ۔ گھوڑے کے بال۔ ہر چیز کا دنبالہ۔

فش ف چنگ وغیرہ کی آواز سے باہر نکلنا
دودھ کا جلدی سے اُبلنا۔ تالے کو تالی بغیر کھولنا۔
فشار ف بیہودہ بات بکواس۔ گالی۔
فسار۔ فشارش ف نچوڑ نچوڑنا۔
فشاردن ف نچوڑنا۔ چبھونا۔
فشافش ف مخفف فشافاش کا تیروں
کے متواتر چھوٹنے کی آواز۔
فشاندن ف جھاڑنا۔
فشر ع ہذیان۔ بیہودہ۔
فشردن ف نچوڑنا۔

## فائے معجمہ مع صاد مہملہ

فَص فِص فُص ع نگینہ جو انگوٹھی
وغیرہ پر جڑتے ہیں۔
فصاحت ع بات کھول کر اور اچھی
طرح پر کہنی۔ خوش گوئی۔ خوش بیانی خوش
تقریری۔ تیز زبانی۔ اصطلاح علم معانی
میں کلام کا ایسے الفاظ سے خالی ہونا جسکو
فصیح لوگ نہ بولتے ہوں۔ اور انوکھی
ترکیبیں۔ اور ثقیل و دُرشت الفاظ اور
ایک جنس کے دو حروف ایک جگہ پر اور
غیر مانوس مغلق اور خلاف محاورہ الفاظ
استعمال نہ کرنے۔
فصاد ع فصد کھولنے والا۔
فصال ع جدائی۔ مفارقت۔ دودھ
چھڑانا بچہ کا۔
فصال ع بہت جُدا کرنے والا مجازاً
مہربان۔ پردہ دار۔
فصح ع بات کھول کر اور اچھی طرح
کہنی۔ واضح طور پر کلام کرنا۔
فصح ع کو رجانا یہود کی ایک عید
بھی ہے۔ اور اس دن عید کرنے کی وجہ
یہ ہے کہ جب بنی اسرائیل مصر میں مقیم
تھے۔ اور حضرت موسیٰ علیہ السلام انکو فرعون
کے ظلموں سے چھڑانے اور فرعون کو ایمان
لانے کی دعوت کر رہے تھے۔ ان دنوں مصریوں
پر کئی بلائیں نازل ہوئیں جنمیں ہزاروں
مصری ہلاک ہوگئے۔ مگر بنی اسرائیل بچے رہے اور
اسی نعمت الٰہی کے شکر میں یہ عید مقرر ہوئی
فصد ع خون نکالنا رگ سے۔
فصل ع چاروں موسموں میں سے ایک
موسم۔ کلام یا کتاب کا کوئی حصہ۔ جُدا کرنا۔
جُدا ہونا۔ پردہ و حجاب دو چیزوں میں باز
رکھنا۔ کاٹنا۔ اصطلاح علم منطق میں جو
نوع کو تمیز دے۔ اُس کے مشارکات جنسی
سے الگ کردے جیسے لفظ ناطق کہ اس کے سبب
انسان دیگر حیوانات سے ممتاز ہوتا ہے۔
فصل الخطاب ع احادیث نبویہ جو حق اور
نیز باطل کو جُدا کر دیتی ہے۔ ہر ایک کلام جو
فصیح اور روشن ہو۔ اور حق و باطل
میں امتیاز کردے۔
فصل قریب ع جو جنس قریب سے نوع
کو جُدا کرے جیسے لفظ ناطق بہ نسبت انسان کے
فصل بعید ع جو نوع کو جنس بعید سے جُدا
کرے۔ جیسے لفظ حساس بہ نسبت انسان کے
فصلی ع وہ سال کہ اکبر بادشاہ نے ۹۶۳ھ
میں باعتبار فصل کے مقرر کیا۔ اور ابتدا
اس کی کنوار ماہ ہندی سے مقرر کی چونکہ
ہندی مہینوں میں لوند بڑھتا رہتا ہے۔
لہٰذا اب فصلی اور ہجری میں بارہ برس سے
کچھ زیادہ کا فرق ہوگیا ہے۔
فصوص ع جمع فص کی نگینے۔ نگ۔
علم تصوف میں شیخ محی الدین عربی کی
تصنیف سے ایک کتاب بھی ہے۔
فصول ع جمع فصل کی۔
فصول چہارگانہ ف چاروں فصل یعنی
تابستان۔ زمستان۔ ربیع۔ خریف
فصیح ع خوش گو۔ خوش بیان۔ خوش
تقریر۔ صحیح اور واضح بیان کرنے والا
وہ شخص جس کی کلام ثقیل الفاظ اور
کڑھی ترکیبوں سے پاک ہے۔
فصیل ع شہر پناہ۔ شہر کی چار دیواری
اونٹ کا بچہ جس کا دودھ چھڑایا جاوے۔

## فائے معجمہ مع ضاد معجمہ

فضا ع زمین کی فراخی۔ کشادگی صحن خانہ
اور میدان۔ کھلا میدان۔
فضاحت ع رسوائی۔ خواری۔
فضالہ ع ہر شے سے زیادتی۔ اور بعضی
شاخہا بے موقع۔ گرے ہوئے پتے۔
اور وہ شاخیں جن سے میوہ چُن لیا گیا ہو۔
اور پھر قابل پھل پھول کے نہ رہیں بچا ہوا
کھانا۔ جناب رسول خدا صلعم کے ایک
غلام کا نام بھی ہے۔
فضالہ چیں ف مالی۔ باغبان۔
فضائح ع جمع فضیحت کی۔ رسوائیاں
فضائل ع زیادتیاں۔ اور ہنر۔ حالتہائے
بلند۔ جمع فضیلت۔
فضائل اربعہ ع حکمت۔ شجاعت
عفت۔ عدالت۔
فضح ع خواری۔ رسوائی
فضل ع زیادتی۔ افزونی بخشش
فضیلت اور ایک شاعر کا نام بھی ہے۔
فضل ربیع ع ہارون رشید کے وزیر
کا نام ہے۔ جو بڑا سخی اور نیکو کار تھا۔ اور
ایک دربان کا نام بھی ہے۔ جو فراست
میں یگانہ تھا۔
فضلا ع جمع فاضل کی۔
فضلات ع جمع فضلہ
فضلہ ع پس ماندہ۔ بچا کھچا۔ جھوٹا
کھانا۔ وہ ٹہنیاں (درخت کی) جن سے میوہ
توڑ لیا جاوے۔ اور پھر قابل پھل پھول کے
نہ رہیں۔ اصطلاح اطبا میں وہ چیز ہے
جو بعد ہضم غذا کے براہ معدہ یا مثانہ یا دماغ
وغیرہ کے خارج ہو۔ مجازاً نجاست پلیدی
فضلہ رز ف انگور کی وہ ٹہنیاں جن سے
انگور توڑ لئے جائیں۔ اور وہ چھانٹ
ڈالنے کے قابل رہ جائیں۔
فضلہ زار ف کوڑا کرکٹ اور نجاست
وغیرہ ڈالنے کی جگہ۔
فضوح ع رسوائی
فضول ع افزونی۔ زیادتی۔ اور جمع
فضل کی۔
فضول ع زیادہ گو۔ بکواسی۔ اور وہ شخص
جو غیر ضروری کام کرے۔
فضولی النفس ف ناصح۔ واعظ سے کنایہ ہے
فضولی ع بیہودہ آدمی۔ زیادہ گو وہ شخص
جو غیر ضروری کام کرے۔
فضہ ع چاندی۔ نقرہ۔
فضیحت ع رسوائی۔ خواری۔ ذلت۔
بدنامی۔
فضیل ع ایک ولی کامل کا نام ہے۔
جنکے مرید سلطان ابراہیم بن ادہم تھے۔
فضیلت ع بزرگی۔ بڑائی۔ زیادتی۔

ترجیح ہنر پیدائش۔ درجہ بلند۔ رفعت۔

## فاے معجمہ مع طاے مہملہ

فِطام ع دو برس کی عمر کے بعد بچے کا دودھ چھڑانا۔ جدائی۔ مفارقت۔ شکستگی۔
فطانت ع زیرکی۔ دانائی۔
فطر ع چیرنا۔ پیدا کرنا۔ روزہ کھولنا۔
فِطر ع روزہ کھولنا۔
فِطرت ع آفرینش۔ پیدائش۔ خلقت۔ سرشت۔ نیچر۔ دانائی۔ اور عیدُالفطر کا صدقہ۔
فطرتِ اوّل ع پیدائش ارواح جو سب سے پہلے ہوئی۔
فِطرہ۔ فِطرت ع عیدُالفطر کا صدقہ جو فی آدمی دو سیر گیہوں یا چار سیر جو کے حساب سے دیا جاتا ہے۔
فِطری ع خلقی۔ پیدائشی۔ منسوب بہ فطرت
فطس ع چوڑی ناک والا آدمی اور یہی مصدر بھی ہے۔ یعنی چوڑی ناک والا ہونا۔
فطن۔ فَطِن۔ فَطُن۔ فِطن۔
فطن ع زیرک ہونا۔ دانا ہونا۔
فَطِن ع زیرک۔ دانا۔
فطنت ع زیرکی۔ دانائی۔
فطیر ع تازہ گندھا ہوا آٹا۔ خمیر کی ضد فطیر ہے۔
فِطّیس ع گھن جو لوہاروں کا لوہا کوٹنے والا اسٹہوڑا اور زار ہے۔

## فاے معجمہ مع ظاے معجمہ

فظ ع سخت دل۔ بدخو۔ درشت سخن۔
فظیع و قبیح۔ شنیع۔ بد۔ زشت۔

## فاے معجمہ مع عین مہملہ

فِعال ع جمع فعل کی۔
فَعّال ع بہت کام کرنے والا۔
فِعل ع کسی کام کو کرنا۔ کام۔ عمل اصطلاح علم صرف میں وہ کلمہ مستقبل جس میں زمانہ پایا جاوے۔
فعلِ ناقص ع وہ فعل ہے جس کا فاعل اور مفعول نہیں ہوتا۔ بلکہ اسم اور خبر کو چاہتا ہے۔ اور فعل ناقص اسے اس وجہ سے کہتے ہیں کہ بدون خبر کے اس میں کلام پوری نہیں ہوتی۔ جیسے زید ہے۔ کچھ فائدہ نہیں بخشتا۔ جب تک قائم خبر اس کے ساتھ نہ بڑھاویں۔
فعل و انفعال ع فعل۔ کام کرنا۔ اثر پہنچانا۔ جیسے بڑھئی کی لکڑی کاٹنے میں حرکت انفعال۔ اثر قبول کرنا۔ اثر پذیر ہونا جیسے کاٹ جانا لکڑی کا بڑھئی کے کاٹنے سے۔

## فاے معجمہ مع غین معجمہ

فغ۔ فغّ ف بت۔ صنم۔
فغاک ف احمق۔ نادان۔
فغان ف نالہ۔ فریاد۔ دہائی۔
فغان کردن ف دہائی دینا۔
فغانی ف ایک شاعر کا تخلص ہے۔
فغفور ع اصل میں فغ پور۔ فغ بمعنی بت پور بمعنی بیٹا یعنی بت کا بیٹا نام ایک بادشاہ چین کا ہے۔ چونکہ اس کو اس کے ماں باپ نے بت کی نذر کر دیا تھا۔ اسی واسطے اس کا یہ نام ہوا تھا۔ اور جب سے بادشاہ چین کا یہی لقب ہو گیا ہے۔
فغم ع خوشبو کا سونگھنا۔

## فاے معجمہ مع فاے معجمہ

فُف ف پھونک جو پھونکنا کا حاصل مصدر ہے۔

## فاے معجمہ مع قاف معجمہ

فقار ع مہرے پیٹھ کے گردن سے لیکر کمر تک۔
فقاع ع بوزہ جو جانوروں سے بناتے ہیں اور اس کے پینے سے نشہ آتا ہے۔ شراب غیر مسکر۔ شبینہ۔ جُلاب۔ پیالہ۔ کوزہ۔ شربت۔ فارسی میں بتخفیف بھی مستعمل ہے۔
فقاع گشادن۔ گشودن ف شیخی مارنا گھمنڈ کرنا۔ ڈکار مارنا۔
فقاہ ع دانائی
فقاہت ع دانشمندی۔ دانائی۔ دریافت کرنا۔ جاننا۔
فقد ع گم کرنا۔ گم ہونا۔
فقدان ع گم ہونا۔ کھویا جانا۔
فقر ع افلاس۔ فقیری۔
فقرا ع جمع ہے فقیر کی
فقرات ع جمع فقرہ۔ مہرہائے پشت۔ اور چونکہ فقرات الظہر (پیٹھ کے مہرے) مرتب اور قریب قریب برابر کے یکے بعد دیگرے ہوتے ہیں۔ اس واسطے پارہ ہائے عبارت کو بھی جو ترتیب سے ... بطور تشبیہ فقرات بولتے ہیں۔
فقرہ ع مہرہ پشت۔ استخوان پیٹھ کی کمر کا منکا۔ عبارت نثر کا ٹکڑا۔
فقع ع فقاع کا مخفف ہے۔
فقط ع بس۔
فقہ ع دریافت کرنا۔ جاننا۔ علم معرفت احکام شریعت۔ شریعت کے احکام جاننا۔
فقہا ع جمع فقیہ کی۔
فقیدُالمثل ع بے مثل۔ بے نظیر۔ لاثانی۔
فقیر ع مفلس۔ محتاج۔ درویش۔
فقیہ ع عالم۔ دانا۔ علم فقہ جاننے والا۔ ماہر علم شریعت۔

## فاے معجمہ مع کاف تازی

فک ع جدا کرنا۔ رہا کرنا۔ چھوڑ دینا۔ آزاد کرنا۔ جبڑا۔
فکِ اسفل ع نیچے کا جبڑا۔
فکِ اضافت ع چھوڑ دینا اضافت کا۔ چھوڑ دینا (کسرہ) علامت اضافت کا جیسے لفظ صاحب اور سر کے نیچے اکثر کسرہ فک ہوتا ہے مثلاً صاحبدل۔ سرچنل وغیرہ۔
فکِ اعلےٰ ع اوپر کا جبڑا۔
فکاک ع جدا کرنا۔ خلاص کرنا۔ آزاد کرنا چھڑوانا۔
فکاہت ع مزاح۔ ہنسی۔ خوش طبعی۔
فکر۔ فکرت ع سوچ۔ اندیشہ۔
فکر ع فکرت کی جمع ہے۔
فکر ہمارا ترقم قل ع سوچ بار بار۔ پھر منہ سے نکال۔
فکرف ف دودکش۔ دیگدان حمام کا آتش دان
فگندہ سر ف مراقبہ کرنا۔ شرمندہ اور خجل۔
فگندہ سرین ف چار زانو بیٹھنا۔ اور وہ آسنی جو چار زانو ہو کر بیٹھتے۔

**فَکَیف** ع یس کس طرح۔ پھر کیونکہ۔ یہ کلمہ استفہام حالت کے لئے ایسے موقع پر بولا جاتا ہے جہاں کسی امر کا علوِ شان اور غرابتِ مرتبہ معلوم ہو۔ اور پھر اس کا استفسار کیا جاوے۔ اور اس کے آگے کاف (بیانیہ) وقت اور حالت کے بیان کے واسطے لاتے ہیں۔ جیسے سعدی کے اس شعر میں سے

خداوندگار سے کہ عبدے خرید
بدارد فکیف آنکہ عبد آفرید

## فائے معجمہ مع کاف فارسی

**فِگار۔ فگال** ف زخمی۔ زخم۔ اسی واسطے عاشق کو دل فگار کہتے ہیں۔ جو لوگ دلفگار کے معنے معشوق سمجھتے ہیں۔ بڑی غلطی کرتے ہیں۔

**فگانہ** ف وہ بچہ جو جننے سے پہلے ماں کے پیٹ ہی میں مر جائے۔ وہ بچہ جو ایام ولادت سے پہلے ہی ساقط ہو جاوے۔

**فگندن** ف ڈالنا۔

## فائے معجمہ مع لام

**فُل** ف نیلوفر اور اسکی جڑ۔ بہی کے درخت کی لکڑی۔

**فَل** ع توڑنا۔ رخنہ کرنا۔ شکست دینا۔ لڑائی سے بھاگا ہوا آدمی۔

**فِل** ع جس زمین میں کبھی مینہ نہ برسے۔

**فَلا** ع بیابان۔

**فلاخ** ف تانا۔ بانا

**فَلات** ع وہ جنگل جس میں پانی اور گھاس کچھ نہ ہو۔ صحرائے فراخ۔

**فَلاتہ۔ فُلاتہ** ف ایک قسم کا حلوا سینہ۔

جو گوسفند کے دودھ سے پکاتے ہیں۔

**فَلاح** ع رستگاری۔ خلاصی۔ رہائی۔ فیروزمندی۔ فتحمندی۔ نیکی۔

**فَلّاح** ع کسان۔ مزارع۔ زمیندار۔

**فَلاحت** ع نیکی۔ بھلائی۔ کھیتی کرنا۔ زراعت۔

**فلاخان۔ فَلاخَن** ف گوپھیا۔ جس میں ڈھیلا رکھکر اور گھما کر زمیندار کھیت میں جانوروں کو مارتا ہے۔

**فلاد۔ فلادہ** ف بیہودہ۔ بے فائدہ۔

**فَلاسفہ** ع جمع ہے فلسفی کی۔ حکما۔ دانشمند لوگ۔

**فَلاسنگ** ف گوپھن۔ گوپھیا۔ بیابان۔

**فلاطوس** ع ایک حکیم کا نام ہے۔ بعض ایک پہلوان کا نام بتاتے ہیں۔ اور بعض کے نزدیک ایک قوم کا نام ہے۔ جو نہایت دلیر اور شجاع تھی۔ ایک مقام کا نام بھی ہے جہاں کے رہنے والے نہایت بے وقوف ہوتے ہیں۔ درم کا وزن یعنی ۳ ماشہ۔

**فَلاطون** ی۔ افلاطون جو نام ایک مشہور یونانی کا ہے۔ لغوی معنی اسکے عام منفعت۔ بڑے عالم کے ہیں۔

**فَلاکت** ع مفلسی۔ ناداری۔ زمانہ کی گردش میں آجانا۔ یہ مصدر جعلی ہے۔

**فُلاں** ع شخص فرضی۔ شخص غیر معلوم۔

**فلاں از فلاں** ف لاف مارنا۔

**فلاں چیز بیک انگشت او بستہ است** ف یعنی وہ شئے اس کے قبضہ و تصرف میں ہے۔

**فلاں چیز سنگ شکستہ** ف یعنی کم دستیاب ہوتی ہے۔ کم بہم پہنچتی ہے۔

**فُلانی** ف فلانا آدمی۔ شخص غیر معلوم۔ فُلان لفظ عربی ہے۔ فارسیوں نے اس کے آگے یاے بڑھا دی ہے۔

**فلادہ** ف۔ حیران و سرگردان۔

**فلج۔ فلجم** ف دروازے کی تالی اور زنجیر۔

**فلخ** ف ابتدا۔ ہر کام کا شروع۔

**فلخ** ف روئی سے بنولے الگ کرنے کا کام

**فَلخم۔ فلخمہ۔ فلخمان** ف گوپھیا۔

**فَلخم۔ فَلخمہ** ف دھنئے کا وہ اوزار جسے وہ اپنی کپاس اونٹنے کی کمان کی نوک پر مارکر کپاس اونٹتا ہے۔ صندوق وغیرہ کا تالا۔ آتش پرستوں کا گورستان۔

**فلخیدن۔ فلخودن۔ فلخیدن** ف کپاس اونٹنا۔

**فِلذ** ع اونٹ کا جگر۔ جگر کے ٹکڑے۔

**فَلذ** ع کاٹنا۔ قطع کرنا۔

**فِلِز** ع وہ جوہر کانی جو آگ میں پگھل سکے یہ معنی شامل ہیں۔ چاندی۔ سونے۔ تانبے وغیرہ سب معدنیات کو۔

**فِلزات** ع جمع فِلِز کی۔ کانی چیزیں جو پگھل جائیں۔ یعنی سونا۔ چاندی۔ لوہا۔ تانبا۔ قلعی۔ سیسا۔ جست۔ پارہ وغیرہ۔

**فِلزی** ع معدنی۔ کانی۔

**فَلس** ع پلید

**فُلس** ع مچھلی کا چھلکا

**فِلسطی** عب پردیسی۔ ایک قوم کا نام بھی ہے۔

**فِلسطین** ع پلشتین۔ ملک شام میں ایک مشہور ولایت ہے۔ بیت اللحم۔ ناصرہ اور اورشلیم (جو زمانہ سابق میں اس کا دارالسلطنت تھا) مقام وغیرہ اسی میں واقع ہیں۔ اس ملک کے یہ بھی نام ہیں کنعان اس سبب سے کہ کنعان بن حام نے اُسے آباد کیا تھا۔ ملک یہود یہ عبرانیوں کا ملک۔ خداوند کی زمین۔ پاک زمین۔ وعدہ کی زمین (اس وجہ سے کہ اس کے عطا فرمانے کا وعدہ خداوند تعالےٰ نے حضرت ابراہیمؑ و اسحاق و یعقوب و موسیٰ سے بار بار فرمایا تھا) اس کا حدود اربعہ یہ ہے شمال کی سرحد پہ سُریا کی سلطنت۔ مشرق کی طرف دریاے یردن اور بحر الموت جنوب کی طرف ملک عرب۔ مغرب کی طرف بحیرۂ روم۔ جنوب مغربی کونے پر ملک مصر۔ یہ ملک شمالاً جنوباً ۸۰ میل لمبا اور شرقاً غرباً ۴۰ میل چوڑا ہے۔

**فلج۔ فلج** ع چیرنے والے۔ تبر۔ کلہاڑا

**فلسفہ** ع حکیم اور دانشمند ہونا جعلی مصدر ہے۔ ماخوذ "فیلاسوفا" علم موجودات کا۔ علم حکمت۔

**فلسفی** ع حکیم۔ دانشمند۔

**فلفل۔ فِلفل** ع سیاہ مرچ

**فلفل در آتش افگندن و انداختن** ف بیقرار کرنا۔

**فَلق** ع چیرنا۔ پھاڑنا۔

**فَلَق** ع صبح کا سفیدہ۔ صبح کی روشنی جو ابتدا میں ۔۔ اور دوزخ میں ایک کنواں ہے

**فلک** ع آسمان

**فُلک** ع کشتی۔ ناؤ۔ بیڑی۔ اور کشتیاں یہ لفظ مفرد اور جمع دونوں پر بولا جاتا ہے

**فلک الافلاس** ع نواں آسمان فلک کے معنی آسمان اور اطلس کے معنی وصاف

سادہ۔ اور بے نقش کے ہیں۔ چونکہ اس فلک پر کوئی ستارہ نہیں۔ اور نقوشِ کواکب سے سادہ ہے۔ اسواسطے فلک اطلس کہلایا۔ اور چونکہ وہ تمام افلاک کے اوپر اور سب کا مُحیط ہے۔ اسواسطے اُسے فلک الافلاک بھی کہتے ہیں۔ اہل شرع اُسے عرش کہتے ہیں۔

**فلکُ الثّوابت۔ فلکِ ثامِنَہ۔ فَلَکُ البُرُوج** ع آٹھواں آسمان وہ آسمان جس میں ثوابت (یعنی وہ کواکب جو سیاروں کی طرح حرکت نہیں کرتے۔ اور ثابت اور ساکن نظر آتے ہیں) گڑے ہیں۔ انہیں ثوابت سے برجوں کی شکلیں تعبیر کی گئی ہیں۔ اور اسی واسطے اسے فلک البروج بھی کہتے ہیں۔ اہل شرع کے نزدیک اس کا نام کرسی ہے۔ یہ تقسیم اور نام پُرانے ہیئت والوں کا رکھا ہوا ہے ۔

**فَلَکُ الْاَفلاک۔ فلکِ اعظم** ع نواں آسمان۔ جو سب افلاک کے اوپر اور سب کا مُحیط ہے۔ جاننا چاہئے کہ نظامِ عالم میں اجرام فلکی کا ٹھیک ٹھیک مقام سولھویں صدی مسیحی کے وسط تک معلوم نہیں تھا۔ کہ کہاں کہاں ہے ہماری دنیا کو بھی (جیسا کہ نظام بطلیموسی کا اصول ہے) یقین تھا۔ کہ ہماری زمین ہی مرکزِ عالم ہے جسکے گرد تمام افلاک اور اجرامِ فلکی گردش کرتے ہیں۔ نو آسمان ہیں جو پیاز کے چھلکوں کی طرح تہ بہ تہ ہیں۔ زمین اُن کے اندر ایسی ہے جیسے انڈے کے اندر زردی ہوتی ہے۔ سب سے اوپر

اور سب پر مُحیط فلک الافلاک ہے۔ جسے فلکِ اطلس اور فلک اعظم بھی کہتے ہیں پھر اس کے نیچے فلک الثوابت ہے جس کو فلک البروج بھی کہتے ہیں۔ اس میں ثوابت جمے ہوئے ہیں۔ (انہیں ثوابت سے برجوں کی شکلیں تعبیر کی گئی ہیں) اور صرف فلک الثوابت کے دورہ کرنے سے یہ ثوابت مُتحرک



معلوم ہوتے ہیں۔ اس کے نیچے ساتوں سیاروں کے سات فلک اس ترتیب سے ہیں۔ فلکِ زُحل۔ فلکِ مشتری۔ فلکِ مرّیخ۔ فلکِ زہرہ فلکِ عُطارِد۔ فلکِ قمر۔ تمام سیارات اپنے اپنے فلک میں حرکت کرتے ہیں اور ان کے فلک زمین کے گرد دورہ کرتے ہیں۔ ان افلاک کے نیچے چار اور کُرے ہیں۔ فلکِ قمر کے نیچے کُرۂ نار ہے۔ اور اُس کے نیچے کُرۂ ہوا۔ اور پھر کُرۂ مائی (یعنی آبی) اور پھر کُرۂ ارضی۔ ان دوائر سے نظامِ بطلیموسی کی سب کیفیت کھل سکتی ہے ۔

غرض مُدت تک نظامِ بطلیموسی کا رواج عرب۔ بابل۔ ایران۔ ہندوستان وغیرہ ممالک میں رہا۔ اور بعض مذاہب میں تو وہ بمنزلہ عقیدہ کے مشہور کیا جو شخص ذرا اُس کے خلاف کہتا۔ اس پر کفر اور الحاد کا فتوےٰ دیا جاتا۔ مگر پندرھویں صدی کے اخیر میں کوپرنیکس نے اس قدیم نظام میں بڑا انقلاب پیدا کیا۔ اور بجائے زمین کے آفتاب کو مرکزِ عالم مقرر کیا۔ اور بیان کیا۔ کہ آفتاب ایک جگہ قائم ہے۔ اور اُس کے گرد تمام سیارے مختلف مداروں میں دورہ کرتے ہیں۔ اور یہ جو تمام اجرامِ فلکی ظاہر میں روزانہ حرکت کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اس کا باعث یہ ہے کہ زمین اپنے محور کے گرد روزانہ حرکت کرتی ہے۔ مگر یہ

بھی اکثر اُمور کے دلائل بیان کرنے میں قاصر رہا۔ آخر حکیم کسپلر نے سولھویں صدی کے اخیر میں بہت سے مشکلات کو رفع کیا۔ پھر حکیم آئزک نیوٹن نے سترھویں صدی کے وسط میں مسئلہ کشش ثقل وہ نکالا۔ کہ جس نے تمام مُشکلات کو حل کر دیا۔ سترھویں صدی کے آغاز میں مشتری کے چار چاند حکیم گیلیلیو نے دریافت کئے اور پھر اسی صدی کے نصف اخیر میں اور دو حکیموں نے زُحل کے چاند معلوم کئے ۱۷۸۱ء میں ہرشل صاحب نے یورینس کو دیکھا۔ آدم صاحب اور لوی یر صاحب نے ایک ہی وقت میں ۱۸۴۶ء میں لیس کا پولٹ صاحب (ایک فرانسیسی طبیب) نے ولکن کو ملاحظہ کیا۔ اور باقی اور چھوٹے چھوٹے سیارے اس حال کی صدی میں دریافت ہوئے ہیں۔ کوئی سال ایسا نہیں گذرتا کہ اس نظام میں کوئی نہ کوئی سیارہ تعداد میں بڑھتا نہو۔ جس قدر آلاتِ رصد کی ترقی اور مشاہدہ کرنے والوں کی زیادتی ہوتی جاتی ہے۔ وہ ہم کو ایک نیا عالم دکھاتے جاتے ہیں۔ غرض تقلید اور تعصب بری بلا ہے۔ اگر نظام بطلیموسی پر ہی اڑے رہتے۔ تو یہ نئے عالم کیونکر معلوم ہوتے؟ انسان کو ہمیشہ ترقی کا قدم آگے ہی آگے بڑھانا مناسب ہے جبھی کارخانۂ قدرت کے اسرار و حقائق و رموز و دقائق کھلتے ہیں ۔

**فلک اندازہ کردن** ف بلند مرتبہ ہو جانا۔ ترقی پانا۔

**فلک پر دماغ ہونا** ف قیامت قائم ہو جانی

فلک پردہ پرشار ف عرش -
فلک زدہ ف مفلس تہیدست -
فلک سیر ف تیز رو
فلک مرتبہ - فلک قدر - فلک محل
ف عالی رتبہ آدمی -
فلک مکوکب ع کرسی سے مراد ہے
فلک تورد ف تیز رفتار -
فلک نہاد ف فلک بنیاد - وہ شئے
جسکی بنیاد مثل آسمان کے محکم اور پائیدار ہو
فلکہ ع چرخہ کی چمڑی اور ایک چھوٹی لکڑی
مدور سوراخ دار جو خیمہ کی چوب کے سر پر
رکھتے ہیں - زمین کا گول ٹیلا - سینے کی گول
ہڈی - پیٹھ کے گوشت کا گول ٹکڑا -
فلکی ع آسمانی -
فلو ع گھوڑے یا گدھے کا بچہ جس کا
دودھ چھڑایا گیا ہو -
فلوس ع جمع ہے فلس کی -
فلہ ف پیوسی بچہ پیدا ہونے کے بعد
حیوان کا دودھ جو تین دن نکلتا ہے جسکو
پیوسی کہتے ہیں - پنجابی بوہلی -
فلیو - فلیوہ ف بیہودہ - بیفائدہ -

## فائے معجمہ مع میم

فم ع منہ -
فم معدہ ع معدہ کا منہ - کوڑی -

## فائے معجمہ مع نون

فن ع درخت کی شاخ - ٹہنی - علم کی
شاخ - فارسی میں بتخفیف بھی مستعمل ہے اور
بمعنی مکر و فریب - حیلہ - ہنر - دانش - بڑے
کشتی کا داؤ کے بھی آیا ہے -

فناوار ف گرد - گھر کا آنگن -
فنا ع مرنا - ہلاک ہونا - نیست و نابود ہونا -
فنجار ف پیالی -
فنجوس ف ریم آہن مصنوعی -
فنجیدن ف تپ سے پہلے یا خمار شراب
کی حالت میں اعضا شکنی -
فنج ع اونٹ کا پیٹ بھر کر پانی نہ پینا -
فن خوردن ف فریب کھانا -
فند ف جھوٹ - خطا - بڑھاپے کی سستی -
مکر و فریب - بیہودہ کلام -
فندق ع ایک مشہور میوہ ہے جو بیر
کی طرح سرخ ہوتا ہے - لب معشوق کو کنایۃً
کہتے ہیں - اسے مہندی لگی انگلیوں کے پوروں
سے تشبیہ دیتے ہیں -
فندق بستن ف انگلیوں پر مہندی لگانا
فندق زدن ف بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر
داہنے ہاتھ کی انگلی اس طرح مارنی کہ آواز نکلے
فندق سنجاب رنگ ف زبان -
فندق سیم ف آسمان کے ستارے
فندق شکستن ف بوسہ لینا -
فنک ف ایک جانور ہے جسکی کھال سے
پوستین بناتے ہیں - جونک کو بھی کہتے ہیں -
فنودن ف فریفتہ ہونا - مغرور ہونا -
آرام پکڑنا - ٹھیرنا -
فنور ف جدائی - فراق -
فنون ع جمع فن کی -
فنون فضائل ع شاخیں اور قسمیں
فضیلتوں کی - ہر طرح کے علم و ہنر -

## فائے معجمہ مع واؤ

فو ع منہ -

فوات ع گذرنا - کھویا جانا - مرجانا -
فواحش ع جمع فاحشہ کی - بدکار عورتیں
بدیاں - برے کام -
فواد ع دل - افئدہ جمع -
فوارہ ع چشمہ - پانی کا جھرنا - بہت جوش مارنیوالا
فواصل ع کلمہ ہائے آخر آیات قرآن مجید
بمنزلہ قوافی جن کو رما بھی کہتے ہیں -
فواضل ع بڑی بخششیں - عطیات
جمع ہے فاضلہ کی -
فواق ع ہچکی - وہ ہوا جو سینے سے نکلتی ہے
فواکہ ع جمع فاکہہ کی - میوہ جات -
فوایح ع جمع فایحہ کی - خوشبو دینے والی
چیزیں - خوشبوئیں -
فوائد ع جمع فائدہ کی -
فوت ع مرجانا - گم ہوجانا - گزر جانا -
یہ لفظ اگرچہ مصدر ہے مگر عرف عام میں
بمعنی اسم فاعل یعنی فایت بھی مستعمل ہے
فوج ع لشکر - سپاہ جنگی - گروہ -
فور ع جوش مارنا - جلدی - وقت ساعت
فور پور کا معرب ہے جو ہندوستان
کا راجہ تھا - اور سکندر سے لڑا تھا -
فوران ع جوشش
فوران ف قنوج جو ہندوستان کا مشہور شہر ہے
فورک ف بہرام گور کی عورت جو قنوج
کے راجہ کی بیٹی تھی -
فوز ع بخوبی مطلب کو پہنچنا - کامیاب ہونا -
فوطہ ع کمربند - جامہ نادوختہ - تہبند - لنگی -
دستار - رومال - خصیہ - تھیلی - محصول -
فوفل ف سپاری - پوپل کا - سپیاری
فوق ع اوپر - بالا -
فوق العادۃ ع عادت سے بڑھکر

فوقانی ع اوپر کا - اوپر والا - وہ حرف
جس کے اوپر نقطے ہوں -
فولاد ف پولاد کا - جوہر دار لوہا جسکی
تلوار - چھری وغیرہ بنواتے ہیں -
فوم ع لہسن -
فوم ف گیہوں - گندم -
فوہ ع مجیٹھ -
فوہ ع بوے خوش
فوہ ع منہ
فوہات ع جمع فوہ جسکے معنے منہ ہے

## فائے معجمہ مع ہائے ہوز

فہام ع بہت سمجھنے والا -
فہانہ ف فانہ -
فہد ع چیتا - یوز -
فہرس معرب - فہرست کا -
فہرست ف تفصیل اشیا کی -
فہل ف فراخ - کشادہ -
فہم ع عقل - سمجھ - دانائی -
فہمانیدن ف سمجھانا -
فہمیدن ف سمجھنا -
فہوم ع جمع ہے فہم کی -
فہیم ع سمجھنے والا -

## فائے معجمہ مع یائے تحتانی

فے ع ہر چیز کا سایہ دوپہر کے پہلے اور پیچھے
کا خراج - مال غنیمت - خراج - درگذر کرنا -
فی ع بیچ - میں - درمیان -
فی التنجیر الاخضر ع سبز درخت میں آگ
فیار ع شغل - کام - پیشہ - صنعت -
فیاض ع فیض پہنچانے والا - بڑا فیق

فیافی ع بیابانہا۔ جمع فیفاء کی۔
فیال ف وہ زمین جسمیں پہلی دفعہ زراعت کی جائے۔ دوشاخہ پیکان کا تیر۔
فی الجملہ ع حاصل کلام۔ مختصر کلام۔ خلاصہ کلام۔
فی الحال ع فوراً۔ ابھی۔
فی المثل ع کہاوت میں۔ مثلاً۔ فرضاً مثال کے طور پر۔
فی الواقع ع حقیقت میں۔ واقعی۔
فیثاغورس ، مسبب۔ بیتاگورس کا۔ شہر صور کے رہنے والے ایک مشہور حکیم کا نام ہے۔ جس نے سب سے اوّل علم شنا یعنی دریا میں تیرنے کا جانا۔ یہ حکیم بڑا نامی گرامی گذرا ہے۔ حاکم انطاکیہ نے اسے اپنا بیٹا بنالیا تھا۔ اور دور دور سے بادشاہانِ وقت اسکی زیارت کو آتے تھے۔ اس نے ۲۸۰ دوسو اسّی کتابیں علوم مختلفہ میں تصنیف کیں۔ ۴۷ شکل مقالہ اوّل اُسی کی ایجاد ہے۔
فیجن ف سداب جو پودینے کی طرح کی ایک گھاس ہے۔
فیخزرج ... سیاہ ... تپ چڑھنے سے پہلے اعضا شکستی کی حالت۔
فیحاء جوشش جہنم
فیحاء ع ... مکہ معظمہ کی راہ میں ایک قلعہ ہے جسے اسی نام کے ایک شخص نے بنوایا تھا۔ بعضوں نے ایک موضع یا شہر کا نام بھی لکھا ہے
فید ع ٹھلنا۔ زیادہ ہونا۔ نفع۔ گھوڑے کے بال۔
فیدار ف شغل۔ کام۔ صنعت۔
فیدا قوف ملک ... کی ... ایک

عورت کا نام ہے۔
فیرف تاسف۔ افسوس۔
فیروز ف مُبدّل پیروز کا۔ فتحمند کامیاب
فیروزگرد ف ایران کے شہر اردبیل کا نام ہے جسے نوشیرواں کے دادا فیروز نے بسایا تھا
فیروزگشت ف مبارک گردش والا۔ مبارک سیر۔
فیروزمند ف فتحمند۔ کامیاب۔
فیروزین ف نیک کام۔
فیروزہ ف مُبدّل پیروزہ کا۔ نام ایک مشہور قیمتی پتھر سبز زنگاری رنگ کا ہے اس کا مُعرّب فیروزج ہے۔
فیروزۂ بوسحاقی ف ایک قسم کا فیروزہ جو شہر نیشاپور کی کان سے نکلتا ہے۔
فیروزہ تاج۔ فیروزہ تخت فیروزہ دریا۔ فیروزہ سقف۔ فیروزہ گون دریا ف آسمان۔
فیروزہ طشت ف تخت کیخسرو۔ آسمان بنات النعش۔
فیروزہ کاخ۔ فیروزہ مرقد ف دنیا۔
فیروزہ کہن ف پرانا فیروزہ جو خوش رنگ اور بیش قیمت ہوتا ہے۔
فیروزی ف فتحمندی۔ کامیابی۔ فتح جیت
فیصل ع الفیصل جھگڑا چکانا۔ نیاو کرنا
فیصلہ ع جھگڑا چکانا۔
فیض ع پانی کا زیادہ ہو جانا۔ کہ کنارہ سے بہنے لگے۔ پانی بہنا۔ خبر ظاہر ہونی چیز بسیار ہونا۔ بخشش۔ فائدہ۔
فیض اقدس ع خدا تعالیٰ کی طرف سے بے واسطہ فیض۔
فیضان ع پانی کا افراط کے سبب بہنا۔
پانی بہنا۔ خبر ظاہر ہونی۔ مجازاً نفع فائدہ
فیض مقدس ع خدا تعالیٰ کی طرف سے فیض باواسطہ
فیضی ع ہند کے مشہور شاعر کا نام ہے۔ جو شیخ ابوالفضل ابن مبارک کا بھائی تھا۔ وہ مسلمانوں میں سنسکرت کا پہلا عالم ہے
فیفاء ع چٹیل میدان۔ بیابانِ ہموار۔
فیل ع ہاتھی جو مشہور حیوان ہے۔
فیلا۔ فیل ی محب۔ دوستدار۔
فیل باران ف موسم کے اخیر کی بارش جو شدت سے ہوتی ہے۔
فیلبان ف ہاتھی کا ہانکنے والا۔
فیل بند ف دیکھو پیل بند
فیل تل ف کسی چیز کا تودہ جو فیل کے قد کے برابر ہو
فیلسوف ی مُرکّب ہے فیل (بمعنے محب دوستدار) اور سُوف (بمعنے علم و حکمت) سے بمعنے دوستدار علم و حکمت۔ مُحِب دانش۔ دانشمند۔ حکیم۔ مجازاً طرار اور زبان آور آدمی۔
فیلق۔ فیلاق ع لشکر سپاہ۔ فوج۔
فیلفوس فیلاقوس ر یہ لفظ مرکّب ہے۔ فیلق یا فیلاق بمعنے کثیر اور اوس بمعنی سردار۔ امیر۔ سردار لشکر۔ سکندر کے باپ کا نام ہے۔ جو مقدونیہ کا بادشاہ تھا۔
فیل مُرغ ف ایک مشہور پرند کا نام ہے
فیلی ... گروہوں کا ایک گروہ ہے جو عیاری میں مشہور ہے۔
فیلولہ ع رائے و تدبیر کا ضعف ... کے وقت سونا۔
فیما بین ع درمیان۔ بیچ میں۔
فی نفسہٖ ع اپنی اصل میں یا اپنی ذات میں۔ خود
فیوجات ع خوشبوئیں۔ بہت سی فراخیاں بہار کی زیادتیاں۔
فیوض ع جمع فیض کی۔
فیوضات ع فیوض کی جمع اور فیض کی جمع الجمع ہے۔
فیہج ع شراب۔ بادہ۔ مے۔

# باب القاف معجمہ

## قاف مع الف

قاآن ت بادشاہ جو بہت عادل اور سخی اور عاقل ہو۔ چنگیز خان کے بیٹے کا نام بھی ہے۔ اب یہ لقب بادشاہِ ترکستان کا ہے۔ مجازاً ہر ایک بادشاہ جلیل القدر کو کہتے ہیں
قاب ت طباق۔ بڑا برتن بطور رکابی کے تھال۔
قاب ع موافق۔ مقدار۔ اندازہ۔ کمان کا وہ فاصلہ جو موٹھ سے کونے تک ہے۔ تو گویا ایک کمان کی دو قابیں ہوتی ہیں۔
قابخانہ ف قمارخانہ۔ کیونکہ قاب ہڈی کو کہتے ہیں۔ اور پانسے قمار کے ہڈی کے ہوتے ہیں۔ اسواسطے قابخانہ نام رکھا گیا۔
قابض ع قبض۔ قبض کرنے والا۔
قابض ارواح ع روحوں کا قبض کرنے والا حضرت عزرائیل علیہ السلام
قاب قوسین ع مقدار دو کمان کی۔
قابل ع آگے آنے والا۔ قبول کرنے والا۔ سال آئندہ۔ لائق۔ سزاوار۔ پسندیدہ۔ ضامن
قابل امانت ع امانت الٰہی اجر خلافت الٰہی سے مراد ہے اُس کا قبول کرنے والا۔ اور اٹھا لینے والا۔ انسان سے مراد ہے۔

قابلہ ع ضامن۔ متکفل۔ دائی۔ عورت جو بچہ جنائے۔

قابلیت ع قابل ہونا۔ لائق ہونا۔ لیاقت۔

قابو ف بوتا۔ موقع۔ داؤ۔

قابوچی ت دربان۔

قابوس ب ـــ کاؤس کا ایک بادشاہ کا نام ہے۔

قابول۔ قاپول۔ قابوک ف ناودان۔ پرنالہ

قابو یافتن ف داؤ پانا۔ موقع پانا۔ فرصت پانا۔ بدلہ لینا۔

قاپی ت دروازہ

قاتل ع قتل کرنے والا۔ خونی۔

قاچار ت یا قراچار وہ خاندان ہے۔ جو آجکل ملک ایران میں تخت سلطنت پر متمکن ہے۔ اصل اس خاندان کی قراچار یونان میں سے ہے۔ جو قوم مغل میں سے ہلاکو خان کے پوتے ارغون خان کا اتالیق تھا۔ اسکی اولاد (جو اکثر ارمینیا میں ہاکستی تھی)۔ امیں سے شاہ قلی خان استرآباد میں سے آیا۔ اور یہیں شادی کرکے سکونت اختیار کرلی۔ اسکے ہاں دو بیٹے پیدا ہوئے فتح علی خان اور فضل علی خان آقا۔ اسوقت ایران میں خاندان صفویہ کا دور دورہ تھا۔ فتح علی خان نے دربار شاہی میں رسائی پاکر بہت رسوخ حاصل کیا۔ یاوری قسمت سے رفتہ رفتہ یہاں تک نوبت پہنچی۔ کہ خود سلطنت ایران پر قابض ہو گیا۔ اور اگرچہ اس نے خود لقب شاہی اختیار نہیں کیا۔ لیکن اوسکا بیٹا محمد حسن خان بادشاہ ہو گیا۔ چنانچہ آج تک ایران پر اسی کی اولاد سلطنت کر رہی ہے۔ ناصرالدین شاہ قاچار جو اس خاندان کا چھٹا بادشاہ تھا ۱۳۱۳ھ تک ایران کے تخت پر جلوس فرما رہا۔ سلسلہ ان بادشاہوں کا اس طرح ہے۔ محمد حسن خان قاچار۔ حسین قلی خاں قاچار۔ آغا محمد شاہ قاچار۔ فتح علی شاہ قاچار۔ محمد شاہ قاچار۔ ناصرالدین شاہ قاچار۔ اب انکے بیٹے مظفرالدین شاہ قاچار ہیں۔

قادر ع قدرت والا۔ طاقت رکھنے والا۔

قادر انداز۔ قادر دست ف وہ تیرانداز جسکا کوئی تیر خطا نہ جائے۔ کامل تیرانداز۔

قادر علی الاطلاق۔ قادر مطلق۔ ہر کام پر قدرت رکھنے والا۔ خدا تعالیٰ۔

قادری ع ایک گروہ صوفیہ کا جو شیخ عبدالقادر جیلانی رح کے طریقہ پر ہیں۔

قادس ع بڑا جہاز۔

قادسیہ ع عراق عرب میں ایک شہر ہے اور علاوہ اسکے بغداد۔ بصرہ۔ کوفہ۔ بابل۔ مدائن۔ واسط بھی عراق عرب کے مشہور شہر ہیں۔

قاذورات ع جمع قاذورہ کی۔ پلیدیہا۔ نجاستہا۔

قار ت برف۔

قار ع قیر جو سیاہ رنگ کا روغن ہوتا ہے۔ تارکول [illegible]

قارب لغات اضداد سے ہے سیاہ و سفید دونوں کی طرف نسبت کرکے کہتے ہیں۔

قارع ع فرشتہ کے ساتھ فال نکالنے والا چوپائے کو خصی کرنے والا۔ وہ آدمی جسکے سر کے بال بیماری کے سبب گر گئے ہوں۔ مشورہ قبول کرنے والا۔ کسی کے کہنے پر اس کام سے باز آجانے والا جسے کر رہا ہو

قارعہ ع کھڑکھڑانے والی۔ حادثہ۔ سختی۔ قیامت

قارن ف رستم بن زال کے زمانہ میں ایک پہلوان تھا۔ خانخاناں عبدالرحیم کے بیٹے کا نام بھی ہے۔

قارورہ ع ایک قسم کی بارود کی بھری ہوئی کپی جس میں آگ لگا کر دشمن کیطرف پھینکتے ہیں۔ ایک قسم کی پیکان بھال۔ (اصطلاح اطبا میں گول شیشی جسمیں بیمار کا بول بھر کر دیکھتے ہیں۔ مجازاً بیمار کا بول

قارورہ برج ع بارود کی بھری ہوئی کپی۔ جو قلعہ کے برج پر سے دشمن پر پھینکتے ہیں۔

قارورہ بر سنگ زدن ف عیش منغص کرنا

قارون ع ایک بڑے دولتمند کا نام ہے۔ جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کا چچا زاد بھائی تھا۔ اُسکے چالیس خزانے مشہور ہیں۔ حضرت موسیٰؑ نے اُسے بہتیرا سمجھایا۔ اور بہت پند ونصائح کی۔ کہ مال کی زکوٰۃ ادا کرنی چاہئے لیکن اوس نے بسبب بخل اور خست کے ذرا نہ مانا۔ بلکہ حضرت موسیٰؑ پر ناراض ہوکر انکی توہین کے درپے ہوا۔ اور تہمت زنا کی لگائی جس سے خدا تعالیٰ نے انکو بری کیا۔ انجام یہ ہوا کہ حضرت موسیٰؑ کی دعا اور قہر الٰہی سے وہ اپنے تمام خزانوں سمیت ہیبتناک زمین میں دھنس گیا۔ جیسا کہ قرآن شریف میں خداوند تعالیٰ فرماتا ہے فخسفنا بہ وبدارہ الارض پس دھنسا دیا ہم نے اس کو اور اُس کے گھر کو زمین میں۔

قاری ع پڑھنے والا۔ خواندہ۔ جو قرآن کو خوب طرح پڑھنے والا اور الفاظ کو ان کے مخارج سے ادا کرنے والا۔

قاز ت اردک۔ ہنس جو مشہور پرند ہے۔

قازغان۔ قازقان ت بڑا پتیلہ۔ دیگ کلاں

قاس ف بیندک۔ غوک۔ ابرو۔ بھوں۔ اندازہ

قاسر ع جبر کرنے والا۔ زبردستی سے کسی کام پر رکھنے والا۔

قاسم ع بانٹنے والا۔ تقسیم کرنے والا۔ اور امام حسنؑ کے صاحبزادے کا نام ہے جو میدان کربلا میں شہید ہوئے۔

قاسی ع سخت دل۔ سنگدل۔

قاش ت ابرو۔ بھوں۔ پھانک۔

قاشر ع چھلکا اُتارنے والا۔

قاش زین ف زین کا حنا۔ زین کے آگے اور پیچھے کے تکئے جو پھانک کی شکل کے ہوتے ہیں۔

قاشق ت چمچہ۔

قاشقان ت ترکوں کے ایک قبیلہ کا نام ہے

قاص ع قصہ خوان۔ واعظ۔ کسی کے پیچھے آنے والا۔ خبر دینے والا۔

قاصد ع قصد کرنے والا۔ ارادہ کرنے والا۔ لکڑی توڑنے والا۔ فارسی والے جنگ کے لئے مستعد کو بھی کہتے ہیں۔ ہندی میں پیک کے معنے میں مستعمل ہے

قاصد چرخ ف چاند اور آفتاب بھی مراد ہے۔

قاصر ع کوتاہی کرنے والا۔

قاصرات الطرف ع نیچی نگاہ والیاں نیچی نگاہ رکھنے والی عورتیں بسبب شرم و حیا کے

قاصر ہمت ع کم ہمت۔ بے حوصلہ۔

قاصی ع نہایت کو پہنچ جانے والا۔ دور دور کے رستہ سے آنے والا۔

قاضب ع تیز برندہ۔ کاٹنے والا۔

قاضی ع جھگڑا چکانے والا۔ مقدمات کا فیصل

کرنے والا۔ حکم کرنے والا۔ ادا کرنے والا۔

**قاضی بیضا۔ قاضی بیضاوی** ع عبداللہ انکا نام اور ناصرالدین لقب تھا مصنف تفسیر انوار التنزیل و بنام اسرار التاویل مشہور بہ تفسیر بیضاوی کا ہے۔ علم فصاحت و بلاغت میں یگانہ آفاق تھا۔ اور سب علموں سے علم ادب و تفسیر پر غالب تھا تفسیر بیضاوی میں اکثر فلسفیوں کے طور پر دلائل بیان کرتا ہے۔ وفات اسکی ۶۸۵ھ ہجری میں بیضا میں ہوئی جو ملک فارس میں ایک گاؤں ہے جسکی طرف منسوب ہو کر بیضاوی مشہور ہوا۔

**قاضی چرخ** ف قاضی فلک ستارۂ مشتری سے مراد ہے۔

**قاطبۃً** ع تمام۔ بالکل۔ سب کے سب

**قاطر** ت خچر۔ استر۔

**قاطع** ع قطع کرنے والا۔ کاٹنے والا۔

**قاطع الطریق** ع رہزن۔ رستہ لوٹنے والا چور۔ لٹیرا۔

**قاطلیبون** ع اجارہ دار لوگ۔ ٹھیکہ دار مسافر لوگ۔

**قاطن** ع ساکن۔ رہنے والا۔

**قاطنین** ع جمع قاطن کی۔

**قاع** ع چٹیل میدان۔

**قاعد** ع بیٹھنے والا۔ بیٹھا ہوا۔ وہ عورت جو حیض آنے اور اولاد جننے سے رہ چکی ہو۔

**قاعدہ** ع بیٹھنے والی۔ بیٹھی ہوئی۔ پیندا تلے بیٹھی کی ستون دار۔ قانون۔ دستور۔ بنیاد

**قاف** ع ایک مشہور پہاڑ کا نام ہے۔ جو مشرقی قالیقیا (صوبہ روس) کے شمال کی طرف واقع ہے۔ اگلے زمانہ کے لوگ سمجھتے تھے۔ کہ یہ پہاڑ ساری دنیا کے گرد اگرد ہے۔

**قافلہ** ع بیدل مسافروں کا گروہ۔

**قافلہ سالار** ف میر قافلہ۔

**قافلہ شد** ف قافلہ سالار رفت۔ جس سے پیغمبر علیہ السلام کا فوت ہونا مراد ہے۔

**قافلہ گاہ** ف قافلہ کے اترنے کی جگہ۔

**قاف و دال** ف بیہودہ اور واہیات کلام قول و دلیل۔ طمطراق سے بھی کنایہ ہے

**قافیہ** ع پے درپے آنیوالا۔ مشتق ہے۔ قفو سے جسکے معنے، پے درپے ہانکے ہیں۔ اصطلاح علم عروض میں قافیہ مراد ہے کئی ایک حرکات و حروف معین سے جنہیں ہر بیت یا ہر مصرعہ کے اخیر میں الفاظ مختلفہ میں مکرر لائیں۔ خواہ وہ الفاظ لفظاً مختلف ہوں خواہ معناً۔ جیسے بیدل اور حاصل کہ الفاظ مختلف ہیں۔ اگر مصرعہ کے اخیر میں آویں تو لام اور اسکے ماقبل کا کسرہ مکرر ہوگا اور قافیہ کہلائیگا۔ اسطرح بیتی (مضارع حاضر کا صیغہ) اور بیتی (ایک ناکر) کہ معناً دونوں لفظ مختلف ہیں۔ اور انکی حروف و حرکات بالکل مکرر ہیں۔ یہ بھی قافیہ کہلائیگا۔

**قافیہ شائگان** ف وہ قافیہ جو مشتمل ہو ایطائے جلی پر ایطائے جلی یہ ہے کہ حرف زاید کو اصلی کے ساتھ قافیہ میں لائیں جیسے دلبران و مردمان کو جہان اور زمان کے ساتھ آہنیں و رنگین کو نسرین و یقین کے ساتھ یا خندان و گریان کو کمان و مکان کے ساتھ یا خوردن و خفتن کو گلشن و سوسن کیساتھ اس قسم کا قافیہ معیوب ہے۔ شائگان کے معنے بیگار کے ہیں۔ چونکہ اس قسم کے معیوب قافیے لانے بھی ایک طرح کی بیگار کاٹنی ہے اسواسطے ایسے قافیہ کا نام شائگان رکھا گیا۔

**قافیہ تنگ شدن** ف تقریر اور کلام میں عاجز ہو جانا۔

**قافیہ سنجان** ف شعرا۔ شاعر لوگ۔

**قاق** ت خشک گوشت۔ مجازاً۔ لاغر۔ دبلا۔

**قاقلہ** ع بڑی الائچی۔

**قاقلتین** ع چھوٹی اور بڑی دونوں الائچیاں۔

**قاقم** ف ایک جانور کا نام ہے جسکا چمڑا بہت سفید اور ملائم ہوتا ہے۔ اسکی پوستین بناتے ہیں۔

**قاقم انگشت نما** ف وہ قاقم جس پر انگل بھر لمبے بال ہوں۔

**قاقم نماسے** ف روشن نما۔ سفید نما۔

**قاقولس** ی مسور۔ عدس۔ پنجابی مسر۔

**قال** ع گفتگو۔

**قالب** ع جسم۔ بدن۔ سانچہ۔ چھاپہ جس سے چھینٹ کپڑا وغیرہ چھاپتے ہیں۔

**قالب تہی کردن** ف بیہوش ہو جانا۔ جان دینا۔ مر جانا۔

**قالع** ع اکھیڑ ڈالنے والا۔ صیغہ اسم فاعل کا ہے۔ قلع مصدر سے۔

**قال کردن** ف گفتگو کرنا۔ بات چیت کرنا۔ سرود گانا۔

**قال مقال** ع گفتگوی بسیار۔ بہت کلام

**قالی۔ قالین** ت بچھونا غالیچہ

**قالیچہ** ف چھوٹا بچھونا۔

**قالیقوس** ی ایشیائی روم میں انطاکیہ کے قریب ایک قلعہ ہے۔

**قام** ع کھڑا ہوا۔ وہ شخص۔

**قامت** ع قد۔ اور اشارہ طرف قد قامت الصلوٰۃ کی جو تکبیر میں امام کے کھڑے ہونے کے وقت پڑھتے ہیں۔

**قامت کردن** ف قد قامت الصلوٰۃ کہنا۔

**قامع** ع توڑنے والا۔ خوار کرنے والا۔

**قامعہ** ع توڑنے والی۔ خوار کرنے والی۔

**قاموس** ع دریائے عمیق۔ گہرا دریا۔ دریا میں سب سے گہری جگہ۔ بیان دریا۔ لغت عربی میں شیخ مجدالدین بن یعقوب فیروزآبادی کی تصنیف سے ایک کتاب بھی ہے۔

**قان** ت لہو۔ خون۔

**قانت** ع نماز میں دعا پڑھنے والا۔ خدا کا حکم ماننے والا۔ خاموش۔ چپ چاپ۔

**قانتین** ع جمع قانت کی۔

**قانصہ** ع مرغ کا پوٹا۔

**قانع** ع قناعت کرنے والا۔ سنتوکھ کرنے والا یعنی تھوڑی چیز پر صبر کرنے والا۔

**قانون** ع کتاب کی سطر۔ ہر شئے کی اصل ہر شئے کا مقیاس یعنی آلہ اندازہ کرنے ہر شئے کا۔ مجازاً شرع۔ دستور۔ قاعدہ۔ بوعلی سینا کی ایک کتاب علم طب میں ہے۔ ایک مشہور ساز کا نام بھی ہے۔

**قانی** ت سرخ۔ بہت سرخ۔

**قاہر** ع قہر کرنے والا۔ زور کرنے والا۔ غالب۔ زبردست۔

**قاہرہ** ع غالب۔ زبردست۔ ملک مصر کے دار الخلافہ کا نام ہے۔ جو بڑا اعظم افریقہ میں سب سے بڑا شہر دریائے نیل پر واقع ہے۔

**قاہ قاہ** ف قہقہا۔ آواز سے ہنسنا۔

**قاید** ع کھینچنے والا۔ حاکم۔

قائف ع علم قیافہ جاننے والا۔ شگونیا۔
قائل ع کہنے والا۔ قبولہ کرنے والا۔ دوپہر کو سونے والا۔ اپنی خطا کا اقرار کرنے والا۔ مان لینے والا۔
قائم ع کھڑا ہونے والا۔ کھڑا ہوا۔ شطرنج بازوں کی اصطلاح میں دونوں حریفوں کا بازی میں برابر ہونا۔
قائم انداز ف کامل اور بے نظیر شطرنج باز مرادی معنے غالب۔
قائم پنجم آسمان ف مریخ۔
قائم ریختن ف عاجز ہونا۔ مغلوب ہونا ہار جانا۔
قائمہ ع جبکہ ایک خط مستقیم پر دوسرا خط مستقیم اس طرح واقع ہو کہ ایک طرف کے دو زاویے متصلے برابر پیدا کرے۔ توان میں سے ہر ایک زاویہ کو قائمہ کہتے ہیں۔ اور کھڑا خط عمود کہلاتا ہے۔ زاویہ قائمہ میں نوے درجے ہوتے ہیں۔ 
قائن ع خاوند یا زوجہ کا بھائی۔

## قاف مع بائے موحدہ

قبا ع پوشاک۔ لباس امرا کا۔ ایک خاص قسم کا لباس جو دوہرا ہوتا ہے۔
قبا ع مدینہ منورہ کے قریب ایک مقام ہے مسجد قبا اسی کی طرف منسوب ہے۔
قباب ع جمع قبہ کی۔
قبا بستن ف قبا پہننا۔ آمادہ اور مستعد ہونا۔
قبا بستہ ف مستعد و آمادہ۔
قبا تنگ شدن ف بے طاقت ہونا۔ معاش میں تنگی۔
قباحت ع برائی۔ زشتی۔ بدنمائی۔ ناشائستگی۔
قباچا۔ قباچہ ف چھوٹی قبا۔
قباد ف شاہان کیانیں سے ایک بادشاہ کا نام ہے۔ اور ہر عظیم الشان بادشاہ کے معنی میں بھی آتا ہے۔
قباس ف آفتاب
قباق ت ایک بڑی اور اونچی لکڑی ہوتی ہے جو گھوڑ دوڑ کے میدان میں نصب کر دیتے ہیں۔ اور اوپر ایک حلقہ چاندی یا سونے کا جڑ دیتے ہیں۔ سوار میدان میں گھوڑا دوڑاتے ہیں اور اوپر تیر پھینکتے ہیں۔ جس کا تیر حلقہ پر جا لگتا ہے حلقہ اسکو دیتے ہیں۔
قباق افگنی ف تیر مارنا۔ نشانہ لگانا۔
قبا کردن ف چاک کرنا۔ قبا پہننا۔
قبا گردانیدن ف لباس بدلنا۔
قبالہ ع مان لینا۔ قبول کر لینا۔ مجازاً سند مکان کی۔ کاغذ مکان کا۔ دستاویز زمین کی۔ جس سے مالک کی ملکیت ثابت ہو۔
قبا نو کردن ف نئی پوشاک پہننا۔
قباہ ف مزید علیہ "قبا" کا۔
قبائح ع جمع قبیحہ کی۔ برائیاں۔
قبائے زرنیقت ف اندھیری راتوں میں جب آسمان پر بادل نہ ہوں۔ تو اسے اس نام سے پکارتے ہیں۔
قبائے کحلی ع آسمان۔
قبائل ع جمع قبیلہ کی۔ آدمیوں کے گروہ
قبب ع جمع قبہ کی۔
قبج ف کبک کا۔ چکور۔
قبچاق ت ترکستان میں ایک جنگل ہے جہاں کے رہنے والے بڑے بےرحم اور مردم کش ہیں۔ متاخرین وہاں کے باشندوں کو بھی قبچاق کہہ دیتے ہیں مجازاً شوخ اور بیباک۔
قبح ع برائی۔ بدی۔
قبر ع گور۔
قبرس ع بحیرہ شام میں ایک جزیرہ ہے جو شاہ روم کے زیر حکم ہے۔
قبرستان ف وہ جگہ جہاں قبریں ہوں۔
قبرغہ ت پہلو۔ پہلو کی ہڈی۔
قبرہ ع چکاوک۔ چنڈول۔ بعض کے نزدیک بمعنی سرخاب۔
قبس ع چنگاری۔ آگ کا ٹکڑا۔
قبس ع بتی وغیرہ کا جلانا۔
قبض ع کسی چیز کو ناخون سے پکڑنا۔ چٹکی بھر لینا۔
قبص ع دردشکم۔ دردجگر۔ شادمانی بزرگی۔
قبص ع شادان۔ مسرور۔ خوش۔
قبصہ ع چٹکی بھر
قبض ع پکڑنا۔ گرفتگی۔ اور علم عروض میں ایک زحاف ہے یعنی پانچویں حرف ساکن رکن کا گرا دینا۔ جیسے بحر ہزج میں مفاعیلن سے مفاعلن رہ جانا۔ اور بحر متقارب میں فعولن سے فعول رہ جانا۔
قبض ع درد و گرفتگی شکم۔
قبضہ ع مٹھی۔ تلوار وغیرہ کے پکڑنے کی جگہ۔ دستہ۔ تالیہ۔
قبط ع مصر کے اصلی باشندے فرعون کی قوم جو حضرت موسیٰؑ کے مخالف تھی۔
قبطی ع منسوب بہ قبط مصر اصلی باشندے
قبعثرے ع بڑا اونٹ جو بہت بوجھ اٹھا سکے۔ اس نام کا ایک دریائی جانور بھی ہے۔ ایک مشہور شاعر کا نام بھی ہے۔
قبق ت کدو۔
قبقاب ع چوبی نعلین۔ چھوٹے پہننا۔ سست اونٹ جو بولے۔ شور بھی مچائے۔ غرندہ شیر۔
قبق انداز ف نشانے پر تیر مارنے والا تیرانداز۔
قبل ع آگے۔ سامنے۔ پہلے۔
قبل ع عورت کا اندام نہانی۔
قبل ع طرف۔ سمت۔ جانب۔ مجازاً طریق۔
قبل ع محاصرہ۔ گھیر لینا۔
قبل ع جمع قبیل کی۔ گروہ ہا۔
قبل کردن ف محاصرہ کرنا۔
قبلہ ع جسکی طرف منہ کریں اور کعبۃ اللہ
قبلہ ع چھ ماہ۔ بوسہ۔
قبلہ گاہ مجوس ف آتش پرستوں کا قبلہ آگ سے مراد ہے۔ کیونکہ وہ آگ پوجتے ہیں۔ اور اسی کی طرف سجدہ کرتے ہیں۔
قبلۂ زردشتیاں۔ قبلۂ جمشید۔ قبلۂ دہقان ف آگ سے مراد ہے۔
قبوح ع زبون۔ زشت۔
قبور ع جمع قبر کی۔
قبول ع ماننا۔ قبول کرنا۔ محاورات علمی میں اکثر بمعنے مقبول و پسندیدہ مستعمل ہے۔
قبولی ف ایک قسم کا لذیذ پلاؤ ہوتا ہے جو چاول اور چنے کی دال ملا کر پکاتے ہیں۔
قبولیت ع مان لینا۔ قبول کرنا۔
قبہ ع گنبد۔ برج۔ ہر ایک شے جو مثل گنبد کے گول ہو۔ جیسے قبہ سر۔ قبہ عماری چتر خیمہ۔ کلس۔ کنگرہ۔
قبۂ آب ف پانی کا بلبلہ۔

قدم درمیانِ دوکس گذاشتن ف طرفین کی خیرخواہی کے لئے واسطہ ہونا۔ طرفین میں صلح کرا دینا
قدم راگلبانگ زدن ف جلد جلد چلنا۔ تیزی سے چلنا۔
قدم زدن۔ قدم سودن۔ قدم کشادن ف رستہ چلنا۔
قدم شمردہ رفتن ف احتیاط سے چلنا
قُدُور ع جمع قِدر کی۔ ہانڈیاں۔ دیگیں
قدوری ع منسوب بہ قدور۔ فقہ کی ایک مشہور کتاب ہے۔
قدوس ع بہت پاک۔ خدا تعالیٰ کا ایک نام ہے
قدوم ع کسی جگہ سے آنا۔ سفر سے آنا۔
قدوہ ع پیشوا۔ برگزیدہ۔
قدید ع سوکھا ہوا گوشت۔ گوشت خشک
قدیر ع صاحب قدر۔ طاقتور۔ قادر مطلق
قدیم ع ہمیشہ۔ جو ہمیشہ سے ہو۔ پرانا۔

## قاف معجمہ مع ذال معجمہ

قذے ع تنکا آنکھ میں پڑ جانا۔ خاشاک
قذے ع خاک باریک۔ غبار۔
قذر۔ قذرہ ع پلیدی۔ نجاست ضد لطافت کی ہے
قذر ع پلید۔
قذعمل ع لاغر فربہ۔ موٹا تازہ اونٹ۔
قذف ع پتھر پھینکنا۔ گالی دینا۔ زنا کی تہمت دینا۔ قے کرنا۔
قذف ع فراخ جنگل۔

## قاف معجمہ مع رائے مہملہ

قر ع جاڑے کا موسم۔ جاڑا۔
قر ع وہ چیز جو سرد ہو۔
قرو ع طہر حیض۔ یہ لفظ لغات اضداد میں سے ہے۔
قراف قلعوں میں ایک قسم کی توپ چھپا ہوتی ہے جس سے دشمن پر مٹی پتھر وغیرہ چیزیں مارتے ہیں
قِرا ع مہمانی۔
قُرے ع جمع قریہ کی۔ شہر۔ قصبے۔ گاؤں۔
قُرّا ع جمع قاری کی۔
قَرّا ع خوشخوان۔ چونکہ ایسا آدمی اکثر آرام دوست ہوتا ہے۔ اسلئے گراں جاں کے معنی میں آتا ہے۔
قَرا ع رنگ سیاہ۔
قِراب ع تلوار کی میان۔ نیام تیغ۔ آپس میں ایک جگہ ملنا۔ نزدیکی۔ جیب۔ مساحت۔ پانی کی مشک۔
قَراباغ ت ایران کے مشرقی حصہ میں ایک شہر ہے۔
قرابت ع رشتہ داری۔ قریب ہونا۔
قرابتی ع منسوب بہ قرابت۔ قرابت دار۔ رشتہ دار۔
قرابت ایلی ف قومی قرابت۔ اس میں پہلا لفظ عربی ہے اور دوسرا ترکی۔ دونوں سے ملکر لفظ فارسی ترکیب قرابت ایلی ہو گیا۔
قرابہ۔ قرابہ ع شراب رکھنے کا شیشہ۔ صراحی۔
قرابۂ زریں ف آفتاب۔
قراچور ف شمشیر۔ شمشیر دار۔
قراچوری ف شمشیر۔ شمشیر بردار۔ شمشیر زن
قراح ع صاف پانی۔ ہر خالص چیز۔
قراخان ف ہندوستان کے ایک بادشاہ کا نام ہے۔ جو سکندر کا ہمعصر تھا۔ افراسیاب کے پہلوانوں میں سے بھی ایک کا نام ہے۔
قُراد ع چیچڑی۔ مشہور جانور ہے۔ جو کتے کے بدن پر ہوتا ہے۔
قرار ع ٹھیراؤ۔ جماؤ۔ سکون۔ آرام۔ قرار آرامگاہ۔
قرارات ف سپاہیوں کی خوراک اور تنخواہیں۔
قرار داد ف اقرار۔ جو بات بعد بحث کے ٹھیر جائے
قرار گاہ ف ٹھیرنے کی جگہ۔
قراسنقر ت ایک شکاری سیاہ رنگ جانور کا نام ہے۔ مجازاً رات۔ اور ایک بادشاہ کا نام بھی ہے۔ اور ترک کی غلاموں کا نام بھی ہوا کرتا ہے۔ اور یہ مقابل میں آقسنقر کے ہے
قراسورن ف مرکب ہے قرا (بمعنے سیاہی) اور سورن (بمعنے رانندہ) سے سپاہی رانندہ وہ شخص جو بادشاہ کی طرف سے جوڑا لے کر رستہ میں بیٹھ جائے تاکہ قافلہ والے رہزنوں اور لٹیروں کے ہاتھ سے بے کھٹکے ہو جائیں
قراضہ ع چاندی یا سونے کا ریزہ۔ کترن ٹکڑا۔ مجازاً۔ دونی۔ چونی۔
قراضہ۔ قُراضہ ع ریزہ ریزہ۔
قراطغان ت عراق کے ایک بادشاہ کا نام ہے
قراطیس ع جمع قرطاس کی۔ کاغذ ہا۔
قراقر ع جمع قرقرہ کی۔ وہ آواز جو پیٹ کے اندر ہوا کرتی ہے۔ پیٹ کی گڑگڑاہٹ۔ مجازاً شور و غوغا۔
قراقرم ت ترکستان میں ایک شہر ہے۔
قراگوزلو ت قزلباشوں کے ایک قبیلہ کا نام ہے۔
قرآن ع کلام اللہ۔ مسلمانوں کی کتاب مقدس۔ یہ لفظ مصدر ہے۔ جسکے معنے پڑھنا ہیں۔ مگر مفعول کے معنے میں مستعمل ہو کر کتاب خدا کا نام ہو گیا ہے۔ اس میں ۱۱۴ سورتیں اور ۶۶۶۶ آیات ہیں۔ تمام قرآن شریف میں ایک سورۃ ہے جسکے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہیں۔ اور ایک بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ایسی ہے جسکے آگے سورۃ شروع نہیں ہوتی۔
قِران ع قریب ہونا۔ ملنا۔ حج اور عمرہ باہم ادا کرنا۔ اصطلاح علم نجوم میں سوائے آفتاب کے کوئی سے دو ستاروں کا اجتماع ایک برج میں قران کہلاتا ہے۔ بعض قران نہایت مبارک خیال کئے جاتے ہیں جیسے زہرہ و مشتری کا قران۔ قمر و مشتری کا قران قمر اور زہرہ کا قران۔ مولود کے حق میں اور ہر ایک کام کے آغاز کرنیکے واسطے نہایت مبارک سمجھا جاتا ہے۔
قرانات ع جمع الجمع قرن کی۔
قرآن خوان ف وہ شخص جو ہمیشہ کلام اللہ پڑھتا رہے۔ اس شخص سے بھی مراد ہے جو حکومت یا کسی عہدہ سرکاری سے معزول کر دیا گیا ہو۔
قرام ع بہت باریک پردہ۔ رنگین اور منقش پردہ۔
قراول ت وہ سپاہی لوگ جو تعیین مکان جنگ کے واسطے آگے آگے چلیں۔ پیشرو لشکر۔ بندوقچی۔ شکاری آدمی۔ فوج محافظ۔
قراولان ت جمع قراول۔
قراول باشی ت فوج محافظ کی سرداری
قرائت بر وزن ہدایت۔ قرأت بر وزن حکمت ع پڑھنا۔ اصطلاح میں حرفوں کا ان کے مخارج سے ادا کرنا۔
قرائے طیلساں ف ستارۂ زحل سے مراد ہے۔
قرائن ع جمع قرینہ کی۔ قرینے۔ مناسبتیں۔
قُرب ع نزدیکی۔
قِرَب ع جمع قربہ کی۔ پانی کی مشکیں۔
قربا ع جمع قریب کی۔
قربت ع نزدیکی۔ خویشی۔
قرباقہ ت مینڈک۔

قربان ع نزدیک ہونا۔
قربان ع وہ شے جسے خدا کی راہ میں ختم کر کے خدا کا تقرّب حاصل کریں۔ وہ جانور جو خدا کی راہ پر ذبح کیا جائے (خدا کا قرب حاصل کرنے کے لیئے) ذبیحہ۔ قربانی مخانہ کمان یعنی وہ غلاف جس میں کمان رکھی جائے
قربانگاہ ف جانوروں کو قربانی کرنیکی جگہ
قربان کردن ف خدا کی راہ میں جانور ذبح کرنا۔ قربانی کرنا۔
قربانی ع ذبیحہ یعنی وہ جانور جو خدا کی راہ میں ذبح کیا جاوے۔ اسمیں یاے فارسیونکی زیادہ کی ہوئی ہے۔ جیسا کہ فلانی اور فضولی اور خلاصی ہیں۔
قربت ع نزدیکی۔ قرابت۔ رشتہ داری
قربِ روحانی ع روحانی نزدیکی۔ باطنی نزدیکی۔ قرب باطنی۔
قربِ فرائض ف خدا تعالےٰ سے وہ قرب جو اُسے فرائض سے حاصل ہو۔
قربِ نوافل ع التزام نوافل کے سبب بندہ کو جو قرب خدا کی درگاہ میں حاصل ہو۔
قربوس ع زین کا حنا۔ قاش زین۔
قربہ ع مشک۔ پانی کی مشک۔
قرُت ت پانی کا گھونٹ۔ جرعہ۔ خشک ہی۔
قرۃ العین ع آنکھوں کی ٹھنڈک۔ فرزند سے مراد لیا کرتے ہیں۔
قرتبان۔ قرتبہ۔ قرتبوس ف بے حمیت۔ بے غیرت۔ بھڑوا۔
قرح ع زخم کرنا۔ گھاؤ کرنا۔
قرحان ع وہ اونٹ جسکو علّت جرب کبھی نہ ہوئی ہو۔ وہ آدمی جو کبھی بیمار نہ ہوا ہو۔ اور نہ اُسکے کبھی درد ہوا ہو۔

قرحہ ع زخم جس میں پیپ پیدا ہو گئی ہو۔
قرحہ ع ریش۔ جراحت۔ گھاؤ۔
قردہ ع بوزنہ۔ بندر۔
قردامن ف تخم سپند۔ ہرمل۔
قرزم ف بحر قلزم۔ کنایۃً پانی بھر لگنوان۔
قرستہ ف وہ میل جو کسی زخم کے منہ پر جم جاتی ہے۔
قرشی ت ماوراءالنہر میں ایک شہر ہے۔
قریشی ع قریش قبیلہ کا منسوب بہ قریش
قرص ع ٹکیا۔
قرصِ روئیں ف گھڑیال۔
قرصِ زر ف آفتاب۔
قرصِ زرِ مغربی ف ڈوبتا ہوا سورج
قرصِ سیمیں ف چاند۔
قرصِ گرم و سرد ف سورج اور چاند۔
قرصِ مار ف ایک مرکب دوائی ہے۔ جو سانپ کی زہر کی دافع ہے۔
قرصِ ہفت درہ قرصہ زر ف آفتاب۔
قرض ع دام۔ اُدھار۔
قرض خواہ ف جس نے قرض لینا ہو۔
قرض دار ف جسنے قرض دینا ہو۔ مقروض۔
قرطہ ف پانی پیتے وقت اس کے گلے میں اُترنے کی آواز۔ صبر و تحمل سے کبھی مراد ہے۔
قرط ع گوشوارہ۔ بالی
قرطہ ع ایک گوشوارہ۔
قرطاس ع کاغذ۔
قرطبوس ع بلائے عظیم۔ داہیہ۔ مصیبت
قرطب ع قلیل شئے۔ تھوڑی چیز۔ تھوڑی سی مقدار
قرطق ع کرتہ کا معرب ہے۔
قرطی ف سیاہ و سبز رنگ کا ایک کپڑا ہوتا ہے
قرطیس ف ملک گوشوارے۔ جسمیں کبھی مراد ہے

قرع ع جمع قرعہ کی۔
قرع ع کدو جو مشہور نبات ہے۔ کوٹھا لکڑی مارنا
قرع ع کسی بیماری کے سبب سر کے بالوں کا جھڑنا۔
قرعہ ع پانسہ تانبے یا پیتل یا جست وغیرہ کا جسکو ڈال کر فال غیب کی بات بتلاتے ہیں
قرق ت منع کرنا۔ باز رکھنا۔ روکنا۔ خشک
قرق ت نگہبانی۔ منع کرنا۔ باز رکھنا
قرق ع مرغی کی آواز۔
قرق ت دنبہ۔
قرقاول ت سیاہ رنگ کے ایک خوبصورت پرندیکا نام ہے جسکا پر شاہانِ ایران تاج میں رکھتے ہیں۔ بعض محققوں کے نزدیک وہ تدرو (تیترا) ہی ہے۔
قرقف ع شراب۔ آتش پرستوں کی تین مذہبی کتابیں ہیں۔
قرم ع اونٹ شتر نر۔ قوم کا سردار۔
قرمز سب فارسی میں یہ لفظ دراصل کرم کز (وہ کیڑا جس سے ریشم رنگتے ہیں) ہے۔ اس کا معرب قرمقز ہوا۔ بعدہ تخفیف کے لئے دوسرا ق حذف کیا گیا۔ قرمز ہوا۔ یہ چنے کے برابر کیڑے ہوتے ہیں۔ جن کو سکھا کر رکھ چھوڑتے ہیں)۔ اور بوقت حاجت اُن کو جوش دے کر سرخ رنگ حاصل کرتے ہیں۔ اور بمعنے سرخ۔ لال۔
قرمزی ع لال رنگ کا۔ سرخ رنگ
قرمزی روز ف شفق سے مراد ہے جو سورج کے طلوع اور غروب کے وقت ظاہر ہوتی ہے
قرمساک ت بھڑوا۔ قلتبان۔
قرنبل ع بختی اونٹ کا بچہ۔
قرن ع حیوان کی شاخ۔ سینگ۔ گیسو۔ مُدّتِ دراز۔ اسکی تعیین میں اختلاف ہے۔ بعض سو برس کے عرصہ کو کہتے ہیں بعض ۸۰ برس کے عرصہ کو بعض تیس برس کی مُدّت کو نی زمانہ۔ پچھلا قول راجح ہے۔ نام ایک مقام کا اور نام ایک قبیلہ یمن کا۔ جسمیں سے حضرت اُویس قرنی ہیں پچھلے تینوں معنوں میں بفتحتین بھی فارسی والے استعمال کرتے ہیں۔

قرنا ف کرنا جو اصل میں خرنا ہے نائے بزرگ۔ بڑی نائے۔
قرناس ع بینی کوہ۔ ایک دیو کا نام بھی ہے
قرناق۔ قرنق ت خدمتگار۔ کنیزک۔
قرنفل سیاہ لونگ۔ یہ لفظ کرن پھول (کرن بمعنے کان۔ اور پھول۔ گل) کا معرب ہے۔ یعنے کان کا پھول۔ کیونکہ اکثر عورتیں اُن کو کان میں پہنتی ہیں۔
قرواط ع ناو۔ کشتی۔ مشک چرمیں جس کو پھونک کر پانی پر تیرتے ہیں۔ سرنا سے بھی اسکو کہتے ہیں۔
قروت ت پنیر۔ جغرات خشک شدہ۔
قروت شدن صحبت ف صحبت کا برہم ہونا۔ صحبت کا بگڑ جانا۔
قروتی ف ایک قسم کی آش ہے جو خشک شدہ دہی سے پکاتے ہیں۔
قروتی شدنِ معاملہ ف معاملہ کا بگڑ جانا کام بگڑ جانا۔
قروح ع جمع قرحہ کی۔ زخمہا۔
قرون ع جمع قرن کی۔ سینگ حیوانوں کے عرصہ ہائے دراز۔
قرونِ خالیہ ع گذشتہ زمانہ۔ زمانہائے گذشتہ
قرہ خنکی۔ سردی۔ ٹھنڈک۔ روشنی۔

**قریات** ع. جمع قریہ کی۔ دیہات۔
**قریب** ع. نزدیک۔ علم عروض میں ایک بحر کا نام بھی ہے۔
**قریر** آنکھ کی خنکی۔ خوش و شادمان۔
**قریش** ع. اصل میں مصغر قرش کا ہے۔ اور قرش سمندر میں ایک عظیم الجثہ جانور ہے جو تمام بحری جانوروں پر غلبہ اور فوقیت رکھتا ہے اسی عظمت اور فوقیت کے اعتبار سے عرب کے اس قبیلہ کا نام پڑ گیا جو نضر بن کنانہ کی اولاد سے عرب میں اشرف الشرفا اور سب پر غالب ہے۔ نبی آخر الزمان علیہ الصلوٰۃ والسلام اسی قبیلہ سے ہیں۔
**قریض** ع. شعر۔ کلام۔ منظوم۔
**قریظہ** ع. یہود کے ایک قبیلے کا نام ہے۔
**قریلتائی** ت. عام امرا کا پارلیمنٹ۔ دربار۔ مجلس جشن۔ سپہ سالار۔ کمانڈر انچیف۔ سردار فوج۔
**قرین** ع. پاس والا۔ ملا ہوا۔ ہم صحبت ہمنشین۔ یار۔ دوست۔ مثل۔ مانند۔ نظیر۔
**قرینہ** ع. مناسبت ظاہری درمیان دو چیز کے مناسبت ایک چیز کا دوسری چیز سے ملا ہوا ہونا۔
**قریہ** ع. گاؤں۔ قصبہ۔ شہر۔

## قاف معجمہ مع زائے معجمہ

**قز** ع. ریشم۔ کچا ریشم۔ یہ لفظ اکثر کا معرب ہے۔
**قزاق** ت. رہزن۔ لٹیرا۔
**قزاغند۔ قزاگند۔ قزاگنگ** ف. قزاگندہ۔ آگندہ بہ قز۔ ریشم سے بھرا ہوا۔ وہ کوٹ جس میں کچا ریشم بھرا ہوا ہوتا ہے اور لڑائی کے دن زرہ کے نیچے اسے پہنتے ہیں کہ لگدار ہونے کے سبب تلوار کاٹ نہ کر سکے جیسے خفتان۔
**قزادہ** ف. کجاوہ۔
**قزح** ع. رنگا رنگ جیسے لکیریں وغیرہ ہوں یا بادل پہاڑ اور ایک بادل کے موکل فرشتے کا نام ہے۔
**قزغان** ف. دیگ۔ بڑا پتیلا۔
**قزغان** ت. کڑاہی۔
**قزل** ت. سرخ لال۔
**قزل** ع. لنگڑا۔
**قزل ارسلان** ت. مرکب ہے قزل (یعنی سرخ) اور ارسلاں (یعنی شیر) سے شیر سرخ نام ایک بادشاہ (خاندان سلجوق) کا جو ممدوح ظہیر فاریابی کا تھا۔ شاہ مذکور کے بال سرخ تھے۔ اسلیئے اس کا یہ نام رکھا گیا۔
**قزلباش** ت. قزل (یعنی سرخ) اور باش (یعنی سر) سے مرکب ہے۔ سرخ سر والا چونکہ شاہ اسمٰعیل صفوی نے اپنی فوج کیلئے سرخ ٹوپی بارہ گوشہ کی بنوائی تھی۔ اس واسطے اُن لشکریوں کا لقب قزلباش ہو گیا تھا پھر اُنکی اولاد کو بھی قزلباش کہنے لگے۔ مجازاً سپاہی
**قزوین** ف. ایران میں ایک مشہور شہر ہے۔
**قزوینی شدن** ف. غضبناک ہونے سے مراد ہے۔ کیونکہ قزوین کے رہنے والے بہت مغلوب الغضب ہوتے ہیں۔

## قاف معجمہ مع زائے فارسی

**قژاوہ** ف. کجاوہ۔
**قژہ** ف. پلید اور ناپاک شے۔

## قاف معجمہ مع سین مہملہ

**قسا** ع. سخت دل ہونا۔ بے رحم ہونا۔
**قساس** ف. یمن میں عقیق کا پہاڑ ہے یا آرمینیا میں ایک گاؤں ہے جہاں لوہے کی کان ہے۔
**قسالاون** ف. روغن نفت۔
**قسام** ع. بانٹنے والا۔ حصہ کرنے والا۔ بہت قسم کھانے والا۔
**قسامہ** ع. پچاس آدمیوں سے سوگند لینی۔ اور اس کا یہ طریق ہے۔ کہ جب کسی گاؤں میں کوئی چیز کھوئی جائے اور نہ ملے۔ اور وہاں کے لوگ اس سے لاعلمی ظاہر کریں۔ تو اُس گاؤں کے پچاس آدمیوں سے قسم اُٹھوائی جاتی ہے۔
**قساوت۔ قسوت** ع. سخت دلی۔ سیاہ دل ہونا۔
**قسب** ف. ایک قسم کی خشک کھجور ہے جو قابض ہے۔
**قسر** ع. زبردستی کسی سے کوئی کام لینا۔ یہ زور کوئی کام کروانا۔
**قسط** ع. عدل۔ انصاف۔ حصہ۔ پانی کا آفتابہ۔
**قسط** ع. ظلم۔ بے انصافی۔ حق سے پھر جانا
**قسط** ع. کوٹ۔ مشہور جڑ ہے۔ جو دو قسم کی ہوتی ہے قسط شیریں (میٹھا کوٹ) جڑ ہے تند شیریں مزہ۔ اور قسط تلخ (کڑوا کوٹ) جڑ ہے تند و تلخ مزہ۔
**قسطا** ی. آتش پرستی کے احکام میں لوقا نامی حکیم کی تصنیف کی ہوئی ایک کتاب ہے۔
**قسطاس** ع. ترازو۔ تکڑی۔ یہ لفظ رومی ہے۔
**قسط بندی** ف. زمیندار لوگ جو روپیہ سرکاری کے حصے کر کے دیتے ہیں۔ اُسکو قسط بندی کہتے ہیں۔
**قسطلان** ع. بیت المقدس کے قریب ایک شہر ہے۔
**قسطلانی** ع. منسوب بہ قسطلان۔
**قسطنطین** ع. ایک بادشاہ کا نام ہے۔ جس نے شہر قسطنطنیہ کو آباد کیا۔ اور ملک روم کا دار الخلافہ شہر روم واقع اٹلی سے اُٹھا کر شہر قسطنطنیہ مقرر کیا۔ یہ پہلا شہنشاہ ہے جس نے عیسوی مذہب اختیار کیا۔ یہی کانسٹن ٹین کبیر تھا۔ اُس نے ۳۰۶ء میں حکومت کرنی شروع کی۔ عیسائی حکومت یورپ میں اسی بادشاہ سے قائم ہوئی۔
**قسطنطنیہ** ع. فرنگستانی روم کا دار الخلافہ ہے۔ جس کو کانسٹینٹی نوپل اور استنبول (یا اسلام بول) بھی کہتے ہیں۔ یہ شہر سات پہاڑیوں پر بنا ہوا ہے۔ اول درجہ کا بندرگاہ ہے اس کا عظیم الشان لنگرگاہ ’’گولڈن ہورن‘‘ یعنی طلائی سینگ کہلاتا ہے۔ ترکوں نے اس شہر کو ۱۴۵۳ء میں فتح کیا تھا۔ اس کا نام اس کے بانی (شہنشاہ قسطنطین) کے نام پر قسطنطنیہ رکھا گیا ہے
**قسم** ع. حصہ۔ بہرہ۔ ایک بھانت یا طرح
**قسم** ع. حصہ کرنا۔ بانٹنا۔
**قسم** ع. سوگند۔
**قسمت** ع. بٹا ہوا حصہ۔ روزی۔ نصیبہ
**قسمت** ع. حصہ کرنا۔ بانٹنا۔
**قسمت خور** ف. روزی خور۔
**قسمت کردن** ف. تقسیم کرنا۔ بانٹنا۔
**قسورہ** ع. شیر۔ درندہ۔
**قسوہ** ع. سخت دلی۔ سنگدلی۔
**قسیس** س. جمع کسیش کا ہے۔ عالم دین نصاریٰ کے۔ بڑا پادری۔
**قسیم** ع. بانٹنے والا۔ شریک حصہ دار۔ اور یعنی خوبصورت بھی۔
**قسیمہ** ع. نافہ مشک

## قاف معجمہ مع شین معجمہ

**قش** ع. آدمی یا چوپائے جانور کا لاغری کے بعد موٹا ہونا۔
**قشر** ع. چھلکا۔ پوست درخت یا میوہ کا۔ اور پوست

**قشعریرہ** ع بدن پر رونگٹے کھڑے ہو جانے
**قشعان** ع بڑا کرگس جو نر ہو۔
**قشف** ع بدلا ہوا۔ رنگ پلٹا ہوا۔
**قشف** ع دھوپ سے منہ کا جلنا فقیری اور مفلسی سے منہ کا خشک ہو جانا۔
**قشقہ** ف تلک۔ ٹیکا۔ جو ہندو لوگ ماتھے پر لگاتے ہیں۔
**قشلاق** ت گرم مقام۔ جہاں جاڑا بسر کیا جاوے۔ اور یعنے "چھاؤنی" بھی۔
**قشور** ع جمع قشر کی۔ پوستہا۔
**قشون** ت اس کا صحیح تلفظ قشُن ہے۔ ترکی میں اکثر حرکت ضمہ کے اظہار کے لئے واو لکھ دیا کرتے ہیں۔ فارسی والے اسکو قشُون (بواو معروف) ہی پڑھنے لگ گئے۔ فوج کا دستہ۔ لشکر۔ گروہ۔ لشکر گاہ۔ چھاؤنی۔ کمپ۔
**قشیب** ع نیا کپڑا۔ نئی چیز۔

## قاف معجمہ مع صاد مہملہ

**قص** ع کترنا۔ کاٹنا۔ استخوان سینہ۔
**قصاب** ع کاٹنے والا (گوشت) کاٹنے والا اور بیچنے والا۔ قصائی۔ بوچڑ۔ یہ لفظ قصب سے بنا ہے۔ جس کے معنے کاٹنے کے ہیں۔
**قصابگان** ف فارسی طریق پر جمع قصاب ایک پرندے کا نام ہے۔ غالباً اس سے مراد کرگس ہے۔
**قصار** ع دھوبی۔ گازر۔
**قصارت** ع کپڑے دھونا پیشہ گازری
**قصاص** ع خون کا عوض لینا۔ زخم۔ کا زخم سے قتل کا قتل سے خون کا بدلہ۔
**قصائی** ع کاٹنے والا۔ یہ لفظ قص سے بنا ہے
**قصائد** ع جمع قصیدہ کی۔

**قصب** ع نے۔ نیزہ قلم کا۔ کپڑا کتان کا۔ ریشمی کپڑا باریک۔
**قصب** ع کاٹنا۔ اسی سے قصاب کا لفظ بنا ہے۔ جو قصائی کو کہتے ہیں۔
**قصبات** ع جمع قصبہ کی۔ چھوٹے شہر۔ نے۔ بانسلی۔
**قصبات السبق** ع وہ سرکنڈے ہیں جو گھوڑدوڑ کے میدان میں لگا دیتے ہیں اور سواران پیشرو لے لیتے ہیں۔
**قصب الجیب** ع ایک قسم کی کھجور اور ایک قسم کی گھاس ہے۔ جسے غالباً کانس کہتے ہیں۔ جو دریا کے کنارے پیدا ہوتی ہے
**قصب السبق** ع ایک نیزہ میدان میں فاصلہ پر گاڑ کر سب سوار گھوڑا دوڑاتے ہیں۔ جو سوار آگے نکل کر اس نیزہ کو سب سے پہلے اٹھا لیتا ہے۔ وہ جیت جاتا ہے یہ ایک سپاہیانہ کھیل ہے۔ اور بار جیت بھی اس میں ہوتی ہے۔
**قصب السبق بُردن** ف غالب آنا۔ سبقت لے جانا۔
**قصب الذریرہ** ع چرایتہ جو ایک مشہور دوا ہے۔
**قصب سہ دامنی** ف دریا پھٹا ہوا کپڑا۔
**قصب مصری** ع مصر کا ریشمی کپڑا سوج کی کرن۔ اور بجلی سے بھی مراد ہے
**قصبہ** ع چھوٹا شہر۔ بڑا گاؤں۔ نے۔ اور جو مانند نے کے ہو۔ جیسے قلم کا نیزہ۔
**قصد** ع ارادہ۔ اعتدال۔ ہر شے میں معتدل چلنا راہ راست پر۔ مستعد ہونا کسی کام پر۔
**قصد کسے کردن** ف کسی کے خون کا ارادہ کرنا۔ کسی کے مار ڈالنے کے درپے ہونا۔ کسی کی گرفتاری کا ارادہ کرنا۔
**قصر** ع محل۔ کوشک۔ کپڑے دھونا۔ کوتاہی
**قصر دوازدہ دری** ف آسمان ہشتم۔ جس کے بارہ برج ہیں۔
**قصر ہزار ستون** ف یہ ایک نہایت عمدہ محل محمد عادل شاہ تغلق کا بنوایا ہوا تھا جو ۱۳۲۵ء میں بنا۔ اس میں ہزار ستون تھے۔ دہلی سے چند میل تغلق آباد کے جنوب کو اس کے کھنڈر پڑے ہیں۔
**قصص** ع بات کرنا۔
**قصص** ع جمع قصہ کی۔ کہانیاں۔
**قصعہ** ع کاسہ بزرگ۔ بڑا پیالہ۔
**قصوٰے** ع انتہا۔ نہایت۔ مؤنث اقصےٰ کا
**قصور** ع کوتاہی۔ عاجز ہونا۔ قاصر رہنا۔ اور جمع قصر کی۔ یعنے محلہا۔ پنجاب میں لاہور کے ضلع میں ایک قصبہ ہے۔
**قصہ** ع کہانی۔ بیان کسی شے کا۔ حال۔ خبر۔ سرگذشت۔
**قصہ دراز کردن** ف لمبی چوڑی باتیں کرنی۔ بہت بکنا۔ بکواس کرنا۔
**قصہ کوتاہ** ف حاصل کلام کا۔ خلاصۂ کلام۔ المختصر۔ المقصد۔
**قصیچہ** ف ایک قسم کا کتانی کپڑا ہے۔
**قصیدہ** ع مغز سطبر و غلیظ اور اصطلاح شعرا میں قصیدہ وہ نظم ہے۔ جس میں پہلے شعر کے دونوں مصرعے باقی ابیات کے دوسرے مصرعوں کے ساتھ ہم قافیہ ہوں۔ اس میں مدح یا ذم وغیرہ کا بیان ہوتا ہے۔ کم از کم ۱۵ شعر کا قصیدہ ہوتا ہے۔ اور زیادہ کی کچھ حد نہیں۔ مضمون کے اعتبار سے قصیدہ کے کئی نام ہیں جس میں عشق کا مضمون ہو اُس کو عشقیہ۔ اور بہار والے کو بہاریہ۔ اور شیخی والے کو فخریہ اور شکایت آسمان کا ذکر ہو۔ تو حالیہ۔ اور اگر شہر کے ادنیٰ اور اعلےٰ کی پریشانی کا ذکر ہو۔ تو جہان آشوب کہتے ہیں۔
**قصیر** ع کوتاہ۔ کوتاہی کرنے والا۔ نام ایک غلام کا ہے۔ جو مشہور باوفا تھا۔
**قصیل** ع خوید۔ درخت گیہوں یا جو کا سبز جانا۔

## قاف معجمہ مع ضاد معجمہ

**قضا** ع حکم کرنا۔ محکم۔ ادا کرنا۔ پیدا کرنا۔ تمام کرنا۔ بیان کرنا۔ عبادت کہ اس کا وقت گذر جائے۔ مرنا۔ موت۔ مرگ۔ اور حکم خدا کا مخلوقات کے حق میں جو مجموعۃً اور مجملاً روز ازل میں ہو چکا۔
**قضات** ع جمع قاضی کی۔
**قضا را** ف اتفاقاً را بمعنے از ہے از قضا۔ قضا سے۔ خدا کے حکم سے۔ تقدیراً۔ اتفاقاً۔
**قضاعہ** ع عرب کے ایک قبیلے کا نام ہے
**قضا و قدر** ع تقدیر۔ قسمت۔ حکم قضا اور قدر میں فرق یہ ہے۔ کہ قضا تو وہ حکم ہے جو ایک دفعہ ہی مجملاً روز ازل میں تمام مخلوقات کی نسبت ہو چکا۔ اور قدر وہ حکم ہے۔ جو تدریج (تھوڑا تھوڑا) اُس حکم ازلی (قضا) کے مطابق ہر ایک فرد مخلوقات کی نسبت علیحدہ اور بالتفصیل ہوتا جاتا ہے۔ پس قضا کو گویا امر (حکم کرنے والا) کہنا چاہئے۔ اور قدر کو مامور (حکم کیا گیا) بعض حکما اسکے خلاف قدر کو آمر اور قضا کو مامور سمجھتے ہیں۔

قضایا ، جمع ہے قضیہ کی۔ عبارت کے جملے فقرے۔ جھگڑے۔ قضیے۔ مقدمات مطالب۔ خبریں +

قضائے حاجت ، حاجت کا رفع کرنا۔ پاخانہ پھرنا +

قضبان ، جمع قضیب +

قضیب ، ٹہنی۔ شاخِ درخت۔ مجازاً ذکر۔ آلۂ تناسل مرد کا +

قضیم ، چارپائے کے چارے کے جَو

قضیہ ، مطلوب چیز۔ حکم۔ جھگڑا۔ مقدمہ۔ اصطلاحِ علمِ منطق میں وہ مرکب جو صدق اور کذب دونوں کا احتمال رکھے۔ جسے نحوی لوگ جملہ خبریہ کہتے ہیں۔ جیسے زید کھڑا ہے +

قضیۂ جزئیہ ، وہ ہے جس میں حکم کیا جاوے۔ بعض افراد موضوع پر جیسے بعض حیوان انسان ہیں +

قضیۂ کلیہ ، وہ ہے جس میں حکم کیا جاوے سب افراد موضوع پر جیسے سب انسان حیوان ہیں +

قضیۂ منعکس ، کوئی امر جو برخلاف مُدعا کے واقع ہو۔ کوئی مقدمہ جو حسبِ خواہش ظہور میں نہ آئے۔ اور عکس مستوی

قضیۂ مُہملہ ، وہ ہے جس میں موضوع شخص معیّن نہ ہو۔ اور اس میں کلیت و جزئیت کا بیان نہ ہو۔ لیکن وہ حکم میں جزئیہ کے ہوتا ہے۔ جیسے الانسان حیوان +

## قاف معجمہ مع طائے مہملہ

قط ، چوڑان میں کاٹنا۔ اسی سے مشتق ہے۔ جو قط کرنا قلم کا بولتے ہیں اور بعض

قِطّ ، گربۂ نر۔ بلا +

قطُّ ، ہرگز۔ ہمیشہ +

قطا ، سنگ خوارہ جو ایک جانور ہے۔ اور کنکر کھاتا ہے +

قطاب ، جیب۔ یعنی قبا اور کرتہ وغیرہ کا گریبان +

قُطاب ، ایک قسم کا سموسہ جو کھاتے ہیں +

قطابی ف سنبوسہ کے مانند ایک چیز ہے۔ جسے روغن میں بھونتے ہیں +

قطاۃ ف سنگ خوارہ +

قطاۃ ، کفل اسپ +

قِطار ، اونٹوں کی جماعت جو برابر ہو صف۔ لائن۔ پرہ +

قطاریق ، شور و غوغا جو بوقت جنگ کیے ہوتا ہے۔ ہائے وہوئے جنگ +

قطاس مب ۔ قوتاس لفظ ترکی کا ہے۔ جس کے معنے ہیں پہاڑی گائے کی دُم کے بال +

قطاعُ الطریق ، بٹ مار۔ لٹیرے راہزن +

قطاف ، میوہ چگنے کا وقت +

قطامہ ، بہت شہوت والی عورت ماخوذ قطم سے جس کے معنے تیزئ شہوت کے ہیں +

قطائف ، جمع قطیفہ۔ چادر ہائے پیچیدہ۔ لوزینہ۔ لوزینہ کی روٹی۔ ایک نفیس حلوے کا نام ہے +

قطب ، وہ کیلی جس کے گرد چکی پھرتی ہے۔ سردار قوم۔ افضل ہر شئے۔ شیخ یگانہ۔ مدار شئے۔ اصطلاحِ علمِ جغرافیہ میں وہ نقطہ کرۂ ارض کا جو شمال اور جنوب پر ساکن ہے۔ محور زمین کا شمالی اور جنوبی سرا جو زمین کے ساتھ گردش نہیں کرتا۔ ہمیشہ ساکن ہے۔ اور اُسکے سوا کرہ کے تمام نقطے حرکت کرتے ہیں۔ شمالی سرے کا نام قطبِ شمالی ہے۔ اور جنوبی کا قطبِ جنوبی +

قُطر ، کنارہ۔ طرف۔ مِس۔ تانبا۔ اصطلاح میں وہ خطِ مستقیم جو مرکز دائرہ سے گذر کر دائرے کے دو ٹکڑے کرے +

قطرات ، جمع قطرہ کی۔ بوندیں +

قطران ، ایک سیاہ بدبودار روغن ہے۔ جو چیڑھ کے درخت سے نکلتا ہے اور خارش والے اونٹوں پر ملا جاتا ہے۔ چیڑھ کا تیل۔ ایک شاعر اور ایک شہر کا نام بھی ہے +

قُطرُب ، ایک بیماری ہے۔ جس کے سبب بیمار دیوانہ پن اور جنون کے مارے کہیں قرار نہیں پکڑتا۔ سے بھاگتا ہے۔ دراصل قطرب ایک سیاہ رنگ کیڑے کا نام ہے۔ جو پانی کی سطح پر بے ترتیبی سے دوڑتا رہتا ہے +

قطرہ ، پانی کی بوند۔ دوڑنا +

قطرۂ آب ف پانی کا قطرہ۔ تلوار۔ پیکان تیز اور ہتھیار صیقل کیے ہوئے +

قطرۂ دُرزن ف بادل۔ آفتاب +

قطرہ زدن و کردن و فشاندن و کشیدن و برداشتن ف دوڑنا۔ سعی کرنا +

قطرۂ زرد ف سورج +

قطرہ زن ف دوڑنے والا۔ تیز رو۔

قطّازن ف قط لگانے والا آدمی۔ مجازاً وہ شئے جس پر قط لگائیں۔ مقط +

قطع ، کاٹنا +

قطعاً ، اصلاً۔ ہرگز +

قطع نظر کردن از چیزے ف اُس چیز کا ذکر نہ کرنا۔ اُس چیز کا خیال چھوڑ دینا۔ ترک کرنا +

قطعہ ، ٹکڑا۔ ابیات جو دو شعر یا اُن سے زیادہ ہوں اور مطلع اُن میں نہ ہو۔ قطعہ کو اسی لیے قطعہ کہتے ہیں۔ کہ گویا وہ غزل یا قصیدہ کا ٹکڑا ہوتا ہے۔ جو مطلع دور کر دیا جائے۔ قطعہ دو اشعار سے کم نہیں ہوتا۔ اور زیادہ کی کچھ حد معین نہیں

قطف ، میوہ چننا۔ چھیننا۔ چوپائے جانوروں کا راستہ میں آہستہ چلنا +

قِطف ، میوے پکے ہوئے درخت کا پھل +

قطف ، بتھوئے کا ساگ +

قطمیر ، خرما کی گٹھلی کے اوپر کا چھلکا۔ مطلق چھلکا۔ اصحابِ کہف کے کتے کا نام بھی ہے +

قطن قُطن ، روئی۔ روئی کا کھیت

قطن ، وہ ہڈی جو درمیان دونوں ... کے ہے۔ یعنی ریڑھ کی ہڈی +

قطنی ، روئی کا کپڑا۔ مشروع جس کا تانا ریشم اور بانا روئی کا ہو +

قطو ، رقیق چیز جو کان اور ناک میں ٹپکائی جائے +

قطوف ، میوہ ہا۔ جمع قطف کی +

قطیعت ، جدائی۔ دور رہنا۔ بریدگی +

قطیعہ۔ قطیع ، بکریوں اور گھوڑوں وغیرہ کا گلہ +

قطیفہ ، بیلی ہوئی چادر +

## قاف معجمہ مع عین مہملہ

قعب ، بات کی تہ۔ تنگ سخن۔ بات کا

اُلٹا لٹکا ہُوا ہے۔ ہر چیز کا درمیان سے کھوٹا چاندی سونا۔ دشوار گذار جگہ۔ گذھب رستہ۔ فوج کا درمیانی حصہ۔ منازل قمر سے اٹھارویں منزل کا نام بھی ہے ✣

**قلب داراں** ف وہ سپاہی جن سے لشکر کا قلب قائم ہو۔ فوج قلب کے سپاہی اور افسر اور جتنے قوی دِل بہادر دلیر جبکہ قلب کے معنے ،، دل ،، لئے جائیں ✣

**قلب گاہ** ف وہ جگہ جہاں درمیانی فوج کھڑی ہو ✣

**قُلبہ** ع زمین جوتنے کا ہل ✣

**قُلبہ راں** ف زمیندار۔ ہل جوتنے والا ✣

**قلبی** ع بدلا ہُوا۔ اُلٹا کیا ہُوا۔ دلی ✣

**قلپاق** ت ایک قسم کی ٹوپی ہے۔ کلاہ ✣

**قَلت** ع گڑھا۔ مغاک۔ پہاڑ کا پانی جس میں جمع ہو ✣

**قِلّت** ع کمی۔ کمیابی ✣

**قَلتَبان** ف دیوث۔ بے شرم۔ زن مزد ✣

**قُلتش** ف ماش ✣

**قلپاق** ت چوب نیزہ ✣

**قلتبان قلتبوس۔ قلتبہ** ف بھڑوا۔ بے غیرت۔ دیوث۔ جسکی عورت بدکار ہو اور وہ شخص جان بوجھکر اُس کو کچھ روک ٹوک نہ کرسکے ✣

**قُلّتین** ع دو بڑے خم جن میں بارہ سو عراقی رطل پانی سما جائے۔ شافعی رحمۃ اللہ کے مذہب میں اتنا پانی استعمال سے نجس ہو جاتا ہے ✣

**قَلَح** ع دانتوں کی زردی اور انکی میل ✣

**قلچاق** ت دستانہ آہنی۔ جو ہاتھ پر چڑھاتے ہیں ✣

**قُلزم** ع مصر اور مکہ کے درمیان کوہ طور کے پاس ایک شہر ہے۔ جسکی طرف منسوب کرکے اس سمندر کو جس پر وہ شہر واقع ہے۔ قلزم کہتے ہیں۔ یہ سمندر ایک بحیرہ ہے۔ جو عرب۔ ایشیائی روم اور مصر و نوبہ و ابیسینیا سے گھرا ہُوا ہے۔ بہت گہرا دریا یا کنواں ✣

**قلزم پنج شاخ** ف سخی کے ہاتھ کی پانچوں انگلیاں ✣

**قلزم نگون** ف آسمان ✣

**قَلَس** ع وہ کھانا جو ایک ہی دفعہ الکائی میں گلے سے نکل پڑے۔ اور جب دو تین دفعہ ایسا ہو تو اسے قے کہتے ہیں ✣

**قلع** ع اکھیڑ پھینکنا۔ قلعی کی ایک کان کا نام بھی ہے ✣

**قلعہ** ع سنگین مکان محفوظ جس میں بادشاہ وغیرہ رہتے ہیں ✣

**قلعہ احمد آباد** ف یہ قلعہ گجرات میں شہر احمد آباد سے جانب مشرق واقع ہے۔ اسکی دیوار بہت مضبوط اور بلند خشتی بنی ہوئی ہے مشرقی دروازہ جسکی تین محرابیں ہیں بہت بڑا اور تین دروازہ کے نام سے مشہور ہے۔ اس قلعہ کو ۱۴۱۱ء میں احمد شاہ گجراتی نے بنوایا تھا ✣

**قلعہ اکبر آباد** ف یہ بے نظیر سنگ سرخ کی فصیل ۸۰ فیٹ بلند اور کنگورہ دار ہے۔ ۱۵۷۱ء میں اکبر بادشاہ نے اسے بنوایا تھا اسکی وضع قلعہ شاہجہان آباد سے بہت ملتی ہے۔ مگر یہ قلعہ اُس سے بہت بڑا ہے۔ اس میں بارکیں بن گئی ہیں اور سپاہی رہتے ہیں ✣

**قلعہ الہ آباد** ف شہر الہ آباد میں یہ قلعہ اُس جگہ واقع ہے۔ جہاں اکبر بادشاہ نے ۱۵۷۵ء میں قلعہ بنایا تھا ۱۸۰۱ء میں جب وہ شاہ عالم کے قبضہ سے نکل کر گورنمنٹ انگریزی کے قبضہ میں آیا۔ تو سرکار نے اُسے از سر نو تعمیر کروایا پہلے قلعہ مکانِ بود و باش تھا۔ اور یہ قلعہ لڑائی کے کام کا ہے ✣

**قلعہ بھٹنڈا** دریائے ستلج کے پار ایک قلعہ ہے ✣

**قلعہ بغداد** ف پیٹ ✣

**قلعہ سہوان** دریائے سندھ کے کنارے پر ایک قلعہ ہے ✣

**قلعہ شاہجہان آباد** ف شاہجہان آباد دہلی میں دریائے جمنا کے غربی کنارہ پر یہ خوبصورت قلعہ جس کو لوگ لال قلعہ بھی کہتے ہیں۔ شاہجہان بادشاہ کا بنوایا ہوا ہے۔ اس نے اپنے سنہ ۱۲ جلوس کے مطابق ۱۶۳۸ء میں بنوانا شروع کیا۔ اور دس برس کے عرصہ میں تیار ہوا۔ اس قلعہ کی فصیل جس میں اندر کی رخ محرابی حجرے ہیں۔ بالکل سنگ سرخ کی کنگورہ دار ۶۰ فیٹ بلند یعنی قلعہ آگرہ کی دیوار سے ۵ فیٹ کم ہے اوپر سے دیوار کا آثار ۳۰ فیٹ ہے۔ اسکی وضع قلعہ آگرہ سے بہت ملتی ہے ✣

**قلعہ کہرباگون** ف دنیا۔ عالم سفلی ✣

**قلعہ گلاب** ف کوہ لیبر پر ایک قلعہ ہے جہاں قیدیوں کو قید رکھتے ہیں ✣

**قلعہ گوالیار** ف یہ بہت بڑا اور مشہور قلعہ شہر گوالیار میں ۳۰۰ فیٹ بلند کوہ پا گیری نامی پہاڑی پر واقع ہے۔ اس کا طول نو ہزار فٹ سے زیادہ اور بلندی فصیل کی جو بہت مضبوط ہے۔ ۳۰ اور ۳۵ فٹ ہے۔ اس عالی شان قلعہ کو راجہ پاسوتی نے ۷۷۳ء میں بنوانا شروع کیا تھا ✣

**قلعہ قہقہہ** ع آذربائیجان اسود ایران؟ میں ایک قلعہ کا نام ہے۔ جو مضبوطی اور استواری میں بے نظیر ہے ✣

**قلعی** ع منسوب قلعہ ہے۔ جو نام ہے ایک کان کا۔ اُس میں سے خالص رانگ نکلتا ہے۔ اسی واسطے رانگ کو قلعی کہتے ہیں ✣

**قَلق** ع بے آرام۔ بے قرار۔ ڈرنے والا ✣

**قَلَق** ع بے قراری۔ بے تابی۔ بے آرامی ✣

**قَلقاس** ف اروی جو مشہور ترکاری ہے ✣

**قلقان** ت سپر۔ ڈھال ✣

**قلقچی** ع تُرکی کا ملازم۔ خدمتگار ✣

**قلقلنا** ف کھٹکھٹانا ✣

**قلقل قلقلہ** ع صراحی سے شراب نکلنے کی آواز۔ کلام مُہمل۔ اور شاعر دواجیکو جب قلقل کہتے ہیں۔ ظرافت اور سبکی ہے ✣

**قلقلہ** ع جوش اور سیقا اور ساکن حرف کو شدت کے ساتھ اس کے مخرج میں ملانا ✣

**قُلل** ع جمع قُلّہ کی۔ پہاڑ کی چوٹیاں ✣

**قلر آقاسی** ت مرکب ہے قُل (غلام) اور لر (علامت جمع) اور آقاسی (سردار) سے۔ سردار غلامان ✣

**قلم** ع کاٹنا تراشنا۔ ناخن کاٹنا ✣

**قَلَم** ع لکھنے کا قلم۔ لکھنی ✣

**قلماف** ت کفچہ ✣

**قَلَما** ع اندک۔ تھوڑا ✣

قلم از چیزے بستن ف قلم بنانا +
قلماش ف بیہودہ۔ نامعقول۔ متاع خانہ +
قلماق ت ایشیائی روس کے جنوب میں ایک خانہ بدوش قوم ہے۔ جو گھر بنا کر رہنا عار سمجھتی ہے۔ کھیتی باڑی مطلق نہیں کرتی۔ اور مچھلی۔ مرغ کا گوشت۔ دودھ۔ مکھن۔ پنیر اُن کی غذا ہے +
قلم بدم شمشیر افتادن ف شمشیر کا دندانہ دار ہونا اور اسکی دھار کی آب نہ رہنی +
قلم برگرفتن و برداشتن از کسے ف مُعاف رکھنا۔ باز پُرس نہ کرنا +
قلم بستن بر کسے ف اس شخص میں لکھنے کی قدرت نہ رہنے دینا۔ مات کر دینا +
قلم بناخن شکستن ف سزا دینا +
قلم بند ف مو قلم بنانے والا۔ لکھا ہوا +
قلم بند کردن ف لکھ لینا +
قلم پاک کن ف قلم صاف کرنے والا چیتھڑا +
قلم تیز کردن ف قط لگانا +
قلم جید کردن ف لکھنا +
قلمدان ف قلمدان۔ جسمیں قلمیں رکھی جاتی ہیں +
قلم داخل خط ساختن ف اصلاح دینا +
قلم در سیاہی نہادن ف کسی کی بات کو کاٹ دینا۔ کسی کو بدبخت بنانا۔ کسی کی عزت و آبرو پر قلم پھیر دینا +
قلم درکشیدن بر چیزے ف مٹا دینا کاٹ دینا۔ قلم پھیر دینا +
قلم دست ف دیکھو قلمزن +
قلم دست پا ف پنڈلی اور آرنج کی ہڈی +
قلم راندن ف قلم چلانا۔ لکھنا +
قلم رفتن ف مقدر ہونا۔ تقدیر میں لکھا ہونا +
قلمرو ف سلطنت۔ مُلک +
قلم زدن ف لکھنا +
قلم زدن بر چیزے ف اُس کو مٹا دینا۔ اُس پر قلم پھیر دینا +
قلمزن۔ قلم دست ف کاتب لکھنے والا۔ محرّر۔ منشی۔ مصوّر۔ نقاش +
قلم ساختن ف قلم کرنا۔ دو ٹکڑے کر دینا۔ کاٹ دینا +
قلم سرب ع۔ قلم فرنگی ف ریل پنسل +
قلم شدن ف کٹ جانا۔ قلم ہونا +
قلم شکستن بر کسے ف قلم اسکے حوالہ کرنا +
قلمکار ف رنگ بھرنے والا۔ نقاش۔ ایک طرح کا بافتہ جس پر طرح طرح کے نقش ہوں +
قلم کردن ف دو ٹکڑے کرنا۔ کاٹ ڈالنا +
قلم کشیدن چیزے را ف اُس کو محو کر دینا۔ اُس پر قلم پھیر دینا +
قلم کشیدہ ف کٹا ہوا۔ بُریدہ۔ مقطوع +
قلم موے ف بال کا قلم +
قلم نیست ف باز پُرس نہیں ہے۔ معاف ہے +
قلنبک ف ایک قسم کا عود ہے +
قلندر مبدّل لفظ کلندر کا ہے۔ مست بے پرواہ فقیروں کی ایک قسم ہے۔ لغوی معنی اسکے کندۂ ناتراشیدہ ہیں۔ اور اسی واسطے اس کا اطلاق مجازاً رند۔ اوباش۔ بے باک۔ نالائق۔ ناشائستہ۔ بے تہذیب لوگوں پر آتا ہے۔ کیونکہ وہ بھی مثل کندہ ناتراش کے ہوتے ہیں۔ اصطلاح میں قلندر اُس کو کہتے ہیں۔ جو نقوش اور اشکال عادتی اور آمال بے سعادتی سے بے تعلق ہو گیا ہو۔ اور روحانی ترقی یہاں تک کر گیا ہو کہ اپنے وجود اور دنیا کے سارے تعلقات سے بیخبر ہو کر ہمہ تن خدا کی ذات کیطرف متوجہ ہو +
قلندری ف ایک قسم کا خیمہ ہے +
قلنسہ ع ٹوپی۔ کلاہ۔ مخفف قلنسوہ کا ہے +
قلنسوہ ع ٹوپی۔ کلاہ +
قلنقہ ت مُحاصرہ کرنا +
قلوب ع جمع قلب کی۔ دلہا +
قلوص ع جوان اونٹنی +
قلولا ع قاز جو مشہور پرندہ ہے +
قلہ ع پہاڑ کی چوٹی۔ سرکوہ۔ چوٹی +
قلی ع توے پر کسی چیز کا بریاں کرنا۔ بھوننا +
قلی ع سجی +
قُلی ت غلام +
قلیان ع نیچہ حقہ کا۔ مجازاً حقہ +
قلیان ع ابلنا +
قلیچ ت تلوار۔ شمشیر +
قلیدس ع مخفف اقلیدس +
قلیل ع تھوڑا۔ کم +
قلیہ ع گوشت بھنا ہوا۔ مجازاً ہنڈیا کا پکا ہوا گوشت مع شوربہ کے +
قلیہ خوار ف دیوث۔ قلتبان +
قلیۂ سغدی ف قلیہ جو گوشت۔ انتڑیوں کی چربی اور مرغ کے انڈے سے پکاتے ہیں +

## قاف معجمہ مع میم مہملہ

قم ع صیغہ امر کا ہے۔ اُٹھ کھڑا ہو +
قم ع ملک ایران میں اصفہان کے قریب ایک شہر ہے +
قم ع جھاڑو دینا +
قماث ت کنیزک۔ ایک مقوی باہ دوائی بھی ہے +
قماچ ت ایک قسم کی روٹی ہے +
قمار ع جوا بازی جس میں زر کی شرط ہو +
قمار ع ہند میں ایک شہر ہے۔ جہاں کا عود بہت عمدہ ہوتا ہے +
قمار باختن ف جوا کھیلنا +
قمار باز ف جواری۔ پنجابی جوئے باز +
قماری ع جمع قمری کی۔ جو نام ایک مشہور پرند کا ہے +
قماش ع اسباب۔ جامۂ ابریشمی۔ متاع خانہ۔ جوہر۔ صفت +
قماط ع وہ کپڑا جس میں نوزائیدہ بچے کو لپیٹتے ہیں +
قمامہ ع کوڑا۔ گھر میں جھاڑو دینے سے جو کوڑا کرکٹ اکٹھا ہو +
قمبارہ ت خمپارہ۔ ایک قسم کی گرنل توپ +
قمبارہ چی ت گرنل مارنے والا +
قمچی ت کوڑا۔ تازیانہ۔ چابک +
قمح ع گندم۔ گیہوں۔ پنجابی کنک +
قمحدوہ ع آسمان کی طرف منہ کرکے سویا ہوا آدمی۔ مجازاً زمین سے ملا ہوا سر +
قمر ع چاند۔ اصطلاح علم کیمیا میں چاندی۔ قمر یعنے چاند زمین سے باعتبار حجم کے ۱/۴۹ ہے۔ اُس کا قطر ۲۱۶۰ میل اور فاصلہ زمین سے دو لاکھ ۳۷ ہزار میل ہے۔ وہ زمین کے گرد اور اپنے

محور کے گرد بھی ۲۹½ دن میں گردش کرتا ہے۔ اسیواسطے ہمیشہ اُس کا ایک ہی رُخ ہماری طرف رہتا ہے۔ وہ بذاتِ خود روشن نہیں۔ بلکہ آفتاب کی روشنی سے مُنوّر ہوتا ہے۔ ہمیشہ اُس کا آدھا حصہ (جیسا کہ کُرّہ کا خاصہ ہے) جو آفتاب کے سامنے ہوتا ہے۔ منوّر رہتا ہے۔ اور زمین کے گرد دورہ کرنے کے سبب ہمیں ہر شب کم و بیش دکھائی دیتا ہے اس کے اندر سیاہ دھبے پہاڑ اور پہاڑیاں ہیں۔ جوار بھاٹا چاندہی کی کشش کے سبب (سمندر میں) پیدا ہوتا ہے +

قمراء ع چاند کی روشنی۔ چاندنی +

قُمران۔ قمرین ع تثنیہ قمر کا ہے۔ اور تغلیباً سورج اور چاند دونوں سے مراد لیا کرتے ہیں۔ اسواسطے کہ قمر محاورۂ عرب میں مذکر ہے اور شمس مؤنث جیسا کہ ماں اور باپ کو تغلیباً والدین کہتے ہیں (مذکر کا لحاظ کر کے)۔ والدتین نہیں کہتے +

قُمرغہ ت گھیرا دیکر شکار کرنا۔ شکار گاہ کا احاطہ +

قُمرہ ع قمار خانہ۔ قمار +

قَمَری ع قمر سے منسوب۔ چاند کا +

قُمری ع فاختہ کی قسم سے ایک مشہور پرندہ ہے

قمطر ع شتر فربہ۔ مرد کوتاہ +

قمطریر ع نہایت سخت روز +

قمع ع گرز سے مارنا۔ توڑنا۔ خوار کرنا +

قمقام ع کار عظیم۔ سردار۔ دریا۔ مہتر قوم +

قمقمہ ع کوزہ +

قمل ع جوں۔ جُوئیں +

قُمَل ع جمع قملہ کی۔ چیچڑ۔ ملخ +

قِمَم ع جمع قمہ کی +

قِمّہ ع ہر چیز کا سر۔ ہر چیز کی بلندی۔ گروہ +

قُمّی ع منسوب قُم سے۔ جو نام ایک شہر کا ہے۔ قریب اصفہان کے +

قمیص ع کُرتہ۔ پیراہن +

قمین ع سزاوار۔ لائق +

## قاف معجمہ مع نون

قَنَات ع نیزہ۔ مہرۂ پشت کی ہڈی +

قَنَات ت خیمے کی چاروں طرف کا پردہ +

قَنّاد ع قندساز۔ حلوائی +

قنّادخانہ ف وہ جگہ جہاں حلوائی کام کرتے ہیں۔ کھنڈ ساز +

قَنادِیل ع جمع قندیل کی۔ لالٹینیں۔ فانوس +

قنادیلِ چرخ ف ستاروں سے مراد ہے +

قنار ع وہ لکڑی جس کے ساتھ قصاب ذبح کئے ہوئے جانور کو کھال اُتار کر لٹکا دیتے ہیں۔ اور ٹکڑے ٹکڑے کر کے بیچتے ہیں +

قِناع ع اوڑھنی کے اوپر پہننے کا کپڑا +

قَناعت ع تھوڑے پر راضی ہونا۔ سنتوکھ کرنا۔ کم پر +

قنب ع بھنگ +

قنبر ع حضرت علیؓ کے غلام کا نام ہے +

قنبورہ ع ایک قسم کا رنگین کپڑا ہوتا ہے۔ جسکا دامن چھوٹا ہوتا ہے۔ اور بند بہت لمبا۔ ستر لاب کی ایک چیز ہے جسے جاب پر باندھتے ہیں۔ تو اس میں گرد و غبار نہیں جاتا +

قند مب کھانڈ۔ شکر۔ یہ معرب کند کا ہے۔ اور کند مفرس کھنڈ کا ہے۔ جو محاورہ اہل پنجاب کا ہے +

قُنداق ت بندوق کا کندہ +

قُندُز ت ترکستان میں سیاہ رنگ کا جانور ہوتا ہے جسکی شکل کُتّے سے ملتی ہوئی ہے۔ اُس کی کھال سے پوستین بناتے ہیں۔ مجازاً اُس کی کھال کو بھی قندز کہہ دیتے ہیں۔ ترکستان کے ایک صوبے کا نام بھی ہے جسے خندوز بھی کہتے ہیں +

قندِ پارسی ف ایک قسم کی نہایت لذیذ و لطیف قند +

قندِ مکرر ع قندِ دوبارہ ف جو قند دوبارہ صاف کی جائے۔ اور کسیطرح کا غبار اُس میں نہ رہے۔ وہ بات جو دوبار کی جائے۔ مجازاً لب محبوب کے +

قندِ عسکری ع ایک قسم کی نہایت لطیف و لذیذ قند +

قندھار ف ملک افغانستان میں ایک مشہور شہر ہے +

قندِ محمودی۔ قندِ مصری ع ایک قسم کی قند لطیف +

قِندیل مب کندیل کا وہ ظرف جس میں چراغ جلاتے ہیں۔ فانوس۔ لالٹین۔ اور ایک قسم کا بیزدان جس میں نیز بہت حفاظت سے رہتے ہیں +

قندیلِ آب ف ایک قسم کی قندیل بلوری جس میں پانی بھر کر اوپر تیل ڈالتے ہیں اور کیفیت میں بتی لگا کر روشن کر دیتے ہیں +

قندیلِ ترسا ف گرجا کی قندیل +

قندیلِ چرخ ف سورج اور چاند +

قندیلِ دوسرت آسمان +

قندیلِ شب ف رات کا اندھیرا +

قندیلِ عیسےٰ ع آفتاب سے مراد ہے +

قَنَص ع شکار کرنا۔ جال بچھانا +

قِنطار ع سونے یا چاندی سے بھری ہوئی گائے کی کھال +

قِنطال ع سکندر کے زمانہ میں روس کا بادشاہ تھا +

قَنطرہ ع پُل جو دریا پر باندھتے ہیں۔ اور اُس پر سے گذرتے ہیں۔ بڑا پُل +

بنائے بلند +

قِنطیر ف قنطار کا امالہ +

قُنفذ ع سیہ جو ایک مشہور خاردار جانور ہے

قنق ت مہمان +

قِنو ع کھجور کا خوشہ +

قنوات ع جمع ہے قنات کی +

قِنوان ع کھجور کے خوشے +

قُنُوت ع فرمانبرداری۔ اطاعت۔ دُعا خوانی۔ خاموشی۔ اور مشہور دعا جو نماز وتر میں پڑھتے ہیں +

قُنوط ع ناامیدی۔ اور ناامید ہونا +

قُنوع ع قانع ہونا۔ تھوڑے پر قناعت کرنا +

قنوقن ت کارد یا شمشیر کا نیام +

قنینہ ع شراب بھرنے کا برتن +

قنیہ ع سرمایہ۔ پونجی +

## قاف معجمہ مع واو

قُواٰ ع جمع قوت کی۔ قوتیں۔ طاقتیں +

قُوّاد ع جمع قائد کی لشکر کش۔ سپہ سالار +

قَوّاد ع دلّال۔ مرد بے غیرت۔ بھڑوا۔ دیّوث +

قَوارِع ع جمع قارعہ کی مصیبتیں۔ حادثے +

قَوادہ ف کٹنی +

قُوارہ ع ریزہ۔ ٹکڑا۔ اور گول کترن جو درزی گریبان کترنے کے وقت نکالتا ہے۔ کترن +

قُوّارہ قُوارہ ع ریشہ۔ ریزہ +

**قَوَارِیر** ع جمع قارورہ کی ٭
**قَوَّاس** ع کمان ساز۔ کمان گر ٭
**قَوَاعِد** ع جمع ہے قاعدہ کی۔ ایک کتاب کا نام بھی ہے ٭
**قَوَافِل** ع جمع قافلہ کی ٭
**قَوَّال** ع گویا۔ ڈُوم۔ کلاونت۔ بہت بولنے والا ٭
**قَوَام** ع راستی۔ عدل ٭
**قِوَام** ع نظام۔ عماد۔ اصل۔ وہ شے جسکے سبب سے کسی شے کا قیام ہو۔ ٹھہرا ہونا۔ باقی رہنا۔ قائم کرنا۔ بندش ٭
**قِوَام گرفتن کار** ف کام کا با انتظام ہونا۔ سنور جانا ٭
**قَوَانِین** ع جمع قانون کی ٭
**قُوَائے حیوانی** ع جو دل سے متعلق ہیں۔ جیسے۔ خوشی۔ غصہ ٭
**قُوَائے طبیعی** ع وہ قوتیں جن کا تعلق جگر سے ہے۔ اور وہ یہ ہیں۔ جاذبہ۔ ماسکہ۔ ہاضمہ۔ دافعہ۔ نامیہ۔ مولدہ ٭
**قَوَائِم** ع جمع قائمہ کی۔ ہاتھ پیر ٭
**قُوَائے نفسانی** ع جو دماغ سے علاقہ رکھتی ہیں۔ وہ دس ہیں۔ پانچ قوائے ظاہری یعنی لامسہ۔ شامہ۔ باصرہ۔ سامعہ۔ ذائقہ اور پانچ قوائے باطنی یعنی حس مشترک۔ خیال۔ وہم۔ حافظہ۔ متفکرہ ٭
**قُوبَا** ع ایک جلدی بیماری ہے۔ جس کو داد کہتے ہیں ٭
**قُوَّت** ع طاقت۔ زور۔ توانگری ٭
**قُوت** ع کھانا۔ خوراک۔ خورش۔ روزی ٭
**قُوتِ بیحج** ت بکسر شراب ٭
**قُوتِ بیحج** ت میٹھا ٭
**قُوتِ بیحج** بالکسر ف تر ما۔ کھجور ٭

**قَوَد** ع قصاص ٭
**قُورت** سلاح۔ ہتھیار۔ لوہا۔ روئی۔ خصیہ۔ اعضا میں بر آمدگی یا گرہ ٭
**قُورُت** ت جغرات خشک۔ پنیر ٭
**قُورچی** ت ہتھیار بند۔ سپاہی سلح دار۔ لوہار۔ مہتمم دربارِ بادشاہ ٭
**قُورچی باشی** ت سردار سلاحداران۔ داروغہ سلاح خانہ ٭
**قُورخانہ** ف سلاح خانہ۔ میگزین۔ وہ جگہ جہاں پر ہتھیار رکھتے ہیں ٭
**قُورعی** ت رسی جو خیمے کے گرد باندھتے ہیں ٭
**قُورُق** ت (بروزن سُرخ) ممنوع۔ منع کردہ شدہ۔ نگہبانی ٭
**قُورُق** ت (بواو معدولہ) احاطہ۔ شکارگاہ۔ ممنوع۔ منع شدہ ٭
**قُورمہ** ت بھنا ہوا۔ بریاں۔ بھنا ہوا گوشت ٭
**قُوریول** ت کشنیز۔ دھنیا ٭
**قَوس** ع کمان۔ ایک برج آسمانی کا نام ہے۔ محیطِ دائرہ کا کوئی سا حصہ ٭
**قَوس** ت نیسا یوں کا گرنا ٭
**قَوسُ السماء** ع مراد ہے آدھے آسمان یا نہائی یا چوتھائی وغیرہ سے۔ اس واسطے کہ کُل آسمان مرئی اور غیر مرئی جب بشکل دائرہ متصور رہے۔ تو لا محالہ اُس کا کوئی سا حصہ بصورت قوس کے ہوگا۔ دھنک ٭
**قَوسُ النَّہار** ع عبارت ہے آفتاب کی ظاہری رفتار کی مقدار مسافت سے جو اُفق شرقی سے اُفق غربی تک ہر روز ہوتی ہے۔ کیونکہ جب تمام آسمان مرئی اور غیر مرئی کو دائرہ کی شکل کا فرض کریں تو بالضرور اُس کا آدھا قوس کی شکل کا ہوگا۔ پس نصف مرئی آسمان کو جس میں آفتاب ہر روز دورہ کرتا ہؤا معلوم ہوتا ہے۔ قوس النہار کہا گیا ٭
**قَوسِ قُزَح** ع دھنک۔ شیطان کی کمان جو بعد بارش کھلنے کے آسمان پر نمودار ہوتی ہے۔ یہ لفظ مرکب ہے۔ قوس (بمعنی آسمان) اور قزح (ماخوذ ہے قزحہ سے جس کے معنے زرد و سُرخ و سبز کے ہیں) سے۔ انگریزی میں اسکو رین بو یعنی پانی کی کمان کہتے ہیں۔ اور اُس کی وجہ یہ ہے۔ کہ وہ ایام برسات ہی میں نکلا کرتی ہے اور سبب اُس کے ظہور کا صرف بارش ہی ہے۔ اس طرح پر کہ آفتاب کی شعاعیں جب مینہ سے گذرتی ہیں۔ تو سات مختلف رنگوں میں منقسم ہو کر دھنک کی شکل میں ہمیں نظر آتی ہیں۔ (جس طرح کہ شیشہ منشور مثلثی میں سے آفتاب کی شعاع گذر کر سات مختلف رنگوں میں منقسم ہو جاتی ہے۔ یہاں شیشہ مذکور کا کام مینہ دیتا ہے۔ اور آفتاب کی شعاعوں کو سات مختلف رنگوں میں منقسم کرتا ہے) لیکن اس کے ظہور کے لیے تین باتوں کا ہونا لابدی ہے۔ اول مینہ کا ہونا۔ دوسرے اُس پر سورج کی شعاعوں کا پڑنا۔ تیسرے آفتاب اور مینہ کے درمیان میں ہوا کا ٹھہرا ہونا۔ اور آفتاب کی جانب مخالف مینہ پر ہمارا نظر کرنا۔ اور باعث اس امر کا کہ قوس قزح کس واسطے کمان ہی کی شکل کی ہوتی ہے۔ یہ ہے کہ زمین مثل نارنگی کے گول ہے۔ اور ہوا اسکے ہر طرف ہے یعنی زمین کے گرداگرد ہر سمت ۵۰ میل تک ہوا کا غلاف چڑھا ہؤا ہے اور بادل زمین سے صرف تین چار میل کے فاصلہ پر ہوتے ہیں اور کشش زمین کا اثر ہوا اور بادل پر ہر جگہ ہوتا ہے۔ اور جو مقامات مرکز زمین سے برابر فاصلہ پر ہیں۔ ان پر کشش مذکور کا اثر یکساں ہوتا ہے۔ اسی واسطے آفتاب کی شعاعیں جب مینہ کی بوندوں میں سے ہو کر گذرتی ہیں تو وہ بھی ایک کمان کی شکل پیدا کرتی ہیں ٭
**قَوسَہ** ع قوس قزح۔ دھنک ٭
**قُوش** ت (بواو معدولہ) ہر شکاری جانور جیسے باز۔ جُرّہ۔ شاہیں پر عموماً اور باز پر خصوصاً اس کا اطلاق ہوتا ہے۔
**قُوشچی** ت میر شکار ٭
**قَوصَرہ** ع کھجور کے پتوں کا بنا ہؤا خریطہ یا گون ٭
**قَوقَنس۔ قوقنوس** ف ققنس ٭
**قُوقُو۔ قوت** ت تکمہ پیراہن و کلاہ ٭
**قَول** ع گفتگو۔ بات کہنا۔ اصطلاح علم موسیقی میں قول اُس راگ کو کہتے ہیں جس میں فارسی کے ساتھ عربی کبھی کچھ فقرے داخل ہوں ٭
**قُول** (بواو مجہول) ت فوج کا درمیانی حصہ۔ قلب لشکر۔ فوج۔ ہجوم سپاہ ٭
**قول دادن** ف عہد و پیمان کرنا۔ اقرار کرنا ٭
**قول شارح** ع اسی کو معرف بھی کہتے ہیں۔ اور وہ دو قسم پر ہے حد اور رسم۔ حد وہ ہے کہ تعریف کسی ماہیت کی اسکی ذاتیات سے کی جائے جیسے حیوان ناطق معرف انسان کا ہے رسم وہ ہے کہ خاصے کی جائے جیسے حیوان ضاحک تعریف انسان کی ہے ٭

**قولچی** ت نوکر۔ خدمتگار +
**قول گرفتن** ف وعدہ لینا۔ اقرار کرنا۔ قول لے لینا +
**قول نامہ** ف اقرار نامہ۔ وہ کاغذ جس میں قول و قرار لکھا جائے +
**قولنج** ع وہ درد جو انتڑیوں میں پیدا ہوتا ہے +
**قوم** ع آدمیوں کا گروہ +
**قونیای** ر راکھ خاکستر +
**قونیہ یا قینن** ع ملک یمن میں ایک قصبہ ہے +
**قونسل** معرب کونسل۔ لفظ انگریزی کا ہے۔ جس کے اصلی معنے مجلس مشورہ کے ہیں اصطلاح میں سفیر یا نائب سفیر کو کہتے ہیں۔ یعنی معتمد و مختار ایک سلطنت کا جو دوسری سلطنت میں رہے +
**قونسلرمشق** ت مشورہ کرنا +
**قونشلیق** ت ہمسائگی۔ پڑوس +
**قوئیلوت** ترکوں کا ایک فرقہ ہے +
**قوۃ** ع قوت۔ استعداد۔ امکان +
**قوے** ت (بواو معدولہ) گوسپند +
**قوی** ع مضبوط۔ قوت والا۔ زور آور۔ توانا +
**قوی بازو** ف **قوی بال** ع طاقتور۔ قوت والا۔ بڑا زوردار
**قوی حال** ع اچھے حال والا۔ خوشحال +
**قوی دست۔ قوی پنجہ** ف مضبوط۔ زور آور +
**قویم** ع بہت سیدھا۔ راست۔ استوار۔ خوش قد +

## قاف معجمہ مع ہائے ہوز

**قہار** ع بڑا قہر کرنے والا۔ بڑا زور کرنے والا۔ بہت غالب۔ صفت خدا تعالے کی ہے +
**قہر** ع زبردستی کرنا۔ زور کرنا۔ زبردستی۔ غلبہ +
**قہرمان** ف سب کہرماں کا۔ کار فرما۔ بعض کے نزدیک یہ لفظ مرکب ہے قہر بمعنی غلبہ اور مان کلمہ نسبت سے ہے۔ غالب۔ زبردست۔ حاکم۔ مجازاً بمعنی حکومت +
**قہرمانی** ف حکومت۔ غلبہ۔ قہر و غضب +
**قہستان** ف سب کہستان کا۔ خراسان میں ایک ولایت ہے +
**قہقری** ع الٹے پاؤں چلنا۔ پیچھے کو چلنا +
**قہقہہ۔ قہقاہ** ع کھلکھلا کر ہنسنا۔ خندۂ بسیار۔ ایران میں ایک قلعہ ہے +
**قہوہ** ع ایک قسم کے تخم ہیں۔ جن کو جوش دیکر اسکا پانی پیتے ہیں۔ عرب میں یہ بہت لوگ پیتے ہیں ہندی میں اسے بُن کہتے ہیں +

## قاف معجمہ مع یائے تحتانی

**قے** ع ابکائی۔ کھایا ہوا اُگل دینا۔ پنجابی اُتوں سُٹنا +
**قیاوت** ع رہبری کرنا۔ مجازاً بمعنی بھڑواپن۔ دلالی۔ عورتوں کا دلال ہونا +
**قیاس** ع اندازہ۔ اور اندازہ کرنا۔ دو چیز کا فکر میں برابر کرنا۔ اصطلاح علم منطق میں ایک قول ہے مرکب دو جملوں سے جو مستلزم ہو نتیجہ کو اور وہ دو قسم پر ہے۔ قیاس اقترانی اور قیاس استثنائی۔ قیاس اقترانی وہ ہے جس میں نتیجہ یا نقیض نتیجہ بالفعل مذکور نہ ہو بلکہ بالقوۃ موجود ہو یعنی مادہ نتیجہ کا صغرے اور کبرے میں موجود ہو۔ مگر نتیجہ اس کی ترتیب اجزا میں موجود نہ ہو جیسے العالم متغیر و کل متغیر حادث میں نتیجہ یہ ہوگا العالم حادث اور اقترانی کو اسی وجہ سے اقترانی کہتے ہیں کہ اس میں نتیجہ کے ساتھ قیاس کو اقتران ہوتا ہے یعنی ہیئت حاصلہ نتیجہ کی اس میں موجود نہیں ہوتی۔ مگر مادہ اسکا موجود ہوتا ہے۔ اور قیاس استثنائی وہ ہے جس میں نتیجہ یا نقیض نتیجہ بالفعل مذکور ہو جیسے اس مثال میں ان کانت الشمس طالعۃ فالنہار موجود لکن الشمس طالعۃ۔ میں نتیجہ فالنہار موجود بر آمد ہوتا ہے۔ جو بالفعل مع ہیئت خود موجود ہے یا یوں استثنائیہ میں کہ ان کانت الشمس طالعۃ فالنہار موجود لکن النہار لیس بموجود۔ تو نتیجہ اسکا الشمس لیست بطالعۃ ہوگا۔ اس صورت میں قیاس کے اندر نتیجہ کی نقیض (یعنی الشمس طالعۃ) موجود ہے +
**قیاس مع الفارق** ع ایک چیز کو دوسری چیز پر قیاس کرنا۔ ان دونوں میں کسی قسم کی نسبت اور اشتراک بغیر +
**قیاسی** ع منسوب بہ قیاس۔ جو موافق قاعدہ کے ہو۔ اور ایک قسم منطق کی جس میں عام باتوں کے اس سے خاص باتوں کی نسبت نتیجہ نکالتے ہیں +
**قیاصرہ** ع جمع قیصر کی +
**قیافہ** ع شگون۔ علامات یا قد و بشرے سے جنس اور رسم دریافت کرنے کا علم +
**قیام** ع کھڑا ہونا۔ استادہ ہونا۔ نماز کا وہ حصہ جس میں نمازی کھڑا ہوتا ہے +
**قیامت** ع مصدر۔ بمعنے قائم ہونا۔ اٹھ کھڑا ہونے کے۔ وہ دن جب مُردے زندہ ہو کر کھڑے ہو جائینگے۔ مجازاً بمعنے بہت ہی۔ نہایت۔ بسیار۔ کار عجیب +
**قیامت جلوہ۔ قیامت خرام۔ قیامت پیشہ۔ قیامت پیکر۔ قیامت نگاہ** ف محبوب۔ معشوق +
**قیامت کردن** ف عجیب کام کرنا +
**قیتیچی** ت مقراض۔ قینچی +
**قیح** ع پیپ۔ ریم +
**قید** ع بیڑی۔ بند +
**قیدافہ** ف نام نوشابہ ملکہ ملک بردع کا +
**قید بند** ف قلعہ۔ حصار +
**قیدی** ع بندی۔ بند ہونا۔ اسیر +
**قیر** ع ایک قسم کا سیاہ روغن ہے جو اونٹوں خارشتیوں پر ملا کرتے ہیں۔ اور یہ کشتیوں اور جہازوں پر بھی لگاتے ہیں تاکہ دریاؤں کے راہ سے پانی اُن میں نہ بھر آوے۔ مطلق سیاہ۔ بہار عجم میں قیر کے معنے زگال لکھے ہیں +
**قیراط** ع ایک وزن ہے جو درہم کے بارھویں حصہ کے برابر ہوتا ہے +
**قیروان** سب کاروان کا۔ جو براعظم افریقہ کے ملک بربر کے حصہ تیونس میں ایک شہر ہے +
**قیروطی** ی موم روغن +
**قیس** ع عرب میں ایک قبیلہ کا نام ہے جو قیس کی اولاد سے ہے اور نام رئیس العاشقین مجنون عامری عاشق لیلیٰ کا جسکا قصہ مشہور ہے۔ اُس نے سنہ ہجری میں وفات پائی +
**قیسی** ع زرد آلو کی ایک قسم ہے +
**قیصر** ر رومی زبان میں قیصر اس بچہ کو کہتے ہیں جو اپنی ماں کے پیٹ میں ہو اور اُسکی ماں قبل اُسکی ولادت کے مرجاوے۔ پھر اس عورت کا پیٹ چیر کر اس بچہ کو نکالیں چونکہ اغسطوس روم کا پہلا قیصر اسی طرح پیدا ہوا تھا اسلئے اُسکو یہ خطاب دیا گیا تھا۔ جب سے روم کے ہر ایک بادشاہ کا یہی لقب ہو گیا۔ اب یہ لقب ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کا ہے +
**قیصریہ** ع نام ایک شہر کا ہے اور نام ایک ہی بازار کا ہے اصفہان میں +
**قیصور** ع ایک شہر ہے جہاں کا کافور عمدہ ہوتا ہے +
**قیطون** ف وہ چیز جو ریشم کی کچی تار سے بنتے ہیں۔ اور کپڑوں کے دامن اور گریبان پر لگاتے ہیں +
**قیفال** ع ایک رگ کا نام ہے۔ جس کو سر رگ کہتے ہیں۔ اور اُس کے چھوڑنے سے سر اور چہرہ کا خون آتا ہے +

جو عاشق کے دل میں ہوتی ہے۔ عشق و محبت کی جلن
**لوعیدن** ف ڈھینا۔ بیٹھنا۔ گرا دینا۔
**لوقا** ی حضرت مسیح علیہ السلام کے ایک تابعی کا نام ہے جو شہر انطاکیہ کے رہنے والے اور پیشہ طبابت کرتے تھے انجیل لوقا جو اناجیل اربعہ میں تیسری ہے ۶۳ء میں اور کتاب اعمال حواریین ۶۴ء میں انہوں نے تصنیف کی۔ ایک اور حکیم کا نام بھی ہے۔
**لوک** ف ایک قسم کا اونٹ ہے جس کے بدن پر تھوڑے سے بال ہوتے ہیں۔ وہ شخص جو بچوں کی طرح زانو کے بل چلے۔ عاجز۔ زبون۔ عشق پیچہ۔
**لوکشور** ف نردان۔ ایسا وجود جیسے آواگون سے نجات حاصل ہو جائے۔
**لوکر** ف آٹا خواہ گیہوں کا ہو۔ خواہ کسی اور غلے کا روٹی جس میں سینکے تو نہ ہوں۔ یا ابھی ڈھنگ سے پکی نہ ہو بلی کی آواز بکتے کا نالہ۔
**لوکیدن** ف گھسیٹ کر چلنا۔ بچوں کا زانو کے بل چلنا۔ جسے پنجابی میں اُٹھنا کہتے ہیں۔
**لول** ف بے شرم بے حیا۔ بے شرمی بے حیائی۔ قحبہ
**لولاک** ع اشارہ ہے طرف اس حدیث قدسی کے لَوْلَاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاکَ یعنے اگر نہ ہوتی تیری ذات پاک (اے محمد) البتہ نہ پیدا کرتا میں آسمانوں کو۔
**لولانک**۔ لولاد رف لورانک۔
**لولو** ع موتی۔
**لولوشم** ف ایک پھول کا نام ہے۔
**لولہ** ف ٹونٹی
**لولیچ** ف وہ کپڑا جو غلط کی طرح لپیٹا جائے۔
**لولی** ف منسوب بہ لول۔ فاحشہ عورت۔ قحبہ گھر ا بیرج کر سرود سنانیوالی مگدا۔ نازک لطیف ظریف
**لوم** ع ملامت کرنا۔ ملامت۔ بخل۔
**لون** ع رنگ۔
**لونڈ** ف پھکڑ رند۔ وہ شخص جسے اپنی عورت سے محبت ہو اور اسکے ساتھ عیش و عشرت کرے۔ بیدکار اوٹ کا۔ فاحشہ عورت پیشکار۔ نیک خیر ناخدا ترس ہے شرم کوتوال جو اور روکا مال کھا جائے۔
**لوہاور**۔ لوہر۔ لوہوار۔ لوہور۔ لوہودر لاہور
**لوید** ف چھلے منہ کا دیگچہ۔ بڑا پتیلہ۔
**لویزہ** ف ہابیل کے ساتھ جو لڑکی حضرت آدم علیہ السلام کے ہاں پیدا ہوئی تھی۔

## لام مع ہائے ہوز

**لہ** ع صلہ۔ یا کا ترجمہ ہے۔
**لہ** ف انگوری شراب۔ تو خواہ اچھی ہو خواہ بُری ترکستان میں ایک شہر ہے۔
**لُہ** ف عقاب
**لُہاب**۔ لہب ع آگ کی لپیٹ۔ شعلہ
**لہات** ع وہ گوشت کا ٹکڑا جو گلے میں لٹکا رہتا ہے۔
**لہانور** ف لاہور
**لہجہ** ع اچارن الفاظ کی ادا۔ زبان۔ محاورہ۔ آواز کو
**لہنجہ** ف ناشتہ صبح کا کھانا جو روٹی سے پہلے کھایا جائے
**لہٰذا** ع اسی (ہذا کے واسطے) ہذا (یہ ہے) ہے۔ اسی لئے
**لُہر** ف شراب خانہ۔ قحبہ خانہ۔
**لُہراسپ**۔ اعتدال حقیقی۔ ایران کے ایک بادشاہ کا نام ہے جس کو کیخسرو نے ترک سلطنت کے بعد تخت و تاج سپرد کیا تھا۔
**لہزم** ع سینے پر گھونسا مارنا۔
**لہف** ع افسوس کرنا۔ اندوہگین ہونا۔
**لہنہ** ف احمق۔ ناداں۔ بیتھر۔
**لہنہ** ع جانور از سمندر میں ایک عجیب پتھر ہے۔
**لُہنہ** ع ناشتہ وہ طعام جو ضیافت کے کھانا دینے سے پہلے مہمان کو دیا جائے تاکہ کچھ شغل میں لگا رہے۔
**لہو** ع بازی۔ کھیل۔ جماع کرنا۔
**لہو و لعب** ع کھیل کود۔
**لہیب** ع شعلہ زن ہونیوالی آگ بھڑکتی ہوئی آگ

## لام مع یائے تحتانی

**لی** ع میرے لئے۔ میرے واسطے۔
**لیاذ** ع کسی کی پناہ میں آنا۔ پناہ لینی۔
**لیاقت** ع استعداد۔ حوصلہ۔
**لیالی** ع جمع لیل کی۔ راتیں۔
**لیام** ع جمع لئیم کی۔
**لیامت** ع ملامت کرنا۔
**لیان** ف درخشاں۔ تاباں شیشے اور تلوار کی چمک۔ ایسی چمک جیسے دریچے نظر آئے۔
**لیت** ع کاشکے۔ امید ہے۔ ناممکن چیزوں کی تمنا کے لئے بھی بولا جاتا ہے۔
**لیتک** ف مفلس قلاش۔ بے خبر پریشان مقبول غلام اور لونڈی۔ موٹا بداصل۔
**لیت و لعل** ع یہ دونوں تمنا کے کلمے ہیں فارسی والے عذر وحیلہ بہانہ ٹال مٹول کے معنے میں استعمال کرتے ہیں
**لیث** ع پھاڑنیوالا شیر۔ اسد۔ ایک ٹھٹھیرے کا نام ہے۔ ایران کا بادشاہ عمرو اسی کا بیٹا تھا۔
**لیثرغس** ف سرسام بلغمی۔
**لیچار**۔ لیچال ف ریچار۔
**لیرت** ف خود آہنی۔ مغفر۔
**لیزم** ف بادہ۔ کمان جس سے نرم اور سست جس پر کمان کھینچنے کی مشق کرتے ہیں۔
**لیزیدن** ف کاٹ چاٹنا۔ لغزیدن۔
**لیسیدن** ف چاٹنا۔
**لیغ** ع بلبل دل۔
**لیف** ع پوست درخت خرما۔
**لیفہ دان** ف خوشبو ہونے کی دانہ شجر کے دو دیا سیب
**لیق** ع دوات کی صوف۔
**لیقہ** ع صوف جو دوات میں ڈالکر سیاہی میں اُسے کھو تر کرتے ہیں۔
**لیک** ف مخفف ہے لیکن کا۔
**لیکن** ف مگر۔ پر۔
**لیل**۔ لیلہ ع رات
**لیلنج**۔ لیلیخ۔ لیلنگ ف نیل جس سے چیزیں رنگتے ہیں
**لیلو** ف تالاب۔ گڑھا۔
**لیلوپر**۔ لیلوپل۔ لیلوفر ف نیلوفر
**لیلےٰ** ع قیس (مجنوں) کی معشوقہ کا نام ہے۔ جس کا قصہ مشہور ہے۔ یہ لفظ بصیغہ افعل التفضیل مؤنث (فعلےٰ کے وزن پر) کا لیل سے مشتق ہے۔ اور اصل لیلاء ہے۔ اور اُسکے معنے سیاہ فام عورت ہیں چونکہ اُس کا رنگ سانولا اور حسین نمکین تھا۔ اسواسطے یہ نام رکھا گیا۔ فارسی والے عربی حروف کے آخری ہمزہ کا کچھ لحاظ نہیں کرتے۔ مالا کہ جیسے (لیلےٰ) بیائے دوم مجہول پڑھنے لگے۔ اور اس جہت سے اُنکے نزدیک اکثر جگہ یائے مجہول کو یائے معروف پڑھنا فصیح ہے۔ لیلی (بیائے معروف) پڑھنے لگے۔
**لیلۃ الاسراء** ع شب معراج۔ وہ رات جس میں جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم معراج پر گئے۔
**لیلۃ البدر** ع چودھویں رات۔
**لیلۃ القدر** ع شب قدر یعنے ماہ رمضان کی ستائیسویں رات جس میں قرآن شریف (لوح محفوظ سے آسمان دنیا پر) نازل ہوا۔
**لیمو**۔ لیموں ع نیبو۔
**لین** ع نرمی۔ ضد خشونت۔ واو اور الف یائے تحتانی ساکن ماقبل مفتوح حروف لین کہلاتے ہیں۔
**لینت**۔ لینہ ع نرمائی۔ نرمی۔
**لینہ** ع خرما کے درخت کا تنہ۔
**لیوس** ع بے غیرت۔
**لئیم** ع ناکس بخیل کنجوس۔ جو نہ آپ کھائے نہ اوروں کو کھلائے۔
**لئیماں** ف جمع فارسی لئیم کی کنجوس لوگ

# باب المیم مہملہ

## میم مہملہ مع الف

**ماف** ہم

**ما** ع نہیں۔ کیا چیز ہے۔ آنچہ۔ جو کچھ۔ جو کہ۔

**ماء** ع پانی۔

**ماءُ الجُبن** ع دودھ کا پانی جو اُس کو پھاڑ کر نکالتے ہیں۔

**ماءُ الحَیوٰۃ** ع آب حیات۔ امرت۔ کیمیا گروں کی اصطلاح میں ایک مرکب دوائی ہے جسے کسی دھات کے کُشتے میں ملا کر آگ دیں تو وہ دھات پھر درست اصلی حالت پر آجاتی ہے۔

**ماءُ الوَرد** ع گلاب کا عرق۔

**ماءِ مَعِین** ع آب رواں جو پاک اور صاف ہو۔ ستھرا جاری پانی۔

**مَآب** ع ٹھکانا۔ پھرنے کی جگہ۔ جائے بازگشت۔ وہ جگہ جہاں آدمی لوٹ کر جاوے۔

**مَابَعدُ الطّبیعیہ** ف علم الٰہی جو علم طبعی کے بعد سمجھ میں آسکتا ہے۔

**مَابَقِے** ع جو باقی رہا ہو۔ بچا ہُوا۔ جھوٹا کھانا جو باقی رہ جائے۔ اصل اور صحیح مابقی ہے۔

**مابُون** ع بوبیار۔ یعنے وہ شخص جس کو اغلام کروانے کی بیماری ہو۔

**مابَین** ع درمیان۔

**مَاْت۔ مِاْئۃ** ع سو۔ ۱۰۰۔ صد

**مَاتَ** ع مرگیا۔ ہار گیا۔ اصل میں صیغہ ماضی کا ہے اب بجائے اسم کے مستعمل ہوگیا ہے

**مِآت** ع جمع مِأت کی۔ کئی سو۔

**ماتِح** ع کنوئیں سے پانی کھینچنے والا۔ آب کش۔

**مَاتَقَدَّم** ع پہلا۔ جو پہلے گذرے۔ مذکورہ بالا

**مَاتَم** ع رونا پیٹنا۔ سوگ۔

**ماتم دِیدہ** ف ماتمی۔

**مَاتَین** ع دو سو۔ یہ تثنیہ کا صیغہ ہے۔

**مَاثَر** ع نشان کھوج۔ نشان نیک کارہائے پسندیدہ۔ ماثر کی جمع۔

**مَاثَر** ع نشان مکان کا جس کے آثار باقی نہ ہوں۔

**مَآثِم** ع جمع مأثم کی جو مصدر میمی اثم کا ہے یعنی گناہ۔

**مَأثَم** ع گناہ

**ماثُور** ع منقول نقل شدہ اور فارسی میں بمعنی اثر پذیر شدہ کے بھی آتا ہے۔

**ماثُورہ** ع منقولا دعیہ ماثورہ وہ دعائیں جو آنحضرت اور صحابہ سے منقول ہیں۔

**ماثُوم** ع گنہگار۔

**مَاج** ف ماہ چاند۔ روایت کرنیوالا۔ اس شخص کا نام ہے جس کی روائتیں رودکی شاعر بیان کرتا ہے

**ماجِد** ع مرد بزرگوار

**ماجِدہ** ع زن بزرگوار

**ماجرا** ع جو کچھ گذر چکا۔ وہ (حال) جو گذرا۔ سرگذشت بیتی واردات۔ احوال زمانہ گذشتہ۔

**ماجرا کردن** ف سرگذشت بیان کرنا۔ حال ظاہر کرنا

**ماجُوف** ایک دوا کا نام ہے۔

**ماجُوج** ع یافث بن نوح کی اولاد۔ تاتاری اور گیدا

**ماجُور** ع اجر دیا گیا۔ تبا۔ بدلا دیا گیا۔

**ماچ۔ موچ** ف بوسہ۔ چوما۔

**ماچین** ف چین کے جنوب اور ہندوستان کے مشرق میں ایک ملک ہے۔

**مَاح** ع سفیدی جو مرغی کے انڈے میں ہوتی ہے

**ماحَصَل** ع محصول حاصل شدہ۔

**ماحَضَر** ع جو حاضر ہو۔ جو شے موجود ہو۔ خاص کر وہ کھانا جو وقت پر حاضر اور موجود ہو۔ مرکب ہے ما موصولہ اور حضر (صیغہ واحد مذکر غائب فعل ماضی معروف) سے جس کے معنے ہیں حاضر ہوا۔ موجود ہوا

**ماحَضرے** ف ماحضر۔

**ماحی** ع محو کرنے والا۔ مٹانیوالا نیست و نابود کرنیوالا

**ماخ** ف کھوٹا سونا۔ زرقلب۔ بیں آدمی کمینہ منافق

**مَاخَذ** ع مصدر۔ جگہ اخذ کی لینے کی جگہ۔ اصلی روٹ

**ماخُوذ** ع گرفتار کیا گیا۔ پکڑا گیا۔ لیا گیا۔

**ماخوذ ساختن** ف گرفتار کر لینا۔ پکڑ لینا۔

**ماخُول۔ ماخُولیا** ی مخفف مالی خولیا۔

**مَاد** ف مخفف مادر کا۔ ماں اُم۔

**مَادام** ع ہمیشہ۔

**مادامُ الحَیوٰۃ۔ مادامُ العُمر** ع جب تک کہ زندگی ہے۔ جبتک عمر ہے۔ تا زیست عمر بھر

**مادِح** ع مدح کرنیوالا۔ تعریف کرنیوالا۔

**مادِخ** ع بزرگ۔ ارجمند۔

**مادَر** ف ماں۔ والدہ۔

**مادر آب و آتش** ف سوز کے ساتھ روتا ہوا۔

**مادر بخطاف** یہ ایک گالی ہے یعنی تیری ماں حرام کار تھی۔

**مادِبہ** ف ضیافت۔

**مادر زاد** ف وہ بچہ اپنی ماں کا جنا ہوا ہو۔

**مادرِ مادر** ف نانی۔

**مادِرہ** ف چیچم کی طرف ایک ولایت ہے۔

**مادری** ف ماں کا۔

**مادَندر** ف سوتیلی ماں باپ کی جورو جس کے پیٹ کا وہ شخص نہ ہو۔

**مادُون** ع سوا۔ علاوہ۔ بجز۔

**مادہ** ف استری۔ عورت۔ جو مقابل نر کے ہے۔

**مادّہ** ع ہر چیز کی اصل ہر شے کے بننے کا سامان وہ شے جس سے کوئی چیز بنائی جائے۔ استعداد ملکہ در مادہ دربارہ درباب۔ در مقدمہ۔

**مادّی** ع منسوب مادہ سے۔ وہ شے جو محسوس ہوسکے۔ اور کچھ وزن بھی رکھتی ہو۔

**مادِیان** ف گھوڑی یہ لفظ مفرد ہے جمع نہیں اور اس کے ساتھ اسپ لگانے کی بھی کچھ ضرورت نہیں اس واسطے کہ اس کی خود ہی معنی آتا مادہ (گھوڑی) کے ہیں۔

**ماذُون** ع اذن دیا گیا۔ حکم کردہ شدہ اجازت دیا ہوا

**مار** ف سانپ۔

**مارا** ف ہمارے تئیں۔ ہمکو۔ ہمارے لئے۔

**ماراف** ف سانپوں کا منتر جاننے والا افسونگر

**مارِب** ع مطلب۔ مقصد۔ حاجت۔

**مارِب** جمع مارب کی۔

**مار بدست دیگرے گرفتن** ف کسی اور کو خطرناک کام دینا۔

**مار بدست گرفتن** ف خطرناک کام کرنا۔

**مارپرہ** ف دایہ مادر خواندہ۔

**مارپیچ** ف پرچم۔ جھنڈے کا پرچم جو لشکر میں ہوتا ہے۔ اور کئی سانپوں کی مانند باہم پیچیدہ۔ تصویر۔

**مارِ پیکر درفش** ف سانپ کی شکل کا جھنڈا رات سے مراد ہے۔

**مارِج** ف شعلہ آگ کا۔ دھوئیں بغیر آگ جنوں کا باوا آدم۔

**مارچوبہ** ف ایک دوائی ہے جو سانپ اور بچھو کی زہر کو نافع ہے۔

**مارخوار** ف گوزن یا ایک قسم کا پہاڑی بکرا ہے

**مار خوردن** ف غم کھانا۔ سختی اُٹھانا۔

**مارِد** ع متمرد۔ سرکش۔ دیو سرکش۔

**مار در پیراہن** ف پاس کا دشمن۔

**مار در زبان** ف منافق آدمی جس کا

ظاہر کچھ اور باطن کچھ۔

**مارجمیری** ف ضحاک جو قبیلہ جمیر سے تھا۔

**مارسان مارستان** ف بیمارستان دارالشفا شفاخانہ۔ ہسپتال۔

**مارش** ف اصفہان کے پاس ایک بتخانہ تھا جس کو گشتاسپ نے بند کر کے آتشکدہ بنوایا۔

**مارضحاکی** ف بیڑی۔ وہ سانپ جو اس کے کندھوں پر تھے۔

**مارفش** ف ضحاک۔

**مارق** ع دین سے پھر جانیوالا۔ گمراہ۔ بیدین۔ مرتد

**مارگیر** ف مکار۔ حیلہ گر۔

**مارگزرہ** ف پھن دار کالا ناگ۔

**مارگزیدہ از ریسمان مے ترسد** ف چھاچھ کا جلا دودھ کو پھونک پھونک کر پیتا ہے اس کی جگہ اردو میں بولتے ہیں یعنی ایک دفعہ کسی چیز سے نقصان اٹھا کر پھر بڑا محتاط ہو جاتا ہے۔

**مارمصری** ف نیزہ و نشان مصری۔

**مارمہر مارمہرہ** ف وہ مہرہ جو سانپ کے سر سے نکالتے ہیں۔ فادزہر

**مارن** ع ناک کی پھننگ۔ سیدھی جو بلند ہوتا ہے

**مارنہ سر** ف فلک۔ آسمان۔

**مارو** ف ماں۔

**ماروت** ع ایک فرشتہ کا نام ہے۔ ان دو فرشتوں (ہاروت و ماروت) میں سے جو شہر بابل میں آدمی کی صورت پر رہتے تھے ان کو علم سحر معلوم تھا۔ جو کوئی اس کو سیکھنے جاتا۔ تو پہلے کہہ دیتے کہ اس میں ایمان جاتا رہیگا۔ پھر اگر وہ چاہتا۔ تو وہ سکھا دیتے اللہ تعالے کو اس میں آزمائش منظور تھی۔

**ماروں** ف ایک پتھر جو سرمہ کے ساتھ ملا کر آنکھوں میں ڈالتے ہیں۔

**ماری** ف ہلاک شدہ۔ مارا گیا۔

**ماریعقوب** ف یہودیوں کے ایک مجتہد کا نام ہے۔

**ماز** ف چین۔ شکنج۔ بل۔ مازو (ماجو) کا مخفف بھی ہے۔

**مازار** ف عطار۔ بازار کا مخفف بھی ہے۔

**مازاغ** ع اشارہ ہے طرف آیت مازاغ البصر وماطغی کی یعنی آنحضرت نے شب معراج میں مقام قرب میں نہ پھیرا آنکھ کو (کسی اور طرف) اور نہ بے فرمانی کی حکم الٰہی سے ما نافیہ ہے اور زاغ صیغہ ماضی کا ہے زیغ مصدر سے۔

**مازل** ف ہندوستان کا ایک پہاڑ ہے۔

**مازنی** ع ایک نحوی کا نام ہے جو مازن نام ایک قبیلے میں سے تھا۔

**مازند مازندران** ف ایران کے شمال میں بحیرہ کیسپین کے کنارے اس کا ایک صوبہ ہے۔

**مازو مازوں** ف نام ایک دوا کا ہے۔

**ماژ ماژدر** ف بڑا سانپ ثعبان۔

**ماس** ف مخفف ہے آماس کا ورم سوجن۔

**ماساف** مخفف ہے مباسا کا جو صیغہ نہی ہے۔

**ماسبق** ع گذشتہ جو پہلے گذر چکا۔

**ماست** ف دہی۔ چھاچھ۔ مٹھا۔

**ماست بند** ف پنیر بنانے والا آدمی۔

**ماست بستن** ف دہی جمانا۔

**ماست شدن** ف دہی جمنا۔

**ماسخ مسیخ** ع بے مزہ۔ پھیکا۔

**ماسک** ع بیضوی شکل کا مرکز نقطہ ماسکہ

**ماسکہ** ع وہ قوت جو غذا کو معدہ میں لگا رکھتی ہے

**ماسلف** ع گذشتہ۔

**ماسوا** ع علاوہ۔ سوا۔ اصطلاح میں سوا ذات خدا تعالے کے تمام موجودات اور مخلوقات۔

**ماسور** ع گرفتار۔ قیدی۔

**ماسورین** ع جمع ماسور کی۔

**ماسی** ف بے پرواہ۔ بے باک

**ماسیدن** ف دہی جمانا۔ چاٹنا۔ کسی چیز کا منجمد ہو جانا۔

**ماش** ف مونگ۔ اُرد۔

**ماشری** س سر۔ منہ اور پیشانی پر جو ایک قسم کی موسی ورم ہوا کرتی ہے۔

**ماشطہ** ع مشاطہ۔ عورتوں کے سر میں کنگھی کرنیوالی عورت جو دلہن کو آرائش بھی دیتی ہے

**ماشوف** چھلنی۔ غربال۔ گدڑی۔

**ماشوب** ف چھلنی مخفف ہے ماشوب کا۔

**ماشورہ** ع جلاہوں کی نلی جس پر تار لپیٹ کر کپڑا بنتے ہیں۔ مطلق نلی۔ سوت جو نلکے پر ہو یعنی سوت کی پیٹا یا پنجابی میں اسے چھلی کہتے ہیں

**ماشورہ عاج** ف معشوق کی گردن۔

**ماشورہ** ف چھلنی۔

**ماشہ** ف لوہاروں کا دست پناہ جس سے گرم لوہا پکڑتے ہیں۔ ماشہ آٹھ رتی کا وزن

**ماشی** ع چلنے والا۔ پاؤں سے چلنے والا۔

**ماص** ف ماہ یہ لفظ زبان سنسکرت کا ہے۔

**ماص** ع چوسنے والا۔

**ماصدق** ع وہ چیز جو صادق ہو یعنی مصدوق

**ماصول** ع آلات موسیقی میں سے ایک آلہ کا نام ہے۔ جو منہ سے بجایا جاتا ہے۔

**ماضغہ** ع احمق۔ چبانے کی قوت۔

**ماضی** ع گذشتہ۔ گذرا ہوا زمانہ۔

**ماضیہ** ع گذشتہ۔

**ماطر** ع برسنے والا۔

**ماطرہ** ع برستی۔

**ماعون** ع مال کی زکوٰۃ اور وہ چیز جس سے مدد طلب کریں۔ گھر کا اسباب۔ جیسے ہانڈی توا۔ آگ۔ کڑاہی۔ فرش وغیرہ۔

**ماغ** ف ایک قسم کی مرغابی ہے جس کا رنگ سیاہ ہوتا ہے۔ کالی گھٹا۔

**مافات** ع جو گذر گیا۔ جو فوت ہوا۔

**مافارقین** ف ایک ولایت کا نام ہے۔

**مافوق** ع اوپر

**ماق** ع آنکھ کا کونا جو ناک کی طرف ہوتا ہے۔ گوشہ چشم بطرف بینی۔

**ماقبل** ع پہلے جو حرف کسی دوسرے حرف کے پہلے ہو

**ماقل ودل** ع کلام قلیل جو معانئے کثیر پر دلالت کرے۔ تھوڑے الفاظ جن سے بہت مطلب نکلتا ہو جیسے قرآن شریف کی عبارت

**ماقوت** ف ایک قسم کا حلوا ہے۔

**ماکان** ف ایک ولایت اور ایک حاکم کا نام ہے

**ماکانی** ف منسوب بہ ماکان۔

**ماکر** ف کل۔ پس فردا۔

**ماکل** ع میمی مصدر ہے بمعنے کھانا۔ کھانا کھانے کی شے۔

**مآکل** ع جمع ماکل کی ماکولات۔

**ماکو** ف صوبہ آذربائیجان میں ایک بڑا مضبوط قلعہ ہے۔ جولاہوں کی نال۔

**ماکول** ف گلے پر باندھنے کی چیز جیسے رسی وغیرہ۔ بہت کھانے والا۔ پیٹو۔ بزرگی کے رتبے کو پہنچا ہوا امام۔

**ماکول** ع کھایا گیا۔ کھانا۔ خوراک۔ غذا۔

**ماکولات ومشروبات** ع کھانے پینے کی چیزیں۔

**ماکیان** ف مرغی پنجابی ککڑی۔ اور یہ لفظ جمع نہیں ہے۔ مفرد ہے۔

**ماکیان بردر کردن** ف غایت بخل سے مراد ہے

**ماکیان زاغ رنگ** ف رات۔
**مال** ع دولت۔ روپیہ۔ دھن۔ مال کو مال اس وجہ سے کہتے ہیں۔ کہ انسان کی طبیعت اس پر بہت مائل ہے۔ مجذور یعنی کسی عدد کا حاصل ضرب فی نفسہ جیسے ۱۶ مال ۴ کا ہے۔
**مآل** ع لوٹنے کی جگہ جائے رجوع۔ انجام کار۔
**مالا کلام** ع جس میں کچھ کلام نہ ہو۔ بے انداز
**مالا مال** ع کثیر اور بہت مجازاً بھرا ہوا۔ پُر۔
**مالا یطاق** ع طاقت سے بڑھ کر جو کسی کی قدرت میں نہ ہو۔
**مالا ینحل** ع جو حل نہ ہو سکے۔ بہت کٹھن۔
**مالا یعنی** ع وہ چیز جس سے کسی کی کچھ مراد نہ ہو۔ بیہودہ۔ بے فائدہ۔
**مالح** ع شور۔ نمکین۔ کھاری۔
**مالیخ** ع خلل دماغ۔ سودا۔
**مالداده** ف قیمتاً۔ خریدی ہوئی شے۔ غلام
**مالدار** ف دولتمند۔
**مالس** ی سیاہ۔
**مالش** ف مالیدگی۔ ملنا طبیعت کا قصد کرنے پر مستعد ہونا۔ مالیدن کا حاصل بالمصدر ہے
**مالشگری** ف عورتوں سے کھیلنا۔ کودنا۔
**مال صامت** ع سونا۔ چاندی وغیرہ۔
**مال ضامن** ع وہ شخص جو اس طرح پر ضامن ہو۔ کہ اگر یہ شخص چلا جائیگا۔ تو میں اس قدر مال سرکار میں حاضر کر دونگا۔
**مال ضامنی** ع مال کی ضمانت دینا یعنی اتنا مال بھر دونگا۔
**مالک** ع صاحب۔ خداوند۔ ملک۔ والد۔ اس سوداگر کا نام ہے جس نے حضرت یوسف علیہ السلام کو اس کے بھائیوں سے خریدا تھا۔ اُس فرشتہ کا نام بھی ہے۔ جو موکل دوزخ ہے۔ دربان دوزخ۔
**مالکانہ** ف مالک ہونے کا حق۔
**مالک دینار** ع ایک ولی کامل کا نام ہے کہتے ہیں ایک دن وہ بزرگ کشتی میں سوار ہو کر کہیں جا رہے تھے۔ اتفاقاً ملاح کا ایک دینار گم ہو گیا۔ اس نے مفلس و نادار سمجھ کر ان پر طعن دھرا ولی موصوف نے خدا تعالےٰ کے آگے زاری کی حکم الٰہی سے دریا کی مچھلیوں نے اس قدر دینار کشتی میں پھینکے۔ کہ اگر فوراً وہ ملاح توبہ نہ کرتا۔ تو کشتی دیناروں کے بوجھ سے پانی میں ڈوب جاتی۔ اسی سبب سے ان کا لقب مالک دینار ہو گیا ہے۔ کتابت کر کے اپنا گزارہ چلاتے تھے ۱۳۱ھ میں فوت ہوئے
**مالگذاری** ف زمین کا سرکاری محصول
**مالک علے الاطلاق** ع مالک مطلق ہر کام کا مالک و مختار وہ شخص جس طرح چاہے کرے کوئی اس کا مانع و حارج نہ ہو اس سے مراد خدا تعالےٰ ہے۔
**مالکیت** ع مالک ہونا۔
**مال ناطق** ع حیوانات جیسے اونٹ گھوڑا بیل وغیرہ۔
**مال وجہات** ع نقد و جنس و اسباب و اشیاء۔
**مالوف** ع الفت کیا گیا۔ خوگرفتہ۔ دوستی کیا گیا۔
**مالول** ف بندگی کے مرتبے کو پہنچا ہوا غلام۔
**مال و متاع** ع اسباب و روپیہ
**مالہ** ف بلنے کا اوزار۔ معماروں کا کھالہ۔ وہ لکڑی جسے ہل بانٹنے کے بعد کسان لوگ زمین پر پھیرتے ہیں تاکہ زمین صاف ہو جائے اور مٹی کے ڈھیلے ٹوٹ جائیں۔ جولاہوں کا وہ اوزار۔ جسے پنجابی میں کچ کہتے ہیں۔ مالش۔ مالا مال۔
**مالی** ع پُر کرنے والا۔ پُر ہونے والا۔
**مالیخولیا** ی ایک دماغی مرض ہے جس سے آخر کو جنون کی مرض لاحق ہوتی ہے۔ اسی واسطے مالیخولیا۔ خیال خام۔ سودا۔ دیوانگی دیوانہ پن کی باتوں کو کہتے ہیں۔
**مالیت** ع مال پن۔ دھن۔ قیمتی۔
**مالیدگوش** ع ہوشیار ہوا۔
**مالیدن** ف ملنا۔ تنبیہ کرنی۔ سزا دینا۔
**مالیدہ** ف ملا ہوا۔
**مالیہ** ع منسوب بہ مال۔ زر مال گزاران۔
**مام** ف مادر۔ ماں۔ والدہ۔
**ماما** ف بڑھیا۔ بوڑھی عورت۔
**ما مضے** ع وہ جو گذر گزر گیا۔ جو کچھ ہو چکا گذشتہ
**مامک** ف مرکب ہے مام (یعنے ماں) اور ک تصغیر کا ہے پیار اور شفقت کے لئے) سے پیاری ماں۔ ماں کبھی پیار سے بیٹی کو بھی کہہ دیا کرتے ہیں۔
**مامن** ع امن کی جگہ۔ آرام کی جگہ۔
**مامن رضا** ع یعنی رضا کی امن کی جگہ یہ اشارہ مشہد مقدس کا ہے۔ کیونکہ وہاں پر مزار امام علی موسےٰ رضا کا ہے جو آٹھویں امام ہوئے ہیں۔ یہ مزار بعض لوگوں کے نزدیک بجائے کعبہ کے ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ جو گنہگار وہاں پہنچا ہے۔ پھر اُس سے گناہ کی پرسش نہیں ہوتی۔ گویا اُس نے امن پایا۔ عذاب و عقاب سے۔
**مامور** ع حکم کیا گیا۔ امر کیا گیا۔
**مامول** ع امید کیا گیا۔ وہ چیزیں جس کی امید ہو۔ امید۔
**مامون** ع امن کیا گیا۔ محفوظ۔ بیخوف اور خلفائے عباسیہ میں سے بغداد کا ایک خلیفہ ہے جو ہارون رشید کا بیٹا تھا۔ اس نے ۱۹۸ھ سے ۲۱۸ھ تک حکومت کی سخاوت و شجاعت میں مشہور اور علوم عقلی و نقلی میں تمام خلفائے عباسیہ سے بڑھ کر تھا۔ اقلیدس کا ترجمہ اسی نے کرایا
**مامیثاس** ایک قسم کی بدمزہ گھاس ہے
**مامیران** ف ایک جڑ ہے جو آنکھوں کی دوائی میں پڑتی ہے۔
**مان** ف خانہ اسباب متاع اور بمعنی تشبیہ مانند
**مانا** ف مشابہ۔ مانند۔ شاید۔ تحقیق۔
**مانح** ع سخی۔ بخشنے والا۔ داتا۔
**ماندگی** ف رہ جانا۔ تکان۔
**ماندن** ف رہنا۔ چھوڑنا۔ توقف کرنا۔
**ماندہ** ف رہا ہوا۔ تھکا ہوا۔
**مانستن** ف مانند ہونا۔ مشابہ ہونا۔
**مانع** ع منع کرنے والا۔ روکنے والا۔
**مانگ** ف ماہ۔ سورج۔
**مانند** ف حرف تشبیہ کا ہے۔ جیسا۔
**مانند آباد** ف عالم برزخ۔
**مانوس** ع جس چیز سے انس ہو گیا ہو مرغوب
**مانوسار** ف دارا شاہ ایران کے قاتلوں میں سے ایک کا نام ہے۔
**مانوش و مانوشان** ف ایک پہاڑ کا نام ہے جہاں منوچہر پیدا ہوا تھا۔
**مانی** ف ایک مشہور نقاش کا نام ہے جس نے نبوت کا دعوےٰ کیا اور صنعت نقاشی کو اپنا معجزہ ٹھہرا کر خلقت کو اپنی آئین کی طرف دعوت کی کتاب ارژنگ اسی کی بنائی ہوئی ہے ایک شاعر کا نام ہے جو شیراز کا رہنے والا اور مسلمانی کبھی کہتا تھا اور شاہ اسمٰعیل صفوی شاہ ایران کے پاس رہتا تھا

مَبَاد ف خدا نہ کرے کہ یوں ہو ایسا نہو۔ نہو۔
مُبَادِر ع جلدی کرنیوالا پیشی کرنے والا
مُبَادرت ع شتابی کرنا۔ سبقت لیجانا آگے بڑھ جانا۔ دلیری کرنا۔ جرأت۔ دلیری۔
مُبَادَلہ ع بدلا کرنا۔ باہم بدلنا۔
مُبَادی ع ظاہر کرنیوالا۔ آشکار کرنیوالا۔
مَبَادِی ع جمع مَبدَء کی ہے۔ ابتدائی باتیں جو شروع میں سکھلانیکے قابل باتیں۔ ابتدا۔
مَبَادِیُ العلوم ع شروع کی باتیں جن پر آگے علوم کا جاننا موقوف ہو۔ ایک کتاب کا بھی نام ہے جو علم طبعیات میں ہے۔
مَبَادِئے عالیہ ع فرشتے اور عقول عشرہ۔
مَبَار۔ مُبَارف گوسفند کی انتڑیاں گوشت وچاول وغیرہ سے بھر کر بھنی ہوئیں۔
مُبَارا۔ مُبَارات ع خاوند بی بی کا ایک دوسرے سے جُدا ہو جانا۔
مُبَارِز ع لڑائی میں نکلنے والا جنگی آدمی۔ سپاہی بہادر
مُبَارزت ع لڑنے کے واسطے میدان جنگ میں آنا۔ جنگ لڑائی۔ کارزار۔
مُبَارک ع برکت دادہ شدہ۔ خجستہ۔ برگزیدہ۔ فرخندہ
مُبَارک حضور۔ مبارک قدم ع وہ شخص جس کا آنا باعث برکت ہو۔
مُبَارک دم ف جس کا دم انفس، بابرکت ہو۔ متبرک آدمی۔
مُبَاشر ع کسی کام کو آپ کرنے والا۔ مستعد آمادہ۔ جماع کرنے والا۔
مُبَاسطت ع کسی کے ساتھ فراخ دلی سے پیش آنا۔ دوستی۔
مُبَاشرت ع آپ کسی کام میں لگ جانا۔ مجامعت کرنی۔ خوب ملنا جلنا۔
مُبَاعدت ع دوری۔ مفارقت۔ جدائی۔

مُبَاقِل ع ترکاری کے کھیت جہاں پودینہ پیاز۔ ساگ پات بوتے ہیں مفرد اس کا مبقل ہے۔
مَبَال ع پیشاب گاہ۔ مراد عورت کی فرج۔ مرد کا ذکر
مُبَالا۔ مُبَالات ع پروا رکھنا۔ خوف رکھنا۔ اندیشہ کرنا۔
مُبَالغہ ع کسی کام میں سخت کوشش کرنا۔ اصطلاح علم بدیع میں کسی طرح یا ذم میں یہاں تک نوبت پہنچا دینا کہ وہاں تک پہنچنا بعید یا محال دکھائی دے۔ اس کی تین قسمیں ہیں۔ مبالغہ تبلیغ جو عقل و عادت دونو کے رو سے ممکن ہو جیسے

اے ہمشکل تو مطبوع وہمہ جائے تو خوش
دلم از عشوۂ شیرین شکر خائے تو خوش

مُبالغہ اغراق جو عقل کی راہ سے ممکن ہو مگر عادت کی رو سے محال جیسے

نگارمن کہ بہ مکتب نہ رفت وخط ننوشت
بہ غمزہ مسئلہ آموز صد مدرس شد

مُبالغہ غلو جو عقل وعادت دونو کے راہ سے محال ہو جیسے

زسُمِ ستوراں دراں پہن دشت
زمین شش شد و آسماں گشت ہشت

مَبَانی ع جمع ہے مبنی کی۔ بنیادیں۔
مَبَانی نہادن ف بنیاد رکھنا۔
مُبَاہات ع فخر کرنا۔
مُبَاہجہ ع باہم فخر کرنا۔ نیکوئی اور حسن میں باہم خوش ہونا۔
مُبَاہلہ ع ایک دوسرے کو نفرین کرنا یعنی ایک دوسرے کے حق میں دعائے بد کرنا اور معجزۂ مباہلہ جناب رسولِ خدا کا جو تفاسیر میں بسط و تفصیل کے ساتھ مذکور ہے۔ مختصر اس کا یہ ہے کہ نصاریٰ نجران [illegible]

میں ہے وہاں کے چوبیس پادری حضرت کی خدمت میں تحقیق و بحث لے کر آئے آپ نے انہیں مسجد نبوی میں مدینہ کے اندر اُتارا۔ بعد کلام اس پر فیصلہ ٹھیرا کہ اچھا کل صبح کو جنگل میں جا کر مباہلہ و حلف کریں۔ تاکہ قدرت خدا معجزہ ظاہر ہو۔ چنانچہ صبح کو سید المرسلینؐ اس تشکل سے راہی صحرا ہوئے کہ امام حسینؑ تو زیب آغوش نبی تھے۔ اور حسنؑ ساتھ ساتھ تھے۔ پیچھے جناب فاطمہؑ خاتون۔ بعد ازاں علی مرتضےؑ۔ پادری۔ ان مقبول صورتوں کو دیکھ کر گھبرائے اور انہوں نے مباہلہ سے ہاتھ اُٹھایا دنیا کے مارے ایمان نہ لائے۔ مگر جزیہ دینا قبول کر گئے
مُبَاہی ع ناز کرنے والا۔ فخر کرنے والا۔
مُبَایعت ع بیعت کرنا۔ تابع ہونا۔
مُبَاینت ع باہم جدا ہونا۔ ایک دوسرے سے علیحدہ ہونا۔
مُبْت ع عار۔ ننگ۔
مُبْتَدا ع شروع۔ جس سے کلام شروع ہو۔ اوّل جزو جملۂ اسمیہ کا۔
مُبْتَدِع ع بدعت کرنیوالا۔ دین میں نئی بات نکالنے والا۔ بدعتی۔
مُبْتَدی ع شروع کرنے والا۔
مُبْتَذَل ع ذلیل خوار۔ بے قدر۔
مُبْتَر ع دُم کٹا۔ بے اولاد۔ خراب۔ دشمن۔
مُبْتَسِم ع صیغۂ اسم فاعل ابتسام مصدر سے جس کے معنے تبسم یعنی شگفتگی اور مسکرانا ہے۔
مُبْتَغا ع چاہا گیا۔ خواستہ شدہ۔ آرزو۔
مُبْتَغیات ع آرزوئیں۔
مُبْتَلا ع گرفتار بلا۔ بلا میں پھنسا ہوا۔
مُبْتَنی ع بنانے والا۔ بننے والا۔

مُبْتَنے ع بنایا گیا۔ بنایا ہوا۔
مُبْتَہِج ع شادان۔ خوش۔
مَبْثُوثہ ع پراگندہ۔ پریشان۔
مَبْحَث ع جائے بحث۔ مقام بحث۔ بحث معاملہ
مُبْخِر ع بخار اُٹھانے والی چیز۔
مُبْخِلی ع بخیلی۔ بخل سے منسوب ہونا۔ کنجوسی
مَبْدَأ۔ مَبْدَء ع جائے شروع۔ جگہ ظاہر ہونے کی۔ آخری لفظ کے معنے غزل اور قصیدے کا مطلع بھی ہیں۔
مُبْدِع ع آغاز کرنے والا۔ آشکارا کرنے والا پیدا کرنے والا۔
مَبْدَءِ فیض ع مراد خدائے تعالےٰ فیض کا آغاز۔ بہت فیض رساں۔
مُبْدِءِ فیّاض ع خدائے تعالےٰ۔
مُبْدِءِ رق ع رہبر۔
مُبْدِع ع آپ ہی آپ کسی نئی چیز کا پیدا کرنے والا بے مادہ بنانے والا۔
مُبَدَّل ع بدلا ہوا۔ بدلا گیا۔
مُبَذِّر ع اسراف کرنے والا۔ بیہودہ خرچ کرنے والا۔ فضول خرچ۔
مُبَذِّری ع فضول خرچی۔ اسراف۔
مُبَذِّرین ع جمع مُبَذِّر کی۔
مَبْذُول ع خرچ کیا گیا۔
مُبَرّا ع پاک کیا گیا۔ پاک۔ بیزار شدہ۔ دور شدہ
مُبَرّات ع پاک کی ہوئی۔ سبکدوش۔
مَبَرتاب ف برتافتن مصدر سے نہی حاضر معروف کا صیغہ ہے اس کے معنے ہیں مت پھیر۔
مُبَرِّد ع عربی نحو کے ایک بڑے عالم کا نام ہے جس کا سال پیدائش پیر کا دن یوم عید الاضحےٰ ۲۱۰ ہجری ہے۔ اور سال وفات پیر کا دن ماہ ذی الحجہ ۲۸۵ھ ہے۔ مدفن اُس کا شہر بغداد میں ہے۔

مُبَرِّد۔ مُبَرِّدَہ ع سردی دینے والا۔ سردی کنندہ
مُبَرِّدات ع جمع مُبَرِّد کی ہے۔
مُبَرَز ع پاخانہ۔
مُبَرِّز ع ظاہر۔ روشن۔ بزرگ۔ نامور۔
مُبَرْقَع ع ایک نغمۂ موسیقی کا نام ہے۔
مُبَرْہَم ع استوار۔ مضبوط۔
مُبَرْہَن ع دلیل سے ثابت کیا ہوا۔ روشن واضح۔ برہان سے مشتق ہے۔
مَبْرُور ع نیکی کیا گیا۔ پاک۔
مَبْسُوط ع پھیلا ہوا۔ فراخ۔ علم فقہ میں ایک کتاب بھی ہے۔
مَبْسُوطَہ ع فراخ۔ فراخی کردہ شدہ۔ چیز غیر مرکب۔ بسیط شئے۔
مُبَشِّر ع خوشخبری پہنچانے والا۔ بشارت دینے والا
مُبَشِّر بِنَام ع نام لیکر بشارت دینے والا حضرت عیسٰی علیہ السلام سے مراد ہے جنہوں نے جناب نبی آخر الزمان علیہ الصلوٰۃ والسلام کی آمد کی نام لیکر بشارت دی ہے چنانچہ انجیل یوحنا کے ۱۴ و ۱۶ باب میں فارقلیطا (یا پارا قلیتس) کا جو لفظ آیا ہے وہ بعینہٖ لفظ احمد کا ترجمہ ہے۔
مَبَل ف مت لٹک۔ مت لپٹ۔ مت سو۔
مَبَوْل ف غصے نہ ہو۔ پریشان نہ ہو۔ غصے نہ کر پریشان نہ کر دیکھنے سمجھنے اور کام کرنے سے باز رہ
مُبْصِر ع بینائی والا۔ بینا۔
مُبْضَع ع نشتر۔ نیشتر۔ فصاد۔
مَبْطَخَہ ع خربوزے کی بیل۔
مُبْطِل ع باطل کنندہ۔ باطل کرنے والا۔
مَبْعُوث ع اٹھایا گیا۔ بھیجا گیا۔
مُبْقِی ع کسی چیز کو باقی رکھنے والا۔ قائم رکھنے والا
مُبِل ع ربندہ۔ گرنے والا۔ بیماری سے شفا پایا ہوا۔ آشنوبیکا ندرلا۔ آشکارا کرنے والا۔

مُبَلِّغ ع پہنچانے والا۔
مُبَلَّغ ع پہنچایا گیا۔
مَبْلَغ ع زر کامل عیار۔ جید۔ کھرا۔ یہ لفظ اکثر زر نقد کی صفت میں واقع ہوتا ہے اور موصوف سے پہلے آتا ہے۔ جیسے مبلغ ہشتاد روپیہ یعنے ایسے اسّی روپے جو کامل اور کھرے بنے ہوئے ہیں کھوٹے نہیں۔ پہنچنے کا مقام۔ مقام۔ حد و نہایت۔ مقدار۔ تھوڑا سا۔ بہت سا۔
مُبْلَغ ع پہنچایا گیا۔ رسانیدہ شدہ۔
مَبْنِی ع بنایا گیا۔ عربی صرفیوں کی اصطلاح میں وہ لفظ جس کا حرف آخر ایک طرح پر رہے اختلاف عوامل متغیرہ نہ ہو۔
مَبْنیٰ ع جگہ بنا کی۔ بنیاد۔ مجازاً مضمون عضو وغیرہ
مُبَہِّج ع خوش اور شاد کرنے والا۔
مُبْہَم ع در بستہ اور کار فروبستہ۔ مشتبہ۔ وہ کلام مُبْہَم وہ جو کسی طرح دریافت نہ ہو سکے کہ کیا مطلب ہے۔
مَبْہُوت ع حیران۔ بھوچکا۔
مَبِیت ع سیات۔
مَبِیژَہ ع منیژہ۔ دختر افراسیاب۔
مَبِیع ع خریدی ہوئی شئے۔ بکا ہوا اسباب۔
مُبِین ع بیان کرنیوالا۔ آشکارا کرنیوالا۔ آشکارا۔ واضح۔ روشن۔
مُبَیِّن ع بیان کرنے والا۔
مُبَیَّن ع بیان کیا گیا۔
مُبْہِی ع قوت باہ کا پیدا کرنے والا۔

## میم مہملہ مع بائے فارسی

مَپاش ف امالہ ہے مپاش کا جو پاشیدن سے نہی کا صیغہ ہے۔

## میم مہملہ مع تائے فوقانی

مَتیٰ ع کب۔ کس وقت۔ جس وقت۔
مَتاب ع لوٹ جانا۔ جائے رجوع۔
مَتاب ف مت پھیر۔ نہی کا صیغہ ہے۔ تافتن مصدر سے۔
مُتَابِع ع پیروی کرنے والا۔ پیرو
مُتَابَعَت ع پیروی کرنی۔ پیروی۔ تابعداری
مُتَأَثِّر ع اثر پذیر۔ اثر قبول کرنے والا۔
مُتَاجَرَہ ع آپس میں تجارت کرنا۔
مُتَأَخِّر ع پیچھے آنے والا۔ جو آخر میں رہ گیا ہو۔ جو پیچھے رہ گیا ہو۔
مُتَأَخِّرِین ع پچھلے لوگ حال کے زمانہ کے لوگ
مُتَأَذِّی ع تکلیف پانے والا۔
مَتارَہ ف آفتابہ چمڑے کا بنا ہوا۔ برتن جسے مطہرہ کہتے ہیں۔
مُتَراف مطر۔ مینہ۔ بارش۔
مُتَأَسِّف ع افسوس کرنے والا۔
مَتاع ع پونجی۔ اسباب سوداگری۔ اسل زر جس سے نفع کمائیں۔
مَتاعِب ع جمع تعب کی۔ رنجہا۔ ماندگیہا۔
مَتاعِ روے دست ف کم قیمت اسباب جو دوکان کے باہر رکھا رہتا ہے یا ہاتھ پر رکھکر بیچتے ہیں
مُتَألَّف ع تالیف کیا گیا۔ مرکب کیا گیا۔
مُتَألِّم ع دردناک۔ دردمند۔
مُتَألِّہِین ع خدا کی پرستش کرنیوالے اسکی عبادت کرنیوالے۔ حکمائے اہل اسلام۔
مُتَأَمِّل ع تامل کرنیوالا۔ غور کرنیوالا۔ سوچنے والا۔
مَتانَت ع استواری۔ پکی۔ مضبوطی۔
مُتَأَہِّل ع بیاہا ہوا۔ قبیلہ دار۔ اہل وعیال والا۔
مُتَبادِر ع ذہن میں جلد آجانے والا۔
مُتَبایِن ع باہم جدا۔ ایک دوسرے سے الگ دو مخالف ایسے کہ ایک دوسرے پر صادق نہ آسکیں۔ علم حساب میں وہ عدد جس کی اجزائے ضربی نہ ہو سکے
مُتَبَحِّر ع وہ آدمی جسکو بہت علم ہو۔ بڑا عالم۔ علم کا دریا
مُتَبَخَّر ع بخارات بنایا گیا۔
مُتَبَدَّل ع بدلا گیا۔ تبدیل کیا گیا۔
مُتَبَرَّک ع برکت یافتہ۔ برکت دار۔
مُتَبَسِّم ع مسکرانے والا۔ شگفتہ۔
مُتَبَلِّد ع کند ذہن۔ احمق۔
مُتَبَنّیٰ ع فرزند کیا ہوا۔ فرزندی میں لیا ہوا گود لیا ہوا لڑکا۔ منہ بولا بیٹا۔ لے پالک
مَتْبُوع ع سردار جس کا کوئی تابع ہو۔ پیروی کردہ شدہ
مُتَتالِیَہ ع پے در پے آنے والا۔ ایک دوسرے کے پیچھے چلنے والے۔
مُتَجاوِز ع تجاوز کرنیوالا۔ حد سے گذرنیوالا۔
مُتَجاہِل ع جان بوجھ کر جاہل ہونیوالا۔ اپنے تئیں انجان بنانے والا۔
مُتَجَبِّرَہ ع ظالموں کا گروہ۔ ظالموں کی جماعت
مُتَجَسِّس ع تلاش کرنیوالا۔ ڈھونڈنے والا
مُتَجَلِّی ع روشن۔ آشکارا۔ ظاہر۔ ہویدا۔
مُتَحَتِّم ع واجب۔ واجب ہونیوالا۔ یقینی
مُتَّحِد ع اتحاد کرنیوالا۔ ایک ہونیوالا۔ ملا ہوا۔
مُتَحَرِّک ع حرکت کرنیوالا۔ ہلنے والا۔ درحرکت والا حرف یعنی وہ حرف جس پر پیش یا زبر یا زیر ہو۔
مُتَحَصِّن ع قلعہ نشین جس نے قلعہ میں پناہ لی ہو۔
مُتَحَظِّی ع بہرہ مند۔ بہرہ ور
مُتْحِف ع تحفہ دینے والا۔
مُتْحَف ع تحفہ دیا گیا۔ وہ شخص جسے تحفہ دیں۔
مُتَحَقَّق ع تحقیق کیا گیا۔ درست۔
مُتَحَلِّی ع زیور پہننے والا۔ آراستہ ہونیوالا۔
مُتَحَلّیٰ ع زیور پوشیدہ۔ زیور سے آراستہ۔

مُتحمّل ع برداشت کرنیوالا۔ تحمل کرنیوالا۔ سہنے والا
مُتحیّر ع حیران۔ بھونچکا
مُتحیّرہ ع یہ پانچ ستارے خمسہ متحیرہ
کہلاتے ہیں۔ عطارد۔ زہرہ۔ مریخ۔ مشتری
زحل۔ اور ان کو متحیرہ اس وجہ سے کہتے
ہیں۔ کہ وہ کبھی کبھی اپنی رفتار معمولی کو
چھوڑ کر پیچھے کی طرف رجعت کرتے ہیں
اور پھر پھر کر اپنی رفتار معمولی پر
چلتے ہیں۔ تو گویا ان میں تحیّر ہوتا
ہے۔ پچھلے زمانے کی اہل ہیئت
کا خیال ہے۔
مُتخاصِم ع خصومت کرنیوالا۔ جھگڑالو۔
مُتخاصِمین ع مدعی اور مدعا علیہ۔
طرفین جو جھگڑا کریں۔
مُتخصِّص ع خصوصیت رکھنے والا۔
مُتخلخل ع پولا جو ٹھوس نہ ہو۔ مسامدار
مُتخلِّل ع خلل ڈالنے والا۔
مُتخیَّل ع خیال کیا گیا۔
مُتخیَّلہ ع خیال کیا گیا۔ اور محل خیال یعنی دماغ
مُتخیِّلہ ع نام ایک قوت کا ہے دماغ میں جس
کے سبب انسان مضامین حقیقیہ اور واقعات
گذشتہ سے ایسے مرکبات جدید بنا لیتا ہے
جن کو واقعہ میں وجود نہیں ہوتا۔
مُتدارَک ع علم عروض میں ایک بحر کا
نام ہے۔ جس کا وزن سالم (فاعلن) آٹھ
بار ہے۔ اور متدارک اس کا اس واسطے
نام رکھا ہے۔ کہ تدارک کے معنی لغت
میں دریافتن اور پیوستن کے ہیں۔
اور اوتاد اور اسباب اس بحر کے
باہم پیوستہ ہیں۔ یا اس وجہ سے
کہ اس بحر کو ابوالحسن اخفش نے
پیدا کر کے دیگر بحور کے ساتھ (جو خلیل
بن احمد نے پیدا کی تھیں) ملا دیا ہے۔
اس بحر کو احمد عروضی بنام غریب یعنی
نادر بھی مذکور کرتا ہے۔
مُتدارِک ع کھوئی ہوئی چیز کا پا لینے والا۔
مُتداوَل۔ مُتداوَلہ ع جو چیز دست بدست
پھری ہو۔ ہاتھوں ہاتھ پہنچی ہو۔ جو چیز
مروّج۔ مشہور۔
مُتدرِّع ع زرہ پوش۔
مُتدیِّن ع دیندار۔ دیانت دار۔
مُترادِف ع ہم معنے۔ دو ایسے لفظ جن کے
معنے ایک ہوں۔ ایک دوسرے کے مترادف کہلاتے ہیں
مُتراقی ع منتر پڑھنے والا۔ افسوں خواں
مُتراکِب ع ایک پر ایک چڑھا ہوا۔ باہم نشستہ
مُتراکِم ع برہم نشیندہ۔ گرد آئیدہ۔ ہجوم
و انبوہ کرنے والا۔
مُترتَّب ع ترتیب پایا ہوا۔ درست کیا ہوا
مُترجِم ع ترجمہ کرنے والا۔
مُترجَم ع وہ کتاب جس کا ترجمہ کیا گیا ہو۔
ترجمہ کی ہوئی کتاب۔
مُتردِّد ع متفکر۔ فکرمند۔ تردد کرنے والا۔
آنے جانے والا۔
مُترس۔ مِترس ف خندق۔ قلعہ در۔
وہ پتھر قلعے کے کنگرے پر دشمن کے مارنے
کے واسطے رکھا رہتا ہے۔
مُترسِّل ع رسالہ لکھنے والا۔ خط لکھنے والا
مُترسِّم ع رسم رکھنے والا۔ دنیاوی رسموں
پر چلنے والا۔ رسم ڈالنے والا۔ نویسندہ۔
مُترَش ف ڈاڑھی منڈانے والا۔ تراشیدن
سے عربی قاعدے کے موافق اسم مفعول
کا صیغہ بنایا گیا ہے۔
مُترشِّح ع ٹپکنے والا۔ تراوندہ۔ مجازاً
ظاہر ہونے والا۔
مُترصِّد ع امیدوار۔ امید رکھنے والا۔
مُترقِّب ع منتظر۔ امیدوار۔
مُترقَّب ع انتظار کیا گیا۔ امید کیا گیا۔
مُترقّی ع زیادہ ہونیوالا۔ بڑھنے والا۔
مُترنَّم ع گایا گیا۔
مُترنِّم ع گانے والا۔
مَتروک۔ مَتروکہ ع چھوڑا گیا۔ ترک کیا گیا
مَتروکات ع جمع متروک کی۔
مُتزاید ع بڑھنے والا۔ زیادہ ہونے والا۔
مُتزلزل ع ڈگمگانے والا۔ کانپنے والا۔
مُتساقِط ع آپس میں ساقط ہونیوالے۔
باہم فرو ریزندہ۔
مُتساوی ع باہم برابر۔ ایک دوسرے کا مساوی
مُتّسِع ع فراخ ہونے والا۔
مُتسلَّط ع وہ شخص جس پر غالب آ جائیں
مقرر کیا ہوا۔ تسلط کیا گیا۔
مُتسلِّط ع غالب ہونیوالا۔ غلبہ کرنیوالا۔ قابض
مُتّسم ع داغ دیا گیا۔ نشان کیا گیا۔
مُتشابہ ع ہم شکل۔ ایک صورت کے جس کے
معنے میں کچھ شبہ ہو۔ مخفی المعنی۔
مُتشابہات ع متشابہ (مخفی المعنی) آیتیں
جن کے معنے سوا خدا تعالیٰ کے کوئی نہیں جانتا۔
مُتشاعِر ع وہ شخص شاعر نہ ہو اور اپنے
تئیں شاعر جتلا دے۔
مُتشکِّل ع شکل اختیار کرنیوالا۔
مُتشکّی ع شکایت کرنے والا۔
مُتشیِّع ع شیعہ مذہب رکھنے والا۔
مُتصاعِد ع اوپر چڑھنے والا۔ بلندی پر
جانے والا۔
مُتصدِّع ع پراگندہ ہونیوالا۔ پھٹ جانیوالا
پارہ پارہ ہونیوالا۔ وہ شخص جسے دردسر ہو۔
مُتصدّی ع پیش آنیوالا۔ مجازاً پیشی
میں کام کرنے والا۔ پیشکار۔
مُتصرِّف ع قابض۔ تصرف کرنے والا۔
مُتصرِّفہ ع پانچ قوائے باطنی میں سے
ایک قوت ہے جو تصرف کرتی ہے۔
محسوسات میں اور ان کے معانی
جزئیہ میں ساتھ ترکیب اور تفصیل کے
جیسے دو سرے آدمی کا تصور (اس میں
ایک سر پر دوسرا سر لگانا پڑتا ہے) یا بے
سر آدمی کا تصور (اس میں سر کو
جدا کر کے تصور کرنا پڑتا ہے)۔
مُتصرَّفہ ع جو چیز تصرف میں آگئی ہو۔ مقبوضہ
مُتّصِف ع موصوف۔ جس کے ساتھ کوئی وصف لگا ہو
مُتّصِل ع پاس۔ قریب۔ لگا ہوا۔ اتصال رکھنے والا
مُتصوَّر ع تصور کیا گیا۔
مُتضاد۔ مُتضادّہ ع باہم ضد رکھنے والے
ایک دوسرے کی مخالفت کرنیوالے۔ مخالف۔
مُتضایِف ع ایک دوسرے سے نسبت رکھنے والے
مُتضایِق ع ایک دوسرے سے تنگی کرنے والے
مُتضرِّر ع ضرر پانے والا۔
مُتضرَّر ع ضرر یافتہ جس کو ضرر پہنچا ہو۔
مُتضرِّع ع زاری کرنیوالا۔ گڑگڑانے والا۔
مُتضعِّف ع ضعیف ہونیوالا۔ عاجز۔
ناتوان۔ مجازاً مفلس۔ نادار۔ بے مقدور۔
مُتضمِّن ع در ضمن گیرندہ۔ پیٹ میں
لینے والا۔ ملا ہوا۔ شامل۔
مُتطرِّق ع راہ پانیوالا۔ راہ پیدا کرنیوالا
مُتطرِّقہ ع وہ معدنیات جو کٹنے کے لائق ہیں
مُتظلِّم ع دادخواہ۔ فریادی۔

مُتَعَارِض ع ٹکرانے والا۔ پیش آئندہ
جھگڑا کرنیوالا۔ درپے ہونے والا۔ سوال
کرنے والا۔ سائل۔ مجازاً مقابل۔ مخالف۔
مُتَعَارَف ع معروف۔ آپس میں تعارف کیا گیا
مُتَعَارِک ع کان ملنے والا۔ سزا دینے والا۔
سزا دینے والا۔ مجادلہ لڑائی کرنیوالا کا عادی
ہونے والا۔ جنگ کرنیوالا۔ اکٹھا ہونیوالا
مُتَعَاقِب ع پیچھے دوڑنے والا۔ پیچھے آنے
والا۔ پس روندہ۔ پس۔
مُتَعَال ع بلند۔ عالی۔
مُتَعَالی ع بلند ہونے والا۔
مُتَعَبِّد ع عبادت کرنے والا۔ پجاری
تکلف عبادت کرنے والا۔
مُتَعَدِّد ع چند۔ گنتی سے کئی۔
مُتَعَدِّی ع تجاوز کرنے والا۔ قواعد میں
وہ فعل جو فاعل و مفعول دونوں کو چاہے
یعنی فعل لازم کے جو صرف فاعل کو چاہتا ہے
مُتَعَذِّب ع خوش گوار عذب سے مشتق ہے
مُتَعَذِّب ع کھانے پینے کی خوش گوار شے
عذاب کرنے والا۔
مُتَعَذِّر ع دشوار۔ مشکل۔
مُتَعَرِّض ع پیش آنے والا۔ سامنے آنے
والا۔ روکنے والا۔ مزاحم۔ چھیڑنے والا۔
مُتَعَسِّر ع دشوار۔ مشکل۔
مُتَعَصِّب ع دین کی حمایت کرنے والا۔ تعصب
کرنے والا۔
مُتَعَطِّش ع تشنہ۔ پیاسا۔
مُتَعَلِّق ع لگاؤ رکھنے والا۔ تعلق رکھنے والا
مُتَعَفِّف ع متقی۔ پارسا۔ عفت والا۔
مُتَعَلِّقِین ع تعلق رکھنے والے لوگ یعنی اہل
وعیال و نوکر چاکر۔ جمع متعلق کی ہے۔

مُتَعَلِّم ع سیکھنے والا۔ طالب علم۔ شاگرد
مُتَعَنِّت ع کسی کا عیب ڈھونڈنے
والا۔ عیب گیرندہ۔
مُتَعَنِّد ع عناد رکھنے والا۔ دشمنی رکھنے والا۔ بدخواہ
مُتَعَہدان فا رسی قاعدہ پسند ان کی جمع
مُتَعَنِّف ع سرزنش کرنے والا۔ سختی سے
پیش آنے والا۔
مُتَعَوِّب ع رنجیدہ۔ رنج کشیدہ۔
مُتَعَوِّد ع خوگر۔ عادی کرنے والا۔
مُتَعَہ ع میعادی نکاح جو شیعوں میں جائز
ہے۔ اور اہل سنت وجماعت کے ہاں ناجائز۔
مُتَعَہِّد ع ذمہ دار کلام میں مشغول۔ عہد
کرنے والا۔ قسم اٹھانے والا۔
مُتَعَیِّب ع عیب پکڑنے والا۔ سہو
وخطا پکڑنے والا۔
مُتَعَیَّن ع مقرر کیا ہوا۔ تعین کیا گیا۔
مُتَغَاثی ع فریاد خواہ۔ نالشی۔ استغاثہ
کرنے والا۔ یہ لفظ غلط ہے صحیح مستغاثی ہے۔
مُتَغَیَّر ع تغیر کیا گیا۔ بدلا گیا۔
مُتَفَاوِت ع فرق کیا گیا۔ تفاوت کیا گیا۔
مُتَفَاوِل ع صحیح متفائل ہے۔ فال نکالنے
والا۔ فال لینے والا۔
مُتَفَحِّص ع ڈھونڈنے والا تفتیش کرنے والا۔
مُتَفَحِّص ع ڈھونڈنے والا۔ تلاش کرنیوالا
مُتَفَرَّج ع سیر و تماشا کی جگہ۔
مُتَفَرِّع ع شاخ کیا گیا۔ مترتب کسی چیز
سے اس کی شاخ کی طرح نکلنے والا۔
مُتَفَرِّق ع فرق کیا گیا۔ پراگندہ۔ جدا جدا۔
مُتَّفِق ع ملا ہوا۔ اتفاق کرنے والا۔
مُتَّفِقُ الکَلِمَہ۔ مُتَّفِقُ اللِّسَان ع
یکسان۔ ہم زبان۔

مُتَفَکِّر ع فکرمند۔ جس کو فکر ہو۔ اداس۔
مُتَفَنِّن ع فن فریب جاننے والا۔ متفنی۔
مُتَقَارِب ع علم عروض میں ایک بحر ہے
جس کا وزن سالم (فعولن) آٹھ بار ہے۔
متقارب کے لغوی معنے قریب یا نزدیک کے
ہیں۔ چونکہ اس بحر میں کئی وتد اور سبب
قریب ہیں اس وجہ سے اس کا یہ نام ہوا
شاہنامہ۔ سکندرنامہ۔ بوستان کا وزن بحر
متقارب مثمن مقصور یا محذوف ہے۔
(یعنی فعولن فعولن فعولن فعولن یا فعل)
مُتَقَاضِی ع تقاضا کرنے والا۔
مُتَقَاعِد ع پست شدہ۔ تقاعد قبول
کرنے والا۔ سستی کرنے والا۔
مُتَقَبِّل ع قبول کرنے والا۔ منظور کرنے
والا۔ چومنے والا۔
مُتَقَدِّم ع پیش ہونیوالا۔ آگے بڑھنے والا
مُتَقَدِّمِین ع پہلے زمانے کے لوگ۔ جمع متقدم کی
مُتْقَن۔ مُتْقَنَہ ع استوار۔ محکم۔
مُتَّقِی ع ڈرنے والا۔ بچنے والا۔ پرہیزگار
خلفائے بغداد میں سے ایک خلیفے کا نام ہے۔
جو ۳۲۹ھ سے ۳۳۳ھ تک حکمران رہا۔ یہ
متقی و عالم تھا۔ ملوک دیلمہ نے نواح بغداد
تک اس کے عہد میں اپنا تسلط جمایا۔
مُتَّکَا ع تکیہ گاہ۔ تکیہ لگانے کی جگہ۔ کنج
وحدت۔ فقیروں کی سبیلی۔
مُتَکَاثِف ع غلیظ ہونیوالا۔ جو خفیف نہ ہو۔ گاڑھا
مُتَکَبِّر ع مغرور۔ اپنی بڑائی کرنے والا
تکبر کرنے والا۔
مُتَکَسِّر ع شکستہ ہونیوالا۔ ٹوٹنے والا۔
مُتَکَفِّل ع ضامن۔ کفیل۔ ذمہ دار۔
مُتَکَلِّف ع تکلف کرنے والا۔

مُتَکَلِّم ع کلام کرنے والا۔ بولنے والا۔
مُتَکَلِّمِین ع کلام کرنے والے علم کلام
جاننے والے۔ صاحبان علم کلام۔ اور علم
کلام وہ ہے جس میں مذہبی باتوں کو عقلی
دلائل سے ثابت کرتے ہیں۔
مُتَکَوِّن ع ہونے والا۔ موجود ہونے والا
مُتَّکِی ع تکیہ کرنے والا۔ بھروسا کرنے والا
مُتَلَاشِی ع خراب۔ خستہ۔ پریشان۔ معدوم
نیست و نابود ہونے والا۔ یہ لفظ لاشے
سے بنا ہے۔ بعض آدمی جو اسے تلاش
سے مشتق سمجھ کر تلاش کرنے والے اور
تلاشی کرنے والے کے معنے میں استعمال
کرتے ہیں۔ یہ محض غلط ہے۔ اس
واسطے کہ تلاش ترکی لفظ ہے اور فارسی
اور ترکی الفاظ پر اس طرح عربی کا قاعدہ
نہیں چل سکتا۔
مُتَلَاطِم ع امواج زن۔ موج زن۔
مُتَلَالِی ع روشن۔ تاباں۔ چمکتی ہوئی چیز
مُتَلَطِّخ ع لتھڑنے والا۔ آلودہ۔
مُتَلَبِّس ع لباس پہننے والا۔ پنہاں ہونے
والا۔ پوشیدہ۔
مُتَلَذِّذ ع لذت اٹھانے والا۔
مُتَلِف ع تلف کرنے والا۔ خراب اور
ضایع کرنے والا۔
مُتَلَقِّی ع ملاقات کرنے والا۔
مُتَلَقّٰی ع ملاقات کیا گیا۔ ملاقات کردہ شدہ
مُتَلَوِّن ع رنگ برنگ کا ہونے والا۔
رنگ اختیار کرنے والا۔ وہ شخص جس
کی مزاج میں استقلال نہ ہو۔ رنگیلا آدمی
اصطلاح علم بدیع میں متلون وہ نظم
جو دو یا دو سے زیادہ بحروں میں

پڑھی جا سکے جیسا کہ مثنوی سحر حلال جو مولنا اہلی شیرازی کی تصنیف ہے اس کا ہر شعر دو بحروں میں پڑھا جاسکتا ہے۔ دیکھو یہ شعر

اے شدہ در خانۂ آں منزلت
خانۂ جاں یافتہ زاں منزلت

اِن دونو بحروں میں پڑھا جا سکتا ہے بحر سریع مطوی موقوف (مفتعلن مفتعلن فاعلان) اور بحر رمل مسدس مقصور (فاعلاتن فاعلاتن فاعلان ہیں)۔

مُتَأَسِّف ع افسوس کرنے والا۔ غمگین۔

مُتَمَاثِل ع مانند ہونے والا۔ ایک دوسرے کے مشابہ ہونے والے۔

مُتَمَادِی ع دراز۔ لمبا۔ بعید۔

مُتَمَایِل ع میل کرنے والا۔ خواہش کرنے والا۔ پیچ کھانے والا۔ لپٹنے والا۔

مُتَمَتِّع ع فائدہ اٹھانیوالا۔ برخوردار۔

مُتَمَرِّد ع سرکش۔ نافرمان۔

مُتَمَزِّق ع پارہ شودہ۔ پھٹ جانے والا۔ ٹکڑے ٹکڑے ہونے والا۔

مُتَمَشِّی ع رواں ہونیوالا۔ جاری۔ سرانجام پذیر

مُتَمَکِّن ع جگہ پکڑنے والا۔ برقرار۔

مُتَمَلِّق ع خوشامد کرنے والا۔ خوشامدی۔

مُتَمِّم ع تمام کرنے والا۔ کامل کرنے والا۔ پورا کرنے والا۔ علم اقلیدس میں اگر کسی سطح متوازی الاضلاع کا قطر کھینچکر قطر کے کسی نقطہ سے دو اضلاع متصلہ متوازی الاضلاع کے متوازی دو خط کھینچے جاویں۔ تو اس صورت میں وہ دو متوازی الاضلاع سطحیں متمم کہلائینگی۔ جو قطر کے گرد پیدا ہونگی اور قطر کے نقطہ پران کا ایک ایک زاویہ واقع ہوگا۔ مگر قطران زاویوں کی تجزی نہ کرتا ہوگا

مُتَمِّمَات ع جمع ہے مُتَمِّم کی

مُتَمِّمِ مَکَارِمِ اَخْلَاق ع اخلاق کی خوبیاں کامل کرنے والا۔ جس میں سب صفتیں اچھی ہوں۔ مفخر موجودات باعث ایجاد کائنات حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم سے مراد ہے۔ کیونکہ اُن کی صفت میں قرآن شریف میں آیا ہے۔ وَاِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ اور وہ بڑے خلق پر ہے۔

مُتَمَنِّی ع تمنا کرنے والا۔ آرزو رکھنے والا

مُتَمَنّٰی ع آرزو کیا گیا۔

مُتَمَنِّیَات ع جمع ہے مُتَمَنّٰی کی۔

مُتَمَوِّج ع تموّج کرنے والا۔ موج زن لہریں مارنے والا۔

مُتَمَوِّل ع مالدار۔ دولتمند۔

مَتْن ع پشت پیٹھ۔ استوار۔ جانے بلند اور سخت۔ اصل کتاب جس کی شرح کی جاوے

مُتَنَاہِی ع انتہا کو پہنچنے والا ہے۔

مُتَنَاہِیَہ ع انتہا کو پہنچنے والی کوئی چیز منتہی ہونے والی۔ مصدر اس کا تناہی ہے جس کے معنے ہیں۔ پایان کو پہنچنا۔ منتہی ہونا۔

مُتَنَبِّہ ع واقف۔ مطلع۔ خبردار۔ آگاہ ہوشیار

مُتَنَزِّہ ع عیب سے دور ہونے والا۔ پاکیزہ بلغ۔ اور سبزہ اور عمارت وغیرہ۔ کی سیر کو نکلنے والا۔ سیر کرنے والا۔ سیر کرنے کے قابل۔ قابل دید۔

مُتَنَعِّم ع ناز و نعمت میں رہنے والا۔ خوش عیش

مُتَنَفِّر ع نفرت کرنے والا۔ وحشت کرنے والا۔ بھاگنے والا۔

مُتَنَوِّع مُتَنَوِّعَہ ع نوع بنوع شودہ گوناگون ہونے والا۔ اقسام اقسام کا ہونے والا۔ قسم قسم کا۔ طرح طرح کا۔

مُتَوَاتِر ع پے درپے آنے والا۔ پے درپے

مُتَوَارِی ع پوشیدہ ہونے والا۔ چھپنے والا۔ حیران۔ سرگشتہ۔

مُتَوَازِی ع باہم برابر ہونے والا۔ برابری کرنے والا۔ علم اقلیدس میں جو خطوط ایک سطح میں ہوں اور ان دو خطوں کو دونو طرف خواہ کتنی ہی دور بڑھائیں آپس میں نہ ملیں خطوط متوازی کہتے ہیں۔

مُتَوَاضِع ع فروتن۔ عاجزی کرنے والا۔ ذلت اختیار کرنے والا۔

مُتَوَافِر ع وافر ہونیوالا۔ زیادتی اختیار کرنے والا۔

مُتَوَالِی ع پے درپے آنے والا۔ پے درپے ہونے والا۔ بار بار ہونے والا۔ اصطلاح علم حساب میں جب کسی کسر عام کو کسر اعشاریہ کی طرف تحویل کریں اور شمار کنندہ کو نسب نما پر تقسیم کرنے سے تقسیم کبھی پوری نہ ہو۔ بلکہ پھر پھر ایک سے ہندسے آنے لگ جائیں تو ایسی کسر کو کسر مُتَوَالِی یا مُدَوَّر کہتے ہیں۔ پھر اگر شروع ہی سے ایک سے ہندسے آنے لگ جائیں۔ تو ایسی کسر کو کسر متوالی خالص کہتے ہیں۔ اور اگر پہلے چند ہندسے اور آکر پھر یکساں ہندسے مکرر آنے شروع ہوں تو ایسی کسر کو کسر متوالی مخلوط کہتے ہیں

مُتَوَّج ع تاج نہادہ شدہ۔ تاج دیا گیا۔ جس کے سر پر تاج ہو۔ تاج رکھا گیا ہو۔

مُتَوَجِّہ ع توجہ کرنے والا۔ دھیان دینے والا

مُتَوَحِّش ع وحشت اختیار کرنے والا۔ نفرت کرنے والا۔

مُتَوَرِّع ع پارسا۔ پارسائی جتانے والا۔

مُتَوَزِّع ع پراگندہ۔ پریشان۔

مُتَوَسِّل ع رغبت کرنیوالا۔ وسیلہ ڈھونڈنے والا

مُتَوَصِّل ع وصل اختیار کرنیوالا۔ توسل پسند

مُتَوَطِّن ع رہنے والا۔ باشندہ۔

مُتَوَفّٰی ع وفات یافتہ۔ فوت شدہ۔ مرگیا ہوا

مُتَوَقِّع ع امید رکھنے والا۔ توقع رکھنے والا۔ امیدوار

مُتَوَقِّف ع دیر کرنے والا۔ توقف کرنے والا

مُتَوَکِّل ع بھروسہ کرنیوالا۔ توکل کرنے والا۔

مُتَوَکِّل عَلَی اللّٰہ ع خلفائے عباسیہ میں سے ایک خلیفے کا نام ہے جس نے ۲۳۲ھ سے ۲۴۷ھ تک خلافت کی۔ وہ ہمیشہ درندہ جانوروں سے کھیلا کرتا تھا۔ اُس نے حضرت علی رضہ اور اُن کی اولاد کے مقبروں کی بے حرمتی کی۔ اور لوگوں کو وہاں جانے سے روکا۔ آخر کار اپنے بیٹے کے ہاتھ سے قتل ہوا۔

مُتَوَکِّلًا عَلَی اللّٰہ ع خدا پر بھروسا کرنیوالا ہوکر۔ خدا پر بھروسا کرکے۔

مُتَوَلِّد ع پیدا ہونے والا۔

مُتَوَلِّی ع کام پر رہنے والا۔ دوستی رکھنے والا۔

مُتَوَلِّی چہرہ زبان ف عطارد

مَتَّہ ع بڑھئیوں کا برما جس سے سوراخ نکالتے ہیں۔

مُتَوَہِّم ع وہم کرنے والا۔

مُتَوَہَّم ع وہم کیا گیا۔ وہم میں پڑا ہوا۔

مُتَہَاوِن ع سستی کرنیوالا۔ خوار۔ حقیر۔

مُتَہَتِّک ع پردہ دری کرنے والا۔ رسوائی کرنے والا۔ بے عزت کرنے والا۔ بے پرواہ۔

مُتَّہَم ع وہ شخص جس پر تہمت لگائی جائے۔

مُتَہَوِّر ع بہادر۔ اکھڑ۔

مَتّٰی ع عبد خدا کا دیا ہوا۔ حضرت یونس علیہ السلام کے باپ کا نام ہے۔ اور حضرت عیسےٰ علیہ السلام

کے ایک حواری کا نام بھی ہے - جن کی تصنیف سے پہلی انجیل دستی کی انجیل ہے - جو انہوں نے غالباً عبرانی زبان میں ۴۱ھ میں اور یونانی میں ۶۱ھ میں لکھی -

**متاس** عجب خدا کا انعام

**متاثم** ۶ مشتاق - دردمند -

**متین** ۶ استوار - مضبوط - رسول خدا کے ناموں میں سے ایک نام ہے -

## میم مہملہ مع ثائے مثلثہ

**مثاب** ۶ پھر آنے کی جگہ - بازگشت آدمی کے جمگھٹ کی جگہ - وہ جگہ جہاں بہت پانی ہو -

**مثاب** ۶ راستہ جو پہاڑ میں ہو - بدلہ جزا ثواب دیا گیا -

**مثابت - مثابہ** ۶ مانند مثابہ - جائے ثواب - مرجع - لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ حد - مرتبہ - جائے - بمنزلہ -

**مثال** ۶ شبیہ - نظیر - تصویر - حکم نامہ قاضی - مانند - فرمان بادشاہی - پروانہ حکم - عالم مثال -

**مثالب** ۶ عیب ہا - زبونی ہا -

**مثالث** ۶ ستارہ - جو ایک مشہور ستارہ ہے -

**مثالہ** ۶ شاہی فرمان - منشور -

**مثانہ** ۶ حیوان کا وہ مقام جہاں پیشاب جمع ہوتا ہے - کیسہ بول - پھکنا -

**مثانی** ۶ سورۂ فاتحہ اور جمع ہے مثنے کی ...

**مثبت** ۶ جو نفی نہ ہو - اثبات کردہ شدہ -

**مثبت** ۶ ثابت رکھا گیا - برقرار رکھا گیا -

**مثرودیطوس - مثرودیطوس** ایک معجون کا نام ہے -

**مثروطاس** ۶ بڑا تھال -

**مثقال** سا ڑھے چار ماشہ کے وزن کو مثقال کہتے ہیں

**مثقب** ۶ صیغۂ اسم آلہ کا ہے - ثقب (یعنے سوراخ کرنا) مصدر سے آلہ سوراخ کرنے کا برما جس سے لکڑی میں سوراخ کرتے ہیں -

**مثل** ۶ مانند - سب صفتوں میں مساوی -

**مثل** ۶ مثال - کہاوت - مانند - حقیقی (اصطلاح اہل لسان)

**مثلث** ۶ وہ شکل جس کے تین خطوط گھیرے ہوں - یہ بلحاظ اضلاع اور زاویوں کے چھ قسم پر ہے - تین بلحاظ ضلعوں کے اور تین بلحاظ زاویوں کے - ضلعوں کے لحاظ سے مثلث کے یہ اقسام ہیں - مثلث متساوی الاضلاع جس کے تینوں ضلعے باہم برابر ہوں - مثلث متساوی الساقین جس کے صرف دو ضلعے باہم برابر ہوں - مثلث مختلف الاضلاع جس کا کوئی ضلع آپس میں برابر نہ ہو - زاویوں کے لحاظ یہ قسمیں ہیں - مثلث قائم الزاویہ جس کا ایک زاویہ قائمہ ہو - مثلث منفرجۃ الزاویہ جس کا ایک زاویہ منفرجہ (قائمہ سے بڑا) ہو - مثلث حادۃ الزاویہ جس کے سب زاوئے حادے ہوں - اشکال مفصلۂ ذیل ہیں -



**مثلث** ۶ ایک قسم کی شراب جو صاف کرنے کے بعد تہائی رہ جاتی ہے اور فارسی میں اس کو سیکی کہتے ہیں اور اصطلاح فقہا میں شیرۂ انگور کا جو آگ پر جوش کھانے کے بعد تہائی حصہ رہ جاوے - اس کا حکم قریب خمر کے ہے -

**مثلثات افلاک** ۶ آسمان کے بارہ برج

**مثلث آبی - مثلثہ مائیہ** ۶ برج سرطان اور عقرب اور حوت سے مراد ہے کیونکہ ان برجوں میں خطوط ملانے سے شکل مثلث پیدا ہوتی ہے - اور چونکہ سردی اور تری ان برجوں کی طرف منسوب ہے اور پانی کا بھی مزاج سرد تر ہے - اس واسطے یہ تینوں برج مثلثہ آبی کے نام سے نامزد ہوئے -

**مثلث آتشی - مثلثہ آتشین** ف

**مثلثہ نار یہ** ۶ برج حمل اور اسد اور قوس سے مراد ہے - کیونکہ ان برجوں میں خطوط ملانے سے شکل مثلث پیدا ہوتی ہے اور چونکہ گرمی اور خشکی ان برجوں کی طرف منسوب ہے - اور آگ کا مزاج بھی گرم خشک ہے - اس واسطے ان کو مثلثہ آتشی سے نامزد کیا گیا -

**مثلث بادی** ف **مثلثہ ہوائیہ** ۶ برج جوزا اور میزان اور دلو سے مراد ہے اور چونکہ ان کی طرف گرمی اور تری منسوب ہے اور ہوا کا مزاج بھی گرم تر ہے اس واسطے ان کا نام مثلثہ بادی ٹھیرا -

**مثلث خاکی** ف **مثلثہ ارضیہ** ۶ برج ثور اور سنبلہ اور جدی سے مراد ہے - چونکہ سردی اور خشکی ان کی طرف منسوب ہے اور مٹی کا بھی مزاج سرد خشک ہے - اس واسطے ان کا نام مثلثہ خاکی ہوا -

**مثل نشان** ف اوروں کو اپنے پاس ادب سے بٹھانے والا - اوروں کو اپنے پاس دوزانو بٹھلانے والا -

**مثل زن** ف کہاوت - بیان کرنے والا -

**مثل شدن** ف مشہور ہونا -

**مثل عطارد بودن** ف منشی و دبیر ہونا

**مثلہ** ۶ ناک کان کاٹ ڈالنے - عذاب کرنا -

لیکن اکثر یہ لفظ اسم مفعول کے معنی میں مستعمل ہوتا ہے - یعنی ناک کان کٹا ہوا اور یعنی اعضا بریدہ شدہ (یعنی اعضا کٹے ہوئے) اور پوست کندہ (کھال اکھڑے ہوئے) کے بھی آیا ہے

**مثمر** ۶ پھل دینے والا - انجام دینے والا نتیجہ دہندہ - میوہ آورندہ -

**مثمن** ۶ ہشت پہلو - اور ہشت بھی مراد

**مثنے** ۶ تثنیہ - دوبارہ کردہ شدہ - دو کردہ شدہ

**مثنوی** ۶ منسوب بمثنے جس کے معنے دو - دو ہیں - چونکہ مثنوی کے ہر بیت میں دو قافئے علیحدہ علیحدہ ہوتے ہیں - اس واسطے ابیات مختلف القوافی کو مثنوی کہا گیا -

**مثوب** ۶ ثواب دیا گیا - بدلہ نیکی کا دیا گیا -

**مثوبات** ۶ نیکیوں کے عوض کھلائی کے بدلے - مثوبت کی جمع ہے -

**مثوبت مثوبہ** ۶ عقبےٰ میں نیکی کا بدلہ عبادت کا اجر -

**مثولے** ۶ جائے آرام - قرارگاہ -

**مثیب** ۶ اجر دینے والا - پھر مزاج کے اعتدال پر آنے والا -

**مثیل** ۶ امالہ ہے مثال کا -

## میم مہملہ مع جیم معجمہ

**مج** ۶ ماش -

**مجج** ۶ سبز ماش -

**مج** ف مخفف ہے ماج کا - کج کے معنے میں بھی آیا ہے -

**مجاب** ۶ جواب دیا گیا - قبول کیا گیا -

**مجابات** ۶ جمع مجاب کی -

**مجادل** ۶ لڑنے والا - جھگڑنے والا -

**مجادلات** ۶ جمع مجادلہ کی -

**مُجادلہ** ع لڑنا - جھگڑنا - لڑائی دشمنی - خصومت -
**مُجاذبہ** ع جگہ سے ہٹا دینا - آپس میں کھینچا تانی کرنا - منازعہ اور مجادلہ کرنا -
**مَجاذیب** ع جمع ہے مجذوب کی - کشیدہ شدہ لوگ - خدا کی محبت میں کھچے ہوئے -
**مَجاری** ع جمع مجرے کی - جاری ہونے کی جگہیں - بہنے کے رستے -
**مجاریٔ بدن** ع بدن کی رگیں - جن میں خون بہتا رہتا ہے -
**مَجاز** ع جب کسی لفظ کو اُس معنے میں استعمال کریں جس کے واسطے وہ موضوع (بنایا گیا) ہو - تو اُس کو حقیقت کہتے ہیں - اور اُس معنے کو حقیقی - جیسے اسد کا لفظ جو شیر (درندہ مشہور) کے لئے موضوع ہے اس کا استعمال شیر ہی کے معنی میں کریں یہ تو حقیقت ہے اور شیر اس کے حقیقی معنی اور جب ایسے معنے میں استعمال کریں جس کے واسطے وہ موضوع (بنایا گیا) نہیں ہے تو اُسے مجاز کہتے ہیں - اور اُس معنی کو مجازی - مگر اس صورت میں یہ ضروری امر ہے - کہ اس مجازی اور حقیقی معنی میں کوئی علاقہ و مناسبت ہو - کیونکہ اگر کوئی علاقہ نہ ہوگا - اس لفظ کا استعمال اُس مجازی معنی میں ٹھیک نہ ہوگا - جیسے کہا جائے کہ گیر اس اسپ را - اور اشارہ کتاب کی طرف کیا جائے - تو یہ استعمال ٹھیک نہ ہوگا - کیونکہ کتاب اور اسپ میں کچھ بھی علاقہ نہیں - مجازی اور حقیقی معنی میں تشبیہ کا علاقہ ہے - تو استعارہ کہیں گے - جیسے اسد کا لفظ بول کر بہادر آدمی مراد لیں - اور اگر تشبیہ کے سوا کوئی اور علاقہ ہے - تو مجاز مرسل جیسے نہر رواں شد کہ اس میں نہر سے پانی مراد ہے بہ اعتبار ظرفیت کے - اور اس طرح کے علاقے قریب ۲۵ کے ہیں - ہم چند ایک کا یہاں ذکر کئے دیتے ہیں -
(۱) ظرف بول کر مظروف مراد لینا (۲) اس کا عکس
(۳) سبب بول کر مسبب مراد لینا (۴) اُس کا عکس
(۵) جزو بول کر کل مراد لینا (۶) اُس کا عکس
(۷) لازم بول کر ملزوم مراد لینا (۸) اُس کا عکس
(۹) خاص سے عام مراد لینا (۱۰) اُس کا عکس
(۱۱) مادہ بول کر وہ شے مراد لینی وغیرہ
**مُجازا** ع اصل اُس کی مجازات ہے - فارسی والے بحذف تا استعمال کرتے ہیں -
**مُجازات** ع بدلہ دینا - اور جزا دینی نیکی و بدی میں
**مَجازی** ع جو حقیقی نہ ہو حقیقی کی ضد - مرادی معنے -
**مُجازی** ع جزا دینے والا - بدلہ دینے والا -
**مَجاعت** ع بھوک - گرسنگی -
**مَجال** ع جائے جولان - جولان گاہ - میدان - **مجالاً** ع موقع - حوصلہ - قدرت - طاقت - امکان
**مُجالِس** ع مصاحب - جلیس - باہم بیٹھنے والا - ہم نشین -
**مَجالِس** ع جمع مجلس کی - محفلیں - سبھا - سبھائیں
**مُجالَست** ع باہم مل کر بیٹھنا - ہم نشینی
**مَجالی** ع جمع مجلی کی - آئینے - جلوہ گاہیں - جلوے
**مُجامِع** ع صحبت کرنیوالا - جماع کرنیوالا
**مُجامعت** ع صحبت کرنا - جماع کرنا -
**مُجامَلت** ع نیکی کرنی -
**مُجانَبت** ع کسی کام سے یکسو ہونا - علیحدہ ہونا - کنارہ کرنا - علیحدگی - کنارہ کشی -
**مُجانِس** ع ہم جنس - اصطلاح علم بدیع میں دو یا زیادہ کلموں کا لفظ میں مشابہ ہونا - اور اُس کی بہت سی قسمیں ہیں جیسے مفرد اور مرکب - اور مقرون و مفروق وغیرہ
**مُجّان** ع بیہودہ بکنے والا - بکواسی -
**مُجانَست** ع ہم جنس اور مشابہ ہونا ہم جنسی - ہم قومی -
**مَجانِین** ع جمع مجنون کی - دیوانے - پاگل
**مُجاوَبہ** ع جواب دینا -
**مُجاوِر** ع ہمسایہ - پڑوسی - درگاہوں اور
**مُجاوِران فلک** ف سبعہ سیارہ سے مراد ہے - اور ثوابت سے بھی -
**مُجاوَرت** ع ہمسائیگی - پڑوسی -
**مُجاوِز** ع تجاوز کرنے والا - تجاوز -
**مُجاہِد** ع کافروں سے جہاد کرنے والا - کوشش کرنے والا -
**مُجاہَدہ** ع رنج و مشقت - سعی و کوشش کافروں سے لڑنا -
**مُجاہِر** ع تیاری کرنے والا - اسباب گھنے والا -
**مُجاہِر ارواح** ع ذات الٰہی - سرور کائنات صلعم
**مجاہر گان** ف سورج -
**مَجْبُور** ع ناچار - جبر کیا گیا - زبردستی کسی کام پر لگایا گیا - نقصان بھرا گیا -
**مجبوراً** ع مجبوری کی حالت میں - بے اختیاری کی حالت میں -
**مَجْبُوری** ع ناچاری - بے اختیاری -
**مَجْبُول** ع پیدا کیا گیا - پیدائشی طبعی جبلت کردہ شدہ -
**مُجْتاز** ع چھوڑا گیا - حد سے گذرنے والا
**مُجْتَبیٰ** ع برگزیدہ - پسندیدہ - لقب امام حسن کا
**مُجْتَثّ** ع اجتثاث - مصدر سے صیغہ اسم مفعول کا ہے - اس کے معنے ہیں جڑ سے اکھڑا ہوا - علم عروض میں ایک بحر کا نام ہے - جس کا وزن یہ ہے -

مفاعلن فعلاتن مفاعلن فعلاتن - چونکہ یہ بحر بحر خفیف کو جڑ سے اکھیڑ کر نکالا گیا ہے - اس واسطے اس کا یہ نام ہوا -
**مُجْتَمِع** ع صیغہ اسم فاعل کا ہے اجتماع مصدر سے - اکٹھا ہونے والا - جمع ہونیوالا
**مُجْتَمَع** ع جمع کیا گیا - جمع ہونے کی جگہ -
**مُجْتَنِب** ع دوری کرنیوالا - پرہیز کرنیوالا -
**مُجْتَہِد** ع کوشش کرنیوالا - راہ صواب پیدا کرنے والا - دین کے مسئلے نکالنے والا -
**مَجْد** ع بزرگی - بزرگوار ہونا -
**مُجِدّ** ع کسی کام میں کوشش کرنیوالا - سعی -
**مِجْداف** ع کشتی کا پتوار - پنجابی چپّو -
**مُجَدِّد** ع از سر نو پیدا کرنے والا - نئے سرے سے کرنے والا - کسی کام کا -
**مُجَدِّدِ وقت** ع وہ ولی کامل جو ہر سو برس کے بعد شروع صدی میں پیدا ہوتا ہے
**مُجَدِّدِ الفِ ثانی** ع دوسرے ہزار برس کا مجدد - یہ ایک مشہور ولی کامل کا نام ہے جن کا نام نامی شیخ احمد سرہندی ہے - وہ ۹۷۱ھ میں شہر سرہند میں پیدا ہوئے - بچپن میں ہی کلام اللہ یاد کیا - علوم عقلیہ و نقلیہ پڑھ کر اپنے والد کے مرید ہوئے - اور بیعت سے لوگوں کو فیض پہنچا کر ۱۰۳۴ھ میں فوت ہوئے - ان کی تصنیفات میں مکتوبات بہت مشہور ہیں
**مُجَدَّد** ع از سر نو پیدا کیا ہوا -
**مُجَدَّداً** ع از سر نو - نئے سرے سے -
**مُجَدَّر** ع وہ شخص جس کے بدن پر چیچک کے داغ ہوں - مجازاً منقش -
**مَجْدُود** ع صاحب نصیب - حکیم سنائی غزنوی کا نام ہے
**مَجْذُوب** ع کھینچا گیا - خدا کی محبت میں کھنچا گیا

**مجذور** ۶ کسی عدد کا حاصل ضرب فی نفسہٖ جیسے ۴ کا مجذور ۱۶ ہے۔
**مجذوم** ۶ جس کو مرض جذام ہو۔ کوڑھی
**مجرا** ۶ رواں کرنا۔ رواں کیا گیا۔ جاری کیا گیا۔ ملاقات امراء۔ سلام و تسلیمات۔
**مجرا** ۶ مجرے۔
**مجرب** ۶ تجربہ کیا گیا۔ آزمایا ہوا۔
**مجرد** ۶ تنہا۔ تارک دنیا۔ آزاد۔ مرد بے زن۔ اور وہ شے جو مادہ سے پاک ہو۔
**مجردات** ۶ عقول عشرہ۔ بعض کے نزدیک ارواح و ملائک۔
**مجرد روی** ف تنہا روی۔
**مجرگ۔ مجرگ** ف بیگار۔ لوگوں سے مزدوری دیئے بغیر زبردستی کام لینا۔
**مجرم** ۶ جرم کرنے والا۔ گنہگار۔
**مجروح** ۶ زخمی۔ گھائل جس کو زخم لگا ہو
**مجرہ** ۶ کہکشان۔
**مجریٰ** ۶ جگہ جاری ہونے کی۔ جاری ہونا۔ یہی مصدر ہے۔ علم عروض میں نام حرکت روی کا۔
**مجبے** ف عطار اور دوا فروش کا برتن جس میں وہ دوا رکھتا ہے۔
**مجزا** ۶ جزو جزو علیحدہ کیا ہوا۔ پارہ پارہ کیا ہوا۔
**مجزوم** ۶ مقطوع۔ قطع کیا گیا۔ کاٹا گیا۔ یقین کیا گیا۔
**مجس** ۶ وہ جگہ جہاں طبیب مریض کی نبض دیکھنے کو ہاتھ رکھتا ہے۔
**مجسطی** ۶ یونانی میں اس لفظ کے معنے ترتیب ہیں۔ حکیم بطلیموس کی کتاب کا نام ہے جس کو اس نے مرتب کیا۔ محقق طوسی نے اس کا ترجمہ کیا۔
**مجسطی کشاف** وہ شخص جو مجسطی کے مسائل حل کر سکے۔
**مجسم** ۶ جسم دار۔ جس میں طول اور عرض اور عمق ہو۔
**مجصص** ۶ گچ کیا ہوا۔ گچ کردہ شدہ
**مجعد** ۶ گھونگر والے بال۔ چھلے دار بال۔
**مجفف** ۶ خشک کرنے والا۔ خشک کنندہ
**مجلد** ۶ جلد بند۔
**مجلد** ۶ جلد بندی کیا ہوا۔ جلد بندھی ہوئی کتاب
**مجلی** ۶ روشن کرنے والا۔ صاف کرنے والا۔ جلا دینے والا۔
**مجلیٰ** ۶ روشن۔ جلا کیا ہوا۔ صاف کیا ہوا صاف۔ آشکارا۔ ظاہر۔
**مجلس** ۶ جگہ بیٹھنے کی۔ مجازاً وہ مقام جہاں پر آدمیوں کا گروہ جمع ہو۔ وہ گھوڑا جو گھوڑ دوڑ میں سب سے اول نکل جائے۔
**مجلس افروز** ف شراب انگوری۔ شمع ایک نغمہ بھی ہے۔
**مجلس نویس** ف بادشاہی دربار میں وہ عہدہ دار جو واقعات کو لکھتا جائے۔
**مچلکات** ۶ عہد نامہ مچلکوں کا۔ اقرار نامہ تمسک جو تحریر کیا جائے۔
**مجمد** ۶ رقیق شے جو سردی کے مارے جم گئی ہو۔ منجمد
**مجمر** ۶ عود دان۔ وہ انگیٹھی جس میں عود جلاویں
**مجمر آتش** ف انگیٹھی۔ سورج۔
**مجمرہ نقرہ پوش** ف۔ دنیا۔ جہان۔
**مجمع** ۶ مجلس۔ جگہ جمع ہونے کی۔
**مجمع البحرین** ۶ دو دریاؤں کے ملنے کی جگہ۔ وہ مقام جہاں حضرت موسیٰؑ اور خضر علیہ السلام کی باہم ملاقات ہوئی تھی۔
**مجمع علیہ** ۶ متفق علیہ جس بات پر ہر شخص کا اتفاق ہو۔
**مجمل** ۶ اکٹھا کیا ہوا۔ بہت سا مطلب ایک جگہ جمع کیا ہوا۔ بالاجمال۔ خلاصہ کے طور پر۔ جو محتاج تفصیل کا ہو۔
**مجملاً** ۶ خلاصہ کے طور پر۔ بالاجمال۔
**مجملات** ۶ وہ آیات قرآنی جو محتاج تفصیل کی ہیں
**مجموع** ۶ جمع کیا گیا۔ جمع۔ تمام۔ سب
**مجموعہ** ۶ جوڑ۔ جمع۔ حاصل جمع۔
**مجن** ۶ سپر۔ ڈھال۔
**مجنّہ** ۶ مکہ معظمہ کے پاس ایک بازار ہے۔
**مجنح** ۶ صاحب بازو۔ صاحب جناح
**مجند** ۶ جمع کیا گیا۔ جگہ جمع ہونے کی مشتق تجنید سے جس کے معنے دو لشکر جمع کرنے کے ہیں۔
**مجنون** ۶ پاگل۔ دیوانہ۔ لقب قیس کا جو لیلےٰ پر عاشق تھا۔ اس کا قصہ مشہور ہے باقی حال اس کا لفظ قیس میں دیکھو۔
**مجوس** ۶ قوم آتش پرست جو زردشت کے تابع ہیں۔ اس کا واحد مجوسی ہے۔
**مجوسی** ۶ وہ شخص جو آتش پرست ہو۔ گبر وہ شخص جو آفتاب اور چاند کی پرستش کرے یہ لفظ واحد ہے۔ جمع اس کی مجوس آتی ہے۔
**مجوف** ۶ جوف کیا گیا۔ کھوکھلا جو اندر سے خالی ہو
**مجون** ۶ شوخی۔ ہزل بیباکی کرنا۔ نڈر ہونا۔
**مجہود** ۶ طاقت دیا گیا۔ کوشش کی گئی
**مجہورات** ۶ قاریوں کی اصطلاح میں حروف مہموسہ کے سوا باقی کل حروف تہجی۔
**مجہول** ۶ نامعلوم۔ نادانستہ شدہ۔ اور وہ فعل جس کا فاعل معلوم نہ ہو۔
**مجی۔ مجیئت** ۶ آنا۔
**مجیب** ۶ جواب دینے والا۔ قبول کرنے والا۔
**مجیب الدعوات** ۶ دعاؤں کا قبول کرنے والا۔ خدائے تعالیٰ۔
**مجیب الدعوت** ۶ وہ شخص جس کی دعا قبول ہو جائے۔
**مجید** ۶ بزرگوار۔ گرامی۔ بزرگ۔
**مجیر** ۶ دستگیر۔ پناہ دینے والا۔ بچانیوالا۔

## میم مہملہ مع حائے مہملہ

**مح** ۶ مرغ کے انڈے کی زردی۔
**محابا** ۶ (مفاعلت کے وزن پر) اصل میں محابات ہے۔ فارسی والے اس لفظ کو مثل اور لفظوں مدارا۔ مواسا۔ مجازا وغیرہ کے (ت کو اڑا کر) استعمال کرتے ہیں اس کا مادہ۔ حبو۔ حباء۔ (نزدیک ہونا۔ دوستی) ہے پس محابا کے لغوی معنے باہم نزدیک کرنا۔ آپس میں سلوک کرنا کے ہوئے مجازاً یہ معنی فروگذاشت۔ مروت۔ اعانت۔ صلح۔ نگہداشت۔ لحاظ۔ سلوک۔ دریغ۔ بے محابا۔ یہ معنی بے کھٹکے۔ بے دھڑک۔ بے لحاظ۔ بیدریغ
**محابات** ۶ دیکھو محابا۔
**محادثت** ۶ باہم بات چیت کرنا
**محاولت** ۶ طلب کرنا۔ مانگنا۔ سوال کرنا۔
**محاذا** ۶ مخفف محاذات کا
**محاذات** ۶ مقابلہ کرنا۔ روبرو ہونا۔ ایک چیز کا دوسری چیز سے برابر ہونا۔
**محاذی** ۶ مقابل۔ روبرو ہونے والا۔
**محارب** ۶ لڑنے والا۔ جنگجو۔
**محاربات** ۶ جمع محاربہ کی
**محاربہ** ۶ لڑائی۔ جنگ۔
**محارست** ۶ نگہبانی کرنا۔

**محارم** ع جمع محرم کی۔ رازدار۔ پردہ دار
**محاریب** ع جمع محراب کی۔ محرابیں۔
**محاسب** ع حساب کرنیوالا۔ حساب داں۔
**محاسبہ** ع کسی سے حساب کرنا۔ حساب لینا۔ حساب۔ مجازاً۔ بازپرس۔
**محاسن** ع جمع ہے حُسن کی۔ خوبیاں۔ بھلائیاں۔ ڈاڑھی
**محاسن از اسیا سپید کردن** ف کمال حماقت سے مراد ہے۔ اُردو میں اس کی جگہ بولتے ہیں۔ ڈاڑھی۔ دھوپ میں سفید کرنا۔
**محاصر** ع گھیرنے والا۔ محاصرہ کرنیوالا
**محاصرہ** ع چاروں طرف سے گھیر لینا۔ گھیرا ڈالنا۔ گھیرا کسی پر چاروں طرف سے رستہ بند کر دینا
**محاضرات** ع معلومات پچھلے لوگوں کے اقوال و احوال مطابق حال و مقام علم تواریخ
**محاط** ع احاطہ کیا گیا۔
**محافظ** ع نگہبان۔ حفاظت کرنے والا۔
**محافظت** ع نگہبانی
**محافل** ع جمع ہے محفل کی۔ محفلیں۔
**محافہ** ع ڈولی جو کہار اُٹھاتے ہیں۔ عورتوں کے بیٹھنے کا ہودہ۔
**محاق** ع چاند کا گھٹنا۔ چاند کے گھٹنے کے دن جن کا ابتدا پندرھویں رات سے ہے ماہ قمری کے تین آخیر کے دن جن میں چاند نظر نہیں آتا۔
**محاکا** ع مخفف محاکات کا ہے
**محاکات** ع باہم حکایت کرنا۔ کوئی کہانی آپس میں کہنی۔ آپس میں بات چیت کرنی۔
**محاکمات** ع جمع محاکمہ کی۔
**محاکمہ** ع حاکم کے پاس جھگڑا چکانے کے لئے جانا۔ اور منصف ہو کر جھگڑا چکا دینا۔
**محال** ع ان ہونت۔ ناممکن جس کا ہونا ممکن نہ ہو
**محال** ع جمع محل کی مقامات جگہیں۔ پرگنے ضلعے

**محال** ع مکر۔ حیلہ۔
**محالات** ع ناممکنات۔ غیر ممکن باتیں یا چیزیں۔
**محامات** ع نگاہ رکھنا۔ حفاظت کرنا۔ کسی سے کسی چیز کو دفع کرنا۔
**محامد** ع جمع ہے محمدت کی۔ تعریفیں۔ نیک خصلتیں
**محاملت** ع باہم بوجھ اُٹھانا۔
**محاورات** ع جمع ہے محاورہ کی۔
**محاورت۔ محاورہ** ع بات چیت کرنی گفتگو کرنی۔ جواب دینا۔ جواب۔
**محاول** ع گرد پھرنے والا۔ سپرد کرنے والا۔ حوالہ کرنے والا۔
**محاولہ** ع کسی شے کا قصد کرنا کسی شے کا طلب کرنا۔ یا حیلہ سے اُس کا طلب کرنا کسی شخص سے مدت تک حیلہ گری رکھنی۔
**محب** ع دوستی کرنے والا۔ پیار رکھنے والا
**محبت** ع دوستی پیار۔
**محبتِ کل** ع سب کی محبت یہ ایک اصطلاحی کلمہ صوفیہ کا ہے یعنے سب سے محبت رکھنی صُلح کل ہونا
**محبرہ** ع دوات۔ قلمدان۔
**محبس** ع قیدخانہ۔ جیل۔
**محبوب** ع پیارا۔ دوست۔
**محبوس** ع مقیّد۔ قید کیا گیا۔
**محتاج** ع ناچار۔ حاجتمند۔ غریب مفلس
**محتاط** ع احتیاط کردہ شدہ۔ وہ شخص جو بہت احتیاط رکھے۔
**محتال** ع فریبی۔ حیلہ گر۔ مکّار
**محتالہ** ع زن حیلہ گر۔ مکار عورت۔
**محتجب** ع پردہ نشین چھپا ہوا۔ پردہ میں رہنے والا
**محتجبات** ع پردہ نشین عورتیں۔
**محترز** ع پرہیز کرنے والا۔ اپنے تئیں بچانیوالا
**محترف** ع ہم پیشہ۔

**محترفہ** ع پیشہ ور لوگ۔ صنعتگراں۔ کاریگر لوگ۔ یہ لفظ ہمیشہ لفظ فرقہ یا جماعت کی صفت ہوا کرتا ہے۔
**محترق** ع جلنے والا۔ جلا ہوا۔ سوختہ۔
**محترم** ع عزت کیا گیا۔ حرمت کیا گیا۔
**محتسب** ع مجسٹریٹ شمار کرنیوالا۔ وہ حاکم جو خلاف شرع باتوں کی ممانعت کرے کوتوال
**محتشم** ع خدم اور حشم والا۔ جس کے پاس نوکر اور دولت ہو۔
**محتظ** ع بہرہ یاب۔ مجازاً خوش مسرور
**محتفل** ع صیغہ اسم فاعل کا ہے احتفال مصدر سے جس کے معنے ہیں کسی شے کی اچھی سربراہی کرنی۔ پرواہ کرنی۔ غیر محتفل۔ بے پرواہ آدمی۔
**محتکر** ع غلہ فروش جو غلہ کو گرانی کی امید پر بند کر رکھے۔ بیچے نہیں۔
**محتمل** ع احتمال کیا گیا۔ گمان کیا گیا۔
**محتوم** ع واجب کیا گیا۔ حکم کیا گیا یا جیسا محکم
**محتوی** ع شامل۔ محیط ہونیوالا گھیر لینے والا
**محجر جہاں آرا بیگم** ف دہلی سے تین میل جانب جنوب درگاہ حضرت نظام الدین اولیا میں نہایت خوبصورت چھوٹی سی جالیدار عمارت سنگ مرمر سفید سے بنی ہوئی ہے اس کی وسط میں تعویذ مرقد کندہ کار اور مجلّا نہایت نفیس بنا ہوا ہے۔ یہ مدفن جہاں آرا بیگم بنت شاہجہان کا ہے۔ جس کو خود شاہجہان نے ۱۶۸۱ء میں تعمیر کرایا تھا۔
**محجل** ع سرخ یا سیاہ رنگ کا گھوڑا جس کے چاروں پاؤں سفید ہوں۔
**محجمہ** ع پچھنہ۔
**محجن** ع چوگان بلّا۔

**محجوب** ع پوشیدہ۔ چھپا ہوا۔
**محجوبہ** ع پردہ نشین عورت۔ دروازے کے پیچھے کی لکڑی جس سے اُس کو بند کر لیتے ہیں۔
**محجوبہ احد** ف لفظ احد کا الف۔
**محجور** ع منع کیا گیا۔ حرام کیا گیا۔
**محدب** ع کُب کیا گیا۔ جو موافق قبہ کے ہو
**محدث** ع احداث کرنے والا۔ نئی بات نکالنے والا۔ بے وضو۔ ناپاک۔
**محدث** ع حدیث بیان کرنیوالا۔ علم حدیث جاننے والا۔ بیان کرنیوالا۔ راوی۔
**محدود** ع حد کیا گیا۔ انتہا کیا گیا۔
**محذور** ع وہ چیز جس سے خوف کیا جائے۔
**محذوف** ع حذف کیا گیا۔ گرایا گیا۔ دُم کٹا گھوڑا۔ علم عروض کی اصطلاح میں وہ رکن جس کے سبب خفیف یعنی دو حرف گرا دئے جائیں
**محذے** ع رابنی جو موچیوں کا ایک اوزار ہے
**محراب** ع صیغہ اسم آلہ کا ہے ضرب مصدر سے بمعنی ہتھیار لڑنے کا۔ اصطلاح میں اُس قوس یا کمان کو کہتے ہیں۔ جو مسجد میں کعبہ کی طرف بناتے ہیں۔ چونکہ وہ ایک آلہ ہے شیطان کے ساتھ لڑائی (اور اُس سے مخالفت) کرنے کا اسواسطے اس کا نام محراب رکھا ہے۔
**محرابِ جمشید** ف سورج۔ آگ۔ جام جہاں نما
**محرابِ شکر پورہ** ف سنبوسہ۔
**محرابِ گُر** ف مسجد میں سجدہ کرنیکی جگہ۔ مسجد
**محرابی** ع مسجد۔ ایک قسم کی شمشیر ہے
**محراک** ع بہت پھرانے والا۔ بہت حرکت دینے والا۔ بہت افسوس کرنیوالا۔ اسرافیل کے ناموں میں سے ایک نام ہے۔
**محرر** ع لکھنے والا۔ آزاد کرنے والا۔
**محرر** ع لکھا گیا۔ آزاد کیا گیا۔

**مُحَرِّرانِ فلک** ع ساتوں سیارے۔
**مُحَرِّص** ع حرص میں ڈالنے والا۔ لالچی بنا دینے والا۔
**مُحَرَّص** ع حرص میں ڈالا گیا۔ لالچی کیا گیا۔
**مُحَرِّض** ع برانگیختہ کرنیوالا۔ ورغلا دینے والا۔
**مُحَرَّض** ع برانگیختہ کیا گیا۔ ورغلایا گیا۔
**مُحَرِّف** ع راستی سے پھیرنے والا۔ بدل دینے والا
**مُحَرَّف** ع راستی سے پھرا ہوا۔ کج۔ بدلا ہوا
**مُحَرِّق** ع جلانے والا۔
**مُحْرِقہ** ع جلا دینے والی شے۔ اور ایک تپ بھی ہے۔ جس سے انسان کی سب خلطیں جل جاتی ہیں۔ اور وہ بہت جلد مرجاتا ہے۔
**مُحَرِّک** ع تحریک کرنے والا۔ حرکت دینے والا۔ جنبش دینے والا۔
**مُحْرِم** ع وہ شخص جو حرم کعبہ میں آوے احرام باندھنے والا۔
**مَحْرَم** ع وہ شخص جس کے ساتھ نکاح کرنا درست نہ ہو۔ مجازاً قریب کا رشتہ دار۔ واقف کار۔ عورت
**مُحَرَّم** ع حرام کیا گیا۔ حرام رکھا گیا۔ ایک قمری مہینے کا نام ہے۔ جس سے سن ہجرت شروع ہوتا ہے۔ چونکہ ایام جاہلیت میں اس مہینے میں جنگ حرام تھے۔ اس واسطے اس نام سے موسوم ہوگیا ہے۔
**مُحَرَّمات** ع حرام چیزیں۔ وہ باتیں جن کا توڑنا روا نہ ہو۔
**مَحْرَماں** ف فارسی جمع ہے محرم کی۔
**مَحْرَمِ راز** ف بھید کا واقف۔ بھید جاننے والا
**مَحْرُور** ع گرم۔ حرارت کیا گیا۔ لاغر گرم مزاج
**مَحْرُوس** ع نگہبانی کیا گیا۔ حراست کیا گیا
**مَحْرُوسہ** ع نگہبانی کیا گیا۔ جس چیز کی نگاہ بانی کی جائے۔ ممالک محروسہ وہ ملک جو بادشاہ کے اپنے قبضہ میں ہوں۔ ملک بادشاہی۔
**مَحْرُوم** ع روکا گیا۔ باز رکھا گیا۔ ناامید۔ نامراد۔
**مَحْزُون** ع غمگین۔ اداس۔
**مُحْسِن** ع نیکی کرنیوالا۔ احسان کرنیوالا۔
**مُحَسَّنہ** ع نیک کیا گیا۔ نیکی۔ خوبی۔
**مُحَسَّنات** ع نیکیاں۔ خوبیاں۔
**مُحْسِنِین** ع جمع ہے محسن کی۔
**مَحْسُوب** ع حساب کیا گیا۔ شمار کردہ شدہ
**مَحْسُود** ع حسد کیا گیا۔ رشک کردہ شدہ
**مَحْسُوس** ع جو کچھ پانچوں حواسوں (باصرہ۔ سامعہ۔ شامّہ۔ ذائقہ۔ لامسہ) میں سے کسی کے ذریعہ سے دریافت ہو۔ آشکارا۔ ظاہر
**مَحْشَر** ع قیامت کے دن لوگوں کے اکٹھا ہونے کی جگہ۔ میدانِ قیامت۔
**محشر خرام محشر قد** ف محبوب معشوق
**مَحْشُو** ع بھرا ہوا۔ پُر۔
**مَحْشُور** ع حشر کیا گیا۔ قیامت کے میدان میں اٹھایا گیا۔ اکٹھا یا گیا۔
**مُحَشْوَش** ع جلایا گیا۔ آلودہ شدہ۔ مکروہ
**مُحَصِّل** ع تحصیل کرنیوالا۔ اگاہنے والا تحصیل کا سپاہی۔
**مُحَصَّل** ع حاصل کردہ شدہ۔ حاصل۔
**مُحْصَن** ع جس مرد کی جورو ہو۔ بیاہا ہوا مرد
**مُحْصَنات** ع شوہر والی عورتیں۔ جمع ہے محصنہ کی۔
**مُحْصَنہ** ع شوہر والی عورت۔
**مَحْصُود** ع کٹی ہوئی کھیتی۔
**مَحْصُور** ع حصر کیا گیا۔ گھیر اگیا۔ قلعہ بند۔
**مَحْصُورِین** ع جمع ہے محصورہ کی۔
**مَحْصُول** ع حاصل کردہ شدہ۔ خراج چنگی کی آمدنی
**مَحْض** ع صرف۔ خالص۔
**مَحْضَر** ع قاضی کا تصدیق کیا ہوا کاغذ حاضر ہونے کی جگہ۔ وقت حاضر ہونے کا۔ حضور۔ سامنا۔ حاضر ہونا۔ نیک محضر وہ شخص ہوتا ہے۔ جو غائب کو نیکی سے یاد کرے۔
**محضر بر آب نوشتن** ف لغو حرکت کرنی۔ بیہودہ کام کرنا۔
**مَحْضَرُون** ع حاضر شدگان۔
**مَحْظُور** ع منع کیا گیا۔ حرام کیا گیا۔
**مَحْظُوظ** ع بہرہ مند۔ بخت ور۔ نصیب ور۔
**مَحْفِل** ع آدمیوں کے جمع ہونے کی جگہ۔
**مَحْفُوظ** ع حفاظت کیا گیا۔ بچا ہوا۔
**مَحْفُوظہ** ع حفاظت میں رکھی ہوئی کوئی شے۔
**مَحْفُوف** ع گردا گرد پکڑا گیا۔ چاروں طرف سے گھیرا گیا۔
**مِحَفّہ** ع محافہ۔
**مَحْق** ع باطل کرنا۔ پاک کرنا۔ گرمی کا کسی چیز کو جلا دینا۔ گھٹنا۔ گھٹانا۔
**مُحِقّ** ع حق والا۔ حقدار۔
**مُحَقَّر** ع حقیر سمجھا گیا۔ ذلیل کیا گیا۔
**مُحَقَّر** ع حقیر شے۔
**مُحَقَّق** ع تحقیق کیا گیا۔
**مُحَقِّق** ع تحقیق کرنے والا۔ جو دلیل کے ساتھ بات کو ثابت کرے۔ اور مدقق۔ وہ شخص جو دلیل کو دلیل کے ساتھ ثابت کرے۔ صوفیوں کی اصطلاح میں محقق وہ شخص ہے جس پر حقیقت اشیاء کی کما ینبغی منکشف ہوگئی ہو۔ نہ دلیل و حجت سے۔ بلکہ مرتبہ کشف الٰہی پر پہنچ کر عین العیاں سے مشاہدہ کرلیا ہو۔ کہ حقیقت سب اشیاء کی حق ہے اور وجود واحد مطلق کے سوا اور کچھ موجود نہیں ہے اور وجود اور اشیا کا صرف اضافی ہے۔
**مُحَقِّقِین** ع محقق لوگ۔ جمع محقق کی۔
**مُحَقُّوق** ع راست و درست کردہ شدہ
**مَحَک۔ مِحَک** ع کسوٹی۔ نام ہے ایک سیاہ پتھر کا جس پر سونے یا چاندی کے کھرے کھوٹے ہونے کی آزمائش کی جاتی ہے۔
**محکِ زرِ ایمان** ف حجر اسود۔
**محکِ زرین** ف کسوٹی۔ حجر اسود۔
**مُحْکَم** ع مضبوط۔ مستحکم۔
**مُحْکَمات** ع کلام الٰہی کی وہ آیتیں جن کے معانی صریح ہوں بخلاف متشابہات کے۔
**مَحْکَمہ** ع کچہری انصاف کرنے کی جگہ۔
**مَحْکُوم** ع حکم کیا گیا۔ فرمانبردار۔ ماتحت۔
**محکوم علیہ و محکوم بہ** ع مسند الیہ و مسند۔ مبتدا اور خبر۔
**مَحْکِیَّہ** ع حکایت کی گئی۔ کہی ہوئی بات۔
**مَحَل** ع جگہ۔ مکان۔ منزل۔ بادشاہ یا امیر کا مکان۔ قدر و منزلت۔
**مَحَلّات** ع جمع محلہ کی۔
**مِحْلَب** ع دودھ دوہنے کا برتن۔ ایک خوشبودار درخت کا نام بھی ہے۔
**مَحَلّت۔ مَحَلّہ** ع اترنے کی جگہ۔ منزل آدمیوں کا مقام۔ مجازاً شہر کا کونہ۔ کوچہ۔
**محلِ نظر** ع مقام فکر۔ جائے تامل جائے اعتراض۔
**مَحْلُوج** ع روئی جس میں دانہ نہ ہو۔ پنبہ از دانہ پاک کردہ شدہ۔
**مَحْلُول** ع حل کیا ہوا۔
**مُحَلّٰی** ع آراستہ شدہ۔ زیور پہنایا گیا۔ صفت کردہ شدہ۔
**مَحْمَدَہ** ع بہت سراہا گیا۔ بہت تعریف کیا گیا

بسیار ستودہ۔ نام حضرت سید المرسلین
خاتم النبیین پیغمبر اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کا
ہے آپ عرب کے اشرف الشرفا قبیلۂ قریش
میں سے ہیں۔ حضرت اسماعیلؑ بن حضرت
ابراہیمؑ تک بقولِ بعض تیس اور بقول بعض
آپ کی ساٹھ پشتیں ہوتی ہیں۔ آپ کے
باپ کا نام عبداللہ اور ماں کا نام آمنہ ہے
ولادت آپ کی مکہ معظمہ میں بقول اصح
دنیا کی پیدائش سے ۴۶۷۵ برس بعد
۱۰ نومبر ۵۷۱ء میں ہوئی۔ چالیس برس
کی عمر میں آپ نے نبوّت کی دعوت شروع
کی۔ اور ۲۳ برس کے بعد ۶۳ سال
کی عمر میں ۸۔ جون ۶۳۲ء میں آپ نے
وفات پائی۔ مزار مبارک آپ کا مدینہ منورہ
میں ہے اور حضرت ابوبکرؓ اور عمرؓ آپ کے
دست چپ کی طرف مدفون ہیں۔
**مُحمّد کیسہ پیچئے** ف امام محمد غزالی رحمۃ اللہ
**مَحمِدَت** ع ثنائیں۔ تعریف۔
**مُحمّدی** ع منسوب بہ محمدؐ۔ وہ شخص جو
اُمّت محمدؐ سے ہے۔
**مَحمِل** ع کجاوہ۔ اونٹ کا ہودہ۔ گمان اٹکل قیاس
**محمود** ع تعریف کیا گیا۔ عمدہ۔ اچھا نام حبیب
رسول خدا صلعم کا نام بادشاہ غزنی کا جو
سبکتگین کا بیٹا تھا۔ اس نے ۹۹۸ء سے
۱۰۳۰ء تک ۳۳ برس سلطنت کی ہے
ایک ایرانی مسخرے کا نام بھی ہے جو اکبر کے
عہد میں ہند میں آیا تھا۔
**محمودہ** ع سقمونیا جو ایک مشہور دوا ہے
اور بہت تلخ ہے۔
**محمول** ع لادا ہوا۔ گمان کیا ہوا منطق
میں خبر جو مقابل مبتدا کے واقع ہوتی ہے

**مَحمُول بالمواطات** ع کسی شے کی خبر
واسطہ دوسرے کلمہ کی خبر واقع ہونا۔
**مَحمُول بالاشتقاق** ع کسی شے کی دوسرے
کلمہ کے لگاؤ سے خبر واقع ہونا۔
**مِحَن** ع جمع ہے محنت کی۔
**مِحنت** ع تکلیف۔ دُکھ۔ رنج۔
**مَحو** ع زائل کرنا۔ صاف کرنا۔ حروف
یا نقوش مٹانا۔ اصطلاح تصوّف میں
گم اور نابود ہونا۔ فارسی والے شیفتہ
عاشق۔ مجنوں کے معنی میں بھی استعمال
کرتے ہیں۔
**مِحوَر** ع دھری جس پر پہیہ گردش کرتا ہے۔
مشتق ہے حور (گردشتن) سے۔ خط
فرضی جس کے گرد کرۂ زمین کو گردش ہے
ایک سرا اُس کا قطب شمالی کہلاتا ہے۔
اور دوسرا سرا قطب جنوبی۔
**مَحوَطہ** ع احاطہ کرنے کی جگہ۔ گروہ۔ گھیرا
چار دیواری۔
**مُحَوِّل** ع سپرد کرنیوالا۔ حوالے کرنے والا۔
**مُحَوَّل** ع سپرد کیا گیا۔ حوالے کیا ہوا۔
**مُحیِی مُحیّی** ع زندہ کرنے والا۔
**مُحَیّا** ع چہرہ۔ منہ۔
**مُحییات** ع زندگی کی گئی جماعت۔
**مُحیِی الدّین** ع زندہ کرنے والا دین کا۔
اسم شریف جناب محبوب سبحانی حضرت شیخ
عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کا۔
**مُحَیَّر** ع موسیقی کے ایک پردے کا نام ہے۔
**مَحِیص** ع چھٹکارا پانا۔ چھٹکارا پانیکی جگہ۔
**مَحِیض** ع حیض کی حالت جس میں عورت
کو جماع اور قرآن کا چھونا۔ اور نماز و روزہ
درست نہیں۔

**مُحِیط** ع احاطہ کرنے والا۔ گھیرنے والا۔
گھیرا۔ دائرہ کا گول خط۔ سمندر۔ بحر۔
علم فقہ میں ایک کتاب ہے جسے امام محمدؒ
رحمۃ اللہ علیہ نے تصنیف کیا ہے۔ علم
لغت عربی کی بھی ایک کتاب کا نام ہے۔
**مُحِیل** ع حیلہ گر۔ مکار۔ فریبی۔
**مُحِیلہ** ع حیلہ گر عورت۔ مکار عورت۔

## میم مہملہ مع خائے معجمہ

**مَخ** ف آگ۔ پھڑ پھڑانے والا۔ گھسنے والا۔
ان آخیر کے دونو معنوں میں امر کا صیغہ
بھی ہے۔ گم شدہ۔ سخت لگام۔ خلاصہ۔
**مُخ** ع مغز۔ ہر چیز کا خلاصہ۔
**مَخاتیم** ع جمع مختوم کی۔
**مُخادِع** ع مکار۔ فریبی۔ حیلہ گر۔
**مُخادَعات** ع جمع مخادعت کی۔
**مُخادَعت** ع مکر و فریب کرنا۔ مکر و فریب۔
**مَخادیم** ع جمع مخدوم کی۔
**مَخاذِیل** ع جمع مخذول کی۔
**مَخارِج** ع جمع مخرج کی۔
**مَخازِن** ع جمع مخزن کی۔ خزانے۔
**مُخاصمت۔ مُخاصَمہ** ع باہم خصومت
کرنا۔ جنگ کرنا۔ دشمنی۔ عداوت۔ بیر۔
**مَخاض** ع دردِ زہ۔ حاملہ شیرنی۔ اونٹ کا
دو سالہ بچہ۔ کسی کام میں لگنا۔ آنے کی جگہ
**مُخاطہ** ع آب بینی۔ سنک۔
**مُخاط** ع لسوڑے کا درخت۔ سپستان۔
**مُخاطِب** ع سامنے سے بولنے والا۔ خطاب
کرنے والا۔ کبھی بمعنے عتاب کرنے والا۔
غصے ہونیوالا کے بھی آجاتا ہے۔
**مُخاطَب** ع خطاب کیا گیا۔ جس سے روبرو

گفتگو کی جائے۔ کبھی بمعنے مُعاتَب (عتاب
کیا گیا) کے بھی آجاتا ہے۔
**مُخاطبات** ع مراد مراسلے۔ مکاتیب
**مُخاطرات** ع جمع مخاطرہ کی۔
**مُخاطرہ** ع خطرہ۔ اندیشہ۔ وہ بات جو
ذہن میں آجاوے۔
**مُخاطی** ع خطا کرنیوالا۔ بلغم کی ایک
قسم ہے جو ناک کے پانی کے مشابہ ہوتی ہے
**مَخافات** ع جمع مخافت کی۔
**مَخافت** ع خوف۔ ڈر۔ ڈرنا۔ خوف کرنا
**مُخافتت** ع آہستہ پڑھنا۔
**مَخالِب** ع جمع مِخلب کی پنجے شکاری
جانوروں کے۔ اور چنگل درندے شیر کے۔
**مُخالطت** ع میل جول کرنا۔ مل جانا۔
میل۔ ملاپ۔ دوستی۔
**مُخالِف** ع خلاف کرنیوالا۔ دشمن۔ علم
موسیقی کی اصطلاح میں مقام عراق کے
ایک شعبہ کا نام ہے۔
**مُخالفت** ع ایک دوسرے کے خلاف
کرنا۔ دشمنی کرنا۔ دشمنی۔
**مُخالِف مال** ف سخی۔ کریم۔ صاحب ہمت
**مُخالِف مال** ف دشمنوں پر قہر کرنیوالا
دشمنوں کو مغلوب کر لینے والا۔
**مَخاوِف** ع جمع ہے مخوف کی۔ خوف کی
جگہیں۔
**مَخائِل** ع جمع مخیلہ یعنی داغ۔ آثار۔
علامات۔ خیال اور گمان کرنیکی جگہیں
**مُخبِر** ع خبر دینے والا۔ مجازاً انسان کا
چہرہ۔ جو اس کی خصلت کی خبر دیتا ہے
**مَخبَر** ع خصلت۔ خو۔
**مُخبِر صادق** ع رسول خدا صلعم۔

**مُخَبَّط** ع درہم آمیختہ۔ ملا جلا۔ فاسد۔ تباہ
**مُختت** ع امید۔ رجا۔
**مُختار** ع اختیار دیا گیا۔
**مُختارِ حق** ع نبی آخر الزمان۔
**مُختال** ع متکبر۔ اترانے والا۔
**مُختبیط** ع کسی سے اگلی جان پہچان بغیر وسیلہ مانگنے والا۔ شرم و حیا کے مارے رات کو سوال کرنے والا۔
**مُختَرِع** ع نئی بات نکالنے والا۔
**مُختَرَع** ع اختراع کیا گیا۔
**مُختَرَعات** ع نو ایجاد چیزیں۔ اختراع اور ایجاد کی گئی چیزیں۔
**مُختص** ع خاص کیا گیا۔
**مُختصر** ع جو دراز نہ ہو۔ چھوٹا۔
**مُختصران** ف کم بہت لوگ۔ کمینے۔
**مُختصم** ع جھگڑا کرنے والا۔ خصومت کنندہ۔
**مُختل** ع خلل یافتہ شدہ۔
**مُختل الحواس** ع حواس باختہ۔ جس کے حواس قائم نہ ہوں۔
**مُختلَف** ع اختلاف کیا گیا۔ وہ لغت جس میں اس بات پر اختلاف ہو کہ وہ فارسی ہے یا عربی۔
**مُختلِف** ع جو یکساں نہ ہو۔ ہندو جین کے مختلف فرقوں میں بہت اختلاف ہے۔
**مُختتم** ع مہر لگایا گیا۔ مُقفّل۔
**مُختوم** ع مُہر لگایا ہؤا۔ مُقفّل اور بند کیا ہؤا۔
**مُختون** ع ختنہ کیا گیا۔
**مُخدِّر** ع سُن کرنے والی چیز۔ پردہ میں بٹھلانے والا۔

**مُخدَّر** ع بے حس کیا ہؤا۔ سست کردہ شدہ۔ پردہ میں بٹھایا گیا۔
**مُخدَّرات** ع جمع مخدر کی۔
**مُخدَّراتِ قدسی** ع اسرارِ الٰہی۔ رموزِ الٰہی
**مُخدَّرہ** ع پردہ نشین عورت۔
**مخدوش** ع چھیلا ہؤا۔ وسوسہ کیا ہؤا۔
**مخدوم** ع خدمت کیا گیا۔ آقا۔ بزرگ صاحب۔
**مخذول** ع ذلیل خوار۔ ذلیل کیا گیا۔
**مخراق** ع ڈنڈا جو روئی سے لپیٹ کر کسی کو ماریں۔
**مُخرِّب** ع ویران کرنے والا۔
**مَخرج** ع نکلنے کی جگہ۔ خارج ہونے کی جگہ۔
**مُخرِج** ع باہر نکالنے والا۔
**مُخرِّق** ع پھاڑ دینے والا۔ ٹکڑے ٹکڑے کر دینے والا۔ خرق عادت ظاہر کرنے والا۔ معجزہ یا کرامت دکھلانے والا۔
**مخرقہ** ع شرمندگی۔ تیرگی۔
**مخرقہ** ع ایک کھیل کا آلہ ہے۔ قلندروں کی لکڑی تلوار۔ قلندروں کا خرقہ۔
**مخروش** ع چھیلا ہؤا۔ خراشیدہ شدہ مشتق ہے خرش سے جس کے معنے خراشیدن (چھیلنا) ہیں۔ اور اس لفظ میں عربی و فارسی میں توافق لسانین ہے۔
**مخروط** ع خراط کیا گیا۔ تراشا گیا۔ چھیلا گیا۔ گاجر کی شکل کی چیز۔
**مخروطی** ع گاجر کی شکل کا۔
**مخزان۔ مخزان** ع ایک گرجے کا نام ہے۔ جو اپنے بانی کے نام پر مشہور ہے
**مخزن** ع خزانہ کی جگہ۔ جمع کرنے کی جگہ۔ خزانہ۔
**مخزون** ع خزانہ میں رکھا ہؤا۔
**مخزونہ** ع خزانہ میں رکھی ہوئی چیز۔ گڑی اور دبی ہوئی چیز۔
**مخزونات** ع جمع مخزونہ کی۔ گڑی دبی چیزیں۔ پوشیدہ باتوں اور مخفی ارادوں سے کنایہ ہے۔
**مخستان** ع نخلستان۔ خرماستان۔
**مخسینوس** ی ایک یونانی حکیم کا نام ہے۔
**مُخصَّص** ع خاص کردہ شدہ۔ خاص کیا گیا۔
**مخصوص** ع خاص کیا گیا۔
**مخصوص دم بودن** ف زندگی کا صرف ایک دم باقی رہنا۔
**مُخضّب** ع رنگین کیا ہؤا۔ وسمہ لگایا ہؤا ہے۔ جس پر وسمہ لگایا ہؤا ہو۔
**مخضود** ع بے کانٹے کا درخت۔ وہ درخت جس پر کانٹے نہ ہوں۔
**مُخطَّط** ع لکیروں والا۔ وہ سے جس پر لکیریں پڑی ہوئی ہوں۔
**مخطوبہ** ع وہ عورت جس کی منگنی ہو چکی ہو
**مخطور** ع وہ چیز جس میں خوف و اندیشہ ہو۔ جو دل میں خیال گذرے۔ اندیشہ۔ فکر۔
**مخطورات** ع فکریں۔ اندیشے۔ جو دل میں خیال گذریں۔ وہ چیزیں جن میں خوف و اندیشہ ہو۔
**مُخطی** ع جس سے بے ارادہ خطا سرزد ہو اور خاطی وہ جو بالارادہ خطا کرے۔
**مُخفّت** ع خفت سے نہی کا صیغہ خلاف قیاس ہے
**مُخفَّف** ع ہلکا کیا گیا۔ تخفیف کیا گیا۔ وہ لفظ جس میں سے کوئی حرف کم کیا جاوے۔ جیسے بُد مُخفّف ہے بود کا۔

**مُخفی** ع پوشیدہ۔ پنہاں۔
**مُخِل** ع خلل ڈالنے والا۔ خلل انداز
**مُخلات** ع توبرہ۔
**مِخلب** ع شکاری پرندے کا پنجہ۔ شیر کا پنجہ
**مُخلخل** ع مسامدار شے۔ متخلخل۔
**مُخلّد** ع ہمیشہ۔
**مُخلِص** ع اخلاص والا۔ خالص دوست۔ دوست
**مُخلَص** ع خالص کیا گیا۔
**مَخلص** ع میمی مصدر ہے رہائی خلاصی۔
**مَخلصی** ع رہائی۔ مخلص اصل میں میمی مصدر ہے۔ یاے اس کے آگے تصرف فارسیوں کا ہے۔
**مُخلِط** ع ملانے والا۔ گڈمڈ کرنے والا۔
**مُخلَط** ع ملایا گیا۔ ملایا ہؤا۔
**مُخلَّع** ع خلعت دیا گیا۔
**مُخلَف** ع واپس دیا گیا۔
**مُخلِف** ع نو سال سے زیادہ عمر کا اونٹ۔
**مُخلِف** ف کبوتر کا بچہ۔ چھوٹی عمر کی خوبصورت لڑکی۔
**مخلوط** ع گڈمڈ۔ ملا جلا۔ آمیختہ شدہ۔
**مخلوع** ع خلع کیا گیا۔ نکالا گیا۔
**مخلوق** ع پیدا کیا ہؤا۔ ہر شے جو دنیا میں پیدا کی گئی ہے۔ خلقت۔
**مخلوقات** ع جمع مخلوقہ کی۔ دنیا اور جو چیزیں دنیا میں ہیں۔
**مُخلّے** ع خالی کیا گیا۔ رہا کیا گیا۔ چھوڑا گیا
**مُخلّے بالطبع** ع وہ شخص جسے اس کی طبیعت پر آزادانہ چھوڑ دیا جائے۔
**مُخمّر** ع سرشتہ شدہ۔ گوندھا ہؤا

خمیر کیا گیا۔ تیار۔
**مُخَمّس** ع پانچ گوشہ۔ پانچ کونیا۔ جس کے پانچ مصرعے ہوں۔ یا پانچ ضلعے ہوں۔ یا پانچ چیزیں جو کسی شئے میں شامل ہوں۔ تال۔
**مَخْمَصہ** ع نہایت بھوک۔ سوزش جو بھوک کے سبب سینہ اور شکم میں پیدا ہوتی ہے۔ مجازاً سخت غم جس سے دل مضطرب ہو جائے جھمیلا۔
**مَخْمَل** ع ایک قسم کے مشہور کپڑے کا نام ہے۔
**مَخْمَلِ دو خوابہ** ف دونو طرف سے ایک جیسی مخمل۔
**مخمل گواگ۔ مخمل گرگ** ف ایک قسم کی مخمل۔
**مَخْمُور** ع متوالا۔ شراب نوشیدہ۔
**مُخَنَّث** ع ہیجڑا۔ نامرد۔ خنثے بنایا ہؤا
**مُخَنْدہ** ف عاق کیا ہؤا بیٹا۔ ماں باپ کا نافرمان لڑکا۔ لپٹ جانے والا۔ خواہ جاندار ہو یا بیجان چیز۔
**مُخْتَنق** ع گلے سے پکڑا گیا۔ گلو گرفتہ شدہ۔
**مَخْنُوق** ع گلے سے گھونٹا گیا۔ جس کا گلا گھونٹا جائے۔
**مَخُوف** ع ڈرا ہؤا۔ خوفناک۔
**مُخَوِّف** ع خوف دینے والا۔ ڈرانے والا۔
**مَخِیدہ** ف ہلا ہؤا۔ پھسلا ہؤا۔ خراب کیا ہؤا۔
**مُخَیِّر** ع کسی کو اختیار دینے والا۔ بہت نیکی کرنے والا۔ بڑا نیکوکار۔ سخی۔
**مُخَیَّر** ع اختیار دیا گیا۔
**مَخِیض** ع دہی جس سے مکھن نکال لیا گیا ہو۔ لسّی۔
**مَخِیط** ع سوئی۔
**مَخِیط** ع سیا ہؤا۔ سیا گیا۔
**مُخَیَّل** ع خیال کیا گیا۔
**مُخَیِّلہ** ع محل تخیل یعنی دماغ۔
**مُخَیِّلہ** ع ایک قوت کا نام ہے۔ جسے خیال بھی کہتے ہیں۔
**مُخَیَّم** ع خیمہ لگانے کی جگہ۔ خیمہ کھڑا کرنے کی جگہ۔

## میم مہملہ مع دال مہملہ

**مَدّ** ف ہر شمسی مہینے کا چھٹا دن۔
**مَدّ** ع کشش۔ کھینچنا۔ جوار جو دریا میں آتا ہے۔ افزونی۔ درازی۔ کسی چیز پر نظر کرنا۔ وہ خط جو الف پر کھینچتے ہیں وہ خط جو حساب کی کسی رقم پر کھینچتے ہیں
**مُدّ** ع ایک پیمانہ کا نام ہے۔ جس کی مقدار دو رطل ہوتی ہے۔
**مدے** ع غایت۔ منتہے۔ مسافت۔
**مَدّاح** ع تعریف کرنے والا۔ مدح کرنے والا
**مُداخِل** ع دخل دینے والا۔ کسی کام میں داخل ہونے والا۔
**مَداخِل** ع جمع مدخل کی۔ جاہائے دخل اور بمعنے زر کی آمد۔ دو چیزوں کو آپس میں ملا دینا۔ بوٹہ دار حنا جو عورتیں ہاتھ پاؤں پر لگاتی ہیں۔ مکان۔ گھر۔
**مُداخَلت** ع دخل دینا۔
**مِداد** ع سیاہی۔
**مَدار** ع ستارہ کے دورہ کرنے کی جگہ۔ گردش کی جگہ۔ مجازاً وہ جس پر کوئی بات ٹھیری ہوئی ہو۔ جو مرکز زمین سے بھی مراد ہے۔ چکّی۔
**مُدارا** ع مخفف ہے مدارات کا۔
**مُدارات** ع رعایت کرنا۔ صلح اور آشتی کرنا۔ خاطر تواضع کرنا۔ نرمی سے پیش آنا۔
**مدارات** ع ستاروں کی حرکت کے دائرے۔ جمع مدار کی۔
**مَدارُالمَہام** ع وہ شخص جس سے سب کاروبار سلطنت کے متعلق ہوں۔ وزیر یا فوج کا اعلےٰ حاکم۔
**مَدارِج** ع جمع ہے مدرج کی۔ درجے۔
**مُدارِس** ف ایک شخص کا نام ہے۔ جس نے عذرا معشوقہ وامق کے پاس ایک قاصد بھیجا تھا۔ اور اُس نے اس قاصد کی آنکھ اپنی انگلی سے نکال ڈالی تھی۔
**مَدارِس** ع جمع مدرسہ کی۔
**مُدارَست** ع باہم درس کرنا۔ باہم پڑھنا۔ اور پڑھانا۔
**مُداعَبَت** ع مزاح۔ خوش طبعی کھیلنا
**مُدافِع** ع دفع کرنے والا۔ ہٹانے والا
**مُدافَعت** ع ایک دوسرے کو دفع کرنا۔ دفع کرنا۔ ہٹانا۔
**مُدام** ع ہمیشہ رکھا گیا۔ ہمیشہ شراب
**مُداوا** ع مخفف ہے مداوات کا۔
**مُداوات** ع دوا کرنا۔ علاج کرنا۔ درمان کرنا۔
**مُداومت** ع ہمیشگی کرنا۔ ہمیشگی۔
**مُداوے** ع دوا کیا گیا۔ علاج کیا گیا
**مُداہِن** ع سستی کرنے والا۔
**مُداہنہ۔ مُداہنت** ع سستی کرنا۔ جھوٹ بولنا۔ چرب زبانی۔ خوشامد۔ نفاق۔ جو دل میں ہو۔ اس کے برخلاف ظاہر کرنا۔
**مَدائِح** ع جمع ہے مدیحہ کی۔ تعریفیں۔
**مَدائِن** ع جمع ہے مدینہ کی۔ شہرہا۔ عراق عرب میں بغداد کے پاس ایک شہر ہے۔ جو نوشیرواں کا پایۂ تخت تھا۔ اور بڑے ہونے کے سبب بصیغہ جمع موسوم ہؤا۔
**مُدَبِّر** ع تدبیر کرنے والا۔ صاحب تدبیر۔
**مُدَبَّر** ع وہ نبیذ دوا جس کی اصلاح اور درستی کی گئی ہو۔ تاکہ ضرر نہ دے وہ غلام جس کے لئے اُس کا آقا اپنے مرنے کے بعد آزادی کا اقرار کرے۔
**مُدْبَر** ع پشت دیا گیا۔ یعنے وہ شخص جس کو اُس کے نصیبے نے پشت دی ہو۔ برگشتہ بخت۔ بدنصیب۔ بداقبال۔
**مُدَبِّرانِ فلک** ع سبعہ سیارہ۔
**مُدَبْلِیل** ع بلبل کا نالہ۔
**مُدَّت** ع عرصہ۔ دیر۔
**مُدّتِ عِدّت** ع طلاق کے بعد وہ عرصہ جس میں عورت کو دوسرا نکاح کرنا جائز نہیں۔ اور وہ مطلقہ کے لئے تین حیض یا تین ماہ ہے۔ اور بیوہ کے لئے چار ماہ اور دس دن۔ حاملہ عورتوں کے لئے ہر دو صورت میں وضع حمل عدت ہے
**مُدَثِّر** ع کپڑا اوڑھنے والا۔ لحاف میں

لیٹا - اِس کا مصدر تدثّر ہے - جس کے
معنے ہیں بالا پوش لحاف کا اوڑھنا -
نام ایک سورۂ قرآن کا - اور نام نبیؐ
آخر الزمان کا -

**مَدح** ع ستائش - تعریف -

**مِدحَت** ع ستائش تعریف -

**مُدخَل** ع داخل ہونے کی جگہ - دخل کرنا - داخل ہونا -

**مُدخِل** ع بخیل - کنجوس -

**مُدخَل** ع داخل کرنے کی جگہ - داخل کرنا - داخل کیا گیا -

**مَدخُول** ع داخل کیا گیا -

**مَدخُولہ** ع وہ عورت جس سے صحبت کی گئی ہو - زن جماع کردہ شدہ -

**مَدَد** ع کمک - اعانت -

**مَدَر** ع مٹی کا ڈھیلا - زمین اور مرکز زمین سے بھی مراد ہے - فارسی میں دریدن کا فعل نہی بھی ہے -

**مُدِر** ع بول جاری کرنے والی دوا - پیشاب لانے والی دوا - اصلی معنی اس کے ہیں دودھ کا جاری کرنے والا - حرکت دینے والا ہے - مدرا بیٹھنہ لانے والی -

**مُدِرَّات** ع جمع مُدِر کی -

**مِدرَار** ع ابر بسیار بارندہ - بہت برسنے والا - بادل - مینہ - باران -

**مَدَارِس** ع جمع مدرسہ کی -

**مُدَرِّس** ع پڑھانے والا - درس دینے والا -

**مَدرَسہ** ع درس دینے کی جگہ -

**مَدرسۂ ماہم انگہ** ف دہلی کے پرانے قلعہ کے قریب شاہ جہاں آباد سے جنوب کو یہ خشتی چونہ گچ کی کہنہ ڈرر عمارت "مدرسہ مع مسجد" اکبر بادشاہ کی دایہ ماہم بیگم بنوایا ہؤا ہے - یہ محمدؐ جلال الدین اکبر بادشاہ کی اتا تھی جیسے اکبر بادشاہ انگہ (انگہ ترکی میں دایہ دودھ پلانے والی کو کہتے ہیں -) کہا کرتا تھا - اور اسی واسطے اس کا نام ماہم انگہ مشہور ہوگیا تھا - اِس کا خاوند ادہم خان تھا - جس نے مالوہ فتح کیا اور بیٹا شمس الدین محمدؐ انگہ (انگہ ترکی میں کوکہ یعنے اتا کے بیٹے کو کہتے ہیں) اکبر بادشاہ کے عہد میں بڑے عروج پر رہا - اور اس کا خطاب خان اعظم تھا - یہ مکان جسے خیر المنازل کہتے ہیں - شہاب الدین احمد خاں (جو ماہم بیگم کا داماد اور اکبر بادشاہ کی طرف سے شہر دہلی کا صوبہ دار تھا -) کے زیر اہتمام ۹۶۹ھ ہجری میں تیار ہؤا تھا - چنانچہ اس کے دروازہ پر جو یہ کتبہ لکھا ہوا ہے اس سے اس کا تاریخی نام (خیر المنازل) سے ۹۶۹ برآمد ہوتے ہیں -

بدوران جلال الدین محمد
کہ باشد اکبر شاہان عادل
چو ماہم بیگم عصمت پناہی
بنا کرد این بنا بہر افاضل
وے شد ساعی این بقعۂ خیر
شہاب الدین احمد خاں باذل
زہے خیریت این بقعۂ خیر
کہ شد تاریخ او خیر المنازل ۹۶۹

**مُدرَک** ع سمجھا گیا - دریافت کیا گیا -

**مُدرِک** ع دریافت کرنے والا - سمجھنے والا - جاننے والا -

**مُدرِکات** ع جمع مدرکہ کی - عقلیں -

**مُدرِکہ** ع وہ قوت جس سے انسان اشیاء کی حقیقت دریافت کرسکے - عقل - ذہن -

**مَدرُوس** ع کہنہ - پرانا - بوسیدہ بے رونق - پڑھا ہؤا - خواندہ شدہ -

**مُدَّعا** ع آرزو - مطلب -

**مِدعَم** ع جناب رسولِ خدا صلعم کے ایک غلام کا نام ہے -

**مُدَّعےٰ علیہ** ع جس پر دعوے کیا گیا ہو -

**مُدَّعی** ع دعوے کرنے والا -

**مُدَّعِیات** ع جمع ہے مدعا کی - مطالب -

**مُدغَم** ع ادغام کیا گیا - ایک حرف دوسرے حرف ہم جنس میں آیا ہؤا - گھوڑا لگام دیا ہؤا - چھپا ہؤا - پوشیدہ ناہموار - پیوستہ -

**مَدفَن** ع گاڑنے کی جگہ - دفن کرنے کی جگہ -

**مَدفُون** ع دفن کیا گیا - گاڑا گیا -

**مدفون یثرب** ع جناب رسول خدا صلعم سے مراد ہے - جو یثرب (مدینہ) میں مدفون ہیں -

**مُدَقِّق** ع دقیقہ رس - باریک بیں - جو دلیل کو دلیل کے ساتھ ثابت کرے -

**مَدقُوق** ع کوٹا ہؤا - باریک کیا ہؤا لاغر - دبلا -

**مَدَق - مَدَقہ** ع دھوبیوں کی موگری - کو تنگ -

**مُدَلِّل** ع دلیل قائم کرنے والا - دلیل کے ساتھ ثابت کرنے والا -

**مُدَلَّل** ع جس پر دلیل قائم کی گئی ہو - دلیل سے ثابت کیا ہؤا - بادلیل -

**مَدلُول** ع معنے بتلایا گیا - دلالت کیا گیا

**مُدلَہِم** ع بہت اندھیرا - سخت سیاہ -

**مُدمِن** ع کسی کام کو ہمیشہ کرنیوالا -

**مَدَن** ف عیش و عشرت کے لئے نہ جا - سیر اور خیانت کو نہ جا -

**مُدُن** ع جمع مدینہ کی - بہت سے شہر -

**مَدَنی** ع مدینہ کا - منسوب بہ مدینہ -

**مد و جزر** ع جوار - بھاٹا (سمندر کے پانی کا چڑھاؤ اُتار) جو کشش قمر کے سبب ہر روز سمندر میں ہوتا ہے مختصر کیفیت اس کی یہ ہے - کہ کشش ثقل کے باعث چاند زمین کی سطح کے اس پانی کو جو اس کے مقابل ہے زمین کی نسبت کچھ نزدیک اور پانی پر کشش ثقل کا اثر جلد ہی ہونے کے سبب زیادہ زور سے کھینچتا ہے - اس واسطے اس مقام پر جس کی سمت الراس پر چاند نمایاں ہے - میلا چڑھاؤ (پانی کے سمٹ کر ایک جگہ ڈھیر ہو جانے کے سبب) ہوتا ہے - اور اس سے نوّے نوّے درجہ کے فاصلہ پر دو مقامات پر اُتار ہوتا ہے - مگر چونکہ زمین اس پانی کی نسبت (جو زمین کے اس طرف ہے - جس طرف چاند نہیں) زیادہ زور سے اور پہلے چاند کی طرف کھچ جاتی ہے - اس واسطے اس دوسری طرف کا پانی پیچھے رہ کر

دوسرے چڑھاؤ کا باعث ہوتا ہے۔ اور
اس مقام سے نئے نئے درجہ پران
سے دو مقامات پر جہاں پہلی دفعہ اُتار
ہوا تھا۔ اُتار کا اور بھی اثر ہوتا ہے پس
اسی واسطے دن بھر میں ہر ایک جگہ پر
دو ہی دفعہ اُتار۔ جب چاند اور سورج
ایک ہی سمت سے پانی پر روشن ہوتے
ہیں یعنے ان دونوں کی کشش ایک
دوسرے کو مدد دیتی ہیں۔ اور دونوں کی
قوت جاذبہ ایک ہی مقام پر ایک ہی
وقت میں عمل کرتی ہے تو اس وقت
مدوجزر اکبر پیدا ہوتی ہے۔ اور جب
سورج اور چاند حالت تربیع میں ہوتے
ہیں۔ یعنی اُن دونوں کی قوت جاذبہ مختلف
سمتوں سے سمندر پر عمل کرتی ہے۔
تو اُس وقت مدوجزر اصغر پیدا ہوتی
ہے +

مُدَوَّر ۶ گول +

مُدَوَّن ۶ جمع کیا ہوا +

مِدَّہ ۶ پیپ جو زخم سے نکلے +

مَدَّہ ۶ صرفیوں کی اصطلاح میں وہ
حرف علت جس کے ماقبل کی حرکت
اس کے موافق ہو۔ یعنے واو کے پہلے
حرف پر پیش۔ الف کے پہلے حرف
پر زبر اور ی کے ماقبل کے نیچے
زیر ہو +

مدہوش ۶ عربی اسم مفعول ہے۔
دہشت مصدر سے۔ بمعنے دہشت
آلودہ۔ حیرت زدہ۔ سرگشتہ۔ حیران
فارسی والے اس لفظ کو بواو مجہول
پڑھتے ہیں۔ اور مجازاً بمعنے مست۔
بیہوش استعمال کرتے ہیں +

مُدہوشی ف دہشت۔ حیرانی۔ حیرت
زدگی۔ مجازاً مستی۔ بیہوشی +

مُدّہ ولین ۶ مدہ کی تعریف ہو چکی
لین الف کے سوا دو حرف علت
ہیں سے کوئی ساکن حرف جس کا
ماقبل مفتوح ہو +

مدہون ف دباغت کیا ہوا چمڑا +

مَدہُون ۶ روغن ملا ہوا +

مَدِیح ۶ تعریف۔ ستائش +

مَدِید ۶ دراز۔ لمبا۔ علم عروض میں
ایک بحر کا نام ہے۔ جس میں فاعلاتن
فاعلن چار دفعہ آتا ہے۔ چونکہ بحر طویل
سے نکالا گیا ہے۔ اس لئے مدید
کہلاتا ہے +

مُدِیر ۶ گول۔ حرکت دینے والا۔
مہتمم۔ افسر۔

مَدیَن ۶ مصر سے آٹھ منزل دریائے
مغرب کے کنارے پر ایک شہر ہے حضرت
شعیب پیغمبر یہیں سکونت رکھتے تھے +

مَدِینَہ ۶ شہر عرب کا مشہور شہر۔ جس
میں سید المرسلین خاتم النبیین حضرت
محمد مصطفٰے علیہ الصلوٰۃ والسلام
کا مزار مقدس ہے +

مَدِینَۃُ الحُکَماء ۶ شہر ایتھنز جو ملک یونان
کا دارالخلافہ ہے۔ حکیم افلاطون
ارسطو۔ سقراط۔ بقراط۔ یہیں ہوئے
ہیں +

مَدِینَۃُ الاسلام ۶ شہر کوفہ کا لقب
ہے +

مَدِینَۃُ السّلام ۶ بغداد کا لقب ہے۔

مَدِینَۃُ العِلم ۶ لقب حضرت رسولِ
خدا صلعم +

مَدیُون ۶ قرضدار +

## میم مہملہ مع ذال معجمہ

مُذ ۶ ابتدائے زمان۔ آن زماں +

مُذ ف صاحب خداوند +

مُذاب ۶ گداختہ شدہ۔ گلا ہوا۔
پگھلا ہوا +

مَذاق ۶ چکھنا۔ چکھنے کی جگہ۔ محل
ذائقہ۔ ذائقہ۔ لطف۔ معشوق کے
سامنے ظرافت اور شوق کا اظہار
کرنا +

مَذاق زدن ف شہوت کے وقت
کا شوق۔ بوس وکنار کی بے اختیاری
کا اظہار کرنا +

مُذاکرہ ۶ باہم ذکر کرنا۔ مباحثہ +

مَذاہب ۶ جمع مذہب کی +

مَذبَح ۶ ذبح کرنے کی جگہ +

مُذَبذَب ۶ دھکڑ پکڑ کرنے والا جس
کا ارادہ مصمم نہ ہو۔ متردد +

مَذبُوح ۶ ذبح کیا ہوا جانور۔ جس کو
ذبح کر دیا ہو +

مَذخُورہ ۶ ذخیرہ کیا گیا +

مُذَکَّر ۶ مرد۔ نر +

مُذَکِّر ۶ نصیحت دینے والا۔ سمجھانے
والا۔ یاد دلانے والا +

مُذَکَّر سَماعی ۶ جو مرد اپنی زوجہ
کا مطیع ہو۔ پنجابی میں اُسے زن مجور
کہتے ہیں +

مَذکُور ۶ ذکر کیا گیا۔ ذکر +

مُذکّٰے ۶ گلا کٹا ہوا۔ بسمل +

مَذَلَّت ۶ خوار ہونا۔ رسوا ہونا۔
خواری۔ رسوائی +

مَذَمَّت ۶ ہجو۔ برائی۔ بدی +

مَذمُوم ۶ بد۔ برا۔ زشت وہ شے
جس کی برائی کی جائے +

مَذمُومَہ ۶ بری چیز۔ خراب شے +

مُذنِب ۶ گنہگار +

مَذہَب ۶ راہ۔ راستہ۔ دین +

مُذَہَّب ۶ سونا چڑھی ہوئی چیز۔
سونے کا ملمع یا گلٹ کی ہوئی چیز +

مُذَہِّب ۶ زر اندود کرنے والا۔
سونے کا ملمع یا گلٹ کرنے والا +

مَذہُوب ۶ زرنگار۔ زر اندود +

مَذی ۶ رطوبت جو غلبۂ شہوت
میں ذکر سے نکلتی ہے +

## میم مہملہ مع رائے مہملہ

مَر ف خاص کبھی حصر کے لئے کبھی
زینت کلام کے لئے زائد آتا ہے۔
حساب۔ پچاس۔ شمار۔ بیحد۔ بیشمار +

مَر ۶ رستی۔ جانا۔ گزرنا۔ کسّی۔
بھاوڑا +

مُر ۶ تلخ۔ کڑوا۔ ببول کی جیٹی
ایک قبیلے کے جداعلے کا نام بھی ہے +

مَراف مجھے۔ مجھ کو۔ مرے واسطے +

مِرا ۶ لڑنا۔ جھگڑنا۔ جھگڑا۔ خوردبانی +

مَرابح ۶ جمع مربح کی۔ منافع۔
فائدے +

مُرابحت۔ مُرابحہ ۶ نفع پر بیچنا

بسود - بیع کردن +

**مَرَابِع** ع منزلیں - مکانات +

**مُرَابَطَات** ع جمع ہے مرابط کی - وہ چیزیں جو باہم رابطہ پیدا کریں +

**مُرَابَطَہ** ع دشمن کے ملک کی سرحد پر رہنا - فریقین میں سے ہر ایک کا اپنے گھوڑوں کو دشمن کی سرحد پر باندھے رکھنا - اور لڑائی کے لئے آمادہ رہنا - دشمن کا نگاہ رکھنا - اور اُس کے درپے رہنا +

**مَرْأَت** ع عورت - زن +

**مِرْآت** ع آئینہ - مُنہ دیکھنے کا شیشہ +

**مَرَاتَاب** مرہٹا سے فارسی بنا لیا گیا ہے - مراتیاں اِس کی جمع ہے +

**مَرَاتِب** ع جمع ہے مرتبہ کی - درجے دستے +

**مَرَاتِب چہارگانہ** ف شریعت - طریقت - معرفت - حقیقت +

**مَرَاتِب ستّہ** ع صوفیوں کی اصطلاح میں یہ چھ مقام (۱) احدیت یا عالم غیب - (۲) واحدیت (۳) ارواح مجردہ - (۴) ملکوت (۵) عالم ملک یا عالم شہادت (۶) عالم انسان کامل +

**مَرَاتِع** ع جمع مرتع کی - چراگاہیں +

**مَرَاثِی** ع جمع مرثیہ کی +

**مُرَاجَعَت** ع لوٹنا - رجوع کرنا - اُلٹا پھرنا +

**مِرَاح** ع خوشی - فرحت - نشاط +

**مَرَاح** ع آرام پانے کی جگہ - راحت پانے کی جگہ +

**مُرَاح** ع اونٹوں کے آرام کی جگہ +

**مَرَاحِل** ع جمع مرحلہ کی - منزلیں +

**مراحل نشین** ف ساتوں سیاروں میں سے کوئی ایک مسافر +

**مَرَاحِم** ع جمع ہے مرحمت کی - مہربانیاں +

**مُرَاد** ع ارادہ کیا گیا - مطلب مقصد +

**مُرَادِف** ع ایک دوسرے کے پیچھے سوار ہونے والا - وہ دو لفظ جو معنوں میں شریک ہوں - یعنی جن کے ایک ہی معنے ہوں - جیسے نار اور آتش - آب اور ماء +

**مُرَادَفَت** ع باہم ردیف ہونا - ایک دوسرے کے پیچھے سوار ہونا - مرادف بننا - یک معنے ہونا +

**مَرَارَت** ع تلخی - کڑواپن +

**مَرَارَہ** ع پتہ +

**مَرَازِبَہ** ع جمع ہے مرزبان کی +

**مُرَاسِل** ع اُس عورت کو کہتے ہیں جس کی دونو پنڈلیوں کے بال لمبے اور بہت زیادہ ہوں - وہ عورت جو بیاہ کی خواہش کرنیوالے مردوں سے خط و کتابت یا پیغام جاری رکھے - یا وہ عورت جس کی اُس کے خاوند سے جدائی ہوگئی ہو - یا کلان سال عورت +

**مراسلات** ع جمع مراسلہ کی - خطوط - چٹھیاں - جو مساوی درجے والوں کو لکھی جاتی ہیں +

**مُرَاسَلَت** ع باہم نامہ و پیغام کرنا +

**مُرَاسَلَہ** ع خط - چٹھی - نامہ +

**مَرَاسِم** ع رسمیں - قاعدے - دستور نشان جمع ہے رسم کی +

**مِرَاش - مِرَش** ف قے +

**مراصد** ع جمع مرصد کی +

**مَرَاضَعَت** ع بچہ کو دایہ کا دودھ پلانا +

**مُرَاعَات** ع خوشگن آنکھوں دیکھنا - غور کرنا - لحاظ کرنا - نگاہ رکھنا - باہم چرنا - چراگاہ میں اکٹھا ہونا - خاطر میں لانا - مجازاً سلوک - رعایت - نگہبانی +

**مُرَاعَاتُ النَّظِیر** ع رعایت رکھنی - مناسبات کی - علم بدیع میں ایک صنعت ہے - جس کو صفت تناسب بھی کہتے ہیں - اور وہ یہ ہے کہ کئی چیزیں جن میں باہم مناسبت ہو ایک جا ذکر کریں - جیسے ؎

بہرام روز کوشش و ناہید روز بزم
برجیس روز بخشش و خورشید روز رزم

**مُرَاعِی** ع نگاہ بانی کرنے والا - چرانے والا +

**مَرَاعِی** ع چراگاہیں - جمع مرعیٰ کی - رعایت ہا +

**مَرَاغِبَت** ع خواہش - رغبت +

**مَرَاغَہ** ع ایران کے صوبہ آذربائجان میں تبریز کے مغرب کی طرف ایک شہر ہے - جہاں ہلاکو خان کی بنوائی ہوئی رصدگاہ اب تک موجود ہے - یہ رصدگاہ خواجہ نصیرالدین طوسی کے اہتمام سے تیار ہوئی تھی +

**مَرَاغَہ** ع جانور کا لوٹنا - تڑپنا - غلطیدن جانور +

**مَرَاغِی** ع منسوب بہ مراغہ - جو ولایت آذربائجان میں ایک شہر ہے +

**مُرَافَعَت - مُرَافَعَہ** ع حاکم کے سامنے اپنا دعوے پیش کرنا - اُردو محاورے میں مرافعہ "حاکم ماتحت سے ہار کر حاکم اعلےٰ کے پاس مقدمہ لے جانے یعنی اپیل کرنے کو کہتے ہیں +

**مُرَافَعَات** ع بزرگوں کی خدمت میں جو عریضے لکھے جاتے ہیں +

**مَرَافِق** ع جمع مرفق کی - کہنیاں - وہ چیزیں جن سے نفع اُٹھائیں +

**مُرَافِق** ع رفاقت کرنے والا - ساتھی ہمراہ +

**مُرَافَقَت** ع باہم رفیق ہونا - کسی کے ساتھ رہنا - رفاقت کرنا - رفاقت ہمراہی +

**مِرَاق** ع پردہ غشائی جو پیٹ کے محسوس چمڑے کے نیچے ہے - ایک مرض بھی ہے جسے مالیخولیا سے مراقی کہتے ہیں +

**مُرَاقِب** ع امیدوار - ڈرنے والا - مراقبہ کرنے والا - نگہبان +

**مراقبت** ع امید رکھنا - نگہبانی حفاظت - ایک دوسرے کا رقیب بننا +

**مُرَاقَبَہ** ع امید رکھنا - نگاہ رکھنا - گردن نیچے کو ڈالنا - اصطلاح میں ماسوا کو چھوڑ کر محض خدا کی طرف دل لگانا - قلب کی طرف رجوع

مرجوم ع رانده شده - سنگسار کرده شده +
مرح ع کمال خوش ہونا - اترانا - بگڑ جانا +
مرحب ع فراخ ہونا - فراخ جگہ +
مرحبا ع یہ لفظ عرب میں واسطے تعظیم مہمان
کے بولتے ہیں - اور اس میں جب کبھی معنی
کے آگے ... نصب پڑھا ہوا ہے
کیونکہ یہ لفظ ترکیب میں فعل محذوف کا مفعول
مطلق ہے - اصل میں یوں تھا ...
مرحبا - فراخ ہوا تیرے لئے گھر فراخ ہونا تخفیف
کے لئے فعل کو متعلق سمیت حذف کر دیا اور نصب
واسطے دلالت حذف کے باقی رہنے دیا - مرحبا
فارسی میں شاباش کے معنی میں مستعمل ہے +
مرحلہ ع منزل کی جگہ - کوچ کی جگہ - بمنزل
چار فرسنگ کا راستہ اسباب رہنے کی جگہ - ایک قسم
کی عمارت ہے جو جنگی قلعے کے گرد بناتے ہیں -
اور اس پر بیٹھ کر لڑائی کرتے ہیں +
مرحمت ع مہربانی - رحم +
مرحوم ع رحمت کیا گیا - مجازاً وہ مرد جو مر گیا ہو
مرحومہ ع رحمت کی گئی - مجازاً وہ عورت جو مر گئی ہو
مرخ ع روغن ملنا - ایک درخت بھی ہے جس کی
سبز شاخوں کو آپس میں رگڑنے سے آگ نکلتی ہے +
مرخشہ ف سخن - کلام نحس نامبارک +
مرخص ع رخصت کرنے والا +
مرخص ع رخصت کیا گیا - رخصت کردہ شدہ +
مرخم ع ترخیم کیا گیا - کلمہ بنا دینے جس کے آخر
کا حرف گرا دیا گیا ہو - ہر ایسا حرف جس کے
اخیر سے کوئی حرف گرا دیا گیا ہو +
مرد ف - مرد - آدمی - نر - وہ شخص جو
بصفت مردی موصوف ہو - پورا انسان -
نیک مرد - شریف آدمی - جوان مرد - بہادر +
مرد ع ان دار ... پیدا ہونا - حد سے گزر جانا

مرد ع ہاتھ سے ملنا - پانی میں بھگونا - نچوڑنا +
مرد ع جمع ہے امرد کی - یعنی وہ لڑکے جن
کی ابھی ڈاڑھی نہ نکلی ہو +
مرداب ف تالاب - چھپڑ - گہرا گڑھا +
مرداد ف پانچواں شمسی مہینہ جو انگریزی میں
جولائی سے اور ہندی میں بھادوں سے ملتا
ہوا ہے - ہر شمسی مہینے کا ساتواں یا آٹھواں
دن - بفصل زمستان کا موکل فرشتہ +
مردار ف مردہ کی لوتھ - لاش - ناپاک +
مردار سنگ ف ایک معدنی چیز ہے +
مردان ف مرد کی جمع بطور فارسی +
مرداں ف جمع ہے مرد کی +
مردانگی ف مردپن - مردی - بہادری +
مردان مرد ف مردوں کے مرد - وہ مرد جنہیں
بہ نسبت عام مردوں کے مرد کہنا چاہئے از نسبت
فضیلت کے لحاظ سے یا شجاعت و قوت کے اعتبار سے
مردان راہ ف خدا کے راہ کے لوگ - سالک
لوگ - خدا کے ولی - فقیر +
مردان علوی - مردان علوی
ہفت تن ف سبعہ سیارہ - ساتوں
سیارے - ساتوں اوتاد جو بزرگ آدمی اور
ولی کامل ہوتے ہیں +
مرد حق ف مرد خدا - خدا کا ولی +
مرد خدا ف خدا کا ولی - فقیر +
مردد ع رد کیا گیا - واپس دیا گیا +
مرد زبان ف زبان کا مرد - یعنی گفتگو
کرنے کے قابل +
مردشت ف شیراز کی نواح میں ایک
مقام ہے جہاں کمہار رہتے ہیں - اور
مٹی کے برتن بناتے ہیں +
مردک ف چھوٹا مرد - ناکارہ آدمی - نالائق
پاجی - یہ حقارت کا لفظ بطور گالی کے بولتے ہیں +
مردگاں ف جمع مردہ کی - مردے - مرے ہوئے لوگ
مردگیر ف چوگان کی طرح ایک ٹیڑھا
ہتھیار ہے +
مردگیراں ف آتش پرستوں کا ایک جشن
ہے جو اسفندار ماہ کے آخری پانچ دنوں
میں ہوتا ہے - اس جشن میں عورتیں مردوں سے
جو چاہتی ہیں کرا لیتی ہیں +
مردم ف آدمی یہ لفظ اسم جنس ہے - یعنی
واحد پر بھی اس کا اطلاق آتا ہے اور جمع
پر بھی - آنکھ کی پتلی - نامردم یعنی نالائق - نااہل
مردم آبی ف ایک دریائی جانور ہے - جس
کی صورت آدمی کی سی ہوتی ہے وہ بہت
نازک اندام ہے - اور اس کا چہرا نہایت
سفید ہے +
مردم آزاری ف لوگوں کو تکلیف
دینا - ستانا - ظلم کرنا - ظلم +
مردم آزار ف لوگوں کو ستانے اور دکھ
دینے والا - ظالم +
مردماں ف جمع ہے مردم کی +
مردم آہنگ - مردم کش ف
لوگوں کو مار ڈالنے والا - مردگیر +
مردم زاد ف آدمی - آدمی زادہ +
مردم زن ف آدمیوں کے مار ڈالنے والا +
مردمک ف تصغیر مردم آنکھ کی پتلی +
مردمک چشم ف آنکھ کی پتلی +
مردم گزائے ف لوگوں کو ستانے والا +
مردم گیاہ ف چین میں ایک قسم کی گھاس
ہے جو آدمی سے ملتی ہے +
مردمہ ف پتلی +
مرد میدان ف جنگی آدمی - حریف مقابل +

مردمی ف مردانگی - مروت - وفا +
مردن ف مرنا +
مردود ع رد کیا گیا کسی جگہ سے نکالا
گیا - بے عزت +
مرد و زن ف مرد عورت - مرد و عام لوگ
سب خلقت +
مردہ ع مارد کی جمع ہے +
مردہ ف شجاع - بہادر +
مردہ ف مرا ہوا - موا ہوا - عاشق +
مردہ دل ف مرے ہوئے دل والا جس
شخص میں علم اور معرفت نہ ہو - جاہل - نادان +
مردہ ریگ ف مال و اسباب جو مرنے کے
بعد باقی رہے - میراث +
مردہ ریگ ف ناچیز - نرمایہ پیچھے رہا
ہوا - میراث +
مردہ سنگ ف مردار سنگ +
مردی ف دلیری - بہادری - مردانیت
مردی ع چپو +
مرز ف زمین - سرحد - بعض آباد اور قابل
زراعت زمین کو کہتے ہیں - بخلاف بوم کے جو
ویران اور ناقابل زراعت ہوتی ہے +
مرزہ ع مقعد کا سوراخ - مجامعت +
مرزا ف مخفف امیرزادہ کا - امیرزادہ -
سردارزادہ +
مرزبان ف زمیندار - مالک زمین -
میر سرحد - مالک طرف - حاکم - بادشاہ -
نگہبان - سردار - مرزبان اس کا معرب ہے
مرزبان ع آتش پرستوں کا بزرگ -
عالم آتش پرست +
مرزبوم ف جائے پیدائش - جنم بھوم +
مرزغان - مرزغن ف دوزخ - گورستان +

قبرستان - انگیٹھی +
مرزگوں ف آلتِ تناسل +
مرزن ف چوہا - موش +
مرزنجوش ف معرب مرزنگوش کا ہے
جو مشہور روئیدگی ہے - ہندی میں اسے
دونا مروا کہتے ہیں +
مرزہ - مرزو ف کھیتی کے واسطے
تیار کی ہوئی زمین جس کی چاروں طرفیں بلند ہوں
مرزوان ف مرزبان +
مرزہ ف چراغدان - گلِ لالہ +
مرس ع گھوڑے اور کتے کے گلے میں
باندھنے کی رسی - طبیب - کمال +
مرس ع بہت علاج کرنے والا - کھجور کو
پانی میں بھگونا - انگلی کو چوسنا - رومال سے
ہاتھ صاف کرنے - روش - خو +
مرسِل ع نامہ بھیجنے والا - بھیجنے والا +
مرسَل ع رسول - نبی پیغمبر جس کی کتاب
مرسلہ ع بھیجا ہوا - لٹکایا ہوا - اور جو
عورتیں گلے میں پہنتی ہیں +
مرسلہ پیوند ف نظم +
مرسلین ع جمع مرسل کی - بہت پیغمبر
مرسوب ع تہ نشین - تلچھٹ +
مرسول - مرسولہ ع بھیجا گیا - روانہ کیا
گیا - عوام لوگ اُن کو بجائے مرسل و مرسلہ کے
استعمال کرتے ہیں یہ غلط ہے - اس واسطے
کہ کلام عرب میں رسالت مصدر سے اسم
فاعل و اسم مفعول مستعمل نہیں ہے +
مرسوم ع جو قاعدہ باندھا گیا - آئین کردہ شدہ
نشان کیا گیا - بھیجا ہوا - ٹپکا ہوا - تنخواہ -
وظیفہ - روزینہ +
مرشح ع [illegible] +

مُرشِد ع ہدایت کرنیوالا - راہ نیک بتانیوالا
مرشوش ع ٹپکا ہوا - چھڑکا ہوا +
مرصاد ع انتظار کنندہ - منتظر - گھات -
گذرگاہ - ڈھکنے کی جگہ - فراخ رستہ +
مرصد ع جائے نگہداشتن - موضع چشم
داشت - و انتظار چیزے +
مرصّع - مرصوع ع جڑاؤ کیا گیا - جڑا گیا
جڑاؤ - اصطلاح علم بدیع میں وہ عبارت نثر یا
نظم جس میں ایک فقرے یا ایک مصرعہ کا ہر ایک
لفظ اپنے مقابل کے دوسرے فقرے یا مصرعہ
کے ہر ایک لفظ کے ہم وزن و ہم قافیہ واقع ہو
جیسے نثر - در کوشے او گنید و در روشے او نگذرد
نظم - اے منور بتو نجوم جلال - وے مقرر
بتو رسول کمال +
مرصود ع امید رکھا گیا +
مرصودہ ع رصد سے معلوم کی ہوئی شے +
مرصوص - مرصوصہ ع رانگ ڈھالکر [illegible]
مرض ع بیماری +
مرض الموت ع وہ بیماری جس میں آدمی مر جائے
مرضعہ ع بچہ کو دودھ پلانیوالی عورت - دائی - انّا
مرض مہلک ع ہلاک کر دینے والی بیماری
سخت بیماری جس میں جان کا خطرہ ہو +
مرضیٰ ع جمع مریض کی - بیمار لوگ +
مرضی - مرضیہ ع پسندیدہ - پسند کیا ہوا
مرط ع - گدڑی - ایک قسم کی چادر ہے +
مرطوب ع تر - بھیگا ہوا - رطوبت دار +
مرطوبی ف بلغمی مزاج - موٹا آدمی جس کی
فربہی اسباب ظاہری بغیر ہو +
مرطی ع اونٹ +
مرعیٰ ع چراگاہ - جانوروں کے چرنے
کی جگہ - سبز گھاس - چرنا +

مرعوب ع رعب کیا گیا - خوف کیا گیا - رعب
میں دبا ہوا - ڈرایا گیا +
مرعش ع ایک قسم کا کبوتر ہے جو ہوا میں
اڑ کر قلابازیاں کھاتا ہے +
مرعی ع رعایت کیا گیا - لحاظ کیا گیا - چوپایہ
جن کی حفاظت چراگاہ میں کیجاتی ہے +
مرغ ع چوپائے کا گھاس وغیرہ میں لیٹنا +
مرغ ف تھوک - منہ کا پانی - لعاب +
مرغ ف ایک قسم کی گھاس ہے - جس کو جانور
بڑی خوشی سے چرتے ہیں - ہندی میں
اس کو دوب کہتے ہیں +
مرغ ف سورج - پرند - چونچ والا پرندہ
جانور - ایک قسم کی صراحی ہے +
مرغاب ف خراسان میں ایک ندی
ہے - جو مرو شاہجہان کے نیچے
بہتی ہے +
مرغابی ف دریائی جانور +
مرغ آتشخوار ف چکور - کبک - اور بعض
کے نزدیک سمندر جو ایک آتشی کیڑا ہے +
مرغ آذر افروز ف ققنس +
مرغ آفتاب علم ف آگ +
مرغ الٰہی ف روح - نفس ناطقہ +
مرغ آمین ف ستارہ کف الخضیب
جس کے طلوع ہونے پر جو دعا کی جائے قبول ہو جاتی
ہے - وہ فرشتہ جو ہوا میں اڑتا رہتا ہے آمین کہتا پھرتا
ہے - جس کا پروہ آمین کہے قبول ہو جاتی ہے +
مرغان ف جمع ہے مرغ کی - پرندے +
مرغان اولی اجنحہ ف طائران صاحب
پاندو - بازو رکھنے والے پرندے - فرشتوں
سے کنایہ ہے +
مرغان سدرہ - مرغان عرشی ف فرشتے

مرغوبات ع مرغوب چیزیں +
مرغ بیضہ فولاد ف لوہے کی بنی ہوئی
مرغ کی تصویر جو خود پر لگاتے ہیں +
مرغ باغ - مرغ بام - مرغ
چمن - مرغ خوشخوان ف بلبل +
مرغ حق گو ف مرغ زیرک +
مرغ دست آموز ف پلا ہوا جانور
جو اڑ کر پھر ہاتھ پر آ بیٹھے +
مرغ دل ف ڈرپوک - وہمی +
مرغ دل ف عقل - دل +
مرغ زرین تاج ف مرغا +
مرغ روز ف سورج +
مرغز ف ایک گاؤں کا نام ہے +
مرغزار ف سبزہ زار اور وہ زمین
جہاں پر مرغ (دوب) اُگا ہوا ہو - یعنی
دوب بہت ہو +
مرغزار عقبیٰ ف بہشت +
مرغ زریں ف آفتاب - صراحی طلا +
مرغ زرین ف تیتر اور مور سے ملتا ہوا
مرغی کے برابر کا ایک پرندہ ہے - جس کے
پنکھ ہیں - اُس کا رنگ سبز ہوتا ہے اور
اس کے سر پہ کلغی بھی ہوتی ہے +
مرغستان ف قبرستان +
مرغ زیرک - مرغ زیرک سار ف
دانا پرندہ - ایک پرندہ کا نام ہے -
جسے مرغ شب آویز بھی کہتے ہیں وہ کسی
ٹہنی کے ساتھ ایک ہی پاؤں سے لٹک
جاتا ہے اور برابر حق حق بولے جاتا ہے
بعض کے نزدیک طوطی بعض شاہین
سے مراد لیتے ہیں - بعض بارہ دستار
ارہ سے +

**مُرغِ سحر۔ مُرغِ سحر خواں** ف بلبل۔ اور بعض کے نزدیک خروس ہے جسے پنجابی میں کُکڑ کہتے ہیں۔ اور بعض کے قمری ہے ✦

**مُرغِ سلیمان** ف ہُدہُد ✦

**مَرعَش** ع ملک شام کے ایک شہر کا نام ہے ✦

**مُرغِ شب آویز** ف مرغ زیرک ✦

**مُرغِ شب آہنگ** ف بلبل ✦

**مُرغِ شب دَرو** ف چاند اور سورج

**مُرغِ صبح۔ مُرغِ صبح خواں** مرغ سحر

**مُرغِ طرب** ف بلبل ✦

**مُرغِ عیسےٰ** ف مرغ مسیح ✦

**مُرغِ فلک** ف فرشتہ ✦

**مُرغِ قبلہ نما** ف تانبے کی ایک شکل مرغ کی صورت کی بناتے ہیں جس کا سر ہمیشہ قبلے کی طرف رہتا ہے ✦

**مُرغَک** ف مُرغ کا بچہ۔ کاف اس میں تصغیر کا ہے ایک سرود کا نام بھی ہے ✦

**مُرغِ گوشت ربا** ف چیل ✦

**مُرغِ لب** ف سخن۔ کلام ✦

**مُرغِ مجنوں** ف وہ جانور جس نے مجنوں کے سر میں گھونسلا بنا لیا ہوا تھا ✦

**مُرغِ مسیح۔ مُرغِ مسیحا** ف شپر۔ چمگادڑ

**مُرغِ نامہ آور** ف ہد ہد۔ پیک۔ قاصد۔ نامہ بر کبوتر ✦

**مُرغِ نامہ بر** ف کبوتر۔ ہد ہد ✦

**مُرغوا** ف بُری خبر۔ خبر بد ✦

**مَرغُوب** ع رغبت کیا گیا۔ پسندیدہ

**مُرغول۔ مُرغولہ** ف پیچ و تاب۔ زلفوں کو جو موڑتے ہیں۔ ان کی صفت میں یہ لفظ آتا ہے۔ یعنی پیچدار۔ اور گھونگریالے بال اور عیش ونشاط کے معنی میں بھی آتا ہے ✦

**مُرغِ ہمایوں فال** ف ہما ✦

**مُرغِ یاقوت پَر** ف آگ ✦

**مَرفَد** ع بڑا کاسہ ✦

**مِرفَق** ع کہنی۔ آرنج ✦

**مَرفُوع** ع اُٹھایا گیا۔ مرافعہ۔ حاکم کے سامنے پیش کی ہوئی نالش۔ بلند۔ اونچا۔ ناطقی حالت۔ پیش والا حرف ✦

**مُرَفَّہ** ع آسودہ۔ خوش ✦

**مُرَفَّہ الحال** ع آسودہ حال۔ خوش معاش ✦

**مَرَق** ع شوربا ✦

**مِرقات** ع سیڑھی۔ زینہ۔ نردبان ✦

**مَرقَد** ع سونے کی جگہ۔ خوابگاہ۔ مجازاً قبر ✦

**مُرقِد** ف دھتورہ۔ افیون۔ تریاق ✦

**مُرَقَّع** ع تصویروں کی کتاب۔ فقیروں کی گدڑی جس میں رقعہ پہ رقعہ سیا ہو یعنے پیوند پہ پیوند لگے ہوں ✦

**مُرَقَّعِ دارِ ابلیسی** ف شیطان کا گروہ ناشائستہ عمل۔ تقوے و تصوف کی حالت میں کرنے اس کی بابت خطاب بھی کبھی جاتی ہے یعنی مرقع دار ابلیس ہستی ✦

**مَرقُوم** ع لکھا ہوا ✦

**مَرگ** ف موت ✦

**مَرگا مرگ** ف وبا۔ طاعون ✦

**مَرکَب** ع سواری کی چیز۔ کوئی جانور ہو یا کشتی۔ جس چیز پہ سوار ہوں۔ مگر اکثر اطلاق اس کا گھوڑے اور کشتی پہ آتا ہے ✦

**مُرَکَّب** ع ترکیب دیا گیا۔ کئی چیزوں سے ملکر بنا ہوا۔ سیاہی۔ روشنائی۔ کلام ✦

**مُرَکَّباتِ امتزاجیہ** ع گیارہ سے انیس تک کے عدد ✦

**مرگ پیچ** ف پگڑی کا پیچ جو ایک خاص قسم کا ہوتا ہے۔ اور وہ اکثر بہادر باندھتے ہیں اور وہ پیچ اس بات کی علامت ہے کہ اس پیچ کے باندھنے والا موت پر آمادہ ہے ✦

**مَرکَبِ تازی** ف عربی گھوڑا ✦

**مُرَکَّبِ تقییدی** ع وہ مرکب جو مرکب اضافی یا مرکب توصیفی ہو ✦

**مَرکَبِ زین پشت** ف دو کوہان والا اونٹ ✦

**مَرکَز** ع کسی چیز کا بیچوں بیچ۔ کسی چیز کے کھڑے کرنے کی جگہ۔ دائرہ کا وہ درمیانی نقطہ جس سے جتنے خطوط مستقیم محیط دائرہ تک نکالیں سب باہم برابر ہوں۔ مرکز صیغہ اسم ظرف کا ہے۔ رکز مصدر سے جس کے معنی ہیں۔ کوئی نوکدار شے مثل نیزہ وغیرہ کے۔ زمین میں گاڑ دینا۔ دائرہ کے نقطۂ وسط کو اسی وجہ سے مرکز کہتے ہیں کہ وہاں پہ پرکار کو گاڑ کر گول خط دائرہ کھینچتے ہیں ✦

**مَرکَزِ ثقل** ع کسی جسم کا وہ نقطہ جس پر اُس جسم کے سب اجزاء برابر تُلے رہیں ✦

**مَرکَزِ چرخ** ف زمین ✦

**مَرکَزِ خاک** ف کرۂ ارض کا بیچوں بیچ۔ زمین کا مرکز ✦

**مَرکَزِ خورشید** ف چوتھا آسمان ✦

**مَرکَزِ دولت** ع دارالسلطنت ✦

**مَرکَزِ مثلث** ع زمین باعتبار ابعاد ثلاثہ ✦

**مرگ سوش** ف سم الفار۔ ایک مشہور دوا ہے۔ چوہوں کا زہر ✦

**مَرکَن** ع تغار۔ لگن ✦

**مرگ نَو** ف نئی موت۔ مراد نیا حادثہ۔ نیا عشق ✦

**مرگ نَو مبارک باد** ف یہ فقرہ وہاں بولتے ہیں۔ جہاں کوئی تازہ حادثہ وقوع میں آئے ✦

**مَرکُوب** ع سواری کیا گیا۔ جس پر کوئی سوار ہو۔ سواری ✦

**مُرگُوف** چڑیا۔ گنجشک۔ عصفور ✦

**مرگ و میر** ف وباء۔ طاعون ✦

**مَرکُوز** ع گڑا ہوا۔ محکم کیا ہوا۔ یہ لفظ مشتق ہے رکز سے جس کے معنی ہیں زمین میں کوئی نوکدار شے۔ جیسے نیزہ وغیرہ گاڑنا مجازاً منظور کیا گیا۔ منظور ✦

**مَرہم** ف مخفف ہے مرہم کا ✦

**مَرمَّت** ع کسی چیز کا خلل درست کرنا۔ اصلاح دینا۔ ٹوٹی پھوٹی یا بگڑی ہوئی چیز کو درست کرنا ✦

**مَرمَد** ع وہ شخص جس کی آنکھیں دکھتی ہوں ✦

**مَرمَر** ع ایک قسم کا سفید پتھر ہوتا ہے۔ جس میں رگڑ بہت کم ہوتی ہے۔ اس کو سنگ مرمر کہتے ہیں ✦

**مَرَند** ف صوبہ آذربائیجان میں تبریز سے بارہ فرسنگ کے فاصلہ پر ایک مقام ہے ✦

**مَرْو** ف اس نام کے دو شہر ایران کے صوبۂ خراسان میں واقع ہیں۔ ایک کو مروشاہ جہان کہتے ہیں۔ اور دوسرے کو مرو رود ان دونوں میں چار منزل کا فاصلہ ہے۔ مروشاہجہان شاہ جہاں کا بسایا ہوا ہے۔ اور مرو کے نامی بلخی ہیں بادشاہ کی بیان کے

ہیں۔ اور نام ایک قسم کے خوشبودار گھاس کا بھی ہے۔ چقماق +

**مرواف** نیک فال۔ دُعائے خیر +

**مَرواَرید** ف موتی +

**مَرواَرید بستن** ف نیا رتبہ حاصل کرنا نئے منصب پر پہنچنا۔ ترقی حاصل کرنی شرمندہ ہونا +

**مَروان** ع حکیم کا بیٹا تھا۔ جس نے رسُول خدا کے زمانے میں اپنی شرارت کی وجہ سے سزا پائی۔ عثمان رضؓ نے اپنے رشتہ داری کی وجہ سے اپنا وزیر بنایا۔ پھر وہ معاویؓ کے پاس رہا۔ معاویہ بن یزید کے بعد شام و مصر پر تسلط کر کے خاندان مروانیہ کی بنا ڈالی +

**مروان الحمار** ع خلفائے مروانیہ میں سے سب سے آخری ہے۔ سفاح کے ہاتھ سے جو خلفائے عباسیہ سے پہلا خلیفہ ہے مقتول +

**مُرُوّت** ع مردانگی۔ مجازاً احسان +

**مُروّج** ع رائج کیا گیا۔ ترویج کیا گیا۔ رائج

**مُرَوِّح** ع آسائش پہنچانے والا۔ خوشبو میں بسانے والا +

**مُرَوَّح** ع راحت و آسائش پہنچایا گیا۔ خوشبو میں بسایا گیا +

**مِروحَہ** ع بادکش۔ پنکھا +

**مُرُور** ع گذرنا۔ چلا جانا +

**مَرؤُس** ع تابع۔ خادم۔ رعیّت +

**مَروُع** ع ڈرایا گیا۔ نگہداشت +

**مَروّض، مَروُض** ع ریاضت دیا گیا۔ مطیع کیا گیا +

**مُروّض** ع ریاضت دینے والا +

**مُروّق** ع صاف کیا ہوا۔ مصفا۔ ٹپکایا ہوا۔ خالص +

**مُروّق** ع معمار۔ وہ شخص جو گھر کی چھت پر پردہ ڈالے +

**مِروَق** ع تعجب میں لانا۔ خوشحال کرنا +

**مُروّہ** ف مُروّج +

**مَروَہ و صَفا** ع عرب میں خانہ کعبہ کے دروازے سے متصل دو پہاڑیاں ہیں جن کے درمیان حج کے دن دوڑنا اہل اسلام کے ہاں ارکان حج میں سے شمار کیا جاتا ہے +

**مَروِی** ع روایت کیا گیا۔ نقل کیا گیا +

**مِرّہ** ع تلخی یعنی پتّہ انسان کا جو صفرا کا گھر ہے۔ قوت۔ توانائی۔ عقل +

**مَرّہ** ع ایکبار۔ ایک دفعہ +

**مَرہم** ع سب وہ دوا جو زخم کے اچھا ہونے کو لگاتے ہیں +

**مرہم بر ریش سے نہادن** ف کسی کے زخم پر مرہم لگانا۔ اُس کی غمخواری اور دلداری کرنی +

**مَرہم پذیر** ف مرہم لگانے والا +

**مَرہُون** ع رہن کیا گیا۔ گرو رکھا گیا +

**مَری** ع چینی ہڈی۔ استخوان نرم گلے میں ایک تھیلی (گوشت کا) جسم انتڑی کی شکل کا ہے جس کے رستے پانی اور کھانا پیٹ میں جاتا ہے۔ گوارا ہضم

**مُرّی** ع کانجی ایک قسم کا پانی ہے جس میں پکا ہوا غلّہ ڈال کر اُسے ترش کرتے ہیں +

**مَرِے** ف کوشش کرنا۔ لڑنا۔ کسی کا رتبے میں ہمسری کا دعوے کرنا +

**مَرِّیخ** ع منگل ستارہ جو آفتاب سے ۱۴ کروڑ ۳ لاکھ ۲۲ ہزار میل دور ہے اور آفتاب کے گرد ۹۸ ۶۸۶ دن میں ایک دورہ کرتا ہے اس کی رفتار مدار میں فی گھنٹہ ۵۳۰۰۹ میل ہے اور قطر اس کا ۴۹۲۰ میل ہے +

**مریخ آفتاب علم** ف بھڑکتی ہوئی آگ +

**مریخ زحل خوار** ف کوئلا +

**مریخ زر خوار** ف انگیٹھی +

**مریخ سَلَب** ف لباس سُرخ۔ سُرخپوش

**مریخ و کیوان دیدن** ف انگیٹھی میں کوئلے بھکتے ہوئے دیکھنے +

**مُرید** ع ارادہ کرنے والا۔ شاگرد دینی۔ ارادت مند۔ چیلہ +

**مَرید** ع سرکش۔ نافرمان۔ غیر مطیع۔ راندہ۔ ملعون۔ مردود +

**مَریر** ع طاقت والا آدمی۔ دور آور۔ بہت زور سے بٹی ہوئی لمبی رسی +

**مَریش** ف زخمی۔ مت کر۔ مریز کا بدل بھی ہے +

**مَریض** ع بیمار۔ روگی +

**مریم** ع حضرت عیسٰے علیہ السلام کی والدہ کا نام ہے +

**مَریم غُور** ف موسم خزاں میں درخت انگور کی شاخ +

**مَریم مکانی** ع مرنے کے بعد اکبر بادشاہ کی ماں کا لقب ہوا +

**مَرئی** ع جو چیز دیکھنے میں آئے جس کو دیکھ سکیں۔ دیکھی گئی +

**مَرئیات** ع وہ چیزیں جن کو دیکھ سکیں۔ جو چیزیں دیکھنے میں آتی ہیں +

## میم مع زائے معجمہ

**مَزّ** ع چوسنا۔ چوس +

**مُز** ع کھٹ مٹھا +

**مِز** ع افزونی۔ زیادتی +

**مزابلہ** ع جمع مزبلہ کی +

**مزاج** ع آمیزش۔ اصطلاح اطبا میں وہ کیفیت جو اربع عناصر کے ملنے سے پیدا ہو۔ طبیعت۔ سرشت۔ خاصیت۔ خو۔ عادت۔ سبھاؤ +

**مزاج گوہران** ف اربعہ عناصر +

**مزاج گوے** ف خوشامدی +

**مزاح** ع خوش طبعی کرنا۔ ہنسی کرنا۔ خوش طبعی +

**مُزاحف** ع زحاف والا۔ علم عروض کی اصطلاح میں وہ رکن جو سالم نہ رہا ہو اس میں کچھ تغیر کیا گیا ہو +

**مُزاحفات** ع کسی بحر میں زحاف کا واقع ہونا +

**مُزاحم** ع روکنے والا۔ صدمہ کا روکنے والا

**مُزاحمت** ع صدمے کی ضد۔ کسی پہ تنگی کرنا۔ روکنا۔ مزاحم ہونا +

**مَزاد** ع توشہ دان۔ وہ چیز جس میں زاد راہ رکھیں۔ زیادہ کرنا۔ فروخت کے وقت قیمت بڑھا دینا +

**مُزاد** ع زیادہ کردہ شدہ +

**مزاد کردن متاع** ف نرخ بڑھا دینا +

**مَزادہ** ع توشہ دان +

**مَزار** ع زیارت کرنے کی جگہ۔ زیارت گاہ۔ مجازاً قبر +

**مَزارع** ع جمع مزرع کی +

**مزارع** ع کھیتی کرنے والا۔ کسان +
**مزارعین** ع جمع مزارع کی +
**مزال** ع پھسلنا۔ پھسلنے کی جگہ +
**مزالف** ع اکٹھا ہونے کے مقام۔ جمع ہونے کی جگہ +
**مزالق** ع پھسلنے کے مقامات +
**مزامیر** ع راگ۔ گیت۔ دعا جو راگ میں کی جاتی ہے۔ بانسلیاں۔ مطربوں کے کل ساز۔ واحد اس کا مزمار ہے +
**مزامیر داود** ع حضرت داودؑ کی کتاب زبور۔ مجازاً مطربوں کے ساز +
**مزاوجت** ع ازدواج جفت۔ قرین شدن باہم۔ آپس میں قرب ہونا۔ اصطلاح علم بدیع میں مزاوجہ ایک صنعت کا نام ہے۔ اور وہ یہ ہے۔ کہ ایسے دو معنے شرط و جزا میں واقع ہوں۔ کہ پہلے معنی پر جو اثر مرتب ہو وہی دوسرے معنی پر مرتب ہو جیسے ؎

چوں مرا بینی شود لطف سید دل باعتاب
چوں ترا بینم شود صبرم ز دل اضطراب

**مزاولہ** ع مصدر ہے باب مفاعلہ سے۔ اس کے معنی ہیں معالجہ۔ مطالبہ مزاولت کسی کام کی عادت کرنی۔ اور اس کے لئے رنج کھینچنا +
**مزاولت** ع کسی کام کو ہمیشہ کرنا۔ کسی چیز کے حصول کے لئے کوشش کرنا ایک چیز کو دوسری چیز کے نزدیک کرنا +
**مزایا** ع مزیت کی جمع ہے۔ زیادتیاں الفعامات۔ بخششیں +
**مزبلہ** ع کوڑی۔ گھات۔ جمع ہونے کی جگہ +

**مزبور۔ مزبورہ** ع لکھا ہوا۔ جس کا ذکر اوپر آچکا ہو +
**مزج** ع ملانا۔ ملنا +
**مزجات** ع تھوڑا۔ اندک۔ گھٹیل۔ بے اعتبار +
**مزخرف** ع جھوٹی بات جو سچی بات کی آراستہ کی گئی ہو۔ زر اندودہ +
**مزخرفات** ع جمع مزخرف کی۔ جھوٹی باتیں جو بظاہر راست معلوم ہوں +
**مزد** ف مزدوری۔ اُجرت خواہ دنیا کی ہو۔ خواہ دین کی +
**مزدبرہ۔ مزدبرہ** مزدہ برف مزدور +
**مزدحم** ع ازدحام کردہ شدہ +
**مزدحم** ع ازدحام کنندہ۔ انبوہی کنندہ
**مزدک** ف نوشیرواں کے باپ کے زمانے میں ایک بڑا فصیح و بلیغ آدمی تھا۔ جس نے ایک نیا مذہب نکالا تھا۔ نوشیرواں نے تخت نشین ہو کر اسے مروا ڈالا +
**مزدلفہ** ع مکہ معظمہ میں ایک مقام کا نام ہے +
**مزدوندان** ف غربا کو ضیافت میں بلا کر روٹی کھلاتے اور کچھ رقم نقدی بھی اگلے زمانے میں دیتے تھے۔ ایسے مزدوندان کہتے ہیں۔ ہندوستان میں اسی طرح برہمنوں کو دیتے ہیں +
**مزدوج۔ مزدوجہ** ع ہم قرین۔ آپس میں ملا ہوا۔ مثنوی +
**مزدور** ف اجرت کرنے والا۔ مزدوری کرنے والا۔ یہ لفظ اصل میں مزد (مزدوری۔ اُجرت) ور (کلمہ فاعلیت) سے مرکب ہے +

**مزدور دیو۔ مزدور دیوان** ف بیہودہ کام کرنے والا۔ ایسے کام کرنے والا جن میں دینی یا دنیاوی کسی طرح کا کوئی فائدہ نہ ہو۔ دیوان کے منصدی +
**مزدوری** ف اجرت +
**مزر** ف بوزہ۔ نبیذ۔ شراب +
**مزرد** ع زرہ پوش +
**مزرع۔ مزرعہ** ع کھیت۔ چھوٹا سا گاؤں۔ بستی +
**مزرعہ خاک** ف زمین۔ آدمی یا کسی جانور کا بدن۔ قبر +
**مزرعہ دانہ سوز** ف دنیا۔ جہاں +
**مزروع** ع وہ شے جو کھیت میں بوئی جائے +
**مزرہ** ف چراغدان +
**مزعفر** ع زعفرانی۔ زرد رنگ۔ ایک قسم کا میٹھا پلاؤ ہے۔ جس میں زعفران ڈالتے ہیں +
**مزکّٰی** ع زکوٰۃ دیا گیا۔ پاک کیا گیا۔ صیغہ اسم مفعول کا ہے تزکیہ مصدر سے +
**مزکّی** ع پاک کرنے والا۔ زکوٰۃ دینے والا +
**مزکیت** ف مسجد +
**مزگیر** ف ہوا سے تیرہ +
**مزلت** ع لغزش کرنا +
**مزلّت** ع پھسلنے کی جگہ +
**مزلّات** ع جمع مزلّت کی +
**مزلّف** ع زلف والا معشوق +
**مزلفہ** ع نزدیک آوردہ شدہ۔ مزاہم آوردہ شدہ۔ انبوہ کردہ شدہ +
**مزلقہ** ع پھسلنے جگہ +
**مزلق** ع لغزش دہندہ +
**مزمار** ع نے۔ بانسلی +
**مزمر** ع عود جو ایک باجہ ہے۔ مخفف مزمار

**مزمل** ع تانبے یا پیتل کی ٹونٹی جو اکثر مسجدوں اور حماموں اور گھروں میں لگاتے ہیں۔ اس کے پھر راستے سے پانی نکلتا ہے۔ اور بند بھی ہو جاتا ہے +
**مزمّل** ع کپڑے میں لپٹا ہوا۔ جناب رسول خدا صلعم کا ایک نام بھی ہے +
**مزمن** ع پرانا۔ دیرینہ۔ کہنہ۔ لنگڑا۔ جو چل نہ سکے +
**مزن** ع بادل۔ ابر سفید۔ مینہ۔ باران +
**مزوّر** ع فریبی۔ مکار۔ دھوکا باز۔ جھوٹا دروغ گو +
**مزوّر۔ مزوّرہ** ع مکر کیا گیا۔ مجازاً پرہیزی غذا۔ جو بیمار کی تسلی اور بہلانے کے واسطے پکار کر کھلائی جائے۔ مثلاً اگر گوشت کو اُس کا جی للچاتا ہو۔ اور وہ اُس کے حق میں مضر ہو۔ تو اس کو بہلانے اور ڈھارس دینے کے لئے کوئی ترکاری (جس کا شوربا مسالے دار مثابہ گوشت کے ہو) پکا کر گوشت کے نام سے کھلاویں چونکہ یہ اُس بیمار کے لئے ایک طرح کا دھوکا اور فریب ہے۔ اس لئے اس کا نام مزور اور مزورہ رکھا گیا۔ ہر ملائم غذا جو مریض کو دی جاتی ہے +
**مزہ** ف چسکا۔ لذت +
**مزیّت** ع افزونی۔ زیادتی۔ فضیلت +
**مزی** ع مخفف مزیت کا +
**مزیّب** ع زیب دیا گیا۔ یہ لفظ فارسیوں کا گھڑا ہوا ہے +
**مزیج** ف ازالہ مزاج +
**مزید** ع زیادتی۔ افزونی۔ افزوں کردہ شدہ۔ زیادہ کیا گیا +

مُزیدن ف چوسنا +
مُزیر ع سخت +
مُزیل ع زائل کرنے والا - دور کرنے والا +
مُزیّن ع زینت دیا گیا +

## میم مع زائے فارسی

مُژدگانی ف جو چیز خوشخبری پہنچانے والے کو بعوض خوشخبری کے دی جائے +
مُژدہ ف خوشخبری +
مژگان ف آنکھ کی پلکیں - کبھی مفرد پر بھی اس کا اطلاق ہو جاتا ہے - اصل میں ژے پر فتح ہے - لیکن اکثر حضرات ضمہ ہی پڑھتے ہیں +
مژگانِ آفتاب ف آفتاب کی کرنیں +
مژگان برابروزدن ف اعتراض کرنا منہ پھیرنا +
مژگان برمژگان کشیدن و مژگان برہم زدن و برہم سودن و برہم بستن ف پلک مارنا +
مژگان سفید کردن ف معمر ہونا بوڑھا ہونا +
مژنگ ف ناخوشی - زشتی - چیز مجنت +
مژہ ف آنکھ کی پلک - اصل میں م پر فتحہ ہے - لیکن مشہور بکسر م ہے +
مژہ برمژہ خوردن ف پلک لگنا +

## میم مع سین مہملہ

مس ف تانبا +
مَس ع چھونا - ہاتھ ملنا - جماع کرنا +
مَس ف جس قید سے رہائی مشکل ہو - بیڑی - حقیر بزرگ +
مَسا ع شام - وقت شام کا +
مسابقت ع باہم سبقت لے جانا +
مساجد ع جمع مسجد کی +
مسّاح ع پیمایش کرنے والا +
مساحت ع زمین کو پیمائش کرنا - پیمائش
مُسارعت ع باہم سُرعت کرنا - جلدی کرنا
مُسارقت ع باہم سرقہ کرنا - چوری کرنا
مَساس ع ہاتھ ملنا - ہاتھ پھیرنا - چھونا - جماع کرنا +
مُساعِد ع مددگار - یاری دہندہ +
مُساعدت ع یاری کرنا - مدد کرنا +
مَساعی ع جمع مسعات کی - کوششیں +
مَساغ ع کسی چیز کی روانی - کسی چیز کے جاری ہونے کی جگہ - جواز +
مَسافات ع جمع مسافت کی +
مَسافت ع جنگل کی دوری - منزل یا کا فاصلہ - بُعد +
مُسافر ع سفر کرنے والا - پردیسی +
مُسافرانِ والا ف اولیاء اللہ - دین حق کے طالب - سالک لوگ +
مُسافرت ع سفر کرنا +
مُساق ع کھینچ کے لے جانا - چلنا - لے جانے کی جگہ +
مَساکن ع جمع مسکن کی - مکانات +
مَساکین ع جمع مسکین کی +
مَسئلت ع سوال کرنا - مانگنا - درخواست کرنا - چاہنا +
مَسالک ع جمع مسلک کی - راستے +
مُسالمہ ع موافق ہونا - صلح کرنا +
مُسالمت ع صلح کرنا - صفائی کرنا - آشتی کرنا
مَسال ع جوالدوز - گون سینے والا +
مَسائل - مسئلہ ع درخواست - سوال پوچھنا - اور علم اقلیدس میں شکل نظری یا اثباتی کو مسئلہ کہتے ہیں اور عملی کو سوال +
مسئلۂ شرعی ع شرع کا مسئلہ - مذہبی بات +
مَسام ع بال کی جڑ جہاں سے انسان کے بدن میں سے پسینہ نکلتا ہے - رونگٹا +
مَسامات ع جمع مسام کی - بدن کے چھوٹے چھوٹے سوراخ جن میں سے پسینہ نکلا کرتا ہے +
مُسامح ع صلح کرنے والا - کسی کام میں کسی کے ساتھ آسانی برتنے والا - دلیر +
مُسامحت ع جوان مردی کرنی - کسی شے کو حقیر سمجھ کر اس کی طرف خیال نہ کرنا - چشم پوشی کرنا - کسی کا عیب ظاہر نہ کرنا - بزرگوں کی غلطی - دلیری +
مَسامع ع جمع مسمع کی - کان +
مُساوات ع برابری کرنی - برابر ہونا - برابری - یکسانی +
مُساورہ ع ایک دوسرے پر کودنا +
مُساومت ع گرانی کی امید پر کسی چیز کے فروخت کرنے میں توقف کرنا - ڈھیل کرنی - دیر لگانی +
مَساوی ع گناہ - بدی +
مُساوی ع برابر +
مُساوی الاضلاع ع وہ شکل جن کے سب ضلعے برابر ہوں +
مُساوی الزاویہ ع وہ شکل جس کے سب زاویے برابر ہوں +
مُساہلت ع سہل انگاری کرنا - تساہل کرنا - سستی کرنا - سستی +
مُساہم ع شریک - حصہ دار +
مساہمت ع شریک ہونا - شراکت کرنا - آپس میں ساجھی ہونا - شرکت - ساجھا +
مُسایَرہ ع برابری کرنا +
مَسایل ع جمع ہے مسئلہ کی +
مُسبِّب ع سبب بنانے والا +
مُسبِّب الاسباب ع سبب پیدا کرنے والا - سبب بنانے والا - خدا تعالیٰ +
مُسبّحانِ ملاءِ اعلیٰ ع فرشتوں سے مراد ہے +
مُسبّحہ ع انگشت شہادت - کلمے کی انگلی - دیکھو سبابہ +
مُسبّع ع سات حصے کیا گیا - سات برابر ضلعوں کی شکل - سات مصرعوں کے بند والے شعر +
مُستبند ف وہ شخص جو کسی کی پابندی کی وجہ سے کہیں نہ جا سکے +
مسبوق ع گذرا ہوا - گذشتہ - جس پر کوئی شخص یا شے سبقت لے گئی ہو +
مَست ف متوالا +
مُست ف غم - اندوہ - رنج - گلہ - شکوہ و شکایت +
مُستاجر ع ٹھیکہ دار - ٹھیکہ پر کام لینے والا - اجارہ لینے والا +
مُستاصِل ع جڑ سے اکھیڑنے والا - برباد کرنے والا +
مُستاصَل ع جڑ سے اکھڑا ہوا - تباہ - برباد +
مُستانِس ع الفت گیرندہ - خوگر - آرام پلنے والا - اس کا مصدر استیناس ہے جس کے معنے ہیں آرام پانا کسی چیز کے ساتھ

**مُستانسین لحدیث** ع جی لگانیوالے باتوں میں - آرام گیراں براسے سخنے +

**مُستانِفہ** ع از سرنوگیرندہ - آغاز کنندہ - بام وابستہ - یکسو استادہ شوندہ - مجازاً جدا - علیحدہ - الگ +

**مُستانہ** ف مست کی مانند - متوالے کے مواقق +

**مُستاہِل** ع سزاوار - لائق - اہل والا - جس کے بال بچے ہوں +

**مُستَبِد** ع کسی کام کے لئے اکیلا کھڑا ہوجانے والا +

**مُستَبدَع** ع بدیع و عجیب شمردہ شدہ

**مُستَبدِل** ع بدلانے والا +

**مُستَبدَل** ع بدلا گیا - بدلا ہوا +

**مُستَبشِر** ع خوشخبری چاہنے والا - خوشی حاصل کرنیوالا - خوش ہونے والا +

**مُستَبصِر** ع بینائی کی طلب کرنیوالا - بینا دل ہونیوالا - دل کی بینائی رکھنے والا - دانا - دانشمند +

**مُستَبعِد** ع بعید جاننے والا - دوری خواہندہ - دور شمرندہ +

**مُستَبعَد** ع دوری جستہ شدہ - دور شمردہ شدہ - بعید - دشوار +

**مُستَبند** ف محبت و رنج میں گرفتار - مس بند +

**مُستَبین** ع واضح روشن - ظاہر آشکارا

**مُستَتبِع** ع پیروی کرنے والا - پیرو +

**مُستَتِر** ع چھپنے والا - پردہ میں ہونے والا - پنہاں - پوشیدہ دوسرے تا پر فتحہ پڑھنا غلط ہے - کیونکہ یہ لفظ استتار مصدر سے مشتق ہے جو لازمی ہے اور مصدر لازمی سے اسم مفعول نہیں آتا +

**مُستَتِم** ع تمام ہونے کی خواہش کرنے والا - تمام +

**مُستَثنیٰ** ع استثنا کیا گیا - الگ کیا گیا - خاص کیا گیا +

**مُستَثنیٰ مِنہُ** ع جس میں سے الگ کیا جائے +

**مُستَجاب** ع قبول کیا گیا - قبول مانا گیا +

**مُستَجار** ع امن طلب کیا گیا - وہ شخص جس امن طلب کیا جائے - پناہ مانگی جائے +

**مُستَجِد** ع نیا +

**مُستَجَر** ع کھینچا گیا - دور لیجایا گیا +

**مُستَجمِع** ع جمع کرنے والا - اکٹھا کرنیوالا +

**مُستَجیب** ع دعا قبول کرنے والا - قبول کرنے والا - جواب دینے والا +

**مُستَجیر** ع امن ڈھونڈنے والا - پناہ مانگنے والا - اور بمعنی پناہ - پناہ دینے والے کے بھی آیا ہے +

**مُستَحاضہ** ع وہ عورت جسے عادت معہودہ سے زیادہ خون آئے +

**مُستَحَب** ع دوست داشتہ شدہ - اصطلاح فقہا میں وہ فعل جس کے کرنے سے ثواب ہے اور نہ کرنے سے کچھ عتاب نہیں +

**مُستَحِث** ع اٹھانے والا - برانگیختہ کرنے والا - برانگیزندہ +

**مُستَحَث** ع برانگیختہ شدہ +

**مُستَحدِث** ع نئی چیز پیدا کرنے والا +

**مُستَحدَث** ع نئی پیدا کی گئی چیز +

**مُستَحسِن** ع نیک سمجھنے والا - پسند کرنیوالا

**مُستَحسَن** ع نیک گنا گیا - پسند کیا گیا +

**مُستَحضِر** ع یاد رکھنے والا - آگاہ - واقف +

**مُستَحضَر** ع یاد رکھا ہو - جو بات یاد ہو +

**مُستَحفِظ** ع حفاظت کرنیوالا - نگہبان +

**مُستَحفِظین** ع جمع ہے مُستَحفِظ کی +

**مُستَحِق** ع حقدار - لائق - سزاوار +

**مُستَحکَم** ع مضبوط - استوار +

**مُستَحیف** ع ظلم کرنے والا - ظالم +

**مُستَحیل** ع محال - ناممکن - آن ہونی - حالت بدلنے والا - ایک حال سے دوسرے میں پھرنے والا - مکار - فریبی - حیلہ گر +

**مُستَخبِر** ع خبر جوئندہ +

**مُستَخدِم** ع خدمت لینے والا +

**مُستَخدَم** ع وہ شخص جس سے خدمت لی جائے +

**مُستَخرِج** ع نکالنے والا +

**مُستَخرَج** ع ایک مطلب نکلا ہوا - باہر نکالا ہوا +

**مُستَخَف** ع خفیف - حقیر - سبک +

**مُستَخلَص** ع خلاص کیا گیا - چھڑایا گیا +

**مُستَخیف** ع ڈرنے والا - خوفزدہ - خوفناک

**مُستَدام** ع ہمیشہ - ہمیشگی چاہنے والا +

**مُستَبدَع** ع عجیب و غریب - عجیب مانا گیا

**مُستَدعی** ع درخواست کرنیوالا - چاہنے والا - خواہشمند +

**مُستَدِل** ع دلیل مانگنے والا - دلیل کے طلب کرنے والا +

**مُستَدیر** ع مُدوّر - گول +

**مُستَذَل** ع خوار ذلیل کیا گیا +

**مُستَتَر** ع پوشیدہ - پنہاں +

**مُستَراح** ع جائے آسائش - جائے راحت - کبھی پاخانہ کو بھی کہدیتے ہیں - کیونکہ وہ بھی آسائش اور فراغت کا مقام ہے اور دنیا سے بھی مراد ہے +

**مَستِ راح** ف مست شراب - راح کے معنے شراب ہیں +

**مُستَرخی** ع سست - ڈھیلا +

**مُستَرَد** ع رد کیا گیا - واپس کیا گیا - پھیر دیا گیا +

**مُستَرشِد** ع ہدایت کی طلب کرنیوالا - سیدھی راہ کا خواہاں - مرید +

**مُستَرشِد باللہ** ع خلفائے عباسیہ سے ہے جو سلطان سلجوقی سے لڑکر مقتول ہوا - ۵۱۲ھ سے ۵۳۰ھ تک حکمران رہا +

**مُستَرضی** ع راضی - رضامند +

**مُستَرضی** ع خوشنودی چاہنے والا - رضاجو +

**مُستَرَق** ع چرایا گیا +

**مُستَرَق** ع بندگی میں لیا گیا - مغلوب +

**مُستَروِح** ع آلودہ ہونے والا - خوشبو سونگھنے والا +

**مُستَرَوح** ع آسائش کی جگہ +

**مُستَزاد** ع زیادہ کیا گیا - بڑھایا گیا - اصطلاح شعرا میں مستزاد وہ نظم ہے جس کے ہر مصرع کے بعد ایک فقرہ نثر مسجع کا آوے - اور یہ ضرور نہیں کہ معنے اس شعر کے بغیر اس کے ختم ہوں مگر یہ لازم ہے کہ معنی اس فقرہ کے مصرعہ ماقبل کے معنی کے ساتھ مربوط ہوں +

**مُستَسعِد** ع نیکی کی طلب کرنیوالا - سعادت جوئندہ - مدد چاہنے والا +

**مُستَسقی** ع سیرابی کی طلب کرنیوالا +

استسقا کی بیماری والا ◆

**مُسْتَشَار** ع مشورت لیا گیا جس سے مشورت لیں

**مُسْتَشْرِق** ع روشن ۔ تاباں ◆

**مُسْتَشْعِر** ع شعار پہنے ہوئے ۔ دل ہی دل میں ڈرنے والا ۔ وہ بچہ جو اپنی ماں کے شکم ہی میں بالدار ہو گیا ہو ۔ شعور کی طلب کرنے والا ◆

**مُسْتَشِم** ع سونگھنے والا ◆

**مُسْتَصْحِب** ع صحبت دارندہ ◆

**مُسْتَبْصِر** ع بینا دل ہونے والا ۔ دل کی بینائی والا ◆

**مُسْتَصْفیٰ** ع صاف ۔ پاک ◆

**مُسْتَصْوَب** ع بہتر ۔ مناسب ۔ درست ◆

**مُسْتَضِی** ع روشنی لینے والا ۔ روشنی کی طلب کرنے والا ◆

**مُسْتَضِی بِاَمْرِ اللہ** ع ایک عباسی خلیفہ ہے جو ۵۶۶ھ سے ۵۷۵ھ تک حکمراں رہا ◆

**مُسْتَطَاب** ع خوش ۔ بامزہ ◆

**مُسْتَطِیع** ع فرمانبردار ۔ مطیع ◆

**مُسْتَطَاع** ع قادر دیا گیا ◆

**مُسْتَطَر** ع لکھا ہوا ۔ لکھنے میں آچکا ہوا ◆

**مُسْتَطِیر** ع پھیل پڑنے والی ۔ پراگندہ ہونے والی ۔ مصدر اس کا استطارۃ (پراگندہ ہونا) ہے ◆

**مُسْتَطِیع** ع استطاعت والا ۔ صاحب قدرت ۔

**مُسْتَطِیل** ع جسم دراز ۔ اور اصطلاح علم ہندسہ میں وہ ذوار بعۃ الاضلاع جس کے مقابل کے دو دو ضلعے برابر ہوں اور چاروں زاویے قائمے ہوں ◆

**مُسْتَظْہِر** ع ظہور کی طلب کرنے والا ۔ پشت پناہ کی طلب کرنے والا ۔ مدد چاہنے والا ۔ قوی پشت ۔ قوی ۔ اور یاد کے معنے میں بھی آتا ہے ◆

**مُسْتَظْہِر بِاللہ** ع خلفائے عباسیہ سے ہے ۴۸۷ھ سے ۵۱۲ھ تک حکمران رہا اس کے عہد میں آل بویہ کی سلطنت ختم ہوئی ◆

**مُسْتَعَاد** ع سود ۔ جس کو منافع ہو ◆

**مُسْتَعَار** ع مانگا ہوا ۔ عاریتی ◆

**مُسْتَعَان** ع مدد طلب کیا گیا ◆

**مُسْتَعْجِل** ع شتابی چاہنے والا ۔ جلدی کرنے والا ۔ جلدکار ◆

**مُسْتَعِدّ** ع مہیا ۔ تیار ◆

**مُسْتَعْذَب** ع شیریں کیا گیا ◆

**مُسْتَعْصِم بِاللہ** ع خلفائے عباسیہ میں سے آخری خلیفہ کا نام ہے ۔ جو خلیفہ مستنصر باللہ کا بیٹا تھا ۔ اس نے ۶۴۰ھ سے ۶۵۶ھ تک سلطنت کی حد سے بڑھ کر سخی تھا ۔ ہلاکو خاں نے بغداد کو فتح کر کے اسے قتل کر ڈالا ◆

**مُسْتَعْفِی** ع نوکری سے معافی مانگنے والا ۔ نوکری چھوڑ دینے والا ◆

**مُسْتَعْلِیَات** ع وہ حرف جن کے پڑھنے سے زبان تالو کو پہنچے وہ یہ ہیں ۔ خ غ ۔ ق ۔ ص ۔ ض ۔ ط ۔ ظ ◆

**مُسْتَعْمَل** ع عمل میں لایا ہوا ۔ کام میں لایا ہوا

**مُسْتَعِیر** ع رعایت کا خواستگار ۔ رعایت کی خواہش کرنے والا ◆

**مُسْتَعِین** ع اعانت طلب کرنے والا ۔ مدد چاہنے والا ۔ متوکل علی اللہ کا بھائی تھا ۔ اپنے بھتیجے مستنصر باللہ کے بعد ۲۴۸ھ سے ۲۵۲ھ تک بادشاہ رہا ◆

**مُسْتَغَاث** ع جس کے آگے فریاد دی جائیں ۔ جس سے داد رسی چاہیں ۔ اور درود مستغاث جو مشہور ہے ◆

**مُسْتَغَاثی** ع فریادی ۔ دادخواہ ◆

**مُسْتَغْرِق** ع ڈھانپنے والا ۔ سب کو شامل و جامع ہونے والا ۔ اپنی ساری طاقت سے کوئی کام کرنے والا ۔ کامل ۔ صیغہ اسم فاعل کا ہے ۔ استغراق مصدر ہے ◆

**مُسْتَغْرَق** ع صیغہ اسم مفعول کا ہے ۔ استغراق مصدر سے جس کے معنے ہیں سب کو حاصل کر لینا ۔ سب کو شامل و جامع ہونا ۔ مستغرق کے معنے ڈوبا ہوا غرق شدہ ۔ ہمہ را فرا رسیدہ ۔ سب کو شامل و جامع ۔ کسی کام یا خیال میں بہت مشغول ◆

**مُسْتَغْفِر** ع گناہوں کی بخشش کی طلب کرنے والا ۔ بخشش مانگنے والا ◆

**مُسْتَغَلَّات** ع وہ جائداد جس سے آمد ہو ◆

**مُسْتَغْنِی** ع بے پرواہ ۔ دولتمند ◆

**مُسْتَغِیث** ع فریادی ۔ جو شخص دادخواہ ہو

**مُسْتَفَاد** ع حاصل فائدہ گرفتہ شدہ ۔ جو فائدے کے طور پر حاصل ہو گیا ہو ◆

**مُسْتَفِید** ع فائدہ کی طلب کرنے والا فائدہ چاہنے والا ◆

**مُسْتَفِیض** ع فیض کی طلب کرنے والا فیض اٹھانے والا ◆

**مُسْتَفْتِح** ع ربون ۔ بیعانہ ۔ معلوم کیا گیا ۔ پیشگی ◆

**مُسْتَقْبِل** ع سامنے آنیوالا ۔ زمانہ آئندہ

**مُسْتَقَر** ع قرارگاہ ۔ جائے قرار ۔ ٹھہرنے کی جگہ ◆

**مُسْتَقَرُّ الْخِلَافَہ** ع دارالخلافہ ۔ اکبر بادشاہ کے زمانہ میں یہ آگرہ کا لقب تھا ◆

**مُسْتَقَرِّ حکومت ۔ مُسْتَقَرِّ عزت** ع دارالحکومت ۔ دارالسلطنت ◆

**مُسْتَقْصِی** ع کسی چیز کی نہایت کو پہنچنے والا ◆

**مُسْتَقِل** ع صاحب استقلال ۔ محکم ۔ مضبوط ۔ پایدار ۔ ثابت قدم ۔ کسی کام پر تنہا جو قائم ہو ۔ فارسی والے اکثر بتخفیف استعمال کرتے ہیں ◆

**مُسْتَقِیم** ع سیدھا ۔ راست ۔ درست ٹھیک ◆

**مُسْتَکْبِر** ع اپنے تئیں بڑا سمجھنے والا ۔ سرکش ۔ نافرمان ۔ گردن کش ۔ متکبر ۔ مغرور ◆

**مُسْتَکْرِم** ع بخشش کی طلب کرنے والا ◆

**مُسْتَکْرِہ** ع مکروہ جاننے والا ۔ برا جاننے والا ◆

**مُسْتَکْفِی** ع کفایت چاہنے والا ۔ خلفائے بغداد میں سے ایک خلیفے کا نام ہے ۔ جس کا نام ابو محمد علی بن احمد تھا ۔ اپنے باپ کے بعد ۲۸۹ھ سے ۲۹۵ھ تک خلیفہ رہا ◆

**مُسْتَلِذّ** ع لذت حاصل کرنے والا ۔ مزہ لینے والا ◆

**مُسْتَلَذَّات** ع مرغوب چیزیں جن سے لذت حاصل ہو ۔ لذتیں ◆

**مُسْتَلْزِم** ع لازم پکڑنے والا ۔ اپنے اوپر کوئی کام ۔ لازم کر لینے والا ◆

**مُسْتَلْقِی** ع پیٹھ کے بل سونے والا ◆

**مُسْتَمَال** ع اپنی طرف مائل کیا گیا ۔ تسلی و دلاسا دیا گیا ۔ دلجوئی کیا گیا ۔ رجوع کیا گیا ◆

**مُسْتَمِر** ع استوار ۔ رواں ۔ پیوستہ دائم

**مُسْتَمِرَّہ** ع رواں ۔ استوار ۔ دائمی ◆

**مُسْتَمْسِک** ع چنگل مارنے والا ۔ تمسک کرنے والا ◆

مُستَمِع ع سننے والا +

مُستَمِلح ع نمکین +

مُستَمنِد ف مرکب ہے مُست (دیکھئے غم) اور مند (دیکھئے صاحب) سے - صاحب غم - غمگین - مجازاً - حاجتمند +

مُستَنباط ع یہ لفظ غلط ہے - صحیح مستنبطات ہے +

مُستَنبَط ع بیروں آوردہ شدہ - باہر نکالا گیا +

مُستَنبَطات ع جمع مستنبط کی بیروں آوردہ شدہ - جاہ سے بیروں اور دن چیزیں

مُستَنجِد باللہ ع ایک عباسی خلیفہ ہے جو ۵۵۵ھ سے ۵۶۶ھ تک حکمران رہا - ذکی اور شاعر تھا +

مُستَنجِم ع طلب روشنائی کی کرنیوالا روشن

مُستَنِد ع جس کی پناہ لیں - جس کا سہارا پکڑیں - قابلِ وقعت - صاحب وقر

مُستَنَد ع پناہ لینے والا +

مُستَنصِر، مُستَنصِر باللہ ع ایک عباسی خلیفہ کا نام ہے - جس نے ۶۲۳ھ سے ۶۴۰ھ تک خلافت کی ہے - بغداد میں ایک مدرسہ مستنصریہ قائم کیا - داد و دہش میں بہت مشہور ہے +

مُستَنکَر ع بُرا - زشت +

مُستَنیر ع روشنی کی طلب کرنیوالا روشن

مُستَوثِق ع مضبوط - استوار - مُستَحکم

مُستَوجِب ع واجب کرنیوالا - سزاوار - لائق

مُستَوحِش ع وحشت پکڑنے والا +

مُستَودَع ع امانت رکھنے کی جگہ - امانت گاہ - سونپنے کی جگہ +

مُستَودِعات ع امانت رکھی گئی چیزیں - امانتیں +

مَستُور ع چھپا ہوا +

مَستُورات ع چھپی ہوئیں - پردہ نشین عورتیں +

مَستُورہ ع پوشیدہ شدہ +

مُستَوسِع ع فراخ - وسیع +

مُستَوفی ع پورا لینے والا - وہ عہدہ دار جو اپنے ماتحت محاسبوں کے حساب کی جانچ اور پڑتال کرے +

مُستَوفا، مُستَوفےٰ ع تمام لیا ہوا - پورا کیا گیا +

مُستَوفِز ع صیغہ اسم فاعل کا ہے - استیفاز مصدر سے - جس کے معنے ہیں - زانو ٹیک کر اور دانیں اٹھا کر بیٹھنا - اس طرح بیٹھنا کہ جست کرنے پر آمادگی پائی جائے - آمادہ - مستعد +

مُستَوقِد ع آگ بھڑکانے والا +

مُستَولی ع غالب - زورآور - قابض +

مُستَوہِب ع طلب ہبہ کی کرنے والا - بخشش چاہنے والا +

مُستَوی ع برابر - ہموار +

مُستَہام ع سرگشتہ - حیران +

مَستِہ ف ستہیدن بمعنی ستیزیدن کا نہی

مُستہ ف شکاری پرندے کا طعمہ +

مُستَہان ع ذلیل - خوار - لوگوں کی نظر میں سبک +

مُستَہجَن ع مکروہ - زشت - برا +

مُستَہزِی ع مسخرہ کرنے والا - ہنسی ٹھٹھہ کرنے والا +

مُستَہِل ع نیا چاند دیکھنے والا - مینہ زور و شور سے برسنے والا +

مُستَہلِک ع تباہ ہونے والا - ہلاک ہونے والا +

مَستی ف نشہ - شہوت کا جوش - آرزومندی - عاشقی +

مُستَیسِر ع آمادہ ہونے والا - تیار +

مُستَیقِظ ع بیدار - نگہبانی کرنے والا +

مَسجِد ع جائے سجدہ - سر جھکانے کی جگہ - مسجد +

مسجد آدینہ ع جس مسجد میں نماز جمعہ ادا کریں +

مسجد اقصےٰ ع پرلی مسجد - مکہ سے بہت دور کی مسجد - یعنی بیت المقدس جو اورشلیم (واقع ملک شام) میں ہے +

مسجد روشن الدولہ - یا سنہری مسجد دہلی ف شاہجہان آباد میں کوتوالی چبوترہ کے قریب یہ مسجد دکانوں پر بنی ہوئی ہے - دروازہ آمد و رفت شرق رویہ ہے - اس کی بارہ سیڑھیاں ہیں صحن کے گرد سنگین کٹہرہ اور جانب غرب دالان مسجد خشتی چونہ گچ کا بنا ہوا ہے - اور اس کی تین محرابیں ہیں بیچ کی محراب پر کتبہ کندہ ہے - شمالی اور جنوبی دیوار میں روشنی اور ہوا کے واسطے خوبصورت جالیاں لگی ہیں - اور دالان کے اوپر تین طلائی برج مع چھوٹی برجیوں کے نہایت خوبصورت بنے ہوئے ہیں - جانب جنوب دوسرا صحن مع ایک دالان اور کنوئیں کے واقع ہے وہاں لوگ وضو کرتے ہیں اس مسجد کو نواب روشن الدولہ نے محمد شاہ بادشاہ کے زمانہ میں ۱۱۳۱ھ میں بنوایا تھا - اسی واسطے اسے مسجد روشن الدولہ کہتے ہیں - نادر شاہ نے دہلی میں قتل عام کا حکم اسی مسجد میں دیا تھا +

مُسَجَّع ع قافیہ دار سخن - مقفےٰ بات - وہ نثر جس کے فقروں کے آخر کے کلمات میں قافیہ ہو اور اصطلاح شعرا میں نام ایک صنعت کا ہے کہ شاعر شعر کے چار حصے کرے - اور تین سجعوں کے بعد چوتھے حصہ شعر کو اس قافیہ پر جس پر بنا شعر کی رکھی ہے تمام کرے - جیسے ع

بازآ و در چشم نشین - اے دل ستان نازنین
کاشوب و فریاد از زمین - تا آسمانم میرود

مُسَجَّل ع نامہ مہر کیا ہوا قاضی کا +

مَسجُود ع سجدہ کیا گیا - جس کو سجدہ کریں

مَسجُور ع پانی سے بھرا ہوا +

مَسجُون ع قیدی +

مَسح ع ہاتھ ملنا - ہاتھ پھیرنا - جماع کرنا

مِسحات ع بیلچہ - وہ کھپی جس سے ساتھ زمین سے مٹی کھودیں +

مِسحَل ع گورخر +

مَسحُوق، مَسحُوقہ ع گھسا ہوا - رگڑا ہوا - پیسا ہوا - مصدر اس کا سحق ہے جس کے معنے ہیں گھسنا - پیسنا - فرسودہ کرنا - تباہ کرنا - ہلاک کرنا +

مَسحی ع ایک قسم کا موزہ ہے جو صلحا اور امرا پہنتے ہیں +

مَسخ ع ایک صورت سے دوسری صورت بدلنا - مگر دوسری صورت بدتر ہو - اول سے - کسی شے کا مزہ جاتا رہنا - بے مزہ ہو جانا +

مُسَخَّر ع تابع کیا گیا - مطیع کیا گیا +

**مسخرگی** ف ٹھٹھہ بازی۔ مسخرہ پن۔ ہنسی +
**مسخرہ** ع وہ شخص جس پر ٹھٹھہ کیا جاوے
**مسخنات** ع گرم کرنے والیاں۔ وے اشیا جن سے گرمی حاصل ہو +
**مسخوط** ع غصہ کیا گیا۔ خفا کیا گیا +
**مسدس** ع اصطلاح علم ہندسہ میں چھ ضلعوں کی شکل ہے جس کے سب ضلعے اور زاویے آپس میں برابر ہوں اور دیکھو مسمط +
**مسدس عالم** ع چھ طرفیں۔ جہات ستہ
**مسدود** ع بند کیا گیا۔ روکا گیا۔ بند +
**مسرفتخ** ف سردی سے جم گیا ہوا پانی
**مسرات** ع جمع مسرت کی۔ خوشیاں
**مسرت** ع خوشی +
**مسرج** ع وہ گھوڑا جس پر کاٹھی ڈالی گئی ہو +
**مسرجہ** ع چراغدان +
**مسرد** ع لوہے کا وہ آلہ جس سے چمڑے میں سوراخ نکالتے ہیں۔ پنجابی آری +
**مسرع** ع شتابی کرنے والا۔ تیزرو۔ قاصد۔ پیک۔ ہرکارہ +
**مسرف** ع بیہودہ خرچ کرنے والا۔ فضول خرچ +
**مسرفیخ** ف سردی سے جم گیا ہوا پانی +
**مسروف** دغا۔ افسوں +
**مسرور** ع خوش کیا گیا۔ خوش +
**مسروق** ع چرایا گیا۔ چوری کیا گیا +
**مسروقہ** ع چرائی ہوئی چیز +
**مسرہ چرخ** ف چاند۔ قمر +
**مسطح** ع پھیلا ہوا۔ بچھا ہوا۔ سطح کیا گیا۔ چھت دار +

**مسطر** ع مسطر جو مشہور ہے +
**مسطور** ع لکھا گیا۔ سطر بندی کیا گیا +
**مسعات** ع کوشش۔ کوشش کرنا +
**مسعود** ع سعادت کیا گیا۔ نیک بخت۔ سلطان محمود غزنوی کے ایک بیٹے کا نام ہے جو اس کی وفات پر تخت نشین ہوا۔ اور طغرل سے شکست کھا کر لاہور آتا ہوا راہ میں مارا گیا +
**مسفر** ع روشن۔ سفید +
**مسقط** ع گرنے کی جگہ۔ اور ملک عرب میں اس کے جنوب مشرقی ساحل پر ایک شہر ہے۔ جہاں کا حلوا بہت مشہور ہے +
**مسقط الراس** ع جائے پیدائش۔ زاد بوم۔ جنم بھوم۔ مولد۔ لفظی معنے اس کے ہیں۔ سر کے گرنے کی جگہ۔ چونکہ بچہ کے پیدا ہونے کے وقت پہلے اس کا سر زمین پر آتا ہے۔ اس لئے یہ لفظ مولد و موطن کے معنی میں مخصوص ہے +
**مسک** اسب سے ہے مشک کا + ..
**مسکت** ع چپ کرانے والا +
**مس گر** ف ٹھٹھیرا۔ تانبے کے برتن بنانے والا +
**مسکر** ع نشہ پیدا کرنے والی چیز۔ مستی لانے والی چیز +
**مسکرات** ع وہ چیزیں جن سے نشا اور مستی پیدا ہو۔ جیسے شراب۔ بھنگ وغیرہ +
**مسکن** ع جائے سکونت۔ رہنے کی جگہ۔ گھر +
**مسکن** ع تسکین دینے والا۔ تسلی دینے والا +
**مسکنت** ع مفلسی۔ عاجزی +
**مسنگ** **مشنگل** ع ایک ساز ہے جسے منہ سے بجاتے ہیں +

**مسکو** روسی۔ ماسکو۔ جو فرنگستانی روس کے مابین اس کا ایک مشہور شہر ہے پہلے یہی دارالسلطنت تھا۔ نپولین بونا پارٹ شاہ فرانس نے اس کو جلا دیا تھا +
**مسکوک** ع سکہ کیا ہوا۔ سونا یا چاندی یا تانبا۔ جس پر سکہ لگایا گیا ہو +
**مسکہ** ف مکھن +
**مسکین** ع صیغہ مبالغہ کا ہے مفعیل کے وزن پر جس کے معنی ہیں بہت ہی بے حرکت + اور نہایت ناطاقت اور قاموس میں لکھا ہے۔ کہ مسکین وہ شخص ہے جس کو مفلسی اور فقیری نے بے حرکت اور ناطاقت کر دیا ہو۔ شریعت والے مسکین اُسے کہتے ہیں جو بالکل ہی بے بضاعت اور نادار ہو۔ اور فقیر اُسے کہتے ہیں جس کے پاس اس قدر مال نہ ہو کہ زکوٰۃ دینی اس پر واجب آئے۔ کچھ کفاف رکھتا ہو۔ مفلس۔ نادار۔ عاجز۔ فقیر۔ بے بضاعت +
**مست گذارہ** ف وہ مست جس کی حد سے گذر گئی ہو +
**مسلح** ع ہتھیار بند +
**مسلخ** ع کھال اوتارنے کی جگہ۔ کمیلا۔ بوچڑ
**مسلسل** ع سلسلہ بندی کیا گیا۔ زنجیر سے جکڑا ہوا۔ زنجیر بند +
**مسلط** ع وہ شخص جس کو کسی پر مقرر کیا جائے۔ مجازاً مغلوب +
**مسلط** ع مقرر کرنے والا کسی آدمی کا دوسرے پر۔ تسلط کرنے والا۔ غالب۔ زور آور +
**مسلفہ** ع باہی ہوئی زمین۔ ناہموار کو ہموار کرنے کا آلہ +
**مسلک** ع راہ۔ راستہ +
**مسلم** ع تسلیم کیا گیا۔ مانا گیا۔ سونپا گیا۔ سلامت رکھا گیا۔ بحال۔ برقرار۔ مناسب +
**مسلم** ع ماننے والا۔ تسلیم کرنے والا +
**مسلم** ع مسلمان۔ جو شخص دین اسلام پر ہو +
**مسلمان** ف جو شخص دین اسلام میں ہو +
**مسلمین** ع جمع مسلم کی +
**مسلوب** ع سلب کیا گیا۔ لے لیا گیا +
**مسلوخ** ع کھال اتارا گیا۔ گوسفند یا بکری
**مسلوک** ع جاری کیا گیا۔ آمد و رفت کیا گیا۔ سلوک کیا گیا +
**مسلول** ع کھینچا گیا۔ باہر لایا گیا جس شخص کو مرض سل ہو +
**مسلی** ع غم دور کرنے والا۔ گھوڑے کی ایک خاص قسم ہے +
**مسلی** ع ایک بیماری کا نام ہے جس کا بیمار سمجھتا ہے کہ اس کے بدن میں سوئیاں چبھوئی جاتی ہیں +
**مسمار** ع میخ۔ کھونٹی۔ کیلی +
**مسمار کردن** ف ڈھا دینا +
**مسمے** ع نام کیا گیا +
**مسمر** ع لوہے چاندی وغیرہ کی بنی ہوئی میخیں +
**مسمط** ع صیغہ اسم مفعول کا ہے تسمیط مصدر سے جس کے معنی موتیوں کا لڑی میں پرونا ہے۔ اور اصطلاح شعرا میں چند ایسے مصرعوں کے جمع کرنے کو کہتے ہیں کہ وزن و قافیہ میں کسی شعر کے مصرعہ اول سے متفق ہوں۔ پس اگر مصرعہ اصلی پر دو مصرعے لگا دینگے تو اُس کو مربع کہینگے۔ اور اگر تین لگا دینگے تو مخمس اور اگر چار تو مسدس اور اگر پانچ تو مسبع

اور اگر چھ تو مثمن اور اگر سات تو مسبع اور اگر آٹھ تو مثمن اور آٹھ سے زیادہ مصرعے ملانے کا دستور نہیں۔ اور اس قسم کے اشعار کہتے ہیں شرط یہ ہے کہ جتنے مصرعے ہموزن و ہم قافیہ جمع کریں۔ آپس میں پیوند لفظی و معنوی رکھتے ہوں اور مسلسل مربوط ہوں۔ اصلی شعر کے آخر مصرعہ تک +

**مُسْتَمَع** ع کان +

**مُسَمَّن** ع موٹا۔ فربہ +

**مُسَمِّن** ع موٹا کرنے والا۔ فربہ کرنیوالا +

**مُسَمَّن** ع موٹا کیا گیا۔ فربہ کیا گیا +

**مَسْمُوع** ع سنا گیا +

**مَسْمُوم** ع زہر دیا گیا۔ جس نے زہر کھا لیا ہو +

**مِسَن** ع وہ پتھر جس پر کارد و شمشیر تیز کریں۔ فسان +

**مُسِن** ع سالخوردہ۔ سن رسیدہ۔ بوڑھا آدمی +

**مُسْنَد** ع زمانہ۔ پسر خواندہ۔ حرامزادہ جس کی اوٹ لیں۔ جس کی اوٹ میں کسی چیز کو رکھا گیا ہو۔ جس پر تکیہ لگائیں۔ اصطلاح نحو میں مبتدا کو مسند بھی کہتے ہیں +

**مَسْنَد** ع تکیہ گاہ۔ تکیہ +

**مُسَنْدَف** بہت چھوٹا آدمی نکما۔ نالائق +

**مسند آرائے** ف گدی نشین +

**مسند آسودگاں** ف آدمی کے دفن کرنے کی جگہ۔ قبرستان۔ دنیا +

**مسند چشم** ف ہوائے نفسانی +

**مِسْواۃ** ع زمین درست کرنے کا ایک آلہ ہے +

**مَسْواط** ع مستفر +

**مِسْواک** ع داتن۔ وہ لکڑی جس سے دانت صاف کرتے ہیں +

**مُسَوَّدَہ** ع سیاہ۔ مجازاً نوشتہ۔ لکھا ہوا۔ وہ تحریر جو پہلی دفعہ سرسری طور پر لکھی گئی ہو۔ اور ابھی صاف نہ کی گئی ہو۔ یہ لفظ اسودہ مصدر سے مشتق ہے۔ جو افعال کے وزن پر ہے کیونکہ جو لفظ بمعنے لون (رنگ) میں ہو۔ اکثر اس باب میں آتا ہے جیسا کہ احمرار۔ اخضرار۔ اصغرار۔ وغیرہ پس اس اعتبار سے جو لوگ مسودہ پڑھتے ہیں سو غلط ہے اس واسطے کہ مسودہ (صیغہ اسم مفعول کا ہے باب تفعیل سے) کلام عرب میں مستعمل نہیں ہے +

بعض محققین اس کے برخلاف ہیں۔ وہ کہتے ہیں۔ کہ کلام عرب میں یہ لفظ مطلق سیاہ کے معنے میں آیا ہے۔ نہ سیاہ کردہ شدہ اور نوشتہ شدہ اس کے معنے ہیں۔ پس اس لحاظ سے مُسَوَّدَہ (صیغہ اسم مفعول) مصدر تسوید سے (جس کے معنے لکھنا ہیں) اور ثقات کی کلام میں اکثر جگہ آگیا ہے۔ درست ہے۔ اگرچہ کلام عرب میں نہیں آیا مسودہ اور مُسْوَدَّہ پڑھنا بالکل غلط ہے +

**مَسْئُول** ع سوال کیا گیا۔ مانگا گیا۔ درخواست

**مَسْئُولات** ع وہ مقدمے جو واقعات میں موجود ہوں اور لوگوں کو ان سے اطلاع نہ ہو +

**مسہماسے زراندود** ف ظاہری دوستی۔ دکھاوے کی دوستی۔ جھوٹی باتیں جو سچی معلوم ہوں +

**مُسَهَّد** ع جگایا گیا +

**مُسْہِل** ع وہ دوا جو اندرون شکم کو نیم گرم کرے اور فضلے کو رقیق کر کے نکالے۔ دست آور۔ جلاب +

**مُسِیْ** ع بدکردار۔ بدافعال +

**مِسِّی** ف دانتوں کے صاف کرنے کی دوائی ہے +

**مسیچہ** ف موسیچہ +

**مَسِیْح** ع مسح کیا گیا۔ ملا گیا۔ چونکہ فرشتوں نے حضرت عیسےٰ ع کے سر پر تیل ملا تھا۔ اس واسطے انکو مسیح کہتے ہیں۔ دوست بہت زمین پیمائش کرنے والے۔ ان دونوں معنوں کے لحاظ سے بھی لقب حضرت عیسےٰ ع کا ہے۔ کیونکہ آپ دوست حق تھے۔ اور بسبب تجرد کے اکثر سیر و سیاحت میں مشغول رہتے تھے۔ اور نیز مسیح کے معنے ہیں جھوٹا۔ دروغگو کانا ان دو معنوں کے لحاظ سے لقب دجال کا ہے

**مسیح الدجال** ع دجال ملعون جو بائیں آنکھ کا کانا ہے۔ اس کے پاس ایک باغ ہوگا۔ جسے وہ جنت کہے گا۔ اور بہت سی آگ جسے دوزخ قرار دیگا۔ جو لوگ اس کا انکار کرینگے۔ اُن کو دوزخ میں ڈالیگا۔ سو نار اُن پر گلزار ہو جائیگی۔ اور جو اس کی بات کو مان لینگے۔ اُنہیں جنت میں ڈالیگا۔ سو جنت ان پر دوزخ ہو جائیگا +

**مسیحا** ع قرآن شریف میں صرف مسیح آیا ہے۔ پس زیادتی الف کی فارسی والوں کا تصرف ہے۔ بقول بعض مسیحا مشیحا کا معرب ہے جس کے معنے مبارک ہیں +

**مسیح یک شبہ** ف حمزہ و شاب +

**مَسِیْخ** ع بے مزہ۔ بے ذائقہ چیز +

**مَسِیْر** ع جانا۔ چلنا۔ سیر کرنا۔ سیر کی جگہ جائے رفتار +

**مَسِیْل** ع پانی کے چلنے کی جگہ +

**مُسَیْلِمَہ** ع ایک شخص دروغگو باشندہ یمامہ کا نام ہے۔ جس نے جھوٹا دعوے نبوت کا کیا تھا۔ اور اس سبب اُس کا لقب کذاب ہو گیا۔ وہ پہلے مسلمان تھا پھر مرتد ہو کر پیغمبری کا دعوے کرنے لگا۔ اور قرآن مجید کے مقابل میں کچھ تک بندی بھی کی اور خرافات بھی بکے۔ آخر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں مارا گیا +

## میم مع شین معجمہ

**مُشَابِہ** ع مانند۔ مثل۔ نظیر +

**مُشَابَہَت** ع مثل ہونا۔ مانند ہونا۔ نظیر ہونا۔ مثل +

**مُشَاتَمَت** ع ایک دوسرے کو گالیاں دینا +

**مُشَاجَرَہ** ع منازعت۔ مخالفت۔ باہم درختوں کی طرح لپٹنا +

**مُشَار** ع اشارہ کیا گیا +

**مُشَارٌ اِلَیْہ** ع جس کی طرف اشارہ کیا گیا ہو۔ معتبر۔ ذی عزت +

**مَشَارِب** ع جمع ہے مشرب کی +

**مُشَارَبَت** ع باہم ملکر پانی پینا +

**مَشَارِع** ع جمع مَشْرَع کی۔ راستے +

**مُشَارِک** ع شریک ہونے والا +

**مُشَارَکَت** ع باہم شریک ہونا +

**مَشَّاطَہ** ع کنگھی کرنے والی عورت جس کا پیشہ کنگھی کرنے کا ہوتا ہے۔ بناؤ سنگار کرانے والی عورت۔ محاورۂ حال میں یعنی

دلالہ۔ کشتی کے بھی آیا ہے +
**مُشَاع** ع جس کی تقسیم نہ ہوئی ہو مشترک فاش کیا گیا۔ اکثر استعمال اس کا زمین پر آتا ہے +
**مَشَاعِر** ع جمع ہے مشعر کی +
**مُشَاعَرہ** ع باہم جمع ہو کر شعر خوانی کرنا +
**مَشَاعِل** ع جمع ہے مشعل کی +
**مَشَاغِل** ع جمع مشغل کی بہت شغل جسکا
**مُشَافَہ** ع روبرو بات کہنی۔ روبرو ہونا +
**مَشَّاق** ع بہت مشق کرنیوالا +
**مَشَاق** ع مشقت کی جمع سختیاں +
**مُشَاکِل** ع ہمشکل ہونیوالا مشابہ۔ اور علم عروض میں ایک بحر کا نام ہے۔ اور مشاکل اُسے اس وجہ سے کہتے ہیں کہ مشاکل کے معنے مانند کے ہیں اور یہ بحر مانند بحر قریب کے ہے۔ صرف فرق یہ ہے کہ بحر قریب میں فاعلاتن آخر میں آتا ہے۔ اور اس بحر مشاکل میں مقدم دو مفاعلن پر ہے معہذا ارکان قریب کے مفاعیلن فاعلاتن ہے۔ اور اُس بحر مشاکل کے فاعلاتن مفاعیلن مفاعیلن ہے +
**مُشَاکَلَت** مشاکلہ ع ہمشکل ہونا مانند ہونا۔ اور علم بدیع میں نام ایک صنعت کا ہے۔ اور وہ یہ ہے۔ کہ دو چیزیں ایک جا ذکر کریں۔ اور جن لفظوں سے پہلی چیز کو تعبیر کیا ہے۔ اُنہی لفظوں سے دوسری چیز کو بھی تعبیر کریں۔ ایک جائے میں کور ہونے کے تناسب سے جیسے ؎
لب سؤال سزاوار بخیہ بیشتر است۔
عبث بہ خرقہ خود بخیہ سے زند درویش۔
خموشی کو بخیۂ لب سے تعبیر کیا ہے۔ خرقہ کے بخیہ کی مناسبت سے +

**مَشَام** ع محل قوت شامہ کا۔ دماغ +
**مُشَاوَرَت** ع مشورت کرنا آپس میں ملکر مشورت کرنا
**مُشَاہِد** ع دیکھنے والا +
**مُشَاہَدَہ** ع دیکھنا۔ اور کسی کے ہمراہ حاضر ہونا اصطلاح صوفیہ میں انوار الٰہی کا دیکھنا +
**مُشَاہَرَہ** ع ماہیانہ۔ ماہ بماہ دینا تنخواہ کا۔ تنخواہ۔ وظیفہ۔ یہ لفظ شہر سے مشتق ہے جس کے معنی مہینہ ہے +
**مَشَاہِیر** ع جمع ہے مشہور کی۔ مجازاً بزرگان۔ و ناموران۔ سردار +
**مَشَائِخ** ع جمع شیخ کی۔ بزرگ لوگ۔ عالم لوگ۔ صوفی لوگ۔ منتخب والا لکھتا ہے۔ کہ مشائخ جمع مشیخہ کی ہے۔ اور مشیخہ جمع شیخ کی ہے۔ پس مشائخ جمع الجمع شیخ کی ہوئی۔ تعجب ہے۔ کہ یہ لفظ عرف میں واحد پر اطلاق کیا جاتا ہے۔ اور پھر جمع کے واسطے اس کے آگے ان بڑھا کر مشائخان کہا جاتا ہے +
**مُشَایَعَت** ع پیروی کرنا۔ تھوڑی دور کسی کو رخصت کرنے کے واسطے جانا +
**مَشَّائِین** ع جمع مشّاء کی۔ جو نسبت کا صیغہ ہے مثل عطّار کی۔ یا مبالغہ کا ہے مثل قتّال کے۔ یائے الف زائدہ کے بعد واقع ہونے کے سبب ہمزہ سے بدل گئی۔ مشّاء ہو گیا۔ اور ی ن جمع کا بڑھانے سے مشائین بن گیا۔ چلنے والے اصطلاح میں وہ گروہ حکما کا جو ادراک حقائق اشیاء میں دلیل سے چلتے ہیں۔ یعنے دلائل و علامات سے مقصد پر پہنچتے ہیں یا یوں کہو کہ ادراک حقائق اشیاء میں مشے (رفتار) کے محتاج ہیں۔ یعنے ایک دوسرے کے پاس پہنچکر حاصل کرتے ہیں۔ بخلاف اشراقین کے جو بیٹھے بیٹھے معلوم کر لیتے ہیں +

**مُشْبَع** ع سیر کیا گیا۔ پیٹ بھر کر کھلایا گیا +
**مُشَبَّک** ع جالی دار۔ وہ شے جس میں بہت سوراخ ہوں +
**مُشَبَّک قلعہ** ع مجمرہ۔ عود سوز۔ اور آسمان سے بھی مراد ہے +
**مُشْت** ف مُکا۔ مٹھی۔ تھوڑے سے آدمی +
**مَشْت** ف بھرا ہوا۔ پُر۔ غزنی کے پاس ایک گاؤں ہے +
**مُشْتِ آتشی** ف ظالم لوگ آتش پرست
**مُشْتَاع** ع ظاہر کیا گیا۔ فاش کردہ شدہ +
**مُشْتِ افشار** ف خسرو پرویز کے ایک خزانے کا نام ہے +
**مُشْتَاق** ع جس کو اشتیاق ہو +
**مُشْتَبِہ** ع مشکوک۔ جس میں شبہ ہو +
**مُشْتَّت** ع پراگندہ۔ پریشان۔ متردد +
**مُشْتِ خاک** ف کُرۂ ارض۔ دنیا۔ اور آدمی سے بھی مراد ہے +
**مُشْتَرَک** ع وہ میں شریک۔ اور وہ لفظ جو دو یا دو سے زیادہ معنوں کے واسطے بنایا گیا ہو۔ یعنی ہر ایک کے واسطے علیحدہ علیحدہ موضوع ہو۔ جیسے لفظ جاریہ جس کے معنے کنیز۔ آفتاب اور کشتی کے ہیں +
**مُشْتِ رند** مشت رندہ بستوارہ پڑھئیوں کا رندہ +
**مُشْتَرِی** ع خریدار۔ مول لینے والا اکثر کبھی بیچنے والے کے معنے میں بھی آتا ہے۔ نام ایک ستارہ کا جو چھٹے آسمان پر ہے منجم اُسے سعد اکبر جانتے ہیں۔ فاصلہ اس کا آفتاب سے قریباً ۴۷ کروڑ ۲۹ لاکھ ہے مدار میں رفتار اس کی فی گھنٹہ ۲۸۷۴۴ میل ہے۔ قطر اس کا ۸۸۴۰۰ میل ہے آفتاب کے گرد وہ ۴۳۳۲ ۲۶ دن میں ایک دورہ کرتا ہے اس کے چار چاند ہیں۔ فارسی میں اسے برجیس اور ہندی میں اس کا نام برہسپت ہے اور قاضی فلک بھی یہی ہے۔ کیمیا گروں کی اصطلاح میں ارزیز یعنے رانگ کو کہتے ہیں +
**مُشْت زن** ف مُکا مارنیوالا۔ پہلوان +
**مُشْتِ شرارف** ستارہ ہا +
**مُشْتَعِل** ع سوزان شعلہ زنیوالا۔ بھڑکنے والا
**مُشْتَغِل** ع جب اس کا صلہ ب واقع ہو یا بہ اضافت ہو تب اس کے معنے مشغول ہونے والا۔ شغل رکھنے والا کے ہوتے ہیں اور جب اس کا صلہ از واقع ہو تب اس کے معنی بیزار ہونے والا۔ الگ ہو جانے والا۔ منہ پھیرنے والا کے ہوتے ہیں دیکھو اس سعدی کے بیت میں ؎
زسود اے جاناں بجاں مشتغل
بذکر حبیب از جہاں مشتغل
دونوں کی مثالیں موجود ہیں +
**مُشْتَق** ع جو لفظ کسی دوسرے لفظ سے بنایا گیا ہو۔ فارسی والے بتخفیف بھی لاتے ہیں
**مُشْتَلُق** ف شکرانہ۔ مژدگانی +
**مُشْتَمَال** ف دلائی۔ حجام کا کام کہ مشتی گیر لوگ کی اپنے بازوؤں کو مالش اُنکی سخت کرنے کے لیے
**مُشْتَمِل** ع شامل ہونیوالا اکٹھا ہونیوالا
**مُشْتَّت** ع پراگندہ مجازاً گیسو کی بیج اس کے کھنچے جانے سے +
**مُشْتَہ** ف ہر چیز کا دستہ کسی وزارہ وغیرہ کا وہ حصّہ جس سے اس کو پکڑیں۔ وہ حصّے

**مِشْکٰوۃُ الْمَصَابِیح** ع علم حدیث کی ایک مشہور کتاب ہے جس میں پچپن ۵۵ کم چھ ہزار حدیثیں ہیں +

**مَشْکُور** ع شکر کیا گیا۔ پسندیدہ۔ ستودہ ثواب دیا گیا +

**مَشْکُوک** ع شک کیا گیا +

**مُشْکُوئی** ف بیت خانہ۔ مجازاً حرم سرائے ملوک یا امرا کا +

**مُشْکُول۔ مُشْکُولہ۔ مُشْکِیزہ** ف چھوٹی مشک +

**مُشْکِیں** ف سیاہ مشک آلودہ +

**مُشْکِیں پرندہ** ف سیاہ چادر والا۔ سیاہ

**مَشْلُول** ع جس کے ہاتھ پیر بے حس ہو گئے ہوں +

**مُشْمِر** ع تیز رفتار گھوڑا جو دوڑنے کو تیار ہو +

**مُشْمِر** ع دوڑنے کے واسطے دامن اُٹھا کر تیار ہونے والا

**مِشْمِش** ع زرد آلو جس کو خوبانی کہتے ہیں ایک شیریں میوہ ہے +

**مَشْمُول** ع سب طرف سے احاطہ کیا گیا۔ گھیرا گیا۔ شامل کیا گیا +

**مَشْمُوم** ع سونگھی ہوئی شے۔ معطر شے

**مَشْمُومات** ع عطریات۔ خوشبو کی چیزیں جمع ہے مشموم کی +

**مُشَنَّع** ع بُرا۔ زشت۔ ملامت کیا گیا۔ تشنیع کیا گیا +

**مُشَنِّف** ایک قسم کا حلہ ہے۔ چور۔ راہزن +

**مَشُوب** ع آمیختہ شدہ۔ ملا ہوا۔ مخلوط +

**مَشْوَرہ** ع کنگاش +

**مُشَوِّش** ع پریشان کرنے والا +

**مُشَوَّش** ع پریشان کیا گیا +

**مَشُوق** ع عاشق۔ شوق دیا گیا +

**مُشَوِّق** ع کسی کو خواہش کرانے والا +

**مُشَوَّق** ع خواہش کرایا گیا +

**مَشْؤُم** ع منحوس +

**مَشْوِی** ع بھنا ہوا۔ بریاں +

**مَشْہَد** ع حاضر ہونے کی جگہ۔ حاضر ہونا شہادت گاہ۔ شہیدوں کا قبرستان ایران کا ایک مشہور شہر خراسان میں ہے جسے زمانہ قدیم میں طوس کہتے تھے چونکہ وہاں مزار شریف حضرت علی موسیٰ رضا کا ہے اس واسطے اُس کو مشہد مقدس کہتے ہیں +

**مُشْتَہَر۔ مَشْہُور** ع شہرت دیا گیا +

**مَشْہُود** ع حاضر کیا گیا۔ موجود +

**مُشْتَہِی** ع خواہش پیدا کرنے والا۔ بھوک پیدا کرنے والا۔ شہوت پیدا کرنے والا +

**مَشْی** ع پیروں سے چلنا +

**مَشِیَّت** ع خواہش۔ ارادہ۔ خدا تعالیٰ کی مرضی +

**مُشَیِّد** ع محکم کرنے والا۔ استوار کرنے والا +

**مُشَیَّد** ع گچ اور چونے سے محکم کیا ہوا۔ مرفوع +

**مُشَیَّد** ع گچ کیا ہوا۔ محکم اور استوار کیا گیا +

**مُشَیَّدہ** ع محکم و مضبوط +

**مُشِیر** ع اشارہ کرنے والا۔ مشورہ دینے والا +

**مُشِیرُ الدَّولہ** ع سلطنت کا صلاح کار۔ امرا کے خطاب میں سے ہے +

**مُشِیرہ** ع عورت کا ایک دان +

## میم مع صاد مہملہ

**مَصّ** ع چوسنا +

**مُصَاب** ع مصیبت زدہ۔ رنج رسیدہ +

**مُصَابَرَت** ع باہم صبر کرنا۔ صبر کرنا +

**مَصَابِیح** ع جمع مصباح کی۔ علم حدیث کی ایک کتاب کا نام بھی ہے +

**مُصَاحِب** ع ہم صحبت ہم نشین +

**مُصَاحَبَت** ع ہم صحبت ہونا۔ ایک دوسرے کے ساتھ اُٹھنا بیٹھنا +

**مَصَاحِف** ع جمع مصحف کی +

**مَصَادِر** ع جمع مصدر کی +

**مُصَادَرہ** ع تاوان لینا۔ تاوان دینا۔ تاوان

**مُصَادَرَہ عَلَی الْمَطْلُوب** ع عین دعوے کو دلیل گردانا +

**مُصَادَقَت** ع دوستی کرنی۔ دلی دوستی محبت قلبی۔ اخلاص۔ سچائی +

**مُصَادَمَت** ع صدمہ پہنچانا۔ ضرر پہنچانا۔ آسیب پہنچانا +

**مُصَارَعَت** ع کشتی کرنا۔ ایک دوسرے کو پچھاڑنا +

**مَصَارِف** ع جمع مصرف کی +

**مَصَارِیع** ع جمع مصرع کی +

**مَصَاعِب** ع دشواریاں۔ جا بجا دشوار +

**مَصَاعِد** ع جمع ہے مصعد کی +

**مَصَاف** ع جمع مصف کی جو صیغہ اسم ظرف کا ہے یعنی جگہیں۔ صف باندھنے کی جگہ مجازاً میدان جنگ۔ جنگ گاہ۔ جنگ اصل میں فا مشدد ہے لیکن چونکہ فارسی میں کوئی ایسا لفظ نہیں جس کا آخری حرف مشدد ہو۔ اس واسطے ہر ایسے لفظ کو جس کے آخر کا حرف مشدد ہو بہ تخفیف پڑھتے ہیں +

**مُصَافَات** ع دوستی۔ اخلاص +

**مُصَافَحہ** ع ملاقات کے وقت ہاتھ سے ہاتھ ملانا

**مَصَاف دادن** ف جنگ کرنا +

**مَصَانِع** ع جمع ہے مصنع کی +

**مَصَاقِل** ع جمع مصقلہ کی +

**مَصَالِح** ع جمع مصلحت کی۔ بھلائیاں فارسی والے مفرد معنی میں استعمال کرتے ہیں اور بمعنی اسباب و سامان کسی شے کا۔ اصلاح پر لانے والی چیزیں۔ ضروریات عمارت کی جیسے لکڑی اینٹیں چونہ وغیرہ مصالح طعام یعنی گرم مصالح کے استعمال کرتے ہیں +

**مُصَالَحَت** ع آپس میں صلح کرنا۔ صلح۔ ملاپ +

**مَصَانِع** ع کاریگریاں۔ مضبوط محلات استوار۔ مضبوط قلعے +

**مُصَانَعَہ** ع رشوت دینی۔ مدارات کرنی ظاہرداری کرنی +

**مُصَاہَرَت** ع خسر کرنا۔ داماد کرنا۔ یہ لفظ دونو معنوں میں مشترک ہے +

**مَصَائِب** ع جمع ہے مصیبت کی +

**مَصَائِد** ع جمع ہے مصیدہ کی +

**مَصَب** ع پانی وغیرہ گرنے کی جگہ

**مِصْبَاح** ع چراغ۔ صبح کے وقت شراب پینے کا پیالہ۔ علم نحو کی ایک کتاب کا نام بھی ہے

**مَصْبُوغ** ع رنگا ہوا۔ رنگ کیا ہوا +

**مُصَحِّح** ع صحیح کرنے والا +

**مُصْحَف** ع وہ کتاب جس میں صحیفے اور صحیفے جمع ہوں۔ اسی واسطے قرآن شریف کو کہتے ہیں کہ اس میں تمام پچھلی کتب و صحائف انبیا کا خلاصہ و مغز جمع ہے یا یہ کہ اس میں (۱۱۴) سورتیں ہیں +

**مُصَحَّف** ع اسم مفعول کا صیغہ ہے تصحیف مصدر سے۔ تصحیف کیا گیا۔ نقطے بدلا ہوا۔ وہ لفظ جو تغیر نقاط سے

اور لفظ بن جائے۔ جیسے عید سے عید۔ توشہ سے توسہ +

**مصحف بغلی** ف حائل چھوٹی تقطیع کا کلام اللہ +

**مُصحف مجید** ف کتاب بزرگ۔ قرآن شریف +

**مُصحف مقدس** ع کتاب مقدس قرآن مجید +

**مُصحف یاقوت** ت خط یاقوت سے لکھا ہؤا کلام اللہ +

**مَصحُوب** ع ساتھ کیا گیا۔ ہمراہ +

**مصداق** ع معنی کے صادق آنے کا اقرار یعنی وہ شے جس پر کوئی معنی بولے جاسکیں۔ مثلاً انسان کے معنی زید عمر وغیرہ پر بولے جاسکتے ہیں۔ تو انسان کے معنے کے زید اور عمر مصداق ہیں +

**مَصدَر** ع نکلنے کی جگہ۔ جائے صدور۔ اور وہ کلمہ جس سے افعال اور صفات بنائے جاویں +

**مُصدّر** ع مُقدّم رکھا گیا۔ صدر بنایا گیا +

**مَصدرِ فیوض** ع فیضوں کے صادر ہونے کی جگہ۔ علم صرف و نحو فارسی میں ایک مشہور درسی کتاب کا نام ہے +

**مُصدّع** ع دردِ سر پیدا کرنے والا۔ جدا جدا کرنے والا +

**مَصدُور** ع صادر کیا گیا +

**مصدوق** ع صادق کیا گیا +

**مِصر** ع شہر۔ افریقہ کے شمال مشرق میں ایک ملک بھی ہے۔ شہر مصر اسی میں ہے۔ جسے القاہرہ کہتے ہیں۔ خدیو مصر وہیں رہتا ہے۔ اور علاوہ اس کے اسکندریہ۔ دمیاط۔ روزطہ۔ سویز۔ پورٹ سعید وغیرہ شہر بھی ہیں تیز۔ تلوار۔ دو چیزوں کے بیچ کی حد +

**مُصِر** ع اصرار کرنے والا۔ ہٹ کرنے والا۔ کسی کام کے کرنے پر استقلال سے کھڑا ہوجانے والا +

**مِصراع۔ مِصرَع** ع کیواڑ۔ آدھا بیت۔ آدھا شعر +

**مِصران** ع تثنیہ ہے مصر کا۔ اس سے مراد کوفہ و بصرہ ہیں +

**مصرِ زلیخا پناہ** ف آدمی کا بدن +

**مَصرَع** ع مصدر میمی ہے اس کے معنی ہیں گرانا پچھاڑنا۔ اور ظرف بھی ہے یعنی گرانے کی جگہ +

**مِصرع تند۔ مِصرع برجستہ۔ مِصرع آمد۔ مِصرع ریختہ** ف مصرع خوب کہ بے فکر حاصل ہو +

**مِصرع عجیبہ** ف ایسا مصرع جس کا مضمون دقیق ہو +

**مَصرَف** ع خرچ کرنے کی جگہ۔ اور خرچ +

**مُصرِف** ع خرچ کرنیوالا۔ صرف کرنیوالا +

**مَصرُوع** ع پچھاڑا ہؤا۔ مرگی کا بیمار جسے بیماری مرگی کی لاحق ہو +

**مَصروعِ خاوری** ف ڈوبتے اور طلوع ہوتے کا سورج +

**مَصرُوف** ع صرف کیا گیا۔ باز گردانیدہ شدہ +

**مِصری** ع منسوب بہ مصر۔ مصر کا۔ قلم تلوار۔ نبات۔ مصری +

**مِصری مارِ** ف مصر کا نیزہ دستان +

**مَصطَبہ** ع میخانہ۔ شراب خانہ +

**مَصطَگی** ع مصطگی رومی۔ گوند مشہور کا نام ہے +

**مُصطَفےٰ** ع برگزیدہ۔ چُنا ہؤا۔ صاف کیا گیا بدخصلتوں سے۔ لقب جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا +

**مُصطَفوی** ع یوں تو یہ لفظ غلط ہے کیونکہ مصطفٰے کے آگے یائے نسبت بڑھاتے وقت الف کو حذف کرکے یائے معروف کا بڑھا دینا کافی تھا۔ لیکن چونکہ اکثر معتبر اور ثقہ آدمیوں کی کلام میں یہ لفظ بہت جگہ آگیا ہے۔ اس واسطے چنداں محل تعرض نہیں اسی طرح لفظ مرتضوی کا حال ہے +

**مَصعَد** ع اوپر چڑھنے کی جگہ۔ بلند جگہ +

**مُصعِد** ع اونچی جگہ پر چڑھنے والا +

**مُصفّا** ع پاک۔ صاف +

**مِصقَع** ع فصیح و بلیغ +

**مِصفات** ع کسی چیز کو صاف کرنے کا آلہ +

**مِصقَل۔ مِصقَلہ** ع صیقل کرنے کا آلہ۔ وہ چیز جس سے زنگ چھڑایا جائے +

**مَصقُول** ع زنگ دور کیا گیا۔ صیقل کیا گیا۔ صاف کیا گیا +

**مُصلّا۔ مُصلّےٰ** ع جائے نماز۔ عیدگاہ جامع مسجد۔ نماز پڑھنے کا بوریہ۔ یا کپڑا +

**مُصلّا** سے شیراز ف شیراز کی عیدگاہ +

**مُصلِح** ع اصلاح دینے والا۔ درست کرنے والا۔ سنوارنے والا۔ اچھا بنانے والا +

**مَصلَحت** ع نیک صلاح۔ نیک تجویز۔ صلاح۔ بہتری۔ بھلائی +

**مَصلُوب** ع سولی دیا گیا۔ پھانسی دیا گیا۔ حضرت مسیح جو بموجب عقیدہ نصاریٰ کے سولی دئے گئے +

**مُصلّی** ع نماز پڑھنے والا۔ درود بھیجنے والا (پیغمبر پر) +

**مُصمَت** ع اندر سے بھرا ہؤا۔ جو مجوف نہ ہو۔ وہ زخم جو اندر سے صاف ہو کر اس کے دونوں کنارے مل جائیں۔ یکرنگ گھوڑا +

**مُصمّت** ع چپ کرایا گیا +

**مُصمّم** ع پکا۔ مضبوط۔ پختہ۔ عزم جزم پکا ارادہ +

**مَصنَع** ع قلعہ۔ کاریز۔ حوض۔ آبگیر +

**مُصنّع** ع بنایا ہؤا۔ کاریگری کیا ہؤا +

**مُصنّف** ع کتاب تصنیف کرنے والا۔ بنانے والا کتاب کا +

**مُصنّفات** ع کتابیں۔ تصنیفات +

**مُصنّفہ** ع تصنیف کی ہوئی (کتاب وغیرہ) تصنیف کردہ شدہ +

**مَصنُوع** ع وہ شے جو کاریگر سے بنی ہوئی ہو +

**مَصنُوعات** ع مخلوقات +

**مَصنُوعی** ع برخلاف قدرتی کے۔ وہ شے جس کے بنانے میں انسان کا ہاتھ لگا ہے +

**مُصوِّر** ع تصویر کھینچنے والا +

**مُصوَّر** ع تصویر۔ نقش کیا گیا +

**مُصوِّرَہ** ع وہ قوت جس سے نقاش حقیقی کے حکم سے رحم میں شکل بچے کی بن جاتی ہے +

**مَصُون۔ مَصُونہ** ع محفوظ۔ نگہبانی کیا گیا۔ بعض لوگ مضمون پڑھتے ہیں سو غلط ہے اس واسطے کہ اجوف ہے۔ (ماخوذ صون سے) مصونۃ العین نہیں +

**مُصیب** ع درست پہنچنے والا۔ ٹھیک رسندہ۔ صواب یابندہ +

مصیبت ع دکھ۔ تکلیف۔ حادثہ
مصیبت خانہ ف ماتم خانہ +
مَصِیر ع جائے بازگشت۔ مائل ہونا پھرنا
مَصِیف ع سرد مکان جہاں گرمی میں بیٹھتے ہیں۔ گرما میں بیٹھنے کی جگہ۔ پانی کی ٹیڑھی نالی +
مُصَیقَل ع روشن کیا گیا۔ زنگ و تیرگی سے صاف کیا گیا +
مُصَیقِل ع صاف کرنیوالا۔ روشن کرنیوالا

## میم مع ضاد معجمہ

مَضَا ع گزرنا۔ پورا ہونا۔ روانی +
مَضَاجِع ع جمع مضجع کی خوابگاہیں +
مُضَاجَعَت ع باہم ایک جگہ سونا +
مُضَادَّت۔ مُضَادَّہ ع دشمنی کرنا ضد کرنا۔ مخالفت رکھنا کسی سے +
مَضَارّ ع جمع مضرت کی +
مُضَارّ ع ضرر پہنچانے والا +
مَضَار ع روانی۔ گذر جانا۔ گذرنا +
مَضَارِب ع جمع مضرب کی +
مُضَارَبَت ع نفع کی شراکت پر مال کسی کو دینا۔ تجارت میں شریک ہونا +
مُضَارِع ع مشابہ۔ صیغہ اسم فاعل کا ہے مضارعت مصدر سے۔ اور وہ فعل جس میں معنی حال اور استقبال دونوں مفہوم ہوں۔ چونکہ (عربی میں) مضارع حرکات و سکنات اور عدد حروف وغیرہ میں اسم فاعل سے بڑی مشابہت رکھتا ہے اس واسطے مضارع (شبیہ۔ مشابہ) کہلایا۔ بقول بعض مضارع کے معنے ہیں "وہ بچہ جو دوسرے بچے کے ساتھ ایک ہی چھاتی سے دودھ پیئے۔ دودھ شریک" چونکہ اس میں بھی ایک بچہ (حال) دوسرے بچہ (استقبال) کے ساتھ ملکر ایک ہی چھاتی (لفظ) سے دودھ پیتا ہے۔ یعنی ایک ہی (لفظ) سے دو معنے مفہوم ہوتے ہیں۔ اس واسطے مضارع کہلایا۔ علم عروض کے ایک بحر کا نام بھی ہے۔ جس میں مفاعیل فاعلات چار دفعہ آتا ہے +
مُضَارَعَت ع مشابہت۔ مشابہ ہونا
مُضَاعَف ع دوچند۔ اور وہ کلمہ کہ جس کے آخر میں دو حرف ایک جنس کے آویں +
مُضَاف ع منسوب۔ متعلق۔ اضافت کیا گیا۔ نسبت کیا گیا +
مُضَافَات ع منسوبات۔ متعلقات کسی شہر کے آس پاس کے قصبات اور دیہات۔ وہ دیہات جو ایک شہر کے متعلق ہوں
مُضَافٌ اِلَیہ ع وہ اسم جس کی طرف کسی شے کو لگا دیں۔ جیسے اسپ زید (زید کا گھوڑا) میں اسپ مضاف ہے زید مضاف الیہ
مُضَافَین ع مضاف و مضاف الیہ
مَضَامِیر ع جمع مضمار کی +
مَضَامِین ع جمع مضمون کی معنی مطلب
مُضَاہَات ع مشابہ ہونا۔ مانند ہونا +
مُضَاہی ع مانند۔ مشابہ +
مَضَایِق ع جمع مضیق کی۔ تنگ جگہیں۔ جاہائے تنگ +
مُضَایِقَہ ع تنگی۔ دشواری۔ ایک دوسرے کو تنگ کرنا۔ پرواہ۔ [illegible] [illegible] کسی کو پوچھنا بالکل غلط ہے +
مَضبُوط ع ضبط کیا گیا۔ مستحکم +
مُضجِع ع آواز کرنیوالا۔ نالہ کرنیوالا +
مَضجَع ع خوابگاہ۔ سونے کی جگہ +
مَضحَک ع ہنسی کی جگہ جس چیز یا جس شخص پر ہنسیں۔ اور ٹھٹھے اڑائیں +
مُضحِک ع ہنسی لانیوالا۔ ہنسانیوالا
مُضحِکَات ع وہ لطیفے کہ جس سے ہنسی پیدا ہو۔ ہنسانیوالی چیزیں +
مَضحَکَہ ع وہ شخص جس پر ہنسیں +
مُضِرّ ع ضرر پہنچانیوالا +
مُضَر ع عرب کے ایک قبیلے کے بزرگ کا نام ہے +
مَضَرّ ع جائے تنگی۔ ضرر پہنچنے کی جگہ۔
مِضرَاب ع وہ آلہ جس سے ماریں بجانے کا آلہ۔ ستار بجانے کا اوزار +
مُضِرَّات ع ضرر دینے والی چیزیں +
مَضرِب ع جائے ضرب۔ خیمہ لگانے کی جگہ +
مَضَرَّت ع نقصان۔ دکھ۔ ضرر۔ تکلیف
مَضرُور ع وہ شخص جس کو ضرر پہنچا ہو۔ ضرر رسیدہ +
مُضطَر ع ضرر رسیدہ۔ مجازاً بے اختیار۔ بیچارہ۔ بے قرار۔ صیغہ اسم مفعول کا ہے اضطرار مصدر سے۔ اور اضطرار افتعال کے وزن پر ہے۔ جو اصل میں اضترار تھا۔ کیونکہ باب افتعال کے جس مصدر میں فاء کلمہ ص یا ض واقع ہوتا ہے اس کی ت ط سے بدل جاتی ہے۔ جیسا کہ اضطرار۔ اصطبار کہ اصل میں اضترار اور اصتبار تھے +
مُضطَرِب ع بیقرار۔ اضطراب والا +
مَضغ ع چبانا۔ خائیدن +
مُضغَہ ع گوشت کا پارہ۔ گوشت کا ٹکڑا لقمہ اتنی مقدار جو ایک دفعہ چبائی جاوے +
مُضِلّ ع گمراہ کرنے والا +
مُضِلَّات۔ مَضَلَّہ ع جائے ضلالت جائے گمراہی۔ وہ زمین جس میں آدمی رستہ بھول جائے +
مِضمَار ع ڈبلا کرنے کا آلہ۔ گھوڑوں کی ریاضت کا میدان۔ مطلق میدان +
مُضمَر ع دل میں کھا گیا۔ پنہاں۔ پوشیدہ
مُضَمَّر ع اسپ تیز رفتار و باریک میان اسپ فربہ +
مُضمَحِل ع محو ہونیوالا۔ ناچیز و سست فارسی میں بہ تشدید لام بھی مستعمل ہے +
مَضمُوم ع پیش کیا گیا۔ جس حرف پر پیش ہو۔ جیسے دال دُم کی +
مَضمُون ع ضمن میں لیا ہوا۔ درمیان میں آیا ہوا۔ مجازاً معنی۔ مطلب +
مَضمُونِ خطاب ع مضمون کے معنے ضمن میں لیا ہوا۔ اور مجازاً مطلب کے ہیں۔ اور خطاب کے معنے روبرو بات چیت کہنا۔ اور مجازاً قہر و غضب و خفگی کے ہیں۔ مرکب کے معنے ہیں مطلب خفگی غضب کا سبب یعنے وہ چیز جس پر خفگی ہوئی ہو +
مُضِیء ع روشن ہونے والا۔ روشن کرنے والا +
مَضِیق ع تنگ جگہ +
مَضَی مَا مَضَی ع گذرا۔ جو کچھ گذرا +

## میم مع طاء مہملہ

مَطَا ع پشت۔ پیٹھ +
مُطَابِق ع موافق۔ برابر +
مُطَابَقَت ع موافقت۔ برابری +
مَطَار ع اڑنا۔ اڑنے کی جگہ

مَطَارِح ع جمع مطرح کی +
مُطَارَحَات ع خوشامد کی باتیں۔ خوشامدیں +
مُطَارَحَہ ع کسی سے بات کا کہنا۔ مجازاً مشورہ کرنا۔ اور کبھی خوشامد کے معنی میں بھی آتا ہے +
مُطَاع ع اطاعت کیا گیا۔ سردار۔ مخدوم +
مَطَاعِم ع جمع ہے مطعم کی +
مَطَاعِن ع جمع ہے طعن کی۔ عیب۔ طعنے +
مَطَاف ع گرداگرد پھرنے کی جگہ۔ طواف کی جگہ +
مَطَالِب ع جمع مطلب کی۔ مرادیں +
مُطَالَبَہ ع طلب کرنا۔ مانگنا۔ تقاضا کرنا۔ اپنا حق چاہنا۔ مجازاً عاملوں۔ تحصیلداروں وغیرہ کی طرف سے سرکاری روپیہ طلب کیا جانا +
مَطَالِع ع جمع مطلع کی۔ طلوع ہونے کی جگہیں۔ علم کلام کی ایک کتاب کا نام بھی ہے +
مُطَالَعَہ ع کسی چیز کو اس سے واقفیت پیدا کرنے کے واسطے دیکھنا +
مَطَامِع ع جمع طمع کی +
مُطَاوِع ع فرمانبرداری کرنے والا +
مُطَاوَعَت ع اطاعت کرنی۔ فرمانبرداری کرنی +
مَطَاوِی ع جمع ہے مطوی کی +
مَطَایَا ع جمع ہے مطیہ کی۔ وہ چارپائے جن کی پشت پر سوار ہوتے ہیں۔ جیسے گھوڑا۔ اونٹ۔ گدھا۔ خچر وغیرہ سواریاں

مُطَایَبَات ع جمع مطایبہ کی۔ خوش طبعیاں۔ ٹھٹھے۔ ہنسیاں +
مُطَایَبَہ ع خوش طبعی۔ دل لگی۔ ہنسی۔ مزاح
مَطَب ع جس جگہ طبیب بیٹھ کر معالجہ بیماروں کا کرے۔ فارسی والے ب کو بہ تشدید استعمال کرتے ہیں +
مَطْبَخ ع جائے طبخ۔ کھانا پکانے کی جگہ۔ باورچی خانہ +
مُطَبِّخ ع کھانا پکانے والا۔ باورچی خانساماں +
مَطْبَخِی ع کھانا پکانے والا۔ باورچی +
مُطَبَّق ع تہ بہ تہ کیا گیا۔ سرپوش دار۔ ایک قسم کا کپڑا بھی ہے +
مَطْبُوخ ع پکی ہوئی چیز۔ پکائی گئی۔ جوشاندہ +
مَطْبُوع ع طبع کی گئی۔ چھاپی گئی۔ پسند کی گئی +
مِطْحَن ع چکی۔ آسیا +
مَطَر ع بارش۔ باراں +
مِطَر ع تازگی +
مُطَرَّا ع تازہ۔ مجازاً صاف و آبدار +
مَطَرَات ع جمع ہے مطر کی۔ بارانہا۔ مینہ
مِطْرَاق ع ہتھوڑا +
مِطْرَان ع عیسائیوں کا سرگروہ۔ کافروں کا سردار +
مُطْرِب ع خوش کرنے والا۔ در طرب آرندہ۔ مجازاً گویا۔ گانے والا۔ ڈوم +
مُطْرِبَہ ع ڈومنی۔ گانے والی عورت۔ جس سے خوشی حاصل ہو +
مَطْرَح ع جائے انداختن۔ ڈالنے کی جگہ۔ کیسہ۔ شکاریوں کا تھیلا جس میں شکار ڈالتے جاتے ہیں +

مُطَّرِد ع ایک وتیرہ ہونے والا پے درپے ایک دوسرے کے ہونے والا +
مِطْرَد ع چھوٹا نیزہ۔ وہ کپڑا جو اور کپڑوں کے نیچے پہنیں +
مُطَرَّز ع زینت دیا گیا۔ مزین +
مُطَرَّف ع وہ گھوڑا جس کا سر اور دُم سیاہ یا سفید ہو۔ اور باقی اعضا کسی اور رنگ کے۔ مزین۔ پر زینت۔ سجع کی ایک قسم ہے جس میں ایسے لفظ ہوں جن کی ردی تو ایک ہو مگر لفظ کے حروف کی شمار برابر نہ ہو۔ اور وزن بھی ایک نہ ہو۔ جیسے حال و مقال و رفتار و اطوار وغیرہ +
مِطْرَف ع علم کی چادر +
مِطْرَقَہ ع ہتھوڑا لوہاروں کا جس سے لوہا کوٹتے ہیں +
مَطْرُود ع نکالا گیا۔ راندہ گیا۔ مردود +
مِطْرِیس ع خندق +
مَطْعَم ع خوراک۔ خورش۔ کھانا +
مَطْعُومَات ع خوردنیہا و طعامہا
مَطْعُون ع نیزہ مارا گیا۔ بھالا مارا گیا۔ مجازاً عیب لگایا گیا۔ معیوب +
مُطْفِی ع بجھانے والا +
مُطَلَّا ع طلا کیا گیا۔ طلائی۔ زر اندودہ +
مَطْلَب ع طلب کی جگہ۔ مراد۔ یعنی مقصود
مُطَّلِب ع عبدالمناف کے بیٹے کا نام ہے۔ جو جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا دادا تھا +
مَطْلَب ف طلبیدن مصدر سے نہی کا صیغہ ہے +
مُطْلَس ع روپیہ جس پر سکہ نہ ہو۔ بے نقش درم و دینار +

مُطْلِع ع خبر دینے والا۔ اطلاع کرنے والا +
مُطَّلَع ع اطلاع دیا گیا۔ خبر دیا گیا +
مَطْلَع ع طلوع ہونے کی جگہ۔ اصطلاح شعرا میں پہلا شعر غزل یا قصیدہ کا۔ اور دوسرے شعر کو حسن مطلع۔ اور آخر شعر کو مقطع بولتے ہیں +
مُطْلَق ع آزاد۔ بے قید۔ رواں کیا گیا
مُطْلَقُ الْعِنَان ع جس کی باگ چھوٹی ہوئی ہو۔ آزاد۔ بے قید۔ بے تعرض خود مختار۔ جو چاہے سو کر گزرنے والا شخص
مَطْلُوب ع طلب کیا گیا۔ جس چیز کی خواہش ہو +
مَطْمَح ع نظر رکھنے کی بلند جگہ۔ نظر پڑنے کی جگہ۔ جائے افتادن۔ طمع کرنے کی جگہ۔ جائے طمع +
مَطْمَع ع کسی کے طمع رکھنے کی جگہ +
مطمورہ ع پوشیدہ کیا گیا۔ نہاں خانہ۔ پوشیدہ مقام +
مَطْمُوع ع لالچ دیا گیا۔ طمع دیا گیا +
مُطْمَئِن ع آرمیدہ۔ سکون۔ گیرندہ تسکین پانے والا۔ اطمینان رکھنے والا نچنت۔ فارسی والے اپنے قاعدے کے بموجب ایسے بھی بے تشدید نون استعمال کرتے ہیں +
مُطْنِب ع طول دینے والا۔ بہت بولنے والا۔ طناب سے مشتق ہے +
مُطَوِّعَہ ع جہاد کرنے والی وہ جماعت جس پر جہاد واجب نہ ہو +
مُطَوَّق ع طوق کیا گیا۔ گردن میں طوق ڈالا گیا۔ قید کیا گیا +

مَطوِی ع لپیٹا ہوا۔ لپیٹا گیا۔ پیچیدہ شدہ شکن +
مطویات ع لپٹی ہوئی چیزیں۔ چیزیں پیچیدہ شدہ
مطویات خاطر ع دل کے ارادے۔ آرزوئیں +
مطہِّر ع پاک کرنے والا +
مِطہَرہ ع وضو کرنے کا لوٹا۔ چھاگل۔ آفتابہ
مُطیِّب ع خوشبو دینے والا۔ پاک شوندہ +
مُطَیَّب ع خوشبو کیا گیا۔ پاک کیا گیا +
مُطَیِّر ع شرمندہ۔ پرندوں کی تصویریں بنانے والا +
مَطِیر ع برسنے والا +
مُطیع ع فرمانبردار۔ اطاعت کرنے والا +
مطیع باللہ ع خلفائے بغداد سے ایک خلیفہ ہے۔ جس نے ۳۳۴ھ سے ۳۶۳ھ تک سلطنت کی۔ یہ خلیفہ مذہب امامیہ رکھتا تھا +
مَطِّین ع مٹی سے لتھڑا ہوا +
مَطِیّہ ع سواری۔ مرکب +

## میم مع ظائے معجمہ

مَظَالِم ع جمع ہے مَظلَمَہ کی۔ بے انصافیاں۔ ستم ہا۔ اور وہ جگہیں جہاں پر ظالموں کو سزا ملتی ہے۔ عدالتیں۔ کچہریاں +
مَظَانّ ع شبہ کرنے کے موقعے۔ گمان کرنے کی جگہیں۔ کبھی یہ لفظ بمعنی واحد بھی مستعمل ہوتا ہے +
مُظاہِر ع پشتی دینے والا۔ مدد دینے والا
مُظاہَرت ع مدد دینی۔ حمایت کرنی +
مُظَفَّر ع فتحمند۔ فتح پایا ہوا +
مُظفّر الدنیا والدین ع فتح مند دنیا

اور دین میں +
مِظَلّ ع سائبان +
مَظلَم ع جائے تاریک +
مُظلِم ع تاریک۔ اندھیارا +
مُظلَمہ ع تاریک +
مَظلِمہ ع ظلم۔ ستم۔ بے انصافی۔ داد خواہی کرنا +
مَظلُوم ع ظلم رسیدہ۔ جس پر بے انصافی ہوئی ہو +
مِظَلّہ ع سائبان +
مَظنُون ع گمان کیا گیا +
مَظِنَّہ ع جگہ گمان لے جانے کی۔ جگہ شک کرنے کی +
مَظہَر ع جائے ظہور +
مُظہِر ع ظاہر کرنے والا +

## میم مع عین مہملہ

مَعَ ع ساتھ۔ ہمراہ +
مِعے، مِعَا ع انتڑی۔ رودہ +
مَعاً ع فوراً۔ اسی وقت +
مَعَابِد ع جمع معبد کی +
مَعَابِر ع جمع ہے مَعبَر کی +
مُعاتِب ع عتاب کرنے والا۔ خفگی کرنے والا +
مُعاتَب ع عتاب کیا گیا۔ خفگی کیا گیا۔ جس پر عتاب کیا جاوے +
مُعاتَبت ع عتاب کرنا +
مَعَاد ع جائے بازگشت۔ لوٹ کر جانے کی جگہ۔ مجازاً آخرت۔ قیامت +
مُعَادا ع مخفف معادات کا +
مُعادات ع کسی سے عداوت رکھنا۔

پے در پے کرنا +
مُعادِل ع برابر۔ مساوی۔ ہموزن۔ ہم قیمت۔ مجازاً تخمیناً +
مُعادلت۔ مُعادلہ ع برابری۔ مساوات۔ انصاف +
مَعادِن ع جمع معدن کی۔ کانیں +
مَعاذ ع پناہ کی جگہ۔ اور پناہ دہی۔ رسول کے ایک صحابی کا نام ہے۔ جو جبل کا بیٹا تھا۔ ۱۸ھ میں ۳۸ برس کی عمر پاکر شام میں فوت ہوا +
مَعاذ اللہ ع یہ اصل میں اعوذ معاذ اللہ ہے۔ یعنی پناہ چاہتا ہوں میں خدا سے پناہ چاہنی۔ خدا کی پناہ +
مَعاذیر ع جمع مَعذِرت کی +
مَعارِج ع جمع ہے معراج کی۔ سیڑھیاں +
مَعارِس ع جمع ہے معرس کی +
مُعارِض ع جھگڑا کرنے والا۔ معترض +
مُعارَضہ ع جھگڑا۔ مقدمہ۔ مناقشہ +
مَعارِف ع جمع ہے معرفہ کی۔ شناسائی جاہائے شناختن۔ آشنا لوگ۔ اہل علم اور فضل۔ نامور لوگ +
مَعارِک ع جمع معرکہ کی +
مُعارَکہ ع لڑائی۔ جنگ
مَعاش ع زندگی کرنا۔ اور وہ چیزیں جس سے زندگانی کی جائے۔ جائے زندگانی۔ مراد دنیا +
مَعاشِر ع جمع معشر کی +
مُعاشِر ع ہم صحبت۔ رفیق +
مُعاشَرت ع آپس میں مل جل کر زندگانی کرنا۔ کسی کے ہمراہ عیش کرنا +
مُعاصِر ع ہمعصر۔ اپنے زمانہ کا +

مَعاصِی ع جمع معصیت کی۔ خطائیں +
مُعاضِد ع مددگار۔ یاری دینے والا +
مُعاضَدت ع یاری دینا۔ ایک دوسرے کا بازو بننا +
مُعاطَفت ع مہربانی کرنا +
مُعاف ع بخشا گیا۔ عفو کیا گیا۔ درگذر کیا گیا۔ یہ اصل میں معافٰی (صیغہ اسم مفعول ہے۔ باب مفاعلت سے جس کا مصدر مُعافات ہے) تھا۔ ماخوذ عفو سے۔ فارسی والے الف گرا کر استعمال کرنے لگے۔ بعض لوگ میم پر فتحہ پڑھتے ہیں۔ سو بالکل غلط ہے +
مُعافٰی ع اسم مفعول عفو سے مشتق باب مفاعلہ کا ہے۔ بخشا گیا۔ عفو کیا گیا +
مُعافِی ع صیغہ اسم فاعل کا۔ معاف کرنے والا +
مُعاقِب ع عذاب کرنے والا۔ عقوبت کرنے والا +
مُعاقَبت ع عذاب کرنا۔ دکھ دینا۔ یعنی مارنا۔ باندھنا وغیرہ +
مَعاقِد ع جمع ہے معقد کی +
مُعاقِد ع عقد کرنے والا۔ عہد باندھنے والا۔ نکاح کرنے والا +
مُعاقَدت ع باہم ایک بات میں عہد کرنا۔ نکاح کرنا۔ ضمان کرنا +
مَعاقِل ع سر حدیں۔ پناہ کی جگہیں۔ قلعے +
مُعالِج ع علاج کرنے والا۔ طبیب +
مُعالَجہ ع علاج کرنا۔ دوا دارو کرنا۔ علاج +
مُعالَجات ع جمع معالجہ کی [illegible]

مَعَ الحدیث مَعَ القصہ علاوہ القصہ التفریق

مَعالِم ع جمع ہے مَعلَم کی - جو صیغہ اسم آلہ کا ہے یعنی علامت کے چونکہ یہ جہاں دلالت اور علامت صانع حقیقی کی ہے اس لئے معالم کے معنے عالم دنیا - جہان کے ہیں +

مَعالِمُ التنزیل ع قرآن شریف کی ایک تفسیر کا نام ہے - جو امام محی السنۃ حضرت ابو محمد حسین بن مسعود بغوی کی تصنیف سے ہے +

مَعالی ع جمع ہے مَعلی کی +

مُعامِل ع معاملہ کرنے والا - کسانیہ مشتاق - آرزو مند +

مُعامَلہ ع باہم مل کر کوئی کام کرنا - عمل کرنا - کام کرنا +

مُعاملہ کردن ف آپس میں لین دین کرنا

مَعان ع پناہ دینے کی جگہ - مدد کرنے کی جگہ - مطلق جگہ +

مُعانِد ع عناد کرنے والا - دشمن +

مُعانَدت ع باہم دشمنی کرنا - جھگڑنا - عناد - دشمنی +

مُعانِق ع گلے سے لگنے والا - گلے ملنے والا +

مَعانِس ع جمع مَعنَس کی +

مُعانَقہ ع گلے ملنا - بغلگیر ہونا +

مَعانی ع جمع ہے معنی کی - مطالب - مرادیں - ایک علم کا نام ہے - جس کے ذریعے معلوم کیا جاتا ہے - کہ جو لفظ استعمال عبارت میں آیا ہے - وہ مقتضائے حال کے مطابق ہے یا نہیں - اور علم معانی کے ادا کرنے میں جو غلطی واقع ہو ذہن سے بھی اس کے ذریعے آگاہی اور مضمون کی سخت مشکلات اور اس کی بد اسلوبی سے واقفیت حاصل ہوتی ہے - اس کی دو قسمیں ہیں - علم بیان علم بدیع +

مُعاوِد ع عود کرنے والا - بازگشت کرنے والا - پھر کر آنے والا +

مُعاوَدت ع لوٹ آنا - پھر کر آنا +

مُعاوَضت ع عوض کرنا - بدلنا +

مُعاوِن ع مددگار - مدد دینے والا +

مُعاوَنت ع مدد کرنا - یاری کرنا +

مُعاوِیہ ع رسول خدا کے ایک صحابی کا نام ہے - جو حضرت علیؓ کے زمانے میں اُن کی مخالفت کر کے کئی لڑائیوں کے بعد شام کا مستقل حاکم ٹھیرا - اُس نے اپنے بیٹے یزید کو اپنا ولیعہد کر کے ۶۰ھ میں وفات پائی - یزید بن معاویہ کے بیٹے کا نام بھی ہے - جو اپنے باپ کے بعد تخت نشین ہوا - مگر وہ بہت صالح اور نیک بخت آدمی تھا - اُس نے منبر پر چڑھ کر کہا کہ خلافت میرا حق نہیں ہے - اولاد علیؓ کا حق ہے - اُسے دیدو - میں اس سے باز آیا +

مُعاہِد ع عہد کرنے والا +

مُعاہَدہ ع باہم عہد و پیمان کرنا +

مَعایِب ع جمع معیب کی +

مَعایِش ع جمع معیشت کی +

مُعایَنہ ع سامنے دیکھنا - روبرو دیکھنا - اپنی آنکھ سے دیکھنا +

مُعَبَّد ع عبادت کیا گیا +

مَعبَد ع جائے پرستش - عبادت کی جگہ +

مَعبَر ع گھاٹ - پل +

مِعبَر ع دریا سے عبور کرنے کا آلہ - کشتی +

مُعَبِّر ع تعبیر کرنے والا - بیان کرنے والا +

مُعَبَّر ع تعبیر کیا گیا - بیان کیا گیا +

مِعبَلہ ع لمبا اور چوڑا پیکان +

مَعبُود ع عبادت کیا گیا - پوجا گیا - الٰہ

مُعتاد ع عادت کیا گیا - مقدار ہر روز کی - جتنی عادت ہو - عادت پکڑنے والا خوگیر - عادی +

مُعتَبَر ع اعتبار کیا گیا - جس پر لوگوں کو اعتبار ہو +

مُعتَدی ع حد سے گذرنے والا - سخت ظالم +

مُعتَدبہ ع شمار میں آیا ہوا - معتبر - قابل اعتبار

مُعتَدِل ع مساوی مزاج میں جس میں افراط و تفریط نہ ہو +

مُعتَدِلُ المزاج ع معتدل مزاج والا - جس کا مزاج معتدل ہو - یعنی جس میں چاروں خلطیں (حرارت - برودت - یبوست - رطوبت) اندازۂ مناسب پر ہوں +

مُعتَذِر ع عذر کرنے والا +

مُعتَرِض ع اعتراض کرنے والا +

مُعتَرِف ع مُقِر - اقرار کرنے والا +

مُعتَز باللہ ع مستعین باللہ کے بعد ۲۵۲ھ سے ۲۵۵ھ تک حکمران رہا - ترکوں نے اُسے بھوک یا پیاس کی مار سے مار ڈالا

مُعتَزِل ع گوشہ نشین - یکسو ہو کر بیٹھنے والا +

مُعتَزِلہ ع مشہور فرقہ ہے - جو راہ حق سے برکنار رہے - وہ رویت لقائے الٰہی کے منکر ہیں - نیکی خدا کی طرف سے سمجھتے ہیں - اور بدی اپنی جانب سے - کبیرہ کے مرتکب کو نہ مومن خیال کرتے ہیں نہ کافر

مُعتَصِم ع کسی چیز میں اُس سے مدد لینے کی خاطر چنگل مارنے والا - پناہ لینے والا +

مُعتَصِم باللہ ع ابو اسحاق محمد بن ہارون رشید اپنے بھائی مامون کے بعد تخت نشین ہوا - اُس نے آذربائیجان کی بغاوت کو دبایا - قیصر روم پر فتح پائی - سرمن رائے جسے سامرہ کہتے ہیں - بسایا - اسی نے ترک غلاموں کو سب سے پہلے خرید کر اپنا معتبر بنایا - عباسی خلیفوں میں یہی اَن پڑھ تھا - ۲۱۸ھ سے ۲۲۷ھ تک خلیفہ رہا +

مُعتَضِد ع مدد لینے والا - خلفائے عباسی سے ایک خلیفہ ہے - جو علویوں کی بہت رعایت کرتا تھا - اُسی کے عہد میں عمرو بن لیث کو اسمٰعیل سامانی نے قید کر کے اُس کے پاس بھیجا - یہ خونریزی - عورتوں کی صحبت - تعمیر عمارات سے بہت محبت رکھتا تھا - یہودیوں کو زندہ نہ چھوڑتا تھا - ۲۷۹ھ سے ۲۸۹ھ تک حکمران رہا +

مُعتَقِد ع اعتقاد رکھنے والا - دل کا بھروسا رکھنے والا - یقین کرنے والا +

مُعتَکِف ع اعتکاف کرنے والا - دنیا سے کنارہ کرنے والا - مسجد میں عبادت کے واسطے جو شخص بیٹھ رہے - اور باہر نہ نکلے +

مُعتَل ع بیمار ہونے والا - اصطلاح صرف میں وہ فعل یا اسم جس میں حرف علت ہو +

مُعتَمِد ع اعتماد کرنے والا +

مُعتَمَد ع اعتماد کیا گیا - جس پر لوگوں کو اعتماد ہو +

مُعتَمِد علی اللہ ع خلفائے عباسیہ سے

ہے۔ ۲۵۶ھ سے ۲۷۹ھ تک خلیفہ رہا
یعقوب لیث نے اسی کے عہد میں بغاوت کی
**مَعتُوہ**۔ ع۔ بے عقل۔ بے ہوش۔ دیوانہ
وہ شخص جو کبھی دیوانوں کی سی باتیں کرنے
لگ جائے اور کبھی داناؤں کی سی۔
**معتمد**۔ ع۔ معتمد آدمی۔ جس پر اعتماد
ہو۔ جس کو کچھ سمجھا جائے۔
**معتنی**۔ ع۔ اہتمام کرنیوالا۔ علاج کرنیوالا
**معجب**۔ ع۔ صیغہ اسم فاعل کا ہے
اعجاب مصدر سے۔ خود پسند۔ متکبر۔ مغرور۔
تعجب میں ڈالنے والا۔
**معجر**۔ ع۔ اوڑھنی عورت کے اوڑھنے کا دوپٹہ
**معجر زرنیخ**۔ ف۔ خزاں کے مارے جھڑے ہوئے
پتے۔ زرد پھول۔ صبح صادق۔
**مُعجِز**۔ ع۔ عاجز کرنیوالا۔
**معجزات**۔ ع۔ جمع معجزہ کی۔
**معجزہ۔ معجز**۔ ع۔ عاجز کرنیوالا۔
خرق عادت۔ وہ بات جس کے کرنے پر
انسان قادر نہ ہو۔ صرف خدا کی مہربانی
سے کسی شخص کو ایسی قوت مل جائے جس سے
وہ انسانی طاقت سے بڑھکر کام کر دکھلائے
**معجزہ مسیح**۔ ع۔ مائدہ جو حضرت
عیسیٰؑ پر آسمان سے نازل ہوا تھا
حضرت عیسیٰؑ کا مردے کو زندہ
کرنے کا معجزہ۔
**مُعجّل**۔ ع۔ جلدی کرنیوالا۔
**مُعجَّل**۔ ع۔ جلدی۔ بے مہلت۔
**مُعجَم**۔ ع۔ حروف تہجی۔ حروف تہجی میں سے
نقطہ دار حرف۔
**معجمہ**۔ ع۔ وہ حرف کہ جس پر نقطہ ہو۔
**معجون**۔ ع۔ گوندھا ہوا۔ اصطلاح اطبا
میں معجون ایک مرکب دوا ہے جو چند
پسی ہوئی دواؤں سے شہد یا قند
وغیرہ کے قوام میں بنائی جائے۔
**معجون کش**۔ ف۔ وہ چیزیں جس سے
معجون کو برتن سے نکالیں۔
**مُعِد**۔ ع۔ تیار کرنے والا۔ آمادہ کرنیوالا
**مُعَدّ**۔ ع۔ تیار۔ آمادہ۔ تیار کیا گیا۔
**مُعدّد**۔ شمار کیا گیا۔ ساز و سامان دیا گیا
**معدل**۔ ع۔ بڑے ترازو کے پلڑے کی
شکل کا ایک برتن ہے جو کھجور کے پتوں
وغیرہ سے بناتے ہیں اور سکھے ہوئے
مغز کسی چیز کے اس میں ڈالتے ہیں
پھر شکنجہ میں رکھکر اس کا روغن نکالتے ہیں۔
**معدل النہار**۔ ع۔ وہ دائرہ کہ خط استوا
کے محاذات میں آسمان پر ہے اور
جس پر آفتاب کے پہنچنے سے دن رات برابر
ہوتے ہیں۔
**معدلت**۔ ع۔ عدل و انصاف۔
**معدم**۔ ع۔ نیست کرنے والا۔
نابود کرنے والا۔
**معدن**۔ ع۔ کھان۔ سونے چاندی
وغیرہ کی کان۔
**معدنی**۔ ع۔ کانی۔ منسوب بہ معدن
سرخ رنگ کا ایک کپڑا بھی ہے۔
**معدنیات**۔ ع۔ کانی چیزیں۔ جیسا
سونا چاندی وغیرہ۔
**معدود**۔ ع۔ شمار کیا گیا۔ گنا ہوا۔
تھوڑا سا مقدار۔ قلیل۔
**معدوم**۔ ع۔ عدم کیا گیا۔ نیست کیا گیا۔
**مِعدہ**۔ ع۔ اوجھ۔ جس میں
کھانا ہضم ہوتا ہے۔
**معدہ تنگ کردن۔ معدہ پُر کردن**۔ ف۔ پیٹ بھر کر کھانا۔
سیر ہو کر کھانا۔ بہت کھانا۔
**معدہ انبار۔ معدہ انبار**۔ ف
بسیار خوار۔ بڑ پیٹو۔
**مُعذّبہ**۔ ع۔ شکنجہ۔ عذاب کرنیوالا
دکھ دینے والا۔
**معذر**۔ ع۔ عذر کرنیوالا۔ حیلہ کرنے
والا۔ بہانہ کرنے والا۔
**معذرت**۔ ع۔ عذر۔ حیلہ۔ بہانہ۔
**معذل**۔ ع۔ وہ شخص جس کی سخاوت
و داد و دہش پر ملامت کیگئی ہو
**معذور**۔ ع۔ عذر کیا گیا۔ بہانہ کیا گیا
جس کو کسی امر میں کوئی عذر ہو۔
**معذول**۔ ع۔ ملامت کیا گیا۔
**مُعرّا**۔ ع۔ برہنہ۔ ننگا۔ وہ کتاب
جس پر حاشیہ نہ ہو۔
**معراج**۔ ع۔ آلہ عروج۔ اوپر چڑھنے
کی چیز۔ سیڑھی کا ڈنڈا۔ سیڑھی۔ اور
جناب رسول صلے اللہ علیہ وسلم کا معراج
جو نبوت کے بارھویں سال ہوا تھا۔
اس کا مختصر بیان یہ ہے کہ ماہ رجب
کی ستائیسویں شب کو حضرت جبرائیل
علیہ السلام پیغمبر علیہ السلام کے واسطے براق
لائے۔ اور انحضرت سوار ہو کر پہلے بیت المقدس[۱]
کی طرف لیگئے۔ وہاں فرشتوں کی فوج آپ
کے استقبال کو کھڑی تھی
سب نے ادب سے سلام کیا۔ پیغمبر خدا براق
سے اترے اور جس حلقے سے اور پیغمبر
اپنی سواری کے جانور باندھا کرتے تھے
اسی حلقے سے براق کو باندھ دیا اور مسجد
میں نماز پڑھی۔ پھر حضرت جبرائیل پیغمبر خدا
کو آسمان پر لے گئے۔ وہاں انبیا سے
ان کی ملاقات ہوئی۔ اور سب نے
خوش ہو کر تعظیم و تکریم کی۔ اس کے بعد
سدرۃ المنتہیٰ بیت المعمور۔ حوض کوثر
نہر الرحمۃ نظر مبارک سے گذریں بہشت و
دوزخ کو ملاحظہ فرمایا۔ جب اور بھی عروج
پر پہنچے تو حضرت جبرائیل نے رخصت چاہی
اور کہا آج میں آپ کے سبب سے
یہاں تک بھی آیا۔ اور اس سے آگے
چونکہ مجھے مجال نہیں ہے۔ پھر آپ تنہا
چلے اور ایسے مقام پر پہنچے کہ براق
بھی چلنے سے رہ گیا۔ پھر رفرف
پر آپ سوار ہوئے اور بارگاہ عرش
کے قریب پہنچے بارگاہ قرب میں پہنچکر آپ نے
نور الٰہی بخوبی مشاہدہ کیا۔ ہزاروں باریک
نقطے معلوم ہوئے تمام مطلب اور مقصد دلخواہ
درست ہوئے۔ وہاں سے رخصت ہو کر
بیت المقدس اور پھر خوابگاہ میں تشریف
لائے۔
**معراض**۔ ع۔ بے پر تیر۔ جس کے
دونوں سرے باریک ہوتے ہیں اور
درمیان سے موٹا ہوتا ہے۔

---

[۱] بعض لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ حضرت کے وقت بیت المقدس بنا ہوا کہاں تھا وہ تو
پہلے ہی ڈھ چکا تھا۔ وہاں نماز پڑھنی کیسی لیکن انکو یہ دیکھنا چاہیے کہ وہ مسجد کیا تھی (جناب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ
کی مسجد ہے) زمین پر نشان نہیں رہ گئی تھی۔ وہاں پر (جیسے کہ اس جگہ کی حالت تھی) آپ رونق افروز اور
شرف افزا ہوئے اور نماز پڑھ لی۔

**مُعَرَّب** ۔ ع ۔ وہ لفظ جس کو عربی بنا لیا ہو ۔ اور اصل میں کسی اور زبان کا ہو ۔ جیسے مُشک (یعنی کستوری) جو فارسی لفظ ہے ۔ اس کا مُعرب (عربی بنالیا ہوا لفظ) مسک ہے ۔

**مَعرۃ النعمان** ۔ ع ۔ ایک آباد شہر کا نام ہے جو حلب سے پندرہ فرسنگ کے فاصلہ پر ہے

**مِعْرَج** ۔ ع ۔ نردبان ۔ سیڑھی

**مَعْرَج** ۔ ع ۔ اوپر چڑھنے کی جگہ ۔

**مُعَرَّج** ۔ ع ۔ ایک قسم کا نفیس منقش کپڑا ہے ۔

**مُعَرَّج گر** ۔ ف ۔ معرج بُننے والا ۔

**معرج گرانِ فلک** ۔ ف ۔ قضا و قدر ۔ عقول عشرہ ۔

**مُعَرْبَد** ۔ ع ۔ جنگ جو ۔ لڑاکا ۔ بدخو

**مُعَرَّس ۔ مَعرَس** ۔ ع ۔ اُترنے کی جگہ ۔ وہ مقام جہاں اُتریں ۔

**مُعْرِض** ۔ ع ۔ منہ پھیرنے والا ۔ اعراض کرنے والا ۔ روگردانی کرنیوالا ۔

**مَعْرِض** ۔ ع ۔ عرض کرنے کی جگہ ۔ ظاہر کرنے کی جگہ ۔

**مُعَرَّف** ۔ ع ۔ شناختہ شدہ ۔ تعریف کردہ شدہ ۔ معرفہ کیا گیا ۔

**مُعَرِّف** ۔ ع ۔ تعریف کرنیوالا ۔ حد بتلانیوالا ۔ پہچاننے والا ۔ وہ شخص جو دربار اُمراء و سلاطین میں ہر ایک درباری کو اُس کے درجہ اور نمبر پر (رتبہ اور درجہ اُنکا پہچانکر) بٹھلاتا ہو ۔ وہ شخص جو اہلِ حال آدمی کو بادشاہ کے سامنے پیش کر کے اس کا حال بیان کرتا ہو ۔ چوبدار ۔

**مَعْرِفَت** ۔ ع ۔ شناخت ۔ پہچان ۔ خدا کی شناخت ۔ خدا کی شناسی ۔ لغوی معنی ایال گھوڑے کے ۔

**مَعْرِفَہ** ۔ ع ۔ وہ اسم ہے جو معین شے پر بولا جائے ۔ اُس کی سات قسمیں ہیں عَلَم ۔ اسمِ ضمیر ۔ اسمِ اشارہ ۔ اسمِ موصول معہود ذہنی یا خارجی ۔ مضاف پانچوں قسموں مذکورہ کی طرف ۔ منادیٰ ۔

**مُعَرَّق** ۔ ع ۔ وہ چیز جس سے پسینہ آجائے پسینہ لانیوالی شے ۔

**مَعْرَکہ** ۔ ع ۔ میدانِ جنگ ۔ لڑائی ۔

**معرکہ گیر** ۔ ف ۔ کشتی کرنیوالا ۔ بازار میں تماشا کرنیوالا ۔

**مَعْرُوری** ۔ ع ۔ گھوڑے پر اس حالت میں سوار ہونیوالا ۔ جبکہ گھوڑے پر زین وغیرہ کچھ نہ لگایا گیا ہو ۔

**مَعْرُوض** ۔ ع ۔ عرض کیا گیا ۔ پیش کیا گیا

**مَعْرُوف** ۔ ع ۔ مشہور ۔ جو معلوم ہو ۔ احسان

**مَعْرُوف کرخی** ۔ ع ۔ ایک عارف کامل کا نام ہے ۔ جو پہلے دین مسیحی رکھتے تھے جب ان باپ نے اُنہیں مکتب میں بٹھلایا تو اُستاد نے تثلیث کی تعلیم دی ۔ اپنے اُستاد کے برخلاف کہا کہ ہواللہ احد ۔ اور بار بار توحید کا ذکر کیا ۔ اُستاد نے جھڑکا اور بہت تنبیہ دی ۔ آپ وہاں سے نکل گئے اور علی بن موسیٰ رضا رحمۃ اللہ علیہ کے پاس آکر مسلمان ہوگئے ۔ کچھ عرصہ بعد پھر گھر میں آئے اور ماں باپ بھی آپکے مسلمان ہوگئے ۔ تو بہت بڑے مرتبہ پر رسید ۔ کہ آپ ولیوں کے سرتاج بن گئے آپکی وفات ۲۰۰ھ میں ہوئی ۔ آپکا مدفن کرخ (محلہ بغداد) ہے ۔

**مَعْرُوفی** ۔ ع ۔ مشہوری ۔ شہرت نام آوری ۔ گھمنڈ

**مَعْز** ۔ ع ۔ بکری ۔ بکرا ۔

**مُعِزّ** ۔ عزت والا ۔ خدا تعالیٰ کا ایک نام ہے ۔

**مُعَزّز** ۔ ع ۔ عزت کیا گیا ۔

**مُعَزِّی** ۔ ع ۔ ماتمی ۔ سوگوار

**مُعَزَّز** ۔ ع ۔ عزت کردہ شدہ ۔ جس کی لوگ عزت کریں ۔ عزت دار ۔

**مُعْتَزِم** ۔ ع ۔ عزیمت خوان منتری

**مَعْزُول** ۔ ع ۔ برخاست کیا گیا ۔ نوکری سے برطرف کیا گیا ۔ بیکار

**مَعْزُولی** ۔ ع ۔ بیکاری

**مُعَزِّی** ۔ ع ۔ تعزیت کرنیوالا ۔

**مُعِزِّی** ۔ ع ۔ منسوب بہ مُعِز ۔ جو خدا تعالیٰ کا ایک نام ہے ۔ ایک بادشاہ اور ایران کے متقدمین شعرا میں سے ایک شاعر کا نام بھی ہے

**مَعْزِی** ۔ ع ۔ منسوب

**مَعْزِی الیہ** ۔ ع ۔ منسوب الیہ ۔ کسی کی طرف منسوب کیا گیا ۔

**مُعْسِر** ۔ ع ۔ تنگدست ۔ درویش ۔ فقیر ۔ مفلس

**مُعَسَّر** ۔ ع ۔ دشوار

**مُعَسْکَر** ۔ ع ۔ لشکر کے اترنے کی جگہ چھاؤنی ۔ کیمپ ۔

**مُعَمِّم** ۔ ع ۔ عمامے والا ۔ پگڑی والا

**مِعْشَار** ۔ ع ۔ دسواں حصہ لینا ۔ دسواں حصہ ۔

**مَعْشَر** ۔ ع ۔ اقارب ۔ رشتہ دار لوگ گروہ ۔ دوستوں کا گروہ

**مُعَشَّر** ۔ ع ۔ وہ جگہ جس کے دس گوشے ہوں ۔ دس کونے کی شے

**مَغْشُوش** ۔ ع ۔ اکٹھا کیا ہوا ۔ کمایا ہوا پیوند لگایا ہوا ۔ پیراہن ۔ ایک صنعت شعری کا نام بھی ہے

**معشوق** ۔ ع ۔ عشق کیا گیا ۔ یعنے وہ شخص جس پر کوئی دوسرا شخص عاشق ہو ۔

**معشوق سنگدل ۔ معشوق سنگدل** ۔ ف ۔ دنیا ۔ جہان ۔ سخت دل والا ۔

**معشوقہ** ۔ ع ۔ عورت جس پر کوئی مرد عاشق ہو ۔

**مِعْصَر** ۔ ع ۔ نچوڑنے کا اوزار ۔

**مَعْصَرَۃ** ۔ ع ۔ شراب کھینچنے کی جگہ ۔ نچوڑنے کی جگہ ۔

**مَعْصَرہ** ۔ ع ۔ جس سے کوئی چیز نچوڑی جائے ۔ اور تیل نکالا جائے تیلیوں کا کولھو ۔

**مُعْصِرات** ۔ ع ۔ وہ بادل جو برسنے پر ہوں

**مُعَصْفَر** ۔ ع ۔ کسنبہ کے پھول ۔

**مُعَصْفَر** ۔ ع ۔ کسنبہ کے پھولوں سے رنگی ہوئی چیز ۔

**مِعْصَم** ۔ ع ۔ کلائی ۔ پہنچا ۔

**مَعْصُوم** ۔ ع ۔ بے گناہ ۔ گناہ سے بچایا گیا ۔

**مَعْصُومی** ۔ ع ۔ عصمت ۔ پاکدامنی

**مَعْصِیَت** ۔ ع ۔ گناہ ۔ نافرمانی ۔

**مُعْضِل ۔ مُعْضِلہ** ۔ ع ۔ مشکل کرنے والا ۔ مشکل ۔

**مُعْضِلات** ۔ ع ۔ جمع معضلہ کی

**مُعَطَّر** ۔ ع ۔ خوشبودار ۔

**مُعَطِّش** ۔ ع ۔ پیاس لگانیوالی شے

**مُعَطَّل** ۔ ع ۔ بیکار ۔ کام سے خالی

**مَعطُوف** - ع - لپٹا ہوا - لپٹا ہوا پھیرا گیا - عطف کیا گیا -
**معطوف علیہ** - ع - جس پر عطف کیا جائے -
**مُعطی** - ع - عطا کرنیوالا - بخشنے والا -
**مُعظّم** - ع - بزرگ - بزرگی دیا گیا -
**مُعظَم** - ع - بڑا - کلان -
**مُعظمات** - ع - بڑے بڑے کام - بڑے
**مُعظّمہ** - ع - صاحبِ عظمت و بزرگ عورت -
**مَعفُو** - ع - عفو کیا گیا - معاف کیا گیا مُعاف - فارسی والے واؤ کو ساکن پڑھتے ہیں
**مَعقَد** - ع - باندھنے کی جگہ - جائے گرہ ضمانت کی جگہ - عہد کرنے کی جگہ -
**مُعقّل** - ع - وہ اونٹ جس کے بازو اور پنڈلی کو رسی سے باندھ دیا گیا ہو -
**مَعقُود** - ع - گرہ لگایا گیا - باندھا گیا -
**مَعقُوق** - ع - ماں باپ کا نافرمان - سرکش - متروک الاحسان - مردود -
**مَعقُول** - ع - عقل میں لایا گیا - مناسب اچھا - پسندیدہ - بندھا ہوا - پناہ بُردہ شدہ
**معقول کسے ساختن** - ف - اسکو سمجھا دینا - اس کے ذہن نشین کر دینا -
**مَعَک** - ع - تیرے ساتھ -
**مَعکُوس** - ع - الٹا - اوندھا -
**مِعلاق** - ع - ٹکانے کی شئے - لوہے کا وہ کانٹا جس سے قصائی لوگ گوشت لٹکاتے ہیں +
**مُتعلّی** - ع - بلند کیا گیا - بلند
**مَعلَف** - ع - گھاس کھانے کی جگہ - پنجابی کھُرلی جانوروں کی +

**مُعلّق** - لٹکا ہوا -
**مُعلّقات** - لٹکی ہوئی چیزیں +
**مُعلّق زدن** - ف - کلا بازی کھانا بازی کرنا -
**مُعلّق زدن مُعلّق زناں** - ف - کلا بازی کھانیوالا - چک پھیری کرنیوالا ناچنے والا - رقاص - وار باز - بازیگر نٹ - وہ شخص جو نماز میں جلدی جلدی رکوع سجود کرے +
**مُعلّق کشیدن و گرفتن** - ف - کلا بازی کھانا +
**مُعلّقہ** - ع - لٹکی ہوئی - وہ عورت جو نہ بیوہ ہی ہو - اور نہ خاوند ہی اُس سے موافقت کرے +
**مُعلِّم** - ع - علم سکھانے والا - اُستاد ملّاح -
**مُعلَّم** - ع - تعلیم دیا گیا - سکھایا گیا - سدھایا ہوا جانور +
**مَعلَم** - ع - علامت نشان -
**مُعلَم** - ع - منقش نقش دار - وہ کپڑا جس پر نقش و نگار ہوں - بیل بوٹے دار - مخطط - دھاری دار کپڑا - صیغہ اسم مفعول کا ہے "اِعلام" مصدر سے اور اسکا ماخذ عَلَم (بمعنی نشان و نقش) ہے -
**مُعلّم الملکوت مُعلّم ملائکہ** - ع - شیطان
**مُعلّم اوّل** - ع - ارسطو جس نے حکمت سب سے پہلے لکھ کر سکھائی - پہلے حکما زبانی سکھایا کرتے تھے - اوباشوں کی اصطلاح میں شیطان +
**مُعلّم ثالث** - ع - بو علی سینا
**مُعلّم ثانی** - ع - ابو نصر فارابی جس نے ارسطو کی کتابوں کا عربی میں ترجمہ کیا -
**مُعلّم کتابی** - ع - مُعلّم مکتب - مدرس مدرسہ - کتاب کے معنے مکتب اور مدرسہ ہیں
**مَعلُول** - ع - علت کیا گیا - وہ شئے کہ جس کا کوئی سبب اور باعث ہو - فارسی والے اُسے علیل (مریض) کی جگہ استعمال کرتے ہیں - لیکن عربی میں اس معنی میں نہیں آیا +
**مَعلُوم** - ع - علم کیا گیا - جانا گیا - دریافت فارسی والے اس سے مال و زر - درم و دینار مراد لیتے ہیں - ذخیرہ +
**مَعلُومی** - آگاہی - خبر - اطلاع +
**مَعلی** - ع - علو اور بلندی کے معنے میں مصدر میمی ہے +
**مُعمّا** - ع - چھپا ہوا - اندھا - نابینا کیا گیا پوشیدہ کان - چیستان - پہیلی -
**مِعمار** - ع - راج - مستری - عمارت بنانے والا - آباد کرنیوالا +
**معما کشادن** - ف - معمے کو حل کر دینا
**مَعمعان** - ع - گرمی کے دنوں میں گرمی کی شدت +
**مَعمُور** - ع - آباد بھرا ہوا - پُر +
**مَعمُورہ** - ع - بستی - شہر +
**مَعمُورہ عمر لیث** - ف - شیراز جسے عمر لیث نے بسایا +
**مَعمُوری** - ع - آبادی +
**مَعمُول** - ع - عمل کیا گیا - روزمرہ کی بات جو کیجائے +
**مَعن مَعن زائدہ** - ع - عرب کے ایک شخص کا نام ہے - جو بہت بڑے درجہ کا سخی اور بلند ہمت تھا +

**مُعنبر** - ع - عنبر کیا گیا جس میں عنبر ملایا ہو +
**مَعنُون** - ع - عنوان کیا گیا - دیباچہ کیا گیا - ابتدا کیا گیا +
**مَعنوی** - ع - منسوب بہ معنی سے - باطنی +
**مَعنس** - ع - مصدر میمی فاعل کے معنی میں ہے جس کے معنی ہیں - جوان کنواری لڑکی یہ عنس و عنوس سے مشتق ہے - جس کے معنے ہیں کنواری لڑکی کا بالغ ہو کر باپ کے گھر میں دیر تک بیٹھے رہنا +
**مَعنے** - ع - مطلب - مراد - مضمون - حقیقت باطن - کمالات باطنی - گُن +
**معنی بیگانہ** - ف - اچھے اور عمدہ معنے جو پہلے کسی کو نہ سوجھے ہوں +
**مَعوج** - ع - ٹیڑھا - کج +
**مُعوضت** - ع - وہ شئے جو کسی شے کے عوض میں دیجائے +
**مُعوّق** - ع - بند کیا گیا - ٹھہرا رکھا ہوا مشکل - دشوار +
**مِعول** - ع - کلنگ آہنی (پھاوڑا) - جس سے لوہا کان سے نکالتے ہیں - بیلچہ +
**مَعول** - ع - صیغہ اسم مفعول کا ہے عول سے بمعنی اعتماد کردہ شدہ +
**مُعوّل** - ع - اعتماد کیا گیا - یہ صیغہ اسم مفعول کا ہے - تعویل مصدر سے +
**مَعونت** - ع - مدد کرنی - مدد -
**مَعہذا** - ع - باوجود اس (بات) کے - اس ہمیت +
**مَعہود** - ع - عہد کیا گیا - اقرار کیا گیا - جس کا اقرار کریں - ٹھیرایا گیا - معمولی مُقرری - مجازاً قدیم - کہنہ +

مَعْہُودِ ذِہنی۔ ع۔ وہ اسم نکرہ ہے جو ذہن متکلم یا مخاطب میں مشخص ہو جیسے مثلاً بلفظ دشمن سے اگر زید وغیرہ کوئی شخص معین مراد ہو تو اس وقت اسے معہود ذہنی کہیں گے +

مَعْہُودِ خارجی۔ ع۔ وہ نکرہ ہے جو کسی خاص وجہ سے ذات معین پر دلالت کرے جیسے لفظ خلیل سے ذات حضرت ابراہیم کی سمجھی جاتی ہے۔ اور کلیم سے ذات حضرت موسیٰ علیہ السلام کی +

مِعْیار۔ ع۔ سونا چاندی تولنے کا کانٹا۔ کسوٹی +

مَعِیب۔ ع۔ عیب کرنا۔

مُعِیب۔ ع۔ عیب کرنیوالا۔ عیبدار۔

مَعِیَّت۔ ع۔ ہمراہی ہونا۔ ساتھی بننا کبھی اس سے یہ آیت مراد ہوتی ہے إِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصَّابِرِينَ۔ اللہ صابروں کے ساتھ ہے +

مُعِید۔ ع۔ اعادہ کرنیوالا۔ پھر کر آنیوالا کسی کام کو بار بار کرنیوالا +

مُعِیر۔ ع۔ کوئی چیز کسی کو عاریتاً دینیوالا

مَعِیشَت۔ ع۔ زندگی۔ جینا۔ عیش کرنا۔ وہ چیز جس سے زندگی گذاریں

مُعِیل۔ ع۔ عیالدار آدمی۔ بہت بال بچے والا +

مُعِین۔ ع۔ مدد کرنیوالا۔ مددگار۔

مُعَیَّن۔ ع۔ مقرر کیا گیا۔ مخصوص مجازاً وہ شکل جس کے چاروں ضلعے برابر ہوں مگر کوئی زاویہ قائمہ نہ ہو۔

مَعِین۔ ع۔ جاری۔ رواں۔ نتھرا۔ عین سے صیغہ اسم مفعول کا ہے۔ جیسے کہ بیع سے مبیع +

مَعْیُوب۔ ع۔ عیب دار۔ عیب کیا گیا +

## میم مع غین معجمہ

مُغ۔ ف۔ گہراؤ۔ عمق۔

مِغ۔ ف۔ مخفف ہے میغ کا۔

مُغ۔ ف۔ آتش پرست۔

مَغابِن۔ ع۔ ران کی جڑیں۔

مَغاث۔ ع۔ جنگلی انار کی جڑ۔

مُغادَرَت۔ ع۔ بیوفائی کرنا۔ کسی سے دغا کرنا +

مَغارَہ۔ ع۔ وہ غار جو پہاڑ میں ہو کھڈ۔ غارت کرنیکی جگہ +

مُغازَلَہ۔ ع۔ عورتوں سے باہم گفتگو کرنی عشقبازی کرنی عشقبازی میں باہم مقابلہ کرنا +

مَغاک۔ ف۔ مرکب ہے مغ (بمعنی گہراؤ) اور آک (کلمہ نسبت) سے گڑھا۔ پنجابی ٹوا +

مغاکِ ظلمت۔ ف۔ زمین آدمی کا جسم +

مُغاکِ غار۔ ف۔ قبر۔ گور +

مُغالَطہ۔ ع۔ غلطی میں ڈالنا۔

مُغان۔ ع۔ جمع ہے مغ کی۔ آذر بائیجان کے ایک ملک کا نام بھی ہے +

مُغانہ۔ ف۔ آتش پرستوں کا قاعدہ اور قانون +

مُغایَرَت۔ باہم غیر ہونا۔ مخالفت۔

مُغْبَر۔ ع۔ غبار آلودہ۔ تیرہ رنگ

مَغْبُوط۔ مَغْبُوطہ۔ مُغْتَبِط۔ ع۔ محسود

مَغْبُون۔ ع۔ جس کو زیاں پہنچا ہو۔

مُغْتَذِی۔ ع۔ غذا پانیوالا۔ غذا پابندہ +

مُغْتَنَم۔ مُغْتَنَمَہ۔ ع۔ غنیمت سمجھا گیا۔ غنیمت +

مُغْتَنَمات۔ ع۔ جمع مغتنمہ کی غنیمت سمجھی گئیں چیزیں +

مَغْرِب۔ ع۔ سورج کے غروب ہونے کی جگہ۔ پچھم +

مُغْرِب۔ ع۔ نکل جانیوالا۔

مُغْرَب۔ ع۔ دور۔ بعید۔

مُغَرِّب۔ ع۔ مغرب کی طرف جانیوالا۔

مُغْرَبَہ۔ ع۔ خبر۔

مَغْرِبی۔ ع۔ پچھم کا آدمی۔ مغرب کی طرف کا رہنے والا آدمی۔ اشرفی۔

مَغْرَس۔ ع۔ درخت لگانیکی جگہ۔

مُغْرَف۔ ع۔ ہاتھ کی ہتھیلی سے پانی پینے والا +

مِغْرَفَہ۔ ع۔ کفگیر۔ کفچہ۔ ڈوئی جو ہنڈیا میں پھیرتے ہیں +

مُغْرِق۔ ع۔ جگمگا۔ چمکول +

مَغْرُور۔ ع۔ گھمنڈی۔ وہ شخص جس کو غرور ہو +

مَغْرُوق۔ ع۔ ڈوبا ہوا۔ غرق کیا گیا

مُغْرَہ۔ ع۔ گیرو جو سرخ رنگ کا پھول ہے

مُغْرِی۔ ع۔ پیٹنے والا۔ لزوجیت پیدا کرنیوالا۔ کسی کو جنگ کے لیے ورغلانیوالا۔

مَغز۔ ف۔ گودا۔ دماغ۔

مغزِ استخواں۔ ف۔ ہڈیوں کا گودا

مغز بُردن۔ ف۔ بے دماغ کرنا۔ بہت بک بک کرکے سر دردی کرنا +

مغز تر کردن۔ ف۔ بات کہنا۔ بولنا۔

مغز در سر کردن۔ ف۔ خاموش ہونا۔

مغز در سر ندارد۔ ف۔ بے عقل آدمی ہے +

مغز دیدہ بر مژگاں دویدن۔ ف۔ سرخ آنسو بہانا +

مغز روشن کردن۔ ف۔ صحیح الفکر کرنا دماغ کو۔ روشن کر دینا دماغ کو۔ آراستہ کر دینا دماغ کو +

مغز سخن سوختن۔ ف۔ کلام کی بے ربطی اور بے ترتیبی سے مراد ہے جو غصہ کے وقت زبان سے نکلتی ہے +

مغز شیر برآوردن۔ ف۔ کمال شجاعت ظاہر کرنا +

مِغزَل۔ ع۔ دوک۔ تکلا +

مغزی۔ مغزن۔ ف۔ ایک قسم کا نہایت سفید حلوا ہوتا ہے۔ جس میں پستہ اور بادام کے مغز ڈال کر توفل بناتے ہیں +

مغزینہ۔ ف۔ دماغ۔

مغزہ۔ ف۔ مت لٹکو کہ زیرین بنی ہے

مُغَسِّل۔ ع۔ غسل دینے والا۔

مُغَسَّل۔ ع۔ غسل دیا گیا۔ غسل دادہ شدہ

مَغْسُول۔ ع۔ دھویا ہوا۔ غسل دیا گیا۔ نہایا گیا +

مَغْشُوش۔ ع۔ کھوٹ ملایا ہوا۔ خیانت کیا گیا۔ غیر خالص +

مَغْشی۔ ع۔ جس پر غشی آگئی ہو بیہوش +

مَغْص۔ ع۔ مروڑا۔ شکم کی پیچش انتڑی اور پیٹ کا درد +

مُغضِب - ع - غصہ دلانیوالا - غصہ دلانیوالا -
مَغضُوب - ع - جو شخص غصہ میں خفا ہو -
مِغفَر - ع - خود آہنی - لوہے کی ٹوپی جو لڑائی میں سر پر پہنا کرتے ہیں - صیغہ اسم آلہ کا ہے - غفر (بمعنی ڈھانپنا - چھپانا) مصدر سے اور اس کے معنے آلہ پوشش ہیں - چونکہ خود بھی ایک سر کا سرپوش ہے اور اُسے چھپا لیتا ہے - اس لئے اُسے مغفر کہتے ہیں +
مَغفِرت - ع - بخشش گناہ بخشنا -
مَغفُور - ع - بخشا گیا - مغفرت کیا گیا
مُغکدہ - ف - شراب خانہ آتش پرستوں کا گھر +
مُغل - مُغول - ت - ترکستان کی ایک اعلا قوم کا نام ہے - اس لفظ کے معنے سادہ دل ہیں - بعض فرہنگوں میں اس کے معنی شریر بھی لکھتے ہیں +
مَغل - ف - سونا - استراحت
مِغلاق - ع - قفل - تالا - دروازے کی زنجیری -
مَغلَطہ - ع - غلطی کا مقام - وہ جگہ جہاں شبہ اور غلطی میں پڑ جائیں +
مُغلَّظ - ع - سطبر - درشت - اور بمعنی استوار کردہ شدہ +
مُغلَق - ع - بند کیا ہوا - دروازہ وابستہ شدہ - وہ کلام جس کے معنے بمشکل دریافت ہوں - مشکل کلام +
مُغلقہ - ع - بند کیا ہوا - دروازہ وابستہ شدہ - سخن مشکل +
مَغلگاہ - ف - آدمیوں اور جانوروں کی خوابگاہ -

مَغلُوب - ع - عاجز - غلبہ کیا گیا -
مَغلُوق - ع - بند کیا ہوا - دروازہ قفل لگا ہوا -
مَغلُول - ع - طوق گردن میں ڈالا ہوا عذاب کا طوق ڈالا گیا +
مُغمَد - ع - چھپایا ہوا - غلاف کی ہوئی شمشیر
مُغمِّز - ع - آنکھ اور بھوؤں سے اشارہ کرنیوالا - غمازی کرنیوالا - چغلخور +
مَغمُوز - ع - معیوب - متہم -
مَغمُوم - ع - غمگین - رنجیدہ -
مَغناطِیس - ف - مقناطیس +
مُغنی - ع - بے پرواہ کرنیوالا -
مُغَنّی - ع - گانیوالا - گویا - ڈوم
مُغَنِّیہ - ع - گانیوالی - ڈومنی - کسبی جو گانیوالی ہو +
مُغِیث - ع - فریادرس - فریاد کو پہنچنیوالا
مُغِیر - غارت کرنے والا - لوٹنے والا شتابی کرنیوالا -
مُغِیلان - ع - ببول کا درخت - کیکر - یہ لفظ دراصل ام غیلان ہے جو اُم (بمعنی ماں - اصل) اور غیلان (جمع غول کی بمعنے بھوت - دیو) سے مرکب ہے - بھوتوں کی ماں - یا بھوتوں کی اصل - وہ جگہ جہاں شیاطین بیت رہا کریں - چونکہ یہ درخت اکثر جنگلوں میں ہوتا ہے - اس واسطے بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اس پر جن بھوت بسیرا رکھتے ہیں اور اُسی جہت سے اُسے اُم غیلان و مغیلاں کہنے لگے +
مُغیلاں بانستان - مغیلاں نگاہ - ف - دنیا

## میم مع فاء

مَفاتِیح - ع - جمع مفتاح کی کنجیاں -
مَفاتِیح الغَیب - ع - غیب کی کنجیاں
مُفاجا - ع - مخفف مفاجات -
مُفاجات - ع - اچانک ہونا - یکا یک ہونا - ناگاہ ہونا +
مُفاخرت - ع - فخر کرنا - بزرگی جتانی
مُفاخرہ - فخر کرنیوالی عورت -
مُفاد - ع - گوشت بھوننے کی لکڑی یا لوہے کی سیخ -
مُفارِق - ع - فرق کرنیوالا -
مُفارقت - ع - جدائی -
مَفارہ - ع - چوہیا کے رہنے کی جگہ چوہے کا بل +
مَفاز - ع - رسیدن گاہ - پہنچنے کی جگہ
مَفازہ - ع - جنگل - بیابان - رہائی پانے کی جگہ - جائے کامیابی -
مَفاسِد - ع - جمع فساد کی - برائیاں خرابیاں -
مَفاصِل - ع - جمع مفصل کی - بدن کے جوڑ - جوڑ - بند +
مُفاصلہ - ع - فرق باہم -
مَفاوِز - مفاز کی جمع ہے
مُفاوضت - ع - صلاح کرنا - مشورہ کرنا - نرمی سے بات کہنا -
مُفاوضات - ع - جمع مفاوضہ کی گفتگو بات جو بڑوں یا برابر والوں کو لکھی جاویں +
مُفاوضہ - ع - سپرد کرنا - برابری کرنا مکتوب - خط -
مُفت - ف - رائگاں - ضائع
مِفتاح - ع - کنجی - کلید - تالی - چابی

مِفتاح الارض - ع - زمین کی کنجی - علم جغرافیہ میں ایک مشہور درسی کتاب کا نام ہے جو کرۂ ارض کے دریافت حال کے لئے بمنزلہ کلید کے ہے +
مُفتَتِن - ع - فریفتہ ہونیوالا - عاشق - صیغہ اسم فاعل کا ہے افتتان مصدر سے +
مَفتَح - ع - فتح لینے کی جگہ - فتح کی جگہ -
مُفتَخِر - ع - فخر کرنیوالا - شیخی مارنیوالا -
مُفتَقَد - ع - گم شدہ - نہ ملا ہوا - ڈھونڈا گیا
مُفتَرَضات - ع - فرض کی ہوئی چیزیں
مُفتَرِع - ع - شاخ کیا گیا -
مُفتَرِق - ع - علیحدہ فرق کرنیوالا -
مُفتَرِی - ع - بہتان لگانیوالا - جھوٹ باندھنے والا - جھوٹ بات بنانیوالا +
مُفتَش - ع - ڈھونڈھنیوالا - تفتیش کرنے والا +
مُفتَقِر - ع - محتاج - فقیر - مفلس -
مُفتَل - ع - بٹا ہوا - بٹا ہوا - ڈورا بٹا ہوا خواہ رسی ہو - خواہ ڈورہ +
مَفتُوح - ع - فتح کیا گیا - کھولا گیا - جس حرف پر حرکت فتحہ کی ہو -
مفتوحات - ع - فتح کئے گئے -
مفتوحہ - ع - فتح کیا گیا -
مفتول - ع - بٹا ہوا - پیچیدہ - ریشم یا سوت کا بٹا ہوا تار +
مفتون - ع - فتنہ انداز لوگ -
مفتون - ع - فتنہ میں ڈالا ہوا - شیفتہ مبتلا - عاشق +
مُفتی - ع - فتوے دینے والا -
مُفَجِّع - ع - کچا رکھنے والا - خام و ناپختہ رکھنے والا +

مُفخر - ع - میمی مصدر ہے - فخر کرنا - ناز کرنا
فخر - ناز +
مُفخَّر - ع - بہت عزت کیا گیا - بہت بزرگ
مُفخّم - ع - بہت عزت کیا گیا - بہت بزرگ
مَفر - ع - بھاگ جانے کی جگہ - جائے فرار
بھاگ جانا - بھاگ جانے کی راہ +
مفرح گرانِ فلک - ف - فرشتے
ستارے +
مَفرَح - ع - جائے خوشی +
مُفرِّح - ع - فرحت دینے والا - خوشی
بخشنے والا - اصطلاح اطبا میں مفرح وہ
دوا ہے کہ شیریں اور خوش ذائقہ اور دل
اور جگر کی قوت دینے والی ہو +
مُفرِّحات - ع - خوشی بخشنے والی چیزیں
فرحت دینے والی چیزیں - مفرح چیزیں +
مفرح القلوب - ع - دلوں کو خوشی
بخشنے والا - علم طب کی ایک کتاب
کا نام بھی ہے +
مُفرد - مُفردہ - ع - جو مرکب نہ ہو -
اکیلا - تنہا - یکتا - مطلق - فرد - نمبردار -
مُفردات - ع - جمع مفرد کی - جس کے
معنی تنہا ہیں - حروف تہجی جو الگ الگ
لکھے جاتے ہیں - جیسے ا ب ت ث
ج وغیرہ +
مُفرد سوار - ف - یکہ تاز - یعنی وہ سپاہی
جو تنہا میدان جنگ میں لڑے اور محتاج
مدد کا نہ ہو -
مُفرَّس - ع - فارسی بنایا ہوا - غیر زبان کا
لفظ جسے فارسی زبان کا بنا لیں -
مَفرَش - ع - بچھونا - بساط - بستر وہ
چیز جس میں بستر رکھیں - جہاز کا صندوق
سا بنا ہوا - جس میں کپڑے رکھتے ہیں +
مُفرِط - ع - حد سے گذرنے والا - زیادتی
میں مجاز - اکثیر +
مَفرَغ - مفرغہ - ع - جائے ریختن
آب - پانی گرنے کا مقام - جائے فراغت
مُفرِّق - ع - پراگندہ کرنے والا -
مَفرَق - ع - سر کے بالوں کی
مانگ +
مَفرُور - ع - بھاگا ہوا -
مَفرُوز - ع - جدا کیا گیا -
مَفرُوش - ع - بچھونا - بچھایا گیا -
مَفرُوض - ع - فرض کیا گیا -
مَفرُوضہ - ع - فرض کیا ہوا -
مَفرُوغ - ع - گرا ہوا - کسی کام سے
فراغت پایا ہوا +
مَفرُوق - ع - فرق کیا گیا - وہ عدد
جسے تفریق کیا جائے +
مَفزَع - ع - پناہگاہ - پناہ لینے کی جگہ
مُفسِّخ - ع - ایک بیماری کا نام ہے
جس کا بیمار سمجھتا ہے کہ عضو کو ٹکڑے
ٹکڑے کیا جا رہا ہے +
مُفسِد - ع - فساد کرنے والا - خرابی
ڈالنے والا - بگاڑنے والا +
مَفسَدہ - ع - فساد - دنگا - بگاڑ -
مُفسِّر - ع - کھول کر معنی بیان کرنے والا
تفسیر کرنے والا - کلام الٰہی کے معنی اور
شرح بیان کرنے والا +
مَفسُوخ - ع - فسخ کیا گیا - اگلی صورت
بگاڑی گئی - یا عہدہ توڑا گیا -
مَفشُوش - ع - سست عقل -
بیہودہ - جھوٹا +
مَفصِد - ع - جگہ فصد کرنے کی خون
نکالنے کی جگہ -
مَفصِل - ع - اعضا کا جوڑ - بدن کا جوڑ
مُفصَّل - ع - تفصیل کیا گیا - کھول کر بیان
کیا گیا - جدا جدا کر کے بیان کیا گیا +
مُفضِح - ع - رسوا کرنے والا - خوار کرنے والا
مُفضِّل - ع - فضیلت دینے والا -
فوقیت دینے والا -
مُفضَّل - ع - فضیلت دیا گیا - فوقیت
دیا گیا - بڑھایا گیا -
مُفضِل - نیکوئی کنندہ - افزوں کنندہ
مَفضُول - ع - زیادتی کیا گیا - فضیلت
دیا گیا +
مُفضِی - ع - پہنچانے والا - مباشرت
کرنے والا +
مُفطِر - ع - افطار کرنے والا - روزہ کھولنے
والا - اسکی جمع مفاطیر آتی ہے +
مُفطِن - ع - سمجھانے والا - فہمائش
کرنے والا +
مَفطُور - ع - پیدا کیا گیا - چیرا گیا -
نکالا گیا - جدا کیا گیا -
مَفعُول - ع - فعل کیا گیا - کردہ شدہ
جس پر فعل فاعل کا واقع ہو +
مُفقِر - ع - محتاج کرنے والا - فقیر کرنے والا -
مَفقُود - ع - گم شدہ - کھویا گیا -
مَفقُود الخبر - ع - جس کا کچھ پتہ نہ ہو
مُفکِّر - ع - فکر کرنے والا - سوچنے والا -
مَفکُوک - ع - جدا کیا گیا - چھوڑا گیا -
مِفلاک - ع - خالی ہاتھ - پریشان
فقیر - مفلس +
مُفلِح - ع - چھٹکارا پانے والا - نیکوکار -
نیک بخت -
مُفلِس - جس کے پاس کچھ نہ ہو - محتاج -
مُفلِساں کوسے نعمتی - ت - انسان
سے مراد ہے - کیونکہ اس کی حیات
ایسی بے ثبات اور ناپائدار ہے کہ گویا
نقدِ حیات اس کے کیسہ ہی میں نہیں +
مَفلُوج - ع - فالج زدہ - جس کو فالج
کی بیماری ہو +
مَفلُوک - ع - فلک زدہ - جسے گردش
فلکی نے تباہ حال کر رکھا ہو - مصیبت زدہ -
مفلس - تباہ حال - فلاکت - (جعلی مصدر)
کا یہ اسم مفعول بنا لیا ہوا ہے +
مُفوَّض - ع - سپرد کیا ہوا - سونپا ہوا
مُفوِّض - ع - سپرد کرنے والا - سونپنے والا
مُفوِّف - ع - صیغہ اسم فاعل کا ہے تفویف
مصدر سے جس کے معنے ہیں نقش کھینچنا -
خط دار کرنا - باریک کرنا - آرائش دینا -
مَفہُوم - ع - سمجھا گیا - جو سمجھ میں آ جائے
وہ بات جو سمجھ لی گئی ہو +
مُفِید - ع - فائدہ دینے والا -
مُفِیض - ع - فیض پہنچانے والا -
مُفِیق - ع - ہوشیار - ہوش میں لانے والا

## میم مع قاف

مَقابِر - ع - جمع ہے مقبرہ کی -
مُقابِل - ع - سامنے والا - برابر کا -
سامنے - روبرو - حریف - دشمن -
مُقابلہ - برابری کرنا - روبرو ہونا -
سامنے جانا - آمنا سامنا - علم جغرافیہ کی
اصطلاح میں آفتاب اور چاند کا زمین کی مخالف
سمتوں میں ہونا - یعنی زمین کا دونوں کے

پیچ ایک سید ھ میں ہونا +
**مَقَابِح** ۔ ع ۔ بُرائیاں ۔ قباحتیں +
**مُقَاتِل** ۔ ع ۔ باہم لڑکر قتل کرنیوالا +
**مُقَاتَلہ** ۔ ع ۔ باہم قتل کرنا ۔ لڑائی +
**مَقَادِیر** ۔ ع ۔ جمع مقدار کی ۔ اندازے
**مُقَارَبَت** ۔ ع ۔ نزدیکی ۔ قرب +
**مُقَارِن** ۔ ع ۔ نزدیک ۔ قریب ۔ درمیان
**مُقَارَنَت** ۔ ع ۔ قرین ہونا ۔ دو ستاروں کا ایک بُرج میں اکٹھا ہونا ۔ اصطلاح علم جغرافیہ میں سورج اور چاند کا زمین کے ایک سمت خطِ مستقیم میں ہونا مقابلہ اور مقارنہ کی شکلیں ذیل میں دکھائی ہیں +




**مُقَاسَات** ۔ ع ۔ رنج کھینچنا ۔ دُکھ اٹھانا
**مُقَاسَمہ** ۔ ع ۔ باہم تقسیم کرنا ۔ آپس میں بانٹ لینا ۔ کسی سے قسم کھانی ۔
**مَقَاصِد** ۔ ع ۔ جمع مقصد کی ۔ مطالب ۔ علم کلام کی ایک کتاب کا نام بھی ہے

**مُقَاطِر** ۔ ع ۔ ٹپکانیوالا پانی وغیرہ کا ۔
**مَقَاطِع** ۔ ع ۔ تمام ہونے کے مقام ۔
**مُقَاطِع** ۔ ع ۔ قطع کرنیوالے ۔ کسی چیز کو اجارے پر دینے والے +
**مُقَاطِیع** ۔ ع ۔ جمع ہے مقطع کی +
**مَقَاعِد** ۔ ع ۔ جمع مقعد کی +
**مَقَال** ۔ ع ۔ گفتگو ۔ بات چیت +
**مَقَالَات** ۔ ع ۔ جمع مقالہ کی ۔ باتیں
**مَقَالَت ۔ مَقَالہ** ۔ ع ۔ کلام +
**مَقَالِید** ۔ ع ۔ جمع ہے مقلید کی +
**مَقَام** ۔ ع ۔ ٹھہرنے کی جگہ ۔ ٹھہرنا درجہ ۔ مرتبہ ۔ علم موسیقی میں پردۂ سرود +
**مُقَام** ۔ ع ۔ ٹھہرنا ۔ ٹھہرنے کی جگہ +
**مَقَامَات** ۔ ع ۔ علم موسیقی میں مقام پردۂ سرود کو کہتے ہیں ۔ اور اس علم میں بارہ بُرجوں کے موافق بارہ مقام مقرر کئے گئے ہیں اور ساعاتِ روز و شب کے مطابق چوبیس شعبے ۔ کیونکہ ہر مقام کے دو شعبے ہیں +
**مَقَامَاتِ رِضْوَان** ۔ ع ۔ بہشت +
**مَقَامَاتِ حَرِیرِی** ۔ ع ۔ عربی علم ادب میں ایک کتاب ہے جو پہلے درجہ کی فصیح و بلیغ ہے ۔ مصنف اُس کا ابومحمد قاسم حریری ہے ۔ جو ۴۴۶ھ میں پیدا ہُوا اور ۵۱۶ھ ہجری میں بصرہ کے کوچہ بنی حرام میں فوت ہُوا +
**مُقَامِر** ۔ ع ۔ قمار باز ۔ جواری +
**مُقَامِر خانہ** ۔ ف ۔ جوئے بازی کی جگہ ۔
**مُقَامَرَہ** ۔ ع ۔ جوئے بازی ۔ قماربازی
**مَقَامِ مَحْمُود** ۔ ع ۔ لفظی معنی اس کے مقام ستودہ ہیں ۔ اور ہر مقام پر جہاں انواع کرامات سے حمد و ستائش حاصل ہو ۔

اس کا اطلاق ہو سکتا ہے ۔ مگر بالخصوص وہ مقام ہے جہاں پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم مومنین کی شفاعت کرینگے ۔ اور وہاں اُن کے ہاتھ میں ایک علم ہوگا کہ حضرت آدم علیہ السلام اور اور لوگ اُس کے نیچے ہونگے ۔ اُس کا نام لواءالحمد ہے +
**مَقَامِ مُصَلّٰی** ۔ ع ۔ وہ جگہ جہاں ابراہیم علیہ السلام نے نماز پڑھی تھی +
**مُقَاوَلہ** ۔ ع ۔ باہم گفتگو کرنی ۔ اور مجادلہ کرنا ۔
**مُقَاوِم** ۔ ع ۔ برابری کرنیوالا ۔
**مُقَاوَمَت** ۔ برابری کرنا ۔ مجازاً مقابلہ +
**مَقَاهِیر** ۔ ع ۔ جمع مقہور کی +
**مُقَایَسَہ** ۔ ع ۔ فکر ۔ قیاس کرنا ۔
**مَقْبَرَہ** ۔ ع ۔ قبر کی جگہ ۔ مردہ کی گور ۔
**مِقْبَص** ۔ ع ۔ رستے کھلے ہوئے جو گھوڑ دوڑ کے آگے تانتے ہیں ۔ تاکہ سیدھے کھڑے رہیں
**مُقْبَل** ۔ ع ۔ قبول کیا گیا ۔ منہ چڑھا ۔ عزت دار ۔ جس کی بات حاکم مانے +
**مُقْبِل** ۔ ع ۔ فرمانِ حق کا قبول کرنیوالا سامنے ہونیوالا ۔ روبرو ہونے والا ۔ اقبالمند ۔ دولتمند +
**مُقَبَّل** ۔ ع ۔ بوسیدہ شدہ ۔ چوما گیا ۔
**مَقْبُوح** ۔ ع ۔ قبیح ۔ زشت ۔
**مَقْبُوض** ۔ ع ۔ قبض کیا گیا ۔ پکڑا گیا ۔
**مَقْبُوضہ** ۔ ع ۔ قبضہ کی ہوئی شئے وہ چیز جس پر قبضہ کیا جائے ۔
**مَقْبُول** ۔ ع ۔ قبول کیا گیا ۔ مانا گیا ۔ منظور
**مَقْت** ۔ ع ۔ دشمنی ۔
**مُقْتَبِس** ۔ ع ۔ روشنی لینے والا ۔ آتش گیرندہ

فائدہ ڈھونڈنے والا ۔ اس کا مصدر اقتباس ہے جس کے معنے ہیں نور حاصل کرنا ۔ فائدہ طلب کرنا ۔ اور اصطلاح علم بدیع میں آیت قرآنی یا پارۂ آیت قرآنی یا عبارت حدیث کو نثر یا نظم میں تضمین کرنا +
**مُقْتَحِم** ۔ ع ۔ مختار ۔ غالب ۔ ظالم +
**مُقْتَدَا ۔ مُقْتَدٰی** ۔ ع ۔ اقتدا کیا گیا وہ شخص جس کی پیروی اور لوگ کریں ۔
**مُقْتَدِر** ۔ ع ۔ قدرت رکھنے والا ۔ طاقتور
**مُقْتَدِر بِاللّٰہ** ۔ ع ۔ خلفائے عباسیہ سے ہے منصور حلاج اسی کے وقت میں سولی چڑھایا گیا ۔ ۲۹۵ھ میں خلیفہ ہوا ۳۲۰ھ میں مارا گیا ۔ ایک دفعہ لوگوں نے اسے قید کر کے معتضد کے بیٹے محمد کو خلیفہ کر دیا مگر یہ پھر رہا ہو کر تخت نشین ہُوا ۔ اس کے وقت میں بہت سا ملک خلفائے بغداد کے قبضے سے نکل گیا +
**مُقْتَدِی** ۔ ع ۔ پیروی کرنیوالا ۔ پیرو
**مُقْتَدِی بِاَمْرِ اللّٰہ** ۔ ع ۔ خلفائے عباسیہ میں سے ہے ۔ جو ۴۶۷ھ سے ۴۸۷ھ تک خلیفہ رہا ۔ سلطان ملکشاہ اسی کے زمانے میں تھا ۔ جس نے اس سے اتحاد رکھا ۔ یہ خلیفہ عدالت کرتا ۔ اور امر معروف اور نہی منکر میں شاغل رہتا +
**مُقْتَصِر** ۔ ع ۔ تھوڑے پر صبر کرنیوالا مختصر کرنے والا ۔
**مُقْتَضَا ۔ مُقْتَضٰی** ۔ ع ۔ چاہا گیا ۔ خواہش کیا گیا ۔ مجازاً مناسب ۔ مراد ۔ مطلب
**مُقْتَضَب** ۔ ع ۔ کاٹا گیا ۔ بریدہ شدہ نکالا گیا ۔ مصدر اس کا اقتضاب ہے جس کے معنے ہیں ایک چیز کا دوسری

چیز میں سے نکالنا۔ علم عروض کے ایک بحر کا نام ہے۔ چونکہ وہ بھی بحر منسرح سے نکالی گئی ہے۔ اس طرح پر کہ ارکان بحر منسرح کی مستفعلن مفعولات (چار بار) ہے۔ اور بحر مقتضب کی مفعولات مستفعلن (چار بار) یعنی دونوں بحور کے ارکان ایک ہی ہیں۔ مگر ترتیب میں فرق ہے۔ اسی سبب سے اس کا نام بحر مقتضب رکھا گیا +

مُقتَضی۔ ع۔ خواہش کرنے والا۔ چاہنے والا۔ تقاضا کرنیوالا +

مُقتَفی۔ ع۔ پیچھے سے آنیوالا۔ پیرو +

مُقتَفی لِامرِ اللہ۔ ع۔ عباسی خلیفہ ہے ۵۳۱ھ سے ۵۵۵ھ تک حکمران رہا +

مَقتَل۔ ع۔ قتل کرنیکی جگہ۔ بدن انسان کی وہ جگہ جہاں زخم لگنے سے آدمی زندہ نہ رہ سکے۔ اہل عرب کا قول ہے۔ مَقتَلُ الرَّجُلِ بَینَ فَکَّیہِ۔ یعنی آدمی کا مقتل دونوں جبڑوں کے درمیان میں ہے +

مُقتَنِص۔ ع۔ شکار کرنیوالا۔ اسیر کرنیوالا۔ کسب کرنیوالا +

مُقتَنی۔ ع۔ سرمایہ دار۔ صاحب جائداد

مُقتَنیات۔ ع۔ اسباب دنیوی۔ مال و جائداد۔ سامان +

مَقتُول۔ ع۔ قتل کیا گیا۔ مار ڈالا گیا۔ کشتہ۔

مُقحَم۔ ع۔ کسی چیز میں ڈالا گیا۔

مِقدَار۔ ع۔ اندازہ۔ اصطلاح میں وہ شئے جو قابل کمی بیشی کے ہو +

مِقدَام۔ ع۔ بہادر۔ شجاع۔ دلاور۔ جو میدان جنگ میں آگے بڑھکر لڑے +

مُقَدَّر۔ ع۔ اندازہ کیا گیا۔ تقدیری بات

مَقدُرَت۔ ع۔ قدرت۔ توانائی۔ تونگری

مُقَدَّس۔ ع۔ پاک مرد۔ یا پاک چیز

مُقَدَّسَہ۔ ع۔ پاک عورت۔ پاک چیز

مَقدَم۔ ع۔ سفر سے یا کسی جگہ سے پھر کر آنا۔ قدم رکھنے کی جگہ +

مُقدِم۔ ع۔ آگے جانیوالا۔ دلیر۔ ادنیٰ آنکھ کا ناک کی طرف کا کونا +

مُقَدِّم۔ ع۔ پیش کرنے والا۔

مُقَدَّم۔ ع۔ پیش کیا گیا۔ آگے بڑھا ہوا چودھری +

مُقدِمُ العَینَین۔ ع۔ ناک کی طرف کا آنکھ کا گوشہ +

مُقَدَّمَہ۔ ع۔ آگے جانیوالا۔ وہ تھوڑی سی فوج جو لشکر کے آگے آگے چلے۔ وہ تھوڑا سا مطلب جو کتاب یا کسی بیان کے شروع میں بیان کیا جاوے۔ تاکہ وہ کتاب یا بیان آسانی سے سمجھ میں آ جائے۔ دیباچہ۔ مجازاً ہر ایک امر کا شروع واردات +

مُقَدَّمَۃُ الجَیش۔ ع۔ مُقَدَّمہ لشکر۔ ف۔ پیش خیمہ۔ یعنی وہ تھوڑی سی فوج جو لشکر کے آگے آگے جاوے۔ تاکہ اترنے کی جگہ تلاش کر کے تجویز کرے۔ وہ سپاہی جو کمال شجاعت اور بہادری کے سبب لشکر کے پیش رو ہوں۔ ہراول۔ لین ڈوری

مُقَدَّمَہ نحو زمخشری۔ ع۔ علم نحو کی ایک کتاب کا نام ہے جو جار اللہ زمخشری صاحب تفسیر کشاف کی تصنیف ہے +

مَقدُور۔ ع۔ طاقت۔ قوت۔ قدرت کیا گیا +

مَقدُونیہ۔ ی۔ روم کے جنوب کی طرف ایک صوبہ ہے جو پہلے یونان سے متعلق تھا۔ سکندر اعظم اسی ملک کا بادشاہ تھا +

مَقَرّ۔ ع۔ قرار کی جگہ۔ ٹھہرنے کی جگہ قرارگاہ +

مِقرَاض۔ کترنے کا اوزار۔ قینچی +

مِقرَاض برکسے راندن۔ ف۔ نوازش کرنا۔ قدر و منزلت بخشنا +

مِقرَاض زدن۔ مِقرَاض کردن۔ ف۔ قینچی سے کترنا +

مِقرَاضک۔ ف۔ کشتی کا ایک داؤں

مِقرَاضہ۔ ع۔ ایک قسم کا ایک تیر ہے جس کا پھل قینچی کیطرح دو شاخہ ہوتا ہے۔ ایک قسم کے حلوے کا نام بھی ہے +

مِقرَاض شتر گردن۔ ف۔ ایک قسم کی مقراض ہے جو ٹیڑھی ہوتی ہے +

مِقرَاض ہندی۔ ف۔ ہند کی مقراض جو بہت عمدہ ہوتی ہے۔ پان والوں کا وہ اوزار جس سے پان کو کتر کر درست کرتے ہیں +

مُقَرَّب۔ ع۔ نزدیک کیا گیا۔ نزدیکی دیا گیا۔ مجازاً خاص دوست +

مُقَرَّبِین۔ ع۔ جمع مقرب کی +

مُقَرَّر۔ ع۔ اقرار کیا گیا۔ ٹھہرایا گیا۔

مُقرَض۔ ع۔ کاٹا ہوا۔ کترا ہوا۔

مُقَرَّط۔ ع۔ گوشوارے سے زینت دیا گیا۔

مِقرَعَہ۔ ع۔ کوڑا۔ تازیانہ۔ چابک۔

مُقرِم۔ ع۔ نر اونٹ۔

مُقَرنَس۔ ع۔ وہ عمارت جو مسجل ہو یا جس میں سیڑھی کی طرح) بنائی گئی ہو۔ مراد عمارت بلند بنائے عالی +

مُقرُوض۔ ع۔ قرضدار۔ وہ شخص جس پر قرض ہو۔ قرض دیا ہوا +

مَقرُون۔ ع۔ نزدیک کیا گیا۔ اصطلاح علم حساب میں وہ عدد جس کے ساتھ اس کا معدود بھی ہو۔ بخلاف مجرد کے جس کے ساتھ اس کا معدود نہیں ہوتا +

مُقرِی۔ ع۔ پڑھانیوالا۔ کو مقری اُن اندھے کو کہتے ہیں۔ جو لڑکوں کو قرآن مجید پڑھایا کرتا ہے۔ حافظ۔ نابینا +

مَقسَم۔ ع۔ جائے تقسیم۔ بٹنے کی جگہ +

مُقسَم۔ ع۔ قسم کھایا گیا۔

مُقسَم بہ۔ ع۔ جس چیز کی قسم کھائیں۔

مَقسُوم۔ ع۔ بانٹا ہوا۔ تقسیم کیا گیا۔ قسمت (تقدیر) کا لکھا ہوا۔ وہ عدد جسے کسی عدد پر تقسیم کریں +

مَقسُوم عَلَیہ۔ اس پر تقسیم کیا گیا۔ وہ عدد جس پر کسی عدد کو تقسیم کریں +

مَقسُوم عَلَیہ اعظم۔ ع۔ وہ بڑے سے بڑا عدد جو کئی عددوں کو پورا تقسیم کرے +

مُقَشَّر۔ چھلکا اتارا ہوا۔ چھلا ہوا۔

مِقَصّ۔ ع۔ وہ رسی جس سے دودھ دوہنے کے وقت چارپایہ کے پاؤں باندھتے ہیں۔ پنجابی (پلانا۔ ڈھنگا)

مَقصَد۔ ع۔ قصد کرنیکی جگہ۔ جائے قصد وہ جگہ جہاں ارادہ کر کے جائیں۔ مطلب مراد۔ ارادہ +

مُقتَصِر۔ ع۔ قصد کرنیوالا۔ کم رہنے والا

مَقصُود۔ ع۔ قصد کیا گیا۔ ارادہ کیا گیا مطلب۔ مراد +

مَقصُودِ کُن فَکان۔ ع۔ نبی آخر الزمان علیہ الصلوٰۃ والسلام سے مراد ہے +

مَقصُور۔ ع۔ کم کیا گیا۔ قصر کیا گیا چھوٹا کیا گیا۔ کوتاہ۔ کافی۔ منحصر +

مَقصُورَہ۔ ع۔ کوٹھڑی۔ حجرہ۔ تخت

جماعت مسجد میں وہ جگہ جہاں امام کھڑا ہوتا ہے
مُقْضِی - ع - تمام کیا گیا - ادا کیا گیا +
مِقَطّ - ع - قط زن - قط گیر +
مُقَطَّر - ع - ٹپکایا ہوا - قطرہ قطرہ کر کے ڈالا ہوا
مُقَطَّع - ع - کاٹا ہوا - بریدہ شدہ - زائد اطراف کاٹی ہوئی - اور چھوٹے قد کا آدمی +
مَقْطَع - ع - غزل یا قصیدہ کا آخیر شعر - محل - انتہا و اتمام - کاٹنا +
مِقْطَع - ع - قینچی - مقراض +
مَقْطُوع - ع - قطع کیا گیا - کاٹا گیا - ٹکڑے ٹکڑے کیا گیا - اور وہ شخص جو کسی سبب قافلے کے ہمراہ چلنے سے راہ میں رہ جاوے - کپڑا قطع کیا ہوا +
مَقْعَد - ع - جائے نشستگاہ - ڈھڈی - دُبر - کون +
مُقَعَّر - ع - ڈونگا - گہرا - کھودا ہوا - گڑھا
مُقَفَّل - ع - قفل دیا ہوا +
مُقَفّیٰ - ع - قافیہ کیا گیا +
مُقَفّیٰ - ع - قافیہ دار عبارت - مسجع عبارت
مَقْل - ع - سخن چینی کرنا - کسی کی برائی کسی اور کے سامنے بیان کرنی - کسی چیز کی طرف دیکھنا - پانی کو پینا - یا کسی اور چیز کو نگل جانا +
مُقْل - ع - گوگل +
مُقِل - ع - درویش - فقیر - تھوڑا زر والا
مُقَل - ع - جمع [illegible]
مُقَلِّد - تقلید کرنے والا - کسی بات پر بدون دلیل کے عمل کرنے والا - نقل کرنے والا - پیرو +
مُقَلِّد - [illegible] - نقال - نقاش [illegible]

مُقَلْقَل - ع - بے قرار - شراب +
مُقَلْقَلہ - ع - آواز صراحی و شیشہ
مَقْلُوب - ع - الٹا ہوا - پلٹا ہوا -
مَقْلُوبی - ع - الٹی ہوئی اضافت یعنی مضاف الیہ پہلے اور مضاف پیچھے جیسے جہاں شاہ - بمعنی شاہِ جہاں +
مِقْلَہ - ع - وہ پتھر جس سے پانی تقسیم کریں
مُقْلَہ - ع - آنکھ جس میں سفیدی و سیاہی شامل ہے - ایک شخص کا نام بھی ہے جس کا بیٹا ابن مقلہ بڑا خوشنویس تھا +
مُقْلِیا ثا - س - بالوں سے ساگ کا بیج -
مِقْلِید - ف - تالی - کنجی +
مِقْناطِیس - ع - چمک - پتھر سنگ - آہن ربا -
مُقَشَّب - ع - بھنگ ملا ہوا کھانا - یا کوئی شے - کھیتی سے پتے نکالنے +
مِقْنَب - ع - شیر کی چنگال - توشہ دان شکاری کا جس میں شکار رکھا جاتا ہے - اور گلہ گھوڑوں کا (۳۰) سے (۴۰) تک یا تین سو گھوڑے کی مقدار +
مِقْنَع - ع - دیکھو نخشب +
مِقْنَعَہ - ع - اوڑھنی +
مُقَنِّن - ع - قانون بنانے والا +
مُقَنّی - ع - نالی یا نہر کھودنے والا -
مِقْوَد - ع - رسن (مادہ) اس لفظ کا قود ہے جس کے معنی [illegible] کا کھینچنا ہیں - مقود (اسم آلہ) [illegible] کے کھینچنے کا آلہ - [illegible] وہ رسا جس سے کھینچتے ہیں +
مُقَوَّر - ع - گولائی دار - [illegible] کیا گیا +

مِقْوَس - ع - گھوڑوں کی رسی
مُقَوَّس - ع - وہ شے جو کمان کی طرح خمدار ہو - قوس دار +
مُقَوْقِس - ع - نام مرغ طوق دار اور لقب ہر حاکم مصر و اسکندریہ کا وہاں کے ایک حاکم کا نام ہے - جو پہلے عیسائی مذہب رکھتا تھا - پھر مسلمان ہو گیا
مِقْوَل - ع - زبان - خطیب +
مَقُولاتِ عَشَرَہ - ع - دس باتیں جو ممکن میں پائی جاتی ہیں - ہر مخلوق شے یا جوہر ہوگی یا عرض - جوہر اس کو کہتے ہیں کہ بذات خود قائم ہو - اور عرض وہ ہے کہ قائم بالغیر ہو (دوسرے کے ساتھ قائم) ہو - افراد جوہر پانچ ہیں - جسم - ہیولیٰ - صورت - نفس ناطقہ - عقل یعنی ملائکہ اور عرض نو ہیں - اوّل کیف یعنی کیفیت اور رنگ جیسے گرمی اور سیاہی - دوم کم یعنی مقدار کہ اتنی لمبی اور اتنی چوڑی - سوم این یعنی مکان میں ہونا - چہارم متی یعنی وقت میں ہونا - پنجم اضافت یعنی دوسری چیز کے ساتھ منسوب ہونا جیسے باپ ہونا یا بیٹا ہونا - ششم وضع یعنی وہ صورت جو بلحاظ امور خارجی کے چیز کو حاصل ہو - جیسے قبلہ رخ ہونا - اور بیٹھنا اور کھڑا ہونا - ہفتم فعل یعنی کام کرنے کی صورت - ہشتم - انفعال یعنی فاعل کا اثر قبول کرنے کی حیثیت - نہم - ملک - یعنی چیز کا کسی ایسی چیز سے گھرا ہونا - جو اس کے ساتھ رہے - جیسے آدمی کے کپڑے - پس ایک جوہر اور نو عرض ملکر دس چیزیں ہوئیں - ان سب کو مقولاتِ عشرہ کہتے ہیں -

اس بیت میں ان سب کی مثالیں موجود ہیں

سہ مردے دراز نیکو در شہر خویش امروز
جوہر کیف این اضافت متی
باخواستہ نشستہ از کرد خویش فیروز +
ملک وضع فعل منفعل

مَقُولَہ - ع - بات - اور مصدر گفتن کے افعال کا مفعول جو کہنے کے جواب میں واقع ہو - وہ بھی مقولہ کہلاتا ہے +
مُقَوِّم - ع - قیمت کرنے والا - راست دارندہ - سیدھا رکھنے والا +
مُقَوّی - ع - قوت دینے والا - طاقت دینے والا +
مَقْہُور - ع - قہر کیا گیا - جس پر غصہ یا غضب ہو +
مِقْیاس - ع - اندازہ اور وہ شے جس سے اندازہ کریں +
مِقْیاسُ الحَرارت - ع - آلہ اندازہ کرنے حرارت اشیاء کا - نام ایک آلہ کا ہے جسے انگریزی میں تھرمامیٹر (Thermometer) کہتے ہیں - یہ ایک شیشہ کی نلی ہوتی ہے جس میں ایک نہایت باریک سوراخ بمقدار ایک بال کے ہوتا ہے - اور اس نلی کے نیچے کی طرف شیشہ کا چھوٹا سا گول ہنڈیا ہوتا ہے جس میں پارہ بھرا ہوتا ہے - گرمی کی خاصیت ہے کہ ہر ایک چیز کو پھیلا دیتی ہے - اور سردی سکیڑ دیتی ہے پس جب گرمی زیادہ ہوتی ہے تو اس نلی کا پارہ [illegible] چڑھ جاتا ہے - اور جب سردی زیادہ ہوتی ہے تو [illegible] نیچے اتر آتا ہے - چونکہ یہ نلی ایک [illegible] اور [illegible] موٹی ہوتی ہے - اس واسطے پارہ [illegible]

اُس کے چڑھنے سے سردی گرمی کا اثر صحیح صحیح معلوم ہو جاتا ہے - ذرا غلطی نہیں ہو سکتی پاتی - اِس آلہ مقیاس الحرارت کو پگھلتی ہوئی برف میں اگر رکھا جائے تو اُس وقت جس مقام پر پارہ ہو اُسے نقطۂ انجماد کہتے ہیں - اور اگر کھولتے ہوئے پانی میں رکھا جائے تو اُس وقت جس مقام پر پارہ ہوگا اُسے نقطۂ احتراق کہتے ہیں - نقطۂ انجماد اور احتراق کے درمیان جو فاصلہ ہے اُسے فارن ہیٹ صاحب نے ۱۸۰ حصّوں میں تقسیم کیا ہوا ہے اور سینٹی گریڈ میں یہ فاصلہ سو درجوں میں منقسم ہوتا ہے


مقیاس الحرارت

پس فارن ہیٹ صاحب کے تھرمامیٹر کا ایک درجہ سینٹی گریڈ کے $\frac{5}{9}$ کے برابر ہوا - سینٹی گریڈ مقیاس الحرارت میں بہت آسانی ہے - اور یہی اکثر استعمال ہوتا ہے انسان کے خون کی حرارت اس مقیاس الحرارت میں ۳۵ درجہ ہے ✣

**مِقیاسُ الہَوا** - ع - ہوا کے دباؤ معلوم کرنے کا آلہ - انگریزی میں اسے بیرومیٹر (Barometer) کہتے ہیں یہ ایک شیشی کی پتلی نلی ہوتی ہے ۳۰ انچ لمبی اور ¼ انچ قطر کی جو ایک طرف کھلی ہوتی ہے - اور ایک طرف بند - پہلے اس نلی کو پارہ سے بھر دیتے ہیں - پھر کھلے ہوئے منہ کو انگلی سے خوب بند کر کے اُسے ایک پارہ بھرے برتن میں احتیاط سے لوٹا کر انگلی ہٹا لیتے ہیں - انگلی ہٹاتے ہی ۲ انچ پارہ نلی سے نیچے اُتر آتا ہے اور وہاں بالکل خلا ہو جاتا ہے ہوا بھی نہیں رہتی - اور باقی نلی کا پارہ ہوا کے داب سے جو نلی کے باہر ہے - اور پارہ بھرے برتن کے پارہ پر اثر کر رہی ہے ٹھہرا رہتا ہے - اس کا سبب یہ ہے کہ ہوا صرف تیس انچ پارہ کو سہارا دے سکتی ہے - اس سے زیادہ کو نہیں - اسی واسطے باقی کا پارہ نیچے گر پڑتا ہے بس جب کبھی ہوا کا دباؤ اس پر زیادہ




پڑیگا پارہ اوپر چڑھ جائیگا اور جب ہوا کا دباؤ کم ہوگا - پارہ نیچے اُتر آئیگا اسی واسطے پہاڑ پر اس آلہ کو لیجانے سے پارہ نیچے اُتر آیا کرتا ہے کیونکہ ہوا کا دباؤ کم ہو جاتا ہے اور بلند پہاڑوں اور بلند مقامات کی بلندی معلوم ہو جاتی ہے آلے کی یہ شکل ہے ✣

**مُقَوِّی** - ع - قوت دینے والی چیز ✣

**مُقِیت** - ع - قوت دینے والا - توانا - قوت بخش

روزی دینے والا - نگاہ رکھنے والا - گواہ حاضر ✣

**مُقَیَّد** - ع - قید کیا گیا - قیدی ✣

**مُقَیَّش** - ع - چاندی کی چوڑی تاریں

**مَقِیل** - ع - دوپہر کے وقت سونا -

**مُقِیم** - ع - اقامت کرنے والا ٹھہرنے والا - رہنے والا - قائم ✣

**مقیم منزل** - ع - زحل ستارہ ✣

## میم مع کاف تازی

**مَکّ** - ف - مکیدن سے امر ہے -

**مَک** - ف - چھوٹا نیزہ - ژوبین ✣

**مکاب** - ف - کافتن کا دینا نہی ہے

**مُکابَدَہ** - ع - رنج کھینچنا - تکلیف اُٹھانا

**مُکابِر** - ع - وہ شخص جو اپنی بزرگی جتلانے کے واسطے بحث کرے - غلبہ کرنے والا جنگ کرنیوالا - سینہ زور ✣

**مُکابَرَہ** - ع - اپنی بزرگی جتلانے کے واسطے بحث کرنا - غلبہ کرنا - جنگ کرنا سینہ زوری ✣

**مَکاتِب** - ع - جمع مکتب کی ✣

**مُکاتَب** - ع - وہ غلام جس کو اس کا آقا لکھدے - کہ اگر تو اتنا روپیہ مزدوری وغیرہ کرکے ادا کر دے - تو تجھے آزاد کر دیا جائیگا ✣

**مُکاتَبت** - ع - باہم خط و کتابت کرنا

**مُکاتَبات** - ع - نامہ ہا - خطوط -

**مُکاتَبہ** - ع - باہم خط و کتابت کرنا - جواز آ - نامہ - خط - غلام کو اس کے مال کے عوض بیچنا ✣

**مَکاتِیب** - ع - جمع مکتوب کی -

**مَکّار** - ع - مکر کرنیوالا مرد - فریبی آدمی

**مَکارِم** - ع - جمع ہے مکرمت کی -

**مَکارِہ** - ع - مکروہ کی جمع ہے -

**مَکّارہ** - ع - مکر کرنیوالی عورت - فریب کرنیوالی عورت ✣

**مَکّاری** - ع - مکر کرنا - مکار ہونا

**مُکاری** - ع - کسی چیز کو کرایہ پر دینے والا

**مُکاس** - ف - تاکید کرنی - مبالغہ کرنا کسی سے اپنی چیز واپس لینے کے لئے تقاضا کرنا - محصول راہداری - محصول راہداری کے اُگاہنے والا - مال بیچنے میں دیر کرنیوالا ✣

**مَکاسِب** - ع - جمع کسب کی ہے -

**مُکاشَحَت** - ع - دشمنی کرنا -

**مُکاشَفَت** - ع - کشفِ راز کرنا - بھید کھول دینا ✣

**مُکاشَفَہ** - ع - دشمنی ظاہر کرنا - جنگ برپا کرنا - اسرار کا ظاہر ہونا - ولی اللہ کو امور غیبی کا معلوم ہو جانا ✣

**مُکافات** - ع - باہم برابر ہونا - بدلا - عوض - بدی کا بدلہ - سزا -

**مُکافَحہ** - ع - روبرو اور سامنے ہونا - بوسہ لینا ✣

**مُکافی** - ع - مساوی - برابر

**مُکالَمہ** - ع - ہمکلام ہونا - بات چیت کرنا - بات چیت ✣

**مَکامِن** - ع - جمع مکمن کی -

**مَکان** - ع - جگہ - گھر -

**مکانات** - ع - بہت سی جگہیں بہت سے گھر ✣

**مَکانَت** - ع - مرتبہ - قدر -

قدر و منزلت - ہنر +

**مَکَانِ علیّا** - ع - ساتواں آسمان

**مُکَاوَحَت** - ع - ظاہر طور پر دشمنی کرنا - گالی دینا - دشمنی - عداوت - کوشش کرنا کوشش +

**مُکَاہَنَت** - ع - غیب کی خبر بتلانا +

**مَکَاید** - ع - جمع مکیدہ کی -

**مُکَائلہ** - ع - باہم ملک پیمانہ سے ناپنا +

**مَکَائِیل** - ع - جمع مکیال کی - پیمانے

**مُکِب** - ع - منہ کے بل گرنیوالا - اس کا مصدر اکباب ہے جس کے معنی ہیا منہ کے بل گرنا - اوندھے منہ گرنا +

**مُکَبّ** - ع - منہ کے بل گرا ہوا -

**مَکبُول** - ع - بند کیا گیا - قیدی محبوس -

**مَکتَب** - ع - لکھنے کی جگہ - مجازاً مدرسہ اسکول

**مَکتَب خانہ** - مکتب گاہ - ف مدرسہ - اسکول -

**مُکتَتِم** - ع - پوشیدہ - چھپا ہوا +

**مُکتَرِی** - ع - کسی شئے کا کرایہ لینے والا

**مُکتَسِب** - ع - کسب کرنیوالا - حاصل کرنے والا +

**مُکتَسَب** - ع - حاصل کیا گیا - کسب کیا گیا - حاصل کرنا +

**مُکتَسَبہ** - ع - کسب کیا ہوا - محنت سے حاصل کیا ہوا +

**مُکتَسَبی** - ع - حاصل کردہ شدہ حاصل کی ہوئی چیز - مکتسب میمی مصدر بھی ہے (بمعنی اکتساب کے) - یائے نسبت مصدر کے آگے بڑھانے سے معنے مفعول کے بھی حاصل ہو جایا کرتے ہیں +

**مُکتَسِی** - ع - پہننے والا - گدڑی پہننے والا

**مُکتَفِی** - ع - کافی کرنیوالا - بس کرنیوالا - خلفائے عباسیہ سے ایک خلیفہ بھی ہے - جس نے ۲۸۹ھ سے ۲۹۵ھ تک حکمرانی کی - راہِ حج میں جن لوگوں نے بغاوت کی تھی اُنہیں مغلوب کیا +

**مُکتَنِس** - ع - کوڑا کرکٹ جھاڑنیوالا -

**مُکتَنِف** - ع - پناہ ڈھونڈھنے والا یک سو ہونیوالا +

**مَکتُوب** - ع - لکھا ہوا - لکھا گیا - نامہ - خط +

**مَکتُوم** - ع - پوشیدہ کیا گیا چھپایا گیا - بھید +

**مَکتُومہ** - ع - چھپا ہوا - پوشیدہ راز بھید +

**مَکث** - ع - دیر کرنا - انتظار کرنا -

**مُکث** - ع - دیر - درنگ -

**مِکثَار** - ع - بیہودہ گو - بکواسی فضول گو

**مُکحَل - مَکحُول** - ع - سُرمہ کیا ہوا جس نے اپنی آنکھوں میں سرمہ لگایا ہوا ہو +

**مُکحُلہ** - ع - سرمہ دانی -

**مُکَدَّر** - ع - کدورت آمیز - گدلا -

**مُکَدِّر** - ع - کدورت میں ڈالنے والا

**مَکر** - ع - فریب - دغا - حیلہ - داؤ -

**مُکَران** - ف - ایران کے جنوب میں ایک شہر اور ایک ملک کا نام ہے +

**مُکَرَّر** - ع - دوبارہ - مجازاً غیر مرغوب - مکرر فتح دوہری فتح - ڈبل فتح - بڑی فتح +

**مُکَرَّم** - ع - عزّت دیا گیا - بزرگی کیا گیا

**مُکَرِّم** - ع - نوازش کرنیوالا - بخشش کرنے والا +

**مُکَرِّم** - ع - عزت بخشنے والا - بزرگی دینیوالا

**مَکرُمَت** - ع - بزرگی - نوازش - احسان بخشش +

**مَکرُوب** - ع - اندوہناک -

**مَکرُوہ** - ع - کراہت کیا گیا - ناپسند بُرا - بھونڈا +

**مَکرُوہات** - ع - جمع مکروہ کی +

**مَکسُور** - ع - زیر کیا گیا حرف - جس حرف کے نیچے زیر ہو +

**مَکشُوف** - ع - کھولا گیا - ظاہر کیا گیا

**مُکَعَّب** - ع - زنانِ نار پستاں - اور کسی عدد کو تین دفعہ فی نفسہ ضرب کرنے سے جو عدد حاصل ہوتا ہے وہ اُس عدد کا مکعب کہلاتا ہے اور وہ مجسم چار گوشہ جس کی چھیوں طرفیں مساوی مربع ہوں

**مُکَفِّر** - ع - کسی کو کافر کہنے والا - کفارہ دینے والا -

**مَکفُوف** - ع - لپٹا ہوا - پیراہن علیم عروض میں ہفت حرفی رکن جس کے آخر کا حرف گرا دیا گیا ہو جیسے مفاعیلن سے مفاعیل +

**مُکفِی** - ع - کفایت کر دینے والا - کافی ہونیوالا

**مَکُوک** - ف - جولاہے کی نال +

**مَکُّوک** - ع - طاس جس میں پانی پلایا جاتا ہے اور ایک پیمانہ کا نام بھی ہے - جو کئی سیر کا ہوتا ہے +

**مُکَوکَب** - ع - روشن وہ چیز جس پر ستارے لگے ہوئے ہوں - وہ چیزیں جس پر سونے چاندی کی میخیں لگی ہوں +

**مُکَلاوَہ** - ع - مکلاوہ - گونا -

**مُکَلَّف** - ع - تکلیف دیا گیا - ٹیپ ٹاپ کیا گیا +

**مُکَلِّف** - ع - تکلیف دینے والا

**مُکَلَّل** - ع - تاج سر پر رکھا گیا - درخشاں ملمع کیا گیا +

**مُکَمِّل** - ع - کامل کرنے والا +

**مُکَمَّل** - ع - پورا کیا گیا - کامل کیا گیا - کامل - پورا +

**مَکمَن** - ع - گھات کی جگہ - پوشیدہ ہو کر داؤ لگانیکی جگہ - چھپنے کی جگہ -

**مَکمُون** - ع - پوشیدہ - چھپا ہوا -

**مِکنَاس - مِکنَسہ** - ع - جاروب - جھاڑو

**مُکنَت** - ع - قدرت - تونگری -

**مَکنُوز** - ع - خزانہ کردہ شدہ - دفن کیا گیا - ذخیرہ کیا گیا - مجازاً پوشیدہ کیا ہوا - چھپا ہوا +

**مَکنُون** - ع - پوشیدہ - چھپا ہوا راز - دُرِّ مکنون بیش قیمت موتی - کیونکہ بیش بہا موتی کو حفاظت کے لئے چھپا کر رکھا کرتے ہیں +

**مَکنُونِ خاطر** - ع - دل کی پوشیدہ بات

**مَکنُونَاتِ خاطر** - ع - دل کی پوشیدہ باتیں - اسرار +

**مُکَوَّن** - ع - پیدا کیا گیا - ہست نمودہ شدہ

**مُکَوَّنَات** - ع - مخلوقات - موجودات

**مَکّہ** - ع - حجاز میں ایک شہر ہے - جہاں خانہ کعبہ ہے +

**مِکیَال** - ع - پیمانہ - ٹوپہ - اناج ناپنے کا برتن +

**مُکِید** - ع - مکر کرنیوالا - فریب کرنیوالا

**مَکِیدَہ - مکیدہ** - ع - فریب - پھندا بداندیشی +

**مُکِیدن** - ف - چوسنا -

مکبِّس ۔ ف ۔ مکاس کا آلہ ہے۔
مکیفات ۔ ع ۔ نشہ آور چیزیں ۔ نشہ پیدا کرنیوالی چیزیں ۔ جمع مکیف کی۔
مکیّل ۔ ع ۔ پیمانے سے ناپا ہوا ✤
مکین ۔ مکان دار ۔ مکان میں رہنے والا ۔ صاحب مکان ✤

## میم مع کاف فارسی

مگر ۔ ف ۔ پر ۔ لیکن ۔ سوا ۔ شاید کبھی زائد بھی آتا ہے ✤
مگس ۔ ف ۔ مکھی۔
مگس پرّانی ۔ ف ۔ بے رونق ہونا
مگس ران ۔ ف ۔ مورچھل۔
مگس گیر ۔ ف ۔ مکڑی۔
مَگل ۔ ف ۔ مینڈک ۔ غوک
مِگل ۔ ف ۔ جونک ۔ زلو۔

## میم مع لام

مُل ۔ ف ۔ شراب انگوری ۔ امرود جو مشہور پھل ہے ✤
مِل ۔ ف ۔ بال خواہ کسی جگہ کا ہو حیوان کا ہو یا انسان ✤
ملّا ۔ ع ۔ سیر ۔ پیٹ بھر کر کھایا ہوا ۔ پیا ہوا ۔ اندوہگین ۔ صاحب ملال جسے دکھ پہنچا ہو ۔ کپڑا ۔ رہینا ✤
ملا ۔ ع ۔ آشکارا ۔ ظاہر ۔ مجلس محفل ۔ انجمن ✤
ملاء ۔ ع ۔ بزرگ اور اشراف قوم یا گروہ
ملاءِ اعلیٰ ۔ ع ۔ عالم علوی کے فرشتے
مُلّا ۔ ع ۔ بہت پڑھا ہوا ۔ عالم ۔ بہت املا کرنے والا ✤

ملابس ۔ ع ۔ جمع ہے ملبس کی۔
ملابست ۔ ع ۔ ایک دوسرے کے مشابہ ہونا ۔ باہم مشابہت رکھنا ✤
ملا جلال ۔ ع ۔ علم منطق کی کتاب تہذیب کی شرح مصنفہ ملا جلال
ملّاح ۔ ع ۔ نجم ۔ (بالفتح) سے مشتق ہے اور اس کے معنے "جانور کا دونوں بازوؤں سے پھڑپھڑانا" ہیں ۔ ملاح اس سے مبالغہ کا صیغہ ہے ۔ بہت پھڑپھڑانے والا ۔ چونکہ ملاح کو ناؤ کے چلانے اور بانس کو پکڑ کر آگے لیجانے میں بہت کچھ کام بازو سے لینا پڑتا ہے ۔ اس مناسبت سے کشتی بان (کشتی چلانے والے) کو ملاح کہنے لگے ۔ بقول بعض یہ لفظ ملح (بمعنی نمک) سے مشتق ہے ۔ چونکہ ملاح کو اکثر دریاؤں کے نمکین پانی میں رہنے کا اتفاق رہتا ہے ۔ اسواسطے ملاح کہلایا ✤
ملاحت ۔ ع ۔ نمکینی ۔ خوبصورتی ۔ سانولے رنگ کا ہونا ✤
ملاحد ۔ ملاحدہ ۔ ع ۔ جمع ملحد کی ✤
ملاحظہ ۔ ع ۔ کن انکھیوں سے دیکھنا ۔ گوشہ چشم سے دیکھنا ✤
ملاحظہ مند ۔ ف ۔ صاحب لحاظ ۔ لحاظ والا ✤
ملاخ ۔ ف ۔ ایک مقام اور ایک جزیرہ کا نام ہے۔
ملاذ ۔ ملاذ ۔ ع ۔ جائے پناہ ۔ بچاؤ کی جگہ ۔ فارسی والے اکثر ذال کی دال بھی استعمال کرتے ہیں ۔ جیسے ملجا اور مہیا ✤
ملاذّ ۔ ع ۔ جمع ملذہ کی ✤

ملّاذ ۔ ع ۔ وہ شخص جو اپنے کہے پر نہ چلے ✤
ملّازادہ ۔ ف ۔ علم معانی میں ایک کتاب ہے جو اپنے مصنف کے نام پر مشہور ہے
آلہ تناسل ✤
ملازم ۔ کسی کے ساتھ ہمیشہ رہنے والا ۔ کسی کام کو ہمیشہ کرنیوالا ۔ مجازاً نوکر
ملازمت ۔ ع ۔ کسی جگہ ہمیشہ ہونا ۔ کسی کے نزدیک ہمیشہ رہنا ۔ مجازاً نوکری
ملازہ ۔ ملاژہ ۔ ف ۔ وہ گوشت کا ٹکڑہ جو حلق میں لٹکتا رہتا ہے ۔ کاگ۔
ملاست ۔ ع ۔ نرمی ۔ صافی ۔ ہمواری
ملاصق ۔ ع ۔ لگا ہوا ۔ چسپیدہ
ملاط ۔ ع ۔ گارا جس سے دیوار کی اینٹوں اور پتھر کو چپکاتے ہیں ✤
ملاطف ۔ ع ۔ مہربانی کرنیوالا۔
ملاطفت ۔ ملاطفہ ۔ ع ۔ کسی کے ساتھ نیکی کرنی ۔ مہربانی کرنی ۔ احسان کرنا ۔ مجازاً ۔ خط ۔ نامہ ۔ مراسلہ ✤
ملاطیہ ۔ ع ۔ ایک شہر کا نام ہے دیکھو ملطیہ
ملاعب ۔ ع ۔ جمع لعب کی ۔ بازیاں۔
ملاعبت ۔ ملاعبہ ۔ ع ۔ بازی کرنا ۔ لعب کرنا ✤
ملاعنہ ۔ ملاعین ۔ ع ۔ جمع ملعون کی
ملاقات ۔ ع ۔ باہم ملنا ۔ ایک دوسرے سے ملنا ✤
ملاقی ۔ ع ۔ ملنے والا۔
ملاک ۔ ع ۔ اصل چیز جس سے کوئی شئے قائم ہو۔
ملال ۔ ع ۔ رنجیدگی ۔ دلگیری ۔ طبیعت کا اکتا جانا ۔ نفرت ✤

ملالت ۔ ع ۔ اداسی ۔ اداس ہونا۔
ملام ۔ ع ۔ ملامت کرنا ۔ سرزنش ۔ ملامت ۔ سرزنش ۔ ملامت کی جگہ ✤
ملامت ۔ ع ۔ برا بھلا کہنا ۔ جھڑکنا ۔ برا کہنا ۔ ڈانٹنا ✤
ملامست ۔ ع ۔ لمس کرنا ۔ بدن سے بدن ملانا ۔ جماع کرنا ✤
ملاہی ۔ ع ۔ جمع لہو کی ۔ کھیل کود ۔ بازیاں ۔ وہ چیزیں جو یاد الٰہی سے غافل کرتی ہیں ✤
ملائک ۔ ملائکہ ۔ ع ۔ جمع ہے ملک کی ۔ فرشتے ✤
ملائم ۔ ع ۔ مناسب ۔ موافق ۔ مجازاً فراہم ہونیوالا ✤
ملائمت ۔ ع ۔ سازواری ۔ مناسبت ۔ دو چیز کو باہم جمع کرنا ۔ مجازاً نرمی ✤
ملتب ۔ ف ۔ لبالب ۔ فارسیوں کا گھڑا ہوا لفظ ہے۔
ملبس ۔ ع ۔ پوشش ۔ لباس
ملبّس ۔ ع ۔ لباس پہنایا گیا ۔ کپڑے پہنے ہوئے ✤
ملبوس ۔ ملبوسہ ۔ ع ۔ پہننے کا کپڑا ۔ جامہ پوشیدنی ✤
ملبوسات ۔ ع ۔ جمع ہے ملبوس کی۔
ملت ۔ ع ۔ دین ۔ مذہب ۔ گروہ ۔ شریعت
ملتاع ۔ ع ۔ جلنے والا ۔ مجازاً ۔ مشتاق ۔ حریص ✤
ملتان ۔ ف ۔ پنجاب میں دریائے راوی کے مشرقی کنارے پر ایک شہر ہے جو قدیمی مشہور ہے
ملتانی ۔ ف ۔ ہندو ۔ ہندوستانی۔
ملتبس ۔ ع ۔ پوشیدہ ۔ مشتبہ کردہ شدہ
ملتثم ۔ ع ۔ بوسہ لینے والا ✤

مُلْتَثَم - ع - جائے بوسہ - چومنے کی جگہ - بوسہ دیا گیا ◆
مُلْتَجا - ع - پناہ لینا - جائے پناہ -
مُلْتَجی - ع - پناہ ڈھونڈنے والا - التجا کرنے والا -
مُلْتَجَز - ع - پناہ لینے کی جگہ - جائے پناہ
مُلْتَحِم - ع - انگور لایا ہوا زخم - بھرا ہوا زخم جو خشک ہونے کے قریب ہو -
مُلْتَحِمہ - ع - آنکھ کے سات طبقوں میں سے پہلا طبقہ ◆
مُلْتَحِی - ع - وہ شخص جس کی داڑھی نکل آئی ہو ◆
مُلْتَزِم - ع - التزام کرنے والا - اپنے اوپر لازم پکڑنے والا -
مُلْتَزَم - ع - کعبہ میں رکن یمانی کے سامنے ایک مقام ہے جہاں حاجتمندوں کی دعا قبول ہوتی ہے
مُلْتَصِق - ع - ملا ہوا - لگا ہوا ◆
مُلْتَفِت - ع - التفات کرنیوالا - توجہ کرنے والا ◆
مُلْتَقِط - ع - چگنے والا - کسی شے کا چگنے والا - رفو کنندہ - بردارندہ ◆
مُلْتَقَط - ع - برچیدہ شدہ - رفو کردہ شدہ - برداشتہ شدہ ◆
مُلْتَقِم - ع - لقمہ کھانے والا - طعام کا نوالہ لینے والا ◆
مُلْتَقیٰ - ع - ملاقات کی جگہ - ملنے کی جگہ - وہ جگہ جہاں دو چیزیں ملیں ◆
مُلْتَمِس - ع - التماس کرنیوالا - ڈھونڈنے والا - عرض کرنیوالا -
مُلْتَمَس - ع - التماس کردہ شدہ - عرض کردہ شدہ - عرض معروض ◆

مُلْتَوِی - ع - دیر کرنے والا - لپیٹنے والا - نبض کی ایک خاص حرکت کا نام بھی ہے
مُلْتَہِب - ع - بھڑکتی ہوئی آگ - بھڑکتا ہوا - مشتعل ◆
مُلْتَئِم - ع - وہ زخم جو اچھا ہو گیا ہو - وہ زخم جس کو مرہم کی حاجت نہ رہی ہو ◆
مُلْتَئِم - ع - التیام اور پیوستگی دینے والا
مُلَثَّم - ع - بوسہ دیا شدہ - چوما گیا -
مَلْثُوم - چوما گیا - بوسہ دیا گیا -
مَلْجَا - ع - جائے پناہ - جہاں پر آدمی اپنی جان بچانے کو جا کر قرار پکڑے ◆
مَلْجائے نوح - ع - کوہ ارارات یا جودی جس پر حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی طوفان کے بعد ٹھہری تھی ◆
مَلْچ - ف - غلولہ - یا غلہ جس کو گوپھن میں رکھکر کھیت میں پھینکا کرتے ہیں ◆
مِلْح - ع - نمک - پنجابی لون -
مَلْح - ع - پرندوں کا دونوں بازوؤں سے تڑپنا - پھڑ پھڑانا ◆
مُلِح - ع - کسی کام میں مبالغہ کرنیوالا -
مُلْحِد - ع - راہ حق سے پھرنیوالا - فاسق - بے دین ◆
مُلْحَق - ع - لگا ہوا - ملا ہوا
مُلْحِق - ع - شامل - پیچھے لگ جانیوالا -
مُلْحَقہ - ع - الحاق کردہ شدہ - لگی ہوئی ملی ہوئی چیز ◆
مُلْحَم - ع - ایک قسم کا ریشمی کپڑا ہے جو نہایت ملائم ہوتا ہے ◆
مَلْحَمہ - ع - بڑی بھاری لڑائی - بہت بڑا فتنہ ◆
مَلْحُوظ - ع - لحاظ کیا گیا - دیکھا گیا ◆

مَلَخ - ف - ٹڈی - پنجابی - مکڑی
مَلَخ زدن کشت را - ف - ٹڈیوں کا کھیت کو تباہ اور برباد کر دینا ◆
مُلَخَّص - ع - پاک کیا گیا - خالص - خلاصہ کیا گیا - خلاصہ - مختصر ◆
مُلِذ - ع - لذت والی شے - لذیذ چیز
مُلْزِم - ع - کسی کے ذمے کوئی کام ڈالنے والا - لازم اور واجب کرنے والا ◆
مَلْزُوم - ع - لازم کیا گیا -
مُلْصَق - ع - لگایا گیا - پیوستہ کیا گیا - قریب ◆
مَلَطْیَہ - ع - ملک روم میں ایک شہر ہے جو ابتدائے اسلام میں کفار کا مسکن تھا بعض جگہ اس لفظ کو ملیطہ (فقیہہ کے وزن پر) لکھا ہے سو غلط ہے ◆
مِلْعَقہ - ع - چمچہ - لوہے کا چمچہ - اطبا کی اصطلاح میں ایک معین وزن ہے ◆
مَلْعُون - ع - لعنت کیا گیا - مردود ◆
مَلْفُوف - ع - لپٹا ہوا - لفافہ کیا گیا -
مَلِق - ع - ظاہر میں چاپلوسی کرنیوالا - ظاہر میں خوشامد کرنے والا -
مَلَق - ع - ہموار زمین ◆
مَلْق - ع - مٹا دینا - دوست رکھنا - چاپلوسی
مُلْق - ع - وہ آواز جو پانی میں اینٹ ڈالنے سے نکلتا ہے ◆
مُلَقَّب - ع - لقب دیا گیا - با معنی وصفی نام دیا گیا ◆
مُلَقِّن - ع - تلقین کرنے والا -
مُلَقَّن - ع - تلقین کیا گیا ◆
مُلْک - ع - بادشاہی - ایک دیس جو ایک بادشاہ کے ماتحت ہو -

مَلَک - ع - فرشتہ - جمع [illegible] -
مَلِک - ع - بادشاہ -
مِلْک - ع - جاگیر - اسباب - مال - جس شے پر قبضہ ہو - اصل رو سے ان الفاظ (مَلَک - مَلِک - مُلک - مِلک) کا مادہ (م ل ک) ہے - جو کلام عرب میں طاقت و قوت (فوقیت و قدرت) کا کرتا ہے - یعنی ہر لفظ میں کا ماخذ (م ل ک) ہوگا - اس کے معنی قوت کے [illegible] ملک کے جو بادشاہ کے معنی میں ہے [illegible] اسے رعیت اور علاقہ پر قدرت حاصل ہوتی ہے - ملک جو فرشتہ کے معنی میں ہے - وہ بھی عالم میں [illegible] قوت والے ہوتے ہیں - ملک (جاگیر اسباب مقبوضہ شے) کا جو مالک ہوتا ہے - اسے اس ملک کے سبب بیشک قوت حاصل ہوتی ہے - مُلک (وہ دیس جو ایک بادشاہ کے ماتحت ہو) سے بادشاہ کو تقویت حاصل ہوتی ہے - اور خود بھی قوت والا ہوتا ہے ◆
مَلْکا - ع - یہودیوں کے ایک مجتہد اور فقیہہ کا نام ہے ◆
مَلَکات - ع - جمع ملکہ کی ◆
مَلَکاتِ رَدِّیہ - ع - بری عادتیں -
مَلَکاتِ رَدِّیہ ہشتگانہ - ف - حسد - بغض - بخل - حرص - کذب - غضب - کبر - بے حیائی ◆
مَلَکاتِ فاضلہ - ع - اچھی خصلتیں ◆
مَلَکاتِ فاضلہ چہارگانہ - ف - حکمت - شجاعت - عفت - عدالت ◆
مَلِکُ الاَملاک - ع - بادشاہوں کا بادشاہ - شہنشاہ - مہاراج ◆

**مَلِکُ الکلام** - ع - لقب مُلک قمی نام ایک شخص کا جو مصاحب اور ہمنشین ابراہیم عادل شاہ (شاہ دکن) کا تھا -

**مَلَکُ آوازہ** - فہ - بلند آواز +

**مَلَکُ المَوت** - ع - وہ فرشتہ جو مرنے کے وقت روح قبض کرتا ہے - موت کا فرشتہ حضرت عزرائیل سے مُراد ہے +

**مَلِکت** - بادشاہی -

**مَلِک رانی** - فہ - ملک کا انتظام کرنا - سیاست - بادشاہی +

**مَلَک سیرت** - ف - فرشتہ خو - فرشتہ کی سی خصلت کا آدمی +

**مَلِک شاہ** - ف - سلطان معز الدین ابو الفتح جلال الدین ملک شاہ جو ایران - طہران اور عراق کا بڑا صاحب اقبال بادشاہ گزرا ہے [illegible] سے [illegible] تک سلطنت کی - شکار کا بڑا شائق تھا - اور جو شکار اپنے ہاتھ سے مارتا اسکے عوض ایک دینار صدقہ دیا کرتا - امیر معزی نے اس کے نام پر اپنا تخلص معزی رکھا - تاریخ جلالی اسی سے منسوب ہے سلطان سنجر اسی کا بیٹا تھا +

**مَلِک عنبر** - ع - دکن کی سلطنت نظام شاہیہ کا ایک حبشی غلام تھا - جو لیاقت سے بڑے مرتبے کو پہنچا - جب اکبر نے اس سلطنت پر حملہ کیا تو ملک عنبر نے اس کا بڑی بہادری سے مقابلہ کیا -

**مَلَک فریب کردن** - فہ - یاد کرنا - فریب دینا +

**مَلِک قمی** - ع - دیکھو ملک الکلام +

**مَلِک نیمروز** - ع - ملک نیمروز کا بادشاہ رستم سے مُراد ہے جو سیستان کا بادشاہ تھا - اور سیستان کا نام نیمروز بھی ہے سیستان کا بادشاہ حضرت آدم علیہ السلام اور جناب سرور کائنات سے مراد بھی ہے

**مَلَکُوت** - ع - بادشاہی - پروردگاری غلبہ - سلطان - تصرف - فرشتوں کا عالم صوفیوں کے نزدیک عالم ارواح کو کہتے ہیں +

**مَلَکہ** - ع - مہارت اور قوت جو علم یا ہنر سے انسان کو حاصل ہوتی ہے - استعداد ہر شے کے حاصل کرنیکی قوت جو طبیعت میں مرکوز ہو جاتی ہے +

**مَلِکہ** - ع - بادشاہ زادی شاہزادی

**مَلَکی** - ع - منسوب مَلَک سے فرشتہ والی فرشتہ جیسی +

**مُلکی** - ع - ملک کا - مُلک والا +

**مِلکِ یمین** - ع - لونڈی - غلام -

**مِلَل** - ع - جمع مِلّت کی - ادیان - مذاہب

**مُلَمَّع** - ع - روشن کیا گیا - درخشاں روشن - چاندی یا سونے کا پانی چڑھا ہُوا - ایسے اشعار جن میں ایک مصرعہ یا ایک بیت عربی اور ایک فارسی ہو +

**مُلَمَّع کار** - ف - منافق - جو ظاہر میں کچھ ہو اور باطن میں کچھ اور +

**مُلَمَّع کارِ شیطانی** - ف - جھوٹ کو سچ بنا کر دکھانے والا +

**مُلَمَّع گر** - فہ - ملمع کرنیوالا -

**مَلَند** - ف - بکواس نہ کر +

**مَلَنگ** - فہ - سر اور پیر سے ننگا مجرد آدمی - بیہوش - مست - لنگ پن سے نہی کا صیغہ بھی ہے +

**مَلُواح** - ع - وہ پالتو جانور جو شکاری لوگ شکار کرنے کو ساتھ لیجاتے ہیں اور اس کو دیکھکر اور جانور جال میں آکر پھنس جاتے ہیں پنجابی میں اسے مِلن کہتے ہیں

**مَلوث** - ع - لتھڑا ہُوا - آلودہ +

**مُلُوک** - ع - جمع مَلِک کی - بادشاہ لوگ

**مَلُول** - ع - رنجیدہ - اوداس -

**مَلُوم** - ع - ملامت کیا گیا -

**مُلَوَّن** - ع - رنگ آمیزی کیا ہُوا - رنگ برنگ کا +

**مُلہِم** - ع - الہام کرنیوالا - دل پر کوئی بات ڈالنے والا - خدائیتعالےٰ +

**مُلہَم** - ع - الہام کیا گیا - القا کیا گیا دل پر کوئی بات خدا کی طرف سے پڑی ہوئی +

**مُلتَہِب** - ع - شعلہ زن کی ہوئی آگ بھڑکی ہوئی آگ -

**مَلہُوف** - ع - غمگین - مظلوم +

**مُلہی** - ع - غافل کرنیوالا - غفلت میں ڈالنے والا -

**مَلی** - ع - دولت والا -

**مَلیبار** - ع - ہندوستان کے جنوب میں ایک جزیرہ ہے ہندوستان کے حصہ دکن کا مغربی ساحل یعنی سمندر کے کنارے کا ملک +

**مَلیح** - ع - نمکین - نمک آلودہ - سانولے رنگ کا +

**مَلِیک** - ع - مالک - صاحب - خدا تعالےٰ کا نام ہے +

**مُلَیِّن** - ع - نرمی کرنیوالا - تلیین کرنے والا - قبض دور کرنیوالی دوا +

**مِلین** - ا - انگریزی زبان میں دس لاکھ کو کہتے ہیں +

## میم مع میم

**مِمّا** - ع - اس چیز سے -

**مَمات** - ع - موت - مرنا -

**مُماثِل** - ع - ہم مثل - اس جیسا -

**مُماثلت** - ع - مانند ہونا +

**مَآثِر** - ع - گذشتہ باتیں - ماجرائے سلف +

**مُمارات** - ع - کسی کے ساتھ چلنا عداوت کرنا - خصومت کرنا +

**مُمارست** - ع - تجربہ کرنا - کوشش کرنا کسی کام میں مشق کرنا - علاج کرنا +

**مُمازجت** - ع - آمیختگی - ارتباط +

**مَماس** - ع - چھونا - دو چیزوں کا آپس میں ملنا +

**مُماسّ** - ع - مس کرنیوالا - چھونیوالا +

**مُماس** - ف - لپسنی - مذاق +

**مُماسِخ** - ع - صورت کو مسخ کرنیوالا بگاڑ دینے والا - اچھی صورت کو بُری صورت کی طرف پھیر دینے والا +

**مُماشات** - ع - ہمراہی کرنا - کسی کے ساتھ چلنا +

**مُماطلت** - ع - دفع الوقتی کرنا - کام کو پیچھے ڈالنا -

**مَمالِک** - ع - جمع مملکت کی +

**مَمالِکِ محروسہ** - ع - وہ ملک جو بادشاہ کی اپنی حراست یعنی قبضہ میں ہوں - ملک ہائے محفوظ +

**مَمالیک** - ع - جمع مملوک کی +

مُمَانَعَت - ع - باز رکھنا - منع کرنا - روکنا
مُمَایَزَت - ع - جُدا کرنا - علیحدہ کرنا - فرق کرنا - تمیز کرنا +
مُمتاز - ع - امتیاز دیا گیا - عزت دیا گیا
مُمتَثَل - ع - ہم مثل کیا گیا -
مُمتَحِن - ع - صیغہ اسم فاعل کا ہے امتحان مصدر سے - امتحان لینے والا آزمائش کرنیوالا +
مُمتَحَن - ع - صیغہ اسم مفعول کا ہے امتحان مصدر سے - امتحان کیا گیا - آزمایا گیا - آزمائش کیا گیا +
مُمتَد - ع - دراز کیا گیا - کھینچا گیا دراز +
مُمتَزِج - ع - ملانے والا - ملنے والا +
مُمتَلی - ع - بھرا ہُوا - پُر +
مُمتَنِع - ع - روکا گیا - باز رکھا گیا -
مُمتَہَن - ع - خوار کیا گیا - ذلیل -
مُمَجَّد - ع - بزرگی دیا گیا - بزرگ -
مُمِد - ع - مدد کرنے والا +
مُمَدِّد - ع - ایک درد کا نام ہے جس سے بدن کے پٹھے کھچ جاتے ہیں -
مَمدُوح - ع - مدح کیا گیا - تعریف کیا گیا جس کی تعریف کی جائے +
مَمدُود - ع - دراز کیا گیا - پھیلایا گیا
مَمَر - ع - گذرنے کی جگہ - گذرنے کی راہ راہ - مجازاً سبب -
مُمرِضِیت - ع - بہت بیمار ہوجانا - غلطی
مُمَرَّد - ع - روشن کیا گیا - برابر کیا ہُوا - منڈھا ہُوا - سادہ ہموار -
مُمَنَّج - ع - کتان کی ایک قسم ہے آب خانہ +
مَمزُوج - ع - ملایا ہُوا - آمیختہ شدہ اور شراب جس میں پانی یا کچھ عرق ملا کر پیویں +
مِمسَحہ - ع - معماروں کا کَل مالہ - ملنے کا آلہ +
مُمسِک - ع - چنگل مارنے والا - خرچ نہ کرنے والا - بخیل - کنجوس +
مُمسِک الاعنۃ - مُمسِک العنان آسمان کی بارہ شکلوں میں سے ایک شمالی کیطرف شکل ہے جس میں ایک مرد ایک ہاتھ میں تازیانہ اور دوسرے میں گھوڑے کی باگ لئے کھڑا ہُوا معلوم ہوتا ہے
مَمسُوح - ع - مسح کیا گیا - سر یا کسی عضو پر ہاتھ ملا گیا +
مَمشُوط - ع - کنگھی کیا گیا +
مَمضُوغ - ع - چبایا ہُوا - چبایا گیا
مُمضٰی - ع - رواں کیا گیا - چھوڑا گیا -
مُمطِر - ع - مینہ برسانے والا +
مَمقُوت - ع - دشمن پکڑا گیا - دشمن بنایا گیا - مبغوض -
مُمکِن - ع - جو بات ہو سکے - جو ان ہونی نہ ہو - ہوسکنے والی بات +
مُمکِنُ الوجُود - ع - جس کا ہونا اور نہ ہونا دونوں ضروری نہ ہوں - اور وہ مخلوقات ہے -
مُمکِنات - ع - وہ باتیں جن کا ہونا ممکن ہو -
مُمِل - ع - اوداس کرنے والا - دلگیر کرنیوالا - ملول کنندہ +
مَملَکَت - ع - بادشاہت سلطنت ملک -
مَملُو - ع - بھرا ہُوا - پُر - فارسی والے اپنے قاعدہ کے مطابق واؤ مُشدد کو (جو کلمہ کے آخر میں ہے) ساکن پڑھتے ہیں -
مَلمُوح - ع - نمکین دیکھا گیا +
مَملُوک - ع - ملک - غلام - بندہ -
مَمنُون - ع - نعمت دیا گیا - منت رکھا گیا - جس پر احسان کریں - نقصان کیا گیا
مُمَوَّہ - ع - زراندودہ - ملمع کی ہوئی چیز +
مَمّہ - ع - عورت کی چھاتیاں - پستان چھاتی
مُمَہَّد - ع - تمہید کیا گیا - بچھایا گیا - پہلے مطلب سے وہ بات لکھی گئی - جس پر مطلب کا سمجھنا موقوف ہو +
مُمَہِّد - ع - بچھانے والا -
مُمَیِّز - ع - جُدا کرنیوالا - بُرے کو بھلے سے اور نیک کو بد سے تمیز کرنیوالا +

## میم مع نون

مَن - ع - وہ شخص - کون شخص +
مَن - ف - میں - ۴۰ سیر کا وزن - تو وہ ڈھیر - طبیبوں کے نزدیک دو رطل یعنی سیر سیر کا وزن - کبھی یہ لفظ نسبت کے واسطے بھی آتا ہے - جیسے دشمن ہیں -
مَنّ - ع - نعمت دینا - احسان رکھنا - نقصان کرنا - وہ میٹھی رطوبت جو کسی درخت کے پتوں پر منجمد ہو جیسے ترنجبین وغیرہ
مِن - ع - سے - از - بہ - اوپر +
مِنا - ع - جائے قربانی - کہ معظمہ کے پاس ایک جگہ ہے کہ جہاں حاجی لوگ قربانی کرتے ہیں +
مُنیٰ - ع - جمع مُنیہ کی - آرزوئیں - مقاصد
مَنا - ع - مقدار - اندازہ - بمعنی منازل کا مخفف بھی ہے +
مَناب - ع - کھڑا ہونے کی جگہ - کسی کی جگہ پر کھڑا ہونا - قائم مقام ہونا -
مَنابِر - ع - جمع منبر کی -
مَنابِع - ع - جمع منبع کی -
مَنات - ع - ایک بُت کا نام ہے جس کو قبیلہ ہذیل اور خزاعہ عرب میں پوجا کرتے تھے +
مُناجات - ع - سرگوشی کرنا - کان میں بات کہنا - مجازاً خدا کی جناب میں اس کو حاضر جان کر اس طرح دعا کرنی جس طرح باتیں کیا کرتے ہیں +
مِن اَجل - ع - واسطے سبب -
مِن اَجلِ ذالِک - ع - اسی واسطے
مَناحَہ - ع - ماتم کرنا - نوحہ کرنا - آواز کے ساتھ رونا - ماتم کرنے کی جگہ -
مَناخ - ع - اونٹ بٹھانے کی جگہ - سونے کی جگہ - خوابگاہ - جائے آسودگی -
مَناخِر - ع - جمع ہے منخر کی -
مَناخِیر - ع - جمع ہے منخر کی - دروازہ کی بینی - اس صورت میں واحد مستعمل ہوتا ہے +
مُنادٰے - ع - ندا کیا گیا - پکارا گیا - جس کو پکاریں +
مُنادَمَت - ع - باہم ندیم ہونا - ہم صحبت ہونا - ہم نشینی +
مُنادی - ع - ندا کرنیوالا - پکارنے والا - ڈھنڈورا دینا +

منادیٔ اسلام۔ ف۔ مؤذن۔ حافظ۔ نابینا ٭
منادی گر۔ ف۔ منادی کرنیوالا ڈھنڈورچی ٭
منادیل۔ ع۔ جمع مندیل کی ٭
منارہ۔ منار۔ ع۔ جائے نور۔ چراغدان چراغ پایہ۔ وہ اونچا ستون جس پر رات کو مسافروں کے واسطے چراغ روشن کیا جاتا ہے۔ جہاز کا راہبر۔ ایک اونچا ستون۔ مینار۔ اذان کہنے کی جگہ ٭
منار کلہ۔ ف۔ کلہ منار۔ چوروں ڈاکوؤں اور دشمنوں کے بہت سے سر جوڑ کر ان کی عبرت کے واسطے اوپر تلے چن دیتے ہیں ٭
منازع۔ ع۔ جھگڑالو۔ جھگڑنیوالا۔
منازعت۔ ع۔ باہم جھگڑا کرنا۔ کسی سے اپنا حق لینے میں کوشش کرنا ٭
منازع فیہ۔ ع۔ وہ امر جس کی نسبت باہم جھگڑا ہو ٭
منازل۔ ع۔ جمع ہے منزل کی ٭
منازل شناس۔ ف۔ معرفت الٰہی کی منزلوں کو پہچاننے والے عارفان الٰہی ٭
منازل قمر۔ ع۔ ہر مہینے کی ۲۸ راتوں میں چاند کی ۲۸ منزلیں مقرر ہیں۔ اور اگر مہینہ ۳۰ روز کا ہوتا ہے تو وہ دو رات نظر سے پوشیدہ رہتا ہے۔ اور اگر ۲۹ روز کا تو ایک رات ٭
مناسب۔ ع۔ نسبت رکھنے والا لگاؤ رکھنے والا ٭
مناسبت۔ ع۔ باہم لگاؤ رکھنا۔ آپس میں نسبت رکھنا ٭
مناسک۔ ع۔ حاجیوں کی عبادت کے مقام اور طریق۔ حج کے اعمال ٭
مناشیر۔ ع۔ جمع منشور کی ٭
مناص۔ ع۔ بھاگنے کی جگہ۔ جائے پناہ بھاگنا۔ باز پس ہونا ٭
مناصب۔ ع۔ منصب کی جمع ہے
مناصحت۔ ع۔ نصیحت کرنی۔ سمجھانا
مناصر۔ ع۔ مدد دینے والا۔ مددگار ٭
مناصرت۔ ع۔ مدد دینا ٭
مناصفہ۔ ع۔ آدھم آدھ کرنا ٭
مناضلہ۔ ع۔ کسی کے ساتھ تیر اندازی میں برابری کرنی۔ مسابقت ٭
مناضلہ۔ ع۔ تیر اندازی میں مقابلہ کرنا اصطلاح میں فقہا کا ہر قسم کے مسائل میں بحث کرنا ٭
مناط۔ ع۔ اس کا مصدر نوط ہے جس کے معنے لٹکانا ہیں۔ مناط کے معنے "لٹکانے کی جگہ"۔ مجازاً اصل و مدار۔ مصدر میمی بھی ہے۔ اس صورت میں لٹکنا پیٹنا اس کے معنی ہیں ٭
مناطحت۔ ع۔ باہم سینگوں سے لڑنا مطلق لڑنا۔ مقابلہ کرنا۔
مناظر۔ ع۔ جمع منظر کی۔
مناظرات۔ ع۔ جمع مناظرہ کی ٭
مناظرہ۔ ع۔ باہم بحث کرنا۔ باہم نظر کرنا۔ کیا مطلب نکالنے کے واسطے حق بات ثابت کرنے کے لئے باہم بحث کرنا ٭
مناظم۔ ع۔ پیشانی کی ہڈی نظم و ترتیب کی جگہیں
منّاع۔ ع۔ روکنے والا۔ امر کا صیغہ ہے۔ مکے کے دو پہاڑوں کے درمیان ایک ٹیلا ہے ٭
منّاع۔ ع۔ باز دارندہ۔ بہت روکنے والا۔ ایک شخص کا نام بھی ہے ٭
مناعت۔ ع۔ عرب کے قبیلہ ہذیل کا شہر۔ ایک پہاڑ کا نام بھی ہے جگہ کا استوار ہونا۔ محکمی۔ استواری
مناع خیر۔ ع۔ بھلے کام سے منع کرنیوالا۔ کار خیر سے روکنے والا۔
مناعم۔ ع۔ جمع ہے نعمت کی ٭
مناعمت۔ ع۔ استوار کرنا۔ ناز و نعمت میں پالنا
منافات۔ ع۔ ایک چیز کو نفی کرنا۔ باہم [illegible] کرنا۔ ایک دوسرے کا نقیض اور ضد ہونا ٭
منافذ۔ ع۔ جمع منفذ کی۔
منافر۔ ع۔ نفرت کرنیوالا۔
منافرت۔ ع۔ باہم نفرت کرنا۔ حاکم کے پاس کسی شخص کے ساتھ حسب نسب ثابت کرنے کیلئے جانا ٭
منافسہ۔ ع۔ رغبت کرنا۔ مضایقہ کرنا۔ بخل کرنا۔ حسد کرنا
منافع۔ ع۔ فائدہ دینے والا۔ نفع پہنچانیوالا
منافع۔ ع۔ جمع نفع کی۔ فائدے ٭
منافق۔ ع۔ نفاق رکھنے والا۔ وہ شخص جس کے دل میں کچھ اور ظاہر میں اس کے برخلاف کرے ٭
منافی۔ ع۔ نیست کرنیوالا۔ باطل کرنیوالا۔ ضد
مناقب۔ ع۔ جمع منقبت کی۔ اوصاف حمیدہ
مناقشہ۔ ع۔ جھگڑا کرنا۔ جھگڑا ٭
مناقض۔ ع۔ توڑنے والا۔ مخالف ٭
مناقضہ۔ ع۔ نقض کرنا۔ اعتراض۔ باہم ایک دوسرے کی بات کو توڑنا۔ جھگڑا ٭
مناکب۔ ع۔ جمع ہے منکب کی۔
مناکحت۔ ع۔ نکاح کرنا۔ بیاہ کرنا ٭
مناکحہ۔ ع۔ باہم نکاح ہونا۔ عورت مرد کا نکاح ہونا
مناکیب۔ ع۔ جمع منکوب کی ٭
مناکیر۔ ع۔ جمع منکر کی ٭
منال۔ ع۔ جائے یافت کسی شے کے حاصل ہونے کی جگہ۔ جیسا کہ اراضی۔ املاک۔ جاگیر۔ باغ۔ کھیتی دوکان۔ یہ سب جگہ پیدا کرتی ہیں۔ انکو منال کہتے ہیں۔ منال (نیل) بمعنی پانا۔ حاصل کرنا مصدر سے صیغہ ظرف کا ہے ٭
من الاخیر۔ ع۔ وہ بوجھ جسے بھری ہوئی کشتی پر رکھیں تو کشتی غرق ہو جائے ٭
منام۔ ع۔ خوابگاہ۔ جائے خفتن۔ سونے کی جگہ۔ خواب۔ نیند ٭
منامات۔ ع۔ جمع منام کی ٭
منّان۔ ع۔ بہت احسان کرنیوالا۔ نیکوئی کرنے والا۔ خدا تعالیٰ کا ایک نام بھی ہے ٭
مناہج۔ ع۔ جمع ہے منہج کی ٭
مناہدت۔ ع۔ ایک دوسرے کی طرف درمیان لڑائی کے قصد کرنا۔ انگلیوں پر فال لینا۔ فال کیلئے کسی کے ساتھ پانسہ ڈالنا ٭
مناہل۔ ع۔ جمع منہل کی۔ چشمے ٭
مناہی۔ ع۔ جمع ہے منہی کی ٭
منایا۔ ع۔ جمع ہے منیّہ کی ٭
منبت۔ ع۔ جائے روئیدگی۔ اگنے کی جگہ
منبّت۔ ع۔ اگایا گیا۔ نقاشوں کی اصطلاح میں وہ نقش جو اپنی زمین سے اونچا ہو جیسا کہ روپے پر ہوتا ہے۔
منبر۔ ع۔ مسجدوں میں پتھر یا لکڑی وغیرہ کی ایک سیڑھی سی بنی ہوتی ہے جس پر عالم لوگ بیٹھ کر خطبہ پڑھتے ہیں۔ اور وعظ کرتے ہیں۔ صیغہ اسم آلہ کا ہے۔ نبر (برداشتن۔ بلند شدہ) مصدر سے
منبر آلودگان۔ ف۔ فاسقوں کا بدن۔
منبر نہ پایہ۔ ف۔ عرش اعظم ٭
منبسط۔ ع۔ پھیلنے والا۔ بچھنے والا۔ مجازاً مسرور۔ خوشحال ٭

مَنبَع - ع - چشمہ - پانی کے نکلنے کی جگہ - سوت - وہ جگہ جہاں سے دریا نکلتا ہے صیغہ اسم ظرف کا ہے - نبوع مصدر سے جس کے معنے ہیں زمین سے پانی کا نکلنا -

مُنبَعَث - ع - برانگیختہ کیا گیا -

مُنبَعِث - ع - برانگیختہ شوندہ -

مِن بَعد - ع - اس کے بعد - بعد ازیں

مَنبَل - ف - بداعتقاد - سست - کاہل - زخم کی جگہ - تازہ زخم پر چھڑکنے کی ایک دوا بھی ہے

مَنبَلی - ف - بداعتقادی - کاہلی - منکر ہونا

مُنَبِّہ - ع - خبردار کرنیوالا -

مُنَبَّہ - ع - خبردار کیا گیا -

مُنبی - ع - خبر دینے والا -

مِنَّت - ع - احسان - نکوئی - بھلائی کرکے کئے ہوئے احسان کو جتلانا +

مِنَّت بر کسے بُردن - ف - کسی کا احسان اُٹھانا - کسی کا ممنون اور احسانمند ہونا +

مُنتَبِہ - ع - آگاہ - خبردار

مُنتِج - ع - نتیجہ دینے والا -

مُنتَجَع - ع - نیکوکار - گھاس - پانی کی جگہ

مُنتَجِم - ع - روشن - تاباں +

مُنتَحِل - ع - بخشش لینے والا - صیغہ اسم فاعل کا ہے - انتحال مصدر سے جس کے معنے بخشش کا لینا ہیں +

مُنتَخَب - ع - انتخاب کیا گیا - خلاصہ کیا گیا - چھانٹا گیا - چھانٹ - خلاصہ +

مُنتَزِع - ع - کسی چیز میں سے کھینچکر نکالنے والا +

مُنتَسِب - ع - نسبت رکھنے والا لگاؤ رکھنے والا +

مُنتَسِبان - ف - کسی کیساتھ نسبت رکھنے والے - تعلق رکھنے والے - لگاؤ رکھنے والے

مُنتَسَج - ع - بافتہ شدہ - بنا ہوا +

مُنتَسِخ - ع - نسخہ گیرندہ - اور نسخہ خوانندہ +

مُنتَسَخ - ع - نسخہ لیا گیا - روکیا گیا +

مُنتَسِم - ع - خوشبو سونگھنے والا - نسیم سونگھنے والا

مُنتَشِر - ع - بکھرنیوالا - پھیلنے والا - پراگندہ

مُنتَصِب - ع - عہدہ پانے والا - قائم ہونیوالا کسی کام پر +

مُنتَصِر باللہ - ع - اپنے باپ کو قتل کرکے ۲۴۷ہجری میں تخت نشین ہوا - اور چھ مہینے کے اندر ہی سرسام یا خناق کی بیماری سے یا ترکوں کے قتل کرنے سے مر گیا بغداد کے خلفائے عباسیہ سے تھا +

مُنتَضِد - ع - اقامت کرنیوالا کسی مکان پر - ایک دوسرے پر چنا ہوا +

مُنتَظِم - ع - انتظام کرنیوالا - راست اور درست ہونیوالا - پرویا جانیوالا +

مُنتَعِل - ع - صیغہ اسم فاعل کا ہے انتعال (یعنی جوتی یا موزہ پہننا) مصدر سے منتعل کے معنے جوتی یا موزہ پہننے والا +

مُنتَفَع - ع - فائدہ مند -

مُنتَفی - ع - نیست ہونیوالا - ہو چکنے والا

مُنتَقِد - ع - نقد لینے والا - خالص اور کھرا کرنے والا

مُنتَقّٰی - ع - پاک - خالص کیا گیا +

مُنتَقَع - ع - بھیگا ہوا - تر شدہ

مُنتَقِل - ع - انتقال کرنے والا ایک مکان سے دوسرے مکان کو چلے جانے والا +

مُنتَقِم - ع - بدلا لینے والا - عوض پانے

کے برائی کرنیوالا -

مُنتَقیٰ - ع - برگزیدہ -

مُنتِن - ع - بدبودار - سڑے - گندہ - بدبو

مِنَّت نہادن - ف - احسان جتلانا -

مُنتَہِج - ع - راہ اختیار کرنیوالا -

مُنتَہِز - ع - فرصت پانیوالا - غنیمت سمجھنے والا - ہلانے والا +

مُنتَہی - ع - انتہا کو پہنچنے والا - کسی شے کی حد تک پہنچنے والا +

مُنتَہی الجموع - ع - وزن جمع کا - جس کو پھر جمع نہ کر سکیں جس کا پھر جمع الجمع نہ ہو سکے - جیسے مفاعل و مفاعیل کا وزن +

مُنثَنی - ع - سرنگوں - دوتا -

مَنثُور - ع - درنا سفتہ - پراگندہ نثر برخلاف نظم کے -

مُنج - ف - سبز رنگ کی مکھی جو گوشت پر کرم ڈال جاتی ہے - ہر مکھی ضعیف اور ناتواں - گدھے کا لاشہ - کڑوے بادام کا درخت +

مُنج - ف - بیج خواہ پھول کا خواہ خربزہ وغیرہ کا +

مُنج - ف - ربع نہ +

مُنجاز - ع - حاجت روا کیا گیا - وعدہ وفا کیا گیا -

مُنجَّحِر - ع - کھینچنے والا -

مُنجَحِر - ع - شکست شوندہ - کھینچا گیا مَن جَرَّبَ الْمُجَرَّبَ حَلَّتْ بِهِ النَّدَامَةُ جو شخص آزمائی ہوئی بات کو آزماتا ہے اُسے ندامت حاصل ہوتی ہے +

منجِ زور کشاں - ف - گل خیری +

مُنجِس - ع - نجس کرنیوالا ناپاک کرنیوالا +

مِنجَل - ع - گھاس کاٹنے کی درانتی -

مُنجلاب - ع - ف - خراب اور گندہ پانی ڈالنے کی جگہ - چو بچہ - گندہ پانی +

مُنجَلی - ع - ظاہر - آشکارا - روشن وطن سے نکل جانے والا +

مُنَجِّم - ع - نجومی - جوتشی - علم نجوم جاننے والا +

مُنجَمِد - ع - سردی سے ٹھٹھرا ہوا - سردی سے جما ہوا +

مَنجَنِیق - ب - ڈھینکلی - ایک آلہ ہے جس میں بڑے بڑے پتھر رکھکر قلعہ کی دیوار پر مارتے ہیں - تاکہ دیوار ٹوٹ جاوے یہ لفظ معرب ہے - چونکہ قلعہ گیری میں مفید ہے - اس واسطے یہ نام اس کا ہوا +

منجوق - ب - منجوشہ - ف علم کا ماہچہ اور چتر یہ ایک چمکتا ہوا چاند سا (سونے چاندی وغیرہ کا) ہوتا ہے - جو لشکر کے جھنڈے پر چڑھتے ہیں - چھتری - جھنڈا +

مُنجِیات و مُہلِکات احیا - ع - جناب امام محمد غزالی علیہ الرحمۃ کی اخلاق کی مشہور و معروف کتاب احیاء العلوم کے دو باب جن کے اندر منجیات (نجات دینے والی باتوں) اور مہلکات (ہلاک کرنے والی باتوں) کا بیان ہے +

مُنجِیات - مُنجِحات - ع - نجات دینے والی

مِنحار - ع - اونٹوں کو بہت نحر

کرنے والا ٭

مُنْحَدِر ۔ ع ۔ اوپر سے نیچے اُترنے والا

مُنْحَر ۔ ع ۔ پیش سینہ ۔ قربانی کرنے کی جگہ ۔

مُنْحَرِف ۔ ع ۔ پھرنے والا ۔ برگشتہ ہونیوالا برگشتہ ۔ خم کھانے والا ۔ اصطلاح علم ہندسہ میں برگشتہ ہونیوالا ۔ (مربع مستطیل ۔ معین ۔ شبہ بالمعین) سے یعنی وہ ذو اربعۃ الاضلاع جس کے چاروں اضلاع غیر مساوی ہوں

مُنْحَل ۔ ع ۔ کشادہ ہونیوالا ٭

مُنْحَنی ۔ ع ۔ خمیدہ ۔ کوزپشت ۔ ٹیڑھا کبڑا ۔ مجازاً ضعیف ۔ ناتوان ٭

مُنْحُوت ۔ ع ۔ تراشیدہ شدہ ۔ تراشا گیا ۔ چھیلا گیا ۔ زندہ کی ہوئی چیز ٭

مُنْحُور ۔ ع ۔ سینہ کوٹا گیا ۔ سینہ کاٹا گیا اونٹ ذبح کیا گیا ٭

مُنْحُول ۔ ع ۔ دوسرے کا شعر جو بغیر کسی تغیر کے اپنے نام سے مشہور کیا جائے

مُنْخَر ۔ ع ۔ ناک کا سوراخ ۔ نتھنی ٭

مُنْخَرِط ۔ ع ۔ وہ چیز جس کے چھیلے جانے کے سبب سب طرفیں صاف ہو گئی ہوں آراستہ ۔ درست ہونیوالا ۔ کسی چیز میں آنے والا ٭

مُنْخَرِق ۔ ع ۔ پھٹنے والا ۔ دریدہ شوندہ ٭

مُنْخَرِم ۔ ع ۔ ناک کٹا ہوا ۔ کان چھدا ہوا

مُنْخَرَین ۔ ع ۔ منخر کا تثنیہ ہے ٭

مُنْخَفِض ۔ ع ۔ نشیب میں اُترنیوالا پست ہونیوالا ٭

مُنْخُل ۔ ع ۔ آٹا چھاننے کی چھلنی ۔

مُنْخَل ۔ ع ۔ نخیل ۔ بہت بخیل ٭

مَنْد ۔ ف ۔ صاحب ۔ والا ٭

مَنْدَلُور ۔ ف ۔ تھکا ہوا ۔ ماندہ پریشان حال ۔ بدنصیب ۔ فلک زدہ غمگین ٭

مُنْدِد ۔ ع ۔ وہ شخص جو سب سے پہلے کسی کا پردہ فاش کرے ٭

مُنْدَرِج ۔ ع ۔ درج کیا گیا ۔ داخل کیا گیا ٭

مُنْدَرِس ۔ ع ۔ پُرانا ۔ گھسا ہوا ٭

مُنْدَفِع ۔ ع ۔ دفع ہونیوالا ٭

مُنْدَفَہ ۔ ع ۔ روئی کا گالہ ۔ روئی کا گوڑھا ٭

مَنْدَک ۔ ف ۔ کساد بازاری ٭

مَنْدَل ۔ ف ۔ وہ دائرہ جو جادوگر لوگ اپنے گرد کھینچ لیتے ہیں ۔ کچا عود جو ایک قسم کا باجہ ہے ۔ عود خام ہند کے ایک شہر کا نام بھی ہے ۔ جہاں سے عود آتا ہے ٭

مِنْدَلَک ۔ ف ۔ از انجملہ اصطلاح میں خرچ

مُنْدَمِج ۔ ع ۔ ٹھسا ہوا ۔ داخل شوندہ

مُنْدَمِل ۔ ع ۔ گھاؤ بھرنے والا ۔ زخم جو انگور کر لاوے ٭

مَنْدُو ۔ ف ۔ ماندو جو ہندوستان کا ایک شہر ہے ٭

مَنْدُوب ۔ ع ۔ رویا گیا ۔ نوحہ کیا گیا ماتم کیا گیا ۔ مجازاً مُردہ ٭

مَنْدُود ۔ ف ۔ مندلور ٭

مِنْدِیل ۔ ع ۔ رومال ۔ دستار ۔ پٹکا جو کمر میں باندھتے ہیں ٭

مُنْذِر حیں ۔ ع ۔ پچھڑ کنے والا ۔ باز رکھنے والا

مُنْذَر جُعْد ۔ ع ۔ معقولیت سے دور ہونیوالا

نتیجہ دزن سے دور ہونیوالا ٭

مُنْذِر ۔ ع ۔ ڈرانیوالا ۔ جناب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا نام ہے اِس واسطے کہ کافروں کو آپ عذاب الٰہی سے ڈرایا کرتے تھے ۔ نام ایک حاکم یمن کا جو قیصر روم کا مطیع اور نوشیرواں بادشاہ کا ہمعصر تھا ٭

مَنْزِل ۔ ع ۔ اُترنے کی جگہ ۔ مکان گھر

مُنْزَل ۔ ع ۔ اتارا گیا ۔ ٹھہرایا گیا ۔

مَنْزِلَت ۔ ع ۔ مرتبہ ۔ درجہ ۔

مَنْزِلِ جان ۔ ف ۔ بدنِ انسانی ۔

مَنْزِلِ حُزن ۔ مَنْزِلِ خاکی ۔ دُنیا ٭

مَنْزِل شناسانِ بے گم کردہ ۔ ف ۔ عارفان الٰہی ٭

مَنْزِل گاہ ۔ ف ۔ منزل ۔ اُترنے کی جگہ مزید علیہ منزل کا ہے ٭

مَنْزِل کردن ۔ ف ۔ مقام کرنا ۔ نزول کرنا ۔ اُترنا ٭

مَنْزِل نُہرہ فریب ۔ ف ۔ دنیا ٭

مَنْزُوع ۔ ع ۔ کھینچا گیا ۔

مُنْزَوِی ۔ ع ۔ گوشہ اختیار کرنیوالا گوشہ نشین ٭

مُنَزَّہ ۔ ع ۔ پاک ۔ صاف

مُنَزَّہ ۔ ع ۔ صوفیوں کی اصطلاح میں وہ شخص جس نے خدا کی ذات کو صفت تنزیہ سے پہچانا ہو ۔ اور ظہور کی حیثیت سے مظاہر میں نہ دیکھا اور نہ سمجھا ہو ٭

مِنْسَاۃ ۔ ع ۔ عصا ۔ ہاتھ کی لکڑی ٭

مُنْسَبِک ۔ ع ۔ پگھلنے والا ۔ جوڑا ہوا ٭

مُنْسَحِب ۔ ع ۔ کھینچنے والا ۔ کھینچ جانیوالا

مُنْسَجِم ۔ ع ۔ بہایا ہوا پانی ۔ ٹپکنے والا ۔ آنسو

مُنْسَدّ ۔ ع ۔ انسداد کیا گیا ۔ روکا گیا بند باندھا گیا ٭

مُنْسَرِح ۔ ع ۔ آسان کیا گیا ۔ آسان علمِ عروض کے ایک بحر کا نام ہے ۔ جس کو منسرح اس وجہ سے کہتے ہیں کہ اُس میں سبب وتد پر مقدم ہے اور بآسانی پڑھا جاتا ہے ۔ اصلی رکن اُس کے یہ ہیں ۔ مستفعلن فاعلات مستفعلن فاعلات ٭

مُنْسَفَہ ۔ ع ۔ ڈھینگلی ۔ وہ آلہ جس سے گاہے ہوئے کھلیان کو ہلاتے اور برساتے ہیں ۔ گھاس ڈالنے کا آلہ ٭

مَنْسَک ۔ ع ۔ عبادت گاہ ۔ وہ مقام جہاں حاجی قربانی کریں ٭

مُنْسَکِب ۔ ع ۔ بہت رونے والا ۔ گرنے والا پانی ٭

مُنْسَلِک ۔ ع ۔ لڑی میں پرویا ہوا

مَنْسُوب ۔ ع ۔ نسبت کیا گیا ٭

مَنْسُوبَہ ۔ ف ۔ منصوبہ ۔ شطرنج کی کھیل

مَنْسُوج ۔ ع ۔ بُنا ہوا ۔ بافتہ شدہ ۔ زربفت ایک قسم کا ریشمی کپڑا ہے ۔ جس پر کلابتون سے تصویر بناتے ۔ اور بیل بوٹے نکالتے ہیں ٭

مَنْسُوج باف ۔ ف ۔ منسوج بننے والا

مَنْسُوخ ۔ ع ۔ رد کیا گیا ۔ نیست کیا گیا

مُنْسِی ۔ ع ۔ بھلانے والا ٭

مَنْسِی ۔ ع ۔ بھولا ہوا ۔ بسرا ہوا ۔ فراموش کردہ شدہ ٭

مَنْش ۔ ف ۔ طبیعت ۔ مزاج ۔ نہرد

مَنْشَأ ۔ ع ۔ پیدا ہونے کی جگہ ۔ نیچے کی جگہ ۔ مجازاً سبب ٭

مُنشآت - ع - مسودے - عبارتیں
تصنیفات - یہ مفعلات کے وزن پر جمع ہے
مُنشئے کی جو مفعول کا صیغہ ہے +
مِنشار - ع - بڑھیوں کا آرہ - آرّہ
مُنشِد - ع - شعر پڑھنے والا -
مُنشِط - ع - خوشی میں لانیوالا -
مُنشعِب - ع - شاخ در شاخ ہونیوالا -
پراگندہ - پھیلا ہوا - علم صرف عربی کی ایک
ابتدائی کتاب کا نام بھی ہے +
مُنشق - ع - پارہ پارہ کیا گیا - پھٹا ہوا
مَنش گروا - ف - طبیعت کا باہم
ہونا - شگوفہ - تے +
مَنش گشتہ - ف - جس شخص کی طبیعت
اعتدال سے برگشتہ ہو گئی ہو - برگشتہ طبیعت
مریض - علیل +
مَنشور - ع - پراگندہ شدہ - پھیلا ہوا
پریشان - فرمان بادشاہی - پروانہ
مجازاً مشہور +
مَنشورِ نوشیانِ باغ - ف - باغ کے
پرندے - جیسے بلبل - قمری - وغیرہ +
مُنشی - ع - آغاز کرنیوالا - کسی بات
کا اپنے دل سے پیدا کرنیوالا +
مَنشی - ف - طبعی - ذاتی +
مُنشیِ فلک - ع - عطارد +
مَنصب - ع - قائم ہونے کی جگہ
مجازاً رتبہ - عہدہ - جلیل القدر
امراء کو ہوتا ہے +
مَنصب بر خویشتن نہادن - ف -
اپنے تئیں کوئی رتبہ اور منزلت سمجھنا - اپنے
تئیں رتبہ والا جاننا - گھمنڈ کرنا +
مُنشعشع - ع - [illegible] سے رنگین

ہونیوالا +
مُنصرِف - ع - ایک حال سے دوسرے
حال پر لوٹ جانیوالا - بدل جانیوالا
ٹل جانیوالا +
مُنصِف - ع - انصاف کرنیوالا - عادل
مَنصوبہ - ع - کوئی شئے برپا کی ہوئی
کسی کام کی تدبیر - بازی شطرنج - نرد کی
ساتویں بازی کا نام ہے +
مَنصور - ع - یاری دی گیا - مدد دیا گیا
ایک ولی کامل کا نام ہے - جنہیں منصور
حلاج بھی کہتے ہیں - دراصل اُن کا
نام حسین تھا - اور باپ کا نام منصور
لیکن باپ کے نام سے مشہور ہوگئے
دیکھو حلاج - خلفائے عباسیہ میں سے دوسرے
خلیفہ کا نام ہے - جو ۱۳۶ھ سے ۱۵۸ھ
تک خلیفہ رہا - ابو جعفر اس کا نام ہے - اور
ممسک ہونیکی وجہ سے دوانیقی کہلاتا ہے
اسمٰعیل سامانی کی اولاد سے دو بادشاہوں
کا نام ہے جو دادا پوتا تھے +
مَنصوریہ - ع - ایران میں یزد کے
پاس ایک مقام ہے +
مَنصوص - ع - کمال تحقیق کو پہنچا ہوا
تحقیق کیا گیا +
مَنصّہ - ع - کسی چیز کے ظاہر ہونے کی
جگہ - تخت یا چوکی جس پر دلہن کو
بٹھلا کر جلوہ کرواتے ہیں +
مِنصّہ - ع - تخت یا چوکی جس پر
دلہن کو بٹھلا کر جلوہ کرواتے ہیں +
مُنضج - ع - پکانیوالا - پھوڑے یا زخم
یا خلط یا مادہ کو پکانیوالا - وہ دوا
جو [illegible] سے پہلے کھا [illegible] میں ہے

طبیعت نرم ہو جاتی ہے
مُنضّد - ع - تو بہ تو - ایک دوسرے
پر چنا ہوا - تہ بہ تہ رکھا ہوا +
مُنضم - ع - ملا ہوا - پیوستہ +
مَنضود - ع - اوپر تلے چنے ہوئے -
مجازاً برابر برابر پرو دیے ہوئے -
تہ بہ تہ - تہ بہ تہ +
مُنطبع - ع - منقوش ہونیوالا - چھاپا
گیا +
مُنطبِق - ع - برابر - موافق - مطابقت
کیا گیا - برسم نہادہ شدہ +
مُنطفی - ع - بجھنے والا - بجھا ہوا +
مَنطق - ع - مصدر میمی اور اصل مصدر
نطق ہے - اس کے معنی ہیں بولنا
بولی - گفتگو - ایک علم کا نام ہے -
جس سے دلیل کی تمیز آتی ہے - اور یہ تمیز
ہو سکتی ہے کہ صحیح دلیل جس سے حق
معلوم ہو جائے - اور غلط دلیل جس سے
آدمی غلطیوں میں پڑ کر مصیبت اٹھاتے
ہیں - کون سی ہیں +
مِنطقہ - ع - پٹکا - کمربند - اور پانچ
منطقے جو سطح زمین پر دو قطبی اور خط
سرطان و جدی کے مشرقاً مغرباً واقع ہونے
کے سبب بن گئے ہیں - وہ یہ ہیں منطقہ
حارہ - منطقہ معتدلہ شمالی منطقہ معتدلہ
جنوبی منطقہ باردہ شمالی منطقہ باردہ جنوبی
منطقہ حارہ - وہ ہے جو ہر دو طرف خط
استوا کے خط سرطان و جدی تک
(۲۳ ۱/۲) واقعہ ہے - افریقہ اور امریکہ
جنوبی کا اکثر حصہ اسی منطقہ میں ہے یہاں
شدت کی گرمی پڑتی ہے - منطقہ معتدلہ شمالی

وہ ہے - جو خط سرطان سے دائرہ قطب
شمالی تک (۴۳) واقعہ ہے - اس منطقہ
میں تقریباً تمام یوروپ ۵/۴ ایشیا اور ۵/۴
امریکہ شمالی واقع ہے - منطقہ معتدلہ جنوبی
وہ ہے جو خط جدی سے دائرہ قطب جنوبی
تک (۴۳) واقعہ ہے ۱/۳ افریقہ ۱/۵ امریکہ
جنوبی ۳/۴ اسٹریلیا اس میں ہیں - منطقہ
باردہ شمالی وہ ہے جو دائرہ قطب شمالی سے
قطب شمالی تک (۲۳ ۱/۲) واقعہ ہے
اس میں ایشیا و امریکہ شمالی کے اضلاع
شامل ہیں - منطقہ باردہ جنوبی وہ ہے
جو دائرہ جنوبی سے قطب جنوبی تک (۲۳ ۱/۲)
واقعہ ہے - نیچے اسکی شکل نمبر ۱ دیکھئے ہے
مِنطقۃ البروج - ع - وہ بڑا دائرہ
ہے جس میں بارہ برج آسمانی واقعہ
ہیں - یعنی حمل - ثور - جوزا - سرطان
اسد - سنبلہ - میزان - عقرب -
قوس - جدی - دلو - حوت - یہ دائرہ
دائرہ معدل النہار سے تقاطع
کرتا ہے - جیسا کہ نیچے کی شکل نمبر ۲
میں ہے +

شکل نمبر ۱



مُنفّر ع نفرت دینے والا +
مُنفّرہ ع نفرت دینے والی +
مُنفرِج ع کُشادہ۔ کھُلا ہوُا +
مُنفرِح ع خوش۔ شاد +
مُنفرِد ع تنہا۔ اکیلا +
مُنفسِخ ع فاسد۔ تباہ +
مُنفصِل ع جُدا۔ علیحدہ۔ انفصال یافتہ +
مُنفصِم ع ٹوٹا ہوُا۔ ختم کیا گیا +
مُنفطِر ع پھٹا ہوُا۔ چِرا ہوُا +
مُنفطِع پھٹنے والا چِرنے والا +
مُنفعت ع نفع۔ سود مندی۔ فائدہ +
مُنفعِل ع اثر قبول کرنے والا۔ شرمندہ +
مُنفِق ع خرچ کرنے والا +
مُنفَق ع نفقہ دیا گیا۔ خرچ دیا گیا +
مُنفک ع جدا کیا گیا +
مَنفوش ع دُھنکی ہوئی روئی +
مَنفی ع نیست کیا گیا۔ نفی کیا گیا +
مُنقّے ع پاک کیا گیا۔ صاف کیا گیا۔ یہ لفظ مویز اور آملہ کی صفت میں واقع ہوتا ہے +
مُنقاد ع مطیع۔ فرمانبردار۔ عاجزی کرنے والا +
مِنقار ع پرندوں کی چونچ۔ وہ چگنے اور لکڑی کھودنے کا آلہ +
منقار قار ف قلم کا وہ حصہ جس سے لکھتے ہیں +
منقار گل ف زبان +
مِنقاش ع بال اکھیڑنے کا موچنہ +
ناخن اُتارنے کا نہیرنا +
مَنقبت ع ہنر۔ ستودگی۔ تعریف۔ اصطلاح میں اہل بیت عظام اور اصحاب کبار جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے محامد اور اوصاف +
مُنقبِض ع کھِچنے والا۔ کھِچا ہوُا۔ تنگ کرکے باندھا ہوُا۔ سمٹنے والا۔ سمٹا ہوُا +
مُنقّح ع پاک کیا گیا۔ صاف کیا گیا۔ وہ شے جس میں جھوٹ نہ ہو۔ جو چیز جھوٹ سے پاک ہو +
مُنقرِض ع کٹ جانے والا۔ الگ ہو جانے والا۔ گذرا ہوُا۔ گذرا ہوُا +
مُنقسِم ع تقسیم کیا گیا۔ بانٹا ہوُا +
مُنقّش ع نقش ونگار کیا ہوُا + پچی کاری کیا ہوُا +
مُنقشِر ع چھیلا ہوُا۔ چھلکا اُتارا ہوُا +
مُنقصت ع نقصان۔ عیب +
مُنقضت ع نقیض۔ شکستگی +
مُنقضی ع گذرنے والا۔ ہو چکنے والا +
مُنقطع ع قطع کیا گیا +
مَنقل مِنقل ع انگیٹھی۔ مجمر +
مُنقلا ع فوج ہراول۔ یعنی فوج کا وہ حصہ جو لشکر کے آگے ہو +
مُنقلِب ع گردش کھانے والا۔ اُلٹنے والا۔ پھر جانے والا۔ واژگوں +
مُنقلَب ع میمی مصدر ہے۔ پھر جانا اُلٹ جانا۔ اسم ظرف بھی ہے۔ پھر جانے کی جگہ۔ اُلٹ جانے کی جگہ واژگوں شدن +
مُنقلبات ع برج حمل اور سرطان اور میزان اور جدی سے مراد ہے اور ان چاروں برجوں کو منجم لوگ منقلبات اس وجہ سے کہتے ہیں کہ سعادت اور نحوست کی تاثیرات کے لحاظ سے برج منقلب کے طالع میں کام درست اور راست نہیں آتا۔ اور یہ برج ایسے ہی ہیں برخلاف ثابتات کے کہ اُن کے طالع میں کام ثابت اور راست ہوتا ہے۔ اور اسی واسطے انہیں ثابتات کہتے ہیں۔ اور وہ ثور۔ اسد۔ عقرب اور دلو ہیں۔ باقی چار برج (یعنی جوزا۔ سنبلہ۔ قوس۔ حوت) ذوات جسدین کہلاتے ہیں۔ اس وجہ سے کہ ان میں سے ہر برج دو دو جسموں سے [illegible] چنانچہ جوزا [illegible] ہے۔ اور سنبلہ [illegible] ایک کنواری کے [illegible] ہیں۔ اور قوس [illegible] +
مُنقلِع ع اکھڑنے والا +
مُنقلہ ع انگیٹھی +
مُنقنِع ع قناعت کرنے والا +
مَنقوب ع سوراخ کیا گیا۔ چھیدا گیا +
مَنقوش ع نقش کیا گیا۔ کندا ہوُا +
مَنقوص ع کم کردہ شدہ۔ کم۔ ناقص +
مَنقول ع نقل کیا گیا۔ ذکر کیا گیا۔ بیان کیا گیا +
مَنکِب ع مونڈھا۔ دوش +
مَنکبین ع تثنیہ ہے منکب کا +
مُنکدِر ع تیرہ۔ کدورت والا +
مُنکِر ع انکار کرنے والا۔ نہ ماننے والا۔ کافر +
مُنکَر ع انکار کی گئی بات۔ جس کو دیکھ کر ہر ایک انکار کرے۔ جو بات مذہب میں ممنوع ہو۔ غیر مشروع۔ بُرا کام۔ ناپسندیدہ بات۔ قبیح۔ ناشائستہ +
مُنکر و نکیر ع وہ دو فرشتے جو قبر میں آکر مُردہ سے یہ تین سوال کرتے ہیں تیرا رب کون ہے؟ تیرا دین کیا ہے؟ تیرا نبی کون ہے؟ پھر اگر وہ ان سوالوں کے جواب باصواب دیتا ہے۔ یعنی کہتا ہے کہ اللہ میرا رب ہے۔ اسلام میرا دین ہے۔ محمد میرا نبی ہے۔ تو اس پر رحمت الٰہی نازل ہوتی ہے۔ ورنہ عذاب میں مبتلا ہوتا ہے +
مُنکسِر مُنکسِرہ ع ٹوٹا ہوُا۔ شکستہ حال +
مُنکشِف ع کھُلنے والا۔ ظاہر ہونے والا۔ برہنہ ہونے والا +
مَنکوب ع خراب۔ بدحال۔ ستم رسیدہ +

مَنکُوحَہ ع نکاح کی ہوئی عورت۔ بیوی۔ جورو ✤

مَنکُوس ع اوندھا۔ سرنگون۔ نگون سار ✤

مَنگ ف قاعدہ۔ روش۔ قمار۔ قمارخانہ۔ قمار بازہ۔ قمار بازی۔ لاف و گزاف۔ واہیات بکنا۔ دغا دینا۔ چور۔ راہزن۔ ریوبند ✤

مَنگَل ف راہزن۔ چور ✤

مَنگَلوس۔ مَنگَلہ ف ایک شہر کا نام ہے۔ جس کے پاس قوی الجثہ اور جنگلی ہاتھی ہوتے ہیں ✤

مَنگلیاف قمار۔ قمار خانہ ✤

مَنگَلیاگر ف قمار باز ✤

مَنگیدَن ف بڑبڑانا ✤

مُنَمِّم ع سخن چینی کرنے والا۔ سخن چین۔ لُترا ✤

مِنَن ع جمع منت کی۔ احسانات

مِنوال ع جولاہے کی وہ لکڑی جس پر کپڑا بنا ہوا لپٹتا ہے۔ جولاہے کی تُر۔ مجازاً طریقہ۔ دستور۔ طور۔ طرح ✤

مَنُوب۔ مَنُوب عنہ ع نیابت کیا گیا۔ وہ شخص جس کا کوئی نائب ہو ✤

مِنُوچہر ف مخفف ہے مینوچہر کا یعنی بہشت رو۔ کہ ایرج کا نواسا تھا۔ اور ایرج فریدون کا بیٹا ہے فریدوں کے بعد یہی بادشاہ ہوا۔ انگراٹی ✤

مُنَوَّر۔ مُنَوَّرہ ع روشن۔ چمکتا ہوا

مَن و سَلویٰ ع مَن ایک چیز مشہور جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم پر برستی تھی۔ ترنگبین۔ سلویٰ ایک جانور کا نام ہے۔ شام کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لشکر کے گرد ہزاروں جمع ہونے۔ اندھیرا پڑے۔ اُن کی قوم پکڑ لاتی۔ کباب بنا کر کے کھاتے اس کی فارسی ورتج۔ ہندی لوا۔ نیز من سلوے ایک چھوٹی سی کتاب بھی ہے۔ نان و حلوا کے جواب میں ✤

مَنوشان ف ایک شخص کا نام ہے جو کیخسرو کی طرف سے فارس کا حاکم تھا۔ منوشانیدن سے نہی کا صیغہ بھی ہے ✤

مَنُوط ع لٹکایا گیا۔ درآویختہ شدہ۔ چسپیدہ ✤

مَنُوع ع باز رکھنے والا۔ بہت منع کرنے والا ✤

مَنُون ع زمانہ موت ✤

مُنَوَّن ع تنوین والا حرف۔ وہ حرف جس پر تنوین ہو ✤

مَنوِی ع نیت کیا گیا۔ جو ارادہ میں ہو ✤

مِنہاج۔ مَنہَج ع راہ راست۔ راہ کشادہ ✤

مِنہاجُ العابدین ع امام محمد غزالی رحمۃ اللہ کی تصنیف کی ہوئی ایک کتاب کا نام ہے ✤

مُنہَدِم ع ویران ہونے والا۔ ڈھ گیا ہوا۔ گرا ہوا مکان ✤

مُنہَزِم ع لڑائی سے بھاگنے والا۔ شکست کھانے والا ✤

مُنہَضِم ع شکستہ ہونے والا۔ وبنے والا۔ ہضم ہونے والا۔ پچنے والا ✤

مَنہَل ع وہ چشمہ جو چراگاہ میں ہو۔ جس میں سے چوپائے آدمی وغیرہ پانی پیویں ✤

مُنہَتِک ع پردہ پھٹ جانے والا ✤

مُنہَمِک ع اپنے تئیں ہلاکت میں ڈالنے والا ✤

مُنہَمِک ع ایک کام میں بہت کوشش کرنے والا

مَنہُوم ع حریص۔ لالچی۔ بھوکا ✤

مُنہِی ع خبر دینے والا۔ مخبر ✤

مَنہِی ع وہ کام جس کا کرنا شروع میں منع کیا گیا ہے۔ بُرا۔ زبون ✤

مَنہِیّات ع وہ کام جن کا کرنا شرع میں منع ہے ✤

مَنہِیان ف جمع فارسی منہی کی ہے ✤

مَنہِیان ربع مسکون منہیان سبع طباق ف ساتوں ستارے ✤

مِنیٰ ع مکہ میں ایک پہاڑی ہے جہاں قربانی کرتے ہیں ✤

مَنی ف مرکب ہے من اور یائے نسبت سے۔ خودی۔ تکبر۔ غرور ✤

مَنی ع پانی مرد کا۔ آب پشت ✤

مَنیّت۔ مَنیّہ ع موت۔ مرگ ✤

مُنِیر ع روشنی دینے والا۔ روشن ✤

مَن یَزِید ع اُس بیع کو کہتے ہیں جو بڑھے سو ٹے جیسے نیلام۔ ہراج ✤

مَنیژہ ف افراسیاب کی لڑکی کا نام ہے جو گیو کے بیٹے بیزن پر عاشق ہوگئی۔ اور اپنے گھر لے گئی تھی۔ افراسیاب کو جب اس کی خبر ہوئی تو اُس نے بیزن کو ایک کنوئیں میں قید کر دیا اور منیژہ کو اس کے پاس چھوڑ دیا۔ گیو کی درخواست پر رستم ترکستان میں گیا۔ اور بیزن کو کنوئیں سے نکال کر منیژہ سمیت ایران میں لے آیا ✤

مَنِیع ع باز دارندہ۔ کسی کام سے رکھنے والا۔ مجازاً محکم اور مضبوط عمارت جو دشمنوں کی مداخلت سے روکنے والی ہو ✤

مُنِیف ع پاک۔ بزرگ۔ بلند ✤

مَنیوش ف مت پی۔ نیوشیدن سے نہی ✤

مُنیہ ع آرزو۔ مطلب۔ مقصد ✤

## میم مہملہ مع واو مہملہ

مُو ف بال ✤

مَو ف بلی کی آواز۔ میاؤں ✤

مَوات ف بیجان۔ زمین خشک جس میں پیداوار نہ ہو۔ اور اُس کا کوئی مالک نہ ہو ✤

مُوات ع موت۔ مرگ ✤

مَواثِیق ع میثاق کی جمع ہے ✤

مَواجِب ع تنخواہیں۔ وظیفے۔ جمع ہے مُوجب کی۔ مگر بمعنی مفرد مستعمل ہے۔ یعنے تنخواہ۔ وظیفہ۔

یا یہ کہ مُواجِب مقلوب مُوجب کا
ہے۔ یعنی جو کچھ واجب ہو۔ واجب الادا
مُواجَہَہ ع باہم روبرو ہونا۔ منہ
درمنہ ہونا +
مُواجید ع جمع وَجد کی ہے +
مُواخات ع باہم برادری رکھنا۔
بھائی چارہ آپس میں کرنا +
مُواخِذ ع گرفت کرنے والا۔ کسی سے
کسی بات میں جواب لینے والا +
مُواخَذہ ع گرفت کرنا۔ کسی سے بات
بات میں جواب لینا۔ گرفت۔ بازپرس۔ پکڑ
مُوادّ ع جمع مادہ کی۔ مجازاً سامان
مصالح +
مُوادعت۔ مُوادَعَہ ع رخصت
کرنا۔ وداع کرنا۔ ایک دوسرے
کو باہم وداع کرنا +
مُوارِد ع جمع ہے مورِد کی +
مُوارِیث ع جمع میراث کی +
مُوازات ع مقابلہ۔ برابری +
مُوازَرَت ع وزیری کرنا۔ بادشاہ
کا وزیر ہونا۔ مدد کرنا +
مُوازِن ع ہم پلہ۔ ہم وزن۔
برابر۔ اصطلاح علم بدیع میں شاعر
کا تمام اجزاء عروضیہ کو ایک
قافیہ پر لانا +
مُوازَنَہ ع باہم وزن ہونا۔ دو چیزوں
کا ہم وزن ہونا۔ ہم سنگی۔
برابری +
مُوازی ع برابر۔ مقابل۔ ہم
قیمت۔ تخمیناً +
مُوازِین ع جمع ہے میزان کی +

مُواسا ع مواسات کا مخفف ہے +
مُواسات ع یاری کرنا۔ مال اور
تن سے کسی کے ہمراہ غمخواری کرنا۔
غمخواری۔ رعایت۔ صلح +
مُواشی ع جمع ہے ماشیہ کی۔
بہت چلنے والا ابل۔ مگر اطلاق
اس کا مطلق بارکش چارپاؤں
پر آتا ہے۔ جیسے گائے بیل۔
گھوڑا وغیرہ +
مُواصَلَت ع ملنا۔ ملاقات کرنا
مل جانا +
مُواضِع ع جمع موضع کی۔ جگہیں +
مُواضَعَہ ع باہم شرکت کرنی۔ عہد
وپیمان کرنا۔ قول وقرار کرنا +
مُواطات ع موافقت کرنا۔ منطقیوں
کی اصطلاح میں کسی کی خبر بلاواسطہ
واقع ہونا جیسے زیدٌ قائمٌ
مُواطِن ع جمع ہے موطِن کی +
مُواظَبَت ع ایک کام پر ہمیشگی
کرنا +
مُواعَدَت ع باہم وعدہ کرنا۔
آپس میں وعدہ کرنا +
مُواعِظ ع جمع ہے موعظت کی +
مُواعِید ع میعاد کی جمع ہے +
مُوافِق ع مطابق۔ موافقت
کرنے والا +
مُوافَقَت ع اتفاق رکھنا۔ ساتھ
دوستی۔ برابری۔ مطابقت +
مُواقِع ع جمع ہے موقع کی +
مُواقَعَہ ع مخالطت۔ عورت سے
مجامعت۔ مرد سے لڑائی +

مُواقِف ع جمع ہے موقف کی +
مُواکِب ع جمع ہے موکبہ کی +
مُواکَلَت ع باہم ملکر کھانا کھانا +
مُوالات ع پے درپے ایک کام کرنا
باہم دوستی رکھنی۔ ایک دوسرے کا
دوست ہونا۔ دوستی +
مُوالِف ع الفت کرنے والا۔ نزدیک
ہونے والا۔ موافق +
مُوالَفَت ع کسی کے ساتھ الفت
کرنا۔ خوگر ہونا۔ باہم الفت کرنا +
مُوالی ع جمع ہے مولیٰ کی +
مُوالِید ع جمع ہے مولود کی +
مُوالیدِ ثلاثہ ع مُوالید سہ گانہ ف
حیوانات۔ نباتات۔ جمادات +
مُوامَرَت ع کسی کے ساتھ مشورہ
کرنا۔ صلاح کرنا +
مُوانَسَت ع باہم اُنس کرنا۔
دوستی کرنا +
مُوانِع ع جمع مانع کی +
مُواہِب ع جمع ہے موہبت کی +
مُواہَنَت ع سستی۔ باہم سستی کرنا
مُوائِد ع جمع مائدہ کی۔ خوانچے
مُوبِد ف حکیم دانشمند۔ ناصح۔
عالم۔ دانا۔ دانشمند آتش پرستان
پیر مے فروش +
مُؤَبَّد ع ہمیشگی کیا گیا۔ ابد کیا گیا +
مو برآوردن زبان قلم ف قلم
کا لکھنے سے رہ جانا +
مو برآوردن زبان ف امر
محال کا ظاہر ہونا +
مو بہ تن تیغ کشیدن ف

کمال غضب میں آنا +
مو بکف برآمدن ف کام کا
محال ہونا +
موبموف سب باتوں میں۔
سب کا سب۔ مفصل +
مَوتان ع مرجانا۔ اجل +
موتِ احمر ع سخت موت +
موتُ الفقراءِ راحۃٌ ع
فقیروں کی موت راحت ہے۔
فقیروں کا مرجانا راحت ہے (آخرت
اور دنیا کی کلفتوں سے چھوٹ جانے
کا باعث) ہے۔ برخلاف دولتمندوں
کے کہ انہیں مرتے وقت اپنے
مال ودولت کی حسرت
ہوتی ہے +
مَوتیٰ ع جمع میت کی ہے +
مو تراش ف بال مونڈنے
کا استرا +
مُؤتَفِک ع کسی چیز سے پھیرنے
والا۔ لوٹانے والا +
مُؤتَفِکات ع مُؤتَفِک کی جمع
ہے۔ قوم لوط کا شہر جو اُلٹا یا
گیا تھا۔ وہ ہوائیں جو مختلف سمتوں
سے چلیں +
مُؤتَلِف ع خوگرفتہ۔ الفت کیا
گیا +
مُؤتَمِر ع فرمانبردار۔ مشورت کرنیوالا
مُؤتَمِن ع امانت دار جو شخص کسی
کے مال میں خیانت نہ کرے +
مُؤثِّر ع اثر کرنے والا۔ تاثیر کرنے
والا +

مُؤثِر ع ایثار کرنے والا۔ اوروں (کی حاجت براری) کو اپنے اوپر مقدم سمجھنے والا +
مُؤثِّرات ع تاثیر کرنے والے۔ ستاروں سے بھی مراد ہے +
مُوثّق ع استوار۔ مضبوط۔ اس کا اعتماد وثوق ہے +
مُؤثِم ع گنہگار۔ مجرم +
مَوج ع لہر۔ پانی کی لہر +
مُوجِب ع واجب کرنے والا۔ لازم کرنے والا۔ باعث۔ سبب +
مُوجَب ع لازم کیا گیا۔ مقرر کیا گیا +
موج خیز ف دریا جس سے لہریں پانی کی ظاہر ہوں +
مُوجِد ع ایجاد کرنے والا۔ اپنی طبیعت سے کوئی نئی چیز بغیر نمونہ کے بنانے والا +
مُوجَز ع کوتاہ۔ مختصر۔ علم طب کی ایک کتاب کا نام بھی ہے +
موجزن ف لہراتا ہوا۔ موج مارنے والا +
مُوجِع ع دردناک۔ درد میں لانے والا۔ جس سے درد پیدا ہو +
مُؤجَّل ع مہلت دیا گیا۔ وقت مقرر کیا گیا +
موجُود ع وجود کیا گیا۔ پیدا شدہ۔ حاضر +
موجُودات ع جمع ہے موجودہ کی۔ مخلوقات +
مُوجّہ ع پسندیدہ۔ خوب۔ جس کی طرف منہ کیا جاوے +
مُوچینہ ف بالوں کے اکھیڑنے کا موچنا +
مُوَحِّد ع قائل توحید۔ خدا کو ایک ماننے والا +
مُوحِش ع وحشت میں ڈالنے والا۔ اندوہگیں کرنے والا +
مُوَحِّش ع وحشت میں ڈالنے والا۔ مانند +
مُؤخَّر ع آخر کیا گیا۔ پچھلا۔ ایک منزل قمر بھی ہے برج حوت میں +
مُؤخِر ع کان کی طرف والا آنکھ کا گوشہ +
مُودف عقاب جو مشہور پرندہ +
موادان۔ موفرستادن ف عاشق کو معشوقہ سے کسی طرح وصال نہ ہو سکے تو وہ اپنے ضعف اور بیکسی جتانے کو اپنے بال کاغذ میں لپیٹ کر صندوق میں رکھ کر بھیجتا ہے۔ اگر معشوقہ کو بھی اس اشتیاق ہو تو وہ بھی جواب میں ایسا ہی کرتی ہے +
مُؤدِّب ع ادب دینے والا۔ استاد +
مُؤَدَّب ع ادب دیا گیا۔ جس کو ادب سکھلائیں +
مُوَدَّت ع دوستی کرنا۔ دوستی +
مُوَدِّع ع رخصت کرنے والا۔ وداع کرنے والا +
مُوَدَّع ع رخصت کیا گیا۔ وداع کیا گیا +
مُودَعہ ع سپرد کی ہوئی شے +
مَودُود ع دوست داشتہ شدہ۔ سلطان محمود غزنوی کے پوتے کا نام ہے جو ۴۳۲ھ سے ۴۴۱ھ تک بادشاہ رہا۔ اس کے زمانے میں لاہور کو ہندوؤں نے گھیر لیا +
مُؤدّٰے ع ادا کیا گیا۔ پہنچایا گیا۔ مضمون۔ معنی +
مُؤدّی ع ادا کرنے والا۔ پہنچانے والا +
مُؤذِّن ع اذان دینے والا۔ آگاہ کرنے والا۔ بانگ دہندہ +
مُوذی ع دکھ دینے والا۔ ایذا دینے والا +
مُؤذّن تسبیح ف تسبیح کا امام جو ایک دانہ ہوتا ہے +
مؤذن تسبیح فلک ف سورج +
مور ف چیونٹی۔ کیڑی +
مُورِث ع وارث کرنے والا۔ وہ مرنے والا جس کا مال ہو اور وارث ہوں۔ میراث پہنچانے والا۔ مطلق پہنچانے والا۔ پیدا کرنے والا۔ باعث +
مُورِث اعلیٰ ع کسی خاندان کا وہ بزرگ جس کی وراثت اس کے خاندان میں تقسیم ہوتی ہو +
مورچال ف فارس میں ایک پہاڑ ہے جس کی ایک غار سے قدر ضرورت کے موافق پانی نکل آتا ہے +
مورچال۔ مورچل ف اس گڑھے کو کہتے ہیں جو قلعہ کے لینے کے واسطے چار طرف کھودتے ہیں۔ مورچا +
مورچا ف زنگ جو لوہے کو لگ جاتا ہے +
مورچہ ف ایک قسم کی چیونٹی جو بہت چھوٹی ہوتی ہے۔ زنگ جو لوہے کو لگ جاتا ہے۔ مجازاً ضعیف و حقیر آدمی +
مورچہ بے زدن ف داڑھی کے بالوں کو جڑ سے اکھیڑ کر پھینکنا +
مورچۂ عنبرین ف نوجوانوں کی داڑھی کے بال۔ خط معشوق جسے پنجابی میں مس کہتے ہیں +
مُوَرِّخ ع تاریخ نویس۔ تاریخ لکھنے والا +
مُوَرِّخین ع جمع مُوَرِّخ کی +
مَورِد ع آدمیوں اور بہائم کے پانی پینے کا چشمہ۔ وارد ہونے کی جگہ۔ اترنے کی جگہ +
مُوَرَّد ع گلگون۔ سرخ گلاب کے رنگ کا کیا گیا +
مُورد ف درخت آس جس کے پتے بہت سبز اور تر و تازہ ہوتے ہیں +
مور سرخ سب مور سرہ ف آنکھ کی ایک بیماری کا نام ہے +
مورش ف چھوٹے منکے جو تاگے میں پرو کر عورتیں ہاتھوں اور گردن میں ڈالتی ہیں +
مَورُوث ع میراث گرفتہ شدہ +
موروثی ع باپ دادا کا۔ وہ شے جو ارثی ہو +
مَورُود ع وارد کیا گیا۔ [illegible]

موری ف موری۔ پانی نکلنے کی بدررو۔ کوزے کی ٹونٹی +

موریانہ ف مورچانہ +

موز ف کیلے کا درخت +

موزع ع پراگندہ کرنے والا۔ تقسیم کرنے والا +

موزون ع تُلا ہُوا۔ وزن کیا ہُوا۔ خوش آئندہ۔ پسندیدہ +

موزہ ف جوتی۔ جُراب۔ غلافِ تیغ۔ تلوار کا میان +

موزہ در گِل ماندن ف عاجز ہو جانا۔ پابند ہو جانا۔ مشکلات میں پڑنا +

موزہ نہادن ف سفر کو ترک کرنا۔ اقامت اختیار کرنا +

موژ۔ موژہ ف غم و اندوہ۔ تالاب۔ آبگیر +

موژال ف خواب آلودہ آنکھ۔ نیم شگفتہ نرگس۔ خواب آلودہ آدمی +

موسخ ف زنار۔ جنیو +

موسر ع توانگر۔ جو مفلس نہ ہو +

مؤسس ع مضبوط کرنے والا۔ استوار کنندہ۔ بنیاد ڈالنے والا +

موسم ع ہنگام۔ وقت +

موسم ع نام رکھا گیا +

موسمی ع منسوب بہ موسم +

موسوم ع نام رکھا گیا۔ نشان کیا گیا۔ داغدار +

موسہ ف زنبور۔ بھڑ +

موسیٰ ع بال مونڈنے کا استرہ ایک مشہور پیغمبر کا نام ہے۔ یہ لفظ عبرانی ہے۔ اس کے معنی یہ ہیں۔ مو (تابوت) سا (پانی)، چونکہ موسیٰ کو ان کی والدہ نے پانی میں بہا دیا تھا۔ اِس لئے یہ نام رکھا گیا۔ تورات اِنہی پر نازل ہوئی۔ ان کی پیدائش حضرت عیسیٰ سے ۱۵۷۱ برس پیشتر شہر مصر میں ہوئی۔ اور ۱۲۰ برس کی عمر میں ۱۴۵۱ برس قبل مسیح انہوں نے وفات پائی +

موسیچہ ف ممولا۔ صعوہ +

موسیقار ع ایک باجہ کا نام ہے جس میں چھوٹی بڑی نلیاں بشکل مثلث باہم جُڑی ہوئی ہوتی ہیں۔ بقول بعض موسیقار ایک پرندہ کا نام ہے جس کی چونچ میں بہت سے سوراخ ہوتے ہیں۔ جن میں سے طرح طرح کی آوازیں نکلتی ہیں۔ حکماء نے علم موسیقی وہیں سے نکالا ہے +

موسیقی ع گانے بجانے کا علم۔ علم سرود۔ موسیقار یونانی میں لحن کو کہتے ہیں۔ علم موسیقی کے بارہ مقام ہیں اور ہر ایک کے دو شعبے۔ پھر ہر ایک شعبے سے کئی نغمے۔ اس کے سوا دو مقام کے ملاپ سے چھ آہنگ نکلے ہیں +

موش ف چوہا +

موشح ع زیور سے آراستہ کیا گیا۔ مزین۔ بدھی پہنایا گیا +

موش خرما ف گلہری +

موش خوار۔ موش خور ف چیل گدھ +

موش دشتی ف جنگلی چوہا +

موشکاف یہودیوں کے ایک عالم کا نام ہے +

موشک پراں ف گلہری +

موشک دوانی ف فتنہ انگیزی۔ چھچھوندر چلانے کی کھیل +

موشکرف توحہ گر عورت۔ وہ عورت جو اور عورتوں میں بیٹھ کر مردہ کے اوصاف اس طرح بیان کرے۔ کہ اُن سے سُن کر اور عورتیں بھی روئیں +

موش کور۔ موشک کور ف اندھا چوہا۔ چمگادڑ۔ چھچھوندر۔ چونکہ دن کو اسے دکھائی نہیں دیتا۔ اسواسطے اُس کا یہ نام رکھا گیا۔ موشک کو بیس کا تصغیر

موشکیر ف چیل۔ زغن +

موصیٰ لہٗ ع وہ شخص جس کو وصیت کی ہو۔ وصیت کیا گیا +

موصیٰ الیہ ع وہ شخص جس کو وصیت کی جائے +

موصف ع توصیف کیا گیا۔ وصف کیا گیا +

موصل ع وصل ہونے کی جگہ۔ ملنے کی جگہ۔ عراق عرب میں دریائے دجلہ کے کنارے ایک مشہور شہر ہے جس کے پاس نینوہ کے کھنڈرات ہیں +

موصل ع پہنچانے والا +

موصل ع وصل کیا گیا۔ پیوند کیا گیا +

موصوف ع وصف کیا گیا۔ تعریف کیا گیا +

موصول ع ملا ہوا۔ وصل کیا گیا۔ پہنچا ہوا۔ علم صرف میں وہ اسم ہے بجز صلہ پورے معنے نہ دے +

موصی ع وصیت کرنے والا +

موضح ع واضح اور روشن کرنے والا +

موضح ع واضح اور روشن کیا گیا +

موضع ع رکھنے کی جگہ۔ جگہ۔ مکان۔ گاؤں +

موضوع ع رکھا گیا۔ کیا گیا۔ اصطلاح میں وہ شے جس کا ذکر اُس علم میں ہو اور منطقی مبتدا کو موضوع اور خبر کو محمول کہتے ہیں +

موضوعہ ع اصطلاح میں کسی علم کا موضوع وہ ہے جس کے عوارض ذاتیہ سے اُس علم میں بحث کرتے ہیں +

موطن ع جائے وطن۔ اپنا دیس +

موطن ع وطن کیا گیا۔ وہ شہر جس کے اندر کوئی جا بسے +

موظف ع وظیفہ کیا گیا۔ وظیفہ دیا گیا +

موظف ع وظیفہ دینے والا ہمیشہ ایک کام کا کرنے والا +

موعد ع وقت وعدہ کرنے کا۔ جگہ وعدہ کرنے کی +

موعدت ع وعدہ۔ عہد۔ پیمان +

موعظت ع نصیحت کرنا۔ نصیحت۔ وعظ +

موعود ع وعدہ کیا گیا۔ وہ شے جس کا وعدہ کیا جائے +

موغ ف مغ - آتش پرست +

مُوَفِّر ع زیادہ کرنے والا +

مُوَفَّر ع زیادہ کیا گیا -

مُوَفَّق ع توفیق دیا گیا - نیک کام کرنے کے اسباب مہیّا کیا گیا - کوئی شخص جس کو نیکی کرنے کی توفیق ہو - صیغہ اسم مفعول کا ہے - توفیق مصدر سے +

مَوفُور ع وافر کیا گیا - زیادتی کیا گیا +

مُوَفّیٰ ع تمام کردہ شدہ - وفا کیا گیا مجازاً کامل - تمام +

مُوق - مُؤق ع آنکھ کا کونہ جو کان کی طرف ہوتا ہے +

مُوَقَّت ع کسی وقت پر ٹھیرایا ہؤا - وقت کیا گیا +

مَوقِع ع واقع ہونے کی جگہ - گرنے کی جگہ - جگہ - محل +

مُوَقَّع ع بلند کیا گیا - توقیع کیا گیا +

مَوقِف ع کھڑا ہونے کی جگہ - ایک مقام کا نام ہے - جو مکہ سے ۲ کوس کے فاصلہ پر ہے - اسے عرفات بھی کہتے ہیں +

مُوقِن ع یقین کرنے والا +

مُوقِنَہ ع یقین کرنے والی عورت +

مَوقُوف ع ٹھیرایا گیا - مجازاً خاست کیا گیا - اصطلاح میں حرف ساکن کہ اس سے پہلے حرف بھی ساکن ہو - جیسے کرد دال +

مُک ف تپش - ڈنگ +

مَوکِب ع اردل کے آدمی - خواہ سوار ہوں یا پیادے +

مَوکِب ع سپاہ و لشکر - سواروں کی جماعت - رسالہ +

موکبیان سحر ف وہ فرشتے جو شب معراج کو پیغمبر خدا صلعم کے ساتھ تھے +

مُؤَکِّد ع تاکید کرنے والا +

مُؤَکَّد ع تاکید کیا گیا +

موکدہ ف مطلق - مشتاق کی ضد +

مُؤَکَّل ع وہ شخص جس کو کچھ کام سپرد ہو +

مُؤَکِّل ع وہ شخص جو کسی کو کچھ کام سپرد کرے +

مول ف معشوق عورت - درنگ - تاخیر - حرامزادہ - توبہ - ناز و غمزہ + ٹھیر جو امر کا صیغہ ہے +

مَولےٰ - مَولا ع آزاد کرنے والا - مددگار - رفیق - صاحب - خداوند - آقا - سردار - آزاد کیا گیا - غلام - ہمسایہ +

مُوَلِّد ع پیدا کرنے والا +

مُوَلَّد ع ایک عجمی شخص کا نام ہے - جس نے عرب میں پرورش پائی تھی - وہ عجمی لفظ جسے عرب اپنی زبان میں بولیں - دوغلہ +

مَولِد ع جائے ولادت - جنم بھوم - پیدا ہونے کی جگہ +

مُوَلِّدَہ ع جنانے کی قوت - وہ قوت جو خون سے منی نکال کر منی کو صورت انسان بننے کے قابل کرتی ہے +

مُولَع ع حریص - لالچی - راغب +

مُؤَلَّف ع تالیف کیا گیا - جمع کیا گیا +

مُؤَلِّف ع تالیف کرنے والا - جمع کرنے والا +

مُؤَلَّفات ع وہ کتابیں جو تالیف کی گئی ہوں +

مُؤلِم ع درد دینے والا - الم دینے والا +

مَولُو ف حیوان کا سینگ جو فقیر بجاتے ہیں - سنگی +

مَولُود ع بچہ - خواہ لڑکا ہو یا لڑکی جنا ہؤا - فرزند - جننے کا زمانہ +

مَولَوی ع اسم مفعول کا صیغہ ہے - سرداری دادہ شدہ - سردار منسوب مولا سے یعنی خداوند - صاحب یائے نسبت لگی تو چوتھا حرف بموجب قاعدہ کے واؤ سے بدل گیا - کیونکہ سہ حرفی اور چہار حرفی کلموں میں نسبت کے وقت الف مقصورہ یا سے بدل جاتا ہے +

مُوَلَّہ ع شیفتہ - عاشق - دیوانہ ایک قسم کا بید جس کو بید مجنوں کہتے ہیں +

مولیدن ف گھسنا - پھسلنا - پھرنا - پھرانا - دیر تک رہنا - دیر کرنا +

موم ف موم جو مشہور شے ہے +

مُوَمِّر ع حکم کرنے والا +

مُؤَمَّل ع امیدوار - ایک گھوڑے کا نام بھی ہے +

مُؤمِن ع ایمان لانے والا - ایماندار +

مُومیٰ ع اشارہ کیا گیا - اشارہ کردہ شدہ +

مُومیٰ اِلَیہِ ع اشارہ کردہ شدہ بسوئے او - وہ شخص جس کی طرف اشارہ کیا گیا ہو +

مومیا - مومیائی ف ایک سیاہ رنگ شے کا نام ہے - اور وہ دو قسم کی ہوتی ہے - عملی اور کانی - عملی اس طرح بنتی ہے کہ ایک سُرخ رو اور سُرخ مُو بچہ لیکر پالتے ہیں - جب اُس کی عمر قریب تیس ۳۰ سال کے پہنچ جاتی ہے - پتھر کا ایک بہت بڑا مٹکا (پنجابی کھرولا) تیار کرکے اُس میں شہد اور بہت سی دوائیں بھر دیتے ہیں - اور جوان مذکور کو اُس میں کھڑا کرکے اوپر سے بند کر دیتے ہیں - اور اُس دن کی تاریخ اُس پر لکھ دیتے ہیں - ۱۲۰ برس کے بعد اُس شہد اور آدمی کی سب مومیائی بن جاتی ہے - ہر ایک ٹوٹے عضو کی درستی کے لئے کام آتی ہے - معدنی (مومیائی) فریدوں کے زمانے میں دستیاب ہوئی تھی - اس طرح پر کہ ایک دن یہ بادشاہ شکار کے لئے گیا تھا - اس کے ایک ملازم نے ہرن کے بچہ کو ایسا تیر مارا کہ وہ قریب بہ ہلاکت ہوگیا - لیکن رات

کے اندھیرے کے سبب
اس ہرن کے بچہ کو نہ پایا۔
اور واپس چلا آیا۔ ہرن کا بچہ
آہستہ آہستہ لنگڑاتا ہوا ایک
پہاڑ کے شگاف کے قریب پہنچا۔
اور وہاں سے پانی پیا۔ پانی پیتے
ہی اس کا زخم بالکل اچھا ہو گیا۔
اس نواح کے لوگوں نے یہ حال
دیکھ کر ہرن کو تو پھر شکار کر لیا۔ اور
کل کیفیت (گذشتہ) فریدون
کے پاس آکر بیان کی۔ فریدون
کمال متعجب ہوا۔ اور حکماء کو بلا کر
اس امر کی کیفیت پوچھی۔ حکما نے
تجربتاً ایک اور جانور کی ٹانگ توڑ
کر وہ پانی پلایا۔ وہ بھی فوراً اچھا ہو گیا۔
پھر بادشاہ نے اس مقام کو اپنی حفاظت
میں کر لیا +
بعض محققین یوں لکھتے ہیں۔ کہ
پارس کے مضافات میں سے
ایک گاؤں ہے۔ اس کے قریب
پہاڑ میں ایک تالاب ہے۔ برس
کے بعد جب چشمہ جوش مارتا ہے
تو اس کے کنارے پر موم جیسی کچھ
چکنائی سی جم جاتی ہے۔ وہاں کے
حاکم کی طرف سے کچھ لوگ مقرر
ہیں۔ وہ اس کو اٹھا لیتے ہیں۔
اور یہ مومیائی اسی گاؤں سے
منسوب ہے +
اور ایک صاحب لکھتے ہیں۔ کہ
اس چشمہ پر ایک تانبے کی چھلنی
نصب کر دیتے ہیں برس کے بعد
بعد جب اس کو اٹھاتے ہیں۔ تو
اس پر کچھ مومیائی بھی ملتے ہیں +
اس کی وجہ تسمیہ میں بعض صاحبوں
نے یہ بھی لکھا ہے۔ کہ اصل میں
موم آئین تھا۔ کان میں سے نکلتی
ہے۔ تو موم کی مانند نرم ہوتی ہے
کثرت استعمال سے مومیائی ہو گیا

**مُؤنَت** ع محنت۔ رنج۔ رنج کھینچنا۔
اور مایحتاج معاش کا (جیسے نفقہ۔
لباس) خرچ ضروری +
**مُؤَنَّث** ع عورت۔ مادہ +
**مُونِس** ع ہمدم۔ آرام دینے والا۔
انس کرنے والا۔ یار۔ رفیق
غمخوار +
**مُأَوَّل** ع تاویل کیا گیا۔ پھیرا گیا۔
کلام کو ظاہری معنوں سے پھیرا گیا +
**مُوہِب** ع بخشنے والا۔ ہبہ کرنیوالا +
**مَوہِبَت** ع بخشش۔ عطا +
**مَوہِبَتِ عُظمےٰ** ع بہت بڑی بخشش +
**مُوہِم** ع وہم ڈالنے والا +
**مَوہُوب** ع عطا کیا گیا۔ کوئی چیز
ہبہ کی گئی۔ بخشا گیا +
**مَوہُوم** ع وہم کیا گیا۔ وہمی +
**مَوہُون** ع سُست کیا گیا +
**مُوے** ف بال +
**مُوے از کف برآمدن** ف
امر محال +
**مویان** ف مویدن سے اسم
فاعل یا اسم حالیہ ہے +
**مویانہ** ف مورچانہ +
**موے برستن** ف مستعد
ہونا۔ تیار ہونا +
**موے پینی** ف۔ موے دماغ +
**مُؤَیَّد** ع تائید کیا گیا۔ مدد دیا گیا صیغہ
اسم مفعول کا ہے۔ تائید
مصدر سے +
**مُؤَیِّد** ع تائید کرنے والا۔ مددگار
صیغہ اسم فاعل کا ہے۔ تائید
مصدر سے +
**موے دماغ** ف عیش میں خلل
ڈالنے والا۔ وہ شخص جو کسی کا بہت
منہ چڑھا ہو۔ سب سے زیادہ
معتمد۔ مصاحب +
**مَویز** ف بڑے انگور سکھائے
ہوئے۔ داکھ۔ منقےٰ +
**مویہ** ف نوحہ۔ مردہ پہ رونا +
**مویہ زال** ف ایک لحن کا نام ہے
**مویہ گر** ف نوحہ کرنے والا +
**مویدن** ف رونا۔ مردہ پہ
رونا۔ نوحہ کرنا +
**موئینہ** ف بالوں کا کپڑا۔ حیوان
کا چمڑا جس پر بال ہوں۔ پوستین +

## میم مع ہائے ہوز

**مَہ** ف مخفف ماہ۔ چاند +
**مِہ** ف بڑا۔ بزرگ۔ سردار +
**مَہ** ع مت کر۔ اسمائے افعال
میں سے ہے +
**مِہا** ف بزرگ۔ اے بزرگ۔
اے سردار +
**مَہا** ف بلور کی طرح ایک پتھر ہے۔
بعض بلور ہی کو کہتے ہیں +
**مُہاب** ع ڈراونی شکل۔ ہیبت
ناک شخص +
**مہ آباد** ق عجم کا پہلا پیغمبر جس کی
کتاب کا نام وساتیر ہے +
**مَہابَت** ع ہیبت۔ خوف۔ ڈر۔
خشم۔ شان و شکوہ +
**مَہابت خاں** ف جہانگیر شاہ
دہلی کے سپہ سالار کا نام ہے۔
جو جہانگیر کے ولیعہد شاہجہان
کی بغاوت کے وقت اس کا مقابلہ
کرتا رہا۔ اور آخر کار نورجہاں
کی مخالفت کی وجہ سے دربار
میں بلایا گیا۔ اس نے یہاں
آکر بادشاہ کو اپنے قابو میں کر لیا۔
مگر پیچھے بھاگ کر شاہجہان کے
پاس چلا گیا۔ شاہجہان جب بادشاہ
ہوا تو یہ اس کے وقت سپہ سالار رہا +
**مُہاجِر** ع ہجرت کرنے والا۔ ایک جگہ
چھوڑ کر چلا جانے والا +
**مُہاجَرت** ع ہجرت کرنا۔ رہنے کی
جگہ چھوڑ جانا۔ وطن چھوڑ کر چلا جانا۔
کافروں کے دیس سے نکل جانا +
**مُہاجِرین** ع ہجرت کرنے والے۔
خدا کے راہ میں وطن چھوڑنے والے
وہ لوگ جو پیغمبر خدا صلعم کے ارشاد
کے موافق مکہ سے ہجرت کر کے چلے
گئے تھے +
**مِہاد** ع بستر۔ بچھونا۔ فرش۔ یہ لفظ
مفرد ہے۔ مہد کی جمع نہیں ہے +
**مُہار** ف اونٹ کی نکیل۔ وہ لکڑی

جو اونٹ کے ناک میں ڈالتے ہیں
اور اس میں ایک رسی باندھتے
ہیں +
مہارب ع محراب کی جمع ہے +
مہاراشٹر ف مرہٹوں کا وطن
جس میں مندرجہ ذیل علاقے شامل
ہیں۔ بمبئی احاطہ کا کل جنوبی حصہ
علاقہ متوسط و علاقہ ایجنسی وسط
ہند و علاقہ نظام حیدرآباد کا ایک
بڑا حصہ۔ ملک برار +
مہارہ بر سر کردن ف
سطح کرنا +
مہارت ع استادی۔ استعداد +
مہالک ع جمع ہے مہلکہ کی +
مہام ع اصل میں مہامم تھا۔
جمع ہے مہم کی۔ مہمیں۔ مہمات۔
خطرناک اور دشوار کام +
مہان ع اہانت کیا گیا۔ ذلیل +
مہان ف جمع ہے مہ کی۔ بزرگان +
مہب ع ہوا کے چلنے کی جگہ +
مہ بیگوہاں ف ایک سرود کا نام ہے
مہبط ع اترنے کی جگہ۔ جائے ہبوط +
مہبل ع عورت کے فرج کا منہ +
مہ پرستان ف عاشق لوگ +
مہتاب ف چاندنی اصل میں تاب
مہ تھا۔ چاند روشن +
مہتاب بہ گز پیمودن ف محال
کام کرنا۔ ایسا کام کرنا جس کا
سرانجام ناممکن ہو۔ لغو حرکت
کرنی۔ بیہودہ کام کرنا
مہتاب پیمودن ف بیہودہ کام
کرنا۔ لغو حرکت کرنی +
مہتابی ف ایک قسم کی مشہور
آتشبازی ہے۔ منسوب بہ مہتاب
رنگ شکستہ۔ چھوٹی سی عمارت جو
حوض کے کنارے رات کی چاندنی
کی سیر دیکھنے کے لئے بنائی جاتی
ہے +
مہتدی ع ہدایت پانے والا۔
راہ راست پانے والا۔ خلفائے
عباسیہ سے ایک خلیفے کا نام ہے
جو ۲۵۵ھ سے ۲۵۶ھ تک
حکمران رہا۔ بڑا عابد زاہد تھا۔
لوگوں کو غیر شرع کاموں سے روکتا
سنہری روپہلی برتنوں کو توڑ
ڈالا۔ راگ سننے اور شراب سے
لوگوں کو منع کیا۔ خود ایک کتبہ میں
بیٹھکر عدالت کرتا۔ آخر ترکوں نے اسے مار ڈالا
مہتدے ع ہدایت کیا گیا +
مہتر ف بزرگ۔ رئیس۔ سردار
قوم +
مہتر رخت ف کپڑے پہنانے
والا خدمتگار +
مہتری ف سرداری +
مہتوک ف مردہ۔ مرا ہوا +
مہتوک ع ہتک کیا گیا۔ پردہ دریدہ۔
مہج ع مہجہ کی جمع ہے +
مہجع ع سونے والا +
مہجع ع سونے کی جگہ۔ خوابگاہ +
مہجو ع ہجو کیا گیا جس کی ہجو کی جائے۔
مہجور ع چھوڑا گیا۔ جدائی کیا گیا۔ جدا
مخرج پریشان و ناحق +
مہجوری ع جدائی
مہجہ ع خون۔ خون دل۔ جانِ
روح۔ ہر چیز کا خلاصہ +
مہجۃ الاحجار ع جواہرات۔ جیسے
زمرد۔ لعل۔ یاقوت وغیرہ +
مہچہ ف جھنڈے کا سرا۔ ہر چمچ جو
جھنڈے کے اوپر ہوتا ہے +
مہد ع پنگوڑا۔ گہوارہ۔ بستر۔
بچھونا +
مہد علیا ع اونچا ہنڈولا۔ مگر
محاورات میں اس کا اطلاق بادشاہ
کی بیگم پر اور خاص کر اس پر جو
ولیعہد کی ماں ہو۔ بلحاظ عفت و
عظمت کے کیا جاتا ہے +
مہدہم ف ایک شکاری پرند کا
نام ہے جس کا دم ابلق ہوتا ہے
اس کتوبر کو بھی کہتے ہیں جس
کے تمام پر سیاہ ہوں اور دم
سفید +
مہد مہتاب ف آسمان +
مہد نفس موسےٰ ف وہ
صندوق جس میں حضرت
موسے علیہ السلام کو بند کرکے دریا
میں بہا دیا گیا تھا +
مہدی ع ہدایت کنندہ۔ رہنما +
مہدی ع ہدایت کیا گیا۔ خلفائے
عباسیہ سے دوسرے خلیفے کا نام ہے
جو ۱۵۸ھ سے ۱۶۹ھ تک خلیفہ
رہا۔ سب سے پہلے علم کلام میں کتب
اسی کے وقت تصنیف ہوئیں خزانے
کو راہ خدا میں بانٹ دیا۔ حج اور
زیارت روضہ مطہرہ رسول خدا کو
گیا تو بیشمار روپیہ تقسیم کیا۔ اور امام
مہدی بارھویں امام جو آنے والے
ہیں۔ اُن کے آنے پر یہ آواز آئیگی۔
کہ هٰذا خَلِيفَةُ اللهِ الْمَهْدِيُّ فَاسْمَعُوا
لَهُ وَأَطِيعُوا عبداللہ اُن کے باپ کا نام
ہوگا۔ حضرت عیسےٰ کے ہمراہ ہوکر
دجال ملعون سے قتال کرینگے۔ اور
غالب آئینگے۔ اب تک کئی مہدی
کاذب آچکے ہیں۔ مگر سچے کے نشان
اور ہی ہیں +
مہدیہ ع عرب سے مغرب کے ممالک
میں ایک شہر ہے +
مہذار ع بیہودہ گو +
مہذب ع آراستہ کیا گیا۔
شائستہ۔ لغت عربی کی ایک
کتاب کا نام بھی ہے +
مہذب ع آراستہ کرنے والا +
مہذب الاخلاق ع خوش خلق۔
نیک خصلت +
مہر ف سورج۔ محبت۔ ایک
شمسی مہینہ کا نام ہے۔ جو کاتک
میں آتا ہے۔ ہر شمسی مہینے کی
سولھویں تاریخ +
مہر ع وہ روپیہ یا جنس جو عورت
کو نکاح کے عوض دیا و تدوینا
ہے +
مُہر ف انگشتری۔ مُہر۔ حکم۔
فرمان +
مُہرا ع وہ شے جو پانی میں آگ کی گرمی
سے پک کر خوب ملائم ہو جائے +

مہراب ف کابل کے بادشاہ کا نام ہے - جو رستم کے رشتہ داروں میں سے تھا +

مہراج ف زنگبار کے بادشاہ کا لقب ہے - قیاساً یہ لفظ مہاراج کا مخفف معلوم ہوتا ہے - جو ہندی لفظ شاہ و شاہان کے معنی میں آتا ہے +

مہراس ف ہاون جسے پنجابی میں چھٹو کہتے ہیں +

مہراسس ع پتھر کی اوکھلی - مشترقوی - حضرت الیاس علیہ السلام پیغمبر کے باپ اور قیصر روم کے ایک ایلچی کا نام ہے +

مہران ف ایک دوائی کا نام ہے +

مہران ف ایک دریا اور صاحب فضل و کمالات شخص اور ایک بادشاہ کا نام ہے +

مہرب ع گریزگاہ - بھاگنے کی جگہ +

مہربان ف محبت کرنے والا +

مہربانی ف محبت - مہر +

مہرجان مب - مہرگان ف آفتاب کی برج میزان میں رہنے کی مدت - ساتواں مہینہ شمسی - جو ہندی میں کاتک سے ملتا جلتا ہے +

مہر خاوران ف انوری جو خراسان کے علاقہ خاوران کا رہنے والا تھا - اور ابتدا میں اپنا تخلص خاوری کرتا تھا +

مہر خموش - مہر دہان ف خاموشی - آخری لفظ کے معنے روزہ بھی ہیں +

مہر دہان روزہ داران ف سحور

مہر شریعت ف نبی آخر الزمان صلعم

مہر شفاف ف تعویذ گنڈا جو لڑکوں کے گلے میں ڈالتے ہیں +

مہرکن ف وہ شخص جو مہر کھودتا ہے +

مہر گیتی فروز ف آفتاب +

مہرگیاہ ع یہ ایک گھاس ہے - جس کو لکھمنی کہتے ہیں - اس کی جڑ چہرۂ انسان کے ہمشکل ہے جو شخص اسے اپنے پاس رکھتا ہے - تمام زمانہ اس پر مہربان ہو جاتا ہے +

مہر نبوت ف وہ نقش جو رسول خدا صلعم کے مونڈھوں پہ تھا +

مہر نہادن ف مہر لگانی +

مہروف چاند کی شکل والا +

مہروب ع گریختہ - بھاگا ہوا +

مہرور ف مہربان - محبت والا +

مہرہ ف کوڑی - گھونگا - سنکھ - سناروں اور لہاروں کا ہتھوڑا

مہرہ از کف بیرون افشاندن ف مغلوب ہونا - ہار جانا - کیونکہ شطرنج کھیلنے میں جیتے ہوئے مہرے ہاتھ سے پھینک دینے مغلوب - اور ثابت ہو جانے کی نشانی ہے +

مہرہ از کمیں بیرون جہاندن ف غالب ہونا - مدعا کو پہنچنا - مقصد پہ فائز ہونا - کیونکہ شطرنج باز قوی اور حریف کو نقصان پہنچانے والی چال جس کو وہ پہلے سے خوب سوچ رکھتا ہے - بہت پھرتی اور تیزی سے چلتا ہے +

مہرہائے سیمابی ف ستارے کواکب +

مہرہ بازی ف شعبدہ بازی - عیاری +

مہرہ بطاس و در طاس افگندن و انداختن - مہرہ بجام و در جام افگندن و انداختن ف آگاہ کرنا - خبردار کرنا - مطلع کرنا +

مہرۂ تپ ف ایک مہرہ ہے جو تپ کو دفع کرتا ہے +

مہرہ چین و مہرہ باز ف مداری +

مہرۂ خاک ف کرۂ زمین - آدمی کا بدن +

مہرہ در ششدر بودن ف قید ہو جانا - عاجز ہونا +

مہرہ در گردن جمع شدن ف گردن ٹوٹ جانا +

مہرہ درہم فتادن ف مہرے ٹوٹ کر اپنی جگہ سے ہٹ جانے - مہرے کے درہم برہم ہو جانے +

مہرۂ زر ف آفتاب +

مہرۂ سفید ف سنکھ - ناقوس +

مہرۂ سیم - مہرۂ سیمابی ف چاند +

مہرۂ گلین ف زمین

مہرۂ کہربا ف ایک زرد رنگ کا مہرہ ہوتا ہے - کہ جب اس کو چمڑے یا کپڑے پر رگڑ کر تنکے یا گھاس کے پتے کے پاس لاتے ہیں تو وہ تنکا یا گھاس کا پتا کھچ کر مہرہ سے آلگتا ہے +

مہرۂ کہربا گون ف زردی اور گولائی کے لحاظ سے زمین کو کہتے ہیں +

مہرۂ لاجورد ف نیلاہٹ کے لحاظ سے آسمان کو کہتے ہیں +

مہرۂ نماز ف خاک شفا کا ایک مہرہ ہوتا ہے - جسے بعض شیعہ لوگ نماز میں سجدہ کی جگہ رکھتے ہیں +

مہرہ و حقہ ف زمین و آسمان +

مہرہائے سیمابی - مہرہائے فلک ف ستارے +

مہزول ع لاغر - دبلا +

مہزوم ع شکست دیا گیا - شکست پایا گیا +

مہشت ف متین اور باتمکین آدمی - سنگین - بھاری +

مہشید ف آفتاب - چاند +

مہضوم ع ہضم کیا گیا - پچا یا گیا +

مہل ع آہستگی - دیر - زمانہ +

مہل ع گلا یا ہوا - تانبا +

مہل ف سست چھوڑ - صیغہ نہی کا ہے ہلیدن مصدر سے +

مہلت ع فرصت - توقف -

دینا۔ درنگ +
مَهْلَک ع ہلاک ہونے کی جگہ +
مَهْلَکہ ع جائے ہلاکت۔ ہلاکت
مرجانا +
مُهَلِّل ع کلمہ لا الٰہ الا اللہ پڑھنے والا
مُهَنَّد ف ہندی تلوار +
مُهَلْهَل ع زہر دیا گیا۔
بہت پتلا کپڑا +
مُهِمّ ع غم میں ڈالنے والا۔ مجازاً
بڑا کام۔ امرِ عظیم۔ کارِ دشوار۔
ضروری کام +
مُهِمّ ساز ف مشغول۔ بڑا کام
کرنے والا۔ عورتوں کا دلال +
مَهمّا اَمْکَن ع جہاں تک ممکن ہو +
مُهِمّات ع جمع مُهِمّہ کی معنیں +
مِهْماز ع مہمیز کا اسم آلہ ہے جس
کے معنے ہیں فشردن و زدن۔
مہمیز +
مِهْمان ف وہ شخص غیر جو کسی
کے گھر آکر اترے۔ یہ لفظ مرکب
ہے۔ مہ (بمعنی بزرگ سردار)
اور مان (بمعنی مانند) سے یعنی
مانندِ بزرگ۔ مانند سردار۔
یا مرکب ہے۔ مہ (بمعنی چاند) اور
مان (مخفف مانند) سے۔ مانند چاند کے
چاند جیسا +
مہمان کدہ۔ مہمان سرائے
مہمان خانہ ف مسافر خانہ۔ سرائے
لنگر خانہ۔ وہ جگہ جہاں فقیروں اور
محتاجوں کو ہمیشہ کھانا ملا کرے۔
اور دنیا سے بھی مراد ہے +

مِهْمانی ف ضیافت کرنا۔ کسی غیر
کو کھانا کھلانا +
مِہ مرد ف بزرگ آدمی۔ محلے اور
بازار میں سب سے بوڑھا سفید
ریش +
مُهْمَل ع چھوڑا ہوا۔ بیکار۔ بے
معنی بیہودہ لفظ +
مُهْمَل پناہ ف جاہل +
مُهْمَلہ ع خالی۔ اور وہ حرف جس
پر نقطہ نہ ہو +
مُهْمَل کدہ ف دنیا +
مَهْمُوز ع عیب دار۔ معیوب۔ اور
وہ کلمہ جس کے حروف اصلی میں سے
ایک ہمزہ ہو +
مَهْمُوسہ ع وہ حرف جو نرم و پست آواز سے
ادا ہوں۔ اور وہ یہ ہیں۔ ت۔
ث۔ ح۔ خ۔ س۔ ش۔ ص۔
ف۔ ک۔ ہ +
مَهْمُوم ع اندوہگین۔ غمناک +
مَهْمَہ ف بیابان +
مُهِمَّہ ع غم میں ڈالنے والی بات۔
مجازاً کارِ ضروری۔ امرِ عظیم +
مِهْمیز ف ایک میخ لوہے کی۔ جو سواروں
کی ایڑی پر لگی ہوئی ہوتی ہے۔ اور یہ
امالہ مہماز کا ہے +
مُهَنّا ع گوارا۔ خوش مزہ۔ ہاضم۔
ذائقہ دار +
مَهنانہ ف بوزنہ۔ میمون۔ بندر +
مُهَنَّد ع ہندی تلوار۔ شمشیر ہندی +
مُهَنْدِس ع وہ شخص جو علم ہندسہ
جانتا ہو۔ عالم ہندسہ داں۔ منجم +

مہندس فلک ف زحل ستارہ
منجم +
مہوارہ ف ماہانہ۔ مشاہرہ۔ تنخواہ +
مَہْوَش ف چاند کی مانند۔ محبوب +
مہوند ف ہندوستان میں
ایک جگہ ہے۔ جہاں کا نمک بہت
ہی سفید ہوتا ہے +
مُهِیّ ع آمادہ کرنے والا۔ مہیا
کرنے والا +
مِہی ف بزرگی۔ سرداری +
مُهَیّا ع تیار۔ موجود +
مَهِیب ع خوفناک۔ ہیبت ناک۔
ڈراونا +
مُهِیج۔ مُهَیِّج ع انگیزندہ۔ غبار
برانگیزندہ +
مَہِیل ع خوف کی جگہ۔ اس صورت
میں ہول سے مشتق ہے۔ فرو ریختہ اس
حالت میں ہیل سے مشتق ہے +
مُهَیْمِن ع خوف سے بے خوف کرنے
والا۔ خوف سے امن دینے والا۔ گواہ
صادق۔ مہربان۔ نگہبان۔ خدا تعالیٰ
کا نام بھی ہے +
مَهِین۔ مَهِینہ ف بزرگ تر۔ بڑا
بزرگ۔ بہت بڑا +
مَهِین ع سست۔ ضعیف
حقیر۔ خوار +

## میم مہملہ مع یائے تحتانی

مَے ف شراب۔ مجازاً گلاب۔ پیالہ +
مَیادِین ع جمع میدان کی +
مَیّافارقین ع ملک روم میں ایک

مشہور شہر ہے۔ جو دیار بکر کا کبھی
دار الخلافہ تھا +
مَیاق ت سعد زنگی شاہِ شیراز کے
ایک حسین غلام کا لقب ہے جس کا اصلی
نام شمس الدین تھا +
مَیامِن ع جمع میمنت اور میمنہ کی +
مَیامِین ع جمع میمون کی +
مِیان ف کمر۔ درمیان۔ ہمیانی
تلوار وغیرہ کا غلاف +
میان بستن ف کمر باندھنی۔
تیار ہونا۔ مستعد ہونا +
میانجی ف ایلچی۔ قاصد +
میانداری ف دلالی کرنا۔ کشتی
گیروں کی اصطلاح میں دو پہلوانوں
کو جو کشتی کر رہے ہوں۔ کشتی کرنے
سے باز رکھنا +
میانجانہ ف متوسط آواز +
میانِ دو ابرو ف چتون +
مئے انگوری۔ مئے تاکی۔
مئے عنبی۔ ف۔ انگوری
شراب +
میان سرائے ف ایک قسم کا
انگور جو خراسان میں بہت کثرت سے
ہوتا ہے +
میانہ ف درمیان کا۔ بڑا نہ چھوٹا۔
منجھلا۔ بیچ کی راس کا۔ وسط۔ میانہ
روی۔ عراق اور آذربائیجان کے
درمیان ایک شہر کا نام ہے۔ موتیوں
کی لڑی کا درمیانی موتی +
میانہ روی ف زیادتی اور کمی سے
بچنا۔ افراط اور تفریط سے بچنا۔

اعتدال پر رہنا +
میاہ ع جمع مارکی - پانی +
مے برداشتن ف شراب پینی +
مے پرست ف دائم الخمر - جو ہمیشہ شراب پیا کرے
مے پرستی ف شراب خوری +
میّت - میت ع مردہ - لاش مری ہوئی لوتھ
میتین ف پتھر میں سوراخ کرنے اور اس کے تراشنے کا کدال +
میثاق ع وعدہ - عہد - قول و قرار - روز ازل - جس دن سب ارواحوں نے خدا کی ربوبیت پر اقرار کیا تھا +
میخ ف کیلی - خواہ لکڑی کی ہو یا لوہے کی - ٹھپا جس سے سکے پر حروف لگتے ہیں +
میخانہ ف شراب خانہ +
میختن ف موتنا - پیشاب کرنا +
میخ دوز - میخ قدم ف جیسے حرکت نہ ہو - ساکن - جو چل نہ سکے +
میخک ف چھوٹی سی کیل - کوکا - قرنفل +
میخکدہ ف دار الضرب ٹکسال +
میخوار - میخوارہ ف شراب پینے والا - شراب خوار +
میخوش ف کھٹا مزہ جس میں شیرینی بھی ہو +
میخی ف فقیروں کا ایک قسم کا جبہ ہے +
میدان ف زمین کی صاف سطح جہاں پہاڑ نہ ہوں - زمین فراخ +

میدان اغبر ع زمین +
میدان بسر آمدن ف عمر کا ہو چکنا - قیامت کا قائم ہونا +
میدان خاک ف زمین +
میدان دادن ف کسی کی تعظیم کے لئے جگہ خالی کرنی +
میدان عاج ع کاغذ کا سفید ورق +
میدان کشادہ یافتن ف وسعت سے عیش و عشرت کرنا +
میدان کشیدن ف اپنے آپ کو اکٹھا کرکے کودنے کے لئے پیچھے ہٹنا +
مے در قدح کردن ف پیالہ میں شراب بھرنی - شراب پینی +
مے در گریبان کشیدن و کردن - ف زبردستی شراب پلانا +
میدن ف تباہ ہونا +
میدہ ف نفیس آٹا - باریک آرد - پارچہ پنیر - مخفف مائدہ کا - مجازاً نان میدہ +
میدہ سالار ف روٹی پکانے والا +
میدہ نہ ف چاشنی گیر +
میذنہ ع اذان کہنے کی جگہ +
میر ف مخفف امیر کا - حاکم - سردار +
میر آب ف باغبان جس کا ذمہ درختوں کے پانی دینے کا

ہو - اور میر بحر +
میر آتش ف توپخانہ کا داروغہ +
میراث ع مردہ کا مال جو وارثوں کے ہاتھ آئے - ورثہ - ترکہ +
میر اجلّ ع میر مخفف امیر کا ہے - اور اجلّ بمعنی بہت بڑا - صیغہ افعل التفضیل کا ہے - میر اجلّ بہت بڑا امیر +
میر آخور ف اصطبل کا داروغہ +
میر آخور باشی ف سردار یا کارگذار اصطبل +
میر بحر - میر بحری ع دریا کے گھاٹ کا داروغہ +
میر بخشی ف جو سب کی تنخواہ تقسیم کرے تنخواہ بانٹنے والا +
میرٹھ ف — میرٹھ کا ہے دہلی سے شمال مشرق کی طرف ایک مشہور شہر ہے +
میر حاجّ ع حاجیوں کا سردار +
میردہ - میر صدہ ف دس آدمیوں اور سو آدمیوں کا سردار قاصدوں اور چوب داروں کا افسر +
میرزا ف اصل میں امیرزا تھا - یعنی امیرزادہ - امیر کا بیٹا - پھر ی کو حذف کرکے مرزا ہی کہنے لگے - شاہزادوں اور امیرزادوں کا لقب ہے +
میرزائی کشیدن ف ناز اٹھانا +
میر ساماں ف خانساماں +
میر شبگیر ف کوتوال شہر جو رات کو

کوچہ گردی کرتا ہے +
میر شکار ف شکاریوں کا سردار +
میر عدل ف داروغہ عدالت +
میر عرض ف عرضی سنانے والا شلختواں +
میرک جلایر ف ترکوں کے قبیلۂ جلایر کے ایک شخص کا نام ہے +
میر مجلس ع رئیس مجلس - صدر مجلس پریزیڈنٹ +
میر منزل ع وہ شخص جو لشکر کے آنے سے پہلے اُن کا مکان اور سامان درست کرے +
میران ف دلاور - شجاع +
میرہ ف خواجہ - عدالت - کینہ
میرِ بہشت - ف رضوان +
میر ہفتمیں ف زحل ستارہ +
میرین ع قیصر روم کے داماد کا نام ہے - امیر خسرو اور امیر حسن دہلوی سے بھی کہتا ہے +
میز ف وہ تخت جس پر کھانا کھاتے ہیں - اور کتابیں وغیرہ اسباب رکھتے ہیں +
میزاب ع پرنالا +
میزان ع ترازو - تُلا - تکڑی - بارہ آسمانی برجوں میں سے ایک برج کا نام ہے - جو ترازو کی شکل کا ہے +
میزبان ف مرکب ہے میز (بمعنی اسباب ضیافت وکرسی وطعام) اور

(مہمان دارندہ) مہمان نواز۔ صاحب خانہ جو ضیافت کرے۔ مہماندار ۔

میزر ع تہبند۔ تہمد۔ چادر۔ پاجامہ۔ شلوار۔ پنجابی ستھن ۔

میزک ف پول۔ شاباش ۔

میزہ ف کاٹھی کے درمیان کی جگہ جس پر بیٹھتے ہیں ۔

میزیدن ف موتنا۔ پیشاب کرنا ۔

میسر ع آسان کیا گیا۔ وہ شے جو آسانی سے ہاتھ آ جائے ۔

میسر ع جوا کھیلنا۔ قمار بازی ۔

میسرہ ع تونگری۔ بائیں طرف۔ وہ فوج جو لڑائی کے وقت بادشاہ کے بائیں طرف ہوتی ہے ۔

میسور ع آسان۔ آسان ہونا ۔

میسور ہ۔ دکن میں ایک ریاست ہے جس کا دارالخلافہ سری رنگا پٹن ہے ۔

میسوسن ف شربت سوسن ۔

میش ف بھیڑ۔ بھیڑی ۔

میشوم ع غلط مشہور ہے۔ صحیح مشؤم ہے۔

مے ششتری نشش ف شراب انگوری لعلی ۔

میش گوش ف ایک غلام کا نام ہے ۔

میعاد ع باہم وعدہ کرنا۔ وعدہ۔ وعدہ کرنے کی جگہ۔ وعدہ گاہ۔ وعدہ کا وقت [illegible] ۔

میعادگاہ ف وعدہ گاہ ۔

میغ [illegible] تلفظ [illegible] مقابل ہیں آتا ہے۔ تو معنی [illegible] دیتا ہے۔ [illegible]

میق ع گریاں۔ رونے والا ۔

میقات ع وقت۔ اور ہنگام کا وعدہ گاہ۔ اور وہ مقام جہاں حج کا احرام باندھیں۔ وے پانچ مقام ہیں۔ ذوالحلیفہ۔ ذات عرق۔ جحفہ۔ قرن۔ یلملم ۔

میکال۔ میکائیل ع ایک مشہور فرشتے کا نام ہے۔ جو مخلوقات کی روزی کا موکل ہے ۔

میکدہ ف شراب خانہ ۔

میگسار ف شراب خوار۔ کیونکہ گساروں کے معنے شراب پینے کے بھی آتے ہیں ۔

میگون ف شراب کے رنگ کا ۔

میل ع سلائی جس سے آنکھوں میں سرمہ ڈالتے ہیں۔ کوس یا میلوں کے نشان کے پتھر یا منارے جو رستہ میں بنائے جاتے ہیں۔ ۱۷۶۰ گز کا فاصلہ۔ لوہے یا تانبے کی کیل جو گنبد کے سر پر نصب کرتے ہیں۔ مطلق کیل۔ مگدر جو مشہور ورزش کا آلہ ہوتا ہے ۔

میل ع رغبت۔ خواہش۔ توجہ۔ خم کرنا۔ خمیدگی۔ ہلنا۔ جنبش کرنا ۔

میلاد ع وقت ولادت۔ پیدا ہونے کا زمانہ۔ ملک ایران کے ایک شہر اور پہلوان کا نام ہے۔ یہ پہلوان کیکاؤس کا ملازم اور گرگین کا باپ تھا ۔

میلار ف ایک فرضی شخص کا نام ہے جس کا تذکرہ نواز سہیلی میں ہے ۔

میلان ع خواہش۔ رغبت۔ مائل ہونا۔ رجوع۔ [illegible] آدمی کا [illegible] ہے۔ جھکاؤ [illegible]

آگ کی طرح خدا سمجھتا ہے ۔

میلاد ف شاگرد ۔

میل در دیدہ یا در چشم کشیدن ف اندھا کرنا ۔

میلک ف ایک قسم کا کپڑا ہے۔ جو شہر نوشاد میں بنتا ہے ۔

میل کشیدن ف اندھا کرنا۔ اپنے پاس سے ہٹا دینا۔ دور کرنا ۔

میل کلی ع معدل النہار سے منطقۃ البروج کا زیادہ سے زیادہ فاصلہ جو ۲۳½ درجے کا ہے ۔

میم ف حروف تہجی میں سے ایک حرف ہے جو کئی معنوں میں مستعمل ہوتا ہے۔ صرف کی کتابوں میں اس کے معنی مفصل لکھے ہیں ۔

میم کاتب ع اندھا۔ کور ۔

میم مطوق ع آلۂ تناسل۔ قضیب ۔

میمنت ع برکت۔ سعادت ۔

میمند ع غزنی کے نواح میں ایک قصبہ ہے ۔

میمندی ع منسوب بہ میمند۔ میمند کا رہنے والا۔ حسن (میمندی) جو سلطان محمود کا ایک مقرب غلام تھا۔ میمند کا رہنے والا تھا ۔

میمنہ ع دہنے ہاتھ کی جانب۔ دائیں طرف۔ اور وہ فوج جو لڑائی کے وقت دہنی طرف ہو ۔

میمون ع خجستہ۔ مبارک۔ بابرکت شخص یا بابرکت شے۔ ایک آدمی کا نام بھی ہے ۔

میمون ف بندر۔ بوزنہ ۔

میموسہ ف کشتی کا ایک فن ہے ۔

مین ع جھوٹ بولنا۔ جھوٹ ۔

میں ف مت۔ نہیں ۔

مینا ف شیشہ شراب کا۔ اور آبگینہ رنگین۔ سمندر کے کنارے کے اکثر شہروں میں سمندر میں ایک جگہ اس طرح بنی ہوتی ہے کہ سمندر کے کنارے کنارے دیواریں بناتے ہیں۔ اور سمندر کی طرف ان دیواروں کے سروں میں زنجیر لگا دیتے ہیں۔ جب ضرورت ہوتی ہے۔ ان زنجیروں کو اس طرح چھوڑ دیتے ہیں۔ کہ پانی میں غرق ہو جاتے ہیں۔ اور ان کے اوپر سے کشتی گذر جاتی ہے پھر ان زنجیروں کو تان دیتے ہیں اس صورت میں کشتی حفاظت کے ساتھ سمندر میں رہتی ہے ۔

میناکار ف میناکاری کا کام چاندی سونے پر کرنے والا۔ جڑاؤ کا کام کرنے والا ۔

مین باشی گری ت منصب یکہزاری۔ ہزار آدمیوں کی سرداری کا منصب۔ یہ لفظ مرکب ہے مین مخفف مینگ کا (جس کے معنے ترکی میں ہزار ہیں) اور باشی (بمعنی سردار) اور گری (کلمۂ مفید مصدریت و نسبت) ۔

مینو ف عالم علوی۔ بہشت۔ آسمان۔ رانگ زار۔ شیشہ جو زیور پر چڑھا جاتا ہے ۔

مینوے خاک ف قبر۔ گور ۔

میورہ ہ۔ میوڑا۔ میو جو ہندوستان کی ایک مشہور قوم ہے ۔

میوہ ف مرکب ہے مے اور وہ سے۔ رس والا۔ مزیدار۔ میوہ جو مشہور ہے ۔

والا۔ نفرت کرنیوالا۔ چھوٹی کرنا۔ نفیری +

نفیرچی ف نفیری بجانے والا +

نفیرنامہ ف بادشاہوں اور حاکموں کا فرمان۔ سپاہ و لشکر کے جمع کرنے کے واسطے

نفیس ع نفیسہ ع قیمتی چیز۔ گرانمایہ لطیف۔ پسندیدہ +

## نون معجمہ مع قاف

نُقا ع پاکیزگی +

نِقاب ع اوڑھنے بند۔ پردہ جو منہ پر ڈالتے ہیں۔ یا کسی نفیس چیز پر ڈالیں +

نَقّاب ع نقب زن جسے پنجابی میں سن لگانے والا کہتے ہیں +

نُقابت ع ستودگی +

نُقابت ع تعریف کرنا۔ سراہنا +

نقابِ خضرا ع آسمان +

نقاب لاجورد کشیدن ف ترک کرنا چھوڑ دینا۔ دکھ دینا +

نقاب نیلی ف رات +

نَقّاد ع زر کا پرکھنے والا۔ کھوٹے کو کھرے سے پرکھنے والا +

نِقار ع کینہ۔ عناد۔ دشمنی +

نقارچی ف نقارہ بجانے والا +

نقارہ ف نقارہ۔ کوس +

نقاری ع منبت کاری +

نقّاش ع چترکار۔ نقش کرنیوالا +

نقاشانِ چین ف چین کے نقاش مراد چکن ساز۔ کپڑے پر ڈوری یا تاگوں سے پھول بیل بوٹے بنانے والے درزی +

نقاشی ع پیشہ نقش کرنے کا +

نُقَبا ع جمع نقیب کی +

نقاوت ع پاکیزگی +

نُقاوت ع برگزیدہ۔ پسندیدہ +

نقاہت ع ضعف۔ ناتوانی ناطاقتی جو بیماری میں ہوتی ہے +

نقایص ع جمع ہے نقیصہ کی یعنی عیب ہا۔ بدخوئی +

نقب ع سوراخ کرنا دیوار وغیرہ میں سیندھ لگانا۔ سرنگ +

نُقبا ع جمع نقیب کی +

نُقبہ ع خارش۔ کھجلی +

نقد ع آمادہ کرنا۔ دینا۔ پرکھنا روپیہ پیسے کا۔ سیم و زر مسکوک۔ روک بخلاف ادھار کے۔ مجازاً دل و ذات۔ اور بمعنے پسر بھی آیا ہے +

نقداً ع بالفعل۔ فی الفور +

نقدِ جان ف روح۔ رائج سکہ +

نقدِ رواں ف رائج۔ سونا چاندی رائج سکہ +

نقد شش روزہ ف دنیا مخلوقات +

نقدگیراں ف رشوت خوار لوگ۔ طالبانِ دنیا +

نقر ع کوٹنا۔ جانور کا دانہ چگنا۔ لکڑی چیرنا۔ نرسنگھا پھونکنا۔ عیب کرنا +

نقرات ع سرود تک۔ کڑی +

نِقرس ع وہ درد جو پیروں کی انگلیوں میں ہوتا ہے +

نُقرہ ع چاندی لگی ہوئی۔ اور گردن پر انسان کے جو گڑھا ہوتا ہے +

نقرہ با آہن رسیدن ف نیکی بدی سے فراغت۔ ریاضت سے خوشی غم سے بدل جاتی +

نُقرہ پا ف ایک پرندہ ہے جس کے پاؤں سفید ہوتے ہیں +

نقرہ خام ف خالص چاندی۔ خام بمعنی خالص بھی آتا ہے +

نقرہ خنگ زرنشتی ف سورج +

نقرہ زیبقی۔ نقرہ شاخدار ف خالص چاندی +

نُقرئی ف منسوب بہ نقرہ۔ چاندی کا۔

نقش ع صورت و نگار۔ لیاقت۔ سزاوار کھیل میں مراد کے موافق داؤ لگنا۔ خراسان کے قوالوں کا وضع کیا ہوا ایک سرود بھی ہے +

نقش آیا ف شراب سرخ +

نقش بہرام ف وہ آدمی جو قد و قامت تو رکھے۔ لیکن سست و کاہل ہو +

نقش بد نشستن ف حسب مراد کام نہ ہونا +

نقش بر آب ف پانی پر کا نقش ناپائدار۔ باطل و بے حاصل سے مراد ہے +

نقش بر آب زدن۔ نقش بر آب کشیدن ف بیفائدہ کام کرنا۔ لغو حرکت کرنا

نقش پرواز کردن۔ نقش بر عاشق نقش پر فتن۔ نقش ریختن ف [illegible] ہونا۔ مٹ جانا +

نقش پرکار کن ف تمام مخلوقات +

نقش پر مور ف شہد کی مکھی یا چیونٹی کا چھتا +

نقش بستن ف پیدا کرنا۔ تصویر بنانا تصویر کرنا +

نقشبند ف نقاش۔ مصور +

نقشبند حوادث ف خدا تعالی +

نقشبندی ف نقاشی۔ مصوری +

نقش بے غبار ف مظلوم دعا ظالم کے حق میں +

نقش جہان ف اصفہان کے ایک باغ کا نام ہے +

نقش چیزے داشتن ف استعداد اور حوصلہ اُس (چیز) کا رکھنا +

نقش بہرام ف نقش بہرام +

نقش خاک گوہری ف اصیل و نجیب آدمی +

نقش خوب نشستن ف حسب مراد کام ہونا

نقش دیوار ف حیران۔ سراسیمہ +

نقش زدن ف داؤ لیجانا +

نقش زیبا ف اسم بلا مسمی۔ جو دیکھنے کے قابل نہ ہو +

نقش نشستن۔ نقش بر دن

نقش ستردن ف (بصائہ از) زائل کرنا۔ مٹا دینا +

نقش عروسی ع سہرا جو دولہا سر پر باندھتا ہے۔ اور سہرا جو بروقت نکاح کے گایا جاتا ہے +

نقش طراز۔ نقش گر ف نقاش مصور

نقش فرسید ف وہ نقش جو ایک نقش کے مقابلہ ہو +

نقش قندہار ف خوب اور دلکش صورت

نقش کسے بہ تیر زدن ف اس سے کمال عداوت رکھنا +

نقش گل ف نقش سے مراد ہے +

نقش نشاندن ف اختیار پیدا کرنا +

نقش نشستن ف اختیار پیدا ہوتا +

نقش نیک ف اچھا زمانہ جو بیاہ [illegible] گزر جاتے +




نقش و رنگ ف ڈیل ڈول ✣
نقشہ ع تصویر کسی چیز کا نمونہ ✣
نقص۔ نقصان۔ نقصانی ع کم کرنا۔ کم ہونا۔ کمی آخیر شدہ کی یا سے زیادہ ہے ✣
نقض ع توڑنا ✣
نقض عہد ع عہد کا توڑنا۔ عہد شکنی ✣
نقط ع جمع نقطہ کی ✣
نقطہ ع خط کی انتہا۔ وہ مقدار جو تقسیم نہ قبول کر سکے۔ اور اس کی طرف اشارہ کر سکیں۔ جزء لایتجزے نقطہ بندی ✣
نقطۂ انتخاب ع وہ نقطہ جو کسی کتاب کے حاشئے پر کسی عبارت یا مضمون یا شعر پسندیدہ پر اس کے یاد رکھنے کو لگایا جائے۔ خدا سے لو لگانے کی فراست ✣

نقطۂ تقاطع ربیعی ع دائرہ منطقۃ البروج دائرہ معدل النہار سے جو حائلی تقاطع کرتا ہے۔ اس تقاطع سے جو دو نقطے پیدا ہوتے ہیں ان میں سے ہر ایک کو نقطۂ اعتدال کہتے ہیں۔ اس لئے جب ۲۱ مارچ اور ۲۱ ستمبر کو سورج ان نقطوں پر پہنچتا ہے۔ تو تمام دنیا میں دن اور رات برابر ہوتے ہیں۔ جس نقطہ سے گزر کر آفتاب شمال کی طرف جاتا ہے۔ اُسے نقطۂ اعتدال ربیعی کہتے ہیں۔ اور جس نقطے سے گزر کر جنوب کی طرف جاتا ہے اُسے نقطۂ اعتدال خریفی کہتے ہیں۔ اوپر بنی ہوئی شکل سے یہ مطلب بخوبی سمجھ میں آجائے گا ✣
نقطۂ جا گیر۔ نقطۂ جا یا کیمپ نہیں ✣

نقطۂ دائرہ ع خط کی انتہا۔ وہ مقدار جو تقسیم قبول نہ کر سکے۔ اور اس کی طرف اشارہ کر سکیں۔ جزء لایتجزے۔ نقطہ بندی ✣
نقطۂ روشن تر پرگار ف قطب آسمانی ✣ مرکز عالم۔ سرور کائنات صلعم ✣
نقطۂ رنگین ف رمل سے فال نکالنی
نقطۂ زرہ ف زرہ کے حلقے میں لگانے کی میخ ✣
نقطۂ زریں ف آفتاب ✣
نقطۂ سہو ع وہ نقطہ جو غیر منقوط لفظ پر غلطی سے دیا جائے ✣
نقطۂ شک ف وہ نقطہ جو کسی مشکوک لفظ کے یاد رکھنے کے لئے کتاب کے حاشئے پر لکھیں۔ دنیا جہان ✣
نقطۂ کل ف مرکز زمین۔ مرکز زمین ✣
نقطۂ مقابل ع ہمسر۔ حریف ✣

نقطۂ موہوم ع وہمی نقطہ۔ فرضی نقطہ جو موجود فی الخارج نہ ہو۔ جیسے وہ نقطے جو افلاک میں فرض کرتے ہیں مثل نقطہ اوج و حضیض وغیرہ۔ اور یہ جوہر فرد جزو لایتجزے کے سوا ہے۔ کیونکہ جو لوگ جوہر فرد کے موجود فی الخارج ہونیکے قائل ہیں ان کے نزدیک موہوم نہیں ہے۔ بعض لوگ نقطۂ موہوم جوہر فرد ہی کو سمجھتے ہیں ✣
نقطۂ نو ریزہ ف جو سیاہی کی چھینٹ قلم سے گر جائے ✣
نقطۂ دائرہ ف مرکز زمین۔ سرور کائنات صلعم ✣
نقع ع گرد۔ غبار ✣
نقل ع ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا۔ حکایت۔ کسی چیز کی نقل بنانا ✣

**نقل** ع حاضر جوابی - تیز زبانی +
**نقل** ع حاضر جواب +
**نقل** ع شراب پینے کے بعد جو کچھ منہ کا مزا درست کرنے کے لئے کھاتے ہیں جیسے میوہ - کباب - کوئی ترش چیز - گزک +
**نقلِ رُوح** ع خلع بدن - اپنا روح اپنے بدن سے نکال کر کسی ایسے جسم میں جس میں جان نہو پہنچانا +
**نقل کردن** ف ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا یا لیجانا یا نقل کرنا +
**نقلِ ماتم** ف ماتم کے موقع کا کھانا - جو رشتہ داروں میں تقسیم ہوتا ہے +
**نقلِ مذہب** ع ایک مذہب سے دوسرے مذہب میں جانا - مذہب بدل لینا +
**نقلِ مکان** ع ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا +
**نقلہ** ع ناقل کی جمع ہے +
**نقمت** ع عذاب - کینہ - بغض - عداوت +
**نقود** ع جمع نقد کی - زر ہا +
**نقوش** ع جمع نقش کی +
**نقوع** ع ترکیا ہوا میوہ - بھیگی ہوئی دوا +
**نقول** ع جمع نقل کی +
**نقوماجس** ی ارسطو کے باپ کا نام ہے جو سکندر کا استاد تھا +
**نقی** ع پاک - خالص - بارہ ائمہ اہل بیت سے دسویں امام ہیں جو ۲۱۴ھ کو پیدا ہوئے اور متوکل خلیفہ کے عہد میں اس کے زہر کھلانے سے سُرّمن رائے میں ۲۵۴ھ میں شہید ہوئے +
**نقی** ع ہڈیوں کا گودا - مغز استخواں +
**نقیب** ع گواہِ قوم - سردار - وہ شخص جس کو نسب معلوم ہو + چوبدار +

**نقیبانِ بارف** فرشتے - ملائکہ +
**نقیر** ع اصل حسب کھجور کی گٹھلی کی پشت پر جو ایک گڑھا ہوتا ہے - حقیر +
**نقیصت** ع نقصان - عیب - بدی +
**نقیض** ع توڑنے والا - اصطلاح علم منطق میں کسی شئے کا رفع کرنا - یعنی اُس کی نفی کرنی - جیسے ہر انسان حیوان ہے - اور بعض انسان حیوان نہیں ہے - یہ دونوں قضیئے ایک دوسرے کی نقیض ہیں باعتبار نفی اور اثبات کے - پہلا صادق ہے اور دوسرا کاذب - جاننا چاہیئے کہ نقیض اور ضد میں فرق ہے - کہ دو نقیضیں نہ تو باہم جمع ہو سکتی ہیں اور نہ دونوں معدوم جیسے زندگی اور موت - کہ نہ تو دونوں ایک جگہ جمع ہو سکتی ہیں - اور نہ یہ ممکن ہے کہ دونوں ہی نہ ہوں - بلکہ ان دونوں میں سے ایک ضرور ہوگی - اور دو ضدیں ایک جگہ باہم جمع تو نہیں ہو سکتیں لیکن دونوں معدوم ہو سکتی ہیں - جیسے سیاہ اور سفید - کہ یہ دونوں ایک جگہ جمع تو نہیں ہو سکتے - لیکن ہاں یہ ممکن ہے - کہ دونوں ہی نہ ہوں - بلکہ زرد ہو +
**نقیع** ع آب استادہ خوشگوار - آب شیریں - خنک - بھیگا ہوا +
**نقیعہ** ع سفر سے واپس آنے کی ضیافت +
**نقیق** ع مینڈک اور مرغی کی آواز +
**نقیہ** ع کلمہ - سخن +

## نون معجمہ مع کاف عربی

**نک** ف پھٹکری +
**نُک** ف منقار - چونچ +
**نکاب** ف پھٹکری - پھٹکری کا پانی +
**نکاب - نکاف** ف وہ چمڑے کا دستانہ جو میر شکار اپنے ہاتھ میں پہنتے ہیں +
**نُکاب - نُکاف** ف اونٹ کے کان کی لو کی ورم +
**نکایت** ع دشمن کو تکلیف پہنچانا +
**نکات** ع جمع نکتہ کی - نکتے +
**نکاح** ع شادی کرنا - بیاہ کرنا +
**نکاحی** ع شادی کی ہوئی عورت +
**نکال** ع عذاب - رنج - دُکھ +
**نکبا** ع رنج - سختی +
**نکبا** ع ہوا کا جھکڑ - وہ ہوا جو درمیان صبا اور شمال کے چلے +
**نکبت** ع خواری - ذلت - رنج - خستگی +
**نکبات** ع جمع نکبا کی +
**نکتات** ع جمع نکت کی - باریکیاں +
**نکت** ع زمین کا کھودنا - سر کے بل گرانا - طعام کی ایک قسم بھی ہے +
**نکتہ** ع پاکیزہ بات جو پوشیدہ ہو - اور ہر ایک نہ سمجھ سکے - کلام کی باریکی +
**نکتہ بازی** ع ملائم اور دلپذیر کلام چہولی اور بیہودہ باتیں +
**نکتہ پرکار** ف دل پسند کلام +
**نکتہ دان** ف باریک بات جاننے والا - دقیقہ رس +
**نکتہ سنج** ف سخن فہم - دانا - شاعر +
**نکتہ گیر** ف عیب گیر +
**نکث** ع رسی کے بل کھولنے - عہد توڑنا - عہد شکنی - مطلق توڑنا +
**نکح** ع فرج +
**نکد** ع مرد بدفال - دشوار شدن کمی معیشت تنگ وا بنا

**نکر** ع زیرکی +
**نکر** ع زیرک +
**نکر - نکرا** ع ناسپاسی - ناخوشی - بلا ذبمعنی عذاب +
**نکرہ** ف مٹی کا کوزہ یا پانی پینے کا برتن +
**نکرہ** ع ناشناسی - ناآشنائی - معرفہ کی ضد +
**نکس** ع بیماری کا پھر عود کرنا +
**نکس** ع سرنگوں کرنا - اوندھا پڑنا +
**نکص** ع بزدل ہونا - کسی کام سے جس کے پیچھے در پے ہوں - برگشتہ ہو جانا +
**نکل** ع بیڑی جو قیدیوں کے پاؤں میں ڈالتے ہیں +
**نکو** ف خوب - اچھا +
**نکوب** ع نکبہ کی جمع ہے +
**نکو روے** ف خوبصورت +
**نکوکار** ف وہ شخص جس کے کام اچھے ہوں - نیک کار آدمی +
**نکول** ع قسم کھانے سے انکار کرنا - انکار کرنا +
**نکو خصلت** ف نیک خصلت +
**نکوہش** ف حاصل مصدر نکوہیدن مصدر کا ہے - جھڑکی - سرزنش - ملامت +
**نکوہیدن** ف دھمکانا - سرزنش کرنا - ملامت کرنا +
**نکوہیدہ رائے** ف بدرائے - بے عقل جس کی رائے قابل ملامت کے ہو +
**نکوئی** ف بھلا - بھلائی +
**نکوئی کن و در آب انداز** ف ایک ضرب المثل ہے - ایسی جگہ بولی جاتی ہے - جہاں کسی کے ساتھ نیکی کرے امید عوض کی نہ ہو +
**نکہت** ع منہ کی خوشبو - منہ کی بو -

خوشبو۔ خنک۔ گ سے بالکل غلط ہے۔ اس واسطے کہ یہ عربی لفظ ہے۔ اور عربی میں گ نہیں آتا +

**نکیر** ع قبر میں جو دو فرشتے آکر مردہ سے سوال کرتے ہیں۔ ان میں سے ایک کا نام ہے +

## نون معجمہ مع کاف فارسی

**نگ** ف مُنہ کا تالو۔ نگینہ +

**نگار** ف نقش۔ بُت۔ معشوق اور وہ نقش مہندی کا جو معشوق کے ہاتھ پر ہوتا ہے۔ مجازاً آرائش +

**نگار ارمنی** ف فرہاد کی معشوقہ شیریں سے مراد ہے +

**نگار بستن** ف مہندی لگانی +

**نگار بستہ** ف مہندی لگا ہوا ۔ مہندی سے ہاتھ پاؤں سُرخ کئے ہوئے مراد معشوق +

**نگار خانہ** ف وہ گھر جو نقش و نگار سے آراستہ ہو۔ نقاشی کیا ہؤا گھر +

**نگار دادن** ف نقش کرنا۔ لکھنا +

**نگار دیدہ** ف حنا مالیدہ۔ مہندی لگے ہوئے +

**نگارستان** ف وہ جگہ جو نقش و نگار سے آراستہ ہو +

**نگارش** ف لکھنا +

**نگار عالم** ف بہت خوبصورت +

**نگارگر** ف نقاش۔ مُصوّر +

**نگارین** ف مہندی لگے ہوئے۔ محبوب

**نگارین زبان** ف جو بظاہر محبت اور اخلاص کا دم بھرے اور باطن میں ایسا نہ ہو

**نگارین نورد** ف نامہ۔ کتاب +

**نگارینہ** ف معشوق +

**نگاشتن۔ نگاریدن** ف لکھنا۔ نقش و نگار کرنا +

**نگاہ** ف نگہ۔ نظر +

**نگاہبان** ف نگہبان۔ محافظ۔ چوکیدار

**نگاہداشت** ف حفاظت۔ ہوشیاری +

**نگاہداشتن** ف نگاہ رکھنا +

**نگاہ کردن** ف دیکھنا +

**نگر** ف دیکھو۔ دیکھو +

**نگران** ف دیکھنے والا۔ منتظر +

**نگریدن۔ نگریستن۔ نگرستن** ف دیکھنا۔ نگاہ کرنا +

**نگون** ف خم شدہ۔ کُبڑا۔ اوندھا +

**نگون بخت** ف وہ شخص جس کا نصیب اُلٹا ہو۔ بدبخت۔ بدنصیب +

**نگونسار** ف اوندھا۔ اُلٹا +

**نگونسار بخت** ف بدنصیب۔ بدبخت +

**نگون طشت** ف آسمان +

**نگون ہمت** ف کم ہمت +

**نگہ** ف مخفف نگاہ کا +

**نگہبان** ف چوکیدار۔ نگاہ رکھنے والا

**نگہبانی** ف حفاظت +

**نگہت** ف خوشبو +

**نگیسا** ف خسرو پرویز کے ایک مطرب کا نام ہے +

**نگین** ف نگینہ +

**نگین پیادہ** ف وہ نگینہ جو انگوٹھی یا کسی زیور میں جڑا ہؤا نہ ہو +

**نگین سوار** ف وہ نگینہ جو انگوٹھی یا کسی زیور میں جڑا ہؤا ہو +

**نگین عاشق و معشوق** ف دو مختلف رنگ کے نگینے جو ایک ہی خانے میں جڑے ہوئے ہوں +

## نون معجمہ مع لام مہملہ

**نلج** ف دنبل اور زخم کی رطوبت +

**نلشک** ف قرضدار۔ مقروض +

**نلم** ف خوب۔ زیبا +

## نون معجمہ مع میم مہملہ

**نم** ف تری +

**نما** ہ بڑھنا۔ بلند ہونا۔ درخت کا اُگنا

**نماد** ف ہستی نمود +

**نمار** ف اشارہ۔ ایما +

**نمارق** ع جمع نمرقہ کی +

**نماز** ف بندگی۔ پرستش۔ خدمتگاری۔ فرمانبرداری۔ عجز و نیاز۔ اہل اسلام کی مخصوص عبادت کا نام ہے۔ یہ لفظ ن کے کسرہ اور ضمہ سے درست نہیں ہے

**نماز استسقا** ف مینہ مانگنے کے واسطے جو نماز پڑھی جاتی ہے +

**نماز استخارہ** ف جب انسان کسی امر میں متردد ہو۔ تو یہ نماز پڑھنے سے اُس پر اس کا حال منکشف ہو جاتا ہے +

**نماز بردن** ف عاجزی کرنی تعظیم کرنی۔ بندگی کرنی +

**نماز بر کسے کردن** ف اُس کے جنازہ پر نماز پڑھنا +

**نماز پیشین۔ نماز نخستین** ف دن میں کی پہلی نماز +

**نماز تحیۃ الوضو** ف وضو کرکے دو رکعت نفل جو پڑھتے ہیں۔ اُسے نماز تحیۃ الوضو (تحفہ وضو) کہتے ہیں +

**نماز تسبیح** ف ایک مشہور نماز ہے جو چار رکعت ہوتی ہے۔ ہر رکعت میں تسبیحات پڑھتے ہیں +

**نماز جماعت** ف جماعت کے ساتھ جو نماز پڑھی جائے +

**نماز چاشت** ف چاشت کے وقت کی نماز +

**نماز خسوف و کسوف** ف وہ نماز جو چاند یا سورج کو گہنے کے وقت پڑھی جاتی ہے

**نماز خفتن** ف رات کو سونے کے وقت کی نماز۔ نماز عشا +

**نماز دگر۔ نماز دیگر** ف دن میں کی دوسری نماز۔ نماز عصر +

**نماز در رخسار چیدن** ف آنسو پونچھنا دلاسا دینا +

**نماز شام** ف سورج غروب ہونے کے وقت کی نماز۔ نماز مغرب +

**نماز فجر** ف صبح کی نماز۔ جو سورج طلوع ہونے سے پہلے پڑھی جاتی ہے +

**نماز قصر** ف ظہر اور عصر اور عشا کی نمازوں میں جو مسافروں کو بجائے چار رکعت کے دو دو پڑھنے کا حکم ہے۔ اس کو نماز قصر کہتے ہیں +

**نماز گزاردن** ف نماز پڑھنا +

**نمازی** ف نماز پڑھنے والا۔ پاک۔ صاف

**نمازی کردن** ف پاک کرنا۔ صاف کرنا ستھرا کرنا۔ دھونا +

**نماک** ف رواج ۔ رونق ۔ زیبائش +

**نمام** ع چغل خور۔ لترا۔ غمازہ۔ ایک خوشبودار گھاس کا نام بھی ہے +

**نمامی** ع غمازی۔ چغل خوری۔ لترا پن

نمایاں ف نمودار ہونے والا۔ ظاہر۔ واضح۔ مجازاً کلاں۔ بڑا۔ بہت۔ دراز۔ عمیق۔ گہرا +
نمایش ف دکھلاوٹ۔ نموداری +
نمایش آب ف سراب +
نمائق ع نمیقہ کی جمع ہے
نمچ ف ٹھنڈی سی رطوبت +
نمد ف نمدہ۔ بارانی جو مینہ میں اُس سے بچنے کے لئے سر پر پہنتے ہیں۔ آلۂ تناسل +
نمد پوش ف نمدہ پہننے والا +
نمد در آب داشتن ف مکر و فریب کرنا
نم در جگر داشتن ف مفلس اور شکستہ پونجیا نہ ہونا +
نم در جگر نداشتن ف مفلس ہونا +
نم دیدہ۔ نم زدہ ف نمناک۔ بھیگا +
نمد زین ف وہ نمدہ جو زین کے نیچے گھوڑے کی پشت پر ڈالتے ہیں۔ جسے خوگیر کہتے ہیں +
نمد مال ف نمدہ بنانے والا +
نمر ع چیتا جو مشہور درندہ ہے +
نمرق۔ نمرقہ ع تکیہ۔ بالش۔ سرہانہ
نمرود ع ایک کافر بادشاہ کا لقب ہے جو حضرت ابراہیم علیہ السلام کے زمانہ میں خدائی کا دعوے کرتا تھا۔ معنی اس لفظ کے ہیں نہ مرے گا۔ اور تعالیٰ بہ لفظ مُعرب نمرود کا ہے +
نمس ف راسو۔ نیولا +
نمش ع ایک مرض ہے جس کے سبب بدن کی کھال پر چھیپ اور نقطے پڑ جاتے ہیں۔ مکر۔ حیلہ۔ دغابازی +
نمشدن ف مقصود پانا۔ مطلب کو پہنچ جانا

نمص ع بال چُننا +
نمط ع بچھونا۔ فرش رنگین شطرنج کی بساط۔ روش۔ دستور۔ طور۔ طرح طریقہ۔ پردۂ سرود +
نمطہائے تنگ ف پردہ ہائے دقیق از سرود۔ سرود کے باریک پردے۔ راگ کی باریکیاں +
نم قوت در جگر داشتن ف قوت کی تری دل میں رکھنا۔ بے طاقت اور کمزور نہ ہونا +
نمک ف نمک۔ پنجابی لون +
نمک انگیختن و انگیزیدن ف آنسو بہانا۔ رونا +
نمک بر جراحت زدن۔ نمک بر زخم پاشیدن۔ نمک بر ریش ریاندن۔ نمک بر ریش افگندن ف زخم پر نمک چھڑکنا۔ دُکھ پر دُکھ دینا +
نمک بر جگر داشتن ف دُکھ پر دُکھ اُٹھانا +
نمک چش ف نمک چکھنا۔ بمعنی مطلق چکھنا
نمک حرام۔ نمک بحرام ف وہ شخص جو طرف دار اپنے آقا کا نہ ہو +
نمک حلال ف اپنے آقا کا طرفدار +
نمک خوردن و نمکدان شکستن ف نمک حرامی کرنا +
نمک دان ف نمک رکھنے کا برتن۔ معشوق کا مُنہ +
نمکدان در آتش افگندن۔ نمک در آتش افگندن ف شور و غوغا کرنا۔ غل مچانا۔ فتنہ اُٹھانا +
نمکدان شکستن ف نمک حرامی کرنا۔ بیوفائی کرنا

نمک ریزیدن ف رونا +
نمک سود ف وہ چیز جس پر نمک چھڑکا گیا ہو۔ نمک لگا ہوا خشک گوشت اور اس کا کباب +
نمکین ف نمک دیا ہوا۔ نمک آلودہ۔ منسوب بہ نمک۔ اصطلاح میں بمعنی مسخرہ بھی آیا ہے +
نمکینہ ف وہ دہی اور لسی جس میں نمک زیرہ۔ دھنیا گوٹ کر ملائے گئے ہوں +
نمگیرہ ف وہ کپڑا جو پلنگ پر بطور چھت کے لگاتے ہیں۔ تاکہ شبنم کی نم نہ پہنچے +
نمل ع چیونٹی۔ کیڑی۔ نملہ +
نملہ ع چھوٹی پھنسیاں صفراوی ہوتی ہیں جو بتدریج پھیل جاتی ہیں۔ اور بمعنے چیونٹی +
نملہ جاورسیہ ف گاورس کے مشابہ پھنسیاں ہوتی ہیں۔ جن کی جڑھ سُرخ اور مُنہ سفید ہوتا ہے +
نمناک ف تری سے بھرا ہوا۔ بھیگا ہوا۔ تر +
نم نداشتن ف مفلس و نادار ہونا +
نمو ع بالیدگی۔ اُگنا۔ افزائش۔ فارسی والے اپنے قاعدہ کے موافق اس کو ساکن الآخر پڑھتے ہیں۔ کیونکہ فارسی میں کوئی لفظ ایسا نہیں۔ جس کا آخری حرف مشدد ہو۔ بلکہ یوں بھی فارسی میں مشدد حرف ایک آدھ گنتی کے آئے ہیں +
نمود ف علامت۔ نشان ظاہری۔ رونق اور خوبی۔ شان و شوکت۔ ظاہر ہونا۔ ظاہر۔ وجود +

نمودار ف جو شئے نظر آئے۔ نمونہ۔ ظاہر +
نمودن ف دیکھنا۔ دکھانا۔ کرنا +
نموذج معرب نمونہ کا ہے +
نموسک۔ نموشک ف تیتر۔ تیہو +
نموک ف تیر کا نشانہ +
نموم ع بہت چغلی کھانے والا۔ بڑا چغل خور +
نمونہ ف ناتمام۔ ناقص۔ شبیہ۔ مانند۔ نظیر +
نمی ف تری +
نمیدن ف میل کرنی۔ توجہ کرنی +
نمیدن ف نا امید ہونا +
نمیر ع آب خوشگوار۔ شیریں میٹھا پانی +
نمیرا ف شرح۔ کسی لفظ کے معنے بالتفصیل بیان کرنے +
نمیقہ ع لکھا ہوا۔ مکتوب۔ نامہ۔ خط
نمیم ع چغل خور۔ سخن چین۔ لُترا +
نمیمہ ع چغل خوری +

## نون معجمہ مع نون معجمہ

نندل کند ف بندھیلا کھند کا بگڑا ہوا ہے +
ننگ ف شرم۔ عیب۔ عار۔ حیا۔ ناموس۔ جنگ و جدل
ننگسار ف مسخ۔ صورت کا بگڑ جانا +
ننگ نامہ ف جنگ نامہ۔ ہجو کے طور پر لکھی ہوئی نظم یا نثر +
ننگین ف معیوب۔ عیبناک۔ زشت۔ بُرا

## نون معجمہ مع واو

نو ف نیا۔ تازہ۔ دلیر۔ پہلوان۔ نالہ و زاری کے لئے امر بھی ہے۔ جنبش و لرزہ

اور اس معنی کے لئے امر بھی ہے ✤
**نواف** آواز۔ راگ کے بارہ مقامات میں سے ایک مقام کا نام ہے۔ جمعیت۔ سامان۔ اسباب۔ تونگری۔ روزی خوراک۔ قوت۔ سپاہ۔ لشکر۔ گرفتار۔ مقید۔ گرفتاری۔ قید۔ فرزند۔ بیٹا۔ دوہتا پوتا۔ توشہ۔ آذوقہ۔ شکر۔ سپاس۔ پیشکش نذرانہ ✤
**نوا** ع مخفف نوات کا۔ پنجابی کھجور دی گٹک جدائی۔ آگاہی ✤
**نوّاب** ع بہت نیابت کرنے والا۔ نائب صوبہ دار ✤
**نُوّاب** ع جمع نائب کی۔ نیابت کرنیوالے قائم مقام لوگ۔ ملک کے صوبہ دار ✤
**نوابت** ع جمع نابت کی ✤
**نوات** ع کھجور کی گٹھلی ✤
**نواجستہ** ف وہ باغ جس میں نئے درخت لگائے گئے ہوں ✤
**نواح** ع اطراف آس پاس ✤
**نواحی** ع ناحیہ کی جمع ✤
**نواخانہ** ف زنداں۔ قید خانہ۔ جیل خانہ ✤
**نواخانی** ف گیت گانا۔ مجازاً عمدہ بات ✤
**نواخت** ف موافق۔ مطابق۔ برابر۔ لائق۔ سجا۔ جیسے وقت شش نواخت روز دن کے چھ بجے ✤
**نواختن** ف نوازنا۔ سجانا۔ گانا ✤
**نواخل** ع خلاف قیاس۔ نخل کی جمع ہے۔
**نواد** ف چیزوں کے چھپا کر رکھنے کا سوراخ تربان۔ ترباں ✤
**نوادر** ع جمع نادرہ کی۔ عجیب اشیاء ✤
**نوادہ** ف بیٹے کا بیٹا۔ پوتا ✤

**نوادی** ت ندیدی ✤
**نوار** ف نواڑ جس سے پلنگ بنتے ہیں ✤
**نواریدن** ف چبائے بغیر نگل جانا ✤
**نواڑہ** ف چھوٹی کشتی۔ بیڑہ۔ مجموعہ کشتی ہا ✤
**نواز** ف امر ہے نواختن سے اور کبھی نوازندہ جیسے دل نواز۔ جاں نواز۔ چنگ نواز وغیرہ ✤
**نوازادہ** ف پوتا۔ دوہتا ✤
**نوازان** ف موسیقی کا ایک پردہ ہے ✤
**نوازش** ف حاصل مصدر ہے نواختن سے نوازنا۔ مہربانی۔ عنایت ✤
**نوازشات** ف جمع نوازش کی ✤
**نوازل** ع جمع نازلہ کی۔ مصیبتیں ✤
**نوازندگی** ف باجہ بجانا ✤
**نواساز** ف گانے والا۔ چہچہانے والا ✤
**نوازیدن** ف نواختن ✤
**نواسہ** ف پوتا۔ دوہتا ✤
**نواشتہ** ف اینٹ۔ پکی اینٹ۔ کچی پکی اینٹوں کی دیوار۔ ٹیڑھا۔ کج ✤
**نَواصِب** ع مسلمانوں کا ایک فرقہ ہے جو حضرت علیؓ سے دشمنی رکھتے ہیں۔ اُن کو ناصبی کہتے ہیں ✤
**نواصی** ع جمع ناصیہ کی ✤
**نوافج** ع نافج معرب نافہ کی جمع ہے ✤
**نوافل** ع نوافل۔ مطلب سے زوائد اشیاء وہ عبادت جو بندہ پر واجب نہ ہو ✤
**نوال** ع بخشش۔ عطا۔ دہش ✤
**نوالہ** ف لقمہ ✤
**نوالہ پُر** ف کارد۔ چھُری ✤
**نوالیدن** ف رونا۔ ملنا ✤
**نوآموز** ف نیا سیکھنے والا۔ جس نے ابھی سیکھنا شروع ہی کیا ہو۔ مبتدی ✤

**نوامیس** ع جمع ناموس کی ✤
**نوان** ف خراماں۔ جنباں۔ لرزاں۔ کبڑا۔ جیٹھا۔ پُرانا۔ دُبلا۔ آگاہ۔ ہوشیار ✤
**نوآورد** ف اختراع۔ نئی بات نکالی ہوئی ✤
**نواہی** ع جمع ہے نہی کی۔ ممنوعات ✤
**نوائب** ع جمع نائبہ کی۔ مصیبتیں ✤
**نوائر** ع نائرہ کی جمع ہے۔ شعلے ✤
**نوائیدن** ف چلانا۔ فریاد کرنا ✤
**نوآئین** ف زیبا۔ آراستہ۔ نئی بات۔ نیا پودا آراستگی اور زیبائش۔ اور وہ شخص جو نئی بات نکالے ✤
**نوآئین تزین** ف وہ شخص جو بہت سی عمدہ عمدہ نئی باتیں نکال جائے ✤
**نُوَب** ع جمع نوبت کی۔ باریاں ✤
**نوباوہ** ف نئی چیز۔ نیا میوہ۔ نیا پودا۔ نیا اُگا ہوا درخت۔ خوش آئندہ شے۔ گلدستہ ✤
**نوباوہ کردن** ف تازہ میوہ پہلے پہل کھانا۔ یعنی نیا کرنا ✤
**نوبت** ع کسی چیز کا وقت۔ مصیبت۔ باری مرتبہ۔ نقارہ۔ خیمہ۔ پہرہ۔ محافظت ✤
**نوبت خانہ** ف جہاں پر نوبت بجاتے ہیں ✤
**نوبت زن۔ نوبت نواز** ف نقارچی ✤
**نوبت گاہ** ف پہرہ کی جگہ۔ زنداں۔ جیلخانہ نوبت خانہ ✤
**نوبتی** ف نقارچی۔ پہرہ کا سپاہی۔ چوکیدار۔ بڑا خیمہ۔ کوتل گھوڑا ✤
**نوبتی دار** ف خیمہ کا پہرہ دار سنتری ✤
**نوبتی گاہ** ف وہ جگہ جہاں خیمہ لگائیں ✤
**نوبر** ف تازہ میوہ۔ نیا پکا ہوا۔ عورت نارپستان ✤

**نوبردہ** ف نیا خریدا ہوا غلام ✤
**نوبر کردن** ف نوباوہ کردن ✤
**نوبہ** ف برّاعظم افریقہ میں اُس کے مشرق کی طرف ایک ملک ہے جس میں خرطوم بڑا شہر ہے ✤
**نوبہار** ف وہ شے جس پر نئی بہار ہو۔ موسم بسنت۔ بلخ کا آتشکدہ ✤
**نوبہاری** ف موسیقی کے ایک نوا کا نام ہے ✤
**نوپیدا** ف جو چیز ابھی پیدا ہوئی ہو ✤
**نوتاش** ف ہمیشہ۔ دائم ✤
**نوتوبہ** ف جس نے ابھی نئی توبہ کی ہو ✤
**نوج** ف درخت صنوبر ✤
**نوجبہ** ف سیلاب۔ فرشتہ ✤
**نوجوان** ف گبرو۔ جس کی ابھی ڈاڑھی نہ نکلی ہو ✤
**نوچہ** ف نوخواستہ ✤
**نوح** ع آواز قمری و کبوتر ✤
**نوحؑ** ع ایک مشہور پیغمبر کا نام ہے جس کے زمانہ میں ۳۳۴۸ برس قبل مسیحؑ طوفان آیا اسلامی کتابوں سے ان کی عمر ۱۴۰۰ برس معلوم ہوتی ہے۔ طوفان سے پہلے ۹۵۰ برس اور بعدہٗ ۴۵۰ برس زندہ رہے۔ توراۃ سے ۶۰۰ برس پہلے اور ۳۵۰ برس بعد ان کا زندہ رہنا پایا جاتا ہے۔ یعنی کل ۹۵۰ برس۔ قوم ان کو از حد تکلیف دیتی پتھر مارتی۔ اور ٹھٹھوں میں اُڑاتی۔ آپ کو ذرا چین نہ آتا۔ اپنی امت کی سنگدلی پر سدا روتے رہتے۔ اسی واسطے آپ کا نام نوحؑ ہے ✤
**نوحہ** ع مردہ پر چلا کر رونا۔ بین کرنا ✤
**نوحہ گر** ف نوحہ کرنے والی عورت یا مرد

نوخاستہ ف نوعمر۔ نیا اُٹھا ہوا۔ گبرو۔ مجازاً ناتجربہ کار +

نوخط ف جوان نوخاستہ۔ معشوقِ نوخط و مبیرہ +

نوخطی عالم ف موسم بہار کا اُگا ہوا۔ نیا سبزہ +

نود ف نوّے۔ ۹۰۔ دُبر۔ مقعد +

نوداران ف شاگردانہ۔ اُستاد کا انعام شاگرد کو +

نودارانی ف شاگردانہ۔ وہ زر جو شاعروں یا خوشخبری دینے والوں کو دی جائے +

نودر ف حادث +

نودرہ ف عزیز و گرامی فرزند +

نودہ ف نبیرہ۔ فرزندزادہ +

نودہ ف ہوا کا کُرّہ +

نوذر ف منوچہر کے بیٹے کا نام ہے۔ جو اس کے بعد ایران میں سات برس سلطنت کر کے افراسیاب کے ہاتھ سے مارا گیا +

نُور ع روشنی۔ آتشما۔ جمع نار کی۔ بھاگنے والے ہرن۔ وہ عورتیں جنہیں کسی طرح کی تہمت نہ لگی ہو۔ زنانِ دور از تہمت۔ جمع نوار کی۔ خدائے تعالےٰ اور قرآن مجید کی ایک سورت کا نام بھی ہے +

نَور ع کلی۔ پھول کا غنچہ +

نوراسپہبد۔ نوراسپہبود۔ نوراسفہبد

نوراسفہبود ف نفسِ ناطقہ۔ روحِ انسانی +

نورِ الٰہی ع خدا کا نور +

نورانی ع منور۔ روشن جس میں نور ہو +

نوراہان ف نورہاں +

نوربخش ف روشنی دینے والا۔ روشنی بخشنے والا +

نورِ یٰسین ف رسولِ خدا صلعم +

نورِ چشم ف آنکھ کا نور۔ مجازاً فرزند۔ بیٹا +

نَوَرد ف پیچ و تاب۔ بساط۔ فرش۔ جولاہے کی تُر جس پر کپڑا لپیٹا جاتا ہے۔ برابر۔ جنگ جھگڑا۔ لائق۔ پیراہن کا دامن۔ سوراخ لومڑی کا بل +

نوردیدن۔ نوردن ف لپیٹنا۔ تہ کرنا +

نورس ف تازہ میوہ۔ نیا پکا ہوا۔ سلطان ابراہیم عادل شاہ کی کتاب علم موسیقی میں ہے +

نورِ عذار ف عیسےٰ اور مریم کا نور +

نورستیدن ف ظاہر کرنا۔ دیکھنا۔ التفات کرنا۔ نیک کہنا +

نورِ مبین۔ نورِ نخستیں ع نبی آخرالزمان صلے اللہ علیہ وسلم سے مراد ہے +

نورنجہ ف تالاب۔ چھپڑ۔ جوہڑ +

نوروز ف اوّل روز ماہ فروردیں کا یعنی جس روز کہ آفتاب نقطہ حمل پر آتا ہے۔ یعنی ۲۲۔ مارچ کی +

نوروزِ بزرگ ف علم موسیقی کا ایک نغمہ ہے +

نوروزِ خارا ف ایک نوا کا نام ہے +

نوروزِ خاصہ ف چھٹا دن فروردین کا +

نوروزِ عامہ ف پہلا دن ماہِ فروردین کا +

نوروزِ عرب ف رہاوی نام راگ کا ایک شعبہ ہے +

نورہ ف ترجمہ کسی کلام کے ایک زبان سے دوسری زبان میں یعنے بیان کرنے +

نوروزی ف وہ تحفہ جو نوروز کے دن بادشاہ کی خدمت میں لے جائیں +

نُورہ ع چونہ قلعی۔ مشہور ہے جس سے بال اکثر اُڑاتے ہیں +

نوزبان ف تحفہ۔ سوغات۔ بخشش مزدوری۔ شعر کا صلہ +

نوزی ف سفید طوطی۔ ایک سُرخ رنگ کا جانور ہے۔ زرد آلو کی ایک قسم بھی ہے +

نوز ف مخفف ہنوز کا۔ ابھی۔ اب تک۔ ابھی تک +

نوزادگانِ چمن ف بوٹے۔ نئی شاخیں نئے پھول۔ نئے شگوفے وغیرہ +

نوزدہ ف اُنیس۔ ۱۹۔ لیسہ۔ ۱۹

نوش ف امر ہے نوشیدن سے اور یعنے شہد۔ شیریں۔ گوارا۔ آبِ حیات تریاق۔ زندگی +

نوشابہ ف ایک عورت کا نام ہے۔ جو ملک بردع کی شہزادی تھی۔ آبِ حیات +

نوشاد ف ایک شہر کا نام ہے۔ جہاں لوگ بہت خوبصورت ہوتے ہیں +

نوشادر ف مشہور کھار ہے۔ نوش کے معنی تریاق۔ آذر کے معنی آگ۔ یعنے وہ تریاق جو آگ سے ہم کو ملتا ہے +

نوشِ آذر ف ایک آتش کدہ کا نام ہے +

نوشت ف تحریر۔ لکھت +

نوشتن ف لکھنا۔ تحریر کرنا +

نوشتن ف لپیٹنا +

نوشتہ ف لکھا ہوا۔ سند +

نوشدارو ف تریاق یعنے وہ دوا جو زہر کا اثر زائل کرے۔ ہر بیماری۔ جوزخم کو اچھا کرے۔ طب کی کتابوں میں لکھا ہے۔ کہ وہ ایک معجون ہے شیریں مزہ۔ دل کو فرحت بخشنے والی۔ معدہ کو قوت دینے والی۔ مجازاً شراب +

نوش گیا ف [illegible] ایک گھاس ہے +

نوشندہ ف پینے والا +

نوشہ ف مخفف انوشہ کا۔ خوش و خورم۔ خوشحال +

نوشہ ف نوجوان بادشاہ۔ نو داماد +

نوشہر ف شہروان کے پاس ایک قصبہ ہے +

نوشیدن ف پینا +

نوشین ف گوارا۔ شیریں۔ اور مخفف نیوشین کا بھی ہے۔ اس کے معنے سننے اور کان رکھنے کے ہیں +

نوشین روان ف جان شیریں میٹھی جان +

نوشیروان ف فارس کے ایک بادشاہ کا نام ہے۔ جس کے زمانہ میں جناب رسولِ خدا صلعم متولد ہوئے۔ یہ لفظ مرکب ہے نوشین اور رواں سے۔ یعنی میٹھی جان والا۔ بسبب اُس کے کمال عادل اور خوشخو ہونے کے۔ یا مرکب ہے۔ نو (یعنے نیا) شیر (درندہ مشہور) واں حرف تشبیہ اسے یعنی نئے شیر کی مانند۔ شیر جوان +

نَوط ع لٹکنا لٹکانا +

نوع ع قسم۔ اور وہ کلی جو یکساں حقیقت رکھنے والے افراد کو شامل ہو جیسے انسان کہ زید۔ عمر۔ بکر۔ خالد وغیرہ پر اس کا اطلاق کیا جاتا ہے +

نوعِ سافل ع سب سے نیچے کی نوع جس کے نیچے اور نوع نہ ہو +

نوعروسانِ چمن ف نوزادگانِ چمن +

نوعروسانِ روز ف کھلے ہوئے شگفتہ شگوفہ لگے درخت +

نوغ ع ایک شہر کا نام ہے +

نوف ف [illegible] +

نوق ع جمع ناقہ کی [illegible] +

نیک فرجام ف نیک انجام +
نیک محضر۔ نکو محضر ف وہ شخص جو کہ پیچھے لوگوں کو نیک یاد کرے۔ نیک خصلت۔ نیک حضور۔ جس کا سامنے آنا اچھا شگون سمجھا جائے +
نیکو ف اچھا۔ خوب +
نیکو شمائل ف نیک خصلت +
نیکو گفت ف رنقلیب اضافت (تعریف) ثنا
نیکوئی ف بھلائی +
نیکی ف بھلائی۔ خوبی +
نیکی کردن ودر آب انداختن ف بدون توقع عوض کے کسی کے ساتھ نیکی کرنی
نیل ع پانا۔ حاصل کرنا۔ پہنچنا +
نیل ف مشہور چیز ہے جس سے نیلا کپڑے رنگتے ہیں۔ یہ ایک پودے سے حاصل ہوتا ہے۔ جو دو تین فٹ کے قریب اونچا ہوتا ہے۔ پتے کسی قدر میتھی کے پتوں سے ملتے ہیں۔ لیکن پیچھے کی طرف ذرا چوڑے اور اوپر کی طرف گاؤ دم ہوتے ہیں۔ پھول سبزی مائل گلابی اور نیل چین ملتان۔ مظفر گڈھ۔ ڈیرہ غازیخاں۔ مرشد آباد وغیرہ سے مل سکتا ہے اور نام ایک مشہور دریا کا جو ملک مصر میں ہے +
نیل بر چہرہ مالیدن ف رو سیاہ کرنا۔ رحمت سے نا امید ہونا +
نیل بنیاں رفتن ف امر غیر ممکن کو شہرت دینا۔ جس کو نیل کا ماٹ بگڑنا کہتے ہیں +
نیل چشم زخم۔ نیل چشم بد ف سیاہ داغ جو واسطے دفع نظر بد کے بچوں کے چہرہ [illegible] پر لگاتے ہیں +
نیل [illegible] ف آسمانی نحوست +

نیل گاؤ ف ایک قسم کا جنگلی چوپایہ ہوتا ہے +
نیلگوں ف نیلا رنگ۔ اور سیاہ رنگ، اور سبز رنگ کو بھی کہتے ہیں۔ کیونکہ فارسی والے ان تینوں رنگوں میں کچھ فرق نہیں کرتے نیلے کو سیاہ بھی کہ دیتے ہیں +
نیلگوں پردہ۔ نیلگوں خیام۔ نیلگوں وطاف آسمان +
نیل پر۔ نیلفر۔ نیلوفر۔ نیلوپر۔ نیلو پرک۔ نیلوپل۔ نیلوفل ف ایک قسم کا مشہور پھول ہے جو دو قسم کا ہوتا ہے ایک شمسی جو یہی کول گٹے کا پھول ہے۔ اور بروقت طلوع آفتاب کے کھلتا ہے۔ دوسرا قمری جو دو طرح کا ہوتا ہے۔ ایک نرا سفید دوسرا کبودی مائل سفیدی۔ یہ دونوں شام کے وقت کھلتے ہیں اور یونانی دواؤں میں بھی کام آتے ہیں۔ اور ایک اور قسم کے پھول کو بھی نیلوفر کہتے ہیں۔ جن کی بیلیں کسی اور درخت کے اوپر الجھ جاتی ہیں۔ اور اُس کا پھول نیلی رنگت کا ہوتا ہے۔ اُسے کوئل کہتے ہیں +
نیل فلک ف آسمانی نحوست +
نیل کشیدن ف داغ دینا +
نیلم ف سیاہ رنگ کا ایک جوہر ہے جو دکن اور لنکا سے آتا ہے +
نیلہ ف ہر نیلی شے عموماً اور نیلے رنگ کا گھوڑا خصوصاً نیل گاؤ جو ایک جنگلی چوپایہ جانور ہے +
نیلی چھتری۔ نیلی پردہ۔ نیلی چھت۔ نیلی دوات۔ نیلی تھالی ف آسمان +

نیم آدمی ف عورت سے مراد ہے۔ اسواسطے کہ مقدمات شرعی میں دو عورتوں کی گواہی ایک مرد کے برابر سمجھی جاتی ہے +
نیم بیر ف کشتی کے ایک داؤ کا نام ہے +
نیم بسمل ف آدھا گھائل +
نیم تاج ف ویسا ہی بنا ہوا جواہر جڑاؤ کیا ہوا ایک قسم کا تاج ہے +
نیم ترک ف خود +
نیم تسلیم ف خم ہو کر ہاتھ ناف تک لیجانا +
نیم تہ کردن ف کمر سے پکڑ کر دے مارنا +
نیم جاں ف عاشق +
نیمچہ ف چھوٹا کپڑا یا بالاپوش۔ چھوٹی تلوار اور بندوق +
نیم خانہ۔ نیم خانہ مینا ف آسمان سے مراد ہے۔ کیونکہ کردی شکل ہے اور ہمیشہ آدھا ہی نظر آتا ہے +
نیم خوردہ ف جھوٹا کھانا +
نیم دست ف چھوٹی مسند +
نیم راست ف موسیقی کا ایک پردہ ہے +
نیم رخ ف یک رخی تصویر +
نیم رنگ ف ناقص۔ اُڑا ہوا رنگ +
نیم روز ف دوپہر۔ دوپہر کا وقت۔ ملک سیستان کو بھی کہتے ہیں۔ جو ایران کی شرقی حد پر افغانستان سے متصل واقع ہے۔ اُسے زابلستان بھی کہتے ہیں + رستم کا یہی اصلی وطن تھا +
نیم سوخت ف ناتمام +
نیم سیر ف آدھا پیٹ بھرا +
نیم [illegible] ف جو دو [illegible] کے آدھا [illegible] کام کرے +
نیم ف آدھا۔ نصف۔ [illegible]
نیم [illegible] نیم کلہ ف ناقص۔ [illegible]

شاگرد۔ مزدور +
نیم کاسہ در زیر کاسہ داشتن ف فریب کرنا +
نیم لنگ ف کمان کا چلہ +
نیم مست ف آدھا مست۔ مست باخبر +
نیمہ ف ادھوارا۔ آدھا۔ طرف۔ سمت جانب۔ برقع جو منہ پر ڈال لیتے ہیں +
نیمہ قندیل ف ماہ نو۔ نیا چاند +
نیم ہلال ف لب معشوق +
نے نواز ف بانسلی بجانے والا +
نے نے ف نہیں نہیں +
نینوہ ع ایک مشہور شہر کا نام ہے جہاں حضرت یونس علیہ السلام مبعوث ہوئے۔ یہ سلطنت اسور کا پایہ تخت اور بڑا دولتمند شہر تھا جس کی شہر پناہ تین منزل کی راہ تھی +
نیو ف پہلوان۔ شجاع۔ دلیر +
نیوا ف شجاعت +
نیوار ف جو۔ خلا۔ اکاس۔ زمین و آسمان کا درمیانی خلا +
نیواردن۔ نیوباریدن ف نہ بھرنا۔ اصل میں نہ او باریدن ہے۔ او باریدن کے معنے ہیں پر کرنا۔ بھرنا۔ نگل جانا +
نیوتش ف جماع +
نیوتور ف غرور +
نیور ف کائنات +
نیوشیدن ف سننا۔ ڈھونڈنا طلب کرنا +
نیوہ ف [illegible] کا [illegible] یہ نے [illegible] نہیں [illegible] ہے +

# باب الواو

## واو مہملہ مع الف

وا ف کشادہ - کھلا ہوا - جدا - آشں - پھر - بامعنی ساتھ - واسے کا مخفف بھی ہے +

**واافتادن** ف لیٹ رہنا +

**وایا** ف سمجھنے کی قوت - قوت فہم +

**واپرداختن** ف خالی ہونا - فارغ ہونا +

**وابرون** ف چپاتی پکانے کے لئے خمیر کو چوڑا کرنا +

**وابستگان** ف وابستہ کی جمع ہے +

**وابستن** ف باندھنا +

**وابستہ** ف بندھا ہوا - متعلق رشتہ دار +

**واپس** ف ہٹا ہوا - لوٹا ہوا - اور یعنی بازپس اور پیچھے کے بھی آیا ہے +

**واپسیں** ف پچھلا - آخریں +

**وابل** ع باران بزرگ قطرہ - موسلا دھار مینہ - عرب کے ایک قبیلہ کا نام بھی ہے +

**وابوسیدن** ف منہ پھیرنا +

**وات** ف حرف - سخن - بات - پوستین +

**واتر** ف دور تر +

**واتگر** ف شاعر - قصہ خواں - پوستین دوز ایک نائے کا نام بھی ہے +

**واثق** ع پختہ - مضبوط - استوار +

**واثق باللہ** ع خلفائے عباسیہ میں سے ہے جو ۲۲۷ھ سے ۲۳۲ھ تک سلطنت کرتا رہا - مذہب میں معتزلہ تھا - عمارات بنانے اور زراعت کی ترقی اور شہروں کے بسانے میں بہت کوشش کی - علماء حکماء اور اطبا کی تعظیم کرتا اور ان سے صحبت رکھتا - حرمین شریفین میں بیشمار روپیہ تقسیم مساکین کے لئے بھیجا کرتا تھا +

**واج** ف کہہ - بگو +

**واجار** ف بازار +

**واجب** ع دائم - ہمیشہ - لازم - ہونا وار ہونے والا - اور وہ جو اپنے وجود اور بقا میں محتاج دوسرے کا نہ ہو - خدائے تعالےٰ - اور تنخواہ ماہوار سے بھی مراد ہے +

**واجبات** ع جمع واجب کی - فرائض +

**واجب الوجود** ع جس کی ذات مقتضی اس کے وجود کی ہو - خدا تعالےٰ +

**واجبہ شرعیہ** ع شرع کے واجبات - ضروری مسائل شریعت کے جو ہر ایک مسلمان کے لئے لابد اور ضروری ہیں +

**واجبی** ع وہ بات جو درست ہو - واجب ہو - وظیفہ - روزینہ +

**واجد** ع پانے والا - نئی بات نکالنے والا - وجود دینے والا +

**واجستن** ف ڈھونڈنا - تلاش کرنا +

**واجق** ع جس کا دل دھڑکتا ہو +

**واچیدن** ف چننا - چگنا +

**واحد** ع ایک - یکتا +

**واخریدن** ف ظاہر خریدنا - سب کے سامنے خریدنا - خریدنا +

**واخواست** ف مطالبہ - بازخواست - لینا

**واخوردن - برخوردن** ف ملاقات کرنا

**واخیدن** ف جدائی کرنا - ایک دوسرے سے جدا ہونا +

**واد** ف باد - ہوا - بیٹا - پسر +

**واداد** ف پلٹنا +

**وادادن** ف سب کے ظاہر میں دینا +

**واداشتن** ف رکھنا +

**وادع** ع وداع کرنے والا - رخصت کرنے والا +

**وادہ** ف اصل ہر چیز کی بنا - اپنی تعریف کرکے بڑبڑانا +

**وادی** ع دو پہاڑوں کے بیچ کی راہ - پانی کی نالی - پست اور ہموار زمین جہاں درخت کم ہوں - اور اس پر دریا کی طغیانی کا پانی بھرا کرے - گذرگاہ دریا - صحرا - جنگل بیابان - مجازاً مقدمہ - معاملہ +

**وادیاں** ف بادیاں - پودینہ +

**وادیٔ ایمن** ع وہ جنگل جس میں حضرت موسیٰ نے جلوہ الٰہی درخت کے اوپر سے دیکھا تھا چونکہ وہ جنگل حضرت موسیٰ کے یا کوہ طور کے داہنے جانب تھا - اس واسطے وادیٔ ایمن کہلایا +

**وادیٔ عروس** ع مکہ معظمہ کی راہ میں ایک جنگل ہے +

**وادیدن** ف دیکھنا +

**وار** ف مانند - لائق - طرز - روش - بغیرہ یہ کا نسبت کا ہے جیسے سوگوار - تقصیروار - دفعہ - مہر - محبت - اونٹ یا گدھے کا بوجھ - مقدار اور لیاقت کے واسطے بھی یہ لفظ آتا ہے +

**وارث** ع میراث لینے والا +

**وارث داؤد** ع حضرت سلیمان علیہ السلام

**وارث تاج و نگین** ف شاہزادہ - ولیعہد

**وارضف** ف کاہل آدمی +

**وارد** ف آنے والا - قاصد +

**واردات** ع وہ حال جو آدمی پر گذرے +

**واردن** ف ردی بیلنے کا بیلنا +

**وارستگی** ف آزادگی - فارغ دل ہونا +

**وارستہ** ف آزاد - فارغ البال

**وارسیدن** ف جا پہنچنا - پانا +

**وارغ** ف بند جو پانی کے آگے مٹی اور لکڑی سے بنایا جائے - لیم جو ایک چیز ہے جس سونا چاندی وغیرہ کا ٹانکا لگاتے ہیں +

**وارفتگی** ف مضمحل ہونا - گذارین +

**وارفتن** ف جانا +

**وارن - وارنج** ف آرنج - مرفق +

**وارون** ف الٹا - نگوں - معکوس +

**وارف** کھلا ہو - ظاہر +

**وارغ** ع باز دارندہ - سردار لشکر - حاکم - سلطان +

**واژ** ف باج +

**واژگوں - واژگونہ** ف برگشتہ - بدنصیب - نامبارک - منحوس +

**واژول - واژونہ** ف اوندھا - الٹا - برگشتہ +

**واژول بخت** ف اوندھے نصیب والا آدمی - بدنصیب - بدبخت +

**واس** ف گیہوں کا خوشہ +

**واسط** ع عراق عرب میں ایک شہر ہے اور واسط اسے اس واسطے کہتے ہیں کہ وہ بغداد اور بصرہ کے درمیان واقع ہے - وہاں کا قلم مشہور ہے سوائے اس کے چار اور قریے بھی ہیں - جن کا یہی نام ہے +

**واسطہ** ع درمیان - بیچ والا - ایلچی +

**واسطۃ العقد** ع موتیوں کے ہار کے بیچ میں سب سے بڑا قیمتی موتی۔ اور معنی امام تسبیح خطا ہے

**واسطۂ عقد النبیین** ع تمام نبیوں کے امام۔ جناب رسول خدا صلعم سے مراد ہے

**واسطۂ عقد نجوم** ع آفتاب سے مراد ہے

**واسطی** ع واسط شہر کا جیسے واسطی قلم یعنی شہر واسط کا قلم

**واسع** ع پھیلنے والا۔ وسیع

**والسلام** ع اور سلام پہنچے

**واسوختگی** ف سوختگی۔ جلن

**واسوخت** ف ایک خاص قسم کے اشعار جن میں

**واسوختن** ف بیزار ہونا۔ محبوب سے ناراض ہونا۔ روگردانی کرنا۔ عشق سے بیزار ہونا۔ اسی لفظ سے واسوخت بنا ہے

**واشامہ** ف عورتوں کی اوڑھنی

**واشہ** ف باشہ جو مشہور پرندہ ہے

**واشدن** ف شگفتہ ہونا۔ جدا ہونا۔ تکلیف سے نکلنا

**واشی** ع جھوٹا۔ دروغگو۔ سخن چین۔ لترا

**واصف** ع تعریف کرنے والا

**واصفی** ع ایک شاعر کا نام ہے جو اپنے زمانہ میں بڑا صاحب قدرت تھا۔ اس نے ہرات میں پرورش پائی۔ یہ ایک غزل اس کی تصنیف سے ہے۔ جو چار بحروں میں پڑھی جا سکتی ہے۔ رمل مسدس محذوف فاعلاتن فاعلاتن فاعلن۔ رمل مخبون سالم صدر وابتدا محذوف فاعلاتن فعلاتن فعلن۔ مربع مقطوع مستفعلن مستفعلن فاعلات۔ خفیف مخبون مقصور فاعلاتن مفاعلن فعلات

## غزل

نرگس جادوے تو آہوے چین
نافۂ آہوے تو خال جبین
ہندوے گیسوے تو جانے کفر
غمزۂ خونریز تو ماہ جبینے دین
صورت ابروے تو قبلہ نما
ساجد ابروے تو روے زمین
یک سر موے تو در ملک جہاں
یک گل روے تو در خلد برین
واصفی از حد تو دیوانہ است
مضطرب از خط تو زار و حزین

**واصل** ع ملنے والا۔ ملاقات کرنیوالا

**واضح** ع روشن۔ آشکارہ۔ کھلا ہوا۔ ظاہر

**واضع** ع کسی چیز کا اس کی جگہ پہ رکھنے والا۔ ترتیب دینے والا۔ پیدا کرنے والا۔ بنانے والا

**واضع چار کتاب** ف حق تعالےٰ جس نے توریت۔ زبور۔ انجیل۔ قرآن کو حضرت موسےٰؑ۔ حضرت داودؑ۔ حضرت عیسےٰؑ۔ حضرت محمد مصطفےٰ صلعم پر نازل کیا

**واعجبا۔ واعجباہ** ع مقام افسوس پر کہتے ہیں۔ اے عجب

**واعد** ع وعدہ کرنے والا

**واعظ** ع نصیحت کرنے والا

**واعی** ع نگہبان۔ یاد رکھنے والا۔ نگہ رکھنے والا

**واعیہ** ع یاد رکھنے والی۔ نگہ رکھنے والی۔ حافظ۔ نگہبان۔ فریاد کنندہ

**واف** ت بلبل خوانندہ

**واقد** ع قاصد۔ کسی کے سامنے جانے والا۔ شتر سوار

**وافر** ع بہت۔ کثیر

**وافی** ع پورا۔ تمام و کامل

**وافی الحسب** ع وہ شخص جو مال اور دین اور علم اور سب کمالات میں کامل شرف رکھتا ہو

**واقصہ** ع مکے کے راہ میں ایک منزل ہے

**واقع** ع ہونے والا

**واقعات** ع جمع ہے واقعہ کی

**واقع شدن** ف واقع ہونا۔ ہونا۔ مجازاً دو چار ہونا

**واقع نگار** ف حالات کا لکھنے والا۔ اخبار نویس۔ اڈیٹر۔ کارسپانڈنٹ

**واقعہ** ع سپنا۔ خواب۔ جنگ۔ حادثہ۔ سختی۔ قیامت۔ مرنا۔ حال۔ کار۔ قرآن کی ایک سورت کا نام بھی ہے

**واقعہ طلب** ف مفسد۔ جنگجو۔ لڑاکا۔

**واقعی** ع درست۔ ٹھیک۔ فی الواقع منسوب بہ واقع

**واقف** ع کھڑا ہونے والا۔ جاننے والا۔ آگاہ۔ خبردار

**واقف گشتن از چیزے** ف مطلع ہونا۔ خبردار ہونا

**واقفیت** ع جان پہچان۔ علم

**واقی۔ واق** ع نگاہ رکھنے والا۔ بچا لانے والا

**واق مب واک** ف سیاہ رنگ کا ایک پرندہ ہے جو دریا کے کنارے رہتا ہے

**واکردن** ف کھول دینا۔ فارغ کر دینا

**واگرفتن** ف چھین لینا۔ واپس لے لینا

**واگرنہ** ف اور نہیں تو

**واکشیدن** ف لپٹنا

**واکشیدن چیزے را** ف زور یا حیلہ سے اس شے کو حاصل کرنا

**واگویہ** ف بات چیت۔ چہ چہ

**واگیر** ف پہلوانوں کی ایک طرح کی ورزش ہے

**وال** ف ایک طرح کی مچھلی ہے

**وال** ع پناہ۔ پناہ لینا

**والا** ف بلند۔ بلند رتبہ۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا بھی ہے

**والآ** ع اور نہیں تو

**والاجاہ** ف بلند رتبہ

**والاد** ف چھت۔ سقف۔ گنبد اور طاق کا کالبد۔ مٹی کی عمارت۔ رنگین عمارات پکی اینٹوں اور پتھروں سے بنی ہوئی دیوار

**والان** ف سونف۔ بادیان

**والانہ** ف زخم۔ ریش

**والد** ع باپ۔ جننے والا

**والدہ** ع ماں۔ جننے والی

**والدین** ع ماں باپ

**والّتی لم یخلق مثلہا فی البلاد** قرآن شریف میں والتی لم یخلق الخ ہے۔ معنے اس کے اور وہ ایسا ہے کہ نہیں پیدا کیا گیا اس جیسا شہروں میں۔ یہ آیت ارم کی صفت میں واقع ہوئی ہے

**والغوری** مب سفیر روس کا نام ہے جو ایران میں متعین تھا

والغونہ ف غازہ۔ گلگونہ +
والمیدن ف لیٹنا +
والہ ع صیغہ اسم فاعل کا ہے۔ بمعنی شیفتہ۔ سرگشتہ۔ عاشق۔ مفتون۔ لَ پر فتح پڑھنا غلط ہے +
والہ ف بمعنی والا۔ اسیر کلام میں مبالغہ کرنا +
واللّٰہ ع قسم خدا کی +
وَاللّٰہُ اَعْلَم ع اور خدا خوب جانتا ہے +
وَالی ع دوست۔ حاکم۔ مالک۔ قریب۔ رشتہ دار۔ خویش
وَالیٔ سپہر پنجم ف ستارۂ مریخ جو پانچویں آسمان میں ہے +
وَالیٔ عقرب ع ستارۂ مریخ سے مراد ہے۔ اسواسطے کہ برج عقرب خانۂ مریخ کا ہے
وام ف قرض۔ رنگ +
وامان ف بقا۔ قیام +
واماندگاں ف واماندہ کی جمع ہے +
واماندن ف پیچھے رہنا۔ باقی رہنا۔ عاجز ہونا
واماندہ ف پیچھے رہا ہؤا۔ تھک کر رہ گیا ہؤا۔ عاجز۔ بچا ہؤا کھانا۔ جھوٹا کھانا +
وام خواہ ف قرض خواہ +
وام دار۔ وامی ف قرضدار +
وامراں ف مامیرہ جو آنکھوں کی بہت عمدہ دوائی ہے +
وام زمین ف مٹی کا وہ ذرہ جس سے آدمی کا پتلا بنا ہؤا ہے +
وامق ع عذرا کے عاشق کا نام ہے۔ اور بمعنے عاشق۔ دوست دارندہ۔ چاہنے والا +
وال ف شروان کے پاس یا ترکستان میں ایک شہر ہے۔ بشبیہ۔ مانند +
وانگریستن ف دیکھنا +
وانمودن ف ظاہر کرنا +

وَاِنْ یَّکَادُ ع آیت وَاِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ کی طرف اشارہ ہے جو دفع نظر بد کے واسطے اکسیر کا حکم رکھتی ہے +
واویلا ف افسوس۔ مجازاً فریاد +
وَاہ۔ وَیہ ع چہ خوش۔ چہ خوب +
وَاہِب ع بخشنے والا +
وَاہِلہ ع نوح علیہ السلام کی بیوی کا نام ہے +
واہم ع وہم کرنے والا +
واہمہ ع وہم کی قوت۔ وہ قوت جو معنی جزئیات کا ادراک کرے جو محسوسات سے متعلق ہیں۔ جیسے صداقت اور عداوت وغیرہ۔ بعض محققین کی رائے یوں ہے کہ واہمہ کا کام یہ ہے۔ کہ دیکھے اور اَن دیکھے اور سچے اور جھوٹے سب طرح کے نقش اور صورتیں دکھائے خواہ وہ چیزیں عالم صورت میں پائی جائیں یا نہ پائی جائیں۔ جیسے ہزار آفتاب نکلے ہوئے وہم میں دکھلائے۔ حالانکہ سورج ایک سے زیادہ نہیں۔ بخلاف اور قوتوں کے یہ قوت تابع عقل کے نہیں ہے۔ چنانچہ اگر کوئی شخص اکیلا کسی اندھیری کوٹھری میں ایک مردہ کے پاس بیٹھا ہو۔ تو ہر چند عقل بھی کہیگی کہ وہ مردہ اینٹ پتھر کی طرح جماد (بے جان شے) ہے۔ اُس سے خوف نہ کرنا چاہئے۔ لیکن قوت واہمہ وسوسے پیدا کریگی اور اُس شخص کو ڈرائیگی +
واہ واہ ف بہت خوب۔ کلمہ تحسین کا ہے +

واہی ع سست۔ بیہودہ بات +
واہی العُرا ع دست آویز +
واہیہ ع ازہم اُفتادہ +
واے ف افسوس ہے۔ باولی جو ایک قسم کا کنواں ہے جس میں زینہ بنا ہؤا ہوتا ہے۔ اور ان کے ذریعہ نیچے جا کر پانی لے سکتے ہیں + گمراہ +
وائیل ف عرب کے ایک قبیلہ اور ایک گاؤں کا نام ہے +
وایا۔ وایست۔ وایہ ف خواہش آرزو۔ حاجت۔ مراد۔ مجازاً مقدمہ۔ ہر روز کی معمولی خوراک +

## واو مہملہ مع بائے موحدہ

وَبا ع موت۔ عام موت جو ہوا کے فاسد ہوجانے کے سبب ہوتی ہے +
وَبال ع سختی گرانی۔ عذاب۔ بوجھ اور وبال کسی ستارہ کا جیسے آفتاب کا وبال دلو میں ہوتا ہے۔ اور قمر کا جدی میں۔ اور عطارد کا قوس اور حوت میں اور زہرہ کا عقرب اور حمل میں۔ اور مریخ کا میزان اور ثور میں اور مشتری کا جوزا اور سنبلہ میں اور زحل کا سرطان اور اسد میں +
وَبْر ع بلی کے مشابہ ایک جانور ہوتا ہے +
وَبَر ع اون۔ پشم +
وبروک ف چیستان۔ پہیلی +
وبص ع چمکنا +

## واو مہملہ مع تائے فوقانی

وَت ف پوستین +
وَتَد ع لکڑی کی میخ۔ کیلی۔ کیلا۔ علم عروض میں وتد سہ حرفی کلمہ کو کہتے ہیں۔ اگر دو حرف ہوں اوّل کے متحرک اور تیسرا حرف ساکن ہو جیسے سخن یا درچمن میں تو اس کو وتد مقرون یا وتد مجموع کہتے ہیں۔ اور اگر حرف اوّل اور حرف آخر متحرک ہو۔ اور حرف میانہ ساکن تو اس کو وتد مفروق کہتے ہیں۔ جیسے نیز آہن کے تینوں حرف ہیں اوّل ہیں جب متحرک ہے۔ اور ز ساکن۔ اور پھر ہ متحرک ہے اور اوّل کو وتد مجموع یا مقرون اس واسطے کہتے ہیں کہ اس کے دو حرف متحرک باہم گرپیوستہ اور مجتمع ہیں اور لغت میں مجموع کے معنے جمع کردہ شدہ کے اور مقرون کے معنے پیوستہ ہیں اور دوسرے کو مفروق اس لئے کہا کہ اس کے حرف متحرک متفرق ہیں۔ اور لغت میں مفروق فرق کردہ شدہ کو کہتے ہیں +
وَتْر ع تنہا۔ طاق +
وَتَر ع کمان کی زہ۔ چلہ +
وَتک ف سلوے جو ایک جانور ہے +
وتگر ف پوستین دوز +
وتنگر ف انگور کا دانہ + پابیچ
وَتِیرہ ع راہ۔ روش۔ اصل۔ دستور +
وَتِین ع وہ رگ جس سے دل متعلق ہے +

## واو مہملہ مع ثائے مثلثہ

وَثاق ع بند۔ قید +
وِثاق ع گھر۔ خانہ +
وُثُوق ع اعتبار +
وَثَن ع پتھر یا کسی اور چیز کا بُت +

وثنی ع بت پرست +
وثوق ع استواری - اعتماد +
وثیق ع استوار - مضبوط +
وثیقہ ع استواری - عہد و پیمان + عہد نامہ - اقرار نامہ +

## واؤ مہملہ مع جیم عربی

وج ع ایک دوا کا نام ہے +
وجاع ترس - خشت - غم - کشیدہ دل لگانا -
وجاء ع خصی کرنا +
وجار ع بھیڑیئے اور کفتار کے رہنے کی جگہ
وجاہت ع خوبروئی - عزت - چہرہ کا روشن ہونا +
وجب ع بالشت - بچالی گٹھ +
وجب کردن ف بالشت سے ناپنا +
وجد ع توانا ہونا - تونگر ہونا - پانا +
وجد ع غمگین ہونا - شیفتہ ہونا + اصطلاح صوفیہ میں وہ حالت و کیفیت جو یاد الٰہی میں دل پہ چھا کر انسان کو بیخود کر دے - ذوق اور شوق کی حالت +
وجدان ع گم شدہ کو پانا - جاننا - دریافت کرنا
وجد کردن ف مستی اور شوق کی حالت میں حرکت کرنا +
وجیز ف فتوٰے - حاکم شرعی کا حکم
وجیز گر ف مفتی - فتوٰے دینے والا +
وجیع ع درد - دکھ - بیماری +
وجل ع ڈرپوک - وہ شخص جو بسبب وہم کرنے کے خائف رہے +
وجل ع ڈرنا - خوف کرنا +
وجنات ع جمع وجنہ کی +

وچنگ ف چونچ +
وجنہ ع آدمی کے گال جو ابھرے ہوئے اور ابھرے ہوئے ہوں - اور وہاں بال ڈاڑھی کے نہ نکلیں - یعنے آنکھ کے نیچے ناک کے پہلو کی جگہ مجازاً گال - رخسار +
وجوب ع واجب ہونا - لازم ہونا - لائق ہونا - ذات کا اپنے وجود کا اقتضا کرنا - اور اس کا ممکن ہونا - کبھی اس سے ذات حق تعالےٰ مراد ہوتی ہے +
وجود ع مطلب حاصل ہونا - پانا - ذات ہستی - زندگی - مجازاً جسم - بدن +
وجود ساز یعنے وجود ساختن ف سورج +
وجود مطلق وارد ف ذات باری کی نسبت بولتے ہیں
وجود نہادن چیزے را ف کسی لائق سمجھنا اس شے کو - کسی قابل جاننا +
وجور ع رقیق دارو جو حلق میں چوائیں +
وجوہ ع جمع وجہ کی - سردار اور بزرگ لوگ +
وجہ ع رو - چہرہ - طریقہ - طور - برابر روبرو - ذات - حقیقت کسی چیز کی - اور وہ چیز جس کے سبب معاش پیدا کریں - جیسے زمین - مشاہرہ وغیرہ - سوئے - جانب - طرف +
وجہۃ ع طرف - قبلہ - جس کی طرف منہ کیا جاوے +
وجہ معاش - وجہ معیشت ف وہ چیز جس کے سبب معاش پیدا کریں جیسے تنخواہ - زمین وغیرہ +
وجیز ع کوتاہ - مختصر +

وجیع ع درد دہندہ - دکھ دینے والا +
وجیہ ع مرد صاحب جاہ - مرد خوبصورت خوشنما شے +

## واؤ مہملہ مع حائے مہملہ

وحدان ع جمع واحد کی +
واحدانیت ع واحد ہونا - ایک ہونا
وحدت ع یگانہ ہونا - تنہائی - ایک ہونا -
وحدت ارادی ع ایک دل ہونا آدمیوں کا اپنے ارادہ سے بدوں جبر کے جیسے ایک نبی کی اُمت کے لوگ ہوتے ہیں +
وحدت قہر ع وہ وحدت جو بسبب قہر اور غلبہ بادشاہ کے لوگوں میں حاصل ہو جائے - جیسے نوکروں میں ہوتی ہے +
وحدت الوجود ع سب موجودات کو وجود حق تعالےٰ کا سمجھنا +
وحدت پیشہ ف موحد +
وحدت نوعی ع بسبب ایک نوع ہونے کے جو وحدت حاصل ہو جیسے انسان کے افراد میں ہے +
وحش ع جمع وحشی کی جنگلی جانور +
وحشت ع آدمیوں سے نفرت جیسے جانوروں میں ہوتی ہے +
وحشی ع جنگلی جانور - جو آدمیوں سے بھاگ جاوے +
وحل ع کیچڑ اور وہ زمین جو پانی کے سبب نرم ہو گئی ہو +
وحوش ع جمع وحش کی جانوران صحرائی جنگلی جانور جو آبادی سے دور رہیں +
وحی ع پیغام خدا - سخن نرم +
وحید ع یگانہ - یکتا - تنہا +

وحی منزل ع قرآن مجید +

## واؤ مہملہ مع خائے معجمہ

وخ ف واہ واہ +
وخامت ع ناموافقت - دشواری - گرانی
وخر ف جگہ - مکان - مقام +
وخش ف ترکستان میں ایک شہر ہے +
وخش ف ایک مرض کا نام ہے جو گھوڑے اور گدھے کے پاؤں میں ہوتی ہے - اور اس سے وہ لنگڑا ہو جاتا ہے +
وخشور ف پیغمبر - رسول +
وخشور پسند - وخشور نہاد ف شریعت +
وخیم ع ناسازگار - ناموافق +
وخ وخ ف واہ واہ +
وخیم ع دشوار - گراں - ناگوار - بد - زشت - خراب +

## واؤ مہملہ مع دال مہملہ

ودف عاقل اور دانشمند - حکیم - گرم +
ود ع دوستی - دانا +
ود ع نوح علیہ السلام کی قوم کے بت کا نام ہے - جو مرد کی شکل کا تھا +
وداد ع دوستی - محبت +
وداج ع گردن کی رگ +
وداع ع رخصت کرنا - فارسی والے بکسر اول بھی پڑھتے ہیں +
وداغ ف آگ - آتش +
ودائع ع جمع ودیعت کی - امانتیں +
ودغ ع سنگہ +
ودود ع دوست - خدا تعالیٰ کا نام بھی ہے

وَدِیعَت ع امانت - دھروہر +

## واو مہملہ مع رائے مہملہ

وَرْ ف یعنی واگر - سبق - اطفال کا تختہ جس سے معلم تعلیم کرتے ہیں - گرمی - حرارت +

وُراف مخفف اوراکا +

وَرا - وَرےٰ ع مخلوقات از قسم جن وانس - دنیا +

وَرا ع پیچھے - عقب - جانب - سوا - بدوں +

وِرَاثت ع مردہ کے مال کا وارث ہونا +

وَرارود - وَرازرود ف ماوراء النہر +

وَراز - وَرّاز ف گراز - خوک نر +

وَراغ ف آگ کا شعلہ - روشنی +

وَرّاق ع کاغذ کاٹنے والا - دولتمند آدمی - لکھنے والا +

وَراق ع گھاس اور نباتات کے سبب سبزی زمین کی +

وَرام ف ہلکی پھلکی شے - ملک روم میں ایک شہر بھی ہے +

وَرانبر ف اس پار - اس طرف +

وَرائے پست و بلند ف آسمان +

وَرپشنہ - وَرپشہ ف اوڑھنی +

وُرست ف ننگا - برہنہ - عریاں +

وَرتاج ف آتش پرست - آفتاب پرست - عبادت کی نگاہ سے دیکھنے والا +

وَرتیج ف سولے جو ایک پرندہ ہے چوکھٹ - آستان +

وَرَثہ ع جمع وارث کی - میراث پانے والے لوگ +

وَرج ف قدر - مرتبہ - بزرگی - سختی - کھودنا +

وَرچ ف زبون - پلید +

وَرخرچ ف فضول خرچ - زیادہ خرچ کرنے والا +

وَرخش ف وہ ورم جو ناخن کی جڑ میں ہو +

وَرخوردن ف ملنا - ملاقی ہونا +

وَرْد ع گل سرخ - گلاب کا پھول +

وَرْد ف شاگرد - مرید +

وِرْد ع ہر روز کا کام - پانی پینے کی جگہ - ہر روز کا وظیفہ +

وِردان ف ورد کی جمع - ستہ لوبل +

وَرَزک ف جو چیز جمع کر کے رکھا جاتا ہے +

وِرد ھرے ع گل قند +

وَرَدک ف پچھتانا - پشیمان +

وَردہ ف برج - برج کبوتر +

وَردی ع گلاب کے رنگ کا +

وَرزاد - وَرگاؤ ف بیل جس سے ہل باہتے ہیں +

وَرزش ف ڈنڈ پیلنا - کسرت کرنا - ریاضت - کاشتکاری - زراعت +

وَرزگن ف پانی بھرا ہوا کونہ +

وَرزکار - وَرزی ف زراعت کرنے والا - کاشتکار - کسان +

وَرزیدن ف اختیار کرنا - مشق کرنا +

وَرَس ف حواد +

وَرساتر ف ظریف اور مقطع آدمی +

وَرستاد - وَرستاد ف وظیفہ - مشاہرہ جو کسی غریب کو امداد ملے +

وَرستان - وَرشتان ف کسی پیغمبر کی امت +

وَرسنگ ف عجیب - ترازو کا پلڑا +

وَرْطہ ع ہلاکت کی جگہ - وہ زمین جس میں راہ نہ ہو - مجازاً پانی کا بھنور +

وَرَع ع پرہیزگاری +

وَرِع ع پرہیزگار - پارسا - نیک آدمی +

وَرغلاشیدن ف بہکانا +

وَرغان ف شفاعت کرنے والا - شفیع +

وَرَق ع درخت کا پتا - ورق کاغذ +

وَرِق ع چاندی کا درہم رائج وقت +

وُرُق ع ورقاء کی جمع ہے +

وَرقاء ع فاختہ - کبوتر +

وَرق الخیال ع بھنگ - بینگ +

وَرقِ آفتاب ف محبوب کا رخسار +

وَرقِ باد ف زبان - لسان +

وَرقِ چیزے خواندن ف اس چیز کا احوال وا وصاف بیان کرنا +

وَرقِ خام ف دفتر کا وہ کاغذ جو محکوک اور مشکوک ہو +

وَرقِ را دفتر ساختن ف اکٹھا کرنا - جمع کرنا +

وَرقِ درنوشتن ف مٹا کرنا +

وَرقِ ریختن ف بات کرنا - خراب کرنا +

وَرقِ گردانیدن ف بیہودہ کام کرنا - لغو حرکت کرنی - اپنی بے علمی کے عیب کو چھپانا - اپنی قدیمی وضع کو یکدفعہ ہی بدل دینا +

وَرقِ کسے درنوشتن ف اُسے بے نام ونشان کر دینا - مغلوب کر لینا +

وَرق ورق گشتن ف خوب مطالعہ کرنا +

وَرقہ ف گل شاہ کے عاشق کا نام ہے +

وَرقہ ع کریم خسیس +

وَرِک ع چوتڑ - کولا - سرین +

وَرکو - وَرکوہ ف عزقنم میں ایک شہر ہے جو پہاڑ پر بستا ہے اور اس کے چاروں طرف چشمے جاری ہیں +

وَرَل ف مستقور اور سوسمار کے مشابہ ایک جانور ہے +

وَرلنگ زدن ف بھاگ جانا +

وَرَم ع سوجن - جسم کا بیماری کے سبب پھول جانا +

وَرمال زدن ف جان کے خوف سے بھاگ جانا +

وَرمالیدن ف ازار کے پائنچے یا کپڑے کی آستین کو اوپر اٹھانا - بھاگ جانا +

وَرمانگی ف پیٹ کا درد +

وَرنا ف برنا - جوان +

وَرناک ف کشمیر میں ایک چشمہ ہے جس سے دریائے جہلم نکلتا ہے +

ورنامہ ف سرنامہ۔ عنوان +
ورنم نہادن ف کسی کو قتل کرکے زمین میں گاڑ کر اس پر پھول بو دینے۔ نظر سے غائب ہو جانا +
ورنہ ف اور نہیں تو +
وروارہ ف بالاخانہ۔ غرفہ +
وُرُود ع وارد ہونا۔ نازل ہونا۔ اُترنا داخل ہونا۔ آنا +
وَرَہ ف بے وقوف۔ احمق +
ورید ف گردن کی رگ +

## واو مہملہ مع زائے معجمہ

وزارت ع وزیر ہونا۔ وزیری
وزان ف روان۔ چلتا ہوا کا +
وزّان ع بہت تولنے والا +
وَزّان ع وزان کی جمع ہے +
وِزر ع گرانی بوجھ۔ گناہ۔ ہتھیار۔ اس کی جمع اوزار آتی ہے +
وزرا ع جمع وزیر کی +
وَرزش ف حاصل مصدر وزیدن کا +
وَزَغ۔ وزغہ ع گرگٹ۔ بینڈک +
وزرگ ف بزرگ +
وزق ور آستین ف میلا کچیلا آدمی۔ فتنہ پرداز۔ نکبتی +
وزق وزبین کردن ف فتنہ اٹھانا +
وَزن ع تولنا۔ بوجھ۔ اندازہ +
وزن برخویشتن گذاشتن ف اپنے تئیں بڑا سمجھنا +
وزن سنگ ف قدر و قیمت تمکین و وقار
وزیدن ف ہوا کا چلنا +
وزیدن بو ف بو کا منتشر ہونا۔ پھیلنا +

وَزیر ع باربرداری کا شریک۔ بوجھ اٹھانے والا۔ چونکہ سلطنت کے کام کا بوجھ اٹھانے میں وزیر بھی بادشاہ کا شریک ہوتا ہے۔ اس واسطے اس عہدہ دار کا نام وزیر رکھا گیا +
وزیر مختار ع سلطنت کے سفیر سے مراد ہے۔ جو بااختیار ہوتا ہے +
وزیری ف انجیر کی ایک قسم ہے ایک شاعر کا تخلص بھی ہے +

## واو مہملہ مع زائے فارسی

وژن ف کثافت۔ نجاست +
وژول ف گٹا۔ شحنہ۔ شور دغا +
وژولیدن ف شور کرنا۔ تقاضا کرنا برانگیختہ کرنا +
وژہ ف وجب۔ بالشت +

## واو مہملہ مع سین مہملہ

وِسادہ ع تکیہ۔ بالش۔ بالین +
وَساطت ع درمیان ہونا۔ وسیلہ کرنا واسطہ ہونا +
وَسالت ع وسیلہ ہونا۔ ذریعہ ہونا۔ وسیلہ پن
وَسامت ع خوبی۔ زیبائی +
وَساوِس ع جمع وسوسہ کی۔ وسواس +
وسایِد ع جمع وسادہ کی +
وسایط ع جمع واسطے کی +
وسائل ع جمع وسیلہ کی +
وَستا ف خدا کی ستار۔ حمد الٰہی +
وَستی ف شرح۔ ترجمہ +
وُسد ف مرجان +
وَسَخ ع چرک۔ میل +

وَسط ع درمیان۔ ہر چیز کا بیچ +
وسط ع میانہ۔ بیچ کی راس کا +
وُسطیٰ ع بیچ کی انگلی۔ انگشت میانگی۔ مونث اوسط کی
وُسع ع فراخی۔ دسترس۔ توانائی +
وُسعت ع فراخی۔ چوڑاپن +
وَسکرہ ف وہ شخص جو کام جلدی کر لیا کرے۔ چالاک۔ پھرتیلا +
وَسم ع نشان کرنا۔ عیب اور نشان اور داغ
وسمت ع داغ کرنا۔ مجازاً تہمت کرنا +
وسمہ ع نیل کے درخت کے پتے جو بالوں کے سیاہ ہونے کے لئے لگاتے ہیں +
وسمی ع موسلا دھار مینہ +
وَسن ع نیند۔ غنودگی۔ اونگھنا +
وَسن ف آلودہ آلائش۔ آلودگی +
وَسِن ع خفتہ۔ سویا ہوا +
وسنی ف سوت۔ دو جورو میں جو ایک خاوند کی ہوں۔ تو وے دونوں آپس میں وسنی یعنی سوت کہلاتی ہیں +
وسواس۔ وَسوَسہ ع وہم وسوسہ +
وسیت ع نزدیکی۔ دست آویز +
وسیط ع وہ شخص جو نسب میں میانہ یا محل رفیع میں ہو۔ عالی نسب +
وسیع ع فراخ۔ چوڑا +
وسیع الفضا ع وہ مکان جس کا صحن بہت لمبا چوڑا ہو +
وسیلہ۔ وسیلت ع ذریعہ واسطہ +
وَسیم ع خوب صورت۔ نشان کردہ شدہ +

## واو مہملہ مع شین معجمہ

وَش ف خوب۔ خوش۔ مانند۔ ترکستان میں ایک شہر ہے۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا بھی ہے۔ پگڑی کا شملہ +
وُشات ع جمع واشی کی +
وِشاح ع ہار۔ ہنسلی۔ گلوبند +
وشاق ت غلام۔ خدمتگار۔ غلام سادہ رو۔ لونڈی۔ کنیز +
وشاقان چمن ف پھولوں کے درخت نئے لگائے گئے درخت +
وشرک ف دارو باندھنے اور رکھنے کا کپڑا۔ یا کیسہ +
وَشت ف خوب۔ خوش +
وشتا ف ژند کی شرح کا نام ہے جو آتش پرستوں کی کتاب ہے +
وَشتن ف ناچنا۔ رقص کرنا +
وشق ت ترکستان میں ایک جانور ہوتا ہے۔ جس کے چمڑے کی پوستین بناتے ہیں۔ پوستین +
وَشق ع ایک اونٹ کا بوجھ۔ ایک قسم کی پوستین بھی ہے +
وُشق ع وشاق کا مخفف ہے +
وشکردہ ف تجربہ کار۔ عاقبت اندیش کام کو چستی و چالاکی سے کرنے والا +
وشکردیدن۔ وشکریدن۔ وشکلیدن۔ وشکولیدن ف کام کو چستی چالاکی اور جلدی سے کرنا +
وشکل ف گوسفند +
وشکلہ ف خوشہ سے جدا انگور کا دانہ +
وشکنہ۔ وشنگہ ف آلہ تناسل۔ قضیب +
وَشل ف تھوڑا پانی

وشمک ف جوتی چمڑے کی۔ جوتی +
وشن ف آلودہ۔ آلائش +
وشن ف ہندوؤں کے اعتقاد میں ان کا ایک پیغمبر ہوا ہے +
وشی ع ایک قسم کا ریشمی کپڑا ہے جو منسوب ہے شہر وش سے۔ چھینٹ
وشیک ع جلدی کرنے والا۔ خاطر تیز رفتار +
وشینہ ف جوشن +

### واو مہملہ مع صاد مہملہ

وصاف ع بہت تعریف کرنے والا +
وصال ع ملنا۔ ملاقات کرنا +
وُصال ع جمع واصل کی +
وصّال ع بہت ٹانکے لگانے والا +
وصایا ع جمع وصیت کی +
وصب ع بیماری۔ رنج +
وصعہ ع جواب یانک +
وصف ع گن۔ تعریف۔ خوبی +
وصل ع ملاقات۔ معشوق سے ملنا +
وصلہ ع کاغذ یا کپڑے وغیرہ کا ایک ٹکڑا
وُصلہ ع پیوند۔ خویشی۔ اپنایت +
وصمت ع عیب +
وصول ع پہنچنا کسی کا کسی دوسری چیز کے پاس۔ واصل ہونا +
وصی ع وہ شخص جس کو وصیت کی گئی ہو۔ کنایۃً مراد حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے ہے +
وصیت ع مرتے وقت یا سفر کرتے وقت جو کچھ کوئی شخص کہے کہ میرے پیچھے اس طرح پر کرنا وہ وصیت ہے
نصیحت +
وصید ع آستانہ۔ چوکھٹ +
وصیف ع خدمتگار۔ خواہ غلام ہو خواہ کنیز +
وصیفہ ع باندی۔ کنیز +
وصیلہ ع عمارت۔ فراخی۔ ارزانی۔ گروہ ہمسفر۔ تیغ۔ عرب میں ایام جاہلیت میں اُس بکری کو کہتے تھے۔ جو سات بار بچہ مادہ جنتی اور آٹھویں بار نر اور مادہ ملکر جنتی۔ اُس بکری کو آزاد کر دیتے تھے +

### واو مہملہ مع ضاد معجمہ

وضاءت ع پاکیزگی۔ خوبی +
وضاح ع بہت روشن۔ آشکارا + مرد سپید و نیکو رنگ ورو +
وضاحت ع واضح کرنا۔ روشن کرنا۔ آشکارا کرنا۔ کھولکر بیان کرنا +
وضع ع وہ بچہ جو ایام حیض سے دو چار دن پہلے رحم مادر میں قرار پکڑے اور نطفہ اُس کا بن جائے +
وضع ع رکھنا ترتیب دینا۔ بنانا۔ طرز روش ع
وضع حمل ع جننا۔ جننے کے وقت حمل کا گرنا
وضع جنگ۔ وضع کرخت
وضع ناگوار ف طرز ناخوش۔ بُری روش +
وضع کردن ف بچہ جننا۔ رکھنا۔ حساب سے خارج کرنا +
وضو ع مُنہ دھونا۔ مجازاً نماز کے لئے خاص خاص مقامات معینہ کو قاعدۂ اسلام کے موافق دھونا +
وَضو ع وہ پانی جس سے وضو کریں۔ وضو کرنے کا برتن +
وضیع ع نالائق۔ نیچ۔ کمینہ۔ ادنٰے ناکس +
وضیمہ ع ضیافت ماتم +

### واو مہملہ مع طائے مہملہ

وطا ع لتاڑنا۔ پائمال کرنا +
وطاء ع کسی کے ساتھ موافقت کرنا۔ بستر نہالچہ۔ لباس +
وطر ع حاجت +
وطن ع آدمیوں کے رہنے کی جگہ +
وطواط ع ابابیل۔ پرستوک بھی فارسی زبان کے ایک شاعر کا تخلص بھی ہے جس کا نام رشید الدین محمد بن عبد الملک ہے عالی درجہ کا شاعر ہے ۵۷۳ھ میں فوت ہوا +
وطی ع جماع کرنا عورت سے صحبت کرنا پائمال کرنا +

### واو مہملہ مع ظائے معجمہ

وظائف ع جمع وظیفہ کی +
وظیفہ ع وہ چیز جو ہر روز کے واسطے مقرر ہو۔ راتبہ۔ روزینہ۔ معمولی چیز +
وظیفہ خور۔ وظیفہ خوار ف راتبہ خوار +

### واو مہملہ مع عین مہملہ

وعا ع برتن۔ ظرف +
وعاظ ع جمع واعظ کی +
وعدہ اقرار کرنا۔ نیکی کرنیکا اقرار کرنا۔ مجازاً اقرار خواہ نیک ہو یا بد +
وعدۂ حق رسیدن ف عمر کا ہو چکنا موت کا قریب آنا +
وعدہ خلاف ع وہ شخص جو اپنا اقرار پورا نہ کرے +
وعدہ گاہ ف وہ جگہ جہاں باہم اقرار کریں
وعظ ع پند۔ نصیحت +
وعود ع جمع وعدہ کی +
وعور ع اترنے یا گذرنے کی مشکل جگہ +
وعوع ع کتے کی آواز۔ گیدڑ اور بھیڑیے کی آواز +
وعید ع بد وعدہ۔ سزا دینے کا وعدہ +

### واو مہملہ مع غین معجمہ

وغا ع لڑائی۔ جنگ۔ شور۔ غوغا +
وغد ع ناکس کمینہ۔ نالائق۔ خدمت کرنا
وغدف بینگن۔ بادنجان +
وغستن ف ظاہر کرنا +
وغوغ ف مینڈک کا ٹرانا +
وغیر ذالک ع وغیرہ اور سوا اس کے
وغیرہ ع اور سوا اس کے +
وغیرہما ع اور سوا ان دونوں کے +
وغیرہم ع اور سوا ان (سب) کے

### واو مہملہ مع فائے معجمہ

وفا ع عہد کا پورا کرنا۔ دوستی کا نباہنا۔ بجا لانا۔ پورا کرنا +
وفات ع پورا ہو جانا زندگی کا۔ مرجانا۔ موت +
وفات شاہزادہ پرویز ف اس فقرہ کے حروف کے اعداد بحساب ابجد کے ۱۰۳۶ نکلتے ہیں اور یہ شاہزادہ پرویز کی وفات کا سال ہے۔ جو جہانگیر کا بیٹا تھا +
وفادار ف نمک حلال جو وفا کرے نباہنے والا +

وِفادت ع ایلچی ہونا - ایلچی گری - قاصدی
وِفاق ع موافقت کرنا - سازگاری کرنا - موافقت - سازگاری +
وِفاقت ع موافقت کرنا - سازگاری +
وفاکردن ف پورا کرنا - ادا کرنا +
وَفد ع وافد کا اسم جمع ہے +
وَفر ع بہتایت - زیادتی +
وَفضہ ع تیروں کا ترکش - گدڑیوں کی چھوٹی جھولی جس میں کھانا وغیرہ رکھ لیتے ہیں +
وَفق ع موافق - سازوار - مطابق - بعلم حساب میں وہ عدد جو کسی دوسرے عدد کو پورا پورا تقسیم کر دے +
وَفقِ اعظم ع مقسوم علیہ اعظم +
وُفود ع جمع وافد کی - قاصد لوگ +
وُفور ع تمام ہونا - بہت ہونا - زیادتی - بسیاری +
وَفی ع تمام - کامل +

## واو مہملہ مع قاف معجمہ

وَقاح ع بے شرم - بے حیا - بے ادب +
وَقاحت ع بے حیائی - بے شرمی - بے ادبی +
وَقاد ع بھڑکنے والا - بہت افروختہ ہونے والا
وَقار ع آرام - آہستگی - حلم - بردباری - تمکین - گرانباری - قدر +
وَقاص ع گردن توڑنے والا - جنگجو - جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی کا نام ہے جو فن تیراندازی میں ماہر کامل تھا +
وِقاع ع جماع - لڑائی +
وِقایت ع حفاظت - نگہبانی - اور وہ چیز جس سے کسی چیز کو محفوظ رکھ سکیں +
وِقایہ ع وقایت - کتاب کا مقولہ - علم فقہ میں ایک مشہور کتاب ہے +
وقایع ع جمع وقیعہ کی - حوادث - مصیبتیں - لڑائیاں - خبریں - حالات - واقعات +
وقایع نگار ف اخبار نویس +
وَقت ع زمانہ - عرصہ - ہنگام اور صوفیوں کی اصطلاح میں اُس حالت کو کہتے ہیں جو اُن پر یاد الہی اور حضورِ قلب کے وقت طاری ہوتی ہے +
وقتِ روز ف لڑائی کا وقت +
وقتِ فلاں تنگ است - وقتِ فلاں تارک است ف یعنے بہت کم فرصت رکھتا ہے +
وَقح ع بے حیا - بے شرم +
وَقر ع عزت - قدر - گرانی - گوش گراں ہونا - مجازاً کیفیے حلم تمکین +
وَقرہ ع پتھر میں ایسا گڑھا جس میں پانی جمع ہو گیا ہو +
وقر نہادن - وقع نہادن ف کسی لائق سمجھنا - معتبر سمجھنا +
وَقع ع بلند جگہ - مجازاً اعتبار - عزت +
وَقعت ع لڑائی کی سختی اور مصیبت - مجازاً اعتبار - عزت +
وَقف ع ٹھہرنا - توقف کرنا - جاننا - مطلع ہونا - خدا کی راہ میں ٹھہری ہوئی شئے یعنی وہ شئے جو کسی کی ملک میں نہ ہو اور خدا کے نام پر چھوڑ دی جائے +
وَقفہ ع تھوڑا سا ٹھہرنا - ٹھہراؤ - تھوڑی دیر
وَقواق ع ایک درخت کا نام ہے جس کا پھل انسان کی شکل کا ہوتا ہے - بقول بعض ایک جزیرہ کا نام ہے جہاں وہ درخت پیدا ہوتا ہے +
وُقود ع آگ جلانا - آگ کا بھڑکنا +
وَقود ع ایندھن (بالن) ہیزم +
وُقور ع صاحب وقر - مجازاً ذی عزت آدمی +
وُقوع ع پرندے کا گرنا - یا نیچے اترنا - واقع ہونا - مجازاً ظاہر ہونا +
وُقوف ع جاننا - آگاہی - کھڑا ہونا +
وَقیہ ع نگاہ رکھنا - حفاظت کرنا +
وَقیح ع بے حیا - بے شرم - بے ادب +
وَقید ع آگ جلانے کا سامان - بالن - ایندھن +
وَقیع ع بلند اونچا +
وَقیعت ع کسی کو اس کی پیٹھ پیچھے ملامت کرنا - عیب گوئی - غیبت - چغلخوری - غمازی +
وَقیہ ع ایک مقررہ وزن کا نام ہے - جس کی مقدار چالیس درم کی ہوتی ہے اور درم ۳ ½ ماشہ کا ہوتا ہے اس حساب سے وقیہ ۱۱ تولہ ۸ ماشہ کا وزن ہے +

## واو مہملہ مع کاف تازی

وَک ف مینڈک +
وِکاف ع گدھے و گھوڑے کا پالان +
وَکالت ع اپنا کام دوسرے پر چھوڑنا +
وَکانہ ع انگور یا کھجور کے خوشے کا ٹکڑا +
وَکتہ ف نقطہ +
وَکر ع جانور کا گھونسلا - آشیانہ +
واگر ف اور اگر +
وگرنہ ف اور نہیں تو +
وَکس ع نقصان - زیان - کم ہونا - کم کرنا +
وَکف ع عیب - گناہ - کرانہ کوہ +
وَکف ع چھت میں سے مینہ کے قطرے ٹپکنا - کسی چیز سے پانی ٹپکنا +
وَکل ع سست و عاجز جو اپنا کام دوسرے کے بھروسے پر چھوڑ دے +
وُکَلا ع جمع وکیل کی +
وَکوک ق کتے کی آواز +
وَکیرہ ع نئے مکان بنانے کی ضیافت +
وَکیل ع وہ شخص جس پر اپنا کام کوئی دوسرا شخص چھوڑ دے - کارساز +
وکیلِ در ف وکیل دربار +

## واو مہملہ مع لام مہملہ

وَل ف شگوفہ خصوصاً شگوفہ انگور +
وِل ف سرخود - مطلق العنان +
وِلا ع دوستی - محبت - بے روک کسی کام کو کرنا +
وُلات ع والی کی جمع - حاکمان - دوستان +
وِلادت ع جننا - بچہ جننا +
وِلادہ ع کلے کا منکا جو ہاتھی دانت یا چمڑے یا لکڑی کا ہوتا ہے +
وِلایت ع ایک بادشاہ کا ملک جس میں آباد - کسی کے کام کا کفیل ہونا - دوستی - حکومت - تصرف - امارت - خدا کا ولی ہونا +
وَلایت ع مدد دینا - صداقت +
ولایت ستان ف اولیاء اللہ سے مراد ہے +
ولایتِ عہد ع زمانہ کا والی اور مالک ہونا - ولی عہدی +

وِلایت قالو بلیٰ ع ایمان۔ عہد میثاق +
وَلَد ع بیٹا۔ بچہ +
وَلَدُالزِّنَا ع حرام کا بچہ۔ حرامزادہ۔
حشرات الارض جو ایام برسات میں
خود بخود پیدا ہو جاتے ہیں
وِلدان ع بچے۔ لڑکے +
وَلٰکِن ع اور۔ لیکن۔ اور مگر۔ اور سوا +
وَلَع ع حرص۔ فریفتگی +
وُلَع ع جھوٹ +
ولگا۔ والگا فرنگستانی روس میں
ایک دریا ہے +
وُلُوج ع کسی چیز کا کسی چیز کے اندر
داخل ہونا۔ گھسنا +
وَلُود ع وہ عورت جو بچے بہت جنتی ہو
بہت بچے دینے والی بکری +
وُلُوع ع لالچی ہونا +
وَلُوع ع حریص۔ لالچی +
وُلُوغ ع کتے کا پانی پینا۔ کتے کا پانی
میں اُس کے پینے کے لئے منہ رکھنا +
وَلْوَلہ ع واویلا۔ شور و غل۔ غوغا۔
جوش و خروش۔ شوق +
وَلَہ ف عشق۔ عشقہ۔ شیفتگی۔ ناز
عاشق زار +
ولہ زدہ ف عاشق۔ غصے سے بھرا ہوا۔
دیوانہ۔ خشمگین۔ غضبناک +
وَلَہ ع بے خودی اور حیرانی جو عشق کے
سبب ہو +
وَلْہان ع غمگین۔ بے خود بسبب غم
کے۔ سرگشتہ۔ ترسناک +
وَلی ع دوست۔ یار۔ متصرف۔
خداوند۔ صاحب۔ خدا کا مقرب +

وَلید ع کودک۔ بچہ۔ کئی شخصوں کا
نام بھی ہے۔ از انجملہ رسول اللہ صلعم
کے ایک صحابی کا نام ہے جو فتح مکہ
کے دن مسلمان ہوا تھا۔ اور حضرت عثمانؓ
کا رشتہ دار تھا۔ اس کے باپ کا نام عقبہ
ہے۔ حضرت علیؓ کے زمانے میں عراق
و آذربائیجان کا حاکم تھا۔ مروان کے
پوتے کا نام بھی ہے جو اپنے باپ
عبدالملک کے بعد دمشق میں خلیفہ ہوا
اس کے وقت میں بہت سے ممالک
فتح ہوئے چنانچہ سپین سے ہندوستان
تک کے ممالک اس کے زیر حکم تھے۔
۸۶ھ سے ۹۶ھ تک بادشاہ رہا۔
ولید مرقوم بالا کے بھتیجے کا نام ہے۔
جو یزید بن عبدالملک کا بیٹا تھا۔ وہ
۱۲۵ھ سے ۱۲۶ھ تک خلیفہ رہا۔
بڑا فاسق اور فاجر تھا۔ اس لئے اعیان
مملکت نے اسے مار ڈالا +
ولیدات ع نوزاد لڑکیاں +
وَلیج ع کلی نکلی ہوئی۔ شگفتہ۔ نا
شگفتہ۔ کھریا۔ حریص +
ولی عہد ع حاکم وقت۔ اور وہ شخص
جس کو بادشاہ اپنی زندگی میں اپنی جگہ
تخت پہ بیٹھنے کا حکم اس طور پر دے
کہ بعد میرے یہ بادشاہ ہوگا +
وَلیمہ ع شادی کا کھانا۔ کدخدائی
کی ضیافت +
ولی نعمت ع وہ شخص جو کسی کو نعمت
کو دے۔ پرورش کرنے والا۔ خداوند۔ آقا +
وَلیّہ ع گھوڑے اور گدھے کا پالان +
وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ع
اور نہیں کلام کرتا ہے اپنی خواہش
نفس سے۔ سورۃ نجم میں جناب
خاتم المرسلین کی شان میں یہ آیت
ہے کہ آپ اپنی خواہش نفس سے
کلام نہیں کرتے۔ بلکہ جو کچھ خداوند تعالیٰ
آپ کو بذریعہ وحی ارشاد فرماتا ہے۔
سو ہی لوگوں کے روبرو بیان کرتے
ہیں۔ مطابق اس کے انجیل یوحنا میں
فارقلیط یعنے حضرت صلعم کی تعریف
میں یوں واقع ہے وہ اپنی نہ کہیگا۔
بلکہ جو سنے گا وہ کہے گا +
وَمَنْ دَقَّ بَابَ الْكَرِيمِ انْفَتَحَ
اور جس نے کھٹکھٹایا دروازہ سخی کا
کھل گیا +

## واو مع نون

وَن ف شبہ۔ نظیر۔ مانند۔ فنا
بلکہ۔ وہ ہزار +
وَنیٰ ع کام میں سستی کرنا۔ ایک
شہر کا نام بھی ہے +
وندت برتن۔ ظرف۔ اور یعنے صاحب
وُتدہ ف ریشہ۔ مرکز +
وَنِی ع کاموں میں سستی کرنا
ماندگی۔ تکان +

## واو مع ہاے ہوز

وہ ف تحسین اور تعجب کا کلمہ ہے۔
اور افسوس کا بھی ہے +
وَہّاب ع بہت بخشنے والا +
وَہّاج ع درخشان۔ روشن۔ چمکتا ہوا
وِہاد ع جمع وہدہ کی +
وَہْب ع بخشش +
وَہْبی ع بخشا ہوا۔ عطا کیا گیا +
وَہَج ع آگ کا بھڑک اٹھنا +
وَہَج ع سوزش۔ جلن۔ افروختگی +
وَہْد۔ وہدہ ع زمین پست۔
نشیب۔ کھادر +
وَہَق ع کمند +
وَہْلہ ع ڈرنا۔ خوف۔ نوبت۔ کرت۔ دفعہ
وَہْم ع وسواس۔ اور ایک قوت
ہے باطنی دماغ میں جو فاسد خیالات
پیدا کرتی ہے۔ دل کا بے قصد کسی
چیز کی طرف جانا۔ وسواس +
وہمناک ف وہمی +
وَہْمہ ع دردِزہ۔ جننے وقت کا درد +
وَہْمی ع وہ شخص جس کو وہم ہو یا
کوئی بات منسوب بہ وہم +
وَہَن ع سستی +
وَہی ع سست ہونا۔ نرم ہونا +

## واو مع یاے تحتانی

وے ف وہ جیسا کہ دیدا۔ اُن کے
تئیں۔ واے کا مخفف بھی ہے۔
مقدار کے واسطے بھی آتا ہے +
وَیح ع رحم کا کلمہ ہے۔ تحسین
اور افسوس اور تنبیہ اور زجر کے
لئے بھی مستعمل ہے +
وید ف ہندوؤں کی ایک کتاب ہے
جسے وہ آسمانی سمجھتے ہیں۔ اس کے
یہ چار حصے ہیں۔ شام وید۔ اتھرون
وید۔ یجر وید۔ رگ وید +
وید ف کم۔ کم کسیلی شے۔ چارہ۔ علاج

ویدان ف علاج کرنا +

ویدیدن ف گم ہوجانا - نقصان کرنا - علاج کرنا +

ویر ف یاد - حفظ - ازبر - فہم - ہوش - ادراک - نالہ و فریاد +

ویران - ویرانہ ف اجڑا ہوا - خراب - غیر آباد +

ویران گر ف غارت گر +

ویرانی ف غیر آباد +

ویژہ - ویژہ ف خصوصاً - خاص کر - خالص - خلاصہ - پاک - بے عیب - بے آمیزش +

ویژش ف تقدس - تقدیس - پاکی +

ویژگان ف خاصان - خاص لوگ +

ویس ف رامین کی معشوقہ کا نام ہے

ویسہ ف رامین کی معشوقہ - افراسیاب کے سپہ سالار پیران کے باپ کا نام بھی ہے +

ویشہ ف جنگل - بیشہ +

ویک ف نفرت کا کلمہ ہے +

ویکیا ف ویک کا مخفف ہے جس کے معنی ہیں اسے نیک بخت - اے خوب - تاسف کا کلمہ بھی ہے - اے بدبخت - اے برے +

ویل ع افسوس کا کلمہ ہے - عداوت - سختی - شور و فغاں کرنا مصیبت پر - ہلاکت - دوزخ کی ایک وادی کا نام بھی ہے +

ویلہ ع صدا - آواز - فریاد - شور - واویلا +

ویں ف رنگ - سیاہ انگور +

ویو ف عروس - دلھن +

ویہ ع برانگیختہ کرنے اور جھڑکنے کا کلمہ ہے +

# باب ہائے ہوز

## ہائے ہوز مع الف

ہا ف حروف تہجی میں سے ایک حرف ہے صرف ذی روح کی جمع کے لئے آتا ہے اینک کے معنے میں بھی مستعمل ہے - کسی کے منہ پر طمانچہ مارنا +

ہاع تکبیر - بچہ - مرغ کے منہ کی سفیدی +

ہابط ع اترنے والا - نیچے آنے والا +

ہابغی ف حقیقی - اصلی +

ہابیل ع حضرت آدم علیہ السلام کے بیٹے کا نام ہے - جو بھیڑ بکری کا چرواہا تھا - یہ قابین (قابیل) کے بعد جنا تھا - جس کا پیشہ کاشتکاری تھا جب یہ دونو بھائی خدا کے واسطے نذر لائے - قابین نے کھیتی کا حاصل اور ہابیل نے گلے کے پہلوٹھوں میں سے کچھ لایا - تو خدا نے ہابیل کا ہدیہ قبول کر لیا - کیونکہ وہ ایماندار تھا اور نیک نیت - اور قابین کا نہ قبول کیا کیونکہ وہ بے ایمان تھا - اور کینہ توز - اس سبب سے قابین ہابیل کا دشمن جانی بن گیا - اور آخر ایک دن موقعہ پا کر اس کو قتل کر ڈالا - (پیدائش ۴ باب ۱ - آیت ۱۶) +

ہاپور ف ہاپڑ جو ہندوستان میں دہلی کے پاس ایک قصبہ ہے +

ہات ع لا - بخشش کر +

ہاتف ع آواز دینے والا - وہ فرشتہ جو غیب سے آواز دے +

ہاتر ع پریشان بات کہنے والا - اور دروغ سے لائق و فائق +

ہاجرت ع دوپہر کے بعد کا وقت عصر تک - گرمی کی سختی +

ہاجرہ ع حضرت ابراہیمؑ کی دوسری بیوی کا نام ہے - جو حضرت سارہ کی لونڈی اور فرعون مصر کی بیٹی تھی (پیدائش ۱۶ باب) حضرت اسمٰعیلؑ پہلوٹھے بیٹے حضرت ابراہیمؑ کے ۸۶ برس کی عمر میں انہیں کے پیٹ سے پیدا ہوئے تھے (پیدائش ۱۶ باب) اور حضرت اسحاقؑ بیوی سارہ سے سو برس کی عمر میں متولد ہوئے تھے - (پیدائش ۲۱ باب ۵) یہ عیسائیوں کا خیال ہے مسلمان حضرت ہاجرہ کو لونڈی نہیں جانتے +

ہاجس ع دل میں خیال آنے والا +

ہاجن ع کنواری لڑکی جس سے صحبت کی جائے - مشتاق +

ہاجی ع ہجو کرنے والا - حروف قطعات پڑھنے والا +

ہادر ع بے اعتبار آدمی +

ہادروش ف ترکستان میں ایک جنگل ہے جہاں ایسی سخت ہوا چلتی ہے کہ اونٹ اور گھوڑے تک اڑا لے جاتی ہے - وجہ تسمیہ یہ ہے کہ جب لوگ اس جنگل میں چلتے ہیں اور ہوا کے جھونکوں میں ایک دوسرے سے جدا ہو جاتے ہیں تو لوگ ایک دوسرے کو بلانے کے لئے ہادروش پکارتے ہیں +

ہادم ع عمارت کا ڈھانے والا - شکستہ کرنے والا - اکھاڑنے والا +

ہادم اللذات ع لذتوں کے ڈھانے والا - موت اور ملک الموت سے مراد ہے +

ہادی ع ہدایت کرنے والا - راہ دکھانیوالا - آرام کرنیوالا - پیکان تیر - خلفائے عباسیہ سے چوتھا خلیفہ جو ۱۶۹ھ سے ۱۷۰ھ تک حکمران تھا

ہادی مہدی غلام ف رسول خدا صلعم

ہذا ع یہ +

ہار ف موتیوں یا پھولوں وغیرہ کی لڑی - ہار ع گر جانیوالا - ڈھے جانیوالا - گرا ہوا

ہارب ع بھاگنے والا +

ہارو ف ایک عورت کا نام ہے - جس کا اندروس عاشق تھا - یہ عورت ایک جزیرہ میں رہتی تھی - اور رات کے وقت آگ جلاتی - اندروس آگ کی روشنی پر جزیرے میں جاتا اور اس سے عیش مناتا - ایک دفعہ آگ جلتی ہوئی بجھ گئی اور اندروس دریا میں تیرتا ہوا ڈوب مرا +

ہاروت ع ایک فرشتہ کا نام ہے جو ان دونو فرشتوں میں سے ہے جو بابل کے کنوئیں میں لٹکتے ہیں اور ان لوگوں کو جو ان سے جادو سیکھتے ہیں جادو سکھلاتے ہیں +

ہاروت فن ع ساحر - جادوگر +

ہاروتی ع ساحر - ساحری +

ہارون ع حضرت موسےٰؑ کے بڑے بھائی کا نام ہے جو امر نبوت میں آپکے معاون اور شریک تھے - بغداد کے ایک خلیفہ کا نام ہے جسے ہارون رشید کہتے ہیں - اس نے ۱۷۰ھ سے ۱۹۳ھ تک حکومت کی ہے - وہ پہلا خلیفہ ہے جس نے ظاہر ہو کر میدان میں چوگان کھیلا - اور شطرنج بھی کھیلتا تھا - قیصر روم نے اس سے لڑائی کرنی چاہی مگر آخر کار صلح کر کے اس کی اطاعت کی - محاورہ فارسی میں معنی ہیکت قاصد - نقیب - پاسبان - چوکیدار مستعمل ہے

ہارون آشیانہ گردوں ف چاند

ہارونی ف قاصدی۔ پاسبانی۔ یقینی +

ہارونیدن ف عاجز ہونا۔ حیران ہونا +

ہاری ف حلال خور۔ چوہڑا +

ہاژ ف بری چیز۔ زشت۔ زبون۔ حیران۔ بھچکا۔ سرگشتہ۔ حقیر +

ہاژو۔ ہاژہ ف حیران۔ عاجز۔ بری چیز۔ زشت۔ زبون +

ہاژوپیدن ف حیران رہنا۔ عاجز ہونا +

ہاژیدن ف رونا۔ دیکھنا +

ہاس ف دیگر۔ نیز۔ ہر اس کا مخفف بھی ہے +

ہاشم ع رسول خدا صلعم کے پڑدادے کا نام ہے۔ جو نہایت خوش خلق تھے +

ہاشمی ع ہاشم کی اولاد۔ وہ شخص جو ہاشم کی اولاد سے ہو +

ہاضم ع ہضم کرنے والا۔ ہضم ہونیوالا +

ہاضمہ ع ہضم کرنے کی قوت +

ہاطل ع بہت برسنے والا بادل +

ہاع ع بددل۔ بزدل +

ہاکرہ۔ ہاکل ف توتلا۔ ہکلا۔ الکن +

ہال ع الائچی۔ سپیدہ۔ قرار۔ چوگان بازی کے میدان کے بیل +

ہالک ع مرنے والا۔ ہلاک ہونے والا +

ہالکہ ع نفس حریص +

ہالگاہ ف گیند بلا کھیلنے کا میدان۔ میدان چوگان بازی +

ہالہ ع چاند کا کنڈل۔ مفسد اور فتنہ پرداز آدمی۔ رنگ۔ قرار۔ بچھڑا ہٹوا۔ ایک پہاڑی لکڑی ہے جو مشعل میں بتی کی جگہ جلتی ہے +

ہامال ف ہمال +

ہامان ع فرعون مصر ولید بن مصعب جو حضرت موسیٰؑ کے وقت میں تھا۔ اس کے وزیر کا یہ نام ہے۔ ابراہیم علیہ السلام کے بھائی کا نام بھی ہے +

ہاماوران ف ولایت شام یا بلاد یمن۔ وہ ملک جہاں کا بادشاہ سودابہ کیکاؤس کی عورت کا باپ تھا +

ہامر ع ابر بہت برسنے والا +

ہامراہ ف ہمراہ۔ ساتھی +

ہامن۔ ہامون ع میدان۔ جنگل +

ہاموار۔ ہاموارہ ف ہموار +

ہامی ف حیران۔ سرگشتہ +

ہامہ ع کاسۂ سر و پیشانی۔ مغز۔ بوم گھسنے والا جانور +

ہامیان ف ہمیان +

ہاں ف خبردار۔ یہ کلمہ تنبیہ کا ہے +

ہاوش ف است۔ متعلق +

ہاون ف اوکھلی۔ وہ ظرف جس میں دوا وغیرہ ڈال کر کوٹیں۔ پنجابی چٹو۔ عورت کا فرج +

ہاون دستہ ف اوکھلی اور دستہ پنجابی چٹو ڈنڈا +

ہاون کوب ف وہ شخص جو طبیبوں اور عطاروں کے واسطے دوا کوٹا کرے۔ سیاہی بنانے والا۔ جماع کرنے والا +

ہاویہ ع ساتویں دوزخ کا نام ہے جو سب سے اسفل ہے +

ہاہنا ع اس جگہ۔ اینجا +

ہاہا ع ف ماتم کی آواز +

ہائے ف رونے کی آواز۔ ماتم کی آواز +

ہایاہائے ف ماتمیوں کا شور و غوغا +

ہایاہوے ف خوشی کا شور و غوغا +

ہائب ع ڈرنے والا۔ ہیبناک +

ہائع ع بددل آدمی۔ بزدلا +

ہائل ع ہولناک۔ شدید۔ ڈرانے والا اس کا مادہ ہول ہے +

ہائلہ ع ہولناک۔ جس سے خوف آوے ترسا منزہ +

ہائم ع شیفتہ۔ سرگشتہ ہونے والا عشق میں۔ سرگردان۔ بہت تشنہ +

ہائے مشفق ع دو چشمی ہا +

ہائے ہائے ف جلدی۔ شتابی۔ ہا یا ہائے (?)

ہائے ہوئے ف جلدی۔ ہایاہوے +

ہائے ہوائی ع ہا۔ ہوز +

## ہائے ہوز مع یائے مجہولہ

ہبتہ ع نیند سے چونک اٹھنا۔ نیز ہونا شمشیر کا کسی چیز میں دھنس جانا +

ہبا ع غبار۔ گرد۔ کرن جو دھوپ کے سبب کسی گھر میں آتی ہے۔ اور اس میں غبار دکھلائی دیتا ہے۔ مجازاً ذلیل و خوار +

ہباک ف تارک سر۔ سر کی چوٹی +

ہبائے منثوراً ع ہبا کے معنی ہیں غبار دھوئیں کے مشابہ یا دہ باریک مٹی جو زمین پر پھیلی ہوئی۔ ذرات جو سورج کی روشنی سے گھروں میں چمکتے ہیں اور منثور کے معنی پھیلے ہوئے۔ پھیلا ہوا غبار +

ہبت ع بخشنا۔ بخشش +

ہبید ف وہ لکڑی کا تختہ جو باہی ہوئی زمین پر اس کے ہموار کرنے کے واسطے پھیرتے ہیں +

ہبط ع نیچے اتارنا۔ نقصان کرنا +

ہبل ع اس بت کا نام ہے جو ایام جاہلیت میں کعبہ میں رکھا ہوا تھا +

ہبل ع کاہل۔ سست۔ گران تن +

ہب لی ع اشارہ اور تلمیح ہے طرف آیہ کریمہ کی جس میں حضرت سلیمان علیہ السلام دعا کرتے ہیں کہ (رب ہب لی ملکا لا ینبغی لاحد من بعدی) اے پروردگار مجھے بخش مجھ کو وہ بادشاہی کہ لائق ہو میرے پیچھے کسی اور کو +

ہبنق ع چھوٹے قد کا احمق آدمی +

ہبوب ع ہوا کا چلنا +

ہبوط ع نیچے اترنا۔ زمین نشیب۔ بیماری سے دبلا ہونا۔ شہر میں آنا۔ کسی شے کی قیمت کا کم ہونا۔ کسی ستارے کا ایسے برج میں آنا جس سے اس کا اثر نحوست ہو +

ہبہ ع بخشنا۔ بخشش +

ہبہ نامہ ف وہ کاغذ جس پر اقرار بخشش کا لکھا جاوے +

ہبیون ف افیون +

## ہائے ہوز مع بائے فارسی

ہپاک ف ہباک۔ چوٹی +

ہپیر ف سبیل۔ بیب (?) +

ہپیون ف افیون +

## ہائے ہوز مع تائے فوقانی

**ہتاک** ع پردہ در۔ رسوا کرنے والا

**ہتر** ع بیفائدہ سخن۔ سختی زمانہ۔ مجازاً غیبت۔ پردہ دری

**ہتف** ع آواز

**ہتک** ع پردہ دری۔ رسوائی

**ہتل** ع بہت برسنے والا بادل

**ہتنال** ف چھوٹی سی توپ جو ہاتھی کی پیٹھ پر رکھی جاتی ہے

**ہتنالچی** ف ہتنال چلانے والا

## ہائے ہوز مع جیم تازی

**ہج** ف کسی چیز کو سیدھا کھڑا کرنا جیسے علم۔ نیزہ وغیرہ کو۔ زمین پر کسی چیز کا سیدھا کھڑا کرنا

**ہجا** ع ہجو کرنا۔ بُرا کہنا۔ حروف کا اعراب سے ظاہر کرنا

**ہجاور** ف ختا میں ایک شہر ہے جہاں کے لوگ خوبصورتی میں مشہور ہیں

**ہجر** ع کسی شخص یا مقام سے جدائی۔ جدا ہونا۔ جدائی کرنا

**ہجر** ع جدائی

**ہجران** ع جدائی کرنا

**ہجرت** ع کنبے سے جدا ہونا۔ وطن کو چھوڑ جانا

**ہجری** ع منسوب ہجرت سے۔ سن ہجری جو رسول خدا صلعم کے (مکہ سے مدینہ کو ہجرت کرنے کے وقت سے) شروع ہوتا ہے اور اب اس کتاب کے تالیف کرتے وقت ۱۳۰۱ ہے جو لفظ فرہنگ دلپذیر سے برآمد ہوتا ہے۔ حضرت عمرؓ کی خلافت میں حضرت علیؓ کی صلاح سے ہجری سنہ مقرر ہوا ہے

**ہجع** ع مدہوش۔ بیخود۔ بیوقوف

**ہجعت** ع خواب۔ سونا۔ رات کے پہلے حصے میں سونا

**ہجف** ع بھوکا ہونا۔ پیٹ کا بھوک کے مارے پیٹھ سے لگ جانا

**ہجل** ع دو پہاڑوں کے درمیان کی پشت زمین

**ہجمہ** ع چالیس سے زیادہ اونٹوں کا گلہ

**ہجو** ع بُرائی کرنا۔ کسی کو بُرا کہنا۔ مذمت

**ہجود** ع رات کو جاگتے رہنا۔ رات کو سونا۔ یہ لفظ لغات اضداد میں سے ہے۔ رات کو نماز ادا کرنا

**ہجوع** ع نیند۔ آرام

**ہجوم** ع انبوہ کرنا

**ہجوم کردن** ف لوگوں کا ٹوٹ پڑنا۔ ہجوم کرنا۔ گر پڑنا

**ہجیر** ع عادت۔ خو

**ہجیر** ع دوپہر کی گرمی۔ دوپہر۔ بڑا حوض۔ قارون کا وہ پہلوان کے بیٹے کا نام ہے۔ جسے شہرابؔ نے قید کر لیا تھا

## ہائے ہوز مع دال مہملہ

**ہدا** ع راستی۔ راہ راست

**ہدات** ع ہادی کی جمع

**ہدارع** ع بد دل۔ یہ لفظ شاید غلط ہے صحیح ہزارع

**ہدان** ع بد دل۔ احمق

**ہدایا** ع ہدیہ کی جمع ہے

**ہدایت** ع راہنمونی کرنا۔ راہ دکھلانا۔ راہنمونی

**ہدر** ع کسی کے خون کر ڈالنے کو مباح کرنا۔ باطل۔ ضائع۔ ناچیز ہونا

**ہدش** ف نواح تفت میں ایک مقام ہے

**ہدف** ع نشانہ

**ہدم** ع ویران کرنا۔ ڈھا دینا۔ گر پڑنا دیوار کا۔ بنیاد کا خراب ہونا

**ہدم** ع پُرانا کپڑا

**ہدن** ع صلح

**ہدہ** ع حق۔ فائدہ۔ بیہودہ

**ہدہد** ع مشہور پرندہ ہے۔ کھٹ بڑھئی

**ہدہد کردن** ف ڈرانا۔ تہدید کرنا

**ہدی** ع قربانی کا جانور جو کعبہ میں لے جاویں

**ہدیے** ع ہدا

**ہدیر** ع بانگ کبوتر۔ اونٹ کی آواز

**ہدیہ** ع تحفہ۔ سوغات۔ فارسی والے بتخفیف استعمال کرتے ہیں

**ہدیۂ دنداں** ف فقیروں کو ضیافت کھلانے کے بعد جو نقدی دی جائے

## ہائے ہوز مع ذال معجمہ

**ہذر** ع بہت بکنا۔ سخن بیہودہ۔ ردّی

**ہذیان** ع بیہودہ باتیں کہنا۔ بکنا۔ بیہوشی میں بڑبڑانا

**ہذیل** ع عرب کے ایک قبیلہ کا نام ہے

## ہائے ہوز مع رائے مہملہ

**ہر** ف عمومیت کا کلمہ ہے۔ ایک مضر غلہ ہے جو گیہوں میں اُگتا ہے

**ہر** ع مکروہ سمجھنا۔ اچھی طرح جاننا

**ہُر** ع ف ڈرنا

**ہرف** گوسپندوں کو اپنی طرف بلانے کی آواز

**ہر** ع ایک عورت کا نام ہے۔ بلّی

**ہراف** نیچے گرنا۔ گرنے کی آواز

**ہُراف** خوف۔ ڈر۔ دہشت ناک آواز۔ شور و فریاد۔ چمکنا۔ چمک

**ہراف** ہلیلہ۔ ہلیلہ کی شکل کے نقرئی گلو جو گھوڑے کی زین میں لگاتے ہیں۔ مجازاً گھوڑے کی حمائل اور زیور

**ہرا۔ ہرات۔ ہراہ** ف خراسان میں ایک مشہور شہر ہے جو آج کل امیر افغانستان کے زیر فرمان ہے

**ہراس** ف خوف۔ ڈر۔ اور امر ہے ہراسیدن سے

**ہراساں** ف خوفناک۔ ڈرپوک

**ہراسندگاں** ف ڈرنے والے پشیمان ہونے والے۔ صالح اور متقی لوگ۔ توبہ کرنے والے

**ہراسہ** ف لکڑی وغیرہ کی وہ شے جو کھیتوں پہ جانوروں کے ڈرانے کو اُن کی حفاظت کے لئے کھڑی کر دیتے ہیں۔ خوفناک شکل جس سے کوئی ڈرے

**ہراسیدن** ف ڈرنا۔ خوف کرنا۔ وہم کرنا

**ہراش** ف قے۔ استفراغ۔ شگوفہ

**ہراش** ع کتوں کو لڑنے کے واسطے برانگیختہ کرنا

**ہرانجیہ** ف جو کچھ

**ہرانکہ** ف جو شخص

ہراوُل ت لشکر کا پیش خیمہ۔ وہ فوج جو لشکر کے آگے آگے چلے۔ مقدمۃ الجیش +

ہراوہ ع ہاتھ پکڑنے کی بہت سخت اور مضبوط لکڑی +

ہرآئینہ ف بیشک۔ ضرور۔ البتہ۔ تحقیق ناچار۔ بے دغدغہ +

ہَرَب ع بھاگنا +

ہرباسپ۔ ہرباسپان ف ہفت سیارہ میں سے کوئی ایک سیارہ +

ہَرِبَد ف ہیربد +

ہَرَج ع فتنہ و آشوب +

ہَرَج ع اونٹ کا گرمی کی شدت سے گھبرانا یا حیران ہونا +

ہرجا ف ہر جگہ +

ہرجائی ف جو ایک حال پر نہ رہے۔ وہ شخص جو ایک جگہ پر قرار نہ پکڑے +

ہرچند ف جتنا کچھ۔ جس قدر۔ اگرچہ +

ہَرج و مَرج ع آشوب و فتنہ۔ فتنہ و فساد +

ہرچہ ف جو کچھ +

ہردم ت ایک شہر اور ایک پہلوان کا نام ہے +

ہرروزہ ف روز کا۔ ہمیشہ روز کا وظیفہ +

ہَرز ف ہرزہ کا مخفف ہے۔ وہ جگہ جہاں پانی کا جمع ہونا بے فائدہ ہو +

ہَرزَہ ف بیہودہ +

ہرزہ خرچ ف مُسرِف۔ فضول خرچ +

ہرزہ درائی ف بیہودہ بکنا +

ہرزہ دزد ف نکمی چیزیں چرانے والا +

ہرزہ گردی ف بیہودہ پھرنا +

ہرزہ گو ف بیہودہ کہنے والا +

ہرزہ لاے۔ ہرزہ درائے ف بیہودہ گو۔ کیونکہ لائیدن کے معنے کہنے کے ہیں اور درائیدن کے معنے آواز کرنے کے ہیں +

ہرزہ مَلاے ف واہیات مت بک۔ بکواس نہ کر +

ہرسو ف ہر طرف +

ہرسہ و خفتر ف بنات النعش کے ایک پایہ کے تین ستارے +

ہرسہ دکن ف بیجاپور۔ حیدرآباد۔ دولت آباد سے مراد ہے +

ہرسہ نواع ف موالید ثلاثہ +

ہِرَقل ع بادشاہ روم کا لقب ہے۔ جس کی طرف جناب رسول خدا صلعم نے نامہ لکھا تھا۔ ایک اگلے زمانہ کے حکیم کا نام بھی ہے +

ہرکارہ ف ہر کام کا آدمی۔ کھاتا لگانے کا برتن +

ہرکارہ ف قاصد +

ہُرگ ف احمق۔ بے عقل۔ بہوت +

ہرگز ف کسی وقت۔ کبھی۔ ہمیشہ +

ہَرَم ع بڑی پیری۔ بڑھاپا۔ بہت بوڑھا ہونا +

ہَرِم ع بہت بوڑھا +

ہرماسک ف اہرمن شیطان۔ بدی کا دیوتا +

ہرماس ع شیر درندہ +

ہَرَمان ع مصر میں دو نہایت پرانے بہت مضبوط گنبد ہیں۔ کہتے ہیں۔ کہ حکمائے طوفان سے پہلے انکو تعمیر کیا تھا بعضے کہتے ہیں۔ کہ حضرت ادریس کے بنائے ہوئے ہیں۔ یہ طوفان نوح سے خراب نہیں ہوئے +

ہُرمُز ف نوشیروان کے بیٹے کا نام ہے جو خسرو پرویز کا باپ تھا۔ مشتری ستارہ ہر شمسی مہینے کا پہلا دن +

ہرمزد ف ایک بادشاہ کا نام ہے +

ہِرمِس ع ادریس پیغمبر کا نام ہے۔ جو بادشاہ اور حکیم بھی تھے۔ علم ریاضی انہی کا نکالا ہوا ہے بقول العض یہ لفظ معرب ہرمز کا ہے جیسکے معنے مشتری ہیں +

ہرمند ف جرجان کے پاس ایک دریا ہے +

ہَرَمی ع منسوب۔ ہرمس +

ہَرو ع ہراوہ سے مارنا +

ہِرْو ف شجاع۔ دلیر +

ہروانگ۔ ہروا ف دار الشفا۔ ہاسپٹل +

ہروَلہ ف رفتار۔ پویہ۔ ایک قسم کی چال ہے +

ہروی ف ہرات کا رہنے والا منسوب بہ ہرات۔ زبان فارسی کی ایک قسم ہے +

ہَرَّہ ع بلی +

ہَرِیرہ ف مقعد۔ کون۔ ایک گھاس ہے جو کھیتوں میں اگتا ہے اسکے کھانے سے آدمی بیہوش ہو جاتا ہے +

ہرہفت ف وہ سات طرح کی آرائش عورتوں کی۔ وہ یہ ہیں۔ پوشاک۔ زیور۔ مہندی۔ سرمہ۔ پان۔ مسی۔ آراستگی سر کے بالوں کی +

ہرہفت کردہ ف بناؤ سنگھار کیا ہوا۔ آراستہ +

ہِری۔ ہریو ف ہرات +

ہَریر ع کتے کی آواز۔ بانگ سگ +

ہُرَیرَہ ع ایک چھوٹی سی بلی۔

ہریسہ ع ایک قسم کی آش ہے۔ جو پکتے ہیں +

ہریوہ ف منسوب بہ ہرات۔ خالص زر۔ زر رایج۔ فاحشہ عورت +

## ہائے ہوز مع زائے معجمہ

ہزار۔ ہزاران ف دس سو کا عدد۔ ۱۰۰۰۔ بلبل۔ نرد کی چوتھی بازی کا نام بھی ہے +

ہزار اسپ۔ ہزار سپ ف خراسان میں ایک قلعہ ہے +

ہزار استین ف دنیا +

ہزار آوا ف بلبل +

ہزار پا۔ ہزار پایہ ف کنکھجورہ کنسلائی +

ہزار پیشہ چمن گو گفتن ف بہت تیز ہونا۔ کمال فربہ ہونا +

ہزار تابہ ف سورج +

ہزار جریب ف ایران میں ایک باغ ہے +

ہزار چشمہ ف سرطان بیماری ہے ایک زخم انسان کی پشت پر ہوتا ہے +

ہزار خانہ ف شکنبہ جانوروں کا +

ہزار داستان۔ ہزار دستان ف بلبل +

ہزار رنگ بر آمدن ف کئی طرح پر اپنے تئیں آراستہ کرنا +

ہزار میخ۔ ہزار میخی ف فقیروں کی گدڑی +

ہزاری ف وہ شخص جو ایک سن میں ہزار جیت لگائے ہندوستان میں مسلمانوں کے وقت ایک عہدہ بھی ہوتا تھا +

ہزاع ف مرد ضعیف۔ بے دل +

ہزاک ف ناشتہ۔ نابلوہ۔ احمق۔ نادان۔ جلد دھوکہ میں آجانے والا +

**ہزال** ع لاغری۔ دُبلا پن ✢
**ہزاہز** ف بھاگڑ جو دشمن کے خوف سے لشکر میں پڑجائے۔ فتنہ۔ ہلڑ ✢
**ہزبر** ع شیر۔ درندہ ✢
**ہزبران** ف جمع ہزبر کی۔ بہادر لوگ ✢
**ہزرشت** ع عیش و طرب ✢
**ہزج** ع گیت کا نہایت خوش آواز۔ شعر کے بحر جو انہیں سے ایک بحر کا نام ہے جس کا وزن آٹھ دفعہ مفاعیلن ہے۔ چونکہ اس بحر میں اکثر عرب کے گیت ہوتے ہیں اسی لئے اس کا نام سے موسوم ہے ✢
**ہزر** ف قند۔ اودر ✢
**ہزدہ ہزار عالم** ف تمام مخلوقات جو جو اٹھارہ ہزار قسم کی دیکھی گئی ہے ✢
**ہزل** ع بیہودہ بات۔ مسخرگی۔ لاغر کرنا۔ دُبلا کرنا ✢
**ہزمان** ف مخفف ہرزمان کا۔ ہر وقت ✢
**ہزہزہ** ع ہلانا ✢
**ہزیزہ** ع سواروں کی جنبش سے خوشی کا غوغا ✢
**ہزیمت** ع شکست ✢
**ہزینہ** ف ہرزن دیکھو۔ خزینہ۔ خرچ نفقہ۔ بال بچوں کا خرچ۔ ہیشہ ✢

## ہائے ہوز مع زائے فارسی

**ہژہار** ف گھوڑوں کی بیماری ہے۔ جس میں دانت بڑھ جاتا ہے۔ اور جب تک اوسے توڑ یا نکال نہ ڈالیں گھوڑے سے کھایا نہیں جاتا ✢
**ہژیر** ف تعریف کیا گیا۔ سراہا ہوا۔ پسندیدہ اچھا۔ نیک۔ جلدی۔ چالاکی۔ ہوشیاری ✢

## ہائے ہوز مع سین مہملہ

**ہست** ف ہے۔ موجود ✢
**ہست و بود کردن** ف موجود شے پر کفایت کرنا ✢
**ہستوان** ف نام بانجان کے ایک بادشاہ کا نام ہے ✢
**ہستہ** ف کسی میوے کی گٹھلی ✢
**ہستی** ف موجودات۔ مخلوقات۔ وجود ہونا ہونا۔ تونگری۔ دولتمندی۔ تو ہے۔ خودپسندی۔ ذات خداوندی ✢
**ہسپر** ف تیغ ✢
**ہسک** ف ڈھینکلی یا چھاج جس سے دانے بھوسے سے الگ کرتے ہیں ✢

## ہائے ہوز مع شین معجمہ

**ہش** ف چلنا۔ جانا ✢
**ہش** ف مخفف ہوش کا ✢
**ہشن** ع خوش۔ کشادہ رو ✢
**ہشاش** ع خنداں رو۔ خوش ہشاش بشاش ✢
**ہشام** ع ایک عرب کے آدمی کا نام ہے۔ خلفائے مروانیہ سے ایک خلیفہ بھی ہے ✢
**ہشت** ف آٹھ ✢
**ہشت** ف ہشتن سے ماضی کا صیغہ ہے ✢
**ہشت باغ۔ ہشت بستاں۔ ہشت بادیہ۔ ہشت مرحلے۔ ہشت ہیکل۔ رضوان۔ ہشت ہشت** ف آٹھ بہشت۔ ان کے نام یہ ہیں خلد دارالسلام۔ دارالقرار۔ جنت عدن۔ جنت الماویٰ۔ جنت نعیم۔ جنت علیین۔ فردوس ✢
**ہشت صفات** ف یہ آٹھ صفتیں معرفت الٰہی۔ علم۔ ہر حال میں شکر۔ رضا بہ تقدیر ازلی۔ بلا اور قلت رزق پر صبر۔ تعظیم لامر اللہ۔ شفقت بخلق اللہ عزت ✢
**ہشت منظر** ف ہشت بہشت۔ اور ہشت افلاک یعنی فلک البروج۔ فلک زحل۔ فلک مشتری۔ فلک مریخ۔ فلک آفتاب۔ فلک زہرہ۔ فلک عطارد۔ فلک قمر ✢
**ہشتن** ف چھوڑنا ✢
**ہشت و چہارم چشم فلک** ف بارہ برج آسمان کے ✢
**ہشت و مشت** ف دھکی پچھاڑ اور لاتوں سے مارنا ✢
**ہشتنگ** ف مفلس۔ بے سروپا آدمی ✢
**ہشوف** ہوش۔ ذہن۔ عقل۔ قاصد۔ ہشمار ✢
**ہشوار۔ ہشومند۔ ہشیار** ف عقلمند۔ دانا ✢

## ہائے ہوز مع ضاد معجمہ

**ہضبہ** ع زمین بلند۔ ٹیلہ ✢
**ہضم** ع توڑنا۔ کھانے کا معدہ میں پچانا ✢
**ہضیم** ع ستم رسیدہ۔ مظلوم۔ زبان باریک شکم۔ غنچۂ ناشگفتہ ✢
**ہضیمت** ع ستم۔ خشمگینی ✢

## ہائے ہوز مع طائے مہملہ

**ہطل** ع مینہ جو آہستہ آہستہ برابر برستا رہے۔ بڑے بڑے قطروں کے مینہ کا پیاپے برسنا۔ آنسو کا رواں ہونا ✢

## ہائے ہوز مع فا

**ہف** ف جولاہے کی لکڑی ✢
**ہفت** ف سات۔ ۷۔ ✢
**ہفتن** ف شراب یا پانی کا گھونٹ ✢
**ہفت آباد** ف ساتوں آسمان ✢
**ہفت اختران۔ ہفت اختر** ف سات ستارے۔ قمر۔ عطارد۔ زہرہ۔ شمس مریخ۔ مشتری۔ زحل ✢
**ہفتاد** ف ستر۔ ۷۰۔ ✢
**ہفتاد کشتی** ف حیوانوں کی ستر بیماریاں ✢
**ہفتادم** ف سترواں حصہ ✢
**ہفتاد و دو شاخ** ف بہتر قومیں قرآن کے پڑھنے کی بہتر قسمیں۔ اسلام کے بہتر فرقے ✢
**ہفتاد و دو کشتی** ف اسلام کے بہتر فرقے ✢
**ہفتاد و دو ملت** ف دراصل اسلام کے بہتر فرقے ہیں جن میں سے ایک فرقہ اہل سنت و جماعت کا اصلی مذہب پر ہے۔ باقی بہتر فرقوں کے اصل چھ فرقے ہیں۔ اور ہر ایک کے فروع بارہ بارہ ہیں۔ وہ چھ یہ ہیں۔ فرقہائے رافضیہ۔ خارجیہ۔ جبریہ قدریہ۔ جہمیہ۔ مرجیہ ✢
**ہفت اثدہا** ف ساتوں ستارے ✢

ہفت آسیاف ساتوں آسمان ÷
ہفت اصل ف زمین کے ساتوں طبقے - ہفت اقلیم ÷
ہفت اعضا ف ہفت اندام ÷
ہفت اقلیم ف زمین کرہ کی شکل کی ہے - اور سلم پانی سے گھری ہوئی ہے باقی جسکو ربع مسکون کہتے ہیں اُ کے سات حصے عرض میں مساوی اور خط استوا کے متوازی کر کے ہر حصہ کا نام اقلیم رکھا ہے ÷
پہلی اقلیم میں زنگبار - حبشہ - یمن - سراندیپ وغیرہ شامل ہیں - اور دوسری اقلیم میں ایک بڑا حصہ ملک مصر کا - حجاز - عرب - تہامہ - کچھ حصہ ملک ہند کا - ماچین وغیرہ داخل ہیں - تیسری اقلیم میں تونس - مصر کا باقی حصہ - نجد - عراق عرب - خوزستان - فارس - کرمان - سیستان - ملک ہند کا ایک بڑا حصہ - ملک سب شامل ہیں - چوتھی اقلیم میں طرابلس - شام - عراق عجم - خراسان - بدخشان - ملک کوہستان - ہند چین کا ایک بڑا حصہ داخل ہیں - پانچویں ولایت میں اندلس - روم - ارمنیہ و آذربائیجان ملک - دیلم - خوارزم - توران - ماوراء النہر - جاپان - چھٹی اقلیم میں پرتگال - یونان - جرمنی کا کچھ حصہ - اسپین - روس کا ایک بڑا حصہ - ترکستان وغیرہ داخل ہیں - ساتویں اقلیم میں برٹن کلاں - ڈنمارک - سویڈن - ناروے - آئسلینڈ - بلجیم - پولینڈ - روس کا ایک بڑا حصہ - پرشیا - آسٹریا وغیرہ شامل ہیں - نقشہ منسلکہ سے مفصل کیفیت معلوم ہوگی - یہ پرانی تقسیم تھی - اب کل دنیا کے سات براعظم ہیں - نقشہ کرہ عرض سے جو منسلک ہے - اسکی کیفیت معلوم ہوگی ÷
ہفت الوان ف رنگارنگ کے طعام - جو عیسیٰ پر آسمان سے نازل ہوئے ÷
ہفت امام ف امام اعظم - امام شافعی - امام مالک - امام احمد بن حنبل - امام ابو یوسف - امام محمد - امام زفر ÷
ہفت اندام ف سر - سینہ - پشت - دونوں ہاتھ - دونوں پاؤں - یہ ظاہر کے ہیں - اور باطن کے دماغ - دل - جگر - تلی - پھیپھڑا - پتا - معدہ یا گردہ - اعضاء بھی میں یہ ہیں - آنکھ - کان - زبان - پیٹ - فرج - ہاتھ پاؤں - اور نام ایک رگ کا ہے جس کی فصد سے خون سر - سینہ - پشت - ہاتھ - پاؤں کا نکل آتا ہے - عربی میں اُسے نہر البدن بولتے ہیں ÷
ہفت اورنگ ف بنات النعش کے سات ستارے ÷
ہفت آئینہ ہفت آئینہ ف ساتوں ستارے ÷
ہفت ایوان ہفت بام ف ہفت آسمان ÷
ہفت بانو ہفت پیکر ف ساتوں ستارے - آخری لفظ سے ساتوں آسمان بھی مراد ہے
ہفت برادران ف بنات النعش کے ساتوں ستارے ÷
ہفت پ ثریا ف پروین - سات چھوٹے ستارے ÷
ہفت پردہ ف ساتوں آسمان اور آنکھ کے ساتوں پردے ÷
ہفت پردہ ازرق ف ساتوں آسمان ÷
ہفت پردہ چشم ف ملتحمہ - قرنیہ - عنبیہ - عنکبوتیہ - شبکیہ - مشیمیہ - صلبیہ - اور پردوں میں تین رطوبتیں ہیں - بیضیہ - جلیدیہ - زجاجیہ - پہلی دوسرے پردے کے بعد اور دو چوتھے کے بعد ÷
ہفت پرکار ہفت بنا ہفت بنیاں ہفت پوست ف ساتوں آسمان ÷
ہفت پشت کے لیے بسک آئی
رسانیدن ف کسی کی تعریف میں حد سے بڑھ جانا - کسی کی تعریف میں کمال مبالغہ کرنا ÷
ہفت پیر ف ہفت قرا - ساتوں قاری ÷
ہفت پیکر ف ساتوں آسمان - ساتوں ستارے - ایک کتاب کا نام بھی ہے ÷
ہفت تناں ف اصحاب کہف جن کے نام یہ ہیں - یملیخا - مکشلینا - مرنوش - پرنوش - شاذنوش - مرطوش - اولیاء اللہ کی سات قسمیں - قطب - غوث - اخیار - اوتاد - ابدال - نقبا - نجبا ÷
ہفت جوش ہفت جوش ف سات فلزات ہیں - انکو ملا کر جوش دیتے ہیں - اُسکو ارد بھی کہتے ہیں - وہ یہ ہیں - سونا - چاندی - تانبا - جست - روی - رانگ (قلعی) - آہن - سیسہ - اسکہ ÷
ہفت چتر آبگون ف ساتوں آسمان ÷
ہفت چشم چرخ ف سبعہ سیارہ ÷
ہفت چشمہ خراس ف ساتوں آسمان ÷
ہفت چشمہ بہشت ف کوثر - کافور - سلسبیل - تسنیم - معین - زنجبیل ÷
ہفت حال ف ہمیشہ - دائم علی الدوام
ہفت حجلہ نور ف آنکھ کے ساتوں پردے
ہفت حرف آبی ف یہ ساتوں حرف ج - ز - ک - س - ق - ث - ظ ÷
ہفت حرف آتشی ف یہ ساتوں حرف ا - ہ - ط - م - ف - ش - ذ ÷
ہفت حرف استعلا ف یہ ساتوں حرف ص - ض - غ - ط - ق - ظ ÷
ہفت حرف خاکی ف یہ ساتوں حرف د - ح - ل - ع - ر - خ - غ ÷
ہفت حرف ہوائی ف یہ ساتوں حرف ب - و - ی - ن - ص - ت - ض ÷
ہفت حکایت ف ہفت اندام کے خواص - وہ سات کہانیاں جو بہرام گور کے سامنے کہی گئی تھیں - اور نظامی نے انہیں نظم کیا ÷
ہفت خاتون ف ساتوں ستارے ÷
ہفت خراس ہفت خم ازرگوں ف ساتوں آسمان ÷
ہفت خزینہ ف ساتوں باطنی عضو - ہفت آسمان ÷
ہفت خضرا ف ساتوں آسمان ÷
ہفت خط ف جام جمشید کے ساتوں خط جنکے نام ترتیب وار اوپر سے نیچے کو لکھے جاتے ہیں - خط جور - خط بغداد - خط بصرہ - خط ازرق - خط سبز - خط سیاہ - خط شب - خط اشک - خط کاسہ گر - خط فرودینہ ÷
ہفت خلیفہ ف ہفت اندام ÷
ہفت خم ف ساتوں آسمان ÷
ہفت خوان اسفندیار ف اسفندیار کی اُن سات منزلوں سے مراد ہے جو اسنے روئیں دژ کی راہ میں طے کی تھیں - اور سخت خطرناک تھیں اسفندیار اپنی بہن

رہائی کے واسطے اس راہ سے گیا تھا۔ پہلی منزل میں دو سخت خونخوار بھیڑیوں سے سامنا ہوا۔ دوسری میں ایک بڑے شیر سے تیسری میں اژدہا سے۔ چوتھی میں ایک جادوگرنی سے۔ پانچویں میں سیمرغ سے۔ چھٹی میں آندھی مینہ۔ کڑک۔ برف۔ اولوں سے پالا پڑا۔ ساتویں میں بڑا گہرا پانی ملا۔ وہ ان ساتوں مشکلوں کو دفع کر کے روئیں دژ میں پہنچا اور چونکہ ہر منزل میں کھانا کھایا پہنچنے اور سلامت بچنے کے شکریہ میں ایک بڑا دسترخوان بچھا کر سب کو کھانا کھلایا تھا۔ اس واسطے ان منزلوں کا نام بھی ہفت خوان ہو گیا۔ روئیں دژ میں پہنچ کر اسفندیار نے مکر و حیلہ سے شاہ ارجاسپ کے لشکر کو جس کی قید میں اس کی دو بہنیں تھیں شکست دی۔ اس کے شہر کو جلا دیا۔ اور اپنی بہنوں کو چھڑا کر باپ پاس لے آیا ۔

**ہفت خوان رستم** ف رستم کی اُن سات منزلوں سے مراد ہے۔ جو اُسے کیکاؤس کو شاہ مازندران کی قید سے چھڑانے میں طے کرنی پڑیں۔ رستے میں کئی جگہ دیوؤں اور جادوگروں سے سامنا ہوا۔ انہیں مار ڈالا۔ اور سات دن کے عرصہ میں مازندران میں پہنچ کر کیکاؤس کو چھڑا لایا۔ انہیں ہفت خوان عجم بھی کہتے ہیں۔ اس واسطے کہ ہر منزل سے گزرنے پر شکریہ کے طور پر دسترخوان بچھاتا تھا۔ اور لوگوں کو کھانا کھلاتا تھا ۔

**ہفت خواہران**۔ **ہفت برادران** ف بنات النعش کے ساتوں ستارے ۔

**ہفت دانہ** ف عاشورہ کے دن کی آش ۔

**ہفت دختر خضرا**۔ **ہفت دُر** ف سبعہ سیارہ ۔

**ہفت دریا** ف دریائے چین۔ دریائے مغرب۔ دریائے روم۔ بحر نیطش۔ بحر طبریہ۔ بحر جرجان۔ بحر خوارزم۔ یہ برہان میں لکھے ہیں۔ بحیرۂ خضر۔ دریائے عمان۔ بحیرۂ قلزم۔ دریائے بربر۔ بحیرۂ اوقیانوس۔ بحیرۂ روم۔ بحیرۂ اسود۔ جغرافیہ کے موافق یہ سمجھو۔ بحر الکاہل۔ بحر اوقیانوس۔ بحر ہند۔ بحر شمالی۔ بحر جنوبی۔ بحیرۂ روم۔ بحیرۂ قلزم ۔

**ہفت در ہفت** ف ہر ہفت جہت اندام۔ ہفت فلک۔ ہفت کوکب۔ ہفت اقلیم۔ ہفت زمین۔ ہفت شہر۔ ہفت دریا ۔

**ہفتگانہ دریا** ف ہفت کشور ۔

**ہفت دوزخ** ف دوزخ کے سات طبقے جن کے نام یہ ہیں۔ سقر۔ سعیر۔ لظےٰ۔ حطمہ۔ جحیم۔ جہنم۔ ہاویہ ۔

**ہفدہ** ف سترہ۔ ۱۷۔ آراستہ مزین ۔

**ہفت پردہ** ف ہفت آسمان۔ ہفت اقلیم ۔

**ہفدہم** ف سترھواں۔ ۱/۱۷ ۔

**ہفت راہ** ف ہفت پردۂ چشم ۔

**ہفت رخشاں** ف سبعہ سیارہ ۔

**ہفت صدف** ہفت اقلیم ۔

**ہفت رنگ** ف یہ ساتوں رنگ سیاہ۔ سفید۔ سرخ۔ سبز۔ پیلا۔ نیلا۔ قرمزی ۔

**ہفت زمین** ف ساتوں زمینیں جن کے نام یہ ہیں۔ الکا۔ اخلدہ۔ عرقہ۔ عربیا۔ ہو ملتا۔ جیسے۔ مجیبا۔ کبھی اس سے ہفت اقلیم بھی مراد ہوتی ہے ۔

**ہفت سلام** ف یہ ساتوں سلام۔ سلامٌ قولاً من رب رحیم۔ سلامٌ علیٰ ابراہیم۔ سلامٌ علیٰ نوحٍ فی العالمین۔ سلامٌ علیٰ موسیٰ و ہارون۔ سلامٌ علیٰ ال یاسین۔ سلامٌ علیکم طبتم فادخلوہا خالدین۔ سلامٌ ہی حتیٰ مطلع الفجر ۔

**ہفت سبع** ف ہفت منزل ۔

**ہفت سلطان** ف سبعہ سیارہ۔ یہ ساتوں سلطان۔ سلطان خراسان۔ سلطان ابراہیم ادہم۔ سلطان بایزید بسطامی۔ سلطان ابوسعید ابوالخیر۔ سلطان محمود غزنوی۔ سلطان سنجر ماضی۔ سلطان اسمٰعیل سامانی ۔

**ہفت شمع** ف سبعہ سیارہ ۔

**ہفتصد** ف سات سو۔ ۷۰۰ ۔

**ہفت طارم** ف ساتوں آسمان ۔

**ہفت طبق** ف آسمان یا زمین کے ساتوں طبقے ۔

**ہفت طبقہ** ف آنکھ کے ساتوں پردے ۔

**ہفت قراء** قرآن کے سات قاری یعنی نافع۔ ابوعمرو۔ ابن عامر۔ عاصم۔ حمزہ۔ کسائی۔ عبداللہ بن کثیر ۔

**ہفت قرأت** ف قرآن کی ساتوں قراتیں۔ پہلی قرأت نافع مدنی سے ہے۔ دوسری عبداللہ بن کثیر مکی سے۔ تیسری ابوعمرو بصری سے۔ چوتھی ابن عامر شامی سے۔ پانچویں عاصم کوفی سے۔ چھٹی حمزہ کوفی سے۔ ساتویں علی کوفی ملقب بہ کسائی سے ۔

**ہفت قلعہ خیبر** ف یہ ساتوں قلعے خیبر کے۔ کمنیہ۔ طلالم۔ خسلق۔ قموس۔ قطاہ۔ طیح۔ سلالم ۔

**ہفت قلعہ مینا** ساتوں آسمان ۔

**ہفت قلم** ف خط کے سات قلم۔ جو مشہور ہیں یعنی ثلث۔ محقق۔ توقیع۔ ریحان۔ رقاع۔ نسخ۔ تعلیق ۔

**ہفتک** ف کلام اللہ کا ایک ربع ۔

**ہفت کشور** ف چین۔ ترکستان۔ ہند۔ توران۔ ایران۔ شام ۔

**ہفت کوہ** ف سات پہاڑ۔ کوہ قاف۔ کوہ دماوند۔ کوہ سراندیپ۔ کوہ تکستان۔ جو طوس کے پاس ہے۔ کوہ درن بلاد مغرب میں ہے۔ کوہ نہ کیال جو بحیرۂ خضر کے کنارے ہے۔ کوہ چین جو چین۔ ہند۔ افغانستان وغیرہ میں پھیلا ہے۔ یہ پرانی تقسیم ہے۔ اب پہاڑوں کی تفصیل جغرافیہ کی کتابوں سے دیکھو ۔

**ہفت گاہ**۔ **ہفت گرہ** ف ہفت اقلیم۔ ہفت کشور۔ ہفت آسمان ۔

**ہفت کحلی** ف ہفت آسمان ۔

**ہفت گنج** ف سات خزانے بادشاہان ایران کے۔ اور مراد سات ولایات سے بھی ہے ۔

**ہفت گیسو دار** ف ۴۸ صور فلکی سے منجملہ سات شکلیں جو یہ ہیں۔ ذات الکرسی۔ حامل۔ راس الغول۔ ممسک الاعنہ۔ سلسلہ۔ جبار ۔

ہفت لاے چشم ف آنکھ کے ساتوں پردے +
ہفتم ف ساتواں - لے - بچے +
ہفت مجمرہ ف ساتوں آسمان +
ہفت محراب فلک ف سبعہ سیارہ
ہفت محیط ف ہفت فلک - ہفت دریا
ہفت مرد یہفت مرداں ف رسول خدا صلعم اور خلفائے اربعہ - اور حسنینؑ سے مراد ہے - بقول بعض اصحاب کہف سے مراد ہے +
ہفت مشعلہ - ہفت مہرہ زریں
ہفت نقطہ - ہفت نثراد فلک -
ہفت نوبتی چرخ ف سبعہ سیارہ
ہفت منزل ف قرآن شریف کی ساتوں منزلیں جو ہفتہ بھر میں ختم کرنے کے واسطے مقرر کی گئی ہیں - پہلی منزل سورۂ فاتحہ سے شروع ہوتی ہے - دوسری منزل سورۂ مائدہ سے - تیسری منزل سورۂ یونس سے - چوتھی منزل سورۂ بنی اسرائیل سے - پانچویں سورۂ شعراسے - چھٹی سورۂ والصّافات سے - ساتویں سورۂ قاف سے چنانچہ ان میں سے ہر سورت کا پہلا حرف لیا جائے تو مجموعہ فمی بشوق ہوتا ہے جو ساتوں منزلوں کی شروع سورت پر دلالت کرتا ہے +
ہفت شہ ف آرائش و زیور - اور اسباب عروسی - ساز کی تاریں +
ہفتہ ف تھکا ہوا ماندہ - اور سات دن - اور سبت کا دن +
ہفت ہیکل ف سات دعائیں ہیں جو شخص ان میں سے ہر روز ایک ایک بلا ناغہ ہفتہ بھر میں پڑھتا رہے - ہمیشہ مسرور اور آفات و بلیات سے امن میں رہے +
ہفت وہشت ف کن یہ ہے کلام خصومت انگیز سے +
ہفوت ع لغزش اور خطا کرنا مجازاً بیہودہ گوئی +
ہفہف ف کتّے کے بھونکنے کی آواز - عفعف +

## ہائے ہوز مع قاف

ہقعہ ع نام پانچویں منزل کا ہے منازل قمر سے - اور وہ جوزا کے تین ستارے ایک دوسرے کے پاس ہیں +
ہقعہ ع بہت سونے والا آدمی +

## ہائے ہوز مع کاف تازی

ہکذا ع اسی طرح +
ہکری ف یارانی - وہ کھیتی جو مینہ کے پانی پر ہو +
ہکتہ - ہکہک ف ہچکی - پنجابی ہڈکی +

## ہائے ہوز مع لام

ہل ع استفہام کا کلمہ ہے +
ہل ف آغوش +
ہل ف امر ہے ہلیدن سے - کھلی گنجائش - چھوٹی الائچی +
ہلا ف آگاہ ہو - خبردار رہ - تنبیہ کا کلمہ ہے +
ہلاک - ہلاکت ع نیست و نابود ہونا تلف ہونا - ضائع ہونا - مرنا - تلف کرنا +
ہلاکو ت نام ایک مشہور ظالم بادشاہ کا ہے - جس نے سنہ ۶۵۶ ھجری میں بغداد وغیرہ میں قتل عام کیا - یہ شخص تولی خاں کا بیٹا اور چنگیز خاں کا پوتا تھا - سنہ ۶۶۳ھ میں مرگیا +
ہلال ع ماہ نو - نیا چاند - پہلی رات کا چاند - مگر اس کا اطلاق "دو تین رات کے چاند تک" پر ہو سکتا ہے - یہ لفظ ماخوذ ہے ہلل سے جس کے معنی کمی و ضعیفی کے ہیں - فارسی والے بمعنی تراش ناخن بھی کہتے ہیں - اس کی جمع آہلہ آتی ہے - مجازاً پیالہ +
ہلال ابرو ف محبوب +
ہلال معنبر ف محبوب کے ابرو معشوق کے بھوں +
ہلال منظراں ف خوبصورت حسین لوگ
ہلال ہلال ہ ٹکڑے ٹکڑے - پارہ پارہ
ہلالی ف فارسی زبان کا ایک شاعر ہے جو خراسان کے بادشاہ عبداللہ خان اوزبک کا مقرب تھا - اور آخر کار اس کے حکم سے سنہ ۹۳۶ھ میں مارا گیا +
ہلاہل ف زہر قاتل جس کا کچھ علاج ہی نہ ہو +
ہلا ہلا ف آسان - سہل +
ہلب ع سؤر کے بال +
ہلک ع ہلاکی یا نیستی +
ہلک ف ترازو کے پلڑے کی شکل کا چرا جس سے دشمن پر پتھر مارتے ہیں +
ہللم ف کرمان کے بچوں کی ایک کھیل کا نام ہے +
ہلم ع آ - بیا +
ہل من مزید ع آیا کچھ اور بھی ہے؟ قرآن شریف میں یہ فقرہ دوزخ کی طرف سے بیان کیا گیا ہے - یعنی جس وقت سب گنہگار دوزخ میں جا چکیں گے تو وہ پکاریگی کہ کچھ اور بھی ہے؟ لاؤ +
ہلناک ف برف +
ہلہال ف چھلنی - غربال +
ہلہلہ ع آواز - نعرہ - للکار +
ہلی ف امر کا صیغہ ہے - چھوڑ دے تو - بگذار یہ مشتق ہے ہلیدن سے +
ہلیدن ف چھوڑنا +
ہلیسہ ف ایک ستون ہوتا ہے جس کے پاس کشتی کو زور کے ساتھ لوگ لاتے ہیں - اور اس ستون میں رسّا ڈالکر اپنی طرف کھینچتے ہیں - تب کشتی کنارے پر جا لگتی ہے +
ہلیہ ف چھوٹا چمچہ +

## ہائے ہوز مع میم

ہم ف بھی - نیز - ایضاً - دیگر اور ہمہ سب - یکجا - یکجا +
ہم ع غم - اندوہ - اندیشہ - قصد کرنا +
ہما ع ایک جانور کا نام ہے - جس کی نسبت مشہور ہے کہ جو آدمی اس کے سایہ تلے آتا ہے - صاحب اقبال ہوتا ہے - بہمن شاہ ایران کی لڑکی کا نام ہے جو اس کے بعد تخت نشین ہوئی داراب اسی کا بیٹا تھا +

ہمادف ہمہ۔ سب۔ کُل +
ہمادی ف کلی۔ ہمگی +
ہمارف اندازہ۔ گنتی +
ہمّار ع بہت بولنے والا۔ بسیار گو +
ہمالاف ہمیشہ۔ دائم +
ہمارہ ف ہمیشہ۔ اندازہ۔ گنتی +
ہمّاس ع شیر۔ درندہ +
ہُماس ف ہمتا۔ شریک۔ رفیق +
ہمال ع ہمتا۔ مانند۔ نظیر۔ شریک +
ہُمام ع بزرگ۔ ایک قوم کا سردار۔ مہتر +
ہماں ف اصل اس کی ہم آن ہے یعنی وہ چیز۔ اور۔ دیگر۔ بالضم غلط ہے +
ہمانا ف بیشک۔ تحقیق۔ یقیناً۔ گویا۔ شاید۔ شبیہ۔ نظیر +
ہم آواز ف وہ دو شخص جن کے آواز آپس میں موافق ہوں۔ موافق۔ رفیق۔ موافقت +
ہم آور ف یمن یا شام کی ولایت۔ وہ دو شخص جو ایک ہی کے غلام ہوں +
ہم آورد۔ ہم نبرد۔ ہماورد ف مقابل۔ حریف۔ سامنے کھڑا ہو کر جنگ کرنے والا۔ ہمتا +
ہمایۂ دین ع جناب رسول خدا صلعم
ہُمایوں ف مرکب ہے ہُما اور یوں کلمہ نسبت سے۔ مبارک۔ خجستہ۔ بابرکت۔ ہندوستان کے ایک مشہور بادشاہ کا نام ہے۔ جو بابر کا بیٹا اور اکبر کا باپ تھا سنہ ۱۵۳۶ء سے سنہ ۱۵۵۶ء تک بادشاہت کی پھر خاندان سوری کے پہلے بادشاہ شیر شاہ سے شکست کھا کر ایران بھاگ گیا۔ آخر کار سنہ ۱۵۵۶ء میں پھر ہندوستان فتح کر کے اسی سال فوت ہو گیا +
ہمایوں گاہ ف پایہ تخت +
ہمباز ف شریک۔ ہمتا۔ حریف +
ہمپا ف ہمراہ۔ ساتھ +
ہم پشت ف مددگار +
ہم پشتی ف مدد۔ اعانت +
ہمبر ف ہمراہ۔ قرین۔ نظیر۔ برابر ہونا سامنے بیٹھنا +
ہمبو ف ہم خو۔ ہم عادت۔ ضحاک کے زمانے میں ایک عورت تھی جس نے اپنے بھائی کو ضحاک سے چھڑایا تھا +
ہم پنجگی ف مقابلہ کرنا۔ لڑنا۔ برابری +
ہمّت ع ارادہ۔ قصد۔ حوصلہ۔ جرأت فکر۔ مجازاً دُعا +
ہمتا ف برابر۔ مثل۔ مانند +
ہمتاز یانہ ف وہ آدمی جو گھوڑا دوڑانے اور تاخت و تاراج کرنے میں شریک ہوں +
ہمّت خواستن ف مدد چاہنی۔ بہ چاہنا کہ دُعا مانگو۔ دُعا منگوانا +
ہم ترازو ف ہموزن۔ ہم پلّہ۔ برابر +
ہم تک ف رفیق۔ رستہ میں چلنے والا۔ ہمراہ۔ ہم قدم +
ہم تنگ ف برابر۔ موافق +
ہمچنیں ف اصل میں ہم چوں ایں ہے۔ ایسا ہی۔ اسی طرح +
ہم جنس ف ایک جنس کے۔ ہم پیشہ۔ ہم رتبہ +
ہم جوار ف پڑوسی۔ ہمسایہ +
ہمچو ف حرف تشبیہ کا ہے۔ مانند +
ہمچور وز ف روشن۔ آشکار۔ واضح +
ہمخانۂ مسیح ف سورج +
ہمخوابہ ف ساتھ سونے والی یا والا کیونکہ آخر کی ہا زائدہ ہے +
ہمخوے ف وہ شخص جس کی خو اپنے برابر ہو +
ہمداستاں ف ہم کلام اور ہم صحبت۔ ہم راز۔ راضی۔ شاکر۔ راضی ہونا۔ شاکر ہونا +
ہمداماں۔ ہمداماد ف دو شخص جو باہم ایک دوسرے کے ساڑھو ہوں۔ ہمزلف +
ہمدان ف ایران کا ایک مشہور شہر ہے
ہمدان ع یمن کے ایک قبیلے کا نام ہے
ہمدست ف شریک۔ رفیق۔ متفق برابر۔ ہم قدر۔ ہم نشین۔ ہم کار۔ ہم پیشہ +
ہمدگر ف ایک دوسرے کے باہم +
ہمدل ف وہ شخص جو اپنے موافق دل رکھتا ہو +
ہمدم ف جو ہر وقت ساتھ رہے۔ رفیق شراب پینے کا پیالہ۔ وہ دو آدمی جو ملکر غوطہ لگائیں اور دونو کا دم ایک ہو +
ہم دیوار ف پڑوسی۔ ہمسایہ +
ہم ذات ف جو اپنی ذات کا ہو +
ہمراد ف سخاوت و فیاضی میں برابر کے جوڑ کے آدمی +
ہمراز ف جو اپنا بھید جانتا ہو محرم راز +
ہمرافتہ ف مفہوم +
ہمراہ ف ساتھی۔ ساتھ چلنے والا شریک +
ہمراہی ف برابری۔ مدد۔ ساتھ +
ہمراہی کردن ف سفر میں برابری کا دعوے کرنا۔ ساتھ دینا۔ مدد کرنا +
ہمرس ف درم و دینار +
ہمرشتہ ف جو رشتہ میں برابر ہو
ہم رنگ ف جو ایک رنگ کا ہو +
ہمرو۔ ہمراہ ف وہ مسافر جو ساتھ چلنے والا ہو +
ہمز ع آنکھ سے اشارہ کرنا۔ عیب کرنا ہاتھ سے نچوڑنا +
ہمزات ع وسوسے +
ہمزاد ف جو ساتھ پیدا ہوا ہو۔ ہم سن۔ ہم سال۔ سہیلی +
ہمزلف ف سالی کا خاوند۔ جورو کی بہن کا خاوند۔ ساڑھو +
ہم زبان ف ہم قول۔ ہم کلام متفق +
ہُمَزَہ ع آنکھ سے اشارہ کرنے والا اور عیب کرنے والا +
ہمزہ ع امزہ کا مبدل ہے +
ہمزۂ مسمار ف ٹیڑھی میخ +
ہمس ع آواز نرم۔ آہٹ۔ گھسگھس۔ کھٹکا۔ بھنک۔ آواز کی نرمی
ہمساز ف موافق۔ دوست۔ یار
ہمسائگی ف پڑوس۔ پڑوس پن +
ہمسایہ ف پڑوسی +
ہمسایۂ مسیح ف سورج +
ہم سبق ف ساتھ پڑھنے والا +
ہمسر ف برابر۔ جورو۔ منکوحہ +

ہمسری ف برابری ۔ زوجیت
ہونا بننا +
ہم سفر ف راہ کا ساتھی +
ہم سفران جاہل ف آدمی کا رُخ
اور جسم +
ہم سُفرہ ف جو ہمراہ ایک دسترخوان
پر کھاوے +
ہمسَلک ف سمدھی +
ہم سنگ ف برابر ۔ ہم وزن +
ہمسراز ف ترجمہ +
ہم شکم ف توام ۔ دو لڑکے جو اکٹھے
ایک ہی ماں سے پیدا ہوں +
ہم شُوسے ف وہ عورت جو دوسری
عورت کے ساتھ خاوند میں شریک ہو +
ہمشیر ہمشیرہ ف بہن +
ہم عنان ف ہمراہ ۔ برابر +
ہم عیار ف ایکسا ۔ ہم وزن ۔ برابر +
ہم قدم ف ہمراہ ۔ ہم سفر +
ہم قِران ف یار و مصاحب +
ہم قلم ف ہم عہدہ ۔ وہ لوگ جو ایک
ہی خدمت پر مقرر ہوں +
ہم کاسہ ف ہم پیالہ و ہم نوالہ +
ہمگان ف سب ۔ ہمہ ۔ مجموع +
ہمگر ف جولاہہ ۔ نسبت +
ہمگنان ف سب کے سب ۔ تمام آدمی
جمع ہے ہمگین کی +
ہم گوشہ ف ہمجنس ۔ ہمسایہ +
ہمگی ۔ ہمگیں ف تمامی ۔ تمام ۔ سب
ہم کیشان ف ہم مذہب لوگ ۔
ایک ترکش میں رہنے والے (تیر)
مجازاً ہم رتبہ +

ہم چشم ف جمع ہے ہم کیش کی +
ہامّہ ع جمع ہے ہمت کی +
ہم مقیل ف ہمخوابہ +
ہم نفس ف رفیق ۔ ہمکلام +
ہم نفس صبح قیامت ف مدت
کا طویل ہونا ۔ یعنی قیامت کی طرح
بہت طویل ہے +
ہم نشست ف ہم نشین ۔ ہم صحبت
ہم نشین ف پاس بیٹھنے والا مصاحب
مخلوقات اور موجودات کے سب [illegible]
سے مراد بھی ہے +
ہموار ف برابر ۔ ایکسا ۔ ہمیشہ ۔ دائم +
ہموارہ ف ہمیشہ اصل میں ہم بارہ ہے
یعنی سب دفعہ ۔ ہر بار ۔ سدا +
ہُموم ع جمع ہم کی +
ہمہ ف تمام ۔ سب +
ہمہ دان ف سب کچھ جاننے والا +
ہمہ روزہ ف سدا ۔ ہمیشہ +
ہمہ سالہ ف ہمیشہ +
ہَمہَمہ ع شیر درندہ کا گرجنا +
ہمیان ف روپیوں کی تھیلی +
ہمیدون ف مرکب ہے ہم (کلمہ حصر)
اور ایدون (اس طرح) سے ۔ اسی طرح
یونہی +

## ہائے ہوز مع نون

ہَن ف منت ۔ احسان +
ہن ف ہے ۔ ہست +
ہَنّ ع اونٹنی کا شور و غل کرنا ۔ آدمی
کا رونا +
ہناہین ف گفتگو ۔ آدمیوں کا ہجوم +

گھوڑوں کا ازجنس لشکر یا ایک جماعت
سواروں جارہی ہو +
ہنائیدن ف تاثیر ۔ اثر ہو گیا +
ہنباز ف انباز ۔ شریک ۔ نظیر +
ہنبان ف انبان ۔ فقیروں کی زنبیل +
ہنبوہ ف سخت بھوک کا ہونا ۔ سخت بھوک +
ہنجار ف راہ ۔ راستہ ۔ مجازاً طرز
روش ۔ قاعدہ +
ہنجام ف نکما اور سست آدمی +
ہنجیدن ف باہر کھینچ لینا ۔ نکالنا +
ہند ف ملک ہندوستان ۔ آدمیوں
کے ایک گروہ کا نام ہے ۔ ایک عورت
کا نام بھی ہے +
ہنجر ف ہستند ۔ ہیں ۔ راہ ۔ طریق
قاعدہ ۔ قانون +
ہندبا ف تخم کاسنی +
ہندسان ۔ ہندستان ف
مخفف ہندوستان +
ہندسہ ع یہ لفظ معرّب اندازہ کا ہے
نام ایک مشہور علم کا ہے جو علم ریاضی
کی ایک شاخ ہے اور علم ریاضی علم
حکمت کی ایک فرع ہے اسی علم کو
اقلیدس کہتے ہیں +
ہندسہ دان ف علم ہندسہ جاننے
والا ۔ مہندس +
ہندو ف منسوب بہ ہند ۔ واو واسطے
نسبت کے ہے ۔ چور ۔ لونڈا ۔ غلام
نوکر +
ہندوانہ ف تربوز +
ہندوانہ افگندن ف نہایت
خوف کھانا +

ہندوانہ در کون غلطانیدن
ف نہایت ڈرانا +
ہندوانہ در کون غلطیدن ف
سخت ڈرنا +
ہندو یار ف ہندوستان ۔ سیاہی
کی دوات +
ہندو زن ف جادوگرنی عورت +
ہندوستان ف مشہور ملک کا
نام ہے جو کوہ ہمالیہ کے جنوب میں ہے کے
مغرب اور افغانستان و بلوچستان کے
مشرق میں بحر ہند کے شمال کو
واقع ہے اور تین احاطوں پر منقسم ہے
بنگالہ ۔ بمبئی ۔ مدراس ۔ اس کا دارالخلافہ
کلکتہ ہے ۔ مفصل حال
جغرافیہ میں دیکھو +
ہندو کوہ ف کوہ ہندوکش +
ہندوی اژدہا ف تیغ ہندی +
ہندوے باریک بین ۔ ہندوے
پیر ف ستارۂ زحل +
ہندوے دریا نشین ف قلم +
ہندوے چرخ ۔ ہندوے پیر
ہندوے گنبد گردون ف
پاسبان ۔ فلک آسمان کا جو گنبد ار ستارۂ
زحل سے مراد ہے ۔ جو سیاہ رنگ کا
ساتویں آسمان پر ہے +
ہندی ف ہندوستان کی چیز ۔
ہندوستان کا رہنے والا ۔ ہندی
تلوار ۔ مطلق تلوار +
ہُنر ف کاریگری ۔ کام +
ہنر پرور ف ہنرمند ۔ اہل علم +
ہنگ ف قدرت ۔ قوت ۔ قصد ۔

ارادہ۔ دانا۔ عاقل۔ دانائی۔ ہوشیاری
قوم۔ قبیلہ۔ لشکر۔ سپاہ۔ صدمہ۔ شگاف
غار +
ہنگار ف جلدی۔ شتابی +
ہنگام ف وقت۔ ہنگامہ +
ہنگامہ ف ازدحام۔ لوگوں کا
انبوہ۔ وقت +
ہنگامۂ طفلاں ف دنیا +
ہنگامہ گیر ف بازیگر۔ وہ شخص جو
بازار میں بیٹھ کر دوائی یا تعویذات دینے
کے بہانے لوگوں سے کچھ لیا کرے +
ہنگفت ف سطبر۔ گندہ۔ غلیظ۔
موٹا۔ غفص +
ہنگہ ف ہنگامہ کا مخفف ہے +
ہُنود ع ہندو لوگ۔ جمع ہندو کی +
ہنوز ف ابھی۔ ابھی تک۔ اب تک۔ ابد
تا ہنوز کہنا غلط ہے +
ہنند ف کیا یہ نہیں۔ نہیں تو +
ہَنی ع رچتا ہوا۔ خوشگوار۔ بامزہ۔
ہاضم۔ پسندیدہ +
ہنیغ ع بہت ہنسنے والی عورت +

## ہائے ہوز مع واؤ

ہُوف غل۔ ہنگامہ مٹانے کی آواز +
ہُو ع نام خدائے تعالیٰ کا۔ خوف +
ہُو ع وہ۔ او +
ہوا ع جو ف فلک۔ یعنی وہ فضا جو
آسمان اور زمین کے درمیان ہے ایک
قسم کی مشہور گاس ہے جو کرۂ ارض کے
گرد چاروں طرف پچاس میل تک محیط ہے
اور آکسیجن اور ہیڈروجن سے
مرکب ہے۔ اور نیز ملے معنی ہیں۔
آرزو۔ اشتیاق۔ دد۔ خیر خواہی
خواہش۔ حرص +
ہواف دامغاں کے پاس ایک قصبہ
ہے۔ جس کے پاس ایک چشمہ ہے
کہ اس میں مردار جا پڑے تو سخت
طوفان آتا ہے +
ہَوا ع خالی +
ہواپرست ف خواہشوں کو پوجنے
والا۔ خواہشوں کا بندہ۔ عیاش مزاج
بیہودہ آدمی +
ہواپست کردن ف خواہش کو +
ہَواجس ع جمع ہے ہاجسہ کی خطرہ
شیطانی جو دل میں انسان کے گذرا کرتے
ہیں۔ وسوسے +
ہواجوے ف طالب۔ عاشق +
ہواخواہ ف خیر خواہ۔ دوست +
ہواخوردن۔ ہوا یافتن ف
ہوا کا مزاج میں تصرف کرنا۔ ہوا کا مزاج
میں اثر کرنا +
ہواخوردن بادہ ف شراب کی کیفیت
کا زائل ہو جانا +
ہوادار ف عاشق۔ ہوائی +
ہوادج ع جمع ہودج کی +
ہوادر گرہ بستن۔ ہوا پیمودن
ف لغو حرکت کرنی۔ بیہودہ کام کرنا +
ہوادی ف بڑا خیمہ۔ بارگاہ سلاطین +
ہوا گرفتن۔ ہوائی شدن
ف اُڑنا +
ہَوالک ع جمع ہے ہالک اور
ہلاک اور ہلکی۔ اور ہلک کی۔ مراد نیست
ہونے والے +
ہَوّالہ ع ہولناک +
ہَوام ع جمع ہامہ کی۔ حشرات الارض
کیڑے مکوڑے جیسے سانپ۔ بچھو۔ نیولا
چیونٹی۔ ہر ایک کاٹنے والا۔ کیڑا وغیرہ +
ہوان ع خواری۔ بے عزتی۔ ذلت +
ہوائی ع بیہودہ اور لغو کلام۔ غیر معین
محصول۔ معجب۔ عاشق۔ دوست آرزومند
بوالہوس۔ پریشان۔ ہوائی ایک قسم کی
آتشبازی بھی ہے جو مشہور ہے +
ہوبرہ ہوبہ ف دوش۔ بغل۔ حمایت +
ہَوج۔ ہَوَج ع نادانی۔ شتابی +
ہوخ ف بیت المقدس کا نام ہے +
ہوختن۔ ہوخیدن ف کھینچنا۔
باہر نکالنا۔ آنا۔ ظاہر ہونا +
ہَود ع اونٹ کی کوہان +
ہُود ع ایک پیغمبر کا نام ہے جن کی بددعا
سے قوم عاد ہوا کے طوفان میں نیست ہو
گئی۔ قرآن کی ایک سورہ کا نام بھی ہے۔
توبہ کرنا۔ پچھلی طرف پھرنا۔ دین سے
پھر جانا۔ یہودی بن جانا +
ہَودج ع اونٹ کا کجاوہ جس میں
عورتیں سوار ہوتی ہیں +
ہودل ف صد صد +
ہودہ ف کہہ۔ حق۔ درست۔ چنانچہ
بیہودہ بمعنی ناحق۔ باطل +
ہور ف آفتاب۔ بخت۔ نصیب۔ ایک
ستارہ کا نام ہے جس کا دورہ ایک
ہزار برس کا ہوتا ہے +
ہورخش ف سورج +
ہُورمُز۔ ہورمُزد ف ستارہ مشتری +
ہَوَس ع ایک قسم کا جنون۔
دیوانہ ہونا۔ فارسی میں آرزو۔ شوق
عشق خام +
ہوش ف دانائی۔ زیرکی۔ روح۔
جان۔ دل۔ موت +
ہَوش ف کروفر۔ شان و شوکت
خودنمائی +
ہوشاف سست۔ احدی۔ کم ہمت +
ہوشاریدن ف اونٹ۔ گھوڑے
وغیرہ جانوروں کا بہت پیاسا ہونا +
ہوشمند ف عقلمند۔ ہوش والا +
ہوشمندی ف عقلمندی +
ہوشنگ ف ہوش۔ عقل۔ ایران
کے ایک خاندان پیشدادیاں میں سے
ایک بادشاہ کا نام ہے۔ جس کے باپ کا
نام سیامک اور دادا کا نام کیومرث تھا۔
آگ۔ لوہا۔ اسی کے زمانہ میں ملا کاشتکاری
کے آلات تیار ہوئیں۔ ندیاں جاری
ہوئیں۔ عمارتیں تعمیر ہوئیں +
ہوشیار ف جو صاحب ہوش
ہو۔ چوکنا +
ہوشیاری ف خبرداری۔ ہوشمندی
ہوشیدن ف عقل کرنا۔ سمجھنا +
ہوع ع بہت چیز۔ چیز لپیارہ +
ہَوف ع گرم ہوا۔ سرد ہوا۔ دونوں
معنی میں آتا ہے +
ہول ف بلند۔ اونچا۔ راست
درست +
ہول ف خوف۔ ڈر۔ ڈرنا۔ کھیلنے
کا گیند +
ہَوَلاء ع یہ لوگ +

ہوشنک ف نیلا اور کثیف آدمی +
ہولناک ف خوف کا بھرا ہوا +
ہولک ف ہاتھ پاؤں کے پھپھولے۔ ہلاکت۔ خشک انگور +
ہولگی ف ڈرایا گیا۔ ہراساں مضطرب
ہولی ف بچھیرا جس پر ابھی زین نہ رکھا ہو +
ہولی ہ ہندؤں کا ایک تہوار ہے +
ہوم ف فریدوں کی اولاد سے ایک شخص تھا جس نے افراسیاب کو گرفتار کر کے کیخسرو کے پاس پہنچایا +
ہومان ف پیران ویسہ سپہ سالار افراسیاب کے بھائی کا نام ہے۔ جو سہراب کے ساتھ ایران میں آیا تھا۔ اور آخر کار بیژن کے ہاتھ سے مقتول ہوا +
ہون ع آرام اور آہستگی۔ وقار نرمی سستی +
ہون ع خواری۔ بے عزتی۔ ذلت +
ہوں ف تاکید اور استکراہ کا کلمہ ہے +
ہون ف ہل باہی ہوئی زمین۔ وہ زراعت جس میں پتھر اور مٹی کے ڈھیلے بہت ہوں +
ہون ہ (دیواد معدولہ) ایک قسم کا سونے کا سکّہ جو ملک دکن میں رائج ہے +
ہووف سوت۔ پنجابی سوکن +
ہوہو ع ہوں کا توں +
ہویت ع مرتبۂ وحدت وذات باری تعالے و لاہوت +
ہوے اوّل ف پہلی دفعہ +
ہویدا ف ظاہر۔ روشن۔ و +

## ہائے ہوز مع یائے تحتانی

ہیے ع تنبیہ کا کلمہ ہے۔ کبھی عام تحسین میں بھی بولا جاتا ہے اور افسوس کا کلمہ بھی ہے۔ اور دہی اور دری میں ربط کا کلمہ۔ بہت کے معنی میں +
ہیئت ع صورت۔ شکل۔ ایک علم کا نام ہے۔ جس سے آسمانی اجرام کے حرکات وغیرہ اور کرۂ زمین کی کیفیت کا حال معلوم ہوتا ہے
ہیاملہ ف ملک ہیتیال۔ بادشاہوں کا لقب ہے +
ہیاسہ ع دوال +
ہیاکل ع جمع ہیکل کی +
ہیاہو ف شور وغوغا۔ غبار +
ہیبت ع خوف۔ رعب۔ دبدبہ +
ہیتال ف قوی اور توانا آدمی۔ بدخشاں میں ایک ولایت ہے
ہیتاں ف جھوٹ۔
ہیج ع غبار۔ برانگیختہ ہونا +
ہیج ع برانگیزندہ +
ہیجا ع لڑائی۔ جنگ +
ہیجان ع برانگیختگی۔ پتنگ۔ برانگیختہ ہونا +
ہیچ ف کچھ۔ کچھ نہیں۔ تھوڑا سا۔ ذرا۔ نکما +
ہیچکارہ ف نالائق۔ بے فائدہ نکما کچھ کام کا نہیں +
ہیچکس ف کوئی آدمی۔ ناکس۔ نالائق
ہیچگونہ ف کسی طرح +
ہیچمداں ف نادان۔ بے علم +
ہیچ مرد ف مرد ضعیف و زبون +
ہیر ف آگ۔ عبادت +
ہیربد ف آتشکدہ کا مجاور۔ آتش پرستوں کا مفتی اور قاضی +
ہیرسا ف جنی مرد جو تمام عمر عورت کے پاس نہ گیا ہو +
ہیرک ف بکری کا بچہ۔ اونٹ کا بچہ +
ہیرمند ف عابد۔ گشتاسپ کا لقب ہے۔ سیستان میں ایک دریا ہے +
ہیز ف حمام کا ڈول۔ ہیجڑا۔ مخنث۔ پنجابی کھسرا +
ہیزم ف جلانے کی سوکھی لکڑی۔ ایندھن۔ بالن +
ہیزم تر فروختن۔ ہیمۂ تر فروختن ف مکر و فریب کرنا +
ہیزم کش ف لکڑہارا۔ لکڑی لا کر بیچنے والا +
ہیش ف ہیچ۔ کتان کا بافتہ جو ہندوستان میں بنتا ہے۔ ہل جس سے زمین باہتے ہیں +
ہیصم ع شیر درندہ۔ پھاڑنے والا شیر
ہیص ع خوش ہونا +
ہیض ع ختنی۔ درشتی جیسے مرغ کی بیٹ۔ سرگین انداختن۔ مرغ
ہیضہ ع قے کرنا۔ طعام کا نہ پچنا +
ہیضہ زدن ف ہیضہ کرنا +
ہیف ع پیاس کی شدت۔ گرم ہوا ستم۔ ظلم +
ہیگر ف کمیت گھوڑا +
ہیکل ع جثہ بزرگ۔ لمبے قد کا گھوڑا۔ شکوہ۔ عظمت۔ بلند عمارت۔ بتخانہ۔ صورت۔ شکل۔ تعویذ۔ بازو بند۔ حمائل +
ہیکل ع بیت المقدس جو اورشلیم میں ہے +
ہیکل الروم ع ملک روم کے ایک بتخانہ کا نام ہے +
ہیکل بستن ف قوت ہونا۔ مرنا +
ہیکل خاکی غبار ف آدمی کا بدن +
ہیل ع فرو ریختن +
ہیل ف الائچی سفید +
ہیلاج ف زائچہ۔ جنم پتری +
ہیم ع سرگشتگی +
ہیم ع پیاسا اونٹ۔ شتر تشنہ +
ہیمہ ف جلانے کی سوکھی لکڑی +
ہیمان ع سرگشتگی۔ حیرانی +
ہیمہ ف جلانے کی لکڑیاں
ہیمۂ تر فروختن ف مکر وحیلہ کرنا +
ہیمیا ف علم طلسم +
ہیں ف سیلاب۔ ایک۔ چھوڑ۔ جلدی کر۔ خبردار ہو۔ زجر کا کلمہ بھی ہے +
ہیولا ع ہر شئے کا مادہ۔ ہر چیز کی ماہیئت۔ ہر شئے کی اصل۔ بعض کے نزدیک یہ مرکب ہے۔ ہیئت اولیٰ از اصل شئے ہے +
ہیولانی ع منسوب بہ ہیولا۔ اصلی مادّہ +
ہیولائے اوّل ع جوہر اوّل +
ہیون ف اونٹ۔ گھوڑا۔ سانڈنی +
ہیہات ع دور ہوا۔ اسم فعل ہے۔

بمعنی ماضی کے۔ یعنی یہ ایسا اسم ہے جس کے معنے ماضی کے لئے جاتے ہیں۔ مجازاً تاسّف کے مقام پر ہیہات ہیہات بولتے ہیں۔ یعنے افسوس کہ میں مقصود سے دور رہا۔ فارسی والے حیرت و تعجب کے موقعہ پر استعمال کرتے ہیں ✤

# بابُ الیاء

## یائے تحتانی مع الف

**یا** ع اے یہ حرف ندا کا ہے ✤

**یا** ف عطف کا حرف ہے معنی کی تفصیل صرف کی کتب سے دیکھو ✤

**یا اسفٰی** ع اے افسوس۔ فریاد و آہ سے کنایہ ہے اور تعجب و تحیر کے مقام پر بھی بولا جاتا ہے ✤

**یا اللہ** ہوا اے خدا ✤

**یاب** ف امر ہے یافتن سے یعنی پاؤ اور بمعنے یابندہ جیسے کامیاب۔ بہرہ یاب ✤

**یابیر** ف وہ زمین یا گاؤں جو بادشاہ مستحقوں کو وجہ معاش کے لئے دیں۔ سیورغال ✤

**یابِس** ع سوکھا ہوا۔ خشک۔ خشکی کرنے والا ✤

**یابشریٰ** ع اے خوشخبری ہے اے عجب خوشخبری ہے ✤

**یابوت** گھوڑا بارکش۔ ٹٹو ✤

**یاجوج و ماجوج** ع عربی کی زبان میں ایک قوم کا نام ہے جو دو دادؤں کی اولاد ہے ایک قوم کا نام ہے ایک یاجوج ایک ماجوج۔ ترکوں کے ملک سے نکلتے تھے۔ اُن کا علاقہ ملتا تھا۔ اور وہ قوم میں ترکوں کے بھائی تھے۔ حقائق ایکان سے روایت ہے۔ کہ یاجوج ایک گروہ ہیں اور ماجوج ایک گروہ ہیں۔ ہر ایک گروہ چار چار ہزار گروہ ہیں۔ اور اُن میں سے کوئی مرد نہیں مرتا جب تک کہ اپنی اولاد میں ہزار مرد نہیں دیکھ لیتا۔ اور وہ اولاد ہتھیار اُٹھانے کے قابل نہیں ہوتی۔ اور وہ آدمؑ کی اولاد ہیں۔ لیکن آدم خور۔ ان کے قد ۱۲۰ گز کے ہوتے ہیں۔ اور کان بڑے لمبے لمبے۔ یہ لوگوں کو سخت ایذا دیا کرتے تھے اس واسطے سکندر ذوالقرنین نے ان کے درمیان ایک پہاڑ کی سی دیوار کھڑی کر دی جس میں لوہے کے تختے سیاہ لگے ہیں اور درزوں میں تانبے کی سُرخ لکیر۔ حضرت (صلعم) کے وقت میں روپے برابر سوراخ اُس میں پڑ گیا۔ اور حضرت عیسےٰ کے وقت میں ان کے پھر نکلنے کا وعدہ ہے۔ سب دنیا کو لڑائی سے عاجز کرینگے۔ آسمان پر تیر چلا ئینگے وہ لہو بھرے آوینگے۔ آخر حضرت عیسےٰ کی بددعا سے ایکبار سارے مر رہینگے۔ حال کے جغرافیہ دانوں نے اِس جگہ کو ابھی نہیں دیکھا واللہ اعلم کہاں ہے۔ یا اس سے بطور استعارہ کچھ اور مطلب ہے ✤

**یا فتن** ف کسی کام کا قصد کرکے ہاتھ پانا۔ ظاہر کرنا۔ باہر کھینچنا۔ پوچھنا

**یاختہ** کھچا ہوا۔ حجرہ۔ حمرہ مثل تند ✤

**یاد** ف ال۔ حفظ۔ حافظہ۔ بیداری نقش و ✤

**یاد آمدن** ف یاد آنا ✤

**یاد آوردن** ف یاد کرنا ✤

**یاد آور** ف یاد کرنا ✤

**یاد بود** یادگار اور نشان جس سے انسان یاد جائے ✤

**یاد بودن** ف یاد ہونا ✤

**یادداشت** ف یاد رکھنے کا نشان۔ یاد

**یادداشتن** ف یاد رکھنا ✤

**یادر** ف ہر کسی مہینہ کا بارھواں دن

**یاد کرد۔ کردن** ف یاد کرنا۔ جپنا ✤

**یادگار۔ یادگاری** ف تحفہ۔ ہدیہ نشان۔ مجازاً زندہ۔ اور یاد ✤

**یاد گرفتن** یاد رکھنا ✤

**یاد نداں** فا بادشاہاں۔ خداوندانِ سامان

**یادوہ** ف قوت حافظہ ✤

**یار** ف دوست۔ مددگار۔ آشنا۔ یاوں کا دستہ

**یارا** ف قوت قدرت۔ توانائی۔ طاقت حوصلہ۔ مجال۔ فرصت ✤

**یاراپسند۔ یارا سفند** ف اسفندیار ✤

**یاراں** ف جمع ہے یار کی امداد کرتے ہوئے ✤

**یارانہ** ف دوستی کے طور پر دوستانہ

**یارالے** ف چارہ۔ علاج۔ مدد۔ طاقت۔ حوصلہ ✤

**یارب** ع اے پروردگار۔ فارسی والے کبھی محل دعا میں اور کبھی مقام تعجب میں بھی استعمال کرتے ہیں ✤

**یار بار** ف چھنال عورت ✤

**یارو** ف بمعنی تواند ✤

**یاری** ف مددگار۔ معاون۔ مدد ✤

**یارستن** ف سکنا۔ طاقت پانا۔ ہاتھ بڑھانا ✤

**یار فروشی** ف تعریف کرنا۔ سراہنے سے مراد ہے ✤

**یار غار** ف سچا دوست۔ تکلیف میں بھی ساتھ نہ چھوڑنے والا۔ حضرت ابابکر صدیقؓ سے مراد ہے۔ جب رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم مکّہ کے کفار کے ستانے پر وہاں سے ہجرت کے ارادہ پر نکلے تو صرف حضرت ابوبکرؓ ان کے ساتھ تھے۔ رستے میں ایک غار کے اندر تین دن تک چھپے رہے۔ حضرت ابوبکرؓ آپ کی خدمت میں حاضر رہے۔ اور دل و جان سے خدمت میں مشغول رہے اور تکلیفیں سہہ گئے۔ اسیواسطے اُن کو یار غار کہتے ہیں ✤

**یارق** ف روشن۔ سفید ✤

**یارک** ف عورت رحم ✤

**یارگی** ف قدرت۔ توانائی۔ مجال فرصت ✤

**یارمند** ف دوست۔ مددگار ✤

**یارنامہ** ف نیک کام۔ نیکنامی ✤

**یارہ** ف کنگن۔ ایک ملیّن مرکب دوائی

ہوتی ہے۔ جو طبیب مسہل کے لئے دیتے
ہیں۔ قوت۔ قدرت۔ مقدار۔ اندازہ +
**یاری** ف۔ مددگاری کرنا۔ مدد کرنا۔
مجازاً دوستی۔ دو عورتیں جو ایک
ہی مرد کے نکاح میں ہوں یا دو بھائیوں
کی منکوحہ ہوں +
**یاریگری** ف۔ مدد
**یازاں** ف حملہ کرتے ہوئے۔ ہاتھ
بڑھاتے ہوئے۔ پیمائش کرتے ہوئے +
**یازدن۔ یازیدن** ف دست
درازی کرنی۔ ہاتھ اٹھانا۔ قصد
و ارادہ کرنا +
**یازدہ** ف گیارہ +
**یازدہم** ف گیارھویں تاریخ۔ گیارھواں
حصّہ۔ ۱/۱۱ ۔ ۱۱ +
**یازدہ در** ف بدن کے گیارہ منفذ اور
مجری۔ کانوں کے دونوں سوراخ ناک کے
دونوں سوراخ۔ آنکھوں کے دونوں مجری۔
منہ کے دونوں منفذ اور پانی گذرنے اور
تنفس (سانس لینے) کے آلہ تناسل کے
دونوں سوراخ۔ بول کرنے کا اور منی نکلنے
کا۔ براز کا منفذ +
**یازش** ف قصد۔ ارادہ۔ بالیدگی۔ درازی +
**یازند** ف شکل۔ ہیئت +
**یازندہ** ف کسی کام کرنے پر ہاتھ بڑھانے
والا۔ ہاتھ اٹھانے والا۔ ارادہ کرنے والا +
**یازہ** ف لرزہ۔ کپکپی +
**یازیدن** ف بڑھنا۔ اگنا۔ ارادہ کرنا
بلند ہونا +
**یاس** ع بے امیدی۔ نا امیدی +
**یاس** ف مخفف یاسمن کا +

**یاسات** ف ماتم۔ قتل۔ غارت۔ قصاص +
**یاساق** رسم۔ قاعدہ۔ قانون +
**یاساں** ف لائق۔ سزاوار۔ عجم کے ایک
پیغمبر کا نام بھی ہے +
**یاسج** ف پیکان والا تیر۔ وہ تیر جس پر
بادشاہ کا نام لکھا ہو۔ دو پیکان کا
تیر۔ نیزہ۔ مظلوموں کی آہ +
**یاسم۔ یاسمن۔ یاسموں۔**
**یاسمین** ع چنبیلی۔ دو قسم کی ہوتی
ہے سفید اور زرد۔ سفید بہتر ہوتی
ہے اور مقوی دماغ ہے +
**یاسہ** ف آرزو۔ قانون محکم
سیاست +
**یاسین۔ یٰسین** ع قرآن شریف کی
ایک مشہور سورہ کا نام ہے۔ جس
کے ابتدا میں یہی لفظ ہے۔ جس سے
یا سید مراد ہے۔ جان کندن کے
وقت بیمار کے پاس یہ سورت اکثر پڑھتے
ہیں۔ رسول خدا صلعم کے اسماے مبارک
میں سے ایک ہے +
**یاغ** ع ف روغن +
**یاغی** ف دشمن۔ سرکش۔ نافرمان +
**یاغی گری** ف دشمنی۔ سرکشی۔ نافرمانی +
**یاف** ف یاوہ +
**یافت آباد** ف ایران کے مغربی سرے
پر سلیمانیہ کے قریب ایک شہر ہے +
**یافتن** ف پانا۔ حاصل کرنا +
**یافتن بازی** ف فریب کھانا +
**یافتہ** ف قبض۔ الوصول۔ حجت ع
اصل خط +
**یافر** ف بازیگر۔ رقاص +

**یافع** ع جوان +
**یافوخ** ع بچے کا تالو جو شیر خوارگی کی
حالت میں سر پر ہلا کرتا ہے۔ فارسی میں
نرمۂ سر کو کہتے ہیں +
**یافہ** ف گم شدہ۔ ناپدید گشتہ۔ بیہودہ
باتیں +
**یافہ درائے** ف بکواسی۔ بیہودہ بکنے والا۔
**یاقوت** ف خلیفہ مستعصم باللہ کے ایک
غلام کا نام ہے۔ جو بڑا خوشنویس تھا۔
ایک قسم کا پلاؤ بھی ہے۔ جس کے چاول
سرخ ہوتے ہیں۔ ایک جزیرے کا
نام بھی ہے۔ ایک مشہور جوہر ہے
جس کے چار قسم ہیں۔ سرخ۔ زرد۔
کبود۔ سفید۔ یاقوت سرخ ان سات
رنگوں کا ہوتا ہے۔ بہرمانی۔ رمانی۔
ارغوانی۔ وردی۔ خمری۔ خلی۔ لحمی۔
اور بعضوں نے اس کی ایک قسم کبدی
یا جگری بھی لکھی ہے +
**یاقوت احمر** ع سرخ یاقوت +
**یاقوت خام** ف محبوب کے ہونٹ +
**یاقوت اسکندری** ف وہ یاقوت
جو سکندر کے ساتھ والوں نے ظلمات
سے لوٹتے وقت اٹھائے تھے۔ اور
کم اٹھانے سے پچھتائے تھے۔ بڑے
بادشاہوں کے لائق یاقوت +
**یاقوت جگری** ف سرخ سیاہی مائل
رنگ کا یاقوت +
**یاقوت رمانی۔ یاقوت نار دانی** ع
انار کے دانے جیسا سرخ یاقوت۔ عمدہ یاقوت
رمان انار کو کہتے ہیں +
**یاقوت رواں** ف سرخ شراب۔ اشک خونی +

**یاقوت سربستہ** ف لب خاموش
سے کنایہ ہے +
**یاقوت گرگانی** ف گرگان (جرجان)
کی کان کا یاقوت +
**یاقوت مذاب** ف شراب لعل اشک
خونی۔ خون +
**یاقوت میدان دار** ف مسطح
ہموار یاقوت +
**یاقوت ناسفتہ** ف شفق سے مراد ہے +
**یاقوت نوش** ف پیالۂ شراب سے مراد ہے +
**یاقہ** ت کپڑے کا گریبان +
**یاکند** ف یاقوت +
**یال** ت گردن۔ گھوڑے کی گردن کے بال +
**یال گوپال** ف شان و شوکت +
**یالمستار** ف عیالدار آدمی۔ کیونکہ یال کے
معنی عیال کے بھی ہیں +
**یالہ** ف گائے کا سینگ +
**یالیت** ع اے کاشکے +
**یالیت بینی و بینک بعد المشرقین** ع
کاشکے مجھ میں اور تجھ میں دوری دو مشرقوں
(مشرق و مغرب) کی ہوتی +
**یام۔ یامہ** ف وہ گھوڑا جو منزل پر ڈاک
کیواسطے رکھتے ہیں +
**یاں** ف ہذیان۔ بیماروں کی بیہوشی کی
حالت کی بے تکی کلام۔ صوفیوں کی اصطلاح
میں وہ چیز جس عالم غیب میں مشاہدہ ہو کشف
**یانع** ع پکا ہوا میوہ +
**یاند** ت طرف۔ جانب +
**یاودال** ف حرف یٰ جنتری میں برج
دلو اور مشتری کی علامت ہے اور دال
برج اسد اور عطارد کی +

یاور ف مددگار۔ ہادن کا دستہ۔ ہر مہینہ کا دسواں دن ٭
یاورِ توپخانہ ف توپخانہ کا افسر ٭
یاوری ف مددگاری۔ مدد۔ فتحمندی ٭
یاوگی ف گم ہونا۔ بیہودگی ٭
یاوگیاں ف گمراہ لوگ ٭
یاوہ ف گم۔ ناپدید۔ بیہودہ۔ ہرزہ ٭
یاوہ گو ف بیہودہ گو ٭
یاہو ف ایک قسم کے کبوتر کا نام ہے جو یاہو کی آواز کرتا ہے ٭
یاسے ف بیمار۔ ناتندرست ٭
یائے معکوس ف لمبی یائے جس کی یہ شکل ہے (ے) ٭

## یائے تحتانی مع بائے موحدہ

یَب ت پیکان دار تیر ٭
یَباب ع خراب۔ چٹیل ٭
یباب ف خراب۔ غیر آباد ٭
یبروح۔ یبروح الصنم ع مردم گیا۔ لکھمنی ایک گھاس کی جڑیں ہیں۔ جو آپس میں گلے ملے ہوئے مرد اور عورت کی شکل کی ہوتی ہیں ٭
یُبس ع خشکی۔ خشک ہونا ٭
یبتلو ف منڈی۔ گنج۔ قافلہ۔ متاع ٭
یبوست ع خشکی ٭

## یائے تحتانی مع تائے فوقانی

یتاق ت پاسبانی۔ پہرہ۔ چوکی ٭
یتاقی ت پاسبان۔ پہرے والا چوکیدار ٭
یتامے ع جمع ہے یتیم کی ٭

یتمش ت پہنچا۔ پہنچ گیا ٭
یتورمش ت پہنچایا ٭
یتوع ع وہ درخت جس سے دودھ نکلے۔ جیسے زقوم۔ آک۔ پیپل وغیرہ ٭
یتن ع وہ بچہ جو خلاف معمول پیدا ہو۔ یعنی پیدا ہوتے وقت پہلے اس کے پاؤں باہر نکلیں ٭
یتیم ع وہ بچہ جس کی ماں یا باپ یا دونو نہ ہوں۔ غلام۔ چور۔ بیمار۔ چوپایہ۔ بے نظیر ٭
یتیم خانہ ف چوروں اور عیاروں کا مسکن ٭
یتیم دریا ف بڑا موتی جس کے برابر کا نہ ہو ٭

## یائے تحتانی مع ثائے مثلثہ

یثرب ع مدینہ منورہ کا نام ہے جہاں خاتم الانبیاء صلعم کا مزار مقدس ہے ٭

## یائے تحتانی مع حائے حطی

یحیےٰ ع ایک پیغمبر کا نام ہے۔ اور ایک سخی کا نام ہے ٭
یحمور ع گورخر ٭
یحموم ع سیاہ دھواں ٭
یحیےٰ برمکی ع ہارون الرشید خلیفہ بغداد کا وزیر تھا۔ سخاوت و فضل میں بہت مشہور ہے ہارون اسی کی کوشش سے خلیفہ ہؤا۔ اس لئے مدتوں یحییٰ انتظام سلطنت میں مالک کل رہا ٭

## یائے تحتانی مع خائے معجمہ

یخ ف یخ اور برف میں یہ فرق ہے کہ ہوا میں ملے ہوئے غیر مرئیہ بخارات جو یک لخت منجمد ہو کر چھوٹی چھوٹی سوئیاں سی بنکر گرتی ہیں۔ وہ تو برف ہیں۔ اور جب زمین کا پانی ہی سردی کی شدت سے جم جاتا ہے تو اُسے یخ بولتے ہیں ٭
یخاچ ر حضرت عیسےٰ کی تصویر جو گرجا گھر کی دیوار پر بنی ہوتی ہے اور اُس کے دھوون کا پانی تبرکاً اپنے پاس رکھتے ہیں ٭
یخچہ ف ژالہ۔ اولہ۔ پنجابی گڑا۔ پتھر ا ٭
یخ بستن ف یخ بندھنا ٭
یخ خوردن ف سرد مہری کرنا۔ افسردہ دلی ٭
یخدان ف طعاموں اور حلوؤں کا صندوق ٭
یخ در بہشت ف ایک قسم کا حلوا ہے ٭
یخشی ت خوب۔ بہتر۔ نیک۔ مبارک ٭
یخنی ف پختہ۔ مطبوخ۔ ذخیرہ جو کام آوے۔ پکا ہؤا گوشت ٭
یخ گرفتہ ف یخ بستہ۔ وہ جگہ جہاں یخ جمی ہوئی ہو ٭
یخ یخ ف ایک کلمہ ہے جو اونٹ والے اونٹ کو سلاتے وقت کہتے ہیں ٭

## یائے تحتانی مع دال مہملہ

ید ع ہاتھ۔ قدرت۔ نعمت۔ دولت۔ نیکی۔ ملک۔ منت۔ خواری ٭
یدِ بیضا۔ ید بیضوی ع روشن اور سفید ہاتھ۔ موسےٰ علیہ السلام کا ہاتھ جو بچپن میں آگ میں جل گیا تھا۔ خدا تعالی نے اس کے عوض بطور معجزہ ان کا ہاتھ ایسا منور کر دیا کہ جب اپنی بغل میں ڈالکر نکالتے تو سورج کی طرح روشن نظر آتا۔ مجازاً کرامات۔ خرق عادت ٭
یدِ بیضا نمودن ف معجزہ اور کرامات کھانی
یدِ سُفلےٰ ع نچلا ہاتھ۔ اس سے مانگنے کے لئے پھیلنے والا ہاتھ مراد ہے۔ کیونکہ سائل کا ہاتھ دینے والے کے ہاتھ سے نیچا ہوتا ہے ٭
یدِ طُولےٰ ع بہت لمبا ہاتھ۔ مجازاً مہارت کمال۔ پوری پوری مہارت ٭
یدِ عُلیا ع اوپر کا ہاتھ۔ اس سے بخشش کرنے والے کا ہاتھ مراد ہے جو سائل کے ہاتھ سے اوپر ہوتا ہے ٭
یدہ ف جادو اور سحر کے طور پر مینہ یا برف برسانی ٭
یدین ع ید کا تثنیہ ہے۔ دونو ہاتھ

## یائے تحتانی مع رائے مہملہ

یراف چین۔ سلوٹ۔ شکنج ٭
یُراش ع شفقت۔ توجہ ٭
یراعہ ع جگنوں۔ کرم شب تاب۔ قلم کا نیزہ۔ بزدل آدمی ٭
یراغ ق وہ گھوڑا جو سواری کثرت کے سبب اس قابل ہو گیا ہو کہ اُس پر سوار ہو کر بہت جلدی کہیں سے کہیں چلے جایا کریں۔ اتفاق۔ مصلحت ٭
یراق ت لڑائی کا سامان۔ ہتھیار۔ مطلق سامان۔ اسباب ٭
یُرت ت منزل ٭
یرغ ف سواری کیا ہؤا گھوڑا ٭
یرغات ر رہوار۔ تیز رو ٭
یرغمال ت کسی شخص کا اپنے بیٹے یا

متعلقین میں سے کسی اور شخص کو حاکموں کے سپرد کر دینا تاکہ وہ شخص حاکموں سے سرکشی نہ کر سکے۔ یا داوے مالگزاری میں قصور نہ کرے۔ ← اُدل

**یرغوت** سیاست۔ سرہنگ۔ کوتوال ٭

**یرغہ** ف تیز اور رہوار گھوڑا ٭

**یرق** ت گناہ ٭

**یرقان** ع آنکھوں اور بدن کی زردی ایک بیماری کا نام ہے جس میں آنکھیں اور بدن زرد ہو جاتا ہے ٭

**یرقانی** ف یرقان والا۔ زرد شدہ۔ خزاں رسیدہ ٭

**یرلیغ۔ یرلغ** ت فرمان بادشاہی ٭

**یرمر** ف انتظار ٭

**یرمغان** ف ارمغان ٭

**یرمق** ف درم و دینار ٭

**یرملون** ع علم قرأت کے ایک قاعدہ کی یادداشت کے لئے چھ حرفوں کو جمع کیا ہے اور وہ قاعدہ یہ ہے۔ کہ نون ساکن اور تنوین کے بعد جب کوئی حرف ان چھ حرفوں میں سے واقعہ ہوتا ہے تو اُس نون کو اُس حرف کی جنس سے ٹھیرا کر اُس میں ادغام کر دیتے ہیں۔ ی م و ن میں تو نون غنہ کرتے ہیں اور ل ر میں بے غنہ ٭

**یرنا** ف مہندی۔ حنا ٭

**یروشلم** عبرانی کا روما۔ ملک روم کے حصہ کنعان میں ایک مشہور شہر ہے۔ بیت المقدس وہیں ہے۔ جہاں اب مسجد الاقصےٰ حضرت عمرؓ کی بنوائی ہوئی موجود ہے۔ یہ شہر قدیم سے مسکن انبیائے بنی اسرائیل و معدن لقائے مزائے جبرئیل چلا آتا ہے۔ اس کی عظمت دور سے دور تک مشہور ہے۔ اس کی ہیکل تو جمال کبریائی سے معمور تھی۔ (۱ اول سلاطین ۸ باب ۱۰-۱۱) ٭

**یرہ** ت زمین ٭

## یائے تحتانی مع زائے معجمہ

**یزد** ف شیراز کے نواح میں ایک شہر ہے ٭

**یزدادی** ف قیمہ جو مرغ کے بچے ہوئے انڈے پر ڈالیں۔ کوفتہ جس میں مرغ کا انڈا پکا ہو ٭

**یزداں** ف خدائے تعالےٰ۔ اسلام سے پہلے فارس والے دو خدا خیال کرتے تھے۔ فاعل خیر (نیک کام کرانے والے) کو یزداں کہتے تھے۔ اور فاعل شر (بُرے کام کرانے والے) کو اہرمن (شیطان) ٭

**یزداں بخش** ف ہرمز بن نوشیرواں کے وزیر کا نام ہے ٭

**یزدجرد** ف ایران کے دو بادشاہوں کا نام ہے۔ پہلا بہرام گور کا باپ اور بڑا ظالم تھا۔ اور دوسرا نوشیرواں کا پوتا جو خلیفہ عمرؓ کے وقت میں شکست کھا کر اپنے ہی ملازموں کے ہاتھ سے مارا گیا ٭

**یزدی** ف منسوب بہ یزد۔ یزد کا رہنے والا ٭

**یزک** ت رات کو گشت کرنے والی فوج وہ سوار جو لشکر کی محافظت کریں۔ بکٹ فوج۔ مقدمۃ لشکر۔ پاسبان۔ چوکیدار۔ مطلق فوج۔ جاسوس ٭

**یزکدار** ف طلایہ فوج کا افسر ٭

**یزکداری** ف پاسبانی۔ حفاظت ٭

**یزنہ** ف بہن کا خاندان ٭

**یزید** ع معاویہ کے بیٹے کا نام ہے جو اپنے باپ کی وفات پر ۶۰ھ سے ۶۴ھ تک حکمران رہا۔ امام حسینؓ اسی کے حکم سے شہید ہوئے تھے۔ مکہ اور مدینہ والے ۶۳ھ میں اس کے فسق و فجور کی وجہ سے اس کی اطاعت سے انحراف کیا اس لئے اس نے دونو شہروں کی بےحرمتی کی۔ خلفائے مروانیہ میں عبدالملک کا بیٹا بھی تھا۔ جو ۱۰۱ھ سے ۱۰۵ھ تک حکمران رہا۔ ولید بن عبدالملک کے بیٹے کا نام بھی ہے۔ جو ۱۲۶ھ میں چھ مہینے کی حکومت کے بعد وبا میں مرگیا ٭

## یائے تحتانی مع سین مہملہ

**یسار** ع توانگری۔ دولت۔ بایاں ہاتھ

**یسار** ف نامبارک آدمی۔ جس کا دیکھنا نامبارک ہو ٭

**یسارت** ع توانگری ٭

**یساق** ت مُہم۔ جنگ کی تیاری دیوان دربار۔ کچہری ٭

**یسال** ف پھولوں کا تاج جو تہوار کے دن سر پر رکھتے ہیں ٭

**یسال۔ یسیل** ع فوج کا پرہ ٭

**یساول** ت سبز ترک۔ نقیب۔ چوبدار ٭

**یُسر** ع آسان ہونا۔ آسانی۔ توانگری ٭

**یسیر** ع تھوڑا۔ آسان ٭

## یائے تحتانی مع شین معجمہ

**یشب۔ یشپ۔ یشف** ف ایک قیمتی پتھر ہے۔ جو سبزی مائل ہوتا ہے ٭

**یشتن** ف طعام کرتے وقت کچھ پڑھنا آتش پرستوں کی ایک عبادت ہے ٭

**یشک** ف شبنم۔ قالص۔ کچلیاں ٭

**یشم** یشب کا معرب ہے ٭

## یائے تحتانی مع صاد مہملہ

**یصول** ع حملہ کرتا ہے۔ ہلہ کرتا ہے ٭

## یائے تحتانی مع عین مہملہ

**یعسوب** ع شہد کی مکھیوں کا سردار۔ جو نر اور تمام مکھیوں سے بڑا ہوتا ہے۔ اور سب اُس کی تابع ہوتی ہیں۔ مجازاً سرگروہ قوم۔ رانی مکھی ٭

**یعسوب المومنین** ع حضرت علیؓ خلیفہ چہارم کا لقب ہے ٭

**یعقوب** ع کبک نر۔ ایک مشہور پیغمبرؑ کا نام ہے۔ جو حضرت اسحاقؑ کے بیٹے اور حضرت یوسفؑ کے باپ تھے۔ اسرائیل بھی انہیں کو کہتے ہیں۔ امام ابو یوسفؒ شاگرد امام اعظم کا نام بھی ہے نصاریٰ کا ایک مجتہد بھی ہوا ہے۔ ایران میں یعقوب بن لیث خاندان صفاریان کا پہلا بادشاہ ہے جس نے خراسان میں اپنی حکومت بٹھائی ٭

یعنی ع مراد رکھتا ہے وہ - ارادہ رکھتا ہے وہ - مطلب - مُراد - یہ لفظ عنایت مصدر سے صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معلوم کا ہے - جس کے معنی "قصد کرنے" کے ہیں +

یعنی چہ ف براے چہ +

یعوق ع نوح علیہ السلام کی قوم کے بتوں میں سے ایک بت کا نام ہے جو گھوڑے کی شکل کا تھا +

## یاے تحتانی مع غین معجمہ

یغام ف غول بیابانی +

یغلا - یغلاد - یغلادی - یغلو - یغلوے ت کرچھی +

یغما ف لوٹ - غارت - اور ترکستان میں ایک شہر کا نام ہے - جہاں پر معشوق بہت خوبصورت ہوتے ہیں +

یغماناز ف بہرام گور کی عورت کا نام ہے جو خاقان چین کی بیٹی تھی +

یغمائی ف غارت کی گئی - اور منسوب بہ یغما

یغوث ع نوح علیہ السلام کی قوم کا بت تھا جو شیر کی صورت پر تھا +

## یاے تحتانی مع فاے

یفاع ع بلند زمین +

یفنج ف تھوک - وہ پانی جو کسی کے منہ سے بات کرتے وقت نکلے +

یفن ع بہت بوڑھا - پیر - فرتوت +

## یاے تحتانی مع قاف

یقطین ع کدو کا درخت +

یقظ - یقظان ع بیدار - جاگتا ہوا +

یقظہ ع بیداری +

یقلمشت خوشش +

یقہ ف گریبان - کسی کے گریبان کو زور سے پکڑنا +

یقین ع بے شبہ - جو کسی کے شک ڈالنے سے زائل نہ ہو - اور ظن اور مرگ کے معنی میں بھی آیا ہے +

## یاے تحتانی مع کاف تازی

یک ف ایک +

یک اسپہ ف ایک گھوڑے والا - ایک اکیلا سوار - سورج +

یک انداز ف نکما سا تیر جو پھینکے جانے کے بعد تلاش کرنے کے قابل نہ ہو - چھوٹا سا تیر جو بہت دور جاتا ہے - پہاڑ اور دریا کا کنارہ جو اوپر سے نیچے تک ایسا ہموار ہو کہ وہاں چڑھ اُتر نہ سکیں - یکساں ہموار +

یکایک ف دفعتہً - ہر ایک +

یک بدو ف یکبارگی - دفعتہً - غافل +

یک نبی ف یکبارگی - دفعتہً +

یک پشت ناخن ف بہت تھوڑا +

یک بہن کشتی ف دین اسلام سے مراد ہے جس میں ہر ایک داخل ہو سکتا ہے +

یک بغل ت بہت - زیادہ - بمقدار یہ

یک بیک ف ہر ایک اور تمام +

یکتا ف ایک عدد - ایک تہ کا ایک کپڑا بھی ہے - خداے تعالےٰ سے مراد ہے +

یکتار ف اندک - تھوڑا +

یک تنہ ف اکیلا - تنہا +

یک تہی ف ایک تہ کا کپڑا +

یک تیغ کردن ف درست اور برابر کرنا +

یک جہت ف متفق +

یک جہتی ف اتفاق +

یک چشم ف ایک آنکھ والا - کانا - ظاہر میں منافق - موحد - وہ شخص جس کو کم نظر آتا ہو - سورج +

یک چشمہ کار ف اچھا کام +

یک چشمی ف برے بھلے کو ایک نظر سے دیکھنا +

یک جلو ف تیز رو +

یک خانہ گشتن ف کمان کی ایک طرف کا غالب اور دوسری طرف کا مغلوب یعنی ٹیڑھا ہونا +

یک دانہ ف ایک قسم کا موتیوں کا ہار ہے وہ جوہر جو بے مثل ہو - گردن بند +

یکدست ف یکساں +

یکدش ف دو چیزوں کا آپس میں ملنا - امتزاج - وہ گھوڑا جس کے ماں باپ دو رنگ نسلوں کے ہوں - انسان کا نفس خاصہ محبوب - مطلوب +

یکدک ف نیم گرم پانی یا دودھ +

یکدل ف مُتفق +

یکدلہ ف مُتفق - موافق - بے ریا - بے نفاق - شجاع +

یکدانہ ف یکساں +

یکراں ف اچھا گھوڑا - گراں قیمت گھوڑا - اصیل گھوڑا - وہ گھوڑا جس کی گردن اور دم کے بال سفید ہوں - مطلق گھوڑا +

یکران توسن ف سرکش گھوڑا +

یکرش ف آدھ گز - ایک قوم +

یکرشتہ ف موافق - متفق +

یک رقیب ف خداے تعالےٰ +

یک رکابی ف وہ شخص جو گھوڑا دوڑانے میں ہمرکاب ہو - کسی کام پر مستعد - کوتل گھوڑا +

یک رنگ ف سچے عقیدے کا آدمی - سچا دوست - پیارا دوست +

یکرنگی ف محبت - دوستی - اخلاص مندی +

یکرو ف مخلص - سچا دوست +

یکرو کردن ف دوستی چھوڑ دینا +

یکرویہ ف متفق - موافق - ظاہر - روشن +

یکروئی ف یکجہتی - اخلاص مندی +

یک رہ ف ایکبار - ایک دفعہ - بے نفاق - مخلص +

یک زبان ف ہم زبان - ہم قول - متفق +

یک زخم ف رستم کے دادے سام کا لقب ہے - جس نے ایک اژدہا کو ایک ہی زخم میں مار ڈالا تھا +

یکساں ف برابر - ہمیشہ +

یک سر - یکسرہ ف سراسر - بالکل - تمام - سب +

یک سوار - یک سوارہ ف اکیلا - تنہا - آزاد - چھڑا - یک اسپہ - اور آفتاب سے بھی مراد ہے +

یکسو شدن ف برکنار ہونا - الگ ہونا

یکسو کردن ف فیصل کرنا - یکسو کرنا

یکسوں - یکسونہ ف یکساں +

یکسو نہادن ف ایک طرف کو رکھ دینا -

چھوڑ دینا۔ الگ کر دینا +
یک نشست ف ہمنشین۔ رومصاحب +
یک صدی ذات ف ایک منصب جس میں دو لاکھ یا پانچہزار روپیہ مقرر ہوتے ہیں +
یک طرف افتادن ف مقابل ہونا +
یک قلم ف بالکل۔ تمام +
یک گرہ ف موافق۔ متفق +
یک نشست ف یک نشست +
یک نورد ف ایک طریق اور ایک طرز کے +
یکون ف ایک قسم کا ریشمی کپڑا ہے +
یکون ع ہوتا ہے +
یک نفس زدن ف کچھ کمت +
یکہ تاز ف اکیلا دشمن پر حملہ کرنیوالا +
یکے ف ایک۔ یک +
یکیتا ف استاد۔ معلم +
یکے خوردن ف کسی کے دبدبے میں آکر اپنے تئیں چھوٹا سمجھنا۔ حیران ہو جانا +

## یائے تحتانی مع کاف فارسی

یگاں ف واحد۔ ایک۔ اکیلا +
یگانہ ف اکیلا۔ بے مثل۔ بے مانند +
یگانہ گو ف موحد آدمی +
یگونہ ف یک گونہ۔ یکساں +

## یائے تحتانی مع لام

یل ف پہلوان۔ بہادر۔ آزاد +
یلاق ت ترکستان کے ایک بادشاہ کا نام ہے +
یلاق ت ٹھیکری جس میں کتے اور بلی کو نہ پانی دیں +
یلمہ ع ایک قسم کی زرہ ہے جو کسی حیوان کے کپڑے سے بناتے ہیں +
یلچک ت راہبر۔ پیک۔ قاصد۔ راہ میں بیٹھے والا۔ گداگر +
یلدہ ع اندھیری اور لمبی رات سال بھر) وہ رات جو سب سے بڑی ہوتی ہے ۲۱ دسمبر کی رات۔ اسے اہل اہل اس منحوس سمجھتے ہیں +
یلدگز ف قزل ارسلان شاہ ایران کے باپ کا نام ہے +
یلغار۔ یلغر ف دشمن کی فوج پر دوڑنا اصل میں ایلغار تھا +
یلدرم ت بجلی۔ خاندان عثمانی جو روم پر اب تک متسلط ہے اس کے ایک باقبال بادشاہ کا لقب ہے جس کا نام سلطان بایزید ہے اس نے ۱۳۸۹ء سے ۱۴۰۲ء تک سلطنت کی۔ یورپ میں بہت سی فتوحات حاصل کیں آخر کار تیمور کے ہاتھ گرفتار ہو کر مر گیا +
یلسب ف وہ آدمی جو شادی کے لوازم کا انصرام کرے +
یلکیے ف ایک کلمہ ہے جو جوان لوگ خوشی کے وقت بولتے ہیں +
یلمسار ف تلوار کا میان میں کرنا +
یلمق ف قبا۔ انگرکھا۔ پہلا
یلمہ ف دوسرے کا معرب ہے +
یلوچ ت پیغمبر +
یلہ ف رہا۔ آزاد۔ دوڑتا ہوا۔ فاحشہ عورت +
یلہ کردن ف رہا کرنا۔ آزاد کرنا +

## یائے تحتانی مع میم

یم ع دریا +
یمام ع جنگلی کبوتر +
یمالک ع ایک بادشاہ کا اور قیصر روم کے ایک غلام کا نام ہے +
یمانی ع منسوب بہ یمن +
یمک ف ایک حسن خیز شہر ہے۔ ایک بادشاہ کا نام بھی ہے +
یمکن ع ہو سکتا ہے۔ ممکن ہے +
یمن۔ یمان ع عرب میں ایک ولایت ہے جو کعبہ کے یمین (دائیں طرف) ہے +
یمن ع مبارک ہونا۔ خجستہ ہونا +
یمہ ت خوراک +
یمین ع داہنا ہاتھ۔ دست راست۔ قسم۔ طاقت۔ عزت +
یمین الدولہ ع دولت کا دایاں ہاتھ دولت کی قوت۔ ایک خطاب ہے جو بادشاہوں کی طرف سے امیروں کو ملا کرتا ہے۔ اور امین الملۃ یمین الدولہ سلطان محمود غزنوی کا خطاب ہے جو قادر باللہ خلیفہ بغداد کی طرف سے اسے ملا تھا +
یمینہ ف معدہ +

## یائے تحتانی مع نون

ینابیع ع ینبوع کی جمع ہے +
ینبلو ف منڈی۔ قافلہ +
ینبوع ع چشمہ بزرگ +
ینگک ف آئین۔ روش ایک جزیرہ کا نام بھی ہے۔ ایک جانور بھی ہے +
ینگک ت آستین +
ینگا۔ ینگت بھائی یا چچا کی زوجہ۔ کد بانو۔ مشاطہ +
ینگچری بان ت ینگی (بمعنی نو) اور چری (جمع چری بمعنی فوج) سے مرکب ہے جماعت۔ بہادر۔ فوج بہادر۔ ترکوں کے ایک قبیلہ کا نام بھی ہے۔ سلطان محمود غزنوی کے عہد میں ایک بڑی زبردست فوج اسی قبیلہ کی تھی اور یہ قبیلہ ایسا طاقت پکڑ گیا تھا کہ سرکار کو بھی کچھ خیال میں نہ لاتا تھا۔ اس لئے سلطان نے حکمت عملی سے آہستہ آہستہ ان کا زور گھٹانا شروع کیا اور آخر کو بالکل توڑ دیا +

## یائے تحتانی مع واؤ

یوق ایک۔ واحد +
یواش ت کوتل گھوڑا +
یواقیت ع جمع ہے یاقوت کی +
یوب ف قیمتی فرش یا بساط جسے بچھا کر گھر یا مکان کو سجائیں +
یوبہ ف آرزو۔ خواہش۔ تمنا +
یوبشہ ف چوپاؤں کی وبا +
یوز ف چرندہ جانور +
یوجہ ف قطرہ +
یوح۔ یوشع آفتاب +
یوخہ ف جماع کی نہایت لذت +
یورت۔ یوزت ت منزل۔ وطن +
یورت بیان کرتا ہے +
یورتگہ ت رہنے کی جگہ۔ گلہ رہنے کی جگہ

یورش یُرِش ت دشمن پر حملہ کرنا۔ ہلہ کرنا۔ چڑھائی کرنی۔ کوچ کرنا +
یوز ف چیتا۔ ڈھونڈنا۔ ڈھونڈنے والا +
یوزشت ت صد۔ سو +
یوزباشی ت یوز (بمعنی صد) اور باشی (سردار۔ افسر) سے مرکب ہے۔ سو آدمیوں کا افسر۔ میر صدی۔ ایک عہدہ کا نام ہے +
یوزہ ف درندے کا نام +
یوزیدن ف طلب کرنا۔ ڈھونڈنا +
یوسف ع ایک پیغمبر کا نام ہے جو یعقوبؑ کے بیٹے اور دنیا میں اعلیٰ درجہ کے خوبصورت تھے۔ زلیخا انہیں پر عاشق تھی اور آخر ان کی بیوی بنی۔ وہ مصر کے بادشاہ کے وزیر تھے +
یوسفستان ف روز۔ یوسف زرین رسن ف
یوسف ابرق نقاب ف سورج +
یوسف گرگ مست ف محبوب +
یوسفی کردن ف بادشاہی کرنا +
یوسہ ف آرہ۔ ارہ +
یوش ف ڈھونڈنا۔ تلاش کرنا +
یوغ ت جوا +
یوفی ف بیہودہ گو +
یولچی ت راہدار۔ محافظ راہ۔ ایلچی۔ یول (راہ) اور چی (کلمۂ محافظت) سے مرکب ہے۔ وہ فقیر جو بر سر راہ بیٹھکر مانگے +
یوم ع دن +
یوم الحساب۔ یوم النشور۔ یوم التناد ع روز قیامت +
یوم الباحور ع بحران کا دن۔ جو بیماری کے ابتدا سے ۵ یا ۷ یا ۹ یا ۱۱ یا ۱۴ یا ۱۷ یا ۱۹ یا ۲۰ یا ۲۱ یا ۲۴ یا ستائیسویں دن ہوتا ہے +
یوم یقوم الحساب ع جس دن حساب قائم ہوگا۔ روز قیامت +
یومیہ ع روزینہ۔ ہر روز کا معمولی +
یون ف فلس۔ ننده۔ نمدزین۔ رنگ۔ ایک دریا کا نام بھی ہے +
یونان ف یورپ کے ایک مشہور ملک کا نام ہے جہاں اگلے زمانے میں بڑے حکیم گذرے ہیں۔ اتھینز اس کا دار الخلافہ ہے
یونت ییل ت سال اسپ جو ترکوں کا ایک سال ہے +
یونس ع متی کے بیٹے ایک پیغمبر کا نام ہے جن کو ذوالنون بھی بولتے ہیں۔ اس سبب سے کہ انہیں مچھلی نگل گئی تھی۔ اور بقول اصح تین دن رات مچھلی کے پیٹ میں رہے تھے اور پھر زندہ نکلکر اپنی قوم میں آئے بعض محققین انہیں یونہ بن متی لکھا ہے۔ ان کا قصہ رسوم ہند میں مفصل مندرج ہے +
یونس در دہان ماہی شدن ف دن کا گذرنا اور رات کا آنا +
یونی ف دیر۔ درنگ +
یویہ ف قصد۔ ارادہ۔ عزم +

## یائے تحتانی مع ہائے ہوز

یہود ع جمع یہودی۔ موسیٰ کی قوم +
یہودا ع یوسفؑ کے بڑے بھائی کا نام ہے اور اس کے لفظی معنی ہیں خدا کی تعریف کرو +
یہودانہ ف زرد رنگ کے کپڑے کا ٹکڑا جو یہودی لوگ مسلمانوں سے متمیز ہونے کے لئے اپنے کپڑے پر سیتے ہیں +
یہوواہ ع (یہ ہوہ واہ) از خود موجود اسم ذات باری تعالیٰ اور اس کے معنے ہیں جو تھا اور جو ہے اور ہمیشہ تک رہیگا توریت میں یہ لفظ بجائے لفظ اللہ کے اسم ذات واقع ہوا ہے۔ اور خدا کے سوا اور کسی پر اس کا اطلاق نہیں ہوا۔ اور ترکیب اور تصریف سے کبھی مبرا ہے اس واسطے یہ زیادہ تر اس قابل ہے کہ اسم ذات قرار دیا جائے +

## یائے تحتانی مع یائے تحتانی

ییل ت سال۔ برس +
ییلان ت سانپ +
ییلاق ت یے (گرمی) اور لاق (کلمۂ ظرف) سے مرکب ہے۔ موسم گرما کاٹنے کی جگہ۔ سرد مقام۔ بخلاف قشلاق کے جو موسم زمستان کاٹنے کی جگہ ہوتی ہے +

# لغات فیروزی خداوند کریم کے فضل و کرم سے ختم ہوئی

سنہ ۱۹۰۳ء

## والحمد للہ علی ذالک